دیگر قرض کی واپسی سے بچ سکتے تھے، لیکن چینی کسان کی ایمانداری اور خود داری نے قرض کی واپسی کو ایک مذہبی فریضہ کی ادائیگی کے برابر سمجھا۔ یہ انجمنیں تھوڑے عرصہ کیلئے قائم ہوتی تھیں اور جب سب ممبروں کا قرضہ ادا ہو چکتا تھا تو انجمنیں بند کر دی جاتی تھیں، لیکن تھوڑی دیر بعد چائنا انٹرنیشنل فیمن ریلیف کمیشن نے ایسی انجمنوں کو مستقل بنا دیا ہے اور اب صوبہ آکنگ، ہونان، ہوپی اور کیانگسی میں ہزارہا انجمنیں قائم ہیں، اور کسان کی خدمت بجا لا رہی ہیں۔

چین کے مختلف صوبوں میں امداد باہمی کی طرز کی قرضہ انجمنوں کی تعداد آج سے پانچ چھ سال پہلے ۲۵ ہزار تک پہنچ گئی تھی ۱۹۲۷ء میں ایک سرکاری زراعتی بینک قائم کیا گیا، اگرچہ وہ خالص امداد باہمی کی طرز کا بینک نہیں تاہم دوسرے تجارتی فرائض کے ساتھ ساتھ امداد باہمی کی قرضہ انجمنوں کو سرمایہ بھی بہم پہنچاتا ہے، اس فارمرز بینک کے علاوہ ایک نیشنل فارمرز بینک بھی قائم ہے جو انجمنوں کی معرفت کسانوں کی مالی ضروریات پورا کرنے میں مدد دیتا ہے، چین کی حکومت نے لیگ آف نیشنز سے زراعتی قرضہ اور مالیات کے ماہرین کی خدمات حاصل کیں اور انھیں چینی کسان کی ضروریات سے واقفیت حاصل کرنے اور امداد باہمی کی ضرورت اور اس کے فروغ دینے کی تدابیر پر غور کرنے کا موقعہ بہم پہنچایا، ان ماہرین کی رائے سے دیہاتی قرضہ کی انجمنوں میں اضافہ ہوا، حکومت نے ذرائع آمد و رفت میں وسعت اور آسانیاں پیدا کیں، دیہات سُدھار کا دور دورہ شروع ہوا، اور سب سے بڑھ کر یہ کہ حکومت نے تسلیم کر لیا کہ کاشتکار کی ترقی کے لئے صرف قرضہ انجمنیں ہی کافی نہیں، چینی کسان کو دوسرے ملکوں کے کسانوں کی طرح اپنی زندگی اور پیشہ کے ہر شعبہ میں امداد باہمی کی طرز کی انجمنوں کی ضرورت ہے، مثلاً انجمنوں کے علاوہ کسی دوسرے ذریعہ سے سرمایہ یا قرض حاصل کرنے میں اسے طرح طرح کا نقصان ہوتا ہے، اس لئے اُسے مناسب اور معقول شرائط پر سرمایہ بہم پہنچانے کے لئے قرضہ انجمنوں کی ضرورت ہے، اسے ضروریات زندگی اور اپنے پیشہ کے آلات اور سامان حاصل کرنے میں طرح طرح کی مشکلات پیش آتی ہیں، جو اس کے کھیتوں تو کیا اس کی زندگی تک کی شادابی کا خاتمہ کر دیتی ہیں، اسے اپنا خون پسینہ ایک کر کے پیدا کئے ہوئے اناج اور دوسرے سامان کی فروخت میں طرح طرح کا گھاٹا اور ٹوٹا اٹھانا پڑتا ہے، اس لئے انجمن قرضہ کے ساتھ امداد باہمی کی طرز کی انجمن ہائے خرید اور انجمن ہائے فروخت قائم کی گئیں، اور اس طرح کاشتکاروں کو اپنی ضرورت کے سامان کی خرید اور اپنی پیداوار کی فروخت میں آسانی پیدا ہو گئی ہے، خرید و فروخت کی انجمنوں کے زیر اہتمام کچھ پرچون کی دوکانیں بھی کھول لی گئیں،

زمین سے زیادہ پیداوار حاصل کرنے کے لئے بکھرے ہوئے کھیتوں کو اشتمال اراضی یا چک بندی کی امداد باہمی کی طرز کی انجمنوں کے ذریعہ اکٹھا کر لیا گیا ہے، ہر گاؤں کا کسان اور زمیندار اس چک بندی کی انجمن کا ممبر ہوتا ہے اور زمین کی تقسیم نئے سرے سے کی جاتی ہے، اور کسان اپنا لگان زمیندار کے بجائے انجمن کو ادا کرتے ہیں، جہاں سے وہ رقم زمیندار کو دیدی جاتی ہے۔

شہروں، سکولوں اور کالجوں میں بھی کہیں کہیں اور چھوٹے پیمانہ پر خرید کی انجمنیں قائم ہیں۔

چین میں امداد باہمی کی تحریک ابھی نہایت ابتدائی حالت میں ہے، اس کی وسعت اور کارنامے ابھی قابل تذکرہ بھی نہیں اور نہ ہی اس کی گوناگونی پر کوئی اطمینان ظاہر کیا جا سکتا ہے، قرضہ کی چند ہزار دیہاتی انجمنیں، چند ہزار خرید و فروخت کی انجمنیں، دس پانچ بینک، وہ بھی خالص امداد باہمی کی طرز کے نہیں، ان انجمنوں کو چلانے کے لئے تحریک کے اصولوں سے پورے طور پر واقف لوگوں کا قحط، کارکنوں کو امداد باہمی کے علم و عمل میں تعلیم و تربیت دینے والوں کی کمی، کسان کی جہالت، عمدہ نگران اور لائق رہنماؤں کا فقدان، انجمنوں کا غیر رجسٹری شدہ رہنا، ابتدائی انجمنوں کا یونین کی صورت میں مرتب نہ ہونا مرکب انجمنوں کا قیام یعنی ایک انجمن کا مختلف بلکہ متضاد مقاصد کے لئے قائم ہونا وغیرہ وغیرہ کتنی ہی باتیں ہیں جن کی بنا پر چین میں امداد باہمی کی وسعت اور عمل کو کسی طرح قابل اطمینان نہیں کہا جا سکتا۔ چین ان نقائص کو رفع کر رہا ہے، لیکن چین میں امداد باہمی کی سب سے بڑی ساکھ جذبۂ امداد باہمی کی ہمہ گیری، اسے سمجھنے کا ولولہ، اور اس پر عمل کرنے کی اُمنگ ہے، چین کو تھوڑی سی بیرونی رہنمائی اس تحریک کی بُنیادیں استوار کرنے کیلئے درکار ہوگی، ورنہ چین والوں کی فہم و فراست اور قوتِ تعمیر کا یہ حال ہے کہ انھوں نے پورے زور کے ساتھ یہ کہدیا ہے کہ چین کی صنعتی ترقی کو ہم مغربی زندگی اور صنعتی ترقی کے ناگوار

اثرات سے پاک رکھیں گے۔

چین کی سب سے بڑی دولت قدرت کے آغوش میں پرورش پانے والا جفاکش اور خوددار کسان ہے جس کی فطرت میں امداد باہمی کا جذبہ کوٹ کوٹ کر بھر دیا گیا ہے، اور جسے چین کی ناقابلِ عبور سرحدوں نے موجودہ زمانہ کی خودغرضی اور حرص و ہوا کی لعنتوں سے محفوظ رکھتے ہوئے وطن کی محبّت سے سرشار کر رکھا ہے، ہر ملک کی ترقی کی بنیاد اس کے باشندے ہیں وہی ملکوں کے مقدّر اور قوموں کی قسمتوں کے پلٹنے۔ ایسے ہیں چین نے جس خودداری، بے جگری اور ایثار سے حفاظتِ وطن میں جانبازی اور سرفروشی کا ثبوت دیا ہے، اور جس طرح اس نے اپنے عزم و ہمّت سے جاپان کی ہلاکت بازیوں کا مقابلہ کیا ہے، وہ اس کی معاملہ فہمی، قوّتِ تنظیم اور اس کی بیداری اور فحتمندی کا ثبوت ہے۔

چین کا بہادر سپاہی برما میں ہندوستانی سپاہیوں کے دوش بدوش ہندوستان کی حفاظت کیلئے اپنا خون بہا رہا ہے، چین کا سب سے بڑا مدبّر سپہ سالار خود ہندوستان کی طرف دوستی کا ہاتھ بڑھا چکا ہے، اب ہندوستان اور چین کی باہم امداد میں ہماری آزادی اور آبرو کا راز پوشیدہ ہے جب دونوں ملکوں کی اس امداد باہمی کی بدولت دُنیا کو ایک نیا، بہتر اور روشن مستقبل نصیب ہوگا تو چین کی معاشی امداد باہمی کی ترقی میں کیا دیر لگے گی۔

(بہ اجازت آل انڈیا ریڈیو۔ دہلی)

# منتشر جذبے



## برتری

تیری آنکھوں نے سکھادی رسم و راہِ برتری ہر اشارہ اِک خدائی، ہر نظر پیغمبری

## آزادی

چہ مرگ و زیست، چہ دُنیا و دیں، چہ فکر و خیال تمام عالمِ امکاں غبارِ آزادی

## ذوقِ احتجاج

پڑتی ہے روشنی مرے حالِ تباہ پر اے کاش بجلیوں کی چمک جاوداں رہے

## خواب و بیداری

ترے خیال کے زانو پہ آنکھ لگتی ہے ترے تصوّرِ بیحد سے جاگتا ہوں میں

## عطیہ

فطرت نے جو بخشی بھی تو وہ شے مجھے بخشی جس شے کی سمائی ہے نہ دُنیا میں نہ دیں میں

## جوھر

ہوتا تو فضا نور سے بجلی نظر آتی جوہر ابھی موّاج نہیں میرے نگیں میں

**ساغر**

حامد حسن قادری

# منشی جی

منشی دیانراین نگم سے میرے تعلقات تقریباً چالیس برس سے تھے۔ مختلف کاموں میں میرا اُنکا ساتھ رہا۔ انکا نام اور تذکرہ بار بار آتا تھا اور میں ان کو منشی جی کہا کرتا تھا۔ یہ ان کے نام کا مترادف ہو گیا تھا۔

منشی جی نے جب ۱۹۰۳ء میں بریلی سے زمانہ جاری کیا، میری طالب علمی کا زمانہ تھا۔ زمانہ کے چند پرچے نکل چکے تھے جب مجھے اسکے جاری ہونے کا علم ہوا۔ میں نے پہلی ششماہی کی جلد منگالی اور زمانہ اپنے نام جاری کرا لیا۔ پھر منشی جی سے ملاقات ہوئی، مراسم پیدا ہوئے۔ بے تکلفی بڑھی تو خریداری کا تکلف برطرف اور زمانہ میرے نام جاری رہا۔ بلکہ منشی جی مجھے مضمون نگاری کا معاوضہ دینے لگے۔ لیکن ایک دو مرتبہ کے بعد میں نے اس تکلف کو بھی اُٹھا دیا۔ وہ دن ہے اور آج کا دن کہ میں تقریباً ۲۶
چالیس سال سے برابر زمانہ کا مطالعہ کرتا رہا ہوں۔

غالباً ۱۹۰۵ء جب زمانہ کانپور سے نکلنے لگا، میں نے اس میں مضامین اور نظمیں لکھنی شروع کیں۔ ۱۹۰۶ء میں منشی جی نے شہنشاہ اکبر اعظم کی سہ صد سالہ برسی کے موقع پر زمانہ کا اکبر نمبر شائع کیا۔ اس میں میری بھی ایک نظم (مقبرۂ اکبر) کے عنوان سے شائع ہوئی۔ میں اس زمانے میں طالب علم تھا۔ ۱۹۰۷ء اور ۱۹۰۸ء میں بھی میرے مضامین اور رباعیاں زمانہ میں شائع ہوئیں۔

۱۹۰۹ء میں مجھے لکھنؤ جانے کا اتفاق ہوا، وہاں سے کانپور گیا کانپور کا سفر سیر و تفریح کیلئے نہ تھا۔

"ہوس سیر و تماشا، سو وہ کم ہے ہم کو"

بلکہ صرف دو شخصوں کی زیارت کا اشتیاق کانپور لے گیا تھا۔ ایک منشی دیانراین نگم، دوسرے منشی رحمت اللہ رعد (مالک نامی پریس و بڑی جنتری) ایک روز منشی دیانراین صاحب سے دو بار ملا۔ دوسرے روز منشی رحمت اللہ رعد صاحب سے۔ اس ملاقات سے مجھے منشی دیانراین نگم کی ذات سے اک گرویدگی پیدا ہو گئی۔ منشی جی کو ادب سے زیادہ سیاست کا ذوق تھا۔ بعد کو تو ان کا شوقِ سیاست ذوقِ ادب پر بھی غالب و مؤثر ہو گیا تھا۔ لیکن اس رجحان کا اثر اس وقت بھی غیر محسوس نہ تھا۔ اب سے ۳۲، ۳۳ برس پہلے کی ہندی سیاست کچھ زیادہ پیچیدہ نہ تھی، تاہم سر سید احمد خاں رحمۃ اللہ علیہ کا اثر باقی تھا۔ اور کانگریس اور کانفرنس کی رقابت جاری تھی۔ انہی موضوعات پر اس پہلی ملاقات میں میری اور منشی جی کی مختصر گفتگو رہی۔

۱۹۱۷ء میں میرا بسلسلۂ ملازمت کانپور جانا ہوا۔ اور مسلسل دس برس وہاں رہا۔ ۱۹۱۸ء میں میں نے بچوں کیلئے ایک پندرہ روزہ رسالہ سعید کانپور سے جاری کیا اور سات برس نکالتا رہا۔ منشی جی صحافت کے پہلے سے مرد میدان تھے اور میرے ان سے تعلقات۔ سعید کے زمانۂ اشاعت میں منشی جی نے جس طرح میری حوصلہ افزائی کی اس کا اثر آج تک میرے دل پر ہے۔ قیام کانپور کے زمانے میں زمانہ کی مضمون نگاری (جو عرصے سے چھوٹی ہوئی تھی) میں نے پھر شروع کر دی۔ بہت سے مقالے اور افسانے لکھے۔

۱۹۲۷ء میں میرے آگرہ آنے کے بعد جب آگرہ یونیورسٹی قائم ہوئی تو منشی جی اُردو بورڈ کے ممبر ہو گئے اور آخر تک برابر ممبر رہے۔ میں ممبر بھی تھا اور کنوینر بھی۔ اس حیثیت سے منشی جی سے دوگونہ تعلقات قائم ہو گئے۔ اور ہر سال ملاقات ہونے لگی۔ منشی جی (بجز ۱۹۴۱ء جب ان کے ایک صاحبزادے آگرہ میں ڈپٹی کلکٹر تھے اور وہ انکے پاس ٹھہرے تھے) ہمیشہ دیال باغ میں قیام کیا کرتے تھے۔ میرے مکان اور دیال باغ میں بُعد المشرقین ہے۔ بلکہ صحیح تر بُعد الشمالین"۔ لیکن منشی جی اکثر بورڈ کے جلسے سے قبل یا بعد میرے مکان پر تشریف لایا کرتے تھے کہ بورڈ کی گھنٹہ آدھ گھنٹہ کی ملاقات سے سیری نہیں ہوتی۔ یہ وضعداری منشی جی کی طبیعت کا خاصّہ تھی، اور کچھ میرے ہی ساتھ نہ تھی آگرہ میں لطیف الدین احمد صاحب (ل احمد) اکبر آبادی سے بھی ایسا ہی تعلق تھا۔ وہ مجھ سے بھی زیادہ دور رہتے ہیں۔ لیکن ان کے پاس بھی اکثر جایا کرتے تھے۔

مجھے منشی جی کی یہی ادائے قدامت پسندی و وضعداری سب سے زیادہ پسند تھی۔ اسکی ایک ذرا سی، لیکن بڑی دلچسپ مثال یہ ہے کہ ان کا رسالہ (زمانہ) جب بریلی سے نکلنا شروع ہوا تو ٹائٹل پیج پر "زمانہ" کا

نفظ نستعلیق میں لکھا جاتا تھا۔ پھر جب کانپور سے شائع ہونے لگا تو خطِ نسخ میں (زمانہ) لکھا جانے لگا۔ اسکے متعلق منشی جی فرماتے تھے کہ یہ خطِ گلزار کی مرصع اور نسخ کی شکل منشی رحمت اللہ رعد نے تجویز کی تھی۔ منشی جی نے وضع کی پابندی اور رعد مرحوم کی یادگار مرتے دم تک قائم رکھی۔ اس عرصے میں دوسرے اُردو رسالوں کے نئے نئے سرورق نظر آئے، خطِ نسخ سے عام دلچسپی نہ رہی، خطِ گلزار پُرانا پڑ گیا۔ لیکن منشی جی نے اپنی وضع نہ بدلی۔ درمیان میں ایک آدھ بار جدید وضع کا ٹائٹل پیج بھی بنا اور چھپا، لیکن اُن کو پسند نہ آیا اور انہوں نے پھر وہی وضع اختیار کر لی۔

ایک مرتبہ نئی تہذیب اور نوجوانوں کے اخلاق کا تذکرہ آ گیا منشی جی نے فرمایا، یہاں تو یہ حال ہے کہ جتنی عمر بڑھتی جاتی ہے "گھر" سے دلچسپی زیادہ ہوتی جاتی ہے۔

ایک سال اُردو بورڈ میں کسی کتاب کے بدلنے کا مسئلہ درپیش تھا۔ ایک ممبر نے اس کتاب کی جگہ ایک جدید انشاپرداز کے افسانوں کا مجموعہ تجویز کیا۔ میں نے اس بنا پر اختلاف کیا کہ اس میں اکثر فسانے عُریاں قسم کے ہیں۔ کالجوں میں مخلوط تعلیم جاری ہے۔ پڑھنے والوں اور امتحان دینے والوں میں کثرت سے لڑکیاں بھی ہوتی ہیں۔ منشی جی نے اپنے پُرانے پن کی وجہ سے اس رائے کو بہت پسند کیا اور وہ کتاب شاملِ نصاب نہ کی گئی۔

منشی جی پُرانے سماج اور قدیم معاشرت میں پل کر جوان ہوئے تھے، اور اس زمانے میں پختہ خیال ہو چکے تھے۔ جب نئی روشنی کچھ یوں ہی سی چمکی تھی، پھیلی اور چھائی نہ تھی، اسی کا فیضان تھا کہ انکے صاحبزادے اور اہلِ خاندان تہذیبِ مغربی اور تعلیمِ جدید سے متاثر ہو کر بھی اپنے اسلاف اور اپنے خاندان کی روایات کے حامل و عامل ہیں۔

منشی جی سیاسی آدمی تھے۔ لیکن سیاست میں اُن کی رفتار نہایت احتیاط اور مصلحت اندیشی کے ساتھ جاری رہی چونکہ یہ عادت ان کی طبیعت ثانیہ بن گئی تھی اس لئے چھوٹی چھوٹی باتوں میں بھی ان کا ادراک و احساس ان کو صحیح راستہ دکھا دیتا تھا۔ ایک مرتبہ ایک ہندو نوجوان شاعر نے جو اُردو کے علاوہ فارسی شاعری کا بھی ذوق رکھتے ہیں، فارسی میں ایک قطعہ لکھ کر "زمانہ" میں اشاعت کے لئے بھیجا۔ شاعر نے اس نظم میں ڈاکٹر اقبال سے خطاب کر کے کہا تھا کہ آپ طائرِ قدس ہیں۔ آپ کی پرواز ماورائے عرش تک ہے۔ پھر آپ جو ملک کی سیاست میں حصہ لیتے ہیں تو یہ گویا رجعتِ قہقری ہے۔ آپ اپنے پر و بال ملکوتی کو گردِ سیاست میں کیوں آلودہ کرتے ہیں۔ منشی دیانرائن نگم نے اس قطعہ کو "زمانہ" میں محض اس خیال سے شائع نہیں کیا کہ ایک ہندو کی طرف سے ایک مسلمان لیڈر کو ترکِ سیاست کا مشورہ ایک طرف نازیبا اور خلافِ مصلحت ہے اور دوسری طرف اپنی کمزوری کا احساس و اظہار۔ حالانکہ مجھے ذاتی طور پر علم ہے کہ شاعر کے پیشِ نظر اقبال کی روحانی عظمت اور ان کی شاعری کا ملکوتی پہلو تھا۔ سیاسی پیچ مقصود نہ تھا۔ لیکن منشی جی کی احتیاط اور دور اندیشی نے وہ پہلو نکال لیا۔

منشی جی "زمانہ" کے خاص نمبر اور سالنامے نکالنے کے قائل نہ تھے۔ لیکن مشاہیرِ علم و ادب کی یادگار میں انہوں نے متعدد نمبر بڑے شوق اور بڑی محنت سے شائع کئے۔ حالی نمبر اور پریم چند نمبر خاص چیزیں ہیں۔

منشی جی نے "زمانہ" میں التزام کر لیا تھا کہ تمام دُنیا کے عموماً اور ہندوستان کے خصوصاً مشاہیرِ ملک، اربابِ سیاست، اہلِ قلم، اصحابِ شعر و سخن کی وفات کے بعد ان کی تصویر اور ان کے حالات پر کم سے ایک مقالہ ضرور شائع کرتے تھے۔ انکے مجموعہ سے کتاب المشاہیر مرتب ہو سکتی ہے۔ میرے اندازے میں تقریباً سو مشہور لوگوں کے حالات "زمانہ" میں موجود ہونگے چار سو صفحوں کی کتاب بے تکلف بن سکتی ہے۔

۲۷

منشی دیانرائن نگم رائے بہادر، آنریری مجسٹریٹ، قومی اداروں کے سرپرست، سیاسی رہنما، سبھی کچھ تھے۔ لیکن میری نظر میں "زمانہ" کا اڈیٹر ہونا اور چالیس برس اُردو کی خدمت کرنا انکی بڑی فضیلت و عظمت ہے۔ منشی جی نے "زمانہ" کی صورت میں کم سے کم پچیس ہزار صفحے اُردو لٹریچر میں اضافہ کئے ہیں۔ جو علوم و فنون اور شعر و ادب کی انسائکلوپیڈیا کا حکم رکھتے ہیں۔

منشی جی کی وفات سے ان کا "فرزندِ معنوی" (زمانہ) معرضِ خطر میں ہے۔ خدا کرے کہ ان کے "فرزندانِ صوری" (اولادِ سعید) مسیحائی کر کے اس کو زندہ رکھ سکیں۔ پھر گویا منشی دیانرائن نگم خود زندہ رہیں گے۔

## (صفحہ ۴۴ کا بقیہ مضمون)

بھینی بھینی خوشبو کی مالک ــــ مگر پھول بننے کے بعد ــ اور کبھی تو حالتِ ناشگفتگی ہی میں بھی ــ کچھ ہاروں میں گندھ کر سہروں میں چڑھ جاتی ہیں اور کچھ دُنیا کو دھوکا دینے کیلئے مرنے والے کی قبر پہ ڈال دی جاتی ہیں ــــ

جس طرح چاہے چھیڑ دے ہم کو
تیرے ہاتھوں میں ساز ہیں ہم لوگ

---

..... آج چار دن سے اس کشمکش میں ہوں کہ یہ خط تم کو بھیجوں یا نہ بھیجوں ــــ لیکن ابھی تک یہ طے نہیں کر سکا کہ یہ خط ہے یا دماغی پراگندگی کا خاکہ ــ تم کو خط لکھنے بیٹھا تھا لیکن نہ معلوم دماغ کے کس اشارہ پہ قلم بہک کر کہاں سے کہاں پہنچ گیا ۔ اگر بھیجتا ہوں تو تم نہ معلوم میرے متعلق کیا رائے قائم کرو گی ــــ کاش وہی رائے قائم کرو جس کی مجھے خواہش ہے ــ مگر خواہش؟ کیا یہ کہ تم مجھ کو اپنا دوست سمجھو؟ نہیں ــ اسکے لئے بڑی ہمّت کی ضرورت ہے جو مجھ میں نہیں ــــ پھر؟ کیا یہ سب کچھ نہیں ؟ــ یہ کیسے کہوں؟ ــ پھر کیا کروں؟ اور نہیں بھیجتا ہوں تو؟ ــــ اسے کون پڑھے گا ــــ مگر کیا ضروری ہے کہ کوئی پڑھے؟ ــ کیوں نہ اس کو بھی انہیں اوراقِ پارینہ میں دفن کر دوں جن کا علم سوائے میرے اور میرے بکس کے چور خانے کے اور کسی کو نہیں ــ ضیا صاحب کو بھی نہیں ــ مگر پھر تم کو کیا لکھوں؟ــ اچھّا کل فیصلہ کروں گا کہ یہ خط تمہیں بھیجوں یا نہ بھیجوں؟

تمہارا ......

---

یادش بخیر! آج سے چند سال پہلے میرے ایک دوست ..... (نام مصلحتاً چھپا رہا ہوں) بورڈنگ میں میرے ہم کمرہ تھے ۔امتحان کے قریب وہ یکایک غائب ہو گئے اور ان کا ایک بکس میرے پاس رہ گیا ۔ یہ بکس ان کی کُل کائنات تھی ۔ بستر اور دوسری ضروریات کا سامان ان کے احباب کے پاس بہت کافی تھا اور جنہیں اگر وہ استعمال کرتے تھے تو یہ ہم لوگوں کے لئے باعثِ فخر ہوتا تھا ۔

گھر سے کھاتے پیتے تھے مگر ضرورت سے زیادہ خودداری نے ہمیشہ ٹیوشن پر بسر اوقات رکھی ۔ اور اس معاملہ میں کمال حاصل تھا ۔ جو کچھ ضروری اخراجات سے بچتا اسے دوستوں پر خرچ کر کے خود بیڑی اور چائے پر اکتفا کیا کرتے تھے ۔ محبّت کے نام سے چڑتے تھے مگر اشعار کے انتخاب نے اکثر رسوا کر دیا ۔ ہم لوگوں سے اگر کبھی اس مسئلے پر گفتگو آجاتی تو صنفِ نازک کی دھجیاں اس طرح اُڑاتے گویا ان سے اور حضرت حوّا کی بیٹیوں سے خاندانی بیر ہے مگر یہ ضرور دیکھا کہ وہ کسی مسئلے پر گفتگو کر رہے ہوں اور سامنے کوئی مجسّم "پیمانہ و صہبا" لا کر رکھ دیا جائے تو پھر ان کی تقریر کی گل افشانی ساری فضا کو بہار و شباب سے معطّر کر دیا کرتی تھی ــ

بہرحال وہ ایک دن غائب ہو گئے اور انکے بکس میں کپڑوں کے اوپر ہی یہ خط رکھا ہوا ملا ۔ اس خیال سے کہ شاید وہ "مرحوم" نہ ہو گئے ہوں میں نے یہ خط پڑھا ۔ اور خود انہیں کی طرح میں بھی اب تک اس فکر میں ہوں کہ اس خط کو مکتوبات کی کس ضمن میں رکھا جائے ۔ ایک عرصہ سے ان کی کوئی اطلاع کہیں سے نہیں ملی تھی ۔ مگر پرسوں اخبار "بین اسٹیٹسمین" کے "احمقوں کے گوشہ" میں ان کا نام دکھائی دیا اور معلوم ہوا کہ ایک بزرگ ...... نام کے ..... شہر سے ستیہ گرہ کر گئے ۔

یہ خط مکتوب الیہا (خط کی عبارت سے یہی معلوم ہوتا ہے) تک وہ نہ پہنچا سکے اور یہ خود مجھے بھی نہیں معلوم ۔ ممکن ہے عبارت اور اندازِ تحریر سے وہ محترمہ خود اندازہ لگا لیں اور پھر شاید دو سال کی قید کے بعد ..... صاحب کی مسرّت میں کوئی اضافہ یا ان کی زندگی میں کوئی چمک پیدا ہو سکے ۔

# ساغر نظامی

# آدرش[1]

میرے مقصود کی تصویر نہیں ہو، افسوس
تم مرے خواب کی تعبیر نہیں ہو، افسوس

وہ مرا خواب، وہ ایوانِ تخیّل کی اساس
وہ مرا خواب، وہ تصویرِ خیال و احساس
جس کے قدموں پہ سرافراز تصوّر کی جبیں
جس کے شہپر مری پروازِ تخیّل کے امیں
جس کے انوار سے روشن ہے شبستانِ وجود
ورنہ اک صفحۂ سادہ تھا گلستانِ وجود
وہ مرا خواب، وہ ہستی کا شبستانِ جمیل
میرا سپنا، مرے مقصود کا ایوانِ جمیل
وہ مرا خواب وہ اک محشرِ انوارِ رواں
وہ مرا خواب وہ افسونِ تلاطم کا جہاں
میرا آغاز، مرا نشو، وہ میری تکمیل
میرے جینے کا سہارا، مرے مرنے کا کفیل
جس میں اک عربدہ جو رقص کناں ہے پیہم
مثلِ خوں میرے دل و جاں میں رواں ہے پیہم
تم نہیں ہو مرے سپنے کے شبستانوں میں
ہے کوئی اور مرے خواب کے ایوانوں میں

میرے مقصود کی تصویر نہیں ہو، افسوس
تم مرے خواب کی تعبیر نہیں ہو، افسوس

نہ وہ قامت کہ جسے نشوِ تمنّا کہیئے
روحِ عظمت کا ابھرتا ہوا جذبہ کہیئے
سانپ کی طرح لچکتا ہوا پیکر بھی نہیں
بِس اور امرت سے چھلکتا ہوا ساغر بھی نہیں
نہ وہ آنکھیں ہیں کہ تاباں ہوں جواہر کی طرح
دل پہ زربار ہو دو ساغرِ گوہر کی طرح
نہ وہ ہاتھوں کا تناسب نہ وہ باہوں کا جمال
نہ وہ امواجِ تصوّر، نہ وہ گردابِ خیال
نہ وہ پھولوں کی مہک ہے، نہ وہ خوشبو کی لہک
نہ وہ پائل کی صدا ہے، نہ وہ گھونگرو کی دھمک
کھل کھلاہٹ نہ وہ برگِ گلِ تر کا نغمہ
مسکراہٹ نہ وہ آثارِ سحر کا نغمہ
اُس کا ہنسنا ہے نہ وہ سینۂ سیمیں کی ہے گونج
شورِ نغمہ ہے نہ وہ مطربِ رنگیں کی ہے گونج

[1] مطمحِ نظر

نہ وہ بازو کہ جو بیتاب ہوں گردن کیلئے
لعل و گوہر سے لدے، سانپ سے بل کھائے ہوئے

نہ وہ لچکی ہوئی شاخِ گلِ تر کا عالم
نہ وہ مچلی ہوئی ناگن سی کمر کا عالم

نہ وہ رفتار نہ ہر گام پہ رقصیدہ خرام
نہ قیامت کے وہ مجرے، نہ وہ آفت کے سلام

گفتگو بارشِ القا، نہ خموشی الہام
نہ وہ چُپ چاپ نظامِ ابدیّت سے کلام

نہ ملامت، نہ شکایت، نہ لطافت، نہ رضا
نہ تکلّم، نہ تبسّم، نہ ترنّم، نہ صدا

میری رگ رگ کو جکڑتی ہیں نگاہیں جس کی
باندھ لیتی ہیں مری زیست کو باہیں جسکی

مجھ میں محدود ہے پر روپ ہیں اُسکے بیحد
کبھی معبود، کبھی عبد، کبھی خود معبد

جھانک کر میرے تخیّل سے مسلسل گانا
اور پھر میرے تخیّل ہی میں حل ہو جانا

میرے مقصود کی تصویر نہیں ہو افسوس
تم مرے خواب کی تعبیر نہیں ہو، افسوس

تم لرزتی ہو مرے جذبۂ صنعت گر سے
اُس نے مقصود چُرایا ہے دلِ آذر سے

تم بھڑکتی ہو مرے شعلۂ صنّاعی سے
اُسکی فطرت کو ہے اک لاگ صنم سازی سے

نہ وہ عصیاں کی تڑپ ہے نہ وہ ایماں کی جھلک
برسی پڑتی ہے نگاہوں سے رواجوں کی چمک

تم پہ ہر وقت روایات و عقائد کا عذاب
گرد ہے اس کی نگاہوں میں گنہ اور ثواب

نہ وہ مٹنے کی تمنّا، نہ سنورنے کا جنوں
نہ اُبھرنے کا سلیقہ، نہ بکھرنے کا جنوں

تمھیں پانی پہ بھی شک آتشِ سیّال کا ہے
زہر پر اُس کو یقیں بادۂ کم سال کا ہے

اُسکے ابرو میں، نگاہوں میں، اداؤں میں مدام
ہیں اُبلتے ہوئے ساغر تو چھلکتے ہوئے جام

اُس کی آنکھوں کی سیاہی میں جہانِ اشکال
لاکھ مبہم سے الم، لاکھ سسکتے سے خیال

ایک غمّاز خموشی اشک نما آنکھوں میں
لاکھ گردابِ وفا کھلتی ہوئی باہوں میں

یہ مری روح میں ہے قید یہ صد صبر تمام
اور تمھیں شوق کہ بنجائے مری روح غلام

تم سمجھتی ہو کہ افلاس میں رہتی نہیں لاج
اُس کے نزدیک محبّت کی یہی ہے معراج

تمھیں قیمت کی طلب، اُسکو محبّت کی طلب
تمھیں عشرت کی طلب، اُسکو مصیبت کی طلب

میرے مقصود کی تصویر نہیں ہو، افسوس
تم مرے خواب کی تعبیر نہیں ہو، افسوس

نواب جعفر علی خاں اثرؔ بی اے لکھنوی

# ساقی

اک چھلکتا ہوا جام آنکھ ملا کر ساقی — جسکے ہر قطرے میں ہو صبح کا جوہر ساقی
زعفراں زار سے پھوٹے ہوئے چشمے کی طرح — موج سی آئے نظر جام کے اندر ساقی
رنگ بنجائے پری اور پری ہو رقصاں — اس قدر تیز چلے دَور میں ساغر ساقی
دیکھنا ہے مجھے مشاطگیٔ صبح بہار — جامِ بلّور میں دے بادۂ احمر ساقی
اپنی توڑی ہوئی انگڑائی کی ہے تجھ کو قسم — جام اسی کن سے ادھر ہاتھ بڑھا کر ساقی
کسی ترکیب سے حل کر دے تبسُّم اپنا — یوں نہیں.... ہونٹوں کے لیجا کے برابر ساقی
تجھ کو معلوم ہے میں پی کے بہکنے کا نہیں — بند مجھ پر تو نہ کر میکدے کا در ساقی
پھر پلٹ آئے زمانہ وہی بے فکری کا — آنکھ روتی نہ تھی جب دامنِ تر پر ساقی
پھوٹ آپس میں پڑی ہے کہ الٰہی توبہ — شکوہ آجائے نہ کیوں لب پہ مکرّر ساقی
دے وہ بادہ کہ غمِ دہر فسانہ ہو جائے — دِل کے مانند فضا بھی ہے مکدّر ساقی
رحم فرما کہ یہ ہے تیرہ شبی کا عالم — زندگی جو تھی عمل، خواب ہے یکسر ساقی
ان کی رسوائی میں ہے تیری بھی سُبکی مضمر — بھولے بھٹکوں کا پھر اکبار ہو رہبر ساقی

جب غلط کوش نہ تھے رند صفا کیش ترے
دیکھ لے پھر اثرؔ مست وہ منظر ساقی

— الیشیا - دسمبر ۱۹۴۲ء

احمد ندیم قاسمی

# اِحساس کی چُٹکی

اُف مری رُوح پہ ماحول کا یہ بارِ گراں
اُف مری قوّتِ احساس کی واماندگیاں

اُف مِری فکر پہ کس بھوت نے پَر پھیلائے
چار جانب نظر آتے ہیں لرزتے سائے

اُف یہ کیا سحر ہے تہذیب کی عُریانی کا
زہرِ قاتل پہ بھی دھوکا ہے مجھے پانی کا

اُف یہ کس طُرفہ شکنجے میں گرفتار ہوں میں
اپنے اللّٰہ کی رحمت سے بھی بیزار ہوں میں

میری تحریر میں ہیں رنگ نگوں ساری کے
عکس۔ نغموں میں مرے۔ موت کی تیّاری کے

ہاتھ پھیلائے ہوئے آنکھ جھپکتی ہی نہیں
بجلیاں قلب میں غیرت کی چمکتی ہی نہیں

سوچتا ہوں تو سُجھائی نہیں دیتا کچھ بھی
دیکھتا ہوں تو دِکھائی نہیں دیتا کچھ بھی

عِفّتیں زر کے عوض بیچ کے بھی زندہ ہوں
اور غضب یہ۔ نہ پشیماں ہوں نہ شرمندہ ہوں

عشق کرتا ہوں تو دہکے ہوئے گالوں کیلئے
یاسمیں شانوں پہ بکھرے ہوئے بالوں کیلئے

قید و پابندیٔ مذہب سے ہوں باغی کب کا
اِک خدا روز بنا لیتا ہوں اپنے ڈھب کا

کانپ اُٹھتا ہوں جو توپوں کی گرج سُنتا ہوں
دُکھ بھرے گیت کی ہر تان پہ سر دُھنتا ہوں

گُھپ اندھیرے میں چڑیلیں نظر آتی ہیں مجھے
کچکچاتے ہوئے دانتوں سے ڈراتی ہیں مجھے

آج لیکن مرے سینے میں چمک کیسی ہے!
دِل کی دھڑکن میں یہ قدموں کی دھمک کیسی ہے!

میری ہر سانس سے جھڑتے ہیں شرارے کیسے!
دُھندلے ماحول میں اُبھرے ہیں ستارے کیسے!

کیسا بادل یہ اُفق پر سے کڑکتا اُٹھا
کیسا شعلہ یہ زمیں میں سے بھڑکتا اُٹھا

ہائے یہ کس نے بگاڑا ہے عناصر کا نظام
کِس نے گردوں سے پکارا مِرے اسلاف کا نام

جانے کیوں اور میں کس سمت اُڑا جاتا ہوں
خون یوں کھول رہا ہے کہ پُھنکا جاتا ہوں

## ظفر تاباںؔ دہلوی

# ۲ غزلیں

اُسی کو اپنا سمجھ رہا ہوں وہی نگاہوں میں اجنبی ہے
ابھی تصوّر ہے نامکمل ابھی بصیرت میں کچھ کمی ہے

ارادہ آئینہ دارِ ہستی خیال معیارِ زندگی ہے
جو نا اُمیدی سے لڑ رہے ہیں کچھ اُن کے دل میں اُمید بھی ہے

علاجِ غمہائے زندگانی رہا نہ تھا اور کوئی یا رب
معاف فرمایہ دامنِ تر کہ سخت مجبور ہو کے پی ہے

تمھیں ہے کوتاہیِ بیاں کی شکایتیں عرضِ مدّعا پر
زباں سے اظہار کرنے والو کبھی نظر سے بھی بات کی ہے؟

حجاب حائل تھے درمیاں میں حیا کے پردے پڑے ہوئے تھے
ہزار کوشش کے بعد آخر تمہاری جانب نظر اُٹھی ہے

ہوا نہ مایوسیوں سے کچھ بھی علاج آشفتہ خاطری کا
جسے کبھی بھولنے لگا تھا اُسی کی پھر یاد آ رہی ہے

مری نگاہوں سے کوئی دیکھے شبِ جدائی کی دلفریبی
کسی کی زُلفِ سیاہ گویا دراز ہوتی چلی گئی ہے

فنا کے طوفاں سے ڈرنے والے مقامِ ہستی سے بیخبر ہیں
وہ جس سے پہلو بچا رہے ہیں وہی حقیقت میں زندگی ہے

وہی مکافاتِ معصیت کا فسانہ دُہرا رہی ہے دُنیا
وہ داستاں پھر سے سُن رہا ہوں جو داستاں بارہا سُنی ہے

سکوں کا آئے گا دَور آخر رہیگی طوفاں کی رَو بدل کر
خزاں سے مایوس ہونے والو ابھی اُمیدِ بہار بھی ہے

خیال کی عظمتوں سے تاباںؔ بدل رہا ہے نظامِ ہستی
اُنھیں خُدائی کی آرزو کیا جنھیں تمنّائے بندگی ہے

۳۱

## فراقؔ گورکھپوری ایم۔اے

ہوش رہتے ہوئے پیالۂ دل بھر نہ سکیں
تجھے بے بھولے ہوئے یاد تری کر نہ سکیں

جینے والو کوئی جینے میں ہے یہ بھی جینا
کچھ بھی کر دھر نہ سکیں مٹ نہ سکیں مر نہ سکیں

جو محبّت بھی کریں اور نہ ہو جائیں خراب
وہ گُنہ کرتے ہی کیوں ہیں کہ جسے کر نہ سکیں

یہ نگاہِ غلط انداز ہے یا جادو ہے
انھیں آنکھوں کی قسم جی نہ سکیں مر نہ سکیں

یوں تو دُنیا کو چھکا دے تو مگر اے ساقی
تشنگیاں ایسی بھی کُچھ ہیں جو کبھی بھر نہ سکیں

ہو کے مجبورِ محبّت سے ہیں شاکی لیکن
اِتنے آزاد نہ ہو جائیں کہ کُچھ کر نہ سکیں

جیتے مردوں سے جیا بھی نہیں جاتا ہے فراقؔ
اور مرنے کو جو کہیئے تو کبھی مر نہ سکیں

الشیا - دسمبر ۱۹۴۲ء

ساغر نظامی

# نئی موجِ طوفاں

آ کہ ہستی کے اندھیروں میں اُجالا کر دیں

جگمگاتے ہوئے محلوں میں اندھیرا کر دیں ۔۔۔ تیرہ و تار خرابوں میں اُجالا کر دیں
ہر تباہی و تصادم کو گوارا کر دیں ۔۔۔ زلزلہ عالمِ محسوس میں پیدا کر دیں

اسی دُنیا کو اُلٹ کر نئی دُنیا کر دیں

یہ تضادوں کا جہاں، نفرت و اُلفت کا دیار ۔۔۔ طنز کرتی ہوئی بے روح محبت کا دیار
غم سے معمور خرابہ، یہ مسرّت کا دیار ۔۔۔ یہ روایات کا جنگل، یہ وراثت کا دیار

ہم جو چاہیں تو یہ سب کچھ تہ و بالا کر دیں

شکوے کب تک ہوں مشیّت کی تہی دستی کے ۔۔۔ معجزے کیوں نہ دکھائیں خرد و مستی کے
کیوں نہ ہم خود ہی بسیا ہوں نئی بستی کے ۔۔۔ اپنے عکسوں سے نئے جال بُنیں ہستی کے

اور ہستی کو حریفِ غمِ دُنیا کر دیں

اے مری جانِ سرور، اے مری جانانِ سرور ۔۔۔ حاصلِ ساغر و مینا و خُمستانِ سرور
رحمتِ میکدہ اے سروِ خرامانِ سرور ۔۔۔ گو نہیں میکدۂ زیست میں امکانِ سرور

پھر بھی اِک عمر تو نذرِ مے و مینا کر دیں

وہ جو اک روح کی عشرت ہے متاعِ آخر ۔۔۔ وہ جو اک جذبۂ وحشت ہے متاعِ آخر
وہ جو اک غم کی امانت ہے متاعِ آخر ۔۔۔ وہ جو اِک سوزِ محبت ہے متاعِ آخر

مُسکرا کر اُسے خورشیدِ تمنّا کر دیں

تیرے سپنوں کی مہکتی ہوئی خلدِ رقصاں ۔۔۔ میرے خوابوں کے پُراسرار کھنڈر مرثیہ خواں
یا ترے سینۂ موّاج کا بحرِ پنہاں ۔۔۔ میرا نا پُختہ تخیّل، ترا اِحساسِ جواں

جتنے پوشیدہ طلسمات ہیں پیدا کر دیں

چھنچھناتی ہوئی باہیں ہوں دھڑکتے ہوئے دل ۔۔۔ لڑکھڑاتی ہوئی سانسیں ہوں بہکتے ہوئے دل
کپکپاتے ہوئے پیکر ہوں پھڑکتے ہوئے دِل ۔۔۔ عطر ملتے ہوئے سینے ہوں مہکتے ہوئے دِل

اور یہ مِل جُل کے دو عالم تہ و بالا کر دیں

ہم سفر، راہنما، راہگذر ہو جائیں ۔۔۔ سفرِ زیست کا خود زادِ سفر ہو جائیں
عشق کی شام، محبت کی سحر ہو جائیں ۔۔۔ منتہا اپنے تجسّس کا اگر ہو جائیں

زندگانی کو بہر حال گوارا کر دیں

خود بھی سرشار ہوں، دُنیا کو بھی سرشار کریں ۔۔۔ ہو سکے تو اسی ویرانے کو گلزار کریں
فاش اس قدرتِ فرسودہ کے اسرار کریں ۔۔۔ موت کو دامِ محبت میں گرفتار کریں

اور بقا کو ابدیت کا اشارا کر دیں

۳۵

پرتوِ وقت ہے یا غنچۂ بشگفتہ کی بُو — موت کی گود میں مچلی ہوئی رفتارِ نمو
یا کوئی بادۂ سرجوش سے لبریز سبو — یہ جہانِ گزراں ہے کہ رمیدہ آہو
اس کو بھی کیوں نہ شکارِ غمِ فردا کردیں

عہد لیں زلزلوں سے آندھیوں سے ساز کریں — بحر کے قلب میں اک بابِ اثر باز کریں
آکہ رقصاں ہوں، بپا محشرِ آواز کریں — عینِ طوفاں میں نئی زیست کا آغاز کریں
کشتی کو موج کریں، موج کو دریا کردیں

ہے توہم رگ و پے میں وہی پیوست ابھی — آدمی نشۂ حکمت سے نہیں مست ابھی
فکرِ انساں کو بھرنی ہیں کئی جست ابھی — زندگی عشرت و آلام سے ہے پست ابھی
زیست کو عشرت و آلام سے بالا کردیں

نقص اِس کہنگئ فکر و عمل کے کب تک — تھرتھراتے ہوئے ذہنوں میں مچلکے کب تک
ہم رہیں عزمِ گراں بار سے ہلکے کب تک — اُفقِ زیست پہ قسمت کے دھندلکے کب تک
کوئی سورج اسی عالم سے ہویدا کردیں

حسِ اُلفت سے گزر، جذبۂ نفرت سے گزر — خبطِ دولت سے گزر، دامِ جلالت سے گزر
عشق کے نام پہ جذبوں کی تجارت سے گزر — سنگِ مدفن سے گزر، تختِ حکومت سے گزر
زندگانی کو روایات سے بالا کردیں

بےکس و بےبس و مظلومِ سراپا کا علاج — غم سے کچلی ہوئی مسلی ہوئی بیوا کا علاج
نقص اور جبر کی مدقوق مریضا کا علاج — دین سے ہو نہ سکا علتِ دُنیا کا علاج
آکہ دُنیا ہی کو دُنیا کا مداوا کردیں
آکہ ہستی کے اندھیروں میں اُجالا کردیں

۴۶

اقبال صفی پوری

# غزل

دماغ و روح میں اک تازگی محسوس کرتا ہوں — ترے غم کو بجائے زندگی محسوس کرتا ہوں
مذاقِ زندگی میں تشنگی محسوس کرتا ہوں — اُنھیں پاکر بھی جیسے اک کمی محسوس کرتا ہوں
خوشی کا نام لینے میں خوشی محسوس کرتا ہوں — فریبِ زندگی کو زندگی محسوس کرتا ہوں
یہ کیا سلسلے انتہائے بےخودی محسوس کرتا ہوں — وہ ملتے ہیں تو میں اپنی کمی محسوس کرتا ہوں
جہاں سے وہ مری ہستی میں شامل ہوتے جاتے ہیں — وہیں سے زندگی کو زندگی محسوس کرتا ہوں
نہیں محدود میرا ذوقِ غم اُن کی جفاؤں تک — کہ میں اس کے سوا کچھ اور بھی محسوس کرتا ہوں
گزر جاتا ہوں تنہا ظلمتوں سے جادۂ غم کی — حدِ منزل پہ آکر روشنی محسوس کرتا ہوں
تصوّر ہی تصوّر میں گزر جاتی ہے رات اپنی — وہ آئے اب وہ آئے میں یہی محسوس کرتا ہوں
یہیں سے غالباً اے دوست آغازِ محبت ہے — جگر میں درد۔ آنکھوں میں نمی محسوس کرتا ہوں
نہ ہے سوزِ تعلق ہو گئے دونوں جہاں روشن — جو اُن کے دل میں ہوتا ہے وہی محسوس کرتا ہوں
طبیعت ہو گئی اقبال کتنی خوگرِ وحشت
میں ہشیاری میں بھی دیوانگی محسوس کرتا ہوں

ایشیا۔ دسمبر ۱۹۴۲ء

رام پرتاپ بہادر ایم۔اے

# اندر اور باہر

"موکو رام سے کوئی ملا دے" یہ مصرع رامائن میں تو نہیں لیکن جس بھگتی سے اُسے گایا جا رہا تھا، وہ درد اور خصوصیت بھرت جی کے گلے میں بھی شاید نہیں رہی ہوگی جب وہ رام چندر جی کی تلاش میں جنگلوں جنگلوں بھٹکتے پھر رہے تھے۔ میں اپنے مکان کی دوسری منزل پر پاخانے میں تھا، نیچے پیچھے کی گلی سے یکایک ایک سُریلا راگ سماعت کو گھیرنے لگا، پاخانہ کی گلی میں کون مُدھر اور دلکش انداز سے گا سکتا ہے' میں یہی سوچ رہا تھا، پاخانہ کی چھوٹی کوٹھری جسے میں اپنے "بورژوا" دوستوں کے سامنے "باتھ روم" کے نام سے یاد کرتا ہوں' اسی کوٹھری بند میں چونک چونک کر اِدھر اُدھر دیکھ رہا تھا، کہ آخر یہ موسیقی کس طرف سے پاخانے میں آ رہی ہے، مہتر نے پاخانہ کا گملہ گھسیٹتے ہوئے زور سے پکارا ــــ "بمبا کھولو" اب  شک کی گنجائش نہیں رہی، گانا میرا مہتر ہی گا رہا تھا، اور اُسی نیچے کے سوراخ سے آواز آ رہی تھی، گملہ کو رکھتے ہوئے اپنی جوانی کی لَے میں پھر اُس نے الاپا ــــ "موکو رام سے کوئی ملا دے"

یوں تو مہتر لوگ گاتے اچھا ہیں، لیکن اُس کڑی میں کتنی تھرتھراہٹ تھی! موسیقی کا کوئی اُستاد بھی کیا اپنی لے کو اس طرح کنپا سکتا تھا!! اُس گندی اندھیری گلی میں سُریلی تان میں توڑ پیدا کرنے والی کپکپی میں سردی کا بھی کافی حصہ رہا ہو یہ دوسری بات ہے لیکن "رام" کا لفظ کس صفائی کے ساتھ پاخانہ کے گملہ میں گونج کر دیوار کے سہارے سوراخ میں ہو کر اوپر آ رہا تھا، ساتھ ہی ساتھ ایک ہندو کی خودی کو چاہے وہ کتنی ہی دبی ہوئی کیوں نہ ہو چوٹ لگی، میں سوچنے لگا۔ جیسا کہ بزرگوں کا خیال ہے شاید یہی وجہ تھی جو اچھوتوں اور نیچوں کو شروع ہی سے مقدس کتابوں سے دُور رکھا گیا۔

بالٹی کے پٹکنے کی تیز آواز سے میرے کانوں کو چوٹ لگی، اور میرے خیالات کی لڑی وہیں سے ٹوٹ گئی، کان لگا کر سُنا تو معلوم ہوا کہ مہترانی جھاڑو لگا رہی ہے، اُس کا گانا بند ہو چکا تھا، لیکن یہ عورت کی کیسی آواز! شاید مہترانی ہے، اُسے اس محلہ میں کون نہیں جانتا، اُس کے بھولے حسین چہرے پر نہ جانے کتنی بار میری نگاہیں اٹک کر رہ گئی تھیں، کس انداز سے وہ کپڑے سے کمر کس کر چلی کرتی تھی، اور ہاتھ میں جھاڑو اور بالٹی لئے سڑک پر حُسن اور بدبو کی ایک لہر پھیلاتی گزر جاتی ہے، اکثر اس کو دیکھ کر میں نے لوگوں کو کہتے سُنا ہے، بڑے شہروں کی مہترانیاں بھی خوبصورت ہوتی ہیں اس کی جوانی کی آنکھیں ہمیشہ کوئی گمنام راگ الاپنے میں مسرور رہتی تھیں، پچھلے سال اس کمبخت مہتر پر مجھے کتنا غصّہ آیا جب اُس نے اپنی بی بی کو بے قصور ہی گھر سے نکال دیا، لیکن کسی چیز کو چھوڑنا اور پھر اُسے اپنا لینا بھی ایسے طبقہ کے لوگوں کو آتا ہے، مہترانی مہتر سے کچھ کہہ رہی تھی، میں کان لگا کر سُننے لگا "کیوں آج گایا ہی جائیگا یا کھانے پینے کی بھی کچھ فکر ہے؟ کیوں رے آج تو بقرا عید ہے نا آج بھی تجھے وہی دھن لگی ہے، مُسلمان ججمانوں کے ہاں سے بکروں کے سرے اور پائے ملیں گے جم کر کھایا جائے گا" مہتر اپنے لاپرواہ لہجہ میں اور کچھ کہنا چاہتا تھا، لیکن اس کی بات کٹ گئی "اور کب تلو دوسروں کی بھیک کے آسرے پر، چُپ کیوں ہوگئے؟ مُنہ میں پانی بھر آیا کیا؟ ......" مہترانی نہ معلوم کیا کیا بکتی رہی لیکن پاخانہ کی گلی میں مہتر کے مُنہ میں پانی بھر آنے کی بات سُنکر مجھے متلی آنے لگی، مہتر نے گھڑک کر کہا ــــ "میں نے کہہ تو دیا کسی کے ہاں سے کچھ ملے چاہے نہ ملے لیکن وہ اٹھنی خرچ نہیں ہوگی۔.... چاول چاول رٹ لگائے ہے...... اگر بابو جی نے دیر کر کے مہینہ نہ دیا ہوتا تو...... پیسے رکھے رہن دے شام کو کام پڑے گا" مہترانی نے مہتر کو جھڑک دیا ــــ "ہاں وہ تو ہم جانت ہیں نا۔ مُنوا حرامی کے ساتھ پیسے جوڑ کر آدھا جو مٹکا یا جائیگا ...... اچھا آج دیکھت ہوں منو کیسے میرے گھر پھٹکتے ہیں۔ ......" بڑبڑاتی ہوئی مہترانی گلی کے باہر نکل گئی۔

---

قریب ایک مہینہ سے لگاتار بدلی ہو رہی تھی، جاڑے کی بدلی ہوتی بھی ہے تکلیف دہ! اس سے کسی کو بھی تو مسرت حاصل نہیں ہوتی، پرندے جانور غریب دُکھیوں کے لئے تو اصل میں جاڑے

کا موسم ہونا ہی نہیں چاہیئے تھا، اس موسم میں جمہوری مادّہ تو ہے ہی نہیں، اور پھر اس کی بدلی اور بوندا باندی تو ہڈیوں تک کو ہلا دیتی ہے غریب غربا تو الگ متموّل طبقہ والوں سے بھی اس کی اداسی سہی نہیں جاتی، نوجوانوں کیلئے تو یہ دو زخی ایذا کا باعث ہو جاتا ہے۔

ایسے موسم میں میرا دن اس طرح شروع ہوا، اور کرتا ہی کیا، چُپ چاپ کمرے میں آ کر بیٹھ گیا، بار بار وہی مصرع "موکو رام سے کوئی ملا دے" کانوں میں گونجنے لگتا تھا، مہتر صرف گانے کو ہی گا رہا تھا یا اُسے اُس سے کسی قسم کی روحانی مسرّت بھی حاصل تھی، آخر وہ التجا کس "رام" سے ملنے کی تھی؟ پاخانہ صاف کرتے وقت بھی کس جذبہ کے ماتحت وہ رام کی رٹ لگائے ہوئے تھا؟ کون "رام" اس کے "رام" ہو سکتے ہیں؟ وہ تو پیدائش سے موت کی آخری ہچکی تک غلاظت ہی صاف کرنے کیلئے بنا ہے، اُس کے آباؤ اجداد یہی کرتے آئے ہیں، اور آگے بھی اُسے پُشت در پُشت یہی کرنا ہوگا، یہ بھی نہیں کہ مہتر اس بات سے واقف نہیں، بلکہ وہ جس لاپرواہی سے زندگی کے مسائل کو برتتا ہے وہ اس کی جانکاری کا ثبوت ہے، وہ نہ کسی کا احسان مانتا ہے اور نہ کبھی بھولے سے بھی یہ سوچتا ہے کہ اُس کی روزی کوئی اُس سے چھین بھی سکتا ہے۔ جو کماتا ہے کھا پی ڈالتا ہے، مستی سے گھومتا ہے، لنگوٹا کستا اور کشتی لڑتا ہے، شراب پیتا اور شہنائی بجاتا ہے، جس سے چاہتا ہے شادی یا زنا کرتا ہے، پاخانے اور موریاں صاف کر کے زندگی گزار دیتا ہے بے روزگاری کا اُسے خطرہ نہیں، مشینیں اُس کی روزی چھین نہیں سکتیں، بلکہ اُس کا کام بڑھتے ہوئے شہروں اور قصبوں کے ساتھ بڑھتا ہی جاتا ہے، غریبی کی اُسے پرواہ نہیں کیونکہ شاید وہ یہ سوچتا ہے کہ غریبی بھی اس سے زیادہ غریب نہیں ہو سکتی، بلکہ یوں کہئے کہ اُس کے خیال میں غریبی اُس کے لئے اور وہ غریبی کے لئے پیدا ہوا ہے۔

جیسے میں آہستہ آہستہ اس کی زندگی سے رشک کرنے لگا ہوں، مہتر کی زندگی بھی آخر کتنی اطمینان اور بے فکری کی ہے دُنیا کی غلاظت صاف کرے گا، دوسروں کے ٹکڑے کھائے گا اور مر جائے گا ایک دن، یہ سوچتے سوچتے کہ اس کی زندگی کتنی کارآمد اور آئیڈیل ہے، میں اپنے خیالات کی بھول بھلیوں میں معلوم نہیں کب کھو گیا، معلوم نہیں پھر ذہن میں کیا کیا آیا اور میں سوچتا سوچتا کہاں سے کہاں پہونچ گیا، پھر دیکھتا ہوں کہ خلا میں ایک ہاتھ میں جھاڑو اور دوسرے میں بالٹی لئے کھڑا ہوں، ایک دم چونک پڑا، گھبرا کر کمرے میں چاروں طرف دیکھا، کوئی اور تو نہیں مہتر کے تصوّر سے چھوٹنے کے لئے پھر میں نے کیا کیا کوشش نہیں کی، اُس سے کراہت سی ہونے لگی، اپنے چاروں طرف مجھے گندگی کا احساس پیدا ہو گیا، تو کیا اِن مہتروں کا بھلا ہو ہی نہیں سکتا، یہ ترقی کا زمانہ ہے ہر چیز آگے بڑھنے کی کوشش میں مصروف ہے، کیا یہ کمبخت مہتر ہی آگے نہیں بڑھ سکتا، پھر خیال آیا، آخر ان مہتروں، بھنگیوں، اور ڈوموں کے اُدّھار کی بھی تو بات چلی تھی، کافی شور و غل ہوا، بڑی بڑی باتیں ہوئیں، دھن والوں نے ان کی خاطر دھن کی تھیلیاں کھول دیں، ملک کے نیتاؤں اور سماج کے خادموں نے بڑے بڑے رونے روئے، جنکو کھانے کی کمی نہیں وہ انھیں کے واسطے فاقے کرنے پر آ گئے، زمانے کی سب سے بڑی شخصیت ان کی خاطر مر مٹنے کو تیار ہو گئی، ان کا ایک پاکیزہ نام بھی رکھا گیا، اِن "ہریجنوں" کو تسکین دینے کے لئے کہ ان کا پیشہ اتنا خراب نہیں بڑے بڑے لوگ جھاڑو اور ٹوکریاں لیکر سڑکوں پر نکل پڑے، آخر ان کنگالوں کی اندھیری بستیوں میں بھی اُمید کی ایک ہلکی شعاع نظر آئی، سماج نے انھیں ڈھارس بندھائی، وہ لوگ بھی ان کے ساتھ آئے جو دُنیا کا بھلا ہڑتالوں سے کرنا چاہتے ہیں، مہتروں نے بھی ہڑتالیں کیں، اپنے روزی رسانوں کو لال پیلی آنکھیں دکھا کر اکثر ان لوگوں نے اپنی مزدوری بھی بڑھالی، اور سب سے بڑا فائدہ جو ان کا ہوا وہ یہ تھا کہ ان پر پہلے پہل یہ راز فاش ہوا کہ چاہنے پر ایک دن سماج کو آگے بڑھنے سے وہ روک سکتے ہیں۔

میرے کانوں میں پھر وہی مصرع گونجنے لگا ——

"موکو رام سے کوئی ملا دے"۔ پھر پاخانہ کی گلی یاد آئی، وہی جھاڑو بالٹی اور گملہ۔ میں نے سوچنا چاہا، آخر ہوگا کیا؟ ان کا کیا کوئی مستقبل نہیں؟ کون ہیں اِن کے "رام" جن کے لئے مہتر بیتاب تھا؟ لیکن مجھے کچھ نظر نہیں آیا، بلکہ تاریکی بڑھتی گئی، منحوس بدلی اور گہری ہو گئی تھی، ناقابل برداشت دماغی ہیجان کی حالت میں سوچتا رہا، کیا کسی طرح سے ان کے ہاتھ سے جھاڑو اور بالٹی نہیں چھینی جا سکتی! آج عید ہے! عید مسلمانوں کا تیوہار ہے، یہی ایک ایسا تیوہار ہے جبکہ میں ان کا پورے طور سے ساتھ دیتا ہوں، لیکن اس بدلی اور مہتر نے اس طرح

میرا دن بگاڑا کہ کچھ کہتے نہیں بنتا

---

کافی رات گئے میں دعوت سے لوٹا، محلّہ میں کچھ غیر معمولی سنّاٹا چھایا ہوا تھا، جیسے لوگ آج وقت سے پہلے ہی اپنے چراغ گل کر کے سو گئے، دیر سے لوٹنے پر بی بی ناراض نہ ہوں، اس خیال سے ڈرتا ڈرتا مکان میں داخل ہوا، پھٹکار تو نہیں پڑی بلکہ اُس کے عوض میں سب کی پریشانیاں مجھے دیکھ کر کم ہونے لگیں، دریافت کرنے پر معلوم ہوا کہ مہتر کے ہاں نارے پر کہرام مچا ہوا ہے، دن ڈوبتے ہی مہترانی مسلمان جھجانوں کے ہاں چلی گئی، گھر پر مہتر اور منوا محفل گرم کئے بیٹھے تھے، دو سروں اور کچھ بھنی ہوئی ہڈیوں پر شراب کا ادّھا ختم ہو کر زمین پر لڑھک گیا تھا، اب دوسری... بوتل سے دَور چل رہا تھا، نشہ خوب جمنے لگا تھا، اندھیرے برآمدے میں وہ اپنی محفل روشن کیے بیٹھے تھے۔

مہتر نے کُلّڑ خالی کرتے ہوئے کہا "مار ڈالا" اور منہ بگاڑ کر جھومتا ہوا بکرے کا سر اُٹھا کر دانتوں سے نوچنے لگا، منوا نے ہڈی چوستے ہوئے پوچھا "کس رے متیا سار تو رمیہریا کہاں گئی؟" "کہوں جھجانی گے ہوئی" منوا جھومنے لگا جیسے کچھ سوچنے کی کوشش کر رہا ہو "ہر وقت سسوری جھمنٹے میں رہت تھی۔ ہمار میہریا ہوت تو ہم ماری ڈالی" متیا نے ایک تلی توڑتے ہوئے کہا "ارے سرؤ نیک ہائے جو ناہیں ہائے، ناہیں تو تو نہکا تو یہاں بیٹھے ناہیں دیت" منوا کی آنکھوں میں شرارت تھی "ہمکا یہاں بیٹھے دیت چاہے نا دیت لیکن سرؤ تو نہکا تو یہاں بیٹھا کے بھیجوا کے یہاں گلچھرّا اُڑاوت تھی" متیا جیسے نیند سے جاگا "کس لیے کون بھیجوا؟ تنی پھر سے اُوکر نوّا لے تو" دوسرے بکرے کا سر منوا کے ہاتھ میں تھا "سرؤ تو ہو نکا کوئی مرد کہی۔ ہم تو روج اوکا بھیجوے کے گھر واں دیکھت ہیں" متیا نے ایک کُلّھڑ کس کے پی لیا، اور آنکھوں کی پُتلیاں اندھیرے میں گھما کر ذرا رازدارانہ لہجہ میں بولا "کس لیے بیج کہت ہے؟" اپنی بی بی کو بھدّی گالی دیکر "اچھا تنی چلا چل تو اتنی دکھت بھیجوا کا گھروا تو دکھا دے پھر اوکا ہم سمجھ لیب" یہ کہتے ہوئے وہ جھپٹ کر اندر گیا اور دو لاٹھیاں نکال لایا، ایک لاٹھی منوا کو ۴۳

پکڑا کر اپنی لنگی کا پھینٹ کستے ہوئے برآمدے سے نیچے لپکا اور پھر اندھیرے میں دونوں غائب ہو گئے۔

ادھیڑ عمر کے عزیز میاں آبکاری محکمہ کے معمولی ملازم تھے، بی بی اُن کی ایک زمانہ ہوا مر چکی تھیں، آج تیوہار کے دن دُھلا لنگا پاجامہ پہنکر ایک بوتل شراب کیساتھ وہ بھی اپنے طریقہ پر کی یاد تازہ کر رہے تھے، پیچھے گلی میں شور و غل سُنکر مہترانی کو تو انھوں نے باہر نکال دیا، خود نشہ کی حالت میں لڑکھڑاتے ہوئے دروازہ پر پہنچے، مہتر کو دیکھ کر اُن کا نشہ اور تیز ہو گیا، ہاتھ اُٹھا کر انگلی سے اشارہ کرتے ہوئے پوری طاقت لگا کر وہ چلّا کر بولے "کیوں بے سالے تو یہاں کہاں؟ بھاگ جا ابھی یہاں سے" لڑکھڑاتی ہوئی آواز سے متیا کے اوسان خطا کر گئے اُس کا نشہ جیسے اُترنے لگا۔ اتنے میں منوا گلی میں سے مہترانی کا ہاتھ پکڑے دوسرے ہاتھ میں لاٹھی لئے سامنے آ نکلا، عزیز میاں کی گالی سُنکر متیا تلملا کر رہ گیا تھا، مہترانی کو دیکھتے ہی پاگل ہو گیا، بڑھ کر جو اس نے لاٹھی ماری تو عزیز میاں زمین پر آ رہے، منوا نے بڑھ کر اسکی لاٹھی چھین لی، مہترانی رفو چکّر ہو چکی تھی۔

خبر کو پھیلتے دیر نہیں لگی، سارے محلّہ میں سنسنی پھیل گئی، ایک مسلمان کا ہندو کے ہاں مارا جانا یوں ہی کیا کم تھا! اور پھر بقرعید کے دن!! ذرا سی دیر میں آگ لگ گئی، ہندوؤں نے دروازے بند کر لئے، مسلمان پنشن یافتہ پیشکار صاحب کے دروازہ پر صلاح و مشورے کیواسطے اکٹھا ہو گئے، پولیس موقع پر پہنچ گئی، پولیس کا اب ایسا دبدبہ ہے کہ جو پہلے پولیس کو کچھ بھی نہیں سمجھتے تھے وہ بھی اب اس کے نام سے ڈرتے ہیں، بات بڑھنے نہیں پائی، بڑے بوڑھوں نے رائے دی کہ معاملہ عدالت پر ہی چھوڑ دیا جائے۔

صبح کو پولیس نے مہتر کے گھر کی تلاشی لی، بغیر لیبل کے شراب کی خالی بوتلیں ملیں، عزیز میاں کے گھر کی بھی تلاشی لینی پڑی، ایک وارنٹ کے ماتحت عزیز میاں گرفتار ہو گئے، متیا اور عزیز میاں کی غیر موجودگی میں محلّہ کی سنسنی ختم ہو گئی۔

آج جب میری نظر اپنے برآمدے میں نیم بورڈ پر پڑی، تو "اِن" اور "آؤٹ" پر آنکھیں ٹھہر گئیں، مہتر کا خیال آیا، میں نے اُس کا "آؤٹ" یعنی گلی میں صفائی کرنا اور "اِن" یعنی برآمدے میں بیٹھ کر شراب پینا دونوں دیکھا تھا۔ سوچنے لگا کیا ابتک کوئی ایسا نہ ہوا جو اُس کا "اِن" اور "آؤٹ" دونوں بیک وقت مٹا دے۔

م - ش - حقّی

# آتش و آہن

(مختصر، مختصر سا افسانہ)

"یہ حُسن خداداد کے غاصب - یہ دولت کے سانپ - یہ مقدّر کے چہیتے!" وہ بھی ایک زمانہ تھا کہ میں حسین عورتوں کے شوہروں کو دیکھ کر دانت پیسا کرتا تھا۔

"ثریا، اجمل - اجمل ثریا ـــــ اور میں؟ میں بھی تو اُسی لڑکی کو چاہتا ہوں؟" ان دونوں کی باہمی محبّت، پروانہ وار محبت کو دیکھ کر میں دل ہی دل میں خاکستر ہوتا - اجمل تو نہیں مگر ثریا میرے دل کی تپش سے واقف تھی - میں نے کئی دفعہ اُس کا ہاتھ پکڑ کر اپنے دل پر رکھ لیا تھا، میں اکثر اُس سے شرارت کرتا تھا - جیسے کوئی لوہے کی لاٹھ کو پکڑ کر شغلاً ہلا کر دیکھے، اس یقین واثق کے ساتھ کہ یہ ہرگز جنبش نہ کرے گی۔ آہ کیسے معلوم کہ میں اسی آہنی صورت کا پُجاری تھا - مجھے اسکی صلابت کو بار بار محسوس کرکے دیکھنے میں لطف آتا تھا - میں اپنے دل کے اندرونی داغ پر یہ نشتر اکثر چبھویا کرتا تھا۔

---

ثریا رات گئے تک میرے پاس بیٹھی رہی - اجمل کی جُدائی میں وہ اکثر مجھ سے باتیں کرکے اپنا دل بہلاتی تھی اور میرے اوٹ پٹانگ فلسفے کو سُن سُن کر ہنسا کرتی تھی - اُس کی نظر میں شاید میں ایک معصوم آدمی تھا اور یقیناً کچھ وارفتہ بھی۔

"بیکار ہے یہ سب بیکار ہے" میں نے اپنی تقریر جاری رکھتے ہوئے کہا "اس بگڑی ہوئی دُنیا میں ایک ہمیں کو درست رہنا لازم ہے؟ اس کج رفتار عالم میں کیا ہمارے ہی لئے راست روی رہ گئی ہے؟ اور بگڑنے دو اسے اور تباہ ہونے دو - یہ سماج ہرگز اس قابل نہیں کہ اسکے اصولوں کا احترام کیا جائے!" میں جانے کیا کیا بکتا رہا - وہ بیٹھی ہوئی مسکراتی رہی۔

"اُف یہ دروازہ تو کھلتا ہی نہیں" اُس نے امداد کے لئے میری طرف مسکرا کر دیکھا۔

"تو اسے بند ہی رہنے دو ـــ کیا ضرورت ہے"

"لو اور سُنو! میں بھی کوئی ارواح ہوں کہ شیشے میں سے پار ہو جاؤں گی!"

میں نے ہاتھ بڑھا کر دروازے کا لٹّو گھمایا - آج پہلی بار وہ مجھے شب بخیر کہنا بھول گئی۔

---

"اجمل کا خط ہفتہ بھر سے نہیں آیا - میرا دل سخت پریشان ہے" ثریا افسردہ سی میرے کمرے میں داخل ہوئی۔

۱۳۱ "کلکتہ میں ہیں خدا جانے کس رنگ میں ہونگے" میں نے جواباً چُٹکی سی لی - اور پھر اپنا فلسفہ چھیڑ کر اُس کا دھیان بٹا دیا "انسان - فطرت - سماج - ظلم - بغاوت!"

وہ معمول سے زیادہ سنجیدہ بنی بیٹھی رہی - مگر آج میری بغاوت کی رگ بُری طرح پھڑک رہی تھی۔

وہ چلی - میں نے روکا - اُس نے میرا ہاتھ جھٹک دیا "دروازہ کھول دو"

"کیا دروازہ ضرور کھُلنا چاہیے" "یقیناً" اُس نے زور دیکر کہا۔ میری معصوم روح ایک عظیم الشّان بغاوت کے لئے بیتاب تھی مجھے سودا تھا لوہے کی دیوار سے سر ٹکرانے کا - آج میں اپنے حریف سے ٹکرا کر فنا ہو جانے کیلئے تیار تھا۔

"ثریا تم باعصمت ہو، باوفا ہو - شاید اجمل سے بھی زیادہ - آہ ثریا میں بے حد کم نصیب ہوں - میری محرومی پر ترس کھاؤ - اپنی اپنی عشرت آگیں زندگی میں سے چند لمحے مجھے چھین لینے دو گی تو تمہارے برّاق دامن پر کونسی کجلاہٹ آجائے گی ـــــ ثریّا!"

آنے والی مدافعت کا اندازہ کرکے میری تمام قوتیں مجتمع ہو گئی تھیں میں نے اُسے مضبوطی سے پکڑ لیا۔

دیکھو دیکھو۔ میں بہت دن سے دیکھتی ہوں۔ ایسی باتیں زیبا نہیں۔ مجھے تم سے ہمدردی ہے ـــــ میرے اللہ! مجھے چھوڑ دو۔ چھوڑ بھی دو"

میرے بازوؤں کی گرفت اور مضبوط ہو گئی۔ میرے ہونٹ اُس کے دہکتے ہوئے رخسار سے جا ملے۔ میرا کیفِ بغاوت اپنے شباب پر تھا۔

---

بالآخر وہ بولی۔ "اچھا ایک بات کی قسم کھاؤ" ۔

میرا دورانِ خون کئی درجے دھیما ہو گیا۔

"مرتے دم تک راز رکھو گے!"

میرے ہاتھوں کی گرفت ڈھیلی پڑ گئی۔ میرا سر اُس کے رخسار کے برابر جُھک گیا۔ میری تمام مجتمع قوّت اپنے زور میں آپ پسپا ہو گئی۔ میں نے اُسے حسرت و مایوسی کے عالم میں چھوڑ دیا۔

وہ چلی گئی۔

سوچتا ہوں کیا واقعی میری نفسیاتی گہرائیوں سے واقف ہو گی ؟!

محمد صدیق ایم۔اے

# ایک خط

...... خوش رہو۔

گو تم نے وعدہ کیا تھا کہ اپنی اوّلین فرصت میں تم مجھے خط لکھو گی لیکن آج چھ دن ہو گئے اور میں ابتک چشم براہ ہوں۔ کیا بھول گئیں ؟



ابکی بار دہلی کا قیام میرے لئے ایک نیا باب ہے جس کی ابتدا تمہارے نام سے ہوتی ہے۔

...... یہ تمہیں معلوم ہے کہ میں نے ہمیشہ یہ کوشش کی کہ میری فطرت کے وہ نازک اور کمزور پہلو تم لوگوں کے سامنے نہ آنے پائیں جنکی معمولی سی خراش بھی میرے دماغی سکون کو برباد کر دینے کے لئے کافی ہے۔ میں نے حُسن کی مسلسل تنقیص کو اپنا شعار بنایا اور ان محفلوں سے ہمیشہ احتراز کیا جہاں بات بنائے نہ بنے!

تم سے قبل ایک اور ناوک فگن نے مجھے اپنا شکار بنانے کی کوشش کی تھی۔ میں نے بچنے کی ہر ممکن تدبیر کی لیکن زمانہ کی ستم ظریفی کو کیا کہئے کہ ہر تدبیر اُلٹی ثابت ہوئی۔ اسے میں نے اپنی فطرت کے اتنے گھناؤنے پہلو دکھائے تھے کہ اگر معمولی دل و دماغ کا آدمی ہوتا تو نفرت کئے بغیر نہ رہتا۔ لیکن تم شاید سمجھ سکو کہ بعض اوقات زندہ رہنے کی یہ کوششیں خود کتنی مہلک نکلتی ہیں ـــــ طبیعت کی پراگندگی پر کہا گیا کہ "یہ ناتجربہ کاری ہے" ذاتی بداخلاقیوں کی طرف اشارہ کیا تو فرمایا کہ "خیر یہ تو سب ہی کرتے ہیں" کیرکٹر کی خرابیاں پیش کیں تو یہ کہہ کر ٹال دیا کہ "اچھا اب زیادہ انکساری نہ کیجئے" اور پھر اسپر بھی جب اصرارِ اجتناب حد سے آگے بڑھا تو یہ کہکر کہ "اونہہ۔ ہوگا۔ آپ کو کیا! آپ بُرے ہیں تو غیروں کیلئے ہیں تو آپ کو اپنے لئے اچھا بنا لوں گی" مجھے ایک ایسی دماغی اُلجھن میں مبتلا کر دیا گیا کہ جس سے آج تین برس کے بعد بھی چھٹکارا نصیب نہیں۔

...... تمہیں بتاؤ کہ کیا یہ فطرت کا انتقام نہیں ؟ کیا میری ہی سپر سے تلوار کا کام نہیں لیا گیا ؟

اے روشنیٔ طبع تو برمن بلا شدی

میں نے دہلی کا قیام ترک کیا اور الہ آباد بھاگ آیا کہ شاید جگہ کی تبدیلی زندگی کو پھر پُرانے ڈھرّے پر لگا دے اور میں اسی اطمینان سے واقعات کی لہروں میں بہنے لگوں جس پر کبھی اپنے دوستوں کے سامنے میں فخر کیا کرتا تھا ـــــ مگر توبہ کیجئے۔ بھلا کھوئی ہوئی چیز اور کھوئی ہوئی بھی نہیں بلکہ چھینی ہوئی چیز کہیں واپس ملتی ہے؟

کتابیں اُلٹیں، مضمون لکھے، آگرہ، دہلی، کلکتہ، مدراس اور نہ معلوم کہاں کہاں کے سفر کئے، دوستوں سے مباحثے کئے، سیاست میں حصّہ لیا، جلسوں میں تقریریں کیں اور جو کچھ ہو سکتا تھا سب کیا مگر ہر جگہ اور ہر حالت میں یہ محسوس ہوا کہ جیسے

ہر شے میں کسی شے کی کمی پاتا ہوں میں

چونکہ عمر کا بیشتر حصّہ بورڈنگ میں گزرا ہے، مختلف قسم کے احباب سے صحبت رہی ہے اور طبیعت کے فطری رُجحان کی بدولت بڑا وقت

اپنے اور دوسروں کے نفسیاتی مطالعہ میں گزار ہے۔ اس لئے اس کیفیت کو سمجھنے میں زیادہ کاوش نہیں کرنا پڑی۔ اور ہمیشہ یہ محسوس ہوتا رہا کہ میں اپنے آپ کو ایک مسلسل دھوکا دے رہا ہوں ایک گہرا فریب ـــ لیکن پھر بھی نہ جانے کیوں ہر مرتبہ یہ فریب کھل گیا اور میں چوروں کی طرح اپنی بے مائیگی پر افسوس کرتا ہوا پکڑا گیا۔

---

میں بیٹھا پڑھ رہا ہوں۔ کتاب بہت عمدہ ہے۔ مضمون کی سنجیدگی۔ اندازِ بیان کی لطافت توجہ کا مرکز بنی ہوئی ہے۔ بارہ پندرہ صفحے ختم کر چکا ہوں کہ چند منٹ کے بعد ایسا معلوم ہوا جیسے بڑی دیر سے کسی نے دماغ کے دروازے بند کر رکھے ہیں۔ جو کچھ پڑھ رہا تھا وہ نہ معلوم کہاں غائب ہو گیا۔ نہ ہاتھ میں کتاب یاد رہی اور نہ کتاب پر سطریں دکھائی دیں۔ ایسا محسوس ہوا جیسے ہلکا ہلکا کہرہ بڑی دیر سے چھا رہا تھا لیکن ہم محسوس نہیں کر رہے تھے۔ جھنجھلا کر چند صفحے اُلٹے اور پھر سے پڑھنا شروع کیا۔

ایک سطر ـــ دو سطر ـــ تین سطر ـــ آج شریف صاحب کا اخبار نہیں آیا ـــ ڈاکیہ دکھائی تو دیا تھا ـــ کوئی خط بھی نہیں آیا۔ معلوم نہیں امی کیسی ہیں۔ ان کا خط تو کئی دن سے نہیں آیا ـــ یہ لوگ خط کیوں نہیں لکھتے ـــ چار ہفتے ہوئے ایک خط آیا تھا۔ اس میں الائچی کے دانے اور یہ جملہ کہ "آپ کو الائچی بہت پسند ہے نا؟ کھائیے"ـــ دو دانے کھائے اور باقی اسی لفافے میں رکھے ہیں ـــ لفافہ بکس کے اندرونی خانہ میں ہے ـــ دیکھوں؟ ـــ ٹھہرو ـــ اچھا پہلے کمرے کے دروازے بند کر لوں ـــ اوہو! اس میں اتنے خط جمع ہو گئے ـــ اور چوڑی کے ٹکڑے ـــ الائچی کے چند دانے ـــ دو نچے ہوئے کاغذ کے ٹکڑے جن پر کچھ لکھا ہوا ـــ ایک خط بے القاب کا ـــ

"مجھے معلوم ہوا کہ آپ کی طرف سے کوشش ہو رہی ہے۔ لوگوں کا یہ خیال ہے کہ آپ اپنی مرضی سے ایسا کر رہے ہیں۔ اس میں میری بڑی بدنامی ہے۔ اگر چھوٹی نانی یا ممانی جان کوشش کرتیں تو کوئی بات نہ تھی لیکن اب آپ خدا کیلئے اپنے دل کو سنبھالئے۔ میں تو دیکھئے آپ سے زیادہ مجبور ہوں مگر پھر بھی اپنے دل کو کیسا تھامے ہوئے ہوں میں جانتی ہوں کہ اس خط سے آپ کو بڑی تکلیف ہو گی لیکن آپ کی محبت سے امید ہے کہ آپ مجھے درگزر کرینگے۔ آپ کو دُنیا میں بڑے بڑے کام کرنا ہیں۔ مجھ سے لاکھ درجہ بہتر آپ کو مل جائیں گی میں تو خیر! جیسے تیسے گزار لوں گی۔ آپ اپنی حالت کو درست کیجئے اور پڑھنے میں دل لگائیے۔ دوا خدا کیلئے پیتے رہئے گا۔ آپ گھر خط لکھ دیجئے جیسے آپ ٹال رہے ہیں اور ابھی نہیں کرنا چاہتے۔ میں نہ معلوم کتنی کوشش کے بعد آپ کو یہ خط لکھ رہی ہوں۔ کیا کروں۔ زمانہ کے ہاتھوں سے مجبور ہوں۔"

چار دفعہ یہ خط پڑھنے کے بعد یہ شعر خود بخود زباں پر رواں ہو گیا۔

ادھر سے بھی ہے سوا کچھ اُدھر کی مجبوری
کہ ہم نے آہ تو کی اُن سے آہ بھی نہ ہوئی

---

لاحول ولا قوۃ۔ میں تو بھول چکا تھا پھر یہ ہنگامہ کیوں؟ ارے توبہ میں رو رہا ہوں؟ یہ کیا مذاق ہے۔ اونہہ! یہ خطوط جلا کیوں نہ ڈالوں۔ نہ رہے بانس نہ بجے بانسری! مگر جلانے سے کیا فائدہ۔ پڑا رہنے دوں کبھی یادگار ہی کے طور پر کام دینگے۔ ہٹاؤ بکس میں بند کئے دیتا ہوں اور اب نہیں کھولوں گا ـــ اور نہ دماغ میں ان کا خیال آنے دونگا۔ ـــ چلو گھوما جائے ـــ

"ضیا صاحب۔ ارے ضیا صاحب۔ آپ کو دُنیا میں سوائے پڑھنے کے اور بھی کوئی کام آتا ہے" میں نے ان کے کمرے کے دروازے زور سے جو کھولے تو شاید انہیں ناگوار ہوا۔ بہت خفا! فرمانے لگے "..... صاحب آپ کو تو امتحان دینا ہے نہیں پھر دوسروں کو کیوں پریشان کرتے ہیں"

"جی ہاں۔ مجھے بھی امتحان دینا ہے ـــ مگر ذرا دیکھئے چاندنی کیسی چھٹکی ہوئی ہے۔ آئیے گھوم آئیں ـــ چائے نہیں پیجئے گا؟ چلئے مُلّاجی کے ہاں آپ کو چائے پلا لائیں ـــ دروازہ میں تالا ڈال دیجئے ـــ

شام کا رنگیں سماں اور تیرے ہاتھوں میں کتاب
ہو نہیں سکتا تیری اس بد مذاقی کا جواب

ضیا صاحب بولے "حضرت یہ شام ہے کہ آدھی رات؟"
ہاں! ہاں! بھئی آدھی رات ہی سہی۔ مگر اب چلئے ـــ

چاندنی رات میں جب پھول کھلا کرتے ہیں
اور بڑھ جاتا ہے سودا تیرے سودائی کا

---

ضیا صاحب آج جگر کا ایک شعر بہت یاد آ رہا ہے۔ اگرچہ گاتے گاتے فرسودہ ہو چکا ہے مگر پھر بھی دوسرے مصرع کی فتنہ سامانی تو جاتی ہی نہیں۔

آ کہ تجھ بن اس طرح اے دوست گھبراتا ہوں میں
جیسے ہر شے میں کسی شے کی کمی پاتا ہوں میں
جیسے ہر شے میں کسی شے کی نہ - نا - نا - نا - نہ - نا
تا نہ نا - نا نہ نا ...... پاتا ہوں میں

جیسے ہر شے میں — ضیا صاحب کورس ختم کر لیا آپ نے؟

کیوں؟ آپ تو نہ معلوم کب سے کتابیں دبائے بیٹھے ہیں اور اب بھی کورس نہیں ختم ہوا؟ — میں نے بھی آج طے کر لیا ہے کہ امتحان کی تیاری باقاعدہ شروع کر دوں — نہیں مذاق نہیں واقعی اب پڑھنے کا ارادہ ہے۔ بھئی قصہ یہ ہے کہ امتحان کے معاملے میں میں ذرا فراخ دل واقع ہوا ہوں۔ جو کچھ دماغ میں سماتا ہے وہ یاد کر لیتا ہوں۔ اور جو رہ جاتا ہے وہ کاغذ کے ٹکڑوں پر اور دوات کے لیبل پر لکھ لیتا ہوں۔ یہ سب امتحان گاہ میں کام دیتا ہے۔ اور صاحب میرے نزدیک تو یہ سب جائز ہے — میرے ایک استاد کا قول ہے کہ "چوری ضرور کرو لیکن پکڑے نہ جاؤ۔" اور جناب ہے بھی یہی۔ امتحان نام ہے ممتحن کو بے وقوف بنانے کا — جو زیادہ سلیقے سے بیوقوف بنائیگا وہ زیادہ نمبر پائے گا — اب آپ دیکھئے کہ میں اپنے درجہ میں ہمیشہ اوّل آتا ہوں — کیوں؟ — بات یہ ہے کہ مجھے امتحان دینے کا راز معلوم ہے — مگر ضیا صاحب اس سال اگر میں پاس نہ ہوں تو کیسا رہے؟ ہر سال تو پاس ہو جاتا ہوں۔ اب کی مرتبہ فیل ہو کر بھی تو دیکھوں کہ کیا معلوم ہوتا ہے — اجی نہیں گھر پر کسی کو فکر بھی نہیں ہے کہ میں پاس ہوتا ہوں یا فیل — میری کامیابی ہی پر کس کو خوشی ہوتی ہے جو ناکامی پر کوئی افسوس کریگا — دُنیا تو ناکامیوں کا نام ہی ہے اور پھر میں تو یوں بھی حد درجہ بدقسمت واقع ہوا ہوں۔ اگر سونے میں ہاتھ لگا دوں تو مٹی ہو جائے — میں نے اسی لئے کبھی کسی سے محبّت نہیں کی۔ نہیں معلوم کیا افتاد اس غریب پر آن پڑے — زندگی نام ہے مر مر کے جئے جانے کا۔ ہا ہا ہا — ارے بھئی یہ ہنسی کی بات تو ہئی ہے — ضیا صاحب کبھی زاہد صاحب سے ملے ہیں آپ؟ آدمی بہت دلچسپ ہے۔ آج مجھ سے تجزیہ نفسیاتی پر گفتگو ہو رہی تھی کچھ محبّت کا ذکر چھڑ گیا۔ آپ بہت مقدس انداز میں بولے کہ "عورت یا تو کسی سے محبّت کرتی نہیں اور اگر کرتی ہے تو صرف ایک مرتبہ! اور اس پر طرہ یہ کہ "مرد اسکی محبّت سے ہمیشہ ناجائز فائدہ اٹھاتا ہے پہلے تو اُسے محبّت پر مجبور کرتا ہے اور پھر اس سے کھلونے کی طرح کھیلتا ہے۔" میں نے کہا "میاں کیا حماقت کی بات کرتے ہو؟ عورت ہمیشہ مرد کو انگلیوں پر نچاتی ہے۔ ایسا کبھی نہیں ہوتا کہ مرد اپنی طرف سے محبّت کا اظہار کرے۔ ابتدائے اعلان کا مرتکب وہ کبھی نہیں ہوتا۔ یہ تو کچھ عورت ہی کی خصوصیت ہے کہ وہ قتل بھی کرتی ہے اور مسکراتی بھی جاتی ہے۔ ہمیشہ محبّت کا اظہار پہلے خود کرے گی۔ کبھی زبان سے اور کبھی آنکھوں سے — وہ روئیگی — تم پوچھو "کیوں روتی ہو؟" کہدیگی "کچھ نہیں"، بہت اصرار کرو تو نہایت سادگی سے نظریں جھکا کر بولے گی "میں کیا بتاؤں کیوں رو رہی ہوں — آپ میری جگہ ہوتے تو سمجھتے۔ بہرحال اچھا ہے نہ سمجھئے!"

اب جناب اگر آپ سمجھتے ہیں تو فی النّار اور نہیں سمجھتے تو فی السقر۔

اور ضیا صاحب یہی نہیں اکثر ایسا بھی ہوتا ہے کہ آپ سے کچھ نہیں کہے گی — اپنی کتاب پر آپ کا نام لکھے گی اور پھر اسے یوں کاٹ دیگی کہ سوائے آپ کی نظروں کے اور کوئی نہ پڑھ سکے — آپ کو کبھی ضرورتاً خط لکھے گی — آخر میں اپنے نام سے پہلے لکھے گی "آپ کی ....." اور پھر صرف نام چھوڑ دیگی باقی الفاظ کاٹ دیگی — اب آپ ہی بتائیے کہ اس سے زیادہ صبر آزما طریقہ اظہارِ محبّت کا اور کیا ہو سکتا ہے۔ بات یہ ہے جناب کہ عورت کی فطرت کا سمجھنا جوئے شیر لانے سے کم نہیں — اور اگر خدانخواستہ سمجھ میں آ جائے تو پھر سمجھ کا خدا حافظ!

دل بدست دگرے دادن وحیراں بودن!!

---

خیر چھوڑئے اس قصّے کو — ہوگا — آج کون تاریخ ہے۔ چاند ڈوب رہا ہے۔ ستارے بھی کچھ دُھندلے دُھندلے سے ہو رہے ہیں جیسے کسی دوشیزہ کی قبر پر باسی پھول۔ کیوں صاحب کبھی آپ نے اس پر بھی غور کیا ہے کہ روشنی کتنی ہی مدّھم کیوں نہ ہو کسی نہ کسی مخرج کی مرہونِ منّت ہوتی ہے — مگر تاریکی کے اثرات کتنے ہولناک ہوتے ہیں! — میں اپنی زندگی کی تاریکیوں سے گھبرا گیا ہوں — میرا بچپن کتنا امید افزا تھا — جیسے انگور کی بڑھتی ہوئی بیل۔ میرے دماغ میں ترقی کی کتنی قوّتیں موجود تھیں — میرا ذہن! میرا حافظہ!! لیکن اب؟ — اب کیا! کچھ بھی نہیں — کلیاں سب ایک طرح کی ہوتی ہیں — خوش رنگ، خوبصورت،

(باقی مضمون دیکھو صفحہ ۴۸ پر)

"نینا سچ بتا کیا قصہ ہے۔ آدمی بعض دفعہ بہت چالاک بنجاتے ہیں۔"

"پنچ مہاشے..... پنچ مہاشے۔ پرماتما مجھ کو، تم کو سب کو دیکھ رہا ہے۔ گنگا جلی ہو تو میں قسم تک کھا سکتی ہوں۔ گنگا ماتا کی قسم بابو صاحب نردوش ہیں۔ نردوش..... رانکا" نینا کی بھویں پلکوں پر جھک گئیں اُس کے رخساروں میں شفق کا شہابی رنگ اُتر آیا۔ "میں رانکا کو چاہتی تھی اُس نے دریا پار بانسری بجائی اور میں اُس کے پیچھے پیچھے چلدی۔"

"غلط..... جھوٹی" رانکا نے غصہ کا اظہار کیا۔ "سفید جھوٹ کاکا بالکل سفید جھوٹ۔"

"لڑکی کو اپنا بیان جاری رکھنے دو۔ خاموش....."

"کاکا....." نینا کی آنکھوں میں آنسو آ گئے۔ "کاکا میں رانکا کو چاہتی تھی۔ وہ مجھ کو ایک نئی دُنیا میں لئے جا رہا تھا۔ وہ کہتا تھا کہ ہم دونوں مل کر ایک نئی دُنیا بسائیں گے۔ برگد و دیودار کے سایوں تلے......."

آنسو، غم کے موتی۔ "بابو صاحب نردوش ہیں۔"

"اُونہہ" پنچ مہاشے نے اپنی ناک بھوں چڑھائی۔ "نئی دُنیا۔ لڑکی تو کوی بن گئی ہے۔ کتنی بھولی بن چلی ہے.... چل بیٹھ..... بابو صاحب صاف قصہ بتا دیجئے۔ گاؤں کا انصاف شہر کے انصاف سے زیادہ سخت ہوتا ہے۔ یہ ہم سب انسانوں کا انصاف ہے۔"

ونود کھڑا ہو گیا۔ ایک عظیم مورت، اس کی آنکھیں اداس تھیں وہ ایک عجیب گروہ میں پھنس گیا تھا۔ ایک عجیب ماحول، اُس گروہ کی آنکھوں میں روایتی شبہ تھا۔ دیہات والوں کی آنکھیں شہر والوں میں صرف عیاری جعلسازی، فریب اور دغا بازی کے اور کچھ دیکھ نہیں سکتی۔ ونود کا دل سسک رہا تھا۔ شاعر کا دل..... وہ اپنے جذبات کی دُنیا میں ایک نئی تصویر بیدار کرنا چاہتا تھا۔ ایکدم مختلف تصویر..... وہ پُرانے خداؤں کو نئے زمانہ میں نیا چولہ بدلوانا چاہتا تھا۔ اُس نے چٹان پر ایک بڑے پتھر کی اوٹ میں بیٹھے بیٹھے، رانکا اور نینا کے لئے ایک نئی دُنیا کی تشکیل کے بارے میں سوچا تھا۔ خواہ وہ برگد اور دیودار کے سایہ تلے ہو یا اُس کے کنج عزلت میں۔ شاعر کا خیال، نئی دُنیا..... اور وہ کند کلہاڑے سے اُس چٹان کو توڑنا چاہتا تھا جو شاعر کو 'بے عمل' کے نام سے چڑاتی ہے۔ شاعر بے عمل۔ اُف..... ونود نے اپنی پیشانی پر تین اُنگلیوں کو پھیرا۔ پسینے کے قطرے زرد مٹی میں گر کر جذب ہو گئے۔ اُف! شاعر اور چٹان۔ اور اس کی ایک نئی دُنیا.... جو وہ رانکا اور نینا کے واسطے برگد اور دیودار کے درختوں کے سایہ میں یا اپنے کنج عزلت میں بسانا چاہتا تھا۔ بھورے بادل آسمان میں تیر رہے تھے۔ ہواؤں نے اُن بادلوں کا سارا رس چوس لیا تھا.....

"پنچ مہاشے۔ تمہاری آنکھ پتہ دے رہی ہے کہ تم کو شہری پر شک ہے ضرور اس بات سے انکار نہیں۔ میرا دل صاف ہے قطعی صاف ستھرا میں ایک چٹان پر جو کہ اُس ندیا سے جو تمہارے گاؤں کے نزدیک سے گزرتا ہے، شاید چھ یا سات میل دوری پر ہے بیٹھا ہوا تھا۔ پھر رانکا آیا اور نینا کے ساتھ..... وہ دونوں ساتھ گاؤں سے بھاگ کر آئے تھے وہ دونوں ایک نئی دنیا بسانا چاہتے تھے..... پھر میں اُس چٹان سے اترا ان کو دھمکی دی۔ یہ گھبرا گئے۔ کچی پود ٹھہرے معصوم پروانے لیکن میں سمجھتا تھا کہ نینا اور رانکا دونوں کو چاہتے ہیں۔ ان دونوں میں راستہ میں اس بات کا اعتراف بھی کیا۔ اور پھر....." ونود کے چہرے پر ایک رومانی نور دوڑ گیا۔ بھورے بادل اَب بھی آسمان میں دوڑ رہے تھے۔ اور پھر...." اور پھر شاعر کا دل جاگ اُٹھا۔ اُس کے جذبات نے اس کے خیالات پر قابو پالیا۔ اور پھر میں نے سوچا یہ دونوں جہاں بھی جائینگے پکڑے جائیں گے، ان کا جرم.... نہیں ان کا جرم نہیں بلکہ گاؤں والوں کی نگاہوں میں ان کا جرم کھٹکے گا۔ اور گاؤں کا انصاف ان کو کہیں کا نہ رہنے دیگا۔ میں ان کے لئے وہ دُنیا مہیا کرنا چاہتا تھا جس کی ان دونوں کو ضرورت تھی۔ برگد اور دیودار کے درختوں کے سایہ تلے ایک نئی دُنیا......" ونود کا سانس اکھڑنے لگا۔ "بس پنچ مہاشے بس آگے کیا کہوں۔"

رانکا پھر کھڑا ہوا۔ "شہر والوں کی زبان کا اعتبار کیا۔ کاکا! کاکا سُنتے ہو۔ اُس گاؤں میں جہاں عزت کے نام پر نوجوان اپنی گردن تک کٹوا دیں بھلا ایسا کلکرم ہو سکتا ہے۔ ہرگز نہیں۔ ہرگز نہیں۔ میرا اُٹھا ہاتھ سے چھوٹ کر گھاٹی میں کھو گیا نہیں تو میں اس آدمی وہیں ختم کر دیتا۔"

"ٹھیک ہے۔ رانکا ایسا ہرگز نہیں کر سکتا۔ رانکا نے ٹھیک کہا ہے۔ نینا نے اپنے گاؤں کی لاج کھو دی ہے..... شسری..... شاعر کے ساتھ عشق کر رہی تھی۔ ایک نئی دُنیا بسانے۔ برگد اور دیودار کے درختوں تلے..... ہا ہا ہو ہو....."

"خاموش! بھائیو خاموش......"

نینا رو رہی تھی۔ اُس کے دل پر ایک چٹان ٹوٹ پڑی تھی۔ ونود بے بس تھا۔ اُس کے شعور کے ہاتھوں میں ایک کند کلہاڑا تھا جو اُس چٹان کو توڑ دینا چاہتا تھا جو انسانی ترقی کے ہر ایک کام میں حائل ہے۔ اُف کتنی سخت ہے وہ چٹان، وہ محض جذبات کے کند کلہاڑے سے نہیں بکھیری جا سکتی۔ اس کے ہاتھوں نے محسوس کیا کہ وہ دو جنگلی

پھول جن کو اُس نے آپس میں ملانے کی کوشش کی تھی کانٹا بنکر اس کی نازک ہتھیلیوں میں چُبھ رہے ہیں۔ اور وہ اس چٹان کو ہر گز نہیں توڑ سکتا وہ صدیوں سے قائم ہے اور قائم رہے گی۔ پُرانے خدا ایک دم مستقل ہیں۔ انھیں نئی بات بالکل نہیں بھاتی۔ شاعر کی دُنیا بے عمل انسان کی دُنیا ہے۔ اُس دور کا خیال جو صدیوں آگے ہے۔ صدیوں آگے۔۔ .... صدیوں بیتنے پر بھی شاید رانگا اور نینا برگد اور دیو دار کے سایوں میں ایک نئی دُنیا بسانے میں کامیاب نہیں ہوں گے ..........

.....اور نینا وہ اس بھیڑ کی آنکھ بچا کر ایک درخت پر چڑھ رہی تھی۔ برگد کا درخت .......

پنچ مہاشے نے کہا ...... فیصلہ۔ پنچایت کا فیصلہ سُننے سے پہلے کچھ کہنا چاہتے ہیں بابو صاحب .....؟"

"کچھ نہیں۔"

"بابو صاحب کی کمر پر سو کوڑے لگائے جائیں۔ بس۔ اور پھر ان کو گاؤں کی طرف سے پیٹھ پھیر کر شہر کی طرف بھاگنے کی اجازت ......

"ہا ہا ہا ....." رانگا ہنس دیا۔ "ہا ہا ہا ......"

ایک! دو!! تین!!! ......

ایک شور۔ "بھاگنا۔ دوڑنا ..... غضب ہو گیا۔ ظلم ہو گیا۔ پرماتما! ....." ایک عجیب ابتری ......

"کیا ہوا"

"کیا ہوا" پنچ مہاشے نے پوچھا۔

"نینا نے درخت پر چڑھ اور پتھروں میں کود کر جان دیدی۔"

"عجیب ...... بابو صاحب کو بہت سزا مل چکی۔ جائیے ......"

ونود ہنس دیا۔ "خوب! ....."

گاؤں کے لوگ اِدھر سے اُدھر دوڑ رہے تھے۔ ایک غیر متوقع واقعہ نے ان کو سراسیمہ کر دیا تھا۔

ونود جلدی جلدی گاؤں سے باہر نکل کر بھاگا جا رہا تھا۔ پرانے خداؤں کے قہر سے دُور۔ اور وہ چٹان جس کو اس نے توڑنے کی کوشش کی تھی۔ اب کتنی مستحکم ہو گئی تھی۔

---

جاں نثار اختر

# ایک التجا

ایسی پاگل نہ ہو محبّت میں — میری دیوانگی کو پیار نہ کر
ایک میرے سکونِ دل کے لئے — اس طرح خود کو بے قرار نہ کر
میرے ایّامِ غم کو رہنے دے — اپنی راتوں کو سوگوار نہ کر
دِل کسی اور ہی کا وحشی ہے — اپنے الطاف کا شکار نہ کر
یہ عنایت، یہ مرحمت، یہ کرم — اس قدر مجھ کو زیرِ بار نہ کر
اور کا غم اُٹھا رہا ہوں میں — تو مرے غم کو اختیار نہ کر
جو تجھے پیار کر نہ سکتا ہو — تو بھی اُس بے وفا کو پیار نہ کر

زندگی بے قرار ہے میری
تو اسے اور بے قرار نہ کر

ارشیا۔ نومبر ۱۹۴۲ء

ساغر نظامی

# آزاد نظم

اس مقالہ کی حیثیت استفہامیہ ہے، مسائل کو سمجھانے سے زیادہ سمجھنا میرا مقصد ہے، اس زمانہ میں غیر منطقی اختلاف کی گنجائش کہاں؟ ہم سب ایک ہی مقصد کے لئے مختلف گوشوں میں جدّ و جہد کر رہے ہیں۔ نئے شعور اور ترقی یافتہ مزاج نے اخلاق و عمل دونوں کا سانچہ بڑی حد تک تبدیل کر دیا ہے، ہمارے دیکھتے ہی دیکھتے ادبی تنقید اور اس کا لہجہ حیرتناک طور پر بدلا ہے۔ اس عہد کے کسی دو بڑے شاعروں میں غالب و قتیل کا سا مجادلہ نہیں ہوا، شرر و چکبست کی طرح اب مشہور انشا پردازوں کو آویزش کی فرصت کہاں؛ آج ادیبوں اور شعراء کو اٹھانے اور گرانے کے نئے طریقے تو ایجاد ہوئے ہیں، مگر وہ مغربی سیاست کی طرح دقیق ہیں، مشرقی سادگی کی طرح نمایاں نہیں؛

رہے ادیبوں کے گروہ، ان کے مفاد، پروپیگنڈہ، دوستانہ مدّاحیاں؛ اب پرانے ادیبوں میں بھی باقی نہیں، ایک دو تازہ دموں میں اس کی جھلک ہے، مگر صرف جھلک، کیونکہ وہ جانتے ہیں، یہ حربے اب کامیاب نہیں ہو سکتے؛

اب تنقید ذمہ دارانہ طور پر ادب کے اجتماعی فرائض اختیار کر چکی ہے، انفرادی خواہشوں کو فرائض پر ترجیح نہیں دی جا سکتی؛

میرا مطلب یہ ہے کہ میں جو کچھ عرض کر رہا ہوں اُسے نظم معرّیٰ کے دلدادہ محض میری استفادہ کوشی پر محمول کریں۔ وہ جانتے ہیں کہ میں زندگی اور ادب کے کسی جزیہ میں رجعت پسند نہیں ہوں؛ سنہ ۲۳ء سے بلکہ سنہ ۱۹۴۲ء تک میری تمام کوششیں بتاتی رہی ہیں کہ میں اجتہاد اور جدّت ہی کا حامی ہوں اور اس پر عامل بھی، اس لئے اس مقالہ میں نظم معرّیٰ کی مخالفت محض اصولی مخالفت ہے، اور یہ محض ایک کوشش ہے اس فارم کو حقیقی طور پر سمجھنے سمجھانے کی؛

کوئی ۱۷ برس ہوئے، مارچ سنہ ۱۹۲۵ء کی ایک رات تھی، فیروزپور (پنجاب) کے ایک عام جلسہ میں سب سے پہلے میں نے نظم معرّیٰ کے دو نمونے تصدق حسین خالدؔ کی زبان سے سنے، اس وقت یہ مسائل کہاں تھے جو اب پیدا ہوئے، ۱۷ برس کا طویل و عریض خلا اس مشاعرہ کے درمیان حائل ہے؛

خالدؔ سے پہلے عظمت اللہ خاں دہلوی نے اسی قسم کے کئی تجربات کئے، عظمت اللہ خاں عروض اور موسیقی کے فن کو فنّی طور پر جانتے تھے۔ خیال و آہنگ کے باہمی ربط اور اس کے فلسفہ سے خوب واقف تھے۔ عظمت اللہ خاں سے پہلے اُردو میں عبدالحلیم شررؔ اور اسمٰعیل میرٹھی کی کوششوں کا پتہ چلتا ہے۔ ان بزرگوں نے نظم غیر مقفّیٰ کا اک اسلوب جاری کیا۔ ان کے بعد موجودہ نئے فارم کا موجد تاریخی طور پر تصدق حسین خالدؔ ہے جس نے ۱۷ برس پہلے آزاد نظم کا موجودہ فارم شروع کیا؛ اصل میں خالدؔ کی ایجاد بھی بلینک ورس کی تقلید تھی، نہ جدید زاویہ ہائے فکر پیدا ہوئے تھے نہ ذہنی تسلسل، اور نہ نفسیاتی تحریک؛ آٹر بناتے تو کسے بناتے، لوگوں نے سُنا، زیرِ لب ہنسے، خالدؔ بھی سُنا سنو کر خاموش ہو گئے، مگر زندگی کی تعمیر کے ساتھ ساتھ اپنے اسلوب کی پرورش کرتے رہے، رسائل میں اس کے نمونے چھپتے بھی رہے، لیکن خالدؔ کو کسی قسم کے دعویٰ کی جرأت نہیں ہوئی، اس کی شاید دو وجہیں تھیں؛

ایک تو وہ جو اوپر بیان کی گئی، دوسرے اُن کی پشت پناہی کے لئے کوئی ایسی پارٹی موجود نہیں تھی جو ہیرو سازی کا فریضہ ادا کرتی۔!؟

آج سے پہلے اگر عبدالحلیم شررؔ اور اسمٰعیل میرٹھی نے اس فارم کو ترک کر دیا تو اس کی کوئی اہم اور بنیادی وجوہ و اسباب ضرور ہوں گے، کیونکہ یہ اصحاب کسی چیز کو محض عوام کی پسندیدگی یا ناپسندیدگی کی خاطر اختیار و ترک نہیں کرتے تھے ظاہر ہے کہ انھیں فکر و فن کے اصولوں ہی نے آگاہ کیا ہوگا کہ یہ اسلوب مقاصد کے اظہار و بیان کے لئے مناسب نہیں ہے، یقیناً انھیں یہ تجربہ ہوا ہوگا کہ نظم غیر مقفّیٰ اردو زبان میں خوش آہنگ معلوم نہیں ہوتی۔ اور

مطالب کامل جاذبیت و موزونیت کے ساتھ اس اسلوب میں ادا نہیں ہوتے، یعنی با قافیہ نظموں ہی میں تاثیر و آہنگ اور لوچ پیدا ہو سکتا ہے۔

قطع نظر عظمت اللہ خاں کے اُردو شاعری میں اجتہادی قدم اٹھانے والوں کا نظم غیر مقفیٰ سے یہ اجتناب اس حقیقت کا ثبوت ہے کہ وہ با قافیہ نظموں کے مقابلہ میں بے قافیہ نظم کے اثرات کے قائل نہیں تھے۔

ہمارے عہد میں تقلید پرست مجددین اس باب میں کئی نوعیت سے متاثر ہوئے۔

(۱) میرا خیال ہے کہ جاپانی شاعری کے ترجموں نے انھیں ضرور متاثر کیا۔

(۲) بلینک ورس کی بنیاد پر ہونے والی کوششوں سے بھی ان حضرات نے اثر لیا۔

لیکن ان اسباب کے علاوہ ایک دلچسپ سبب اور بھی ہو سکتا ہے۔

مجھے یقین ہے کہ آپ میں سے کوئی بھی ابھی "ٹیگوری اُردو" اور "شعر منثور" کو نہ بھولا ہوگا جس کی ایجاد ۱۵ سال قبل چند خوش فکر رومانی انشاپردازوں نے کی تھی، اس بدعت کا کچھ مدت تک اردو ادب میں چرچا رہا۔ کیا عجب ہے کہ نظم معریٰ کا تخیل "شعر منثور" ہی سے پیدا ہوا ہو۔

اس پیرایۂ بیان کے اجزاء و عناصر شعریت افروز تھے، الفاظ کی ترتیب، تراش اور در و بست میں نظم کی سی عذوبت و رنگینی تھی یہ بھی نظم معریٰ کی طرح صرف پڑھی جا سکتی تھی، مگر اس کے مقابلہ میں شعر منثور کے اندر ایک خاص قسم کی دلکشی، قوت اور حسن پایا جاتا تھا،

میری رائے میں "شعر منثور" اُس زمانہ کے شعراء سے ذہن کا ایک غیر شعوری مطالبہ تھا کہ وہ روایتی غزل کو ترک کر کے نظم میں وہ رومانی عناصر جوش، شیرینی اور لوچ پیدا کریں جو "شعر منثور" میں پیدا ہو سکتا ہے۔ چنانچہ ذہنی ارتقا نے اُردو شاعری میں ایک نیا رومانی دور شروع کیا، اظہار و بیان کے جدید طریقے ایجاد کیے گئے۔ اور شاعری پر رومانی اثرات چھا گئے۔

گو آپ بلینک ورس کی تاریخ سے واقف ہوں گے، لیکن شاید یہاں بھی اس کی طرف اشارہ نامناسب نہ ہوگا۔

کلاسیکی (یونانی اور رومی) شاعری میں بہت سی ایسی خصوصیات موجود تھیں جنھوں نے یورپ کے شاعروں کو اپنی طرف متوجہ کیا، اطالوی شاعر ٹری سنو (Trissino) نے جو سولھویں صدی کے اوّلین نصف حصہ میں موجود تھا اپنی ٹریجڈی (المیہ) سوفونسبی اور رزمیہ نظم اٹیلیہ لبریٹا ڈے گوٹی (Italia Liberata dai Goti) کلاسیکی شعراء کی تقلید میں بلینک ورس میں لکھیں۔

ادھر انگریزی شاعر ارل آف سرے (Earl of Surrey) نے جس کا انتقال ۱۵۴۷ء میں ہوا۔ اس اطالوی شاعر کے اتباع میں ای نیڈ (Aeneid) کا دوسرا اور چوتھا حصہ غیر مقفیٰ نظم میں ترجمہ کیا جو ۱۵۵۷ء میں شائع ہوا۔ اس لحاظ سے کہا جا سکتا ہے کہ ارل آف سرے نے انگریزی زبان میں نظم غیر مقفیٰ کو پہلی مرتبہ رواج دیا۔

اس کی اس کوشش کا یہ نتیجہ ہوا کہ کاؤپر جیسے شعرائے مابعد نے ترجمہ کے لئے نظم غیر مقفیٰ ہی کو اختیار کیا، چنانچہ کاؤپر نے خود ہومر کا ترجمہ نظم کی اس جدید طرز میں کیا۔

ارل آف سرے کے کچھ روز بعد سیکول (Sackville) اور نارٹن (Norton) نے نظم غیر مقفیٰ کو درباری ڈرامہ نویسی کے لئے پسند کیا۔ اور اپنی ٹریجڈی گاربوڈک (Gorboduc) ۱۵۶۱ء میں تصنیف کی لیکن مارلو (Marlowe) نے اپنا مشہور ڈرامہ تیمور اعظم نظم غیر مقفیٰ میں لکھ کر عام ڈرامہ نگاری کے لئے اس طرز جدید کو مروّج کر دیا۔

سولھویں صدی کے اواخر سے نظم غیر مقفیٰ کا رواج ہو گیا اور شیکسپیئر نے اس کو مزید ترقی دی۔ اگرچہ یہ ترقی بتدریج ظہور میں آئی۔ کیونکہ شروع شروع میں اس نے اپنے ڈراموں کے بعض اشعار مثنوی کے انداز میں کہے یعنی اس کے اشعار مثنوی کے طرز پر جداگانہ قوافی رکھتے تھے۔ یا کبھی اس طرح پر کہ پہلے مصرعہ کا قافیہ تیسرے مصرعہ سے ملتا تھا اور دوسرے مصرعہ کا قافیہ چوتھے مصرعہ سے۔ لیکن بعد کے ڈراموں میں مقفےٰ اشعار کا طریقہ بالکل ترک کر دیا۔ چنانچہ ٹمپسٹ (Tempest) میں جو آخری عہد کا ڈرامہ ہے، ۱۴۵۸ مصرعہ غیر مقفیٰ ملتے ہیں اور محض دو مصرعہ مقفیٰ۔ اسی طرح رومیو اینڈ جولیٹ (Romeo and Juliet) میں جو (شروع کا ڈرامہ ہے) ۸۱ مصرع مقفیٰ ہیں اور ۲۴۹۰ مصرع غیر مقفےٰ۔ لیکن مقفےٰ مصرع لکھنے میں اکثر اوقات ڈرامہ کے مناظر،

اپنے کردار اور ان کی گفتگو کا بہت خیال رکھا ہے، چنانچہ جہاں جہاں اُسے غنائی شاعری سے اثر پیدا کرنا منظور تھا مثلاً (Romeo & Juliet) میں اُس نے ہمیشہ مقفّیٰ مصرع لکھے ہیں۔ یہی حال مڈسمر نائٹس ڈریم (Midsummer Nights Dream) کا ہے۔

سترہویں صدی میں ملٹن (Milton) نے اپنی رزمیہ نظم پیرڈائز لاسٹ اور پیرڈائز ریگینڈ بلینک ورس میں تصنیف کی، اٹھارہویں صدی میں ینگ (Young) اور ٹامسن (Thomson) اور دوسرے شعراء نے اخلاقی نظمیں بلینک ورس میں لکھنے کو رواج دیا، اور انیسویں صدی میں ہر قسم کی نظمیں اس صنف میں لکھی جانے لگیں۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان تمام کوششوں میں بحر کا وجود ضرور باقی رہا۔ اس طرح قدیم انگریزی شاعری میں بلینک ورس اُردو کی نظم معرّیٰ سے بالکل مختلف تھی، اور اسے انگریزی شعراء نے
۱۲ منظوم ڈراموں میں آسانیاں پیدا کرنے کے لئے اختیار کیا لیکن نظم معرّیٰ کے پیش نظر اس قسم کا کوئی مسئلہ نہیں ہے اور اگر ہوتا بھی تو اس کے سلسلہ میں بے قافیہ نظم کام آسکتی تھی، معرّیٰ نہیں۔

انگلستان کے علاوہ جہاں تک فرانس میں اس کا تعلق ہے یہ کامیاب ثابت نہ ہوسکی۔ اگر نظم معرّیٰ کا تعلق فنی اور فکری تبدیلیوں سے ہوتا تو فرانسیسی ادب کے لئے اس سے گریز ناممکن ہو جاتا۔ کیونکہ فرانس کی سرزمین نے موپاسان، فلابیئر، والٹیر اور روسو جیسی ہستیوں کی تمام فکری اور فنی کوششوں کو قبول کیا۔

## فنونِ لطیفہ میں نظم وتناسب کا تخیل

آئیے اب ذرا اس مسئلہ کو اور گہری نظر سے دیکھیں اور جواز و عدم جواز کو تلاش کریں، آپ جانتے ہیں کہ زندگی میں نظم وتناسب کے اظہار کا دوسرا نام "تمدّن" ہے اور فنون لطیفہ اس نظم وتناسب کو عام کرنے کا ذریعہ، نسل انسانی نے کروڑوں برس میں حیوانی زندگی سے ترقی کرکے ایک تہذیبی تخیل کو مکمل کیا، تعمیرات، شاعری، مصوّری، نقاشی، سنگ تراشی، رقص اور موسیقی میں بتدریج ارتقائی شانیں پیدا ہوئیں۔ نینوا اور تاج محل کے طرز تعمیر کے درمیان قرنوں کا خلا ہے، اس خلا کو انسانی تمدّن کی پیہم کوششوں نے خون پانی ایک کرکے اس تعمیری وجمالیاتی آئیڈل کو نمود دی جس کا مجسمہ تاج محل ہے۔

انسان کی اس قسم کی کوششوں میں عظیم مقصد کی جھلک نظر آتی ہے، اس کا جمالیاتی احساس قرنوں سے حُسن کاری میں مصروف ہے، انسانی روح کے اولین مقاصد یہی معلوم ہوتے ہیں کہ زندگی میں حسن وتناسب کو فروغ ہو۔

اہرام مصری کے تصویری نقوش اور مغل آرٹ کے مابین نقّاشی نے جتنے منازل طے کئے وہ تناسب کے ارتقاء اور رواج کو پیش کرتے ہیں، زوال وترک کو سامنے نہیں لاتے۔

اسی طرح سنگ تراشی، رقص اور موسیقی میں تمدّنی زندگی کے ارتقاء کے ساتھ ساتھ نظم وتناسب پیدا ہوا نہ کہ انتشار اور بے ٹھکاپن۔

انسانی زندگی خود تناسب پسند ہے، ہم ہر قدم پہ بکھراؤ کے نہیں نظم وتناسب کے آرزومند ہیں، اعلیٰ زندگی خود اک نظم کے ماتحت ہے۔

اگر کوئی عمارت نظم معرّیٰ کی تیکنک پر تعمیر کی جاتے تو میرے خیال سے لوگ شہری زندگی ہی سے دست بردار ہو جائیں۔

فنون لطیفہ میں "شاعری" کا ایک مخصوص درجہ ہے، پہلے انسان کو شعر کا احساس ہوا یا ترنّم کا، اول اول انسانی روح میں جذبات کا طوفان اُٹھا یا گنگناہٹ کا، بہرحال یہاں اس سے بحث نہیں، مجھے اس سے بھی بحث نہیں کہ سب سے پہلے دنیا کے اوّلین شاعر نے نظم معرّیٰ قسم کی شاعری کی یا باقافیہ غزل کی، لیکن بہرحال تمدّنی شعور کے بعد موسیقی کی بنیادوں پر فن عروض مدوّن ہوا۔

فن کی تاریخ دہرانا مقصود نہیں، مجھے یہاں صرف یہ بتانا ہے کہ شاعری میں جو اصناف وضع ہوئیں ان کے فرائض، اثرات اور مقاصد کے لحاظ سے جدا جدا تھے، یہ اصناف سخن امراء القیس و ابو نواس سے لیکر ولی و جوش تک اپنے فرائض ادا کرتے رہے۔

عربوں نے مقاصد کے لحاظ سے بحریں ایجاد کیں، رجزیہ بحور علیحدہ، بزمیہ الگ، حکیمانہ مسائل کو بیان کرنے کے لئے رباعی اور قطعات کی بحور جدا ہیں، غرضیکہ اظہار و بیان کے جتنے ذرائع انھیں درکار تھے اُن کے لحاظ سے فن کی ایک باقاعدہ تیکنک ہی پیش نہیں کی بلکہ اُسے مکمل بھی کردیا۔

اور اس فن کی بنیادوں پر عربی و فارسی کی وہ عظیم الشان شاعری پیدا ہوئی جس کا پرتو مغربی زبانوں پر بھی پڑا۔ گوئٹے جیسے شاعرِ اعظم نے خواجہ حافظ سے اثر لیا؛ طامس مور نے بھی اپنی مثنوی "لالہ رُخ" کی بنیاد اسی شاعری کے کلچر پر رکھی جس میں بحر بھی تھی اور قافیہ بھی؛

فارسی کے توسط سے اردو شاعری میں بھی عربی بحور و اوزان کو اختیار کیا گیا متقدمین چاہتے تو سنسکرت فن عروض کو بھی اختیار کر سکتے تھے، ماتراؤں سے بحریں بنانے کا طریقہ ہندی میں عربی طریقہ سے کہیں آسان ہے، لیکن عربی بحور کے اوزان موسیقی کے اصولوں پر قائم کئے گئے تھے اس لئے ان میں مقاصد کے اعتبار سے مخصوص جوش، اثر اور رس پیدا کرنے کی اہلیت زیادہ تھی؛

یہ تمام کوششیں متمدن انسانی سماج کو اور بھی آگے بڑھانے اس کی ضرورتوں کو پورا کرنے کے لئے ہوئیں یعنی شاعری اور انسانی معاشرہ میں مضبوط افادی روابط ہیں، خواہ وہ ماضی میں کسی دربار شاہی کے اندر قصیدہ خوانی سے تعلق رکھتے ہوں خواہ آج کسی سنیما میں نغمہ فشانی سے؛

شاہی دربار سے لیکر سنیما کے پردہ تک باقافیہ اور غیر مقفّٰی نظم نے ان افادی روابط کو باقی رکھا۔ اور سماج کے تقاضات کو پورا کیا؛

سوال یہ ہے کہ نظم معرّٰی کا کیا فن ہے؟ کیا فن کی تیکنک ہے؟؟ اور زندگی میں اس کی کیا افادی حیثیت ہے — !؟

اس وقت تک ہر زبان میں موسیقی اور شاعری کی ربط ہم آہنگی انسانی مقاصد کو مکمّل کرتی رہی، اصناف سخن میں مسدّس نے اخلاقی حِس کو بیدار کرنے کا فریضہ ادا کیا، مسدّس ملّی اور اجتماعی احساس کو جگانے والے جذبات کہنے کے لئے بہترین صنف ہے؛ مخمّس و مثلّث تفسیر و تشریح مطالب کے لئے موزوں ترین فارم ہے

ترجیع بند اور ترکیب بند مسلسل مسائل اور موضوعات کو بیان کرنے کے لئے خاص اصناف ہیں۔

رباعی خاص طور پر اجمال کے ساتھ حکیمانہ احساسات و جذبات کو نظم کرنے کے لئے بہترین ذریعہ ہے؛ اور غزل ہمارے صنفی جذبات کو چھیڑنے کے لئے دلدوز مضراب!

غزل کا اصل مقصد بذاتِ خود حُسن یا اس کے لوازمات نہیں؛ بلکہ اس کا فریضہ حسن سے تعلق رکھنے والے جذبات و کیفیات کا مطالعہ ہے مومنؔ سے لیکر حسرتؔ و جگرؔ تک غزل انسانی روح کی باطنی تڑپ کی آئینہ دار ہے؛

غزل کا تدریجی ارتقار یہ بھی بتاتا ہے کہ درجہ بدرجہ اظہار و بیان میں کس طرح شائستگی و ضبط پیدا ہوتا چلا گیا۔ اور ماحول کے اثرات سے احساسات و جذبات نے نئے طریقہ ہائے اظہار کو کس طرح قبول کر لیا۔

حالیؔ نے اُردو شاعری میں اصلاحی و افادی عناصر کو جگہ دی، اور وہ اقبالؔ و جوشؔ تک اسی رنگ میں بڑھتی گئی یہ ایک علیحدہ مسئلہ ہے کہ وہ افادیت کی صحیح سمتیں اختیار کر سکی یا نہیں، لیکن یہ حقیقت ہے کہ شاعری میں زندگی کے نمایاں مسائل سیاست و مذہب کو جگہ دی گئی جو واردات حسن و عشق اور صنفی احساسات سے بالکل مختلف تھے، ان عناصر کی آمیزش نے یقیناً ایک نئی شاہراہ تیار کی جس پر اُردو شاعری مسلسل ترقی کا سفر کرتی رہی؛

مثنوی نے شاہنامہ سے لیکر "رموز و اسرار" تک انسانی
۱۳ تمدّن، کلچر اور تاریخ و تہذیب کی خدمت کی اور انسانی روح کے احساساتی اور جمالیاتی فرائض و مقاصد کو کامل طور پر پورا کیا۔

مثنوی کے ارتقار نے موجودہ نظم کی تخلیق کی، جدید ایرانی شاعری میں نئے وطنی اور قومی احساسات کی بنا پر نئے اسالیب اور طریقے ایجاد ہوئے، اقبال اور اُردو کے دوسرے شعراء نے انھیں اپنایا —— صرف اپنایا ہی نہیں بلکہ اپنی اپنی ذہانت سے کام لیکر خود بھی نئے فارم ایجاد کئے۔

ان سانچوں میں ہر قسم کے جذبات و احساسات ڈھال لینے کی کامل صلاحیت ہے؛ خاصکر مطلعانی نظم کا رواج سب سے زیادہ ہوا، اور بیانیہ شاعری کے لئے اسی اسلوب کو مخصوص کر دیا گیا۔

اردو شاعری سے قطع نظر ہندی کیا شاہیں دادرا، ٹھمری کجری، خیال، لاؤنی، ہر صنف کا ایک جداگانہ مصرف ہے اور وہ اُسے پورا کرتی ہے لیکن ان تمام اصناف کے مقابلہ میں نظم معرّٰی کے آئیڈل فارم کی اتنی بھی افادی حیثیت نہیں کہ کوئی اسکو جی ہی جی میں گنگنا بھی لے؛

تیکنک تو خیر کیا وضع ہوگی مگر واقعی یہ اہم سوال ہے کہ ہم اسے اگر گانا چاہیں تو کس طرح گائیں؛

بحری اور مقفے شاعری کا ئی جا سکتی ہے، موسیقی میں غزل کو ایک درجہ اب بھی نصیب ہے جو اسے گیتوں سے ممیّز کرتا ہے گیتوں میں جنسی محرّکات تو ہوتے ہیں اور ان کو سنکر صنفی احساس کی پیاس بھی بجھ جاتی ہے، لیکن کبھی کبھی روح ان مدارج سے آگے نکل جانا چاہتی ہے، یہاں اُسے غزل کے عناصر تسکین بخشتے ہیں؛

غزل میں اول تو جنسی محرّکات گیتوں کے مقابلہ میں بلند اور پاکیزہ شکل میں ہوتے ہیں مگر کبھی کبھی اس میں وہ چیز بھی مل جاتی ہے جو انسانی روح کو صنفی احساس سے بلند کرتی ہے؛

دیہاتی گیت ہمارے جذبات واحساسات میں تلاطم پیدا کر سکتے ہیں، ہمیں سپنوں میں گم کر سکتے ہیں لیکن نظم معرّیٰ تو سوسائٹی کو اس قسم کی ثانوی مسرّت بھی نہیں دے سکتی۔ !؟

معاف کیجئے یہ تو ہماری حسِ موسیقی کو کچل دینے کا سامان بہم پہنچاتی ہے، میں یہ ادب جاننا چاہتا ہوں کہ آخر نظم معرّیٰ کا زندگی میں کیا فریضہ ہے —— !؟

اقبال کے بعد اُردو شاعری میں کچھ اور نئے مسائل کا اضافہ ہوا، اصل میں خود اس کے یہاں بھی ان مسائل کی ہلکی ہلکی علامتیں پائی جاتی ہیں۔

عالمگیر بحران، سیاسی نظریوں، سماجی تبدیلیوں اور سیاسی شعور و اقتصادی کشمکش نے انسانی ذہن و شعور کو اور بھی جگا دیا، زندگی کی قدریں بدلیں، محبّت کا نظریہ تبدیل ہوا، آدمی کا ذہن نئی استفہامی کیفیت سے دوچار ہوا، مزدور، سرمایہ، سرمایہ دار، ملکی غلامی، کلچرل مساوات کا مطالبہ، غیر طبقاتی نظامِ حکومت کا تصوّر، ایک آزاد اور ملے جُلے سماج کے ڈھانچے کا تخیّل، یعنی زندگی کو نئے روپ میں دیکھنے کا شوق انسان کو پیدا ہوا، اس سلسلہ میں گنگا اور جمنا کے ساحلوں سے شاعروں کی جو نوجوان نسل موج لیتی ہوئی اٹھی اُس کا ادب پر بڑا احسان ہے؛

اسرار الحق مجازؔ، علی سردار جعفری، علی جواد زیدی، سلامؔ مچھلی شہری، جذبیؔ، جاں نثار اخترؔ، شہابؔ، احسانؔ جمالؔ اور دوسرے شعراء نے اس نئی افادیت کا فریضہ ادا کیا جس کا مطالبہ اُردو شاعری سے وقت اور ماحول نے کیا تھا اس نئے تصوّر کو پروان چڑھانے میں ڈاکٹر اختر حسین کے "مقالۂ زندگی و ادب" اور ترقی پسند مصنفین لکھنؤ کی کوششوں نے نہ صرف اپنے ماحول کو متاثر کیا بلکہ دکن اور پنجاب کو بھی؛

پنجاب میں احمد ندیم قاسمی اور چند شعراء، دکن میں مخدوم محی الدین اور بعض دوسرے شاعروں پر بھی اثر ڈالا، ان تمام اصحاب نے اپنی شاعری میں اُن عناصر کو کم و بیش قبول کیا جو ماحول کا تقاضہ تھے، اور جن کی طرف "نئے ادب" کی تحریک نے اشارہ کیا تھا، لیکن ان تمام شعراء نے با قافیہ شاعری کو اپنا میدان منتخب کیا اور اسی میں نئے فارم بھی ایجاد کئے، اس طرح نئی دنیا کی ترجمانی کے لئے شاعری کے نئے دروازے کھل گئے؛

یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ عشقیہ، اخلاقی، انقلابی، اور اشتراکی عناصر کے علاوہ اُردو شاعری میں وہ کون سے عناصر ہیں جو باقی رہ گئے، یعنی جدید نظم کے دائرہ سے باہر ایسے کون سے بنیادی تصوّرات یا فکری و تجرباتی احساسات کا وجود ثابت ہوتا ہے جن کے لئے سوائے نظم معرّیٰ کے چارۂ کار نہ ہو؛

کیا نظم معرّیٰ کے ماننے والوں کے پاس ایسا کوئی منفرد عنصر علیٰحدہ موجود ہے جیسا کہ غزل کے مقابلہ میں اصلاحی و قومی تخیّل کی صورت میں حالیؔ کے پاس موجود تھا —— !؟

یہ یاد رکھنا چاہئے کہ نظم معرّیٰ کا مقابلہ حالیؔ سے پہلے کی غزل یا نظم سے مقصود نہیں ہے، بلکہ جدید نظم سے ہے، جس میں بحور و قوافی کی پابندی کی جاتی ہے، اور با قافیہ نظم کہنے والے نئے شعراء ان تمام مسائل سے عہدہ برآ ہونے میں خود ہی کوشاں ہیں،

نظم معرّیٰ محض ایک فارم ہے، اور فارم محض اک ذریعہ کی حیثیت رکھتا ہے، اصل شے احساسات و خیالات ہیں، اگر ان میں جدّت پیدا کر لی جائے، ان کے لئے نئے الفاظ اور جدید استعارات بھی وضع کر لئے جائیں، اور پھر ان تمام عناصر کو بحور و قوافی سے ہم آہنگ بھی کر لیا جائے تو میرے نزدیک یہ ایک اعلیٰ اور مکمّل اجتہاد ہوگا؛

عشقیہ شاعری، رزمیہ شاعری، مرثیہ، غزل، گیت، غرضیکہ تمام اصنافِ سخن اپنے اپنے موضوعات جدا گانہ رکھتی ہیں، سوال یہ ہے کہ نظم معرّیٰ کا کونسا متمیّز موضوع ہے؟! کیا صرف جنسیت !؟ یا صرف یاس پرستی !؟ اور کیا صرف منفیّت !؟!

ہم سے کہا جاتا ہے کہ:۔

"ہمارے اکثر اوضاعِ سخن اب بھی جدید خیالات کے سیلاب

کا ساتھ نہیں دے سکتے"۔

آئیے ان نئے خیالات کا سیلاب بھی دیکھ لیجئے جن کے لئے نظم معرّیٰ ایجاد کی گئی ہے:

اس کا چہرہ اُس کے خد وخال یاد آتے نہیں
اک شبستان یاد ہے
اک برہنہ جسم آتشداں کے پاس
فرش پر قالین، قالینوں پہ سیج
دھات اور پتھر کے بت
گوشۂ دیوار میں ہنستے ہوئے
اور آتشداں میں انگاروں کا شور
ان بتوں کی بے حسی پر خشمگیں
اُجلی اُجلی اونچی دیواروں پہ عکس
ان فرنگی حاکموں کی یادگار
جن کی تلواروں نے رکھا تھا یہاں
سنگِ بنیادِ فرنگ

فرش پر قالین، ایرانی اور ہندی تمدّن کی نشانی ضرور ہے، لیکن قالینوں پہ سیج !؟!

اس کا چہرہ، اس کے خد وخال یاد آتے نہیں
اک برہنہ جسم اب تک یاد ہے
اجنبی عورت کا جسم
میرے ہونٹوں نے لیا تھا رات بھر
جس سے اربابِ وطن کی بے بسی کا انتقام
وہ برہنہ جسم اب تک یاد ہے

جدید خیالات کا تو ذکر ہی کیا' ان خیالات اور اعمال کا کوئی معیار نہیں معلوم ہوتا، مثبت اور تعمیری روح کا قطعی فقدان ہے ، یہ سطور معاف کیجئے روحِ انسانی کے ابتذال کی کچھ اچھی مثال نہیں، یہ مدنی زندگی سے بدوی خیالات کی طرف صریح رجعت ہے، کہ ساری قوم کے ظلم وستم کا انتقام ایک عورت سے لیا جائے ۔

اور اس سے زیادہ یہ کہ شاعر کا ادراک وایقان مشکوک ہو جاتا ہے کہ اپنی اس حرکت کو جو قطعی ذاتی وانفرادی ہو سکتی ہے اجتماعی اور اخلاقی حیثیت دیتا ہے۔ خودکشی، شرابی، بے کراں رات کے سناٹے میں، رقص، شاعرِ درماندہ، یہ سب نظمیں گریز، منفعیّت اور کھلی ہوئی جنسیت سے لبریز ہیں!

دوسرے اسی قسم کے شاعر صاحب کی نظم "امروز و فردا" کے عنوان سے سنیئے:

ایک صحرائے عظیم
جس کی بے اندازہ پہنائی کے آگے سرنگوں
آسمانوں کی بلندی اور شکوہ
تند اور وحشی بگولوں کا خروش
بادِ تابستان کے سمّی نفس
ہانپتا ہو جیسے اگنی دیوتا
خشک اور بے برگ پیڑ
یا بہار رنگ و بو کی نوحہ خوانی کے نقوش؟

(پہلا بند)

سوکھے سوکھے سخت "ٹھنٹھے"

شاید آپ ٹھنٹھے کو نہیں سمجھے (ٹھنی کا شوہر)
اس میں جدید خیال پوشیدہ ہے یعنی یہ نظم معرّیٰ کی "جدید اشاریت" ہے۔

۱۵ سوکھے سوکھے سخت ٹھنٹھے ـــــ ہاتھ پھیلائے ہوئے
جیسے عفریتوں کی آہیں منجمد
اور ان پر سرنگوں
اونگھتے سہمے ہوئے بیمار گدھ

لیکن اس کے بعد

(یعنی یہ جو کچھ پہلے کہا گیا ہے یہ ندّی کی طرف اشارہ تھا جس میں "ٹھنی" کے شوہر بہہ رہے تھے)

لیکن اس کے پار ـــــ افق کی سطح پر
جاگ اٹھا جیسے گلستانوں کے جوبن کا نکھار
ناچتی پھرتی ہے رنگوں کی بہار
جگمگاتی ہے شفق
یعنی مستقبل کی تابندہ اُمیدوں کی شفق

## ذہنی تسلسل اور زندگی کا مربوط زاویۂ حیات

نظم معرّیٰ کے حامی کہتے ہیں کہ ہمارے یہاں نفسیاتی تحلیل اور جذباتی تسلسل ساتھ ساتھ چلتے ہیں، اور ان دونوں کے ہم آہنگ ہونے سے ایک آزاد تسلسل کی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے، اور شاعر نفسی تجزیہ اور جذباتی تسلسل کے بہاؤ میں ہم آہنگی

پیدا کر کے ذہن بد شعور میں سے آزاد تسلسل کو وجود میں لاتا ہے۔

لیکن شاعر اپنے شعری تخلیق کے عمل سے بھی ایک حد تک آگاہ رہتا ہے، خود نظم معرّیٰ والے یہ تسلیم کرتے ہیں، اس لئے جب تک یہ واقفیت صحیح حقائق سے رابطہ نہ رکھتی ہو، آزاد تسلسل اس قسم کے غلط تصوّرات پیدا کر دیتا ہے جیسے کہ راشد کی نظم انتقام، خودکشی، رقص گاہ، شرابی وغیرہ میں پائے جاتے ہیں، اور ان سے جذبات کے سبلی میشن کے لئے نئی راہیں پیدا ہونے کے بجائے ذہنی جنریشن اور گریز کی کیفیات اور بھی تیزی سے ابھر آتی ہیں۔

زندگی میں ہر طرف خوفناک کہانیاں ہیں، جذبات کا اُتار چڑھاؤ ہے، روایات کی تاریکیاں ہیں، گھٹا ٹوپ اندھیرا ہے اگر شاعر صحیح نفسیاتی تجزیہ اور فکری حقائق سے آگاہ نہ ہوگا تو اسکی طرف سے طرح طرح کی بیماریوں کا اظہار ہوگا جو پورے سماج میں اپنا زہر پھیلا دیگا (جیسے کہ انتقام میں بدوی عہد کے جذبات کا اظہار ہے) ظاہر ہے کہ آزاد تسلسل نظم معرّیٰ کے ہاتھ میں زہر کی طرح ہے کیونکہ صحیح حقائق سے منسلک کر کے اسے صحت مند
16 صورت اور مربوط زاویۂ حیات کے سانچے میں نہیں ڈھالا جا سکا

احتشام حسین کا خیال ہے کہ

ادب اور آرٹ کے اندر پیدا ہونے والی بیماریاں عام طور سے متعدل ہوتی ہیں، ان کا زہر بڑی تیزی سے پھیلتا ہے، ہوشیار ڈاکٹر سنکھیا دیتا ہے تو جانتا ہے کہ اس سے وہ کیا کام لینا چاہتا ہے، اور وہ زہر کو کس طرح تریاق بنا سکتا ہے لیکن ایک عطائی کے ہاتھ سے سنکھیا کھا لینے کا نتیجہ ظاہر ہے۔

جنسیت کوئی بیماری نہیں ہے، انسانی فطرت کا ایک صحت بخش فعل ہے لیکن راشد کے یہاں یہ بیماری کی صورت میں نظر آتا ہے، کسی مثبت حقائق کے بغیر آزاد تسلسل انسانی جذبات کے لئے ایک مہلک آلہ ہے، جیسے ہر کسی کو سپرد نہیں کیا جا سکتا۔ جذباتی تسلسل کو مثبت آزاد تسلسل کی صورت میں منتقل کرنا جوئے شیر لانے سے کم نہیں، آج ذہن پر اس قدر وسیع گوناگوں اور تیز احساسات و جذبات کا عکس پڑ رہا ہے کہ ان کی وسعتیں تخیل کی دنیا کی حدوں سے جا ملی ہیں، اس لئے جب تک صحیح تشکیل و تخلیق کے لئے یکسر نئی اقدار کامل نہ ہو جائیں، اور ایک متوازن تشکیل یافتہ ذہن نمودار نہ ہو جائے آزاد تسلسل طوفان، دہشت اور شکست و ریخت کی لامتناہی فضائیں پیدا کرے گا، اس سے صاف ظاہر ہے کہ نظم معرّیٰ کی تیکنک میں آزاد تسلسل بالکل غلط رُخ سے پیش ہوا ہے، وقت کے تقاضے اس سے بالکل مختلف ہیں۔

اب میں آپ کو بتاؤں کہ آزاد تسلسل کی مثبت فضا پیدا ہونے کی وجہ سے کس قسم کے نتائج رونما ہوتے ہیں۔

اوّل تو تمام قوم کی "نجات" شاعر کو اسی میں نظر آئی کہ قومی غلامی کا بدلا، ایک یوروپین عورت سے لیا جا رہا ہے، ایک جگہ ساتویں منزل کے دریچے سے کود رہے ہیں، ایک جگہ رقص گاہ میں زندگی سے بھاگ کر رقص کے دامن میں پناہ لی جا رہی ہے۔

اگر آزاد تسلسل کے معنی یہی ہیں کہ جذبات کی لہروں کو یوں بے مہار چھوڑ دیا جائے تو زندگی میں اس کے نتائج ظاہر ہیں۔

دیسی اور دیہاتی زبانوں کے بازاری گیت جن میں دیہاتی عورتوں اور مرد شعراء نے اپنی دیسی جبلّت کی بنا پر جذبات کو بالکل بے مہار انداز میں ظاہر کیا ہے آزاد تسلسل کے بہترین نمونہ ہیں، ان میں رسیلا ترنم بھی ہے اور کلچرل خصوصیات بھی، اس لئے نظم معرّیٰ ان دلائل کے لحاظ سے بھی کوئی نئی چیز نہیں، البتہ وہ گیت زندگی میں ایک نشاط انگیزی ضرور پیدا کرتے ہیں لیکن نظم معرّیٰ یہ بھی نہیں کرتی۔

نظم معرّیٰ میں ملکی یا بین الاقوامی، قدیم یا جدید کوئی کلچر نہیں، بلکہ تقلیدی ٹکڑے ہیں جو ایک کامل ماحول نہیں بناتے۔

تمام جائزہ سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ مجدّد بننے کے شوق نے نظم معرّیٰ کی تخلیق کی۔ حالانکہ ہر باقی رہنے والی افادی تجدید کا محرک محض شخصی شہرت کا جذبہ ہی نہیں ہو سکتا بلکہ ٹھوس اور بنیادی اسباب ہوا کرتے ہیں، جو از خود ماحول سے ابھرتے ہیں، لیکن نظم معرّیٰ ایک ایسی تقلید ہے جو نہ مشرق میں کھپ سکتی ہے نہ مغرب میں، اور اگر فارسی کے اثرات ہی سے بچنا تھا تو با قافیہ شاعری ہی میں تجدید کی راہیں کھل سکتی تھیں جیسی کہ کھل رہی ہیں! مغرب کے دروازہ پر جانے کی کیا ضرورت تھی، دریوزہ گری بہرحال دریوزہ گری ہے، خواہ وہ ایران کے دروازہ پر ہو یا انگلستان کے گیٹ پر۔

آخر میں یہ عرض کروں گا کہ قافیہ سے پیدا شدہ ترنّم کا جواب نظم معرّیٰ نہیں دے سکتی، نظم معرّیٰ کے مقابلہ میں شعر منثور اور ادب لطیف کے ٹکڑوں میں کافی حیات اور تازگی ہے۔

آخر میں میری پُر خلوص آرزو ہے کہ نظم معرّیٰ کے حامی ٹھنڈے دل سے ان دلائل پر غور کریں گے اور ادبی طریقہ کے مشترکہ مقصد کے لئے اپنے زاویۂ نگاہ پر نظر ثانی کریں گے۔

آج کل ادبی رسائل میں بہتات کے ساتھ ایسی نظمیں شائع ہو رہی ہیں جن کا معنی اور بیان، زبان اور خیال کے لحاظ سے کوئی مفہوم نہیں۔

کیسی بدبختی ہے کہ اقبالؔ اور جوشؔ کے بعد اُردو شاعری اہمال اور تباہی کے غار میں اس طرح دھکیلی جا رہی ہے۔

---

# مآلِ محبّت

مجھے مآلِ محبّت سے کیا ڈراتا ہے! — کہ مجھ پہ فاش ہے اے ہمنشیں یہ رازِ کہن!
سوادِ نجد دکھاتی ہے دِل کی تنہائی! — خرد ہو ساتھ تو کر سیرِ پیرس و لندن! 17

# سِپاہی

(میرٹھ سے سندیلہ کے سفر میں)

شرعِ حرب و ضرب کا حافظ ہے سپاہی! — ملک و مدنیّت کا محافظ ہے سپاہی!
لشکر نہیں اک قافلۂ بے جگراں ہے — اقوام کی عزّت کا محافظ ہے سپاہی!
اپنوں میں جو ہو حربۂ تہذیب سے عاری — اُس فوج کی ہر جنگ میں قسمت ہے فراری!

عزمی۔ بی۔ اے (علیگ)

ایشیا۔ نومبر ۱۹۴۲ء

سیّدہ یحییٰ میرٹھی

# جمہوریت کی ایک نئی قسم

اگر ہم اپنے اقتصادی نظام کو سرمایہ داری سے اشتراکیت میں تبدیل کر دیں تو اس کے ساتھ ہی ساتھ ہمیں اپنے سیاسی اداروں کو بھی بدلنا چاہیئے، کیونکہ موجودہ سیاسی ادارے ہمارے اقتصادی نظام کا جزو لاینفک ہیں۔

سوال پیدا ہوتا ہے کیا اس کا یہ مطلب ہے کہ اشتراکی اقتصادی نظام کا قائم کرنا جمہوریت کو ختم کرنا ہے؟ اس کا جواب اکثر اثبات میں دیا جاتا ہے۔ ہمیں یہ بتایا گیا ہے کہ سوشلزم یا کمیونزم کا نتیجہ (یہ الفاظ اس سلسلہ میں بغیر کسی امتیاز کے استعمال کئے جاتے ہیں) جمہوریت، ملکی اور مذہبی آزادی کی تباہی میں مرتب ہوگا اور یہ کہ کسی فرد یا افراد کے ایک گروہ کی غیر ذمہ دارانہ آمریت قائم ہو جائیگی۔ یہ بھی محسوس کیا جاتا ہے کہ خوشحالی اور تحفظ کے حصول کی خاطر بھی ایسی بڑی قیمت ادا کرنا بہت زیادہ ہے۔

اگر سرمایہ داری کو ختم کرنے کے لئے یہ سیاسی حالات ضروری ہیں تو بلاشبہ خوشحالی کے حصول کی قیمت بہت زیادہ ہے۔ لیکن دراصل یہ بات نہیں ہے، یہ ہرگز پیش نظر نہیں کہ ہم جمہوریت کو تباہ کر دیں، شہری اور مذہبی آزادی کو ختم کر دیں اور نہ یہ مقصد ہے کہ سوشلزم کے حصول کا کسی فرد یا افراد کی ایک جماعت کی غیر ذمہ دارانہ آمریت کو ذریعہ بنایا جائے۔ برخلاف اس کے پیش نظر یہ ہے کہ جمہوریت کے اصول اور اس کی تعمیل کو زیادہ سے زیادہ وسیع پیمانہ پر پھیلایا جائے۔

لیکن یہ اعتراض کیا جا سکتا ہے کہ کس طرح یہ بات عمل میں لائی جائے۔ کیا برطانیہ اور امریکہ میں جمہوریت موجود نہیں ہے؟ اگر یہ تسلیم شدہ ہے کہ موجودہ سیاسی نظام کو ختم کرنے کی تجویز ہے تو یہ کس طرح دعویٰ کیا جا سکتا ہے کہ جمہوریت ختم نہیں ہوگی؟ لیکن اس وقت جو چیز ہمیں حاصل ہے وہ محض جمہوریت کی ایک خاص شکل ہے۔ ہمارے موجودہ سیاسی ادارے مخصوص قسم کی سرمایہ دارانہ جمہوریت پر مشتمل ہیں۔ ان کو ذرائع پیداوار کے موجودہ مالکوں کے آباؤ اجداد نے قائم کیا تھا۔ اور ان کو قائم کرنے کا یہ مقصد تھا کہ سرمایہ دارانہ اقتصادی نظام کے لئے ایک موزوں سیاسی ڈھانچہ مہیا ہو جائے۔ ابتدائی سوداگروں اور صنّاعوں کو ایک ایسا سیاسی نظام ملا تھا جس میں نفع رساں سرمایہ دارانہ پیداوار کی پوری ترقی ناممکن تھی، وہ یہ محسوس کرتے تھے کہ انھیں ایسے قوانین سے بریّت حاصل ہونی چاہیئے جو ان کے تجارتی اور پیداوار کرنے والی جدّوجہد کی راہ میں روڑے اٹکانے والے ہوں انھوں نے اس اصول کو نافذ کرنے کی کوشش کی کہ سرمایہ دارانہ طبقہ گورنمنٹ کو منتخب کرے اور اسی طبقہ کو گورنمنٹ ذمہ دار ہو۔ گورنمنٹ پر اس قسم کا کنٹرول سرمایہ داروں کے لئے نہایت ضروری تھا تاکہ وہ اپنے تاریخی مشن کو پورا کرنے میں پوری توجّہ دے سکیں۔ وہ تاریخی مشن یہ تھا کہ قوم کے جملہ ذرائع پیداوار کو زیادہ سے زیادہ تیزی اور سُرعت کے ساتھ ترقی کی راہ پر لگایا جائے یا دوسرے الفاظ میں یہ کہ نفع رسانی کے لئے ان ذرائع کو استعمال کیا جا سکے۔ کیونکہ اگر ایسا نہ کرتے (اور ان لوگوں پر تلخ تجربہ نے یہ حقیقت واضح کر دی) تو غیر ذمہ دار بادشاہوں کی دستبرد سے محفوظ نہ رہ سکتے تھے جنھیں امراء اور دوسرے سست وکاہل خوشہ چینوں کے نفع کے لئے روپیہ کی ضرورت پڑتی تھی۔

لیکن سرمایہ داروں کو معلوم ہو گیا کہ وہ عوام کی اکثریت کے بغیر حصول اقتدار کی جدوجہد میں کامیاب نہ ہو سکیں گے وہ حمایت حاصل کرنے میں تو ضرور کامیاب ہو گئے۔ لیکن ایسا کرنے سے حکومت خود اختیاری کے لئے ان کی جدوجہد لازمی طور پر کسی حد تک ہر شخص کے لئے حکومت خود اختیاری کی جدوجہد میں تبدیل ہو گئی جمہوریت کے لئے سرمایہ داروں کا مطالبہ اس قدر وسیع ہو گیا کہ وہ کل عوام کا جمہوریت کا مطالبہ بن گیا۔ آخر میں جمہوریت کے

بہت سے حقوق مثلاً حق رائے دہندگی صرف سرمایہ داروں ہی تک محدود نہیں رہا بلکہ تمام جنتا کے لئے ہو گیا۔ ان حقوق کو حاصل کرنے کے لئے صرف سرمایہ داروں ہی نے کوشش نہیں کی بلکہ مزدور پیشہ اور بیچ کے طبقوں نے بھی جد و جہد کو جاری رکھا۔ یہ وہ طبقے تھے جنھیں خود سرمایہ دار پہلے حرکت میں لا چکے تھے۔ دراصل اگر دیکھا جائے تو آخیر مرحلوں میں اکثر جد و جہد خود سرمایہ دار جماعت کے خلاف کی گئی۔ مثال کے طور پر آزادیٔ پریس کا لبرل اصول برطانیہ میں کامیاب ہوا۔ اور اس کا سہرا اتنا سرمایہ داری کے لبرل نظریاتی لوگوں کے سر نہیں ہے جتنا کہ چارٹسٹ تحریک کے مزدور طبقہ کی دلیرانہ جد و جہد کے سر ہے۔ یہ اور دوسرے موجودہ جمہوری حقوق مزدور طبقہ کی طویل اور بہادرانہ جد و جہد کا نتیجہ ہیں۔

باوجودیکہ جمہوری حقوق کی توسیع بتدریج اور خلاف منشا ہوئی لیکن مؤثر سیاسی طاقت اب تک برطانیہ اور امریکہ جیسی سلطنتوں میں سرمایہ دار طبقہ کے ہاتھ میں ہے۔ جمہوریت کی موجودہ ہیئت کی بنیاد میں قائم کرنے میں اگر عوام بھی سرمایہ داروں کے ساتھ شامل تھے تو یہ انھوں نے کوئی غلطی نہیں کی۔ اگرچہ تمام منافع کا $\frac{9}{15}$ حصہ سرمایہ داروں کے پاس رہا۔ نیز اس مشترکہ جد و جہد میں سرمایہ داروں نے گو کہ باقی لوگوں کو دھوکہ دینے کی کوشش کی، تاہم جس قسم کی جمہوریتوں میں آجکل ہم لوگ رہتے ہیں اُن کے قیام کے لئے مزدور سرمایہ داروں کی امداد کرنے میں براہ راست پر تھے۔ کیونکہ جمہوریت کی موجودہ شکل اپنے مخصوص اداروں کے ساتھ جیسے (ذمہ دار حکومت، پریس کی براہِ راست حکومتی مداخلت سے آزادی، شخصی آزادی کے تحفظات، وقتاً فوقتاً عام انتخابات، پارلیمنٹیں یا کانگریسیں، اور قانونی بادشاہتیں یا قانونی جمہوریتیں) ایک ایسا سیاسی نظام ہے جو سرمایہ داری کے لئے موزوں ہے۔ اور ظاہر ہے کہ جاگیرداری نظام کی تدریجی شکست پر سرمایہ داری ہی وہ واحد ممکن اقتصادی نظام تھا جو قائم کیا جا سکتا تھا۔ پیداواری طاقتیں اور نسل انسانی کا بلوغ ترقی کی جس منزل تک پہونچ چکے تھے ان دونوں کے لحاظ سے یہی نظام مناسب تھا۔ اس کا کوئی اور بدل نہیں تھا۔ موجودہ جمہوریتوں کا تاریخی آغاز اور ان کی موجودہ نوعیت یہ ہے، لہذا ہم بھی اسکی تعریف قدرے مختلف نقطۂ نظر سے اس طرح کر سکتے ہیں کہ ایک خاص طریقہ جس کے ذریعہ برطانوی اور امریکن سرمایہ دار طبقوں نے ابتداءً سوسائٹی پر اقتدار حاصل کیا اور اب اس اقتدار کو تھامے ہوئے ہیں۔ یہ قدرتی بات ہے کہ سرمایہ داروں نے اپنے مفاد میں حکمرانی کی۔

لہذا انسانی تہذیب کی ترقی کے اس مخصوص مرحلے پر جس میں سے ہو کر ہم ابھی ابھی گزرے ہیں حکومت کی مناسب وضع پارلیمانی جمہوریت ہی تھی۔ بہرحال ہماری موجودہ ضروریات کے لئے موجودہ سرمایہ دارانہ قسم کی جمہوریت نہایت محدود اور غیر مکمل ہے۔ تنہا سرمایہ دار طبقہ کے لئے یہ حکومتی نظام جمہوریت سے قدرے زیادہ ہے، کیونکہ اس نظام میں آزادی کی وہ شرط اوّل یعنی ذرائع پیداوار تک بے روک ٹوک رسائی، بلا شرکت غیرے سرمایہ داروں کے ہاتھ میں ہے۔ جبتک سماج کے زندہ رہنے کے ذرائع ہی محدود طبقہ کے قبضہ میں رہیں گے اُس وقت تک وہ حکومت کرتا رہیگا۔ اور دُنیا کا مکمل ترین جمہوری دستور بھی اس سے زیادہ کچھ نہیں کر سکتا کہ وہ اس محدود طبقہ کی آمریت پر نقاب ڈالے یا اس کی مطلق العنانی کو کچھ کم کر دے۔ یہی وجہ ہے کہ سوشلسٹ اور کمیونسٹ یہ تجویز کرتے ہیں کہ ہمارے موجودہ سیاسی ادارے یک قلم منسوخ کر دئے جائیں اور ان کی جگہ ایسے دوسرے ادارے لائے جائیں جو جمہوریت کی زیادہ وسیع، زیادہ گہری، اور زیادہ اعلیٰ ترقی یافتہ شکل پیش کر سکیں۔

لیکن یہ سوال کیا جا سکتا ہے کہ یہ نئے جمہوری ادارے کہاں سے آئیں گے؟ کیا یہ سیاسی علماء کے دماغوں میں مرتب ہونگے؟ اس کے برخلاف یہ ادارے محض ان مخصوص اور نئے ڈھنگ کے جمہوری اداروں سے اخذ کئے جا سکتے ہیں جن کی نشو و نما سرمایہ داری نظام میں ہوئی ہے۔ ان اداروں کو ترقی یافتہ بنا کر صف اوّل میں کھڑا کیا جا سکتا ہے تاکہ اقتصادی نظام تبدیل کر کے یہ ادارے نئی شکل اختیار کر لیں جن کے ماتحت ہم حکومت خود اختیاری کی تنظیم کریں۔

بعض مخصوص ادارے اب بھی سرمایہ داری میں ایسے موجود ہیں جن کو سوشلزم کے ماتحت برقرار رکھا جا سکتا ہے، ترقی دی جا سکتی ہے، اور ان کو ممتاز بنایا جا سکتا ہے۔ یہ ادارے سرمایہ دارانہ جمہوریتوں کے مخصوص اداروں سے مختلف قسم کے ہیں، جیسے کہ پارلیمنٹیں، کانگریسیں، عام انتخابات اور اسی قسم کی دوسری چیزیں۔ ان اداروں کو نہ سرمایہ دار طبقہ نے قائم کیا تھا اور نہ اس طبقہ نے ان سے اُنسیت ہی کا اظہار کیا ہے۔ اس کی سب سے زیادہ

معروف مثال ٹریڈ یونینیں (انجمن اتحادِ مزدوران) پیش کرتی ہیں۔

ایک طرف تو مکمل طور پر ترقی یافتہ سرمایہ دارانہ جمہوریتوں میں (ٹریڈ یونینس) انجمن اتحاد مزدوران موجود ہیں، اور دوسری طرف سرمایہ دارانہ علم السیاست نے یا تو بالکل ہی ان کے وجود کا اقرار نہیں کیا ہے اور اگر کیا ہے تو نہایت مجبوری کے عالم میں۔ اس کے علاوہ عدالتوں کی نظیروں اور مالکان کے اعمال سے جو بات ظاہر ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ سرمایہ داروں کا غالب طریقہ یہ رہا ہے کہ وہ اس قسم کے اداروں کی موثر جدّوجہد کو روکنے کی کوشش کریں امریکہ میں بالخصوص کا غذ پر نہ سہی لیکن عملاً حق جماعت سازی کا مقابلہ امریکی سرمایہ داروں نے تشدّد اور طاقت کے ساتھ کیا ہے۔

ٹریڈ یونینس (انجمن اتحاد مزدوران) وہ جمہوری ادارے ہیں جن کا قیام سرمایہ دارانہ نظام میں ہوسکتا ہے اور ہے، لیکن ان کو سرمایہ دارانہ جمہوری اداروں سے تعبیر نہیں کیا جا سکتا۔ انھیں سرمایہ داروں نے قائم نہیں کیا۔ ان کے وجود کے خلاف ابتک سرمایہ دار اکثر و بیشتر جھگڑتے رہتے ہیں۔

۲ ان مخصوص جمہوری اداروں میں ٹریڈ یونین وہ پہلی مثال ہے، جو اگرچہ آجکل سرمایہ دارانہ نظام کے ماتحت قائم ہے، لیکن جسے بحال رکھا جا سکتا ہے اور ایک نئے اقتصادی نظام کے ماتحت ترقی دی جا سکتی ہے۔ ٹریڈ یونینس سوشلسٹ سوسائٹی میں حکومت خود اختیاری کی تنظیم کے لئے کافی کام کر سکتے ہیں۔ اگر ان ٹریڈ یونینس کو کافی وسیع کیا جائے اور ترقی دیکر اس قابل بنا دیا جائے کہ ان میں واقعی طور پر تمام مزدور شامل ہو جائیں تو امریکہ اور برطانیہ میں پیداوار برائے استعمال کے نئے اقتصادی نظام کی تنظیم میں کافی مدد دے سکتے ہیں۔

سوویٹ کے تجربوں سے ہمیں معلوم ہو چکا ہے کہ سوشلسٹ سوسائٹی میں ٹریڈ یونین اداروں کا کیا ہاتھ ہے، مگر بہت زیادہ جوشیلے منتظمین پیداوار کے خلاف، مزدوروں کے مفاد کا یہ ادارے تحفظ کرتے ہیں۔ ہر صنعت میں جو مزدوری دی جاتی ہے اور ہر کارخانہ میں جو اسامیاں کھولی جاتی ہیں ان کا تعیّن کرنے میں یہ ادارے سب سے زیادہ حصہ لیتے ہیں اور اقتصادی ترتیب و انصرام کا جو مجموعی کام ہے اس کا یہ ایک ضروری جزو ہے کیونکہ مزدوری کا نسبتی معیار ہی پیداوار کی ہر مخصوص شاخ میں مزدوروں کی سپلائی کا تعیّن اور اس کی رہنمائی کرتا ہے، دوسرے ٹریڈ یونینس ہی وہ موزوں ادارے ہیں جو سوشل ملازمتوں کے سسٹم کا انتظام کر سکتے ہیں مثلاً بڑھاپے میں پنشن وغیرہ جن کا وجود سوشلسٹ نظام میں باقی رہیگا اگرچہ کمیونسٹ سوسائٹی میں ان کی ضرورت نہ ہوگی۔ تیسرے یہ کہ ٹریڈ یونین تمام آبادی کی مشترکہ زندگی کی تعمیر کر سکتے ہیں۔ وہ اس طرح کہ ہر کارخانہ نہ صرف ایک ایسی جگہ ہوگی جہاں پیداوار کا کام جاری رکھا جائے بلکہ اپنے اپنے کلب گھروں، تعلیمی اداروں ہوٹلوں اور اس قسم کی دوسری چیزوں کے ہوتے ہوئے ہر کارخانہ متعدد باتوں کا مرکز بنجائیگا۔ جس میں اس کارخانہ کے جملہ اراکین (یعنی ملازمین کارخانہ) اچھّی زندگی بسر کریں گے۔

تاہم سوشلسٹ سوسائٹی میں متذکرہ بالا چیزوں کے علاوہ حکمرانی کا زیادہ حصّہ نہ ہوگا۔ مزدوروں کا ایک گروہ جنکو سنڈیکلیسٹ (syndicalist) کہا جاتا ہے اور جو اب معدوم ہے، بسا اوقات یہ تجویز کیا کرتا تھا کہ ٹریڈ یونینس ہی وہ ادارے ہونے چاہئیں جو ملکی حکومت سرمایہ داروں سے چھین کر اپنے ہاتھوں میں لے لیں۔ نیز یہ کہ مزدوروں کو چاہیئے کہ وہ اسی طرح ٹریڈ یونینس کے ذریعہ حکمرانی کریں، جس طرح پارلیمنٹ اور کانگریس کے ذریعہ سرمایہ دار لوگ کرتے ہیں لیکن ٹریڈ یونینس اتنے کافی وسیع اور کل چیزوں پر حاوی نہ ہیں اور نہ بنائے جا سکتے ہیں کہ حکمرانی کے عظیم فرض کو پورے طور پر انجام دے جا سکیں۔ یہ تو ایک حد تک جماعتی تنظیمیں ہیں۔ ان میں مزدور بحیثیت بڑھئی، کان کھودنے والے، آمد و رفت کے مزدور یا انجنیر کی حیثیت سے نمائندگی کرتے ہیں نہ کہ خالص مزدور کی حیثیت سے۔ لہذا مزدور طبقہ کی سیاسی حکمرانی کے عظیم فرض کو ادا کرنے کے لئے یہ ادارے موزوں نہیں ہیں۔ مزید برآں ٹریڈ یونینس آدھے سے زیادہ سرمایہ دارانہ ادارے ہیں۔ اگرچہ سرمایہ داروں کے لئے بسا اوقات مضر ثابت ہوتے ہیں۔ لیکن یہ سرمایہ دارانہ نظام میں چلائے جا سکتے ہیں اور چل رہے ہیں چنانچہ اگر انھیں کبھی بھی اعتدال کیساتھ زندگی بسر کرنے کا موقعہ دیا جائے تو فی نفسہٖ وہ سرمایہ دارانہ طریقۂ پیداوار کے بنیادی مقدمات کو شکست دینے میں مزدوروں کی ضرورت کا کافی طور پہ اظہار نہیں کر سکتے۔

"ترجمہ"

اقبال حسین شوقی - بی اے

# ٹیگور اور اُنکے کارہائے نمایاں

رابندرناتھ ٹیگور نے جس فضا میں آنکھ کھولی وہ شاعری اور موسیقیت سے معمور تھی۔ وہ جس خاندان کے چشم و چراغ تھے وہ دینی اور دُنیاوی امتیازات سے مالامال تھا۔ اس خاندان والے جہاں بڑی بڑی جائدادوں اور زمینوں کے مالک تھے وہاں مذہب، ادب شاعری، مصوری اور موسیقی میں بھی دخل رکھتے تھے۔ ٹیگور کے خاندان کا ہر فرد کسی نہ کسی خاص قابلیت کا مالک ہے۔ ٹیگور کے بڑے بھائی دوجندرا ناتھ بہت بڑے فلسفی ہیں، دوسرے بھائی جاتوتر بندرا ناتھ بہت بڑے آرٹسٹ ہیں، ان کے دو بھتیجے ابندرا ناتھ اور گگنندرا ناتھ بنگالی آرٹ کے ممتاز ماہر ہیں۔ تیسرے بھائی جوتندرا ناتھ موسیقی میں خاص کمال رکھتے ہیں۔ ٹیگور کے والد مہارشی دیوندرا ناتھ ٹیگور ادب، فنون لطیفہ فلسفہ اور فطرت کے شیدائی، صوفی طینت اور اعلیٰ اخلاق کے حامل تھے۔ فارسی میں اعلیٰ قابلیت رکھتے تھے۔ مثنوی مولانا روم اور کلام حافظ اکثر ورد زبان رہتا تھا۔ عرفان حقیقی کے لئے اُنھوں نے ایک عرصہ ہمالیہ کی چوٹیوں پر حافظ کی غزلیں گا گا کر گزارا ہے۔ ٹیگور کی شخصیت اور کلام میں ان کے والد کی پاک اور بے لوث روحانی زندگی کی جھلک ہے۔

ٹیگور کی غیر معمولی ذہانت، شخصیت اور کارہائے نمایاں اس قدر ممتاز اور ہمہ گیر ہیں کہ ان کا پورا پورا اندازہ کرنا سخت مشکل ہے ٹیگور بیک وقت شاعر، ادیب، فلسفی، مصور، انسانی ہمدرد، معلم الاخلاق، مصلح کل، صوفی طینت بزرگ، روشن ضمیر مفکر، سائنسدان اور ماہر تعلیم ہیں، ان کی شخصیت اور کارہائے نمایاں پر تفصیلی بحث اگر ناممکن نہیں تو دشوار ضرور ہے، میرا مقصد یہاں ان کی زندگی کے ہر پہلو پر مجملاً کچھ تحریر کرنا ہے۔

ٹیگور جس زمانہ میں پیدا ہوئے وہ بنگال میں نشاۃ ثانیہ کا زمانہ تھا۔ ۱۸۳۵ء میں انگریزی تعلیم عام ہوتے اور راجہ رام موہن کی برہمو سماج کی تحریک سے بنگال میں تخلیقی ادب کی بنیاد پڑ چکی تھی، تارو دت، میکائیل دت اور بنکم نے بنگالی نظم و نثر میں رومانیت کی روح پھونکی جس کی تکمیل رابندرناتھ نے کی۔ ٹیگور سے قبل بنگالی شاعری اُردو شاعری کی طرح دوسری زبان کے قواعد کی پابند تھی، اس کی عروض سنسکرت سے لی گئی تھی۔ سنسکرتی عروض کا اصول ہے کہ خفیف اور ثقیل ماتراؤں سے بحر و وزن کی ترتیب ہوتی ہے، بنگالی زبان میں سرے سے خفیف ماترائیں ہی موجود نہ تھیں۔ ہر حرف ثقیل ماترا کا ہموزن تھا۔ شاعر اس بنیادی اختلاف کو سنسکرت آمیز بنگالی میں شعر کہکر مٹاتے آئے تھے۔ ٹیگور نے اس سنسکرتی عروض کی زنگ خوردہ زنجیر کی کڑیوں کو کاٹا اور بنگالی ادب کو اس قید سے آزاد کیا جس میں مدتوں سے وہ جکڑا ہوا تھا۔



ٹیگور کی شاعری کی امتیازی خصوصیت سادگی اور بے ساختہ پن ہے وہ کسی مسئلہ یا حکیمانہ معمہ کو سلجھانے کے لئے شعر نہیں کہتے۔ بلکہ دل پر جو کچھ گزرتا ہے وہ شعر ہو کر ادا ہو جاتا ہے، یہ شعر کسی بنیادی حقیقت اور کائنات کے سربستہ راز کو فاش کر دینے کی وجہ سے زبان پر نہیں آتا، نہ اس کا مقصد کوئی علمی حقیقت یا مفید مطلب اخلاقی نصیحت بیان کرنا ہوتا ہے۔ ایک بے تاب آنسو یا بے اختیار مسکراہٹ کی طرح شعر دل کی کیفیت کی تصویر ہوتا ہے۔ وہ ہمارے سامنے ایک مختلف رنگوں کا پھول کھولتے ہیں، جس کی پتیاں طرح طرح کے رنگوں کی ہیں، تاہم وہ نہایت خوبصورت اور جاذب نظر پھول ہے، ان کا پیام فطری مختلف النوع، ہمہ گیر، روحانی، قدیمی، خوشگوار اور کڑوا بھی ہے، اس کی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ وہ اس قدر خوبصورت اور شیریں ہے کہ وہ مشرق و مغرب دونوں کے سامنے یکساں طور پر پیش کیا جاسکتا ہے ان کی نظموں اور نثر کی سامع نواز موسیقیت ان کی داخلی اور ہمہ گیر ہم آہنگی کی صدائے بازگشت ہے "فضا کا گیت" جو کہ کائنات میں موجود ہے اور جسے سنتے سب ہیں لیکن سمجھتے کم ہیں اُسے ٹیگور

نے خود سُنا، سمجھا اور نغمۂ وصوت سے شعر وادب میں منتقل کر دیا ان کا کلام زندگی کی سُنہرے رنگوں سے بنائی ہوئی ایک ایسی تصویر ہے جس کی بوقلمونی میں جذبات کی مختلف النوعی، حیات کی مختلف منازل اور فطرت کی دلکشی و دلفریبی دیکھ کر انسان آئینہ کی طرح حیران رہ جاتا ہے۔

ٹیگور بہت ہی پُرگو شاعر اور زود نویس ادیب ہیں، ان کے صرف گیتوں ہی کی تعداد تین ہزار کے قریب ہے اور ان کا کل منظوم کلام پندرہ ضخیم جلدوں میں سماتا ہے، بنگالی نثر منظوم کلام سے کچھ کم ہے، اور انگریزی تصنیفات بنگالی نثر کے نصف کے قریب ہیں، ان کے بہت سے گیتوں اور نظموں کا ترجمہ دوسری زبانوں میں نہیں ہوا ہے، اور جن کا ترجمہ ہو چکا ہے ان میں شاعر کے کلام کی ظاہری خوبیاں اشعار کی آمد اور سلاست، خلوص بیان سُروں کی دلنشیں آمیزش فنا ہو گئی ہے، اصل بنگالی میں ہر ایک گیت سادگی، تازگی، برجستگی، بے ساختہ پن، معانی کی نزاکت اور بلندی، بیان کی روانی، الفاظ کے حسنِ انتخاب، موزونیت، ترنم اور سُر تال کی ندرت اور دل کشی میں شاعری اور موسیقی کا لاجواب نمونہ ہے، ترجموں کو شاعر کے کلام کا خاکہ بھی نہیں کہا جا سکتا، ترجموں میں نہ وہ شعری محاسن ہیں، نہ وہ الفاظ کا ترنم، نہ وہ فصاحت و بلاغت، نہ وہ الہامی آمد و روانی، نہ ترکیبوں کی وہ حیرت انگیز برجستگی اور سادگی، جو کہ اصل زبان میں موجود ہے۔ اچھے سے اچھا ترجمہ شاعر کی شاعری کا صرف معنوی پنجر ہے، جس میں اصل زبان کا گوشت و پوست، زندگی، جوانی، اور حُسن کی کمی نمایاں طور پر معلوم ہوتی ہے۔

ٹیگور صرف شاعر ہی نہیں بلکہ موسیقی کے بھی بہت بڑے ماہر تھے، ان کی سماعت اس قدر حساس تھی کہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ وہ دو دُنیاؤں میں رہتے تھے۔ ایک مرئی شکلوں اور رنگوں کی دُنیا، اور دوسری صوتی شکلوں اور رنگوں کی دُنیا۔ ان کی موسیقی میں غیر معمولی مہارت اور فطری مناسبت نے بڑے بڑے صاحبِ کمال موسیقاروں سے خراجِ تحسین حاصل کیا۔ یہ صرف اُنکی لاتعداد مناجاتوں، وطنی نظموں اور گیتوں اور ان کے سروں کے متعلق جو انھوں نے خود بنائے ہیں، یا پُر جوش، سُریلے، دلنشیں اور وجد آفریں نغموں کے متعلق ہی (جو کہ انھوں نے اپنی زندگی کے مختلف دوروں میں لکھے ہیں) نہیں کہا جاتا، بلکہ اس کے متعلق بھی جو کچھ انھوں نے صرف موسیقی کے لئے کیا ہے، وہ صرف اپنے گیتوں کے معنی خیز اور وجدانی الفاظ کے ہی مصنّف نہیں ہیں، بلکہ ان گیتوں کے سُر و تال کے بھی مصنّف وہی ہیں۔

ٹیگور کی وطنی نظمیں امتیازی شان کی حامل ہیں وہ شائستہ اور منضبط ہیں۔ اور جھوٹی تعریف، نمائشی بہادری، خود ستائی اور دھمکیوں سے مبرّا ہیں، ان میں سے کچھ ہمارے دل کے ساز پر مضراب زنی کرتی ہیں، کچھ مادرِ وطن کو ہماری روحوں میں جانشیں کرتی ہیں، اور کچھ ہمارے مایوس دلوں کو ہمّت اور اولوالعزمی کے جذبے سے بھر دیتی ہیں، لیکن ان میں سے کسی ایک میں بھی دو مفادوں کی کشمکش، نسلوں کی باہمی جنگ یا پُرانی تاریخوں کی سی ناخوشگوار باہمی رنجشیں نہیں ہیں۔

اینڈریوز فلیچر (Andrews Fletcher) ایک اسکو چستانی محب وطن کے لئے یہ مشہور ہے کہ اس نے گیتوں کے متعلق کہا ہے کہ "اگر کسی انسان کو ہر قسم کے رزمیہ گیت بنانے کی اجازت ہو تو اس کو اس کی پرواکرنے کی ضرورت نہیں ہے کہ قومی قوانین کون بنائیگا"۔ کیونکہ گیتوں اور رزمیہ نظموں کا قوم کے بنانے میں بڑا حصّہ ہے۔ ٹیگور کے گیت اور رزمیہ نظمیں ایک حد تک بنگالیوں کے اخلاق و اطوار، عادات و خصائل (خواہ وہ تعلیم یافتہ ہوں یا جاہل، خواہ شہری ہوں یا دیہاتی) ڈھال رہے ہیں، اور ان میں ایک نئی تہذیب اور کلچر کی بنا ڈال رہے ہیں، لیکن ٹیگور نے صرف گیت بنانے والے کی حیثیت سے ہی سودیشی تحریک میں حصّہ نہیں لیا، بلکہ ان کے سماجی سیاسی خطبات Social Philosophical addresses اور سالانہ میلے جو انھوں نے تجویز کئے یا جن کے انعقاد کا انتظام کیا۔ اس قومی خدمت کا جزو ہیں، انھوں نے نہایت تندہی کے ساتھ بننے اور دیگر فنون کے دوبارہ زندہ کرنے کے لئے کام کیا۔ (خصوصًا دیہاتی صنعت و حرفت کے لئے) اور کوشش کی کہ ہندوستان میں تعلیم ہندوستانی ہو، اور حفظانِ صحت، تعمیر و تنظیم دیہات وغیرہ کے لئے نہایت سرگرمی کے ساتھ کام کیا، محکمانہ رپورٹوں میں بھی ان کی بہت تعریف کی گئی ہے، اور زمینداروں میں (اپنی املاک میں اس قسم کی تدابیر اختیار کرنے کی وجہ سے) وہ بہترین زمیندار مانے گئے ہیں۔

ٹیگور کا کلام جس طرح عالمگیر ہے، اسی طرح وہ خود بھی عالمگیر

انسانی ہمدردی اور ہم آہنگی کے مالک ہیں وہ اس نظریۂ قومیت کے جس نے یورپ میں جنم لیا ہے سخت مخالف تھے انھوں نے اپنی کتاب قومیت (Nationalism) میں قومیت پر بہت زیادہ ملامت کی ہے، وہ قومیت کا مفہوم لوگوں کی ایک ایسی منظم جماعت سمجھتے تھے جو اپنی ذاتی ترقی اور مفاد کی خاطر دوسروں کا مفاد ہر جائز و ناجائز اور ظالمانہ طریقوں سے قربان کرتی ہے، اور چونکہ وہ خود دورِ حاضر میں بین الاقوامیت کے سب سے بڑے علمبردار تھے، اس لئے ان کی مادر گیتی کی گہری اور عمیق محبت ہر سطحی طور پر دیکھنے والے پر آشکار نہیں ہوتی، لیکن وہ لوگ جو انھیں جانتے ہیں اور ان کے کلام کو سمجھتے ہیں، اور جنھوں نے ان کی تصنیفات کا بغور مطالعہ کیا ہے، وہ یہ جانتے ہیں کہ ٹیگور اپنے وطن سے کس قدر محبت کرتے تھے۔ (وہ خود فرماتے ہیں)

"افسانہ شدہ ماضی سے لائی ہوئی محبت کے ساتھ۔ اور ایسی محبت کے ساتھ جو عہد حاضر میں جاری و ساری ہے اور جسے استقبال میں تخیل کی مدد سے منتقل کر دیا گیا ہے (اپنی مادر وطن کی پرستش کرتا ہوں)"

تاریخ ہندوستان کے عمیق مطالعے نے ان کی محبت کو اور فروغ دیا، لیکن اس کے ساتھ ہی ان کا نظریۂ بین الاقوامیت بھی محکم تر ہوتا گیا۔ بعض مرتبہ یہ خیال کیا جاتا ہے کہ ان کے بین الاقوامی اتحاد کے نظریہ کی بنا اس صدی کے پہلے دس سال ہیں، ان کے سودیشی اور عدم تقسیم بنگال کی (Anti partition movement) تحریکوں کے تلخ اور مایوس کن تجربوں سے ہوئی۔ اگرچہ اس سے تو انکار نہیں کیا جا سکتا۔ لیکن کل انسانیت کے مشغلوں کیساتھ محبت ان کی لڑکپن کی تصنیفات میں بھی موجود ہے، اور ان کی نظم پیرا ابیسی ([illegible]) میں جو کہ انھوں نے پختہ عمر میں لکھی ہے یہ حقیقت بدرجہ اتم موجود ہے جس میں انھوں نے بتایا ہے، کہ "ان کا گھر ہر سرزمین میں موجود ہے، ان کا وطن تمام ملکوں میں ہے اور ان کے قریبی رشتہ دار تمام گھروں میں، اور یہ کہ وہ مصمم ارادہ کر چکے ہیں کہ وہ ایسا وطن، ایسا گھر اور ایسے قریبی رشتہ دار حاصل کر کے رہیں گے۔

ٹیگور کی حب الوطنی میں دوسرے ممالک کے لوگوں کی سی نہ تنگ نظری ہے، نہ جنگ جویانہ وطن پرستی، نہ نفرت ہے نہ حقارت ان کا عقیدہ تھا کہ ہندوستان کے پاس دنیا میں پھیلانے کیلئے قدرت کا عطا کردہ تبلیغی درس ہے، اس کے ساتھ انھوں نے کبھی اس سے بھی انکار نہیں کیا کہ دوسرے ملکوں کے پاس بھی ان کے خاص پیام اور تبلیغی درس ہیں، وہ مغرب کو حقارت سے نہیں دیکھتے بلکہ اس کی سائنس، اس کی قوت، آزادی، عدل اور انسانی بہبود کی تلاش میں اپنے آپ کو قربان کر دینے کے جذبے کی قدر کرتے ہیں، اور چاہتے ہیں کہ مشرق مغرب سے حاصل کرے جو کچھ اسے حاصل کرنا چاہیے اور جو کچھ وہ حاصل کر سکتا ہے لیکن ایک فقیر کی طرح یا متبنیٰ کی طرح تعبیر وراثت کے نہیں بلکہ ایک تندرست و توانا انسان کی طرح وہ عمدہ خوراک ہر جگہ سے حاصل کرے، اور اسے اپنے اندر جذب کرے، یہ مشرق کا مغرب سے حصولِ علم، سیکھنے، مستعار لینے، یا نقل کرنے سے زیادہ قوتِ محرکہ حاصل کرنا ہے۔

مغرب بھی مشرق کے ساتھ اختلاط سے لوٹنے اور بیجا فائدہ اٹھانے کی بجائے حقیقی معنوں میں فائدہ اٹھا سکتا ہے، ان کا عقیدہ تھا کہ مشرق صرف اسی وقت مغرب کے پنجوں سے آزاد ہو سکتا ہے جبکہ مشرق اچھی طرح ہر چیز سے باخبر ہو جائے۔ خود کو جانے، خود پر قابو رکھے اور اپنی قدر کرے، اور اسے کوئی کام کرنے کے لئے کسی غیر شخص کے ہنٹر (تحریک) کی ضرورت نہ ہو، اور زندگی اور غور و فکر کا کوئی شعبہ ایسا نہ ہو جو اس کے اپنے باشندوں سے بھرا ہوا نہ ہو۔

ٹیگور کے ہاتھ مغرب و مشرق بلکہ تمام انسانیت پر پھیلے ہوئے ہیں، رحم طلب کرنے کے لئے نہیں بلکہ مضبوطی سے پکڑنے اور سلامتی بھیجنے کے لئے، وہ نسلوں اور ملکوں میں اولین صلح کرانے اور اتحاد پیدا کرنے والوں میں سے تھے، انھوں نے ہندوستان کا تہذیبی رشتہ جاپان، چین، سیام، اور جزائر ہند سے ان ملکوں میں جا کر پھر سے قائم کر دیا۔ اور ہندوستان میں انگریزوں کے بیجا ظلم پر سختی سے ملامت کرنے کے باوجود انگریزوں کے متعلق رائے قائم کرنے میں انھوں نے کبھی عدل اور بے تعصبی کو ہاتھ سے نہیں جانے دیا۔

ان کی سیاست قومی کاموں میں زبانی اظہار سے زیادہ سماج کو ڈھالنے اور کردار بنانے پر مبنی ہے، آزادی کو وہ دوسرے سیاستدانوں کی طرح بہت بڑی نعمت سمجھتے ہیں لیکن ان کا آزادی کا تصور زیادہ ہمہ گیر اور بنیادی ہے، ان کے لئے کاہلی، بزدلی، جہالت

خود غرضی، عشرت پسندی، توہمات اور بے جا رسموں کے بندھن مذہبی پیشواؤں کا اقتدار اور مذہبی کتابوں کی زنجیریں غیر ملکی حکومت سے زیادہ ہماری غلامی کا باعث ہیں، غیر ملکی حکومت صرف اُن چیزوں کا اثر اور نتیجہ ہے وہ غیر ملکی مداخلت کی عدم موجودگی کو نعمت سمجھتے ہیں اور اس کے خواہاں ہیں۔ لیکن صرف اسی پر ان کی آزادی کے تصور کا دارومدار نہیں ہے بلکہ ان کے خیال میں ایسی باطنی آزادی کا ہونا بھی ضروری ہے جو ایثار، روشن ضمیری تزکیۂ نفس اور انضباط سے پیدا ہوتی ہے، ان کے اس مطمح نظر کا ہندوستانی سیاست اور اس کے انجام دہی کے طریقوں پر بہت گہرا اثر ہوا ہے، وہ روح کو آزاد کر کے پرواز کے لئے پر دینا چاہتے ہیں تاکہ اس کا مشاہدہ وسیع ہو اور عمل کے لئے میدان لامحدود۔ ان کا دلی منشا ہے کہ خوف کو دل سے نکالدیا جائے، لہذا ان کی سیاست اور روحانی دستگیری ایک دوسرے میں ختم ہو جاتی ہے۔

ٹیگور کو پیری اور جسمانی ضعف نے لکیر کا فقیر اور دشمن تحقیق نہیں بنایا، ان کی روح ہمیشہ نئی روشنی کے استقبال کیلئے آمادہ رہی، وہ ترقی پسند مصلح سماج تھے، ان کی ذہنی قوتیں آخر عمر تک بہت بلند اور جوان رہیں، ان کی سب سے آخری شاعرانہ تخلیق ان کی بصیرت کے کسی طرح سے مدھم ہونے یا اس میں وجدان اور آمد کی کمی پر دلالت نہیں کرتی، اور نہ اس میں تکرار کی کوئی علامت پائی جاتی ہے، وہ اس عمر میں بھی ہم سے بہت زیادہ مستعد لکھنے والوں سے زیادہ لکھ سکتے تھے، ان کا یہ شوق تخلیق کی خوشی مافی الضمیر کو بیان کرنا اور برادرانہ پیشکش پر مبنی تھا، کیونکہ وہ اپنی نوع سے محبت کرتے تھے اور انسانی اختلاط و ارتباط ان کی روح کو بہت مرغوب تھا، ان کے مختلف النوع مضامین، لگاتار اور جامع مقالات بمعہ ان کے جو سائنس اور فنوں پر لکھے گئے اور ان کی بہت سے ملکوں کی سیاحت نے ان کو ہمیشہ نئے ذہنی اور روحانی ارتباط قائم کرنے اور معاصرانہ خیالات میں پہلو بہ پہلو ہونے اور انسانی ترقی اور غیر معلوم حکومت میں باخبر (آقا) شہنشاہ کا جھنڈا نسب کرنے کی کوشش میں ساتھ ساتھ قدم رکھنے میں مدد دی، کیونکہ وہ خود سب سے زیادہ زندہ دل اور بیخوف ذہنی اور روحانی باامید اور محققین میں سے تھے۔

لارڈ کرزن نے جب بنگال کے لوگوں کے احتجاج کے باوجود بنگال کو حصوں میں تقسیم کر دیا۔ تو انھوں نے دل و جان کے ساتھ اس تحریک میں لوگوں کا حق منوانے اور ان کی شکایات کو ہر ممکن طریقہ سے عام کرنے کی کوشش کی۔ لیکن جب جمہور کا غصہ اور ناامیدی تخریب پسندی کی حد تک پہنچ گئی تو وہ سب سے پہلے تنبیہ کرنے والے تھے کہ ہندوستانی قومیت کو تشدد پر عمل نہیں کرنا چاہیئے اور مایوس ہو کر اپنا مضحکہ نہیں اُڑوانا چاہیئے، اگرچہ ان کے لئے ہر حالت میں عدم تشدد مذہبی اصول نہیں تھا۔ وہ یکساں طور پر قوموں کے غارت گری کے جذبے اور کاموں پر ملامت کرتے تھے (خواہ وہ فوجی ہوں یا اقتصادی نوع کے) ان کا خیال تھا کہ جنگ رہزن قوموں کے معاہدات سے اُس وقت تک نہیں رک سکتی جب تک کہ وہ اپنے شر سے بھرے ہوئے طریقوں اور ان سے جو نقصان ہوتے ہیں ان پر پچھتائیں نہیں اور انھیں چھوڑ نہ دیں۔ (جنگ) اس کا علاج ان کے نزدیک طمع کو چھوڑ کر ہمسائیگی کے جذبات کو قوموں کے درمیان اس طرح ترقی دینا ہے جیسے کہ افراد کے درمیان ہوتے ہیں لہذا شاعر روشن ضمیر نے بار بار اپنی مختلف تقریروں اور تحریروں میں اُپنشدوں کے ان احکام کو بیان کیا ہے:-

"اُن سب چیزوں میں جو کچھ کہ فطرت میں چلتی پھرتی ہیں، خدا جاگزیں ہے، تم اس سے لطف اٹھاؤ جو کچھ کہ اس کی طرف سے تمہیں دیا گیا ہے۔ کسی دوسرے کی دولت پر لالچ کی نظر مت ڈالو۔"

ٹیگور نے اس طرز خیال کی پیروی میں اگرچہ اپنے مافی الضمیر کو واضح طور پر روسی (نئی) حکومت کے تشدد کے استعمال کے خلاف ظاہر کیا ہے، اور اگرچہ ان کا ہمیشہ یہ یقین رہا کہ انفرادی ملکیت کے جائز استعمال پر انفرادی آزادی اور سماجی مفاد کے قیام اور ترقی کا دارومدار ہے، لیکن انھوں نے روسی نظریۂ اجتماعیت کو پرکھا اور اس کے فوائد بیان کئے، جیسا کہ ان کے مندرجۂ ذیل بجری تار سے ظاہر ہوتا ہے جو کہ انھوں نے وی۔ او۔ کے۔ ایس۔ ماسکو کے پروفیسر پیٹروک کے دریافت کرنے پر جواباً بھیجا تھا۔

"تمہاری کامیابی کا راز دولت کا رُخ انفرادیت سے اجتماعی انسانیت کی طرف پھیر دینے میں مضمر ہے۔" Your success is due to turning the tide of wealth from the individual to collective humanity

ٹیگور نے ایک ماہر تعلیم کی حیثیت سے "وشوا بھارتی" کے تصور ( IDEAL ) میں تو ایک بین الاقوامی درسگاہ ہے، پتواؤں (جنگل میں رہنے والے ہندوستانی گرو) کے پرانے معیار کو قائم رکھا ہے، اس کی سادگی، عیش و عشرت سے کنارہ کشی، اسکی پاکیزگی و پاکدامنی پر اصرار، اس کی روحانیت، فطرت سے عملی ارتباط اور آزاد تحریک جو کہ جسمانی اور روحانی جوش و خروش پیدا کرتی ہے، اگرچہ ان سب چیزوں میں پرانی روح برقرار رکھی گئی ہے، لیکن اس کھلی ہوا کے مدرسہ (شانتی کمان) میں صرف رسم و رواج کی پابندی نہیں کی جاتی، خواہ وہ کتنے ہی پرانے کیوں نہ ہوں، شاعر کا ذہنی نظریہ عالمگیر ہے، وہ اپنے شاگردوں کے لئے ہر قسم کا علم اور تہذیب چاہتے ہیں ہر شعبہ کے لحاظ سے خواہ کچھ بھی اس کا ماخذ کیوں نہ ہو لہذا وہ چاہتے ہیں کہ ہندوستان کی دونوں جنسوں کے نوجوانوں کے دلنشیں ہندوستان کا ماضی کر دیں، اور ماضی سے ان کیلئے روحانی غذا حاصل کریں۔ اگرچہ وہ کلی طور پر ہندوستان کے بڑے بڑے مذاہب کے اصولوں کو جہاں تک اس درسگاہ کیلئے ممکن ہے ترقی دے رہے تھے۔ انھوں نے دوسرے مذاہب کے (بانیوں) پیشواؤں کو بھی دوستانہ دعوت دی، اور اس وجہ سے یہ ممکن ہو گیا کہ شانتی کنیان میں جو کوئی مذاہب کا مقابلۃً مطالعہ کرنا چاہے وہ آسانی سے کر سکتا ہے، وہ چاہتے تھے کہ نسلیت، قومیت اور رنگ و خون کا تعصب ان کے مدرسہ میں نہ پھیلے۔

وشوا بھارتی میں نہ صرف مذہبی تعلیم ہوتی تھی بلکہ مختلف پیشوں کے متعلق بھی۔ ٹیگور ذہنی نشوونما کے ساتھ ہی ساتھ دستکاری کی بھی تعلیم دینا چاہتے تھے، ان کا مقصد اپنے شاگردوں میں ذہنی، فنی اور جمالیاتی تعلیم عام کرنا تھا، وہ ایک ایسی شخصیت بنانا چاہتے تھے جو سماجی اور انفرادی دونوں طرح کی زندگی میں ممتاز ہو۔ شانتی کنیان میں ایک ابتدائی مدرسہ، ایک ہائی اسکول اور ایک کالج ہے، ایک کالج فارغ شدہ طلبار کے لئے تحقیق و تدقیق کرنے کے لئے ہے ایک مصوری، ڈھلائی اور صنعتی اسکول ہے، ایک موسیقی کا اسکول ایک زراعتی اور دیہاتی فلاح و بہبود کے کام کا اسکول، ایک کوآپریٹیو بینک مع شاخوں کے، اور ایک حفظان صحت کا ادارہ ہے۔

دونوں جنسوں کے طلبا مختلف کھیل کھیلتے ہیں، اور جسمانی ورزش کرتے ہیں، وہ جیوجسٹو ( [illegible] ) جو کہ ان کو بہت بڑے جاپانی ماہر نے سکھایا ہے اور دوسری قسم کی حفاظتی تدابیر بھی سیکھتے ہیں ٹیگور کا دیہات کا تصور ( IDEAL ) یہ ہے کہ اس میں تمام دیہاتی خوبصورتی اور دلکش خصوصیتوں کے ساتھ ساتھ شہری خوشگواری جو کہ زندہ دلی اور کام کرنے کی اہمیت پیدا کرنے کے لئے ضروری ہے ہونی چاہیئے ان میں سے چند چیزیں ان کے اسکول میں موجود ہیں، یہاں پر ہر درجہ میں مخلوط تعلیم ہے (Coeducation) یہ ٹیگور کی دلی تمنا ہے کہ طالبات کو یونیورسٹی میں مکمل تعلیم سائنس کے اصولوں پر دی جائے ان میں سے چند ان کی اپنی بصیرت اور پختہ کار تجربہ پر مبنی ہیں۔

ٹیگور کو وشوا بھارتی کا بانی صرف اس لئے نہیں کہا جاتا کہ انھوں نے اسے ایک مقامی مسکن، نام، عمارت، اور مالی امداد دی اور اس کا نصب العین قائم کیا، بیشک یہ چیزیں انھوں نے دیں، مالی امداد دینے کے لئے اسکول کے ابتدائی سالوں میں بعض اوقات انھیں کچھ اپنی کتابوں کا کاپی رائٹ (copyright) فروخت کرنا پڑا، اور بعض اوقات اپنی زوجہ کے کچھ جڑاؤ زیورات بھی عارضی طور پر گروی رکھنے یا فروخت کرنے پڑے، ادارے کے ابتدائی دور میں انھوں نے بہت سے مضامین خود ہی پڑھائے اور لڑکوں کے ساتھ ان کے کمروں میں رہے۔ اور ان کو شام کے وقت کہانیاں اور اپنے گیت سنا سنا کر ان کے لئے دلچسپی کا سامان پیدا ۲۵
کیا۔ نئے نئے کھیل ایجاد کئے، اور ذہنی نشوونما اور تربیت کیلئے نئی نئی تدابیر اختیار کیں۔ اب بھی تقریباً دس بارہ سال پیشتر تک وہ کچھ کلاسیں خود پڑھاتے رہتے۔ اور مرتے دم تک ہمیشہ کسی نہ کسی طرح اس ادارے سے وابستہ رہے۔

ٹیگور ابتدائی عمر سے اخبار نویس تھے، انھوں نے اکثر نہایت ہی سچائی کے ساتھ لکھا ہے، رابندر ناتھ نے اوائل عمر میں نہایت کامیابی کے ساتھ مختلف ماہانہ رسالوں کی ادارت کی، اور آخری عمر تک بہت سے رسائل کو مضامین اور نظمیں بھیجتے رہے، انھوں نے بہت سے ہفتہ وار رسائل کیلئے بھی مضامین لکھے، بنگال میں صرف وہی ایک ایسے شخص تھے جو ایک رسالہ کو اول تا آخر ہر طرح کے عمدہ عمدہ مضامین اور نظموں سے بھر سکتے تھے۔ وہ رسائل میں باقاعدگی سے مضامین بھیجا کرتے تھے، مدیر کی حیثیت سے مضامین کی باقاعدگی سے اصلاح کر کے انھوں نے بہت سے مضمون نگار بنائے جو بعد میں بہت مشہور ہو گئے۔

ٹیگور کا خط بہت نفیس تھا، بنگال میں بہت سے لوگوں نے اس طرز کو اختیار کر لیا، لیکن تمام خوشخط لوگ مصور نہیں بن سکتے

اگرچہ رابندر ناتھ کی شہرت مصور کی حیثیت سے اس وقت ہوئی جبکہ ان کی عمر ستر برس کی تھی، اگرچہ خوشنویسی سے مصوری کا راستہ بہت کچھ فطری معلوم ہوتا ہے۔ یہاں نہ میرا مقصد ہے اور نہ میں اپنے اندر اس قدر اہلیت پاتا ہوں کہ ان کی مصوری پر کچھ لکھ سکوں ان کی مصوری نہ ہندوستانی مصوری سے مشابہ ہے اور نہ کسی نئی یا پرانی مصوری کی نقل ہے۔ ایک بات جو شاید ان کے سمجھنے اور قابلِ داد ہونے میں یکساں ہے وہ یہ کہ ان سے کچھ ظاہر نہیں ہوتا، کسی قصّہ کا پتہ نہیں چلتا اور کسی قسم کے جذبات کی ترجمانی نہیں کرتیں، وہ خطوط اور رنگوں میں وہ چیز ظاہر کرتی ہیں جو ٹیگور کے لامحدود الفاظ اور ادب میں مہارت بھی نہیں بیان کر سکتی۔ وہ نہ کبھی مصوری سیکھنے کسی اسکول میں گئے اور نہ کبھی گھر پر کسی سے سیکھی، اور نہ انھوں نے کسی کی نقل کرنا چاہی۔ لہٰذا وہ حقیقی معنی میں پیدائشی مصوّر تھے، اگر ان کی مصوری میں کسی اور مصوری کے اسکول کی مشابہت ہے تو وہ بالکل اتفاقیہ اور غیر دانستہ طور پر ہے۔

جب ان کی عمر ستر برس سے زیادہ تھی اس وقت ان کی یہ تمنا تھی کہ وہ فنِ شکل تراشی (Plastic Art) شروع کریں، اور شاید انھوں نے شروع بھی کر دیا تھا، ایک بہت دلچسپ بات یہ ہے کہ ڈاکٹر ابندرا ناتھ ٹیگور جو کہ بہت مشہور مصوّر ہیں، بنگالی کے رسالہ "شانتینکیتان" میں لکھتے ہیں کہ کس طرح ان کے چچا رابندر ناتھ نے ان کو فطری مصوری میں اپنا طریقہ (Style) پیدا کرنا بتایا۔ مختصراً ابندرا ناتھ لکھتے ہیں۔

"بنگال کے شاعر نے مصوّری کے خط بنائے، بنگال کے مصوّر (خود ابندرا ناتھ) نے ایک عرصہ تک ان خطوط پر مشق کی۔"

ٹیگور رات کو بہت دیر میں سویا کرتے تھے اور صبح بہت جلد اُٹھ بیٹھتے تھے، دوپہر کے وقت بھی وہ اپنے کام میں مصروف رہتے اور تھوڑی سی دیر کے لئے بھی آرام نہیں کرتے تھے، سارے دن اور رات میں چند گھنٹے سونے، نہانے دھونے، اور کھانا کھانے میں صرف کرتے تھے، اور باقی تمام وقت کام میں صرف کرتے تھے گرمی کے زمانہ میں نہ وہ خود پنکھا جھلتے تھے اور نہ دوسروں کو جھلنے دیتے تھے۔

اگرچہ آخر عمر میں وہ بیماری کی وجہ سے بہت تھوڑا کام کرتے تھے تاہم آجکل کے بہت سے نوجوانوں سے زیادہ۔ وہ ایک سچّے گرو تھے لیکن جوگی نہ تھے، کیونکہ ان کا زندگی کا تصوّر بالکل مختلف تھا، ان کا قول تھا: "دُنیا سے علیحدہ رہکر نجات حاصل کرنا میرا اصول نہیں۔"

اس مضمون کو وضاحت کیساتھ وہ ایک اور نظم میں یوں بیان کرتے ہیں:

"خدا پر یقین رکھنے والوں کا عبادت (سادھنا) سے ایک مقصد یہ ہے کہ ان میں بھی کچھ خدائی صفات پیدا ہو جائیں، کیونکہ کل ممکناتِ خداوندی جو کہ اس کا (خدا کا) ملبوس بھی ہیں اور خود کو (خدا کو) ظاہر کرنے کا ذریعہ بھی، بے کیف صحرا نہیں ہیں، خدائی صفات کے حامل انسان کی زندگی اور ظاہر ایک صحرا کی سی نقل نہیں ہونے چاہئیں، اگرچہ اداس صحرا بھی خداوند تعالیٰ کی تخلیق کا ایک پہلو ہے، جوگیانہ زندگی بھی خدا کو تلاش کرنے اور خود کو پہچاننے کا ایک درجہ اور ایک پہلو ہو سکتی ہے، لیکن کل نہیں ہو سکتی، حقیقی جوگ خود شناسی، خدا شناسی اور انسانی فلاح و بہبود کیلئے قابلِ قدر ہے، لیکن یکساں بلکہ زیادہ قابلِ قدر عبادت ان لوگوں کی ہے جو اس سے بھی زیادہ مشکل راستہ اختیار کرتے ہیں، یعنی دُنیا میں رہتے ہوئے، دُنیا کے کاموں میں مشغول ہونے کے باوجود دُنیا ہی کے بنکر نہیں رہ جاتے۔"

ٹیگور ۶ مئی سنہ ۱۸۶۱ء کو پیدا ہوئے اور ۱۲ اگست سنہ ۱۹۴۱ء کو اس دُنیا سے سدھار گئے۔ گویا اسّی برس سے کچھ زیادہ جئے۔ گو اسی برس کی طویل زندگی عام نہیں لیکن ایسی کمیاب بھی نہیں، دراصل درازیٔ عمر کوئی اہمیت نہیں رکھتی، بلکہ اس کی اعلیٰ نوعیت اور وہ جس طریقہ پر گزاری جاتی ہے وہ اہم ہے، یوں تو بقول کسے۔

"پودے بھی زندہ رہتے ہیں اور چرند و پرند بھی (لیکن) دراصل زندہ تو وہ رہتا ہے، جس کا دماغ سوچتے ہوئے زندہ رہے۔"

ہم یہاں جوہن بوجر کے ہم آہنگ ہو کر یہ کہہ سکتے ہیں کہ "اس کی تعلیم (دانشمندی) کے لئے کوئی زمانہ معیّن نہیں ہے، وہ اس قدر قدیم ہے جس قدر ہندوستان کے دریا، اور اس قدر نوعمر ہے جس قدر ایک کمسن بچہ، کیونکہ اس میں کسی فطری اور جبلی چیز کی جھلک نظر آتی ہے، جو کہ فرداً تک آشکار نہیں ہو سکتی، اس کی شاعری کسی اسکول سے تعلق نہیں رکھتی۔۔۔ بنگال کے پھول سورج کی شعاعوں اور بارش کی ننھی ننھی بوندوں سے پیدا ہوئے ہیں۔"

"اس کی ہمعصر انسانوں کیساتھ محبّت ساحری محبّت نہیں ہے (گمراہ کرنے والی) بلکہ کسی ایک گانے کی اور گانوں کے (Song of Songs) وہ جانتا ہے کہ جس طرح گھاس پر شبنم کا ایک قطرہ آسمان کا عکس دکھا سکتا ہے اسی طرح انسانی دماغ خدا کو منعکس کر سکتا ہے۔"

"اس کے مذہب میں نہ [illegible] وہ روحانی دُنیا کی خاموشی میں رہتا ہے جس کو سوائے انسانی دل کے کوئی چیز نہیں سمجھ سکتی۔"

# تخیل

سید شفیق احمد

تخیل ان ہی لفظوں میں سے ہے جن کی یا تو تعریف ہی نہیں کی گئی، اور اگر ایسا ہوا بھی ہے تو بہت ہی مبہم الفاظ میں۔ جو تعریفیں اس کی ادبا نے کی ہیں وہ خود محتاج تعریف معلوم ہوتی ہیں یوں تو کسی مبہم تعریف کا ہونا اور اس کا فقدان دونوں ہی پریشان کن صورتیں ہیں، لیکن موخر الذکر زیادہ شدید قسم کی ہے، یہ ضرور ہے کہ کسی جامع اور مکمل تعریف کا پیش کرنا ذرا امکان سے باہر ہے، لیکن کسی تعریف کی کامل عدمیت تو اور زیادہ دشوار اس لئے ہو جاتی ہے کہ اس طریقہ سے تھوڑی بہت توجیہی گنجائش بھی باقی نہیں رہتی، کسی چیز کی تعریف کا بے لاگ ہونا تقریباً ناممکن ہے، اس لئے اس مقالہ میں تخیل کی جو تعریف بھی کی جائے گی اُسے لاگ اور جانبداری سے جو اکثر نظریات کو گھیرے رہتی ہے، آزاد نہیں کہی جا سکتی، اس مقالہ کا مقصد صرف یہ بتانا ہوگا کہ تخیل اور شاعری میں کیا واسطہ ہے یا وہ ایک دوسرے سے کیسے مربوط ہیں؟

لفظ تخیل کے فنی استعمال کی تاریخ پر اگر ہم نظر ڈالیں، تو سب سے پہلے ہمارے سامنے ورڈسورتھ اور کولرج کے نام آئیں گے ورڈسورتھ نے سب سے پہلے اس کا استعمال اپنے "دیباچہ" میں کیا ہے لیکن معنوی طریقہ سے اس کو تشنہ ہی چھوڑ دیا ہے۔ کولرج کے یہاں یہ لفظ ہم کو اسکی ( Biographia Literaria ) میں ملتا ہے، کولرج اور ورڈسورتھ کا زمانہ ایک ایسا دور تھا جس میں ان شعرار کی طرف سے شاعری پر تنقید کا بازار گرم تھا، ان دونوں سے پہلے لفظ تخیل کسی خاص معنوں میں استعمال نہ ہوتا تھا اور نہ کوئی اس کی معنوی تحدید تھی، کولرج اور ورڈسورتھ نے نہ صرف اس کی معنوی حدود کی تعیین کی بلکہ اس پر بھی زور دیا کہ قوتِ متخیلہ اور قیاس (Fancy) میں تمایز ضروری ہے، قیاس اور تخیل کو باہم مخلوط کر دینے کی غلطیاں ہمیں اُن ادیبوں تک کے یہاں ملتی ہیں جنھوں نے زبان کی صحت کا بہت لحاظ رکھا ہے، ڈارون جیسا محتاط آدمی بھی اپنی کتاب "نسلِ انسانی" میں لکھتا ہے: "اس قوت کے ذریعہ سے آدمی غیر شعوری طور پر ان خیالات و تصورات کا امتزاج کر لیتا ہے جس سے نادر اور خوش آئند نتائج ظہور پذیر ہوں"۔ ڈارون کا پیش کردہ نظریہ ورڈسورتھ کے نظریہ سے بالکل مختلف ہے، ڈارون کی تعریف سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ تخیل کو ایک موہوم چیز سمجھتا ہے، اُس نے اس کا استعمال بالکل ایسے ہی کیا ہے جیسے ہم اکثر بغیر سوچے سمجھے سرسری طور پر یہ کہہ دیا کرتے ہیں کہ فلاں بات میں تو تخیل کی رنگ آمیزی ہے، اس کی تعریف میں "خوش آئند نتائج" کی ترکیب ایسے استعمال ہوئی ہے کہ کسی خاص فیصلہ پر پہنچنا ناممکن ہے۔

اگر ہم تاریخی اعتبار سے اور زیادہ عتیق کی طرف قدم رکھیں جب ہر چیز کا سہرا یونان کے سر تھا تو ہم کو یہ معلوم کر کے تعجب ہوگا کہ یونانی مفکرین تخیل کو عقل کے مترادف جانتے تھے۔ پایرس پلومین (Piers Plowman) کے مصنف نے بھی اس کو اسی معنی میں استعمال کیا ہے۔ برنرس (Berners) نے بھی اپنی فرائیسوٹ (Froissart) میں اس کو اسی طرح جائز رکھا ہے، ڈانٹے بھی اس کے مروج استعمال سے منحرف نظر نہیں آتا۔ شاید شیکسپیئر کا مطالعہ ہمیں تخیل کے متعلق کچھ نئی باتیں بتا سکے، کیونکہ تمام انگریزی مصنفین کی صف میں وہی ایک واحد ہستی ہے جس کے لئے زبان ایک زندہ اور ذی حیات حقیقت ہے، حالانکہ شیکسپیئر کے کسی لفظ کے استعمال سے ہم کوئی تعریف اخذ نہیں کر سکیں گے، لیکن اُس سے اس لفظ کا نیا استعمال اور اُس کی وسعتوں کا اندازہ تو ہو جائیگا، اس نے اپنی (Midsummer Nights' Dream) میں ایک تقریر تھیسس کی زبان سے ادا کرائی ہے، ذیل میں اُس کا اقتباس درج ہے:—

اتنی عجیب اور صداقت سے اسقدر بعید کیونکر قابل قبول ہو سکتی ہیں۔\
یہ کہنہ روایات اور یہ اساطیر قدیم\
عشاق اور دیوانے، ان کی وہ سرجوش عقل\
اور ان کے وہ تشکیلی توہمات جو اُن خیالات تک کیلئے آغوش وا کردہ ہیں

جن کو تنک مایہ دلائل بھی قبول نہیں کر سکتے ۔
دیوانے، عشاق اور شاعر
سب تخیل سے وابستہ ہیں۔
ایک کی فکر اتنے شیاطین تخلیق کر لیتی ہے جن پر دوزخ تنگ ہے ۔
یہ دیوانہ کا فکر ہے ۔ عشاق جو جنون سے بہرہ مند ہیں ،
حسن ہیلن کو مصری پیشانی میں تاباں دیکھ لیتے ہیں۔
اور شاعر کی آنکھ لطیف جنون کے حریری پردوں سے گزرتی ہوئی
زمین و آسمان پیمائی کرتی ہے
اُس کے تخیل کی تحریک سے وہ اشیا ظاہر ہوتی ہیں
جن کے خاکہ تک قابل ادراک نہیں ہوتے ۔ شاعر کا قلم
انھیں ان کی ہیئت بخشتا ہے لیکن جیسے بر دوش ہوا
ایک مانوس سا رنگ ، ایک مانوس سا نام
یہ تخیل کی کارگزاریاں ہیں
کہ اگر وہ خوشی سے دوچار ہو جائے
تو اُس کا بانی بھی تکوین کر لیتا ہے
یا اگر اس کی نظر سے کوئی ہول آفریں شے گزرتی ہے
تو وہ جھاڑی کو باآسانی ریچھ بنا دیتا ہے

اس اقتباس میں تھیسس نے محبت کے متعلق اظہار خیال کیا ہے جس کو وہ جنون اور سودائیت کہتا ہے' اُس کی نظر میں شاعری نیم عیاری اور نیم سودائیت ہے لیکن لطیف سودائیت، شاعر اس کے خیال میں سبعی اور لفظی جبلتوں کے دوراہے پر کھڑا ہوتا ہے، جس کا تخیل "جھاڑی" سے "ریچھ" کی تخلیق کرے ۔ یوں تو یہ بیان تھیسس کا ہے لیکن پس پردہ اسمیں شیکسپیئر بول رہا ہے تھیسس جسے "سرجوش عقل" کہتا ہے وہ خود آدمی کا نقص ہے جو اعلیٰ پیمانہ پر کامزن ہے ۔ وہ "تشکیلی توہمات" کا ذکر کرتا ہے، یہ تراکیب بہت ہی منتخب اور چیدہ ہیں جو یہ ظاہر کرتی ہیں کہ تخیل ایک تعمیری قوت ہے جس میں انسانی دماغ کی عمومی حالت کے خیالات کو وسعت دیکر اصلیت میں تبدیلی کر دینے کا ذکر ہوتا ہے اور جس کا کام نامعلوم کو معلوم کر دکھانا ہے ۔ شیکسپیئر کے یہاں ایسے پارے اکثر ملیں گے جو اس نظریہ کی تائید کریں کہ تخیل حقیقتاً ایک وسیع اور تعمیری چیز ہے تخیل کے لئے اُس نے (Tempest) میں "محکم تخیل" کی ترکیب استعمال کی ہے ۔ (Timon) میں اُس نے تخیل کو "تخیل عظیم" کہا ہے ۔ اسی طرح (Hamlet) میں اس کو "تشکیلیت" کہا ہے ہیملٹ میں ایک اور حوالہ بھی دیا ہے، ہیملٹ کہتا ہے کہ "تخیل خاک سکندر تک کا سُراغ لگا سکتا ہے" یہ کوئی اتفاقیہ امور نہیں ہیں ۔

تخیل پر ایک عقلی قوت کے نقطۂ نگاہ سے بعد میں بحث ہوگی، پہلے ورڈسورتھ اور کولرج کے زاویۂ نگاہ پر بھی غور کرنا ضروری ہے ۔

ورڈسورتھ اپنے "گیتوں" کے دیباچہ طبع دوم میں تخیل کے لفظ کو مروّجہ معنوں میں استعمال کرتا ہے ۔ لکھتا ہے

"میرا مقصد ان نظموں سے زندگی کے روزانہ واقعات و حالات سے جزئیات کا انتخاب ہے اور ان کا ایسا نظم کرنا ہے جس پر تخیل کی رنگ آمیزی ہو اور جس کے ذریعہ معمولی چیزیں دماغ کے سامنے غیر معمولی اطوار میں آئیں"

ورڈسورتھ کے جملہ کا آخری حصّہ بہت اہم ہے کیونکہ یہاں، تخیل سے مراد ایک ایسی شے لی گئی ہے جس کا کام رنگ آمیزی ہے یا جو کسی چیز کو ایسے سانچے میں پیش کرتی ہے جس سے اُس کی ہیئت میں فرق آجائے ۔ اب کولرج کے ریمارک پر بھی نظر ڈال لینی چاہیئے وہ اپنی (Biographia Literaria) میں ورڈسورتھ کی ایک نظم کی تحسین میں لکھتا ہے ۔

"ہمیں یہاں صداقت و اصلیت کا وہ توازن، تخئیلی قوت، کا مشاہدہ اور واقعات و حالات کا وہ رنگین انکشاف ملتا ہے جو ہماری علمی دُنیا پر محیط ہے"

یہاں رنگ آمیزی کی قوت کو تخئیلی قوت سے ممتاز کر دیا گیا ہے بلکہ تخیل کو صرف ترمیمی، تشکیلی اور اثراندازی کی قوت کہا گیا ہے ۔ ورڈسورتھ نے بھی اواخر ایام میں یہی کہنا شروع کر دیا تھا جس کو کولرج شروع میں کہہ چکا تھا ۔ ورڈسورتھ اسی نظریہ کو لیتے ہوئے ایک دیباچہ میں "تخلیق شعر" کے لوازم کو گنتا ہے مشاہدہ، احساس، تفکر، اجتہاد، محاکمہ وغیرہ کو تو وہ ضروری خیال کرتا ہی ہے لیکن سب سے زیادہ اہم وہ تخیل کو سمجھتا ہے جس کا کام اُس کے تئیں رنگ آمیزی، تخلیق، تلازم اور تشکیل ہے ۔ ان ہی ضروریات شعری کے ماتحت اُس نے اپنے کلام کو ترتیب دیا ہے تخیل اور قیاس کی بحث جہاں اُس نے چھیڑی ہے بڑے معقول اور دلچسپ نکات نکالے ہیں، لیکن قیاس اور تخیل کے مابین اُس نے اتنا باریک میکانکی تضاد رکھا ہے کہ ناظر کے لئے یہ طے کرنا

دشوار ہو جاتا ہے کہ کون سی نظم تخیّل کے عنوان میں رہیگی اور کونسی قیاس کے تحت میں۔ ویسے بھی ان دونوں کے فرق کو واضح کرنے کیلئے کیا معیار ہو سکتا ہے، اگر ذوق رہبری کرے تو تخیّل اور قیاس کا فرق ممکن ہے ورنہ کوئی مقیاس ان کی تقسیم کیلئے ممکن نہیں۔ ورڈسورتھ کے مطالعہ کے وقت اس کا لحاظ ضروری ہے کہ ہم اس کی قافیہ آرائیوں سے بچتے رہیں، وہ عام ضوابط کے معاملہ میں بہت سیدھا اور صاف ہے لیکن ان کے اطلاق کے معاملہ میں وہ بہت ہی غیر پاک میں ہے اور انحنا سے کام لیتا ہے۔ حالانکہ وہ قیاس و تخیّل کو بالکل متضاد خیال کرتا ہے لیکن پھر وہ تخیل کے متعلق کہتا ہے "تخیّل اپنی ضروریات ہمیشہ قیاس کی کارگاہ سے پورا کرتا ہے" وہ قیاس کو بھی ایک اختراعی قوّت مانتا ہے لیکن پھر بھی کہتا ہے کہ جن قوتوں کے ماتحت قیاس کام کرتا ہے وہ خود تو ہم سے زیادہ کچھ نہیں جس کا اثر آنی اور غیر مستقل ہوتا ہے۔ اس سے دونوں میں تضاد پیدا ہونا ممکن ہے لیکن جب وہ کہتا ہے کہ "قیاس ہماری فطرت کے غیر مستقل اور آسانی سے بہل جانے والے حصّہ سے متعلق ہے اور تخیّل ہمیشہ دوامی اور لافانی کو برانگیختہ کرتا ہے" تو اُس وقت اس کا بیان کولرج سے زیادہ مشابہ ہو جاتا ہے۔ ورڈسورتھ نے اس جگہ لفظی اور جذباتی معنوی دھندلکے میں حقیقت کو گھمانا چاہا ہے اور اسی وجہ سے دیباچہ غیر متوقع طور پر ختم ہو جاتا ہے۔ ورڈسورتھ نے تو اس فوری اختتام کی وجہ یہ بتائی ہے کہ ناظرین اُس کی طوالت سے گھبرا نہ جائیں لیکن ہم جو کچھ اس سے اخذ کر سکتے ہیں وہ یہ ہے کہ ورڈسورتھ کسی ایسے نتیجہ پر پہنچنے والا ہوگا جو کیفیت کے لحاظ سے کچھ نہ ہو اور محض کمیت ہی ہو۔ تخیّل کے متعلق وہ کہتا ہے "تخیّل سے میری مراد دماغ کا وہ تفاعل ہے جو اشیاء کے ظواہر سے زیادہ متعلق ہو یا وہ تخلیقی عمل مراد ہے جو مقررہ قوانین کا تابع ہو"۔ "تخیّلی عمل ہمیشہ دوسری خارجی اشیاء کو انعکاسی قوّت بخشنے یا ان سے اخذ کرنے پر متحرک ہوتا ہے" بہر صورت دماغ کی ایک نئی عملی شکل کیواسطے ظواہر کا انعکاس اور ان کا ردِّ عمل ضروری ہے۔

یہ دعویٰ کہ تخیّل کا کام تشکیل و تخلیق ہے بہت ہی اہم ہے کولرج کا ارادہ تھا کہ وہ اس دعوی کی مزید وضاحت کرے لیکن عدم طباعت کی وجہ سے ہم اپنا صریح نقصان محسوس کرتے ہیں قیاس اور تخیل کے باریک فرق کو مشرح کرکے اس نے ورڈسورتھ کی انتشاریت کا خاتمہ کر دیا اور ہر لفظ کی حدود مقرر کر دیں تحدید کی رُو سے اُس نے قیاس و تخیّل کو دو مختلف قوتیں ٹھیرایا ہے جو نہ تو ایک چیز سے مشتق ہیں اور نہ ایک دوسرے سے مربح قیاس حافظہ کی اُس وضع یا نہج کو کہا جا سکتا ہے جو زمان و مکان کی قیود سے آزاد ہو کر اپنا تمام مواد قانون تلازم سے حاصل کرتا ہے۔ گو تخیّل فی نفسہٖ "اختراع یا تخلیق کے دوامی فعل کی تکرار ہے جس کے مقررہ حدود دماغ سے باہر نہیں، جس کا فعل تجزیہ و تحلیل ہے تاکہ تخلیقی نتائج برآمد ہوں" گویا تخیّل کو کولرج نے ایسی قوت کہا ہے جس پر انسان مقتدر ہے اور جو اختراعی ہے جو اُس الوہی اختراعی طاقت کے مشابہ کہی جا سکتی ہے یا اس کی صدائے بازگشت جس کا فعل اس چیز کو مادی صورت بخشتا ہوتا ہے جو کسی ظاہری ہیئت سے عاری ہو یا تمام مواد کو ایک سانچہ میں تبدیل کر دینا چاہے، سانچے کی جدید تعریف یہ کی جا سکتی ہے کہ "وہ مکمل کا ایک عکس ہے جس کو کائنات کے کُہر سے مکشوف کر دیا گیا ہو"

کولرج زبان کی خوبیوں کا جہاں تک تعلق ہے اس قدر کھو جاتا
۲۹ ہے کہ اکثر حقیقت ایک بعید چیز معلوم ہونے لگتی ہے لیکن ذیل کے ایک پارہ میں جو اسکی (Biographia Literaria) میں سے نقل کیا گیا ہے وہ صاف اور مشرح ہے حالانکہ اس کے فوراً بعد وہ پھر زبان کی خوبیوں میں اُلجھکر تخیّل کو ایک مسحور کر دینے والی طاقت بتا دیتا ہے۔ تخیّل کا سحرکار ہونا ممکن ہے لیکن اگر کسی چیز کو سحرکار کہدینے کا مقصد یہ ہے کہ اُس پر عقلیت کے دروازے بند ہیں تو ہمیں اس سے اختلاف ہوگا (Dejection Ode) میں جو اس کی چھ سال کی بہترین نظموں میں سے ہے وہ تخیّل کی تعریف یوں کرتا ہے:-

ایک زمانہ تھا جب میرا جادہ ہموار نہ تھا
میری شادی رنج سے ہم آغوش تھی
جب غم و الم میرا سرمایہ تھا
جب میرا قیاس مجھے نشاط و عیش کے خواب دکھاتا تھا
لیکن اب میری امیدیں سرنگوں ہیں
مجھے یہ داہ نہیں اگر وہ میری طبعی راحت کو چھین لیں
لیکن آہ ہر نظارہ
بڑھ کر اُن فطری عطیات کو روک لیتا ہے جو مجھے پیدائش کیوقت عطا ہوئے تھے
آہ میری تخیّل کی تشکیلی قوّت!

اس بارہ میں تخیّل کو ایک محکم، قوی الاثر اور زبردست طاقت کہا گیا ہے، اُس آواز کی طرح جسنے "کن" کہا اور دنیا وجود میں آگئی، ایک "محکم نغمہ" جس کے ترنّم میں زندگی کے گزران نغمے چھپے ہوں، اور ایک تشکیلی طاقت جو خلا کو وجود بخشے اور غیر موجود میں تبدیل کردے، کولرج کا مفہوم دراصل یہ ہے کہ تخیّل وہ اشیا پیدا کر لیتا ہے جن کو حقیقت کہا جا سکے، تخیّل پر زندگی کا انحصار ہے لیکن شادمانی اور تخیّل ایک ہی چیز ہیں، یعنی شادمانی کا ہی دوسرا نام تخیّل ہے۔ تخیّل جو شعرار کو زندگی کے مکمل خاکے بنانے پر مجبور کرتا ہے صرف شعرار کے لئے ہی محدود و مخصوص نہیں، بلکہ مقدار کے لحاظ سے ہر ناظر میں ہوتا ہے جس سے وہ کسی چیز کی تنقیص و تحسین کرتا ہے، اسی تخئیلی مقدار کی وجہ سے شاعری ہمیشہ زندہ رہتی ہے، نئی پیدا کی جاتی ہے اور نیا پن برقرار رکھتی ہے، تخیّل کو بھی اور دوسری جسمانی قوّتوں کی طرح بڑھایا جا سکتا ہے۔

ارسطو نے اپنی "شعریات" میں جو تعریف تخیّل کی کی ہے اس سے کچھ مختلف نہیں، ہر چند اُس نے زاویہ ہائے نگاہ کو مختلف جگہ نصب کیا ہے لیکن کوئی اضافی چیز برآمد نہ کر سکا، شاعری ارسطو کے خیال میں "ایک خاکہ یا ایک اقتدار ہے جس کا مادی ذریعہ اظہار زبان ہے"، جس کی دو خصوصیات ہیں یعنی یہ داخلی ہے اور انسانیت سے توام۔ دوسرے مسرّت و نشاط اس کا ایک فطری ذریعہ ہے۔ ارسطو انسانی سرگرمی اور عمل کو تین طریقوں پر تقسیم کرتا ہے (۱) فکر یا قوّتِ ذہنی (۲) عمل یا قوّتِ کردار و اعتقاد (۳) تخلیق یا قوّتِ اختراع۔ آخری قوّت کا پھر دوہرا عمل ہے جس کو منطق و حقیقت دونوں سے سمجھا جا سکتا ہے۔ آدمی اختراع کرتا ہے ظاہری ضروریات کی تشنگی دور کرنے کے لئے یہ اختراع فن ہے، اور فن جس کے اظہار کا ذریعہ زبان ہے زندگی کے لئے ضروری ہے، ان دونوں نظریات سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ شاعری زندگی کی خارجی ضروریات کی تکمیل کرنے والی چیز نہیں بلکہ حیات کل کی مفسّر ہے جو زندگی کو اُس کی ماہیت و معنی سے روشناس کراتی ہے۔ شاعری زندگی کی تشکیل کرتی ہے اور تخیّل شاعری کی تشکیل کرتا ہے۔ گویا شاعری کی تخلیق میں مرکزی حیثیت تخیل کو حاصل ہے۔ ورڈسورتھ شاعری کی تخلیق کرنے والی قوّتوں میں مشاہدہ، عبور زبان، احساس، لطافت مشاہدہ، غور و فکر ایجاد و محاکمہ وغیرہ کو سمجھتا ہے، یقیناً محاکمہ کو وہ بڑی زبردست قوّت خیال کرتا ہے جو امتیاز کر کے نظم کرتی ہے لیکن ان سب سے بلند وہ تخیّل کو سمجھتا ہے جو ایک تشکیلی قوت ہے اور جس کے بغیر شاعری ناممکن ہے، مشاہدہ صحیح ہو سکتا ہے، مناظر اور اُن کا بیان درست ہو سکتا ہے، احساس کے لطیف ہونے کا امکان ہے، تجربوں کا صحیح غور و فکر عسیر الحصول ہے لیکن یہ سب وہاں تک رہبری کرتے ہیں جہاں سے شاعری اپنا آغاز کرتی ہے، یہ سب خارجی ہیں لیکن تخیّل جس کا کام ترمیمی، تشکیلی اور ایک گونہ رنگ آمیزی ہے ناگزیر ہے جو منظوم زبان میں زندگی کا خاکہ پیش کرتا ہے جس کو غور و فکر نے درست کیا ہے، جس کو جدّت مس کرتی ہے، جس کو صحیح احساس چھو کر گزرتا ہے، یقیناً شاعری کا جزو لاینفک ہے۔

---

شیدا۔ ایم اے

# ادب کے مٹتے ہوئے رجحانات پر ایک نظر

پہلی جنگ عظیم کے بعد سے اب تک ادبی تنقید کے سلسلہ میں کس قدر خیال آرائیاں ہو چکی ہیں! جو نظریے پیش کئے گئے ہیں، اُن میں انتہا درجہ اصولی اور فردی اختلافات ہیں، اس عہد میں جبکہ زندگی کے مختلف شعبوں میں حیرت انگیز ترقی ہونے سے اور سائنس کی عجیب و غریب معلومات و ایجادات کے سبب زمانی اور مکانی بعد بہت کم ہو گیا ہے، وقتوں اور قوموں کی تہذیبوں اور تمدنوں میں تصادم ناگزیر تھا۔ شروع شروع میں یہ اختلاف ہمت شکن ضرور محسوس ہو سکتا ہے لیکن بغور دیکھنے سے یہی تمدن اور ادب کے لئے شاندار مستقبل کا پیش خیمہ نظر آئے گا۔ میتھو آرنلڈ (Matthew Arnold) نے انیسویں صدی کے نصف ثانی میں کہا تھا کہ "ہماری دُنیا ایک نئے تمدن کی ولادت کا درد محسوس کر رہی ہے"! اگر اس زمانہ کے لئے یہ خیال صحیح تھا تو ہم آج بے خوف تردید کہہ سکتے ہیں کہ درمیانی زمانہ نے بیحد مصیبتیں برداشت کر کے اُس نوزائیدہ بچّہ کو پروان چڑھا دیا ہے —— یہاں تک کہ اب اس کے ذہنی ارتقا اور بلوغ کا اندازہ لگانا چنداں دشوار نہیں۔

ہماری دیکھتی آنکھوں بڑی تیزی کے ساتھ کچھ چیزیں پیدا ہو رہی ہیں اور کچھ فنا۔ سماج کے مٹتے ہوئے رجحانات میں سب سے زیادہ اہم اقلیت کا تمدن ہے، پروہتی سامنتی اور مہاجنی کالوں میں مخصوص طبقوں کو رائے عامہ کے متاثر کرنے کا پورا پورا موقع رہا ہے۔ حکومت اور اخلاق کی مدد سے انھوں نے ہر ممکن مادی اور روحانی حربے کا استعمال کر کے عوام کو مغلوب اور اپنے مفاد کو محفوظ رکھا ہے، اصولی حیثیت سے افراد کو دولت، اور طاقت جمع کر کے، ضرورت مندوں کو دست نگر رکھنے کا حق رہا ہے سرمایہ کی تقسیم میں تناسب اور ہم آہنگی قائم رکھنے کیلئے بخشش اور مفلس نوازی کی تلقین ہوس پرستی کی راہ میں کسی وقت مفید عملی رکاوٹیں ثابت نہ ہو سکیں، ان افسانوں نے دُنیا کے سامنے کوئی بڑا کارنامہ پیش کیا بھی تو محض یہ کہ قسمت اور اتفاق کے خواب دیکھنے والی جنتا، اور وقتی خرابیوں سے فائدہ اُٹھانے والے برسرِ اقتدار طبقے کے معیارِ زندگی کے درمیان فرق بڑھتے بڑھتے ایسی خلا پیدا ہو گئی کہ ڈزرائلی (Disraeli) کے مرغوب تصوّر کے مطابق ہر ملک کی آبادی "دو مختلف قوموں" میں منقسم ہو گئی۔ اس سے معاشرتی گتھیاں زیادہ سے زیادہ اُلجھتی چلی گئیں!

طمع کیشی، عقلی ردِّ عمل اور بین الاقوامی معاملات اب منتہا پر پہنچ چکے ہیں، پیداوار میں حصّہ لینے والے عوام منظم ہو کر روز افزوں قوّت بنتے جا رہے ہیں جس سے غالب اقلیتوں کے پنجے ڈھیلے پڑ گئے دُنیا کی جنتا مصروفِ پیکار حکومتوں سے مقاصدِ جنگ کے صاف صاف اظہار کا مطالبہ کر رہی ہے، فردوں کے حقوق و فرائض متعیّن کرنے کے لئے طرح طرح سے رائے زنی کی جا رہی ہے، ویلس (H. G. Wells) کی مشہور کتابیں "انسان کے حقوق" (Rights of Man) اور "نیا نظامِ عالم" (The New World Order) اور اسٹریچی (J. Strachey) کی تصنیف "ترقی کیلئے ایک دستور العمل" (A Programme of Progress) ہندوستان کے انگریزی داں طبقہ سے بہت اچھی طرح روشناس ہیں۔

رائیوں کی اس کثرت، جانچ پڑتال اور قطع و برید کا مقصد بالکل صاف نظر آتا ہے، مجموعی حیثیت سے آج دُنیا مفلوک الحال انسانیت کے لئے، یا یوں کہئے کہ بیدار شدہ روحِ جمہور اپنے لئے زیادہ سے زیادہ دیرپا امن کے وسائل سوچنے اور دستور العمل تیار کرنے میں مصروف ہے۔

موجودہ علم کی روشنی میں بے شمار ٹھوس سچائیاں بے مغز ثابت ہو چکیں۔ لہٰذا "حق و باطل" اور "خیر و شر" کے وہ تصوّرات اور

قدریں (Values) جو ایک زمانہ سے معیاری حیثیت رکھتی تھیں اس دور میں کس طرح اپنی پُرانی اہمیت کو برقرار نہیں رکھ سکتیں جن نظریوں کو "فطرتِ انسانی" کہکر ہمہ گیر حقیقتوں کے نام سے مروّج کیا جاتا تھا، وہ زیادہ تر یا تو صرف کمزور حسّیات (weak instincts) تھے، جنھوں نے تاریخ کے بنانے میں بہت کم حصہ لیا، اور یا مقامی رنگ سے آلودہ نفسیات (local psychology) اب جبکہ ادیب کی نظر زمانوں اور ملکوں کی حدود سے گزر کر زیادہ وسیع کینوس (Canvas) پر پڑتی ہے تو وہ انسانی محرکات کے بدلے ہوئے تصوّرات کو پیش کرنے پر مجبور ہے یا اُن ذہنیات (mentalities) کو حقیقت پارے (Part-Truths) شمار کرنے پر۔ عہدِ حاضر کے ادب پر یہ امر کئی طرح اثر ڈالتا ہے، ہم شدّت کے ساتھ محسوس کرنے لگے ہیں کہ ہماری روزانہ زندگی میں اقتصادی ضروریات کو نظرانداز کرنے سے مشکلات دور ہونا کسی طرح ممکن نہیں بلکہ ضرورت زیادہ صحیح توازن قائم کرنے کی ہے۔ "مادیت" کی یہ لہر جسے اخلاق کی روحِ رواں سمجھنا چاہیئے، سماج کی رگ و پے میں سرایت کرتی جارہی ہے۔ اس وقت انسان کے ذہن کو مابعدالطبیعی نکتہ آفرینیوں (metaphysical superficialities) کے لئے بہت کم فرصت ہے، وہ اس زمانہ میں دورازکار مصنوعوں پر "قیاس آرائیوں" میں کوئی خاص "انسانی مفاد" بھی نہیں دیکھتا یہی وجہ ہے کہ آج ادب سے ایسے مباحث اور معاشرتی تحریروں سے نقلی دلیلیں یک قلم خارج ہوچکی ہیں۔

اب ادب زندگی سے زیادہ قریب آنے کی کوشش کررہا ہے معمولی زندگی کے تجربات، رنج و راحت، اونچ نیچ، کمزوری اور مضبوطی اس کے دلچسپ موزوں ہیں، وہ حیات کی تلخ اصلیتوں کو "زلف و نظر" یا "ساقی و ساغر" کے رنگین افسانے کہکر بھلانے کی کوشش نہیں کرتا بلکہ ان کی گہرائیوں میں جاکر حل تلاش کرنا چاہتا ہے، اُسے عجیب و غریب کرداروں اور نصب العین شخصیتوں میں اتنی دلچسپی نہیں رہ گئی ہے کہ اوسط انسان قعرِ مذلّت میں افتادہ نظر آئے، ماحول کی چھوٹی چھوٹی حقیقتیں، جن کو صدیوں کی وہم پرستیوں اور تمدّنوں کی گوناگوں پیچیدگیوں نے نگاہوں سے اوجھل کررکھا ہے اور جو زندگی پر طرح طرح سے اثرانداز ہوتی ہیں، اس کی توجہ اور دلبستگی کے لئے کافی ہیں۔ اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ موجودہ ادب رومان اور مذاقِ تسلیم کے خلاف بدمزگی اور کورذوقی کی چٹانیں کھڑی کرنا چاہتا ہے، بلکہ اس کے خلاف وہ ثقافت (Culture) کو عوام تک پہنچا کر اور جنتا کو رومان اور فن سے لطف اندوز ہونے کے قابل بنا کر، ان گنت نسلوں کے بے بہا اندوختے پر بقا کی مہریں ثبت کرنا چاہتا ہے۔ البتہ تمدّن اور فن کے وہ امتیازات جن کی جڑیں سطحِ ماحول میں اُلجھ کر نشوونما (growth) کی صلاحیت کھو بیٹھیں ضرور اس "خطرے" سے خالی نہیں!

انفرادیت کا زمانہ ختم ہوچکا، اب انسانیت کو محکوم رکھنے اور کچلنے کے خواہشمند طبقے پوری طرح منظم و مسلح ہوچکے ہیں، اس لئے ان کے خلاف انفرادی حیثیت سے آواز بلند کرنا "صدا بصحرا" سے ہرگز زیادہ اہمیت نہیں رکھتا، اجتماعیت اور تنظیم کا میلان ادب میں کئی طرح رونما ہورہا ہے، جس سے مظاہرۂ قوتِ مبارزہ (challenge) اور خطابیت کی اسپرٹ پیدا ہوتی ہے، خاص خاص ادارے اور اشاعت کے مراکز مخصوص مفاد کو ملحوظ رکھتے ہوئے نشرواشاعت کے کام میں سرگرم ہیں، ہمارے تمام ادب کی رگوں میں کہیں نہ کہیں غرض (purpose) کے خون کی تیز رفتاری بہ آسانی محسوس کی جاسکتی ہے۔

کہا جاتا ہے کہ سائنس کی ترقی نے ہم میں معاملاتی ذہنیت کو فروغ دیکر ہمارے ادب کے خمیر سے تفریحی عناصر (aesthetic elements) کم کردئے ہیں۔ یہ اعتراض ایک حد تک صحیح ہے بیشک سائنس نے اس تفریحیت کو فنا کردیا جس کا تخاطب بے بنیاد تصوّرات کی پیدا کردہ عارضی نفسیات سے تھا اور جن سے ہم اپنے مخصوص ذہنیات کے سبب خواہ مخواہ لُطف اندوز ہونے کے عادی ہوگئے تھے، سائنس نے جتنی تفریح فنا کی اُس سے کہیں زیادہ پیدا کردی ہے، شاید تفریحیت کے کم ہونے کی زیادہ سمجھ میں آنے والی وجہ بحرانی دَور (transitional age) کی بے اطمینانی اور وقت کی عارضی ہنگامی فضا ہے اور جس سے گزرنا شاید ان حالات میں ناگزیر بھی ہے، سکون کے ساتھ ساتھ ادب میں یہ عنصر بھی برابر بڑھتا رہے گا!

لگے ہاتھوں ادبی آماج (Range) کا ذکر کردینا بھی بے موقع نہ ہوگا۔ ہم دیکھ رہے ہیں کہ ہماری اکثر قیمتی تصنیفات چند ہی سال میں اپنی ترو تازگی کھو بیٹھتی ہیں، یہ خیال اس لئے اور بھی زیادہ محسوس ہوتا ہے کہ گزرے ہوئے ادیب اپنی تصنیفات

(بقیہ مضمون دیکھیے صفحہ ۶۵ پر)

جوش ملیح آبادی

# اِک جانِ بہار کی سرکار میں

اے رُخ مصحفِ گلزار و چراغِ حرمِ غنچگی و آیۂ گلباری و قرآنِ بہار
اے بہ قد موجِ رواں، برقِ تپاں، سروِ سہی، شاخِ گُلِ تازہ و الہامِ خرامانِ بہار
پئے گلگشت ذرا، اس قدِ بالائے فلک تاب و چمن ساز کو دے اذنِ خرام
کہ ترے ہجر میں بے کیف ہے، بے روح ہے، بے تاب ہے، بے خواب ہے، لیلائے گلستانِ بہار
بزم کی بزم ہے پژمردہ و افسردہ و دل بستہ و خاموش و ملول و غم ناک
کھول دے کاکُلِ ژولیدہ و شب رنگ و جہاں صید و گہر بیز کہ ہے چشمۂ حیوانِ بہار
آ بھی جنبش میں کہ ہیں گوش برآواز دیبان و حریفان و گل و لالہ و سرو!
اے لبِ لعلِ فسوں بار و دل آویز و شکر ریز کہ ہے تجھ پہ فدا لرزشِ دامانِ بہار
بربط و عود و شراب و دف و افسانہ و افسون و شب و ماہ و رباب و ساغر
آ کہ مشتاق ہیں اے جانِ چمن، زہرہ جبیں، ہوش رُبا، ماہ لقا، شمعِ شبستانِ بہار
دہر ہے خفتہ و آشفتہ و آزردہ و غم دیدہ و ناشاد و زبوں حال و تباہ
ہاں اُٹھا، نرگسِ مخمور گہر تاب و جنوں خیز کہ ہے مجلسِ میخانہ و زندانِ بہار
آج ہے حافظِ شیرازی و خیام و نظیری و فغانی و ظہوری کا جواب
یہ ترا جوش کہ ہے مست و خراباتی و سر حلقۂ رندانِ جہاں قبلۂ خاصانِ بہار

۳۴

ایشیا۔ نومبر ۱۹۴۳ء

نواب جعفر علی خاں اثر بی اے لکھنوی

# غزل

بے کس کی طرف غصّہ کی نظر، انسان کا دل تھا ٹوٹ گیا
جس ہاتھ میں دامن تھا، کانپا، اور ہاتھ سے دامن چھوٹ گیا

روداد محبّت کیا کہئے، اک درد بھرا افسانہ ہے
پہلو میں نہ تھا دل، چھالا تھا، اُبھرا، ٹپکا، پھوٹ گیا

دریا ہوں مگر ایسا دریا جو بحر کے نزدیک آ پہنچا
وہ جوش و روانی ختم ہوئی، ہر شغل و علاقہ چھوٹ گیا

الفت کی نرالی رسمیں ہیں، دل ایک نظر میں ان کا تھا
شکووں کے عوض تھا شکرِ جفا، کسوقت میں جی ہی چھوٹ گیا

چھاتی جو نہ کوٹو اس پر بھی یہ حال دھڑکتے دل کا ہے
محسوس یہ ہوتا ہے کہ اثر جیسے کوئی چھاتی کوٹ گیا

جمیل مظہری ایم اے

# احساس و پیام



پھنکتا ہے صور قیامت کا اُٹھتی ہے میدر مانے کی
مغرب سے صدائیں آتی ہیں جنگی باجوں کے ترانے کی

باجوں کے شور میں دھرتی کی چیخیں بھی سُنائی دیتی ہیں
کرتوت پہ بیٹوں کی مائیں جس طرح دُہائی دیتی ہیں

تلواریں میان سے باہر ہیں فطرتِ انسان کی ننگی ہے
اک گونج میں سو آوازیں ہیں آوازیں ہم آہنگی ہے

بادل کی گرج بجلی کی چمک تلواروں کی جھنکاریں بھی
مجروحوں کی فریادیں بھی رن بیروں کی للکاریں بھی

دُکھیا ماؤں کے نالے بھی بھوکے بچّوں کا شیون بھی
ان ہنگاموں میں تیز ہے کچھ تہذیب کے دل کی دھڑکن بھی

اک آگ لگی ہے دُنیا میں گرد اُڑتی ہے لُو چلتی ہے
مغرب سے لیکر مشرق تک آدم کی کھیتی جلتی ہے

اب وقت نہیں ہے سونے کا اے غفلت کے پالے اُٹھو
اے ہند کے فرزندو اُٹھو، اے نیند کے متوالو اُٹھو

جس آگ کی لپٹوں نے بڑھ کر تہذیب کا دامن پکڑا ہے
اخلاق کے خرمن پھونکے ہیں فطرت کا کلیجہ جھلسا ہے

اُس آگ کے شعلے تھام چکے بھارت ماتا کے آنچل کو
امید کی نظریں ڈھونڈتی ہیں رحمت کے برستے بادل کو

اے مردِ بصیرت کھول آنکھیں سب جاگ چکے تو سوتا ہے
اُٹھ دیکھ تو تیری دُنیا میں کیا ہونا تھا کیا ہوتا ہے

یہ عالمِ کیف و کم یعنی یہ سود و زیاں کی آبادی
یوں ماتمِ دوش و فردا ہے جس طرح خزاں کی آبادی

سورج کا مُنہ کچھ اُترا ہے، فطرت کا دل کچھ بھاری ہے
اندر کی خدائی میں ہر سو فرمانِ سیاہی جاری ہے

کچھ بھیگی بھیگی رہتی ہیں پیچھے سے ہوائیں صحرا کی
رحمت کا فرشتہ روتا ہے قسمت پہ ہماری دُنیا کی

پھر شمعِ تمدّن نزع میں ہے بیمار کو ہچکی آتی ہے
یہ شمع نہیں انسانیّت کی روح پگھلتی جاتی ہے

اخلاقِ عمل کی تفسیریں افسونِ لبِ عیّاری سے
سو خواب کا عالم پیدا ہے ہنگامۂ یک بیداری سے

مُہرِ اللہ کی نعمت پر پہرے ذوقِ آزادی پر
شیطان حکومت کرتا ہے انسانوں کی آبادی پر

صد چاکِ ہوس کے ہاتھوں سے روحانیّت کا جامہ ہے
اک شورش ہے، اک ہلچل ہے، اک لوٹ ہے، اک ہنگامہ ہے

اس آگ کو گُل کرنے کیلئے رحمت کی گھٹا بن جاؤ تم
رحمت کی گھٹا بن جاؤ تم، شاعر کی دُعا بن جاؤ تم

ایک ایسا عزم دکھانا ہے تہذیب کے اس گہوارے کو
جو موڑ دے اپنی طاقت سے سیلاب کے سرکش دھارے کو

وہ عزم مزاجِ آہن خود جسکے سانچوں میں ڈھلتا ہے
وہ عزم کہ جس کی گرمی سے تلوار کا لوہا گلتا ہے

سلام مچھلی شہری

# "یہ ہوتا ہی رہیگا!"

یہ سب کچھ ہوتا ہی رہے گا!
دُنیا اک انگڑائی لے گی

چاند ستارے ٹوٹ پڑیں گے
آتش پارے ٹوٹ پڑیں گے!

انگاروں کی بزم سجے گی

جلتی سانسیں رقص کریں گی
مُردہ روحیں رنگ بھریں گی!

یہ سب کچھ ہوتا ہی رہے گا!
نازک اور شرمیلی سڑکیں

زخمی، کوڑھی ہو جائیں گی
انسانوں سے گھبرائیں گی

ہم ان پر چلتے ہی رہیں گے

یہ گُل بوٹا بن جائیں گی
پھر اک شعلہ بن جائیں گی!

یہ سب کچھ ہوتا ہی رہے گا!
پانی میں دوزخ گائے گا

لہریں ساز بداماں ہوں گی
عرش کی پریاں رقصاں ہونگی!

سُرخ سمندر ٹھنڈا ہو گا

لہریں مدھم ہو جائیں گی
زہرہ و پرویں سو جائیں گی!

یہ سب کچھ ہوتا ہی رہیگا!
اوپر طیّارے گرجیں گے

نیچے سُکھ کا گیت چھڑے گا
ہلکا ہلکا ساز بجے گا!

ساز کے تار بھی جل جائیں گے

گیت دھواں بن اُڑ جائے گا
ساز فضا میں تھرّائے گا

یہ سب کچھ ہوتا ہی رہے گا !
زرّیں کتبے اور مینارے
آگ کے شعلوں میں کانپیں گے
پاپ کے سائے میں ہانپیں گے!
پھر کچھ پرچم لہرائیں گے
پھر کوئی تاریخ لکھیں گے
اپنی اپنی طرح پڑھیں گے!

یہ سب کچھ ہوتا ہی رہے گا!
یہ سب کچھ ہوتا ہی رہے گا!!
دُنیا اک انگڑائی لے گی
چاند ستارے ٹوٹ پڑیں گے
آتش پارے ٹوٹ پڑیں گے!
تم ان تاروں کے جُھرمٹ سے
میرا ساز اُٹھا لاؤ گی
کوشش کر کے کچھ گاؤ گی!
اپنے ہی گیتوں سے تمہاری
آنکھیں رنگین ہو جائیں گی
پھر کچھ غمگین ہو جائیں گی!
تم یہ کہو گی آج تو خوش ہوں
دل یہ کہے گا روتی کیوں ہو
اپنی خوشی میں کھوتی کیوں ہو!!؟

یہ سب کچھ ہوتا ہی رہے گا!
یہ سب کچھ ہوتا ہی رہے گا!!
جبتک دُنیا تھک نہ چکے گی
چاند ستارے مر نہ چکیں گے
یہ نظارے مر نہ چُکیں گے!
دھندلی اور بے جان زمیں سے
جبتک ایک نیا سیارہ
پھر نہ حسیں بن کر اُبھرے گا

یہ سب کچھ ہوتا ہی رہے گا!
یہ سب کچھ ہوتا ہی رہے گا!!
دُنیا اک انگڑائی لے گی!!!

ساغر نظامی

# بے نام تقاضہ

میں نے دیکھا بھی نہیں، گو تمہیں چاہا بھی نہیں

عید کے روز امیدوں کا جہاں ہے روشن — یہ جہاں ہاں یہ اندھیروں کا مکاں ہے روشن
جانے کس نور سے پنہاں و عیاں ہے روشن — آج کیوں میرا سیہ خانۂ جاں ہے روشن

مدّتوں سے یہ دیا میں نے جلایا بھی نہیں
میں نے دیکھا بھی نہیں گو تمہیں چاہا بھی نہیں

آئی بے روح مسرّات میں لپٹی ہوئی عید — لاکھ فرسودہ حجابات میں لپٹی ہوئی عید
زیرِ لب نغمہ چکاں، رات میں لپٹی ہوئی عید — مُسکراتی ہے روایات میں لپٹی ہوئی عید

دین کیا آج تو اندازۂ دُنیا بھی نہیں
میں نے دیکھا بھی نہیں، گو تمہیں چاہا بھی نہیں

پھر بھی طوفان سا اُٹھتا ہے مرے سینے میں — کوئی رہ رہ کے مچلتا ہے مرے سینے میں
تُند شعلہ سا بھڑکتا ہے مرے سینے میں — ایک مُبہم سا تقاضہ ہے مرے سینے میں

اور یہ طوفان محبّت نے اُٹھایا بھی نہیں
میں نے دیکھا بھی نہیں، گو تمہیں چاہا بھی نہیں

زندگی مقتلِ آدم ہے، جہاں بجھے لہو[1] — شہر بکھرے ہیں اُجاڑ، اور چمن بے خوشبو
ارتقا شام و سحر خون سے کرتا ہے وضو — اسی عالم میں لنڈھاتا ہے کوئی جام و سبو

اور یہ ساقی کسی جانب نظر آتا بھی نہیں
میں نے دیکھا بھی نہیں گو تمہیں چاہا بھی نہیں

پھر بھی کچھ نقش مرے ذہن میں ہیں مبہم سے — بنتے ہیں اور بگڑتے ہیں کئی عالم سے
یوں میں انجان ہوں اس جذبۂ بیش و کم سے — جیسے مطرب سے رباب، اور زباں سرگم سے

[1] جب قوموں میں بین الاقوامی ازدواج ہو رہا ہے تو الفاظ کی دنیا میں اس رسم کو کیوں نہ رائج کیا جائے؟ میرے نزدیک صرف اس میں اسقدر التزام واحتیاط کی ضرورت ہے کہ ایسے دو الفاظ میں عطف و اضافت کو روا نہ رکھا جائے جس میں صوتی کراہت پیدا ہونے کا اندیشہ ہو۔ ساغر

یہ حقیقت بھی نہیں ہے کوئی دھوکا بھی نہیں
میں نے دیکھا بھی نہیں گو تمہیں چاہا بھی نہیں

اس طرح بُنتے ہیں اک جال سا رومان و شباب — جیسے تخئیل کی اُٹھتی ہوئی موجوں کے حباب
جیسے تخلیق سی کرتی ہوئی دنیائے سراب — جس طرح ترکی و ایران کے شبستانوں کے خواب
ہجر ان کا مری آنکھوں کو گوارا بھی نہیں
میں نے دیکھا بھی نہیں، گو تمہیں چاہا بھی نہیں

دل ہے اِک مُبہم و ژولیدہ تصوّر کا شکار — روح ہے کشمکشِ جذبۂ پنہاں کا دیار
میرے نغمے ہیں کہ نابینا مغنّی کی پُکار — میرا احساس بصارت ہے جہانِ اسرار
لاکھ پردے ہیں، مگر نام کا پردہ بھی نہیں
میں نے دیکھا بھی نہیں گو تمہیں چاہا بھی نہیں

ساحروں کے سے عجب سحر جگاتا ہے کوئی — نشّے کے جال رگ و پے میں بچھاتا ہے کوئی
گِر جو جاتا ہوں تنفّس سے اُٹھاتا ہے کوئی — میکدہ سا مرے دل میں لئے آتا ہے کوئی
اور ابھی تک مجھے اندازۂ صہبا بھی نہیں
میں نے دیکھا بھی نہیں، گو تمہیں چاہا بھی نہیں

میری فطرت ہے توہّم مرا جینا ابہام — واہموں کو میں سُناتا ہوں حقیقت کے کلام
ڈھالتا ہوں میں تصوّر میں ہزاروں اصنام — دل ہی دل میں تمہیں دیتا ہوں کسی شے کے پیام
سوچتا ہوں کہ یہ عالم کوئی سپنا بھی نہیں
میں نے دیکھا بھی نہیں گو تمہیں چاہا بھی نہیں

ایک بپھرا ہوا طوفان ہے حیاتِ آدم — آکہ بپھرے ہوئے طوفان میں کودیں باہم
جس طرح دورِ زمانہ ہے مسافر ہر دم — میرا جذبہ بھی ہے بہتا ہوا اک موجۂ یم
جانتا ہوں کہ قرار اس کا تقاضہ بھی نہیں
میں نے دیکھا بھی نہیں، گو تمہیں چاہا بھی نہیں

پھر بھی یہ نذرِ محقّر تمہیں منظور ہے کیا
دل کا چھلکا ہوا ساغر تمہیں منظور ہے کیا — جذبۂ وحشتِ یکسر تمہیں منظور ہے کیا
میرے نغموں کا گُلِ تر تمہیں منظور ہے کیا — شوق کا تحفۂ احقر تمہیں منظور ہے کیا!؟

اسٹیفن لِسکاک و مسعود چشتی

# مستقبل کی ایک تمثیل

(اسٹیفن لِسکاک کا ایک Fantasia (خیالی منصوبہ)



یہ بات غیر مناسب معلوم ہوئی کہ بعض مصنف چار سو یا پانچ سو برس کی گہری نیند سوتے رہیں اور پھر مستقبل بعید میں اٹھ کر اُس وقت کے عجوبات کا مشاہدہ کریں۔ میں بھی یہی کرنا چاہتا تھا۔

میں تمدنی مسائل کا بغور مطالعہ کرتا ہوں۔ جدید دُنیا مع اپنی شوریدہ مشینوں، مزدوروں کی ان تھک محنت اور ان کے روزانہ کے جھگڑوں، غربت اور مظالم کا جب میں غائر مطالعہ کرتا ہوں تو بیحد متاثر ہوتا ہوں۔ مجھے اُس زمانہ کے دیکھنے کا بیحد اشتیاق ہے جب انسان نیچر کو فتح کرے گا اور مصیبت زدہ تھکی ہوئی انسانی ہستیاں عدم کی دُنیا میں قدم رکھیں گی۔ پس میں نے اپنے منصوبے پر عمل کرنے کا عزم بالجزم کر لیا۔

میری خواہش یہ تھی کہ موجودہ فیشن کے مطابق میں کم سے کم تین یا چار سو برس کے لئے سو جاؤں اور پھر جاگنے پر مستقبل کی دُنیا کے عجائبات کو دیکھوں۔

میں نے سونے کی تیاری شروع کر دی

میں نے ہر قسم کے ظریفانہ و مصوّر رسالوں کو حاصل کیا اور انہیں اپنے ہوٹل کے کمرے میں لے گیا۔ میں نے اپنے ساتھ سور کا گوشت اور بہت سی کھانے کی چیزیں رکھ لی تھیں۔ گوشت اور دوسری چیزیں کھا لینے کے بعد بستر پر بیٹھ کر یکے بادیگرے رسالوں کا مطالعہ شروع کیا۔ ظریفانہ رسالوں کے پڑھنے کے دوران میں تھوڑے تھوڑے وقفے پر کچھ نہ کچھ کھا لیا کرتا۔ بالآخر جب میرے اوپر نیند کا بیحد غلبہ ہوا تو میں نے "لندن ٹائمز" کو ٹٹول کر اُٹھایا اور اسکے "اداریہ" کو اپنی نظر کے سامنے رکھا۔

ایک طریقے سے یہ خودکشی تھی لیکن پھر بھی میں باز نہ آیا۔

میں نے محسوس کیا کہ میرے ہوش و حواس جواب دے رہے ہیں۔ ہمارے ہال کے سامنے والے کمرے میں ایک شخص سریلی آواز میں گا رہا تھا۔ اسکی آواز جو ابتداءً بہت تیز تھی، لمحہ بہ لمحہ میرے کانوں میں مدھم ہوتی گئی۔

آخر میں ایک گہری اور لامتناہی نیند کے آغوش میں تھا خارجی دُنیا سے بے تعلق، موہوم طریقہ پر دن، مہینے، سال گزرتے گئے، صدیاں گزر گئیں، جس کا ایک مبہم نقش میرے ذہن میں اب بھی ہے۔

پھر ایسا معلوم ہوا جیسے بتدریج نہیں بلکہ یکایک میں اُٹھ بیٹھا اور چاروں طرف حیرت زدہ ہو کر دیکھنے لگا۔

میں کہاں تھا؟ میں خود سے سوال کر رہا تھا،

میں نے اپنے کو ایک بڑے صوفے پر بیٹھا پایا۔ کمرہ نہایت وسیع، دُھندلا، تاریک اور بظاہر اُجاڑ نظر آتا تھا۔ جو شیشے کی الماریوں اور دیگر محفوظ رکھی ہوئی چیزوں سے عجائب خانہ معلوم ہوتا تھا۔

میری بغل میں ایک آدمی بیٹھا ہوا تھا اس کے چہرے پر بال مطلق نہ تھے وہ نہ تو بہت بوڑھا تھا نہ بالکل جوان۔

اُس نے ایسے کپڑے پہن رکھے تھے جو پہلے کاغذ سے مشابہ تھے جیسے وہ جل کر کپڑے کی صورت میں منتقل ہو گئے تھے۔ یہ شخص خاموشی سے مجھے دیکھ رہا تھا لیکن اُسکے چہرے پر حیرت یا دلچسپی کے کوئی آثار نہ تھے۔

"میں نے فوراً بے چینی میں اُس سے پوچھا" "میں کہاں ہوں"؟ تم کون ہو؟ یہ کون سال ہے؟ کیا یہ تین ہزارواں

سال ہے؟ یا پھر آخر یہ کیا ہے؟

اس نے غصہ کی حالت میں ایک لمبا سانس لیا۔

"تمہاری گفتگو کا انداز کتنا عجیب اور مضحکہ خیز ہے" اُس نے جواب دیا۔

مجھے بتاؤ کہ یہ تین ہزار واں سال ہے؟ میں نے پھر کہا۔

"میں تمہارے مفہوم کو خوب سمجھ رہا ہوں" اُس نے کہا "لیکن فی الحقیقت مجھے خود کوئی اندازہ نہیں ہے۔ میرے خیال میں ..... ۳ کے سو برس ادھر یا اُدھر ہو گا۔ چونکہ عرصہ دراز سے ہم لوگوں نے تاریخ اور سال کا شمار ترک کر دیا ہے اس لئے اب ان کا شمار ناممکن ہے۔"

"کیا واقعی تم لوگ ماہ و سال کا شمار اسی وجہ سے نہیں کرتے" میں نے ہانپتے ہوئے پوچھا۔

"کسی زمانے میں ہم لوگ بھی ماہ و سال کا شمار رکھتے تھے" وہ شخص بولا "مجھے خوب یاد ہے کہ سو یا دو سو سال ہوئے اس وقت کچھ لوگ موجود تھے جو تاریخوں اور سالوں کو گنتے تھے لیکن ایک زمانہ گزرا کہ یہ اور اس قسم کی بہت سی فرسودہ چیزیں مفقود ہو گئیں" اُس نے اپنے کلام کو جاری رکھتے ہوئے کہا "اور پھر اس کی ضرورت ہی کیا تھی جبکہ ہم لوگوں نے "موت" ہی کو ختم کر دیا"

"ہائیں! کیا تم نے موت کو ختم کر دیا؟ یا اللہ" میں حیرت و استعجاب میں سیدھا اُٹھ بیٹھا "تم نے کونسا لفظ ابھی ابھی استعمال کیا" اُس نے دریافت کیا۔

"یا خدا" میں نے دُہرایا۔

وہ شخص فوراً بولا "میں نے کبھی یہ فقرہ نہیں سُنا۔ ہاں میں کہہ رہا تھا کہ جب ہم لوگوں نے موت، غذا، اور تلون کو مفقود کر دیا پھر حالات و واقعات سے بھی یک قلم چھٹکارا مل گیا۔

میرا سر چکرا رہا تھا میں نے کہا "میرے سوالوں کا باری باری جواب دو" اُس نے بڑبڑاتے ہوئے جواب دیا "اچھا! اب مجھے معلوم ہوا۔ تم شاید بہت دیر تک سوتے رہے ہو۔ ہاں اب تم سوالات کرو! لیکن کم سے کم سوالات کرو اور اس بات کی احتیاط رکھو کہ پریشانی یا مزید دلچسپی کے آثار تمہارے چہرے پر نمایاں نہ ہوں۔

اتفاق سے پہلا سوال جو میری زبان پر آیا وہ یہ تھا۔

یہ تمہارے کپڑے کس چیز کے بُنے ہیں۔

اُس نے جواب دیا "یہ سینکڑوں سال تک کام دیتے ہیں ہر شخص کے پاس ایک سوٹ رہتا ہے اور پھر ایسے کروڑوں جوڑے سوٹ استعمال کیلئے پڑے ہوتے ہیں۔

"شکریہ" میں نے کہا "ہاں یہ تو بتائیے میں کہاں ہوں؟"

"تم ایک عجائب گھر میں ہو۔ ان الماریوں میں تمہارے ہی جیسے چند نمونے رکھے ہوئے ہیں اگر تم اس وقت کے حالات کا مطالعہ کرنا چاہتے ہو تو یہاں سے اُٹھو اور بڑی سڑک پر آ کر بینچ پر بیٹھ کر نظارہ کرو۔"

میں اُٹھ بیٹھا

میں اندھیری اور غبار آلود عمارت سے گزر رہا تھا اور الماریوں کے اندر جو مجسمے تھے اُن کو بڑی دلچسپی سے دیکھ رہا تھا۔

ہاں! یہ شخص جو نیلی وردی پہنے ہوئے اور پیٹی لگائے ہوئے ہے ایک سپاہی ہے۔

میرا نیا ملاقاتی بول اُٹھا "کیا سپاہی اسی قسم کے ہوا کرتے تھے! وہ کس کام پر مامور ہوتے تھے؟

"مامور" میں نے سخت پریشان ہو کر کہا "یہ سڑک کے ایک کنارے پر کھڑے رہتے تھے"

"تاکہ وہاں سے آدمیوں کو گولی مار سکیں۔ میری لاعلمی کو معاف کرنا" اجنبی نے کہا "حصولِ تعلیم کے دوران میں میں نے تاریخ تمدن کے لئے ایک آپریشن لیا، لیکن آپریشن میں گھٹیا دوائیں استعمال کی گئیں"

میں اجنبی کی باتوں کو سمجھنے سے بالکل قاصر تھا۔ لیکن اس وقت مزید سوالات کا موقع نہ تھا کیونکہ فوراً ہم لوگ ایک کشادہ سڑک پر آ نکلے۔ جہاں میں حیرت زدہ ہر چیز کو گھورتا رہا تھا۔ کشادہ سڑک! کیا ممکن تھا! حیرت انگیز تبدیلیاں! سڑکوں کی چہل پہل کے بجائے اب ہر طرف سنسان اور ویرانی ہے۔ فلک بوس محلات صدیوں ..... کے بعد ویران اور مسمار ہو گئے ہیں۔ دیواروں پر کائی کی موٹی تہیں جمی ہوئی ہیں۔ فضا بالکل خاموش تھی۔ سڑک سے ایک سواری بھی نہیں گزرتی تھی۔ سر کے اوپر تار بھی نہ تھے۔ زندگی، یا قدموں کی چاپ بھی نہ سُنائی دیتی تھی۔ صرف چند انسانی مجسمے الیسٹاس کے کپڑے زیب تن کئے ہوئے آہستہ آہستہ اِدھر اُدھر ٹہلتے نظر آ رہے تھے۔ چہروں سے حیات جاودانی نمایاں تھی۔

یا اللہ! کیا فتح کا یہی دور ہے جس کا میں اس قدر مشتاق تھا! میرا یہ عقیدہ تھا کہ انسان ترقی کے منازل طے کرتا جا رہا ہے اور ایک دن وہ اسکی ضرور تکمیل کریگا۔ لیکن تہذیب کی اس بربادی کو دیکھ کر میں سکتہ میں رہ گیا۔

سڑک پر تھوڑی تھوڑی دور کے فاصلہ پر بنچیں پڑی تھیں۔ میں ایک بنچ پر بیٹھ گیا۔

"تہذیب میں کس قدر ترقی ہوگئی ہے" میرے اجنبی دوست نے کس قدر فخر کے ساتھ بیان کیا۔ میں نے بدقت تمام ایک سوال کیا۔

"موٹر اور کار کہاں ہیں؟" "او، وہ تو عرصہ ہوا نیست و نابود ہوگئیں۔ اس نے جواب دیا" اور یہ چیزیں کتنی تکلیف دہ تھیں، کس قدر تکلیف دہ تھیں، کس قدر شور آگیں!

"لیکن لوگ کیونکر ایک جگہ سے دوسری جگہ آتے جاتے ہیں؟"

"آنا جانا بند" اس نے تیزی سے جواب دیا" اور پھر سفر کی ضرورت کیا ہے۔ یہاں رہنا ویسا ہی ہے جیسا دوسری جگہ۔"

اس وقت وہ تیز نظروں سے میرے چہرے کو گھور رہا تھا۔"

دماغ میں سیکڑوں طرح کے سوالات پیدا ہو رہے تھے لیکن میں نے ایک نہایت سادہ سوال کیا " لیکن لوگ اپنے کاموں پر کیسے آتے جاتے ہیں"؟

"کام" اس نے لرزتے ہوئے کہا " اب کوئی کام نہیں رہا۔ سب ختم ہوگیا۔ اور آخری کام تو شاید صدیوں گزرے ختم ہوگیا۔"

میرا منہ کھلا رہ گیا۔ میں ان کی طرف دیکھ رہا تھا۔ پھر میری نظر یکایک ان افراد پر پڑی جو السبٹاس میں ملبوس سڑکوں پر چل پھر رہے تھے۔

میں نے اپنے حواس کو یکجا کیا۔ میں نے خیال کیا کہ اس مستقبل کی تفصیل کا مطالعہ بتدریج و مسلسل کرنا چاہئے۔

. . . . . . . . . .

"اب میں سمجھا" میں نے قدرے وقفے کے بعد کہا "ہمارے وقت سے عظیم الشان تبدیلیاں واقع ہوگئی ہیں۔ میری خواہش ہے کہ تم مجھے چند سوالات کرنے کی اجازت دو، اور پھر باری باری تم مجھے اسکے جوابات دو، " ہاں اس سے کیا مراد کہ تمہارے پاس



اب کوئی کام نہیں ہے؟"

"کیوں" میرے ساتھی نے جواب دیا " کام خود بخود ختم ہوگیا۔ مشین نے اسے ختم کردیا۔ اگر میری یادداشت درست ہے تو شاید تمہارے وقت میں بھی کچھ مشینیں تھیں تم نے بھاپ اور بجلی سے بڑے بڑے کام لئے اگرچہ میرے خیال میں ریڈیائی قوت سے زیادہ کام نہیں لیا گیا۔"

میں نے سر ہلایا۔

"لیکن یہ تمہارے لئے مفید ثابت نہ ہوئی۔ جتنی زیادہ عمدہ مشینیں استعمال ہوتیں اتنا ہی زیادہ سخت جانفشانی سے کام کرنا ضروری ہوتا۔ چیزوں کی زیادتی سے تمہاری ضروریات بھی بڑھتی گئیں۔ زندگی کی رفتار تیز تر ہوتی گئی۔ تم چلایا کرتے لیکن رکنے کا نام نہ لیتی۔ تم سب اپنے مشینوں کے جنگل میں پھنس کر رہ گئے کسی نے انجام کو نہ سوچا۔"

"یہ بالکل درست ہے" میں نے کہا "تم نے یہ تمام باتیں کیونکر معلوم کیں"؟

"او" اس نے جواب دیا "میری تعلیم کے اس حصہ کا بہت کامیاب آپریشن ہوا تھا، اچھا! شاید تم میری ان باتوں کو سمجھنے کی صلاحیت نہیں رکھتے۔ خیر میں تمہیں آگے چل کر یہ تمام باتیں بتاؤں گا۔ تمہارے دور کے دو سو برس کے بعد ایک نیا دور آیا۔ یعنی نیچر پر فتح کا زمانہ جس میں انسان نے قدرت اور مشین کے ذریعہ نیچر پر پوری قدرت حاصل کرلی۔"

"کیا واقعی انہوں نے قدرت کو زیر کرلیا؟" میں نے اپنے زمانے کے حالات کو سوچتے ہوئے پوچھا،

"فتح کرلیا" اس نے کہا " آخیر تک جنگ کرکے زیر کرلیا؟ کام بتدریج ہوتا ہے پھر جلد جلد حاصل ہونے لگتا ہے تقریباً سو برس میں سب کچھ ہوگیا۔

واقعہ یہ ہے کہ جب انسان نے اپنی قوت کو زیادہ کرنے کے بجائے کم کرنے میں صرف کیا تو تمام باتیں آسان ہوگئیں۔

پہلے کیمیائی غذا **chemical** اس کھانے میں کتنی سادگی ہے! تمہارے زمانے میں کروڑوں آدمی دن رات کھیتوں میں محنت کرتے۔ یہ صرف کھانے کے لئے۔ اسکے نمونے اب بھی عجائب گھروں میں موجود ہیں۔ شاید انہیں کسان کہتے تھے۔ ایک کسان کا مجسمہ اب بھی عجائب گھر میں رکھا ہوا ہے

کیمیائی غذا ([illegible]) کے ایجاد ہونے کے بعد ہزاروں سال کیلئے ایک ہی سال میں کھانا تیار کرلیا۔ زراعت بالکل ختم ہوگئی۔ محنت مزدوری۔ گھر کا کام کاج سب کچھ اُٹھ گیا۔ آج کل صرف ایک گولی کھاتے ہیں جو سال بھر کیلئے کافی ہوتی ہے۔ غذا مہیا کرنے کے تمام آلات جو ہمارے زمانے میں تھے بہت بھدّے تھے جو عدم استعمال کے باعث مثل ہوائی بان کے غائب ہوگئے۔

مجھے مداخلت کی جرأت نہ ہوئی۔ پھر بھی میں بول اُٹھا "کیا تم لوگوں کے پاس پیٹ اور معدہ نہیں ہے"؟

اُس نے جواب دیا "ضرور ہم لوگوں کے پاس پیٹ و معدہ ہے۔ لیکن انہیں اب دوسرے امور کے لئے استعمال کرتے ہیں ہمارا پیٹ اس وقت صرف تعلیم سے پُر ہے۔ میں پھر بہک گیا میں جس طور سے بیان کررہا تھا۔ مجھے بیان کرنے دو۔ کیمیائی غذا .......... کے ایجاد سے ایک تہائی کام ختم ہوگیا اور اُسکے بعد ایسبٹاس .......... کے کپڑے ایجاد ہوئے اور یہ حیرت انگیز چیز تھی۔ ایک سال میں ہم لوگوں نے ابد تک کے لئے کپڑے تیار کرلئے ہیں۔ یہ ہرگز ممکن نہ تھا اگر عورتوں نے انقلاب کی آواز نہ بلند کی ہوتی اور فیشن کا خاتمہ نہ ہوگیا تھا۔

"کیا اب فیشن باقی نہیں رہ گیا" میں نے دریافت کیا۔ میں اپنے معمول کے فیشن کی بے ثباتی اور —— یہ گفتگو چھیڑنے ہی والا تھا کہ یکایک ایسبٹاس میں ملبوس کچھ متحرک شکلیں نظر آئیں۔ میں نے اس گفتگو کا ارادہ ترک کردیا۔

"سب مفقود ہوگیا" اجنبی نے جواب دیا۔ اور بعد ازاں ہم لوگوں نے تبدیلِ آب و ہوا کو بھی ختم کردیا۔ شاید تم یہ نہ سمجھتے ہوگے کہ تمہارے زمانے میں تبدیلِ آب و ہوا کی وجہ سے کس قدر کام بڑھ گئے تھے۔

میری مراد گوناگوں کپڑوں اور مکانوں سے تفریح گاہوں اور کام کے گھنے جنگلات سے ہے۔ تمہارے وقت میں کتنی تکلیف دہ اور خوفناک چیزیں تھیں۔ ہوا! طوفان! آسمان پر بڑے بڑے سپید ٹکڑے! بادل شاید ہوا میں اُڑتے تھے۔ سمندر میں نمک! بارش! اولے! کہرے!! کیا یہ چیزیں تمہارے وقت میں نہیں تھیں؟

کس قدر خوفناک!

"کبھی کبھی یہ نہایت حسین و دلکش مناظر پیش کرتے تھے"۔ میں نے کہا "لیکن تم نے ان تمام چیزوں کو بیک وقت کیونکر نیست و نابود کردیا؟"

اس نے کہا "تم نے موسم کو فنا کردیا۔ اس کا آسان طریقہ یہ تھا کہ ایک طاقت کو دوسری طاقت سے بھڑادیا جس سے سمندر کے اجزاء کی ماہیت بالکل بدل گئی جس سے فضا بالکل شفاف ہوگئی۔

"سچ تو یہ ہے کہ میں اسے تفصیل کے ساتھ بیان نہیں کرسکتا کیونکہ میں نے اسکول میں کبھی اس کا اپریشن ہی نہیں لیا لیکن ہاں آسمان بھورے رنگ کا ہوگیا اور سمندر گونددی رنگ کا ہوگیا۔ اور ہر جگہ موسم یکساں ہوگیا۔ اس سے ایندھن اور مکانات سب ختم ہوگئے"۔ وہ یہ کہکر کچھ دیر تک خاموش رہا۔ اور میں ان حیرت انگیز تبدیلیوں پر غور کررہا تھا۔

"گویا نیچر کو فتح کرنے کے معنی یہ ہیں کہ کوئی کام کرنے کیلئے باقی نہیں رہ گیا" میں نے کہا۔

۴۵ اُس نے جواب دیا "بالکل یہی بات ہے۔ کوئی کام باقی نہیں رہا"۔

"کیا ہر شخص کے لئے وافر کھانا موجود ہے"۔

"بہت زیادہ" اس نے جواب دیا۔

"مکانات اور کپڑے"

اجنبی نے ہاتھ کے اشارہ سے بتایا "تمہیں جن چیزوں کی ضرورت ہو۔ وہاں رکھی ہوئی ہیں۔ تم وہاں سے انہیں لے سکتے ہو۔ یہ ضرور ہے کہ چیزیں اب تعداد میں کم ہوتی جاتی ہیں لیکن پھر بھی وہ ابھی صدیوں کام دینگی۔ ابھی اس کی طرف توجہ کی ضرورت نہیں ہے"۔

اُس وقت میں یہ غور کررہا تھا کہ اُس پرانی دُنیا میں زندگی کا کس قدر بیشتر حصہ طرح طرح کے لایعنی کاموں میں ختم ہوجاتا تھا۔ فوراً ہی میری نظریں اوپر اُٹھیں۔ ایک مسمار اور خستہ عمارت کے اوپر چند ٹوٹے پھوٹے تار لٹک رہے تھے جو بظاہر ٹیلیفون کے تار معلوم ہوتے تھے۔

"ٹیلیفون۔ ٹیلیگراف۔ اور دیگر رسل و رسائل کے ذرائع کیا ہوئے"؟ میں نے دریافت کیا۔

حیرت زدہ اجنبی چلا اُٹھا۔ "او! شاید وہ ٹیلیفون کہلاتا تھا۔ مجھے خوب یاد ہے کہ یہ چیزیں تو سیکڑوں برس ہوئے ختم ہوگئیں۔ اور پھر ان کی ضرورت ہی کیا تھی۔"

"کیوں" میں جوش میں آکر بول اُٹھا۔ "ٹیلیفون کے ذریعہ ہر شخص سے بآسانی گفتگو کر سکتے ہیں۔"

اجنبی خوف زدہ ہوکر بولا "اور کوئی شخص تمہیں کسی وقت بلا سکتا تھا اور پھر بات چیت بھی کر سکتا تھا یہ کتنی فضول بات ہے! تمہارا دور یقیناً خوفناک تھا۔ اب ٹیلیفون۔ ٹیلیگراف اور سفر کرنے کے تمام ذریعے برباد کر دیئے گئے۔ سفر کرنا بڑی بیوقوفی کی علامت تھی۔ شاید تم اس بات کو نہیں سوچتے کہ تمہارے بعد لوگ زیادہ عقلمند ہوگئے۔ ریل روڈ ہی کو لو۔ آخر اس سے کیا فائدہ تھا۔ . . . . . . . . . . شاید اس کی وجہ سے ایک شہر سے بہت سے لوگ دوسرے شہر میں گھس آتے تھے انہیں دوسرے شہر میں جانے کی ضرورت کیا تھی۔ جب کام اور تجارت ختم ہوگئی۔ کھانے کی ضرورت ہی نہ رہی۔ اور موسم ہر جگہ یکساں ہے۔ ایسی حالت میں ایک جگہ سے دوسری جگہ سفر



کرنا صریحاً بیوقوفی ہوگی اس لئے سفر کے سب ذرائع ختم ہوگئے۔ بہرکیف یہ چیزیں بڑی خطرناک تھیں۔

"خطرناک"؟ میں نے کہا "خطرہ تو اب بھی ہے۔"

"ہاں کچھ حد تک اب بھی ہے اور وہ صرف منقطع ہونے کا خطرہ ہے۔" اُس نے جواب دیا۔

"تمہارا کیا مطلب" میں نے پوچھا۔

"یہ وہی ہے جسے تم موت کہتے ہو، اور ہاں کئی صدیوں سے کوئی موت واقع نہیں ہوئی ہے وہ بھی اب مفقود ہوگئی۔

بیماری اور موت صرف کیڑوں سے پیدا ہوتی تھی۔ یکے بعد دیگرے یہ چیزیں دریافت ہوتی گئیں۔ اور شاید تم لوگوں نے بھی اپنے زمانے میں کچھ معمولی بیماریوں کے علاج دریافت کر لئے تھے۔ تم نے شاید میعادی بخار۔ چیچک وغیرہ کے کیڑوں کو دریافت کر لیا تھا۔ لیکن اُسکے ایسے کیڑوں کو جنہیں تم دریافت کرتے اور سمجھنے سے بھی قاصر تھے۔ ہم لوگوں نے دریافت کر کے ختم کر دیا۔ تعجب ہے کہ تم ابتک نہیں سمجھے کہ تمہارا پرانا دور بھی کیڑوں کے مشابہ تھا۔ یہ بالکل معمولی بات تھی لیکن تقسیم کار اس طرح تھی کہ تم اس کا خیال نہ کر سکتے تھے

"تو کیا تمہارا مطلب یہ ہے" میں نے بڑبڑاتے ہوئے کہا "کہ اب لوگ ہمیشہ زندہ رہتے ہیں" اجنبی دوست نے فوراً کہا "میں چاہتا تھا کہ تم خوف و ہراس اور حیرت و دلچسپی کا اظہار نہ کرتے۔ تم اس قدر متحیر ہو رہے ہو کہ شاید یہ تمام تبدیلیاں بہت اہمیت رکھتی ہیں۔ ہاں ہم لوگ ہمیشہ زندہ رہتے ہیں تاوقتیکہ کسی وجہ سے فنا نہ ہو جائیں۔ فنا ہو جانے کا خطرہ ہمیشہ رہتا ہے لیکن یہ بہت شاذ و نادر ہوتا ہے۔ میرا مطلب یہ ہے کہ اگر کسی چیز پر ہم زور سے گریں تو لکڑی کی طرح چور چور ہو جائیں۔ ہم میں ابھی تھوڑی نزاکت باقی ہے۔ اب صرف یہی تھوڑے سے پرانی بیماری کے کیڑے کی یادگار ہے جن سے اب بھی کچھ احتیاط کرنی پڑتی ہے۔ اس نے کلام کو جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "مجھے تسلیم کرنے میں عار نہیں ہے کہ حادثات ہماری تہذیب پر بدنما دھبے تھے یہاں تک کہ ہم لوگوں نے کوشش کر کے حادثات کا خاتمہ کر دیا۔ تمہارے زمانے میں واردات کچل کے مرجانا ایک نہایت عام بات تھی لیکن اب سڑکوں کی بھیڑ بھاڑ، موٹر ریل اور ہوائی جہاز سب ممنوعات قرار دیدئے گئے۔ تمہارے دور کے خطرات ان سے بہت وحشت انگیز تھے۔ اس وقت اس نے کپڑے میں لرزتے ہوئے کہا . . . . . . میں نے اپنی تہذیب کی یاد سے متاثر ہوکر فخریہ انداز میں جس کو میں نے پہلے محسوس نہیں کیا تھا کہا ہمارے خیال میں یہ جوا مردوں کے فرائض میں تھا۔"

"ہاں! ہاں!" اجنبی دوست نے بے صبری سے کہا "تم مزید پریشانی کو راہ نہ دو۔ میں تمہاری باتوں کو خوب سمجھتا ہوں یہ سراسر نادانی تھی۔"

عرصہ تک ہم لوگ خاموش بیٹھے رہے۔ میں منہدم عمارتوں ویران و سنسان سڑکوں اور آسمان اور فضا کی یکرنگی کو دیکھ رہا تھا۔ نیچر کو فتح کرنے کا یہ انجام تھا۔ کام۔ کھانا۔ بھوک سردی گرمی محنت سب کا اختتام، تبدیلی و موت کا زوال یعنی ابدی عیش و مسرت۔ لیکن باوجود ان تمام باتوں کے اس دور میں بھی ضرور نقص تھا۔ میں نے غور کیا پھر فوراً تیزی سے جوابات پر بغیر غور و فکر کے دو تین سوالات کئے۔

"اس وقت جنگ ہوتی ہے"۔

"سیکڑوں برس ہوئے ختم ہوگئی۔ طرح طرح کے بین الاقوامی

جھگڑوں کو طے کرنے کیلئے مشینوں سے شاید جنگ ہوا کرتی تھی لیکن اسکے بعد بین الاقوامی تعلّقات یک لخت ختم کردیے گئے۔ تجارت اور ایسے تعلّقات کی ضرورت ہی کیا تھی۔ ہر شخص غیر ملک کے باشندوں کو نفیر اور خوفناک تصوّر کرتا ہے۔"

"اخبارات شائع ہوتے ہیں یا نہیں؟"

"اخبار"! توبہ! نہیں اس کی کیا ضرورت ہوسکتی ہے؟ اور اگر کسی کو پڑھنے کا شوق ہو تو ہزاروں پرانے اخبارات کے انبار لگے ہیں۔ اور پھر اُن میں ہے کیا؟ صرف اُن واقعات، واردات جنگ، اور موت کا ذکر ہے جس سے شاید تمہارے زمانے کو خصوصیت حاصل تھی۔ جب یہ سب چیزیں فنا ہوگئیں تو اخبارات بھی مفقود ہوگئے۔

اس نے سلسلۂ کلام جاری رکھتے ہوئے کہا۔ سنو! باوجودیکہ تم شاید سوشل رفارمر (Social Reformers) تھے اس نئی زندگی کو تم تصوّر میں بھی نہ لاسکے۔ شاید تم اس بات کا پورے طور سے اندازہ نہیں کرسکتے کہ کتنا وزنی بوجھ ہمارے سر سے اُتر گیا۔ اس کو اس نظر سے دیکھو کہ تمہارے دور کا ابتدائی حصّہ کتنی جانفشانی میں ختم ہوجاتا تھا۔

"کیوں" میں نے کہا "صرف پندرہ برس حصولِ تعلیم کے لئے کافی تھا۔"

"بہت درست" اُس نے کہا "لیکن ذرا غور کرو کہ اب کتنی ترقّی ہوگئی ہے۔ اب تعلیم صرف آپریشن سے حاصل کی جاتی ہے مجھے حیرت ہے کہ تمہارے زمانے میں کسی نے یہ نہیں سمجھا کہ تعلیم صرف عملِ جرّاحی آپریشن (operation) ہے تمہیں اتنی عقل نہ تھی کہ تم یہ سمجھتے کہ فی الحقیقت تم جو کرتے تھے وہ دماغ کے اندرونی حصّہ کو نئی ساخت میں لاتا اور پیچ وخم و توڑ مروڑ کر کے تکلیف دہ طریقہ پر دماغی آپریشن کرتا تھا جو کچھ تم پڑھتے تھے وہ طبعی طور پر دماغی حالت کے مخالف ہوتا تھا۔ تم نے سمجھا۔ تمہارے زمانہ میں کسی کو انجام کے سوچنے سمجھنے کی صلاحیت ہی نہ تھی۔ اسکے بعد حصولِ تعلیم بذریعہ آپریشن ایجاد ہوا۔ نہایت آسانی سے کھوپڑی کے ایک حصّے کو کھول کر اس میں ایک بنا بنایا مغز نصب کردیتے ہیں۔ پہلے شاید وہ مُردوں کے دماغ استعمال کرتے تھے مگر یہ بھیانک چیز تھی۔ یہ کہتے وقت وہ پتّوں کی طرح لرز رہا تھا۔ لیکن کچھ ہی دنوں بعد وہ خود مغز بنانا سیکھ گئے۔ پھر تو یہ ایک بہت معمولی بات تھی اور چند منٹ کے آپریشن میں منظومات۔ تاریخ۔ جغرافیہ

ادب غرض انسان ہر چیز اپنے شوق کے مطابق حاصل کرسکتا ہے۔ اپنے سر کے بالوں کو ایک طرف کرتے ہوئے اس نے ایک داغ دکھایا اور پھر کلام کو جاری کیا "مثلاً اس جگہ میں نے ریاضیات کا آپریشن لیا تھا۔ مجھے اس کا اعتراف ہے کہ یہ عمل تکلیف دہ تھا۔ لیکن انگریزی نظمیں اور تاریخ بغیر کسی تکلیف کے حاصل کرسکتے ہیں جب میں تمہارے دور کے تکلیف دہ اور وحشیانہ طریقے کو سوچتا ہوں جبکہ کانوں کے ذریعے تعلیم حاصل کی جاتی تھی تو میں کانپ اُٹھتا ہوں۔ یہ بات تعجب انگیز ہے لیکن اب تو معلوم ہوگیا ہے کہ سیکڑوں امور کے لئے دماغ کی کوئی ضرورت ہی نہیں ہے۔ فلسفہ اور منطق کو تو ہم لوگ معدہ میں رکھ لیتے ہیں۔ پھر اُس میں وہ چیزیں بھرتے ہیں اور وہ خوب سمو جاتی ہیں۔۔ وہ کچھ دیر تک خاموش تھا۔ پھر بولا۔ تعلیم ختم کرنے کے بعد تم کرتے کیا تھے"؟

"کیوں" میں نے کہا۔ تعلیم کے بعد کام کرنا ہوتا۔ سچ تو یہ ہے کہ وقت اور اس کا زیادہ حصّہ دوسری جنس کے ساتھ ختم ہوتا تھا رفیقِ حیات ڈھونڈھنے میں اور اسکے طلب کرنے میں، اجنبی سے دلچسپی کا اظہار کرتے ہوئے کہا "ٹھیک ہے میں نے تم لوگوں کے عورتوں سے تعلّقات کے بارہ میں کچھ سُنا ہے لیکن یہ سب کچھ میری سمجھ میں نہیں آیا۔ مجھے بتاؤ۔ کیا تم کسی ایک عورت کو منتخب کرلیتے تھے؟

"ہاں"

"اور کیا وہ عورت تمہاری بیوی ہوجاتی تھی۔"

"ہاں! وہ رفیقِ حیات ہوجاتی تھی" اجنبی نے حیرت سے پوچھا۔

"اور کیا تم اسکے لئے محنت مزدوری کرتے؟"

"ہاں" "اور وہ مطلق کام نہیں کرتی تھی؟"

"نہیں۔ مطلق نہیں" میں نے جواب دیا۔

"اور شاید تمہاری تمام جائداد اور دولت کے آدھے کی وہ شریک بھی ہوتی تھی؟"

اور ہاں۔ اسے تمہارے مکان ہی میں رہنے اور تمہاری چیزوں کو بھی استعمال کرنے کا حق حاصل تھا۔

"اور کیا" میں نے جواب دیا۔

"کیسی ڈراونی اور حیرت انگیز باتیں ہیں" وہ لرزتے ہوئے بولا۔

"سچ تو یہ ہے کہ میں تمہارے دور کے عجوبات اور تعلّقات سے پورے طور سے ابھی تک واقف نہیں ہوں" یہ کہہ کر وہ کانپتے ہوئے

بینچ پر بیٹھ گیا۔ وہ خاموش تھا۔

یکایک مجھے خیال آیا کہ سڑک پر جتنے آدمی تھے سب یکساں تھے اُن کی صورت میں کوئی فرق نہ تھا۔

"مجھے بتاؤ" میں نے کہا۔ کیا اب عورتیں بھی نہیں ہیں؟ کیا وہ بھی ختم ہوگئیں۔

"نہیں۔ نہیں" اجنبی نے جواب دیا۔ "عورتیں اب بھی ہیں لیکن اُن میں اور مردوں میں کوئی فرق باقی نہیں رہا۔ دیکھو بات یہ ہے کہ اب ہر چیز میں تغیر اور تبدیلیاں واقع ہوگئی ہیں۔ یہ اُن کی بغاوت کا نتیجہ تھا۔ اُن کو مرد بننے کا بڑا اشتیاق تھا۔ شاید یہ تمہارے ہی وقت میں شروع ہوگیا تھا۔

"ہاں کچھ کچھ" میں نے جواب دیا۔ انہوں نے ووٹ اور برابری کا مطالبہ شروع کردیا تھا۔ "ہاں ہاں میں سمجھا" میرے دوست نے کہا۔ مجھے الفاظ بھی نہیں ملتے لیکن میرے خیال میں تمہاری عورتیں خوفناک ہوتی ہونگی۔ کیا وہ طرح طرح کے پر اور کھال اور رنگین کپڑے جو مُردہ چیزوں سے بنتی تھیں استعمال کرتی تھیں۔ شاید وہ ہنستی بھی تھیں اور دانتوں کو ہر وقت باہر نکالے رہتی تھیں اور وہ تمہیں ایسے معابدوں میں قید کرلیتی تھیں۔ "اُف"! وہ کانپ رہا تھا۔ میں نے غصہ میں اُسے مخاطب کیا۔ الیسٹاس (مجھے سوائے اسکے اس کا دوسرا نام معلوم نہیں تھا) "کیا یہ بھدی بھدی شکلیں جو بڑے بڑے لبادوں کو پہنے ہوئے سڑکوں پر رینگ رہی ہیں بیسویں صدی کی عورتوں کے مقابلہ میں آسکتی ہیں۔

یکایک میرے دماغ میں ایک دوسرا خیال آیا۔ "لڑکے" میں نے کہا لڑکے کہاں ہیں؟ کیا اب لڑکے نہیں ہوتے؟"

"لڑکے! وہ بول اُٹھا "کم سے کم سو سال سے میں نے لڑکوں کا نام بھی نہیں سُنا۔ لڑکے بھی عجیب و غریب چیز ہوتے ہونگے۔ بڑی بڑی شکلیں اور ہر وقت شور و غل، اور شاید وہ گھاس کی طرح بڑھتے بھی تھے میں سمجھتا ہوں وہ ہر سال سال گزشتہ سے زیادہ بڑھتے ہونگے۔"

میں اُٹھ کھڑا ہوا۔

الیسٹاس! میں نے کہا "تو یہ تمہاری موجودہ تہذیب ہے، ابدی عیش و مسرت، زندگی کے ہر قسم کے کام اور بوجھ ختم ہونے کے بعد یہ دُنیا مُردہ سے بدتر ہے۔ اس کے ساتھ زندگی کی خوشیاں بھی ختم ہوگئیں۔ خطرات اور موت کے بجائے جاودانی عمر! مجھے پہلے زندگی واپس دو۔ خوفناک اور ڈراونی زندگی۔ زندگی کے تمام مصائب، خطرات ناامیدیاں واپس دو، مجھے اب اسکی قدر معلوم ہوئی۔ میں زور سے چلا اُٹھا "میں آرام نہیں چاہتا"۔ فوراً ایک مہیب آواز میرے کانوں میں آئی ہنگامہ

میری نیند ختم ہوچکی تھی۔ میں ہوٹل کے ایک کمرہ میں تھا۔ ایک شخص نیچے پکار رہا تھا۔ اور اسکے ساتھ زندگی کے تمام لوازمات اور میں بھی میں زینے سے نیچے اُتر آیا۔

# رباعی

بلاوے پہ بلاوے لامکاں سے ہے!
یہاں فرصت نہیں ہے این و آں سے!
سنواروں انجمن یہ یا کہ وہ بزم؟
میں باز آیا نشاطِ دو جہاں سے!
ذرا جبریل! اتنا عرض کر دے
مجھے آزاد کر دیں دو جہاں سے!

عزمی۔ بی۔ اے (علیگ)

رام پرتاپ بہا - ایم - اے

# ادھوری چٹھی

. . . . . .

آج صبح جب میں تھکا ہوا اُٹھا تو مجھے ہر چیز دھندلی لگنے لگی - چاروں طرف بادل سا چھایا معلوم ہو رہا تھا - دوا پیتے وقت ماں سے پوچھا ' آج ابھی سے اتنا اندھیرا کیوں ہو رہا ہے ؟' میں نے اُن کی اُداس آنکھوں کو خاموشی اختیار کرتے ہوئے دیکھا لیکن وہ دھندلاپن بڑھتا ہی جا رہا تھا - دھیرے دھیرے باہر کا دھندلاپن اپنے اندر بھی محسوس کرنے لگا - دوپہر کا کھانا سامنے لایا گیا، لیکن کچھ کھا نہ سکا - یوں ہی سو رہا - ابھی نیند کھلنے پر تکیے کے نیچے ہاتھ گیا تو تمہاری چٹھی ملی - تمہاری چٹھی! آنکھیں چمک اُٹھیں - دُنیا پھر سے روشن ہو گئی - کانپتی ہوئی اُنگلیوں سے لفافے کو چاک کیا - یہی خیال دماغ کو دُھن رہا تھا - میں نے تو سمجھا تھا کہانی ختم ہو چکی - ڈاکٹر کی رائے تمہیں بھی معلوم ہو گئی ہو گی - پھر تم نے مجھے خط کیوں لکھا! . . . .

خیر، خط کے واسطے شکریہ، اگر ایسے آدمی کا شکریہ بھی کوئی معنی رکھتا ہو تو - ہاں تو تم نے مجھے خط کا جواب دینے سے منع کیا ہے تمہاری خواہش ہے کہ میں تمہارا خط آخری خط سمجھوں - مجھے اس پر اعتراض نہیں - تمہاری خواہش مجھے منظور - لیکن . . . لیکن جس کا آغاز میں نے نہیں کیا تھا اُس کا آج انجام ہوتے ہوئے اندر ہی اندر ایک قسم کی دہشت سے کانپ اُٹھتا ہوں - خیر ایک ہی بات ہوئی - میرا خیال ہے میری آخری خواہش مان لینے میں تمہیں بھی زیادہ اعتراض نہیں ہو گا - آخری خط میں لکھ رہا ہوں -

تم نے لکھا ہے - تم نے میرے واسطے سب کچھ کرنے کی کوشش کی - مجھے خوش کرنے میں تم نے کچھ اُٹھا نہیں رکھا . . . میری ہو کر رہنے کی میری خواہش کو کامیاب بنانے کے لئے تم نے سب کچھ کیا لیکن دُنیا اور زندگی نے تمہیں کامیاب ہونے سے روکا - اس کا تمہیں دُکھ ہے . . . . . اب ہمارے تمہارے راستے الگ ہو چکے ہیں . . . . میں تمہیں بھول جاؤں اور معاف کر دوں

وقت ہی نے مجھے اور تمہیں ملایا تھا، اُسی نے الگ بھی کر دیا، تمہاری یہ رائے ہے کہ وقت کے سامنے سر جھکا کر ہمیں تمہیں اس کا فیصلہ خاموشی سے سُن لینا چاہئے - تم یہ بھی سوچتی ہو کہ اگر اس سے آگے تم میرے ساتھ اُس راستے پر چلنے کی کوشش کرتیں بھی تو وہ تمہاری ہماری خوشی اور سُکھ کا باعث نہ ہوتا -

لامحدود کمزوری کی حالت میں خط کا جواب لکھنے بیٹھ گیا - لیکن اب کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا لکھوں - تم نے میرے لکھنے کے واسطے آخر چھوڑا ہی کیا ہے؟ جو کچھ تم نے لکھا ہے وہ اتنا درست اور واجب ہے کہ بس جی یہی چاہتا ہے کہ تمہارے ہی لفظوں کو بار بار دوہرا کر خط تمام کر دوں - تم نے سب کچھ میرے واسطے کرنے کی کوشش کی' کوشش ہی کیا بلکہ سب کچھ تم نے کیا بھی - مجھے سُکھی بنانے میں تم نے کچھ بھی اُٹھا نہیں رکھا - وہ تمہاری مہربانی تھی - اس کے علاوہ اور میں کیا کہہ سکتا ہوں؟

میں نے تو سمجھا تھا جیل کی زندگی نے میری کمر ہی توڑ دی - باہر نکلنے پر میں اپنے کو آدمی نہیں سمجھتا تھا - زندگی سے مجھے اور اُمیدیں نہیں رہ گئی تھیں - جیل میں آدمیوں نے مجھے آدمی سے حیوان بنا دیا تھا - تمہارے گھر بھی جانے کو جی نہیں چاہتا تھا - اس کا یہ مطلب نہیں کہ تمہارے گھر والوں کا خیال میرے واسطے کسی قدر بدل گیا ہو - اس کے برعکس تمہارے گھر کی ایک ایک چیز تمہاری بہن کی یاد میرے دماغ میں لاتی اور میں بے چین ہو جاتا - اُن بیچاری نے میرے ساتھ جو کچھ کیا یا کچھ بھی نہ کر سکی ہوں لیکن جہاں تک میرا سوال تھا میں یہ کیسے بھلا سکتا تھا کہ میرے بنانے یا بگاڑنے میں اُن کا کافی ہاتھ تھا - تمہیں تو سب معلوم ہی ہے -

وہ میری جوانی کی صبح تھی - میں ایک انجان بٹوہی کی طرح راستہ ہی ڈھونڈھنے میں مصروف تھا - دوسرے جب اُس صبح میری زندگی کے باغ میں پھولوں سے کھیلتے اور پھول توڑ رہے تھے میں نے اپنے

سر پر بہت بڑا بوجھ اُٹھا لیا۔ میں ایسے لوگوں کی صحبت میں پڑ گیا جو زندگی کا بھلا اور آخری مقصد دوسروں کا بھلا ہی کرنا سمجھتے ہیں اُن کے ساتھ میں شہر میں نہیں بلکہ شہر کے باہر باہر جیسے ایک جنون میں پھرا کرتا تھا۔ راتوں کو چھُپ چھُپ کر ایسی کتابیں پڑھتا جن سے دوسرے دن دہاڑے ڈرتے تھے میلوں چلتا اور دوڑتا تھا۔ اور اکثر گھر سے غائب رہتا۔ ایک شہر سے دوسرے شہر شب کی تاریکی میں سائیکل چلاتا چلا جاتا۔ اُن باتوں کو سوچ کر آج تھکاوٹ معلوم ہو رہی ہے۔ جن اُنگلیوں میں آج قلم نہیں سنبھلتا اُنہیں میں ایک روز اُن لوگوں نے ریوالور پکڑا کر کہا "جاؤ اپنا کام کرو"

لیکن پھر بھی زندگی اتنی سخت اور دشوار ہو گئی تھی کہ کبھی کبھی اُس کی سخت بندشوں سے بدن کے جوڑ جوڑ ٹوٹنے لگتے تھے۔ اکثر ایسا محسوس کرتا کہ اپنی زندگی کی کوئی بُنیاد نہیں رہی حقیقت سے دُور ہٹ کر صرف جذباتی ہو کر رہ گیا تھا۔ ہر چیز کو ایک خاص دماغی نظریہ سے دیکھتا اور غور کرتا جس راستے کو اپنی زندگی کا شاہراہ بنا لیا تھا اُس پر آفت مصیبت اور سختیاں جھیلتے ہوئے چلتا چلتا اکثر تھک جاتا۔ کبھی کبھی تو جی چاہتا کہ اُس بھاری بوجھ کو سر سے اُٹھا کر پھینک دوں۔ راستے کے کنارے کی چھاؤں اور سبزہ زمین میں ذرا بیٹھ کر دم لینے کو بھی جی چاہتا، لیکن ایسا سوچتے وقت میں محسوس کرنے لگتا جیسے وہ ریوالور جو میری جیب میں تھا اُسے کسی نے میرے سر پر تان رکھا ہے۔ لاچار میں آگے کی طرف بڑھتا ہی جاتا جن فولادی زنجیروں میں انسانیت جکڑی ہوئی تھی اُنہیں کو توڑنے کے لئے!

اُسی وقت وہ لڑکی سڑک کے کنارے کھڑی ملی۔ اُسکی غریبی اور معصومیت نے میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر اس طرح دیکھا کہ مجھے ذرا دیر ٹھہر کر اُس کا پیغام سُننا ہی پڑا۔ لیکن سر سے بوجھ اُتارا تھا کہ اُس کا جادو سر چڑھ گیا۔ اُسکی سادگی، معصومیت، غریبی اور پاک جوانی نے چھاپہ مار سپاہیوں کی طرح مجھے گھیر لیا۔

تمہاری بہن میرے واسطے "پل اوور" بُن رہی تھیں اُنگلی اور سلائی میں اُون کے پھندے ڈال کر میرا سینہ ناپتے آئیں اُنہیں میرے واسطے اتنا تکلیف اُٹھاتے دیکھ کر جب میں نے اعتراض کیا تو جواب میں اُنہوں نے مسکرا کر کہا۔ کیوں جاڑا پڑنا تو شروع بھی ہو گیا! آخر وہ تو بخش کر دے نہیں دے گی . . . . ؟" اُن کے مُنھ سے یہ سُن کر مجھے تعجب ہوا پھر پریشانی ہوئی اور آخر میں شرم سے آنکھیں زمین میں گڑ گئیں۔ وہ معمّا یعنی وہ بات اُنہیں کیسے معلوم ہوئی، میرے واسطے ایک علامت سوالیہ ہو کر رہ گیا۔ جب میں نے سوچا کہ آخر جاڑے سے میری حفاظت کرنے کی ذمّہ داری اُنہوں نے اپنے اوپر کیونکر لے لی۔

ابھی اُن پہیلیوں کو سُلجھا ہی رہا تھا کہ شام کو تم اُن کا خط لیکر آئیں۔ خط کے مضمون سے تو تم ناواقف تھیں لیکن اپنی کسی کا احساس تو تمہیں تھا ہی۔ آٹھ نو سال کی عمر میں ایک نہایت ہی ذمّہ داری کے کام کو جس غیر ذمّہ دارانہ انداز سے تم نے انجام دینے کی کوشش کی اُس کا نتیجہ یہ ہوا کہ جس کام کو وہیں ختم ہو جانا چاہئے تھا وہ تمہارے اُس بے وقت مسکرا دینے کی وجہ سے آج بھی ہمارے تمہارے سر پر ایک بوجھ ہی ہو کر رہ گیا ہے۔

اُن سے جو کچھ مجھے ملا اُس کا ذکر آج مجھ سے نہیں ہو سکتا۔ حُسن اور عشق کا تخیّل میرے دماغ سے بہت دور چھوٹ گیا ہے بیماری کے بستر پر صرف بدشکل اور تکلیف پہنچانے والی تصویریں میرے سامنے آتی ہیں۔ کسی چیز کی کمی اُسکی خوبی سے زیادہ ہوتی ہے یعنی کسی بھی چیز کی حدود اُس چیز سے زیادہ ہوتی ہیں یہ مجھے اُسی وقت معلوم ہوا۔ اُنہیں پانے پر چاہے مجھے ساری کائنات پا لینے کا احساس کیوں نہ ہوا ہو لیکن اس میں کیا شبہ کہ ایک سال سے کم ہی کی مدّت میں میں نے اُنہیں مٹی میں ملا کر کے دیا میری وجہ سے جو الم و اذیّت اُن کے حصّہ میں پڑی اُس کا اندازہ میں خود میں اپنی دماغی کوفت ہی سے لگا سکتا تھا۔ چھ مہینہ تک میں نے چین نہیں جانا۔ دن بھاگنے دوڑنے میں گزار دیتا، راتیں جاگتے جاگتے کٹ جاتیں۔ سر درد سے اور آنکھیں آنسوؤں سے بوجھل رہتیں۔ اُن کے ساتھ میرا ایک ہی اور ساتھی تھا۔ یعنی خدا، اُن کا بھی ساتھ چھوٹ گیا یا چھوڑنا پڑا۔ میں نے شاید ٹھیک ہی سوچا کہ ایک کریم قادرِ مطلق کے ہوتے ہوئے دو بے گناہ روحوں کو اتنی ایذا کیسے پہنچ سکتی ہے۔

معلوم نہیں وہ خوشی یا افسوس کا موقع تھا۔ جب میں اُسے رومال میں لپیٹ کر اپنی جیب میں رکھے ڈرتا ڈرتا تمہارے گھر سے روانہ ہوا۔ دو میل سے زیادہ کا راستہ اُسی تیزی سے کاٹا جس سے کوئی بہت بڑا گناہ کا مرتکب کاٹتا ہے۔ ندی کے کنارے پہنچ کر اپنی چھ مہینے کی مُردہ نشانی کا مُنھ ایک بار دیکھنے کے جذبہ کو دبا کر کانپتے ہوئے ہاتھوں سے بڑھتے ہوئے دریا میں پھینک دی

لہروں کے سپرد کر دیا۔ میری زندگی کا وہ دوسرا خون تھا۔ پہلا خون میں نے اور انہوں نے مل کر کیا تھا۔ جب اُس دیہاتی لڑکی کا خط ہم لوگوں کے سامنے جلایا گیا جسے اُس نے معلوم نہیں کس قیمت پر کسی پڑھے لکھے آدمی سے لکھوا کر بھیجا تھا۔ خیر اُسی کے چھ مہینے بعد تمہیں تو یاد ہی ہوگا، مجھے آخری خط لکھ کر وہ اپنے شاملِ حیات کے ساتھ چلی گئیں۔ تمہارا خط دیکھ کر اُن کے خط کی یاد بُری طرح مجھے ستا رہی ہے۔ اب لکھا نہیں جاتا۔ لیکن لکھنا ہی پڑیگا۔

اُسکے بعد کی سب باتیں تمہیں معلوم ہیں اور کیسے نہیں معلوم! اُس طوائف کی چھوکری سے مجھے ملاقات ہی ہوئے کتنے دن ہوئے تھے۔ لیکن کس سہولیت سے اُس نے مجھے چھ سال کیلئے پولیس کے حوالے کر دیا۔ معلوم نہیں دراصل اُس نے ریوالور دیکھا تھا یا نہیں۔ بہرحال میرے لئے تو وہ چیز اتنی پُرانی ہوگئی تھی کہ رکھی رکھی اب وہ زنگ بھی کھانے لگ گئی تھی۔ وجہ اس کی یہ تھی کہ اُس وقت میں سڑک کے بیچ سے ہٹکر سڑک کے بائیں طرف سے چلنے لگا تھا لیکن سوال تو یہ تھا کہ میں سڑک کے کسی طرف سے چلوں اُس سے کیا مطلب۔ اُس کی ہمدردی تو مجھ سے سینما ہال میں ہوئی تھی جیسا کہ اُس کا کہنا تھا وہ میرے ہی جیسے کی تلاش میں تھی جس کی آتما کی روشنی میں وہ بھی زندگی کی شاہراہ پر چل سکتی ہو ابھی ایسا ہی۔ مجھے بھی کسی ایسے کی تلاش تھی جو مجھے سمجھ سکتا اور میرے زخم پر مرہم لگاتا۔ مجھے کیا معلوم تھا کہ جس کی محبّت کا میں غلام ہو چکا تھا وہ دراصل کسی اور کی غلام تھی جس کی ترقی اور بہبودی کے واسطے کیا کچھ قربانی وہ نہیں کر سکتی تھی۔ یہ تو عدالت سے فیصلہ ہی میں چھ سال کی قید سخت کی سزا کے ساتھ ساتھ معلوم ہوا کہ چونکہ میرا سڑک کی بائیں پٹری پر چلنا اور بھی زیادہ خطرناک سرکار کی آنکھوں میں معلوم ہوا اس لئے طوائف کی چھوکری کو چاہنے والے سی، آئی، ڈی کے انسپکٹر نے مجھے سڑک کے بیچ میں چلنے کے پُرانے جرم میں گرفتار کر کے اپنی ترقی اور سرکار اور سماج کو فائدہ پہنچانا چاہا۔ جو بات طوائف کے گھر میں پولیس سے گھر کر گرفتار ہو کر بھی نہ جان سکا وہ عدالت میں سمجھ میں آئی لیکن عورت مرد سے کبھی محبّت کر سکتی ہے سو یہ بات آج تمہارا خط پا کر بھی نہیں جان سکا ـــــ

اُف! کھانسی آنی پھر شروع ہوگئی۔ شاید خط کو تمام نہ کر سکوں ـــــ

حالانکہ جیل کے پھاٹک سے جب میں رہا ہو کر نکلا اُس وقت میری عمر ۲۶ سال سے زیادہ نہیں رہی ہوگی لیکن میں ایسا محسوس کرنے لگا تھا جیسے میری زندگی کے کم سے کم ۵۶ سال تو گزر ہی چکے تھے۔ جس محور پر میری زندگی گھومتی تھی جیسے اب وہ محور ہی نہیں رہا تھا جس پر کمہار کا پہیّا گھومتا اور میری مٹی سے تخلیق ہوتا۔ خیر اُس قصّہ کو بھی چھوڑو اور اُس دن کو سوچو جب تمہیں مجھ سے ہمدردی ہوئی۔ یوں تو جیسا کہ تم کہتی رہی ہو تم نے پہلے پہل مجھ پر اُس وقت ترس کھایا جب تمہاری بہن مجھ سے ہمیشہ کیلئے جدا ہو کر اپنے گھر چلی گئیں۔ یوں تو میری اور اُن کی باتیں تمہیں خط کے لانے لیجانے میں ہی معلوم ہوگئی تھیں لیکن دراصل مجھ سے محبّت یا ہمدردی (عورتوں کے سامنے محبّت پہلے ہمدردی کی شکل میں ایک وہم کا لباس پہن کر آتی ہے) تمہیں اُس وقت ہوئی جب میں جیل کی زندگی سے آزاد ہو کر نکلا۔ اب بڑے زور کی کھانسی آرہی ہے لکھنا کچھ دیر کیلئے ملتوی ہی کرنا ہوگا ادھر کچھ دنوں سے مُنہ سے خون آنا بند تھا سو وہ اب پھر آنے لگا ہے ـــــ

لیکن خط پورا ہی کرنا ہے۔ حالانکہ ماں آکر چارپائی پر لٹا گئیں اور خط نہ لکھنے کی تنبیہ کر گئیں لیکن چاہے بڑے سے بڑے کیوں نہ لکھنا پڑے لکھنا ہے۔ جیوں جیوں خط پورا ہو رہا ہے ایسا محسوس کر رہا ہوں جیسے اندر ہی اندر ساری قوّت ختم ہوئی جا رہی ہے یا جیسے کہیں کسی کونے میں وہ طاقت جذب ہوتی جاتی ہے۔ معلوم نہیں صرف سر ہی چکّر کھا رہا ہے یا کمرے کی دیواریں بھی۔ لیکن خط پورا کرنا ہے ـــــ یاد نہیں پڑتا کیا لکھ رہا تھا۔ ہاں وہ تمہاری بات ـــ تو جس وقت میں دُکھ درد کے لامحدود سمندر میں ڈوب رہا تھا اُس وقت تم نے میری زندگی کی پتوار کو سنبھالنے کی ذمّہ داری لی۔ اپنی بہن کی ادھوری کہانی کو پورا کرنے کیلئے تم نے قسم کھائی۔ لیکن میں تمہاری باتوں کا کوئی مطلب نہیں نکال پاتا تھا۔ تمہیں دیکھ کر جیسے اپنی آنکھوں کا یقین بھی نہ ہوا لیکن ایسا ضرور محسوس کرنے لگا جیسے اندھے کو کوئی راستہ بتانے کی کوشش کر رہا ہو۔ تمہیں اپنے ساتھ پا کر میری سوئی ہوئی آتما پھر سے جاگ اُٹھی۔ میں نے پھر ایک بار کمر سیدھی کر کے چلنے کی کوشش کی۔ میرے حوصلے پھر سے ایک بار لوٹ آئے میرے ارمان جاگ اُٹھے۔ اُمیدیں مسکرائیں۔ سڑک کی

بائیں طرف سے ہو کر میرے ساتھ کے چلنے والے چھوٹے اور نیچے زمین پر گر کر جیسے موت کی نیند سو گئے تھے۔ میں نے انہیں پھر سے جگایا، ہمت بڑھائی۔ مگر ابھی کچھ ہی دور چل سکا تھا کہ اس بیماری نے ——
—— انگلیاں کمزور ہوتی جارہی ہیں۔ لکھا نہیں جاتا۔ آنکھوں کے نیچے کاغذ پر سطریں کانپ رہی ہیں۔ کھانسی لکھنے نہیں دیتی۔ لیکن یہ خط ——

آج جوانی قصے بن کر یاد آرہی ہے۔ جیسے کسی نے زندگی کا پتلا بنا کر جلا دیا ہو اور اب اُسکے جلے ہوئے ذرّے آنکھوں کے سامنے سیاہی کے بادل بن کر چھائے جارہے ہیں —— ہاں تو میں پھر چلنے لگا تھا۔ میرے پیچھے وہ انگنت بھوکے اور ننگے مظلوم انسانی پتلے تھے میرے آگے آگے تم چل رہی تھیں۔ مجھے ایسا لگتا تھا جیسے تم لگاتار کسی اونچی پہاڑی پر چڑھتی جارہی ہو۔ پہاڑ کی ٹھنڈی نرم ریشمی گھاس پر تمہارے پھول جیسے پیر برف کی گیندوں جیسے پڑتے تھے تمہاری سُرخ ایڑیوں کی جوت سے میری آنکھیں جلنے لگتیں۔ پتلیوں میں وہ جوت شعلے بن کر اوپر کی طرف اُٹھتی۔ میں ایسا محسوس کرتا جیسے میرے سامنے چتا جل رہی ہے۔ وہ شعلے مجھے اپنی اور بلاتے —— مجھے چتا بلا رہی ہے —— شاید یہ خط پورا نہ ہوسکے۔ مجھے ڈر لگتا ہے۔ مجھے طاقت دو۔ میری آخری مانگ ہے۔ لیکن شاید تم نہ ——

ہم تم کیسے ایک ہوئے مجھے معلوم نہیں۔ ہمارے تمہارے زندگی کے راستے کس طرح آکر مل گئے۔ مجھے یہ بھی نہیں معلوم۔ تمہارا لکھنا کہ ہمارے تمہارے راستے الگ ہو چکے ہیں۔ یوں بھی سچ ہو گیا تھا۔ جب ڈاکٹر کا مُنہ دیکھ کر میں نے اپنے مستقبل کا اندازہ لگا لیا۔ لیکن اب میں سوچتا ہوں کہ ہم تم ایک ہوئے ہی کب تھے مجھے ایسا لگتا ہے جیسے ابدیت کے دروازے سے برف کی گیند کی طرح ہم دونوں پھینک دئے گئے تھے۔ پہاڑی کے نشیب و فراز پر ڈھلکتے ڈھلکتے ہم دونوں ایک جگہ پر پہنچ کر ایک ہو گئے لیکن جب نیچی اونچی زمین پر سے ہو کر گزرنے لگے تو یہاں کی حرارت کی وجہ سے ٹوٹ کر الگ ہو گئے۔ شاید گل کر ہم کبھی ایک بھی ہو جائیں لیکن وہ میری آخری خواہش نہیں ہے۔ میں یہاں سے اپنی مٹھی میں باندھ کر کوئی امید نہیں لیجانا چاہتا۔ اتنا میں جانتا بھی ہوں کہ اگر ہم ملیں گے تو میں میں نہیں رہوں گا اور تم تم نہیں ——
یہ دیکھو پھر وہی اندھیرا چھا رہا ہے۔ پھر وہی سیاہ بادل گھرے آرہے ہیں۔ آنکھوں کے نیچے دھندلا پن پھیلا جاتا ہے۔ لیکن خط کو تو ختم ہونا ہی ہے۔

میں کیا نہیں کرسکتا تھا۔ کیا کیا میرے ارمان نہیں تھے۔ میری زندگی کا بھی کوئی مقصد تھا۔ لیکن افسوس! شروع ہی سے میری زندگی کے چراغ کی بتّی دونوں سروں پر جل رہی تھی۔ اُس وقت میں نے اُس کی پرواہ نہ کی۔ لیکن میں نے جو سب سے بڑی غلطی کی وہ یہ تھی کہ میں نے ہمیشہ کسی کے سہارے کو بنیاد بنا کر اپنی زندگی کو تعمیر کرنے کی کوشش کی۔ اُس کا یہ نتیجہ ہوا کہ میں اُس برگد یا پیپل کے پودے کی طرح ہو کر رہ گیا جو کسی درخت کے ٹھونٹھ میں اُگ کر پنپ ہی نہیں سکتا۔ زندگی خود ہی ایک بہت بڑی طاقت ہے اور اُسی طاقت سے مجھے شکست کھانی پڑی۔ ہر بُری چیز کو بگاڑنے اور اچھی کو بنانے کے منصوبے رکھتا تھا لیکن نہ کچھ بنا سکا اور نہ بگاڑ سکا۔ اسکے عوض میں اُن کے ہاتھوں لٹ گیا۔ جو میرا ہاتھ بٹانے آئے۔ اُف، اب تو بالکل دکھائی نہیں دیتا۔ اب کیا لکھوں؟ اچھا ایک خوراک دوا پی کر دیکھوں۔ اس خط کو پورا کرنا ہے ——

لیکن یہ کڑوی دوا میں نے پی ہی کیوں جو زندگی بڑھانے کے بجائے گھٹا رہی ہے —— شاید اس زندگی کی کوئی صبح اور شام نہیں اسکی صبح ہی شام بھی ہوسکتی ہے۔ مگر میں یہ لکھ کیا رہا ہوں۔ تو کیا خط تمام نہ ہوسکے گا؟ ہوگا!

تم لال سیندور سے سہاگ رچا کر اپنی ایڑیاں رنگ کر کسی اور کے گھر جارہی ہو۔ یہی تمہاری بہن نے بھی لکھا۔ لیکن یہ کیا! میری آنکھوں میں پھر وہی سُرخ لپٹ!! چتا کے شعلے بلا رہے ہیں مجھے۔ خون! اس خط کو چھونا مت، اگر پڑھنا تو دور رکھ کر پڑھنا۔ لیکن میرا گلا سوکھ رہا ہے۔ اندر جیسے کوئی میرے پھیپھڑے دبا رہا ہے۔ اب مجھے جانا ہی چاہئے اگر میں تم چاروں کے کندھوں پر سوار ہو کر جاتا! لیکن تم تو جارہی ہو وہ کبھی کی جا چکی —— اور وہ کبھی آئی نہیں۔ اور اُسے آنے ہی نہیں دیا کسی نے میرا ساتھ نہیں دیا۔ لیکن یہ کیا ہو رہا ہے۔ دم گھٹا جاتا ہے میں دُنیا میں کیا نہیں کرسکتا تھا۔ لیکن —— لیکن —— تو کیا یہ خط بھی پورا ....

ساغرِ نظامی

# کرموں کا پھل

جنوبی ہندوستان کی ایک خوبصورت اور عظیم الشان ریاست میں ایک بڑا خاندان تھا جس کے مورثِ اعلیٰ کو "راجہ" کا خطاب تھا۔ یہ راجہ اپنے زمانے کا ایک فیاض، بہادر اور منتظم انسان تھا اپنی زندگی میں اُس نے وزارت کے فرائض نہایت کامیابی او۔ تدبّر کے ساتھ ادا کئے اور ایک طویل عمر پاکر دُنیا سے چل بسا، اسکے بعد اُس گھرانے میں راجہ کا مثیل کوئی پیدا نہ ہوسکا۔ اسکے رہنے کا محل او۔ اس محل کی مٹی ہوئی بہار اسکے بلند اور لطیف ذوق کی یادگار تھی۔

یہ محل یونانی طرزِ تعمیر کا ایک نہایت حسین نمونہ تھا، جسے ایک اونچے مقام پر چٹانوں کو ہموار کر کے تعمیر کیا گیا تھا۔ بڑے دروازے سے ایک وسیع احاطے میں داخل ہونا پڑتا تھا، اور ایک بیضاوی دائرے میں مرکزی چمن کو گھیر کر آنے جانے کیلئے چوڑا راستہ بنایا گیا تھا۔ دروازے کے بعد ۵۰ قدم کے فاصلے پر محل کا وہ حصّہ تھا جس میں راجہ خود رہتا تھا اور جس پر پہنچنے کے لئے ۳۰ سیڑھیاں طے کرنی پڑتی تھیں۔ اسکے سائے سے گزر کر سیدھے ہاتھ پر محل کا وہ دوسرا وسیع حصّہ تھا جس میں اس کی رانی اور خاندان رہتا تھا جس کا برآمدہ طویل یونانی ستونوں پر قائم تھا اور اسکے دونوں کناروں پر دو برج انداز گول کمرے تھے جن کی کھڑکیوں سے باہر کا تمام منظر اور چمن کے مرتفع صحن کا ایک ایک پھول مسکراتا ہوا نظر آتا تھا۔

گردشِ ایام نے ایک شاعر کو اس محل میں پہنچا دیا اور وہ اسکے مغربی گول کمرہ میں دو ہفتے مقیم رہا۔ کمرہ سے بالکل ملحق ستونوں کے بالکل نیچے، مہندی کی اونچی باڑ کی گود میں ایک چاندنی کا بڑا پودا تھا جو صبح و شام دوسرے پودوں سے زیادہ پھولوں سے لدھا ہوا نظر آتا اور رات کو چاندنی میں اسکی بہار دونی ہوکر چندر کو شرما دیتی تھی۔

(۲)

راجہ کے کمسن پڑپوتے جن کے ماتھوں سے خاندانی بڑائی ظاہر ہوتی تھی۔ آنکھوں سے ماضی کے احتشام کی چمک اور جن کے چہروں سے وجاہت اور حُسن برستا تھا، شاعر کے گیتوں سے مست ہوکر سو جاتے اور شاعر اس وسیع محل کی ویران و پُراسرار خاموشی کے گیت اور سرو کے درختوں کی ان سُنی گفتگو کو عبرت اور عبادت کے طور پر سُنتا رہتا، محل فضا کی گود میں اس طرح خاموش اور ساکت معلوم ہوتا تھا جیسے کوئی ویراگی شدید تپسیا میں مصروف و محو کھڑا ہو ہر طرف ایک سنّاٹا اور اس سنّاٹے میں باغ کی مرتب روشیں اور روشوں میں رنگارنگ پھول اور پھولوں کی بھینی بھینی خوشبو ایسا دھوکہ ہوتا تھا کہ کسی بیوہ کنیا کا سہاگ اپنے پریتم کا انتظار کر رہا ہے۔

اس تمام منظر سے جب شاعر کی نگاہیں سمٹ کر واپس آتیں تو چاندنی کے پھولوں پر دم لیتی تھیں جو ستونوں کے سائے میں ہنس ہنس کر آنسو بہاتے ہوئے معلوم ہوتے تھے لیکن جب خلّاق اور ہزار داستاں رات تھک کر سو جاتی اور اوشا سورج کے رتھ پر سوار ہوکر اس سنسار میں دھرتی کو اپنی جوت سے جگمگا دیتی۔ شاعر کو یہ دیکھ کر بڑی حیرت ہوتی تھی کہ کمرہ اور برآمدہ کا تمام کوڑا چاندنی کے درخت پر پڑا ہوا ہے اس کے پھولوں کی کٹوریاں پاک شبنم کی بجائے گندے پانی اور تھوک کی بارش سے لت پت ہیں۔ سیاہ فام اور سفید چشم ملازم جس قدر ممکن غلاظت ڈال سکتے تھے، چاندنی کے پودے پر ڈالنے میں کوئی جھجک محسوس نہیں کرتے تھے۔

(۳)

اوتار ہوں یا دیوتا، شاعر ہوں یا پیغمبر، ان کی وہ آتما جو انہیں اوتار دیوتا، شاعر اور پیغمبر بناتی ہے ہر وقت ساتھ نہیں رہا کرتی، وہ نامحسوس طور پر کبھی تو محض ایک آدمی ہوتے ہیں۔ خصوصاً شاعر، اگر ہر دم شاعر رہے تو اس کا دم پیٹ سے نکل جائے پھر آدمی خود یہ نہیں چاہتے کہ شاعر ہر دم شاعر رہے، آدمی سے زیادہ شاعری جو شاعر کی روح میں کارفرما رہتی ہے۔ یہ موٹروں میں چلنے والے آسمانوں پر

اُڑنے والے، سڑکوں پر پھرنے والے، کوٹھیوں میں بسنے والے، تاش کھیلنے والے اور شب و روز بچے پیدا کرنے والے بزعمِ خود "آدمی" لوٹ لیتے ہیں۔

ایک دن شاعر انہیں آدمیوں کے ایک انبوہ سے واپس محل میں لوٹا اور پھول میں چاندنی کے پھولوں پر تھوکتا ہوا (کیونکہ اس وقت وہ شاعر نہیں آدمی تھا) تیزی سے گزر جانا چاہتا تھا کہ اُس نے ایک عورت کی چیخ سی سُنی اور اسکے ساتھ یہ الفاظ:۔

"تم سے تو یہ آشا نہ تھی ــــ اے کوی مہاراج"!

شاعر کی روح کو اس چیخ نے جو اپنی درد ناکی میں انجوہ تھی کپکپا دیا۔ اسکی تمام ہستی کانپ گئی۔ وہ یکایک آدمی سے شاعر ہو گیا اس نے برآمدے میں اوپر نیچے، ادھر اُدھر، دور و نزدیک چاروں طرف دیکھا، مگر وہاں کوئی عورت نظر نہ آئی۔ ہر طرف ایک سناٹا سا تھا، پُر اسرار سناٹا ــــ

تمہارے پان کی پیک میرے چمپا کے پھول کی پنکھڑیوں کی طرح نازک لبوں اور کمل کی طرح بڑی بڑی سُندر آنکھوں ہی پر نہیں، میرے تلک تک پر پڑی ہے"!

شاعر نے محسوس کیا کہ آواز چاندنی کے درخت کی طرف سے آ رہی ہے، وہ آگے بڑھا، شاید کوئی دُکھیا برآمدے کے نیچے مہندی کی باڑ میں چاندنی کے درخت کے نیچے زخمی پڑی ہے، ہر طرف ایک افسانہ خواں سناٹا تھا اور فضا ساکت!

شاعر برآمدے سے اُترا، مہندی کی باڑ میں پہنچا، ادھر دیکھا اُدھر دیکھا مگر کوڑے کے انبار، پھٹے ہوئے کاغذ کے پرزوں اور پان کی پیکوں کے سوائے وہاں کچھ بھی نہ تھا، وہ گردن جھکائے برآمدے سے گزر کر کمرہ کی طرف بڑھا۔ مگر معلوم ہوا کہ کسی بے گوشت و پوست کے ہاتھ نے اس کا دامن پکڑ لیا:۔

"مہاراج اس بھرے سنسار میں کوئی نہیں ہے جو میری کہانی سُن سکے، اس اندھی دُنیا میں کوئی نہیں ہے جو دیکھ سکے، تم سُنتے جاؤ میری دُکھ بھری کہانی اے کوی مہاراج!!"

شاعر حیران ہو کر مڑا اور رُک گیا ــــ چاندنی کے درخت سے پھر صدا سی آئی:۔

"اے سنسار کی شوبھا اور فطرت کے حُسن کو جِلا دینے والے شاعر، سنو میری بپتا بھری کہانی میں بولتی ہوں "رانی چاندنی" میرا نام ہے میں دکن کے پُرانے راجاؤں کے خاندان سے ہوں۔ اُس

ہیروں کی جنم بھومی کا میں ایک ایسا انمول ہیرہ تھی جس کی جوت نے دکن ہی نہیں سارے آریہ ورت کو روشن کر دیا تھا۔ میرا باپ جو اُس زمانہ کا مہاراجہ تھا اپنی شکتی میں دھرتی پر اپنا جواب نہیں رکھتا تھا۔ لاکھوں سورما اس کی چوکھٹ کو بوسہ دیتے تھے، ہزاروں ویر اسکی تلوار کا لوہا مانتے تھے۔ دھرتی سے لیکر آکاش تک اس کی عظمت کا ڈنکا بجتا تھا۔ تم جانو، مہاراج ایسی باپ کی اکلوتی سپتری کیا کچھ لاؤ لاڈ میں نہ پلی ہوگی!؟ اس زمانے کے مشہور اور مہاکوی میرے لئے لوریاں اور گیت لکھتے تھے، میں سرسوتی کے شالوں پر گیتوں کی پنکھا کی ہواؤں سے سوتی تھی اور مدھم اور لطیف راگنیوں کی ٹھیس سے جاگتی تھی، اور جب جاگتی تھی تو اوشا مجھے اپنی کرنوں کے جھولے میں جھولا جھلاتی تھی۔ یہ تھا میرا بال پن لیکن جونہی جوانی کے قدموں کی چاپ سُنائی دی۔ ایسا معلوم ہوا کہ دیوتا اور اوتار، انسان اور سنسار، تمام فطرت میرے پریم کے جال میں ہنس کی طرح پھنسی ہوئی پھڑپھڑا رہی ہے!؟

مہاراج! میں اپنے باپ کی اکلوتی راجکماری تھی۔ میرا کوئی بھائی نہ تھا۔ میرا باپ مجھ کنیا کو بیٹوں سے زیادہ چاہتا تھا۔ میری تمیز بیت ایک راجکمار کی طرح کی گئی۔ باپ کے پریم اور ماں کی ممتا نے مجھے گھمنڈ کی پُتلی بنا دیا۔ مہاراج میرے غرور کی انتہا نہ تھی اور میری بہادری نے اس غرور کو صفت سے بدل کر پرجا کے دلوں پر میرا سکّہ بٹھا دیا تھا۔

تم جانتے ہو مہاراج، یہ سنسار، دُکھ، رنج اور موت سے بھرا ہوا ہے، تمام ذی روح جو پیدا ہوتے ہیں ٹک ٹک سب کے مکھ دیکھتے ہیں مگر نہیں جانتے کہ کیا دیکھتے ہیں اور کس کو دیکھتے ہیں۔ وہ ہنستے ہیں مگر نہیں جانتے کہ کیوں ہنستے ہیں، بچے پیدا ہوتے ہیں تو معصوم ہوتے ہیں، پھر مہاراج! اس سنسار میں سارے دُکھ، رنج اور موتیں کہاں سے آتی ہیں، موت کا باعث پیدائش ہے، اگر پیدائش نہ ہو تو کوئی مصیبت اور موت بھی نہ ہو۔

سو ایک دن ایسا آیا کہ میرا باپ جسکی شکتی سنسار سے اپنا خراج وصول کرتی تھی اور دھرتی و آکاش جس سے کانپتے تھے موت اسے اپنے پنجوں میں ایک بوڑھے پرند کی طرح دبا کر ایشور جانے کہاں لے گئی، اسکے بعد پرجا نے سارے راج پاٹ کا بوجھ میرے سپرد کر دیا۔ جبکہ روپ تتلیوں کا اور آتما عقابوں کی سی تھی شکتی کی اس بڑھوتی کے بعد میرے غرور کا سورج اتنا پھیل کر

چمکا کہ رحم کی آنکھوں میں چکا چوند پیدا ہو گئی۔ پریم پہاڑوں کی تاریک گپھاؤں میں مُنہ چھپانے لگا۔ اور محبت خوف زدہ ہو کر جنگلوں میں بھاگ گئی۔ سُندر اور ویر راجکماروں کے پریم کا جواب مجھ ابھاگی کے پاس صرف ایک تھا اور وہ یہ کہ ان کے سُندر چہرے ان کے شریروں سے جدا کر کے میرے سامنے چُننے جاتے۔ میں ان کے چہروں کو دیوانہ وار چومتی تھی اور پھر اُن کو مدھ میں ڈبو کر اس جگہ رکھوا دیا جاتا تھا جہاں رنگ محل کا کوڑا کرکٹ ڈالا جاتا۔

میں کرموں کی ماری نہیں جانتی تھی کہ مصیبتیں اور رنج گناہوں سے پیدا ہوتے ہیں اور خوشی نیکی سے، میں اندھی نہیں سمجھتی تھی یہ قانون اٹل اور مقررہ قانون ہے کہ آم، ببول کے درخت سے نہیں آم ہی کے درخت سے پیدا ہوتے ہیں، میں گھمنڈ میں ڈوبی ہوئی ناری نہیں جانتی تھی۔ مہاراج کہ گیہوں سے بس گیہوں ہی پیدا ہوتا ہے چنا یا جو نہیں اور چنے کے پودے میں گنا نہیں چنا ہی پھوٹتا ہے۔ گو میں ان پڑھ نہیں تھی، ودیاوتی تھی پر میں اس وقت یہ سمجھنے کے قابل نہیں تھی کہ اسی طرح یہ بھی ایک قانون ہے کہ نیکی سے نیکی پیدا ہوتی ہے، نہ کہ بدی، اور بدی سے بدی پیدا ہوتی ہے نہ کہ نیکی، میں نہیں جانتی تھی مہاراج! کہ بُرے خیالوں اور بُرے کاموں سے مصیبت پیدا ہوتی ہے، اے ایشور! میں کب جانتی تھی کہ منش جو بوتا ہے وہی کاٹتا ہے اور سب اپنے کرموں کا پھل بھوگتے ہیں!!

مہاراج اب میں اپنی کہانی کے اس حصے پر آگئی ہوں، جہاں آکر مجھے خوف ہے کہ تم مجھے کہانی کہتے ہوئے چھوڑ جاؤ گے اور میں اس "پُنر جنم" کے چکر میں اُلجھی رہ جاؤں گی۔

(۴)

ایک دن کا ذکر ہے کہ میری داسیوں نے جن میں سے ہر ایک حُسن کی دیوی تھی آکر کہا، مہارانی جی! راج محل کے دروازے پر ایک نوجوان کوی آیا ہے اور وہ مہارانی کو اپنی کویتا سُنانا چاہتا ہے وہ گیروا رنگ کا ایک گوپی بانا پہنے ہوئے ہے۔ اس کا قد سرس کی طرح ہے، آنکھیں رسیلی اور جوانی کے مدھ سے بھری ہوئی ہیں۔ شانوں پر گھونگریالے بال ہیں، ماتھے پر شاندار تلک نے اس کو دیوتا بنا دیا ہے مہارانی جی! ہم نے تو یہ آن بان کسی راجکمار میں بھی نہیں دیکھی وہ کہتا ہے کہ میں نے مہارانی کی شکتی اور حُسن کا گیت ساری عمر کی محنت سے تیار کیا ہے، اُس میں جو لفظ استعمال کئے ہیں۔ وہ آج تک کسی کوی نے نہیں کئے۔ اس کی جو لے اس نے قائم کی ہے وہ کسی مغنّی کو نصیب نہیں ہو سکی۔ اسکے اک تارے کی آواز دُنیا کے کسی باجے میں نہیں پائی جاتی۔ اور سچ مچ مہارانی! اس نے ساری پرجا، کُل فوج، اور تمام درباریوں کو اپنے سنگیت سے سکتے میں ڈال دیا ہے، اس کی جیون کی پہلی اور آخری آرزو یہ ہے کہ مہارانی اسکی کویتا کو سُن لیں۔

مہاراج دیکھو چلے نہ جانا۔ پُنر جنم کے اس چکّر میں اُلجھا ہوا دیکھ کر مجھ پر دیا کرو۔ میں ایسی بات کہنے والی ہوں جو تمہاری آتما کو بیکل کر دے گی، مجھے ڈر ہے کہ کہیں تمہارا نازک دل میری سخت اور خوفناک بات سے ٹکڑے ٹکڑے نہ ہو جائے!؟ میرے کوی مہاراج! داسیوں کا یہ سندیش سُن کر میرے گندے اور پاپی دل میں یہ اُمنگ اُٹھی کہ ایسے سُندر اور باکمال شاعر کے مُنہ پر اگر میں تھوکوں گی تو میرے پاپی من کو چین نصیب ہو گا۔

مہاراج! تمہاری شاعری کا واسطہ، مجھ پاپن کو معاف کرو۔ پاپ کے آنکھ نہیں ہوتی، میں نے اس سُندر اور نوجوان کوی کو داسیوں اور اپنی سندر سہیلیوں کے بڑے مجمع میں حاضر ہونے کا حکم دیا۔

آہ! آج میں کہہ سکتی ہوں مہاراج! وہ کوی دیوتا کی طرح آیا، وہ کسی نشہ میں چور چور معلوم ہوتا تھا۔ اس نے اپنا اک تارا چھیڑا، اور ایسا معلوم ہوا دھرتی و آکاش ناچنے لگے ہیں۔ ساری داسیوں اور سکھیوں کے جوڑے کھُل کھُل کر شانوں پر گر پڑے۔ ان کو اپنے تن بدن کا ہوش نہیں رہا۔ وہ بالکل بھول گئیں کہ میں ان کی مہارانی ہوں سب اس کوی کے گھونگریالے بالوں میں اُلجھ کر رہ گئیں، مگر کوی نے کسی کی طرف آنکھ اُٹھا کر بھی نہیں دیکھا اور جیسے ہی اپنی کویتا ختم کی میرے چرنوں پر سر جھُکانے کے لئے بڑھا، میرے غرور نے ایک حقارت سے پاؤں سکیڑ لئے اور اسکے مُنہ پر تھوک دیا۔ وہ مجھے ہرنے کیلئے آیا تھا مگر میری یہ کٹھورتا دیکھ کر ایک حقارت کے ساتھ میری طرف دیکھے بغیر میرے غرور کو روندتا ہوا رنگ محل سے چلا گیا اس نے مجھ سے کچھ نہیں کہا، مگر مجھے ایسا معلوم ہوا کہ وہ میری شکتی اور میری تمام طاقت پر تھوک کر کہیں چھپ گیا۔

مہاراج! ——— وہ چلا گیا مگر اُس دن سے میں چین سے نہ رہی، در و دیوار، داس اور داسیاں، پرجا اور درباری، دھرتی اور آکاش، سورج اور چندر سب میرے مُنہ پر تھوکتے معلوم ہوتے تھے۔ تمام جوتشیوں کو اک اشارہ میں راج محل کے اندر بُلایا گیا اور پوچھا گیا کہ مہارانی کا پاگل پن کیونکر دور ہو سکتا ہے۔ سب نے جواب دیا کہ کوی کے سراپ کو کسی کوی کی کویتا ہی ختم کر سکتی ہے۔ دیوتا راضی

ہو سکتے ہیں مگر شاعر راضی نہیں ہو سکتا، مہارانی نے مہا پاپ کیا ہے
اور انہیں پُنر جنم کے چکر میں پڑ کر اپنے کرموں کا پھل بھوگنا پڑیگا۔ جوتش
گیان بتاتا ہے کہ آج سے ایک ہزار سال بعد جب مہارانی محض
اس رعایت کی بنا پر کہ وہ استری ہیں اور ان کا نام "رانی چاندنی"
ہے۔ چاندنی کے پودے کے روپ میں اس سنسار میں جیون گزار رہی
اور پھر ان پر عام لوگ کوڑا کرکٹ ڈالیں اور تھوکیں گے، اس وقت
پھر اک شاعر ان کے پاس سے گزرے گا جو اپنی شاعری سے انہیں
پُنر جنم کے چکر سے چھٹکارا دلائے گا۔"

مہاراج! یہ ہے میری کہانی! اگاؤ اپنی آتما کے اک تارہ پر اس
پاک اور اس چاندنی میں اک ایسی کوتا جو مجھے اس جال سے رہا کردے!
جب سے تم آئے ہو، میں سمجھ گئی ہوں کہ تم میرے پاپ کی دوا ہو۔

---

دوسرے دن صبح سویرے راجہ کے تمام خاندان نے دیکھا کہ شاعر
بیٹھا ہوا کچھ لکھ رہا ہے سب دوڑے، ضرور آج کوئی نظم نئی لکھی ہے، وہ
ادب سے شاعر کی خدمت میں پہنچے۔ سب کے ہاتھوں میں خوشبو، پھول،
صندل اور چندن تھا۔



(پھول دیتے ہوئے)

ایک، مہاراج! کیا رات بھر نہیں سوئے!؟

شاعر، رات سونے کے لئے کب ہے، نیند انسانی زندگی میں ایک
اضافی چیز ہے۔ اگر ہم جاگنے کی قوت کو پالیں تو ہم سو نہیں
سکتے۔ پیارو! سوجانا، بیداری سے ہار جانے کا نام ہے!

دوسرا، مہاراج! کیا آپ اپنا نیا "الہام" اپنے سیوکوں کو نہیں
سُنائینگے۔ دیکھئے سورج دیوتا افق سے مکھڑا نکالے ہوئے
سرگوش برآواز ہیں۔

شاعر نے سر اُٹھایا اور کہا:۔

"چاندنی رات میں، چاندنی کا پھول کاہی پتیوں سے
اس طرح جھانکتا ہے جس طرح پاپ کے سینے سے
نیکی کی آخری کرن! خالق کی عظمت اور پوجا میں
گم ہو جانے والے زبردست مہوس ہیں کہ اس کو
غیر محسوس حیثیت دے کر عظمت و بلندی کی آخری
حد قائم کرتے ہیں، اور اس حد کو اپنی پرستش کا مرکز
بنا کر اپنی بڑائی کا سامان کرنا چاہتے ہیں!؟ اس
خالق کی پوجا کرنا جو لانہایت اور بیحد ہے، ارفع
ترین ہے، دور و بعید ہے جس کو شعور و ادراک
نہیں چھو سکتے، کیا قریب، مسطح، محدود، محسوس
اور ذی شعور مخلوق کی پرستش کے مقابلے میں
انسان کی بھول نہیں!؟

چاند میری دسترس سے دور سہی، مگر یہ چاندنی کا
پھول جو رات کو سینکڑوں چاند اپنی گود میں روشن
کرتا ہے کیا اس قابل نہیں کہ میری روح اس کا طواف
کرے اور اسکے چاروں طرف بھونرا بن کر ناچے
اور ابد تک ناچتی رہے۔ یہ پھول جو فطرت کے گوشِ
نازک کا کرن پھول ہے!؟ یہ چاندنی کا پھول!

جس باغ کی باغبانی تیرے سپرد کی گئی تھی تو نے
اس کی بہار اور خزاں دونوں سے کیوں آنکھ بند
کرلی ہے؛ پھولوں کی توہین، مالی کی توہین ہے،
یہ چاندنی کا درخت اور اسکے پھول دھرتی کے سینے
سے تیری شوبھا بڑھانے کیلئے نہیں کھِلے ہیں۔ اگر
تو رات بھر جاگتا تو صبح سویرے تجھے اندازہ ہو جاتا
اے الھڑ راجکمار کہ یہ دُہ گل سے چمن کا تمام ماضی
جھانک رہا ہے!؟ تمام!

یہ چاندنی کا پھول رات بھر مجھ سے جو کچھ کہتا
رہا اسے زندگی کے باغ کے نورس غنچو، وہی سب
سے بڑا گیان ہے، پھولوں سے بے ادب رہوگے
تو زمانہ تمہارے حُسن سے باادب نہیں رہے گا۔ یہ
چاندنی کا پھول برسوں سے باغ میں اپنے کٹوروں
میں شبنم کی صبوحی لئے ہوئے صبح سویرے اپنے
ساقی کی نمائندگی کرتا ہے مگر تم نے دیکھا ہوگا جام!
اسکے جام میں کبھی سُرخ شراب نہیں دیکھی گئی۔ اسی
طرح کس سادہ لوح نے تم کو یقین دلادیا ہے، چاندنی
کا پھول، "گلاب" بن جائیگا۔ جو شخص تمہارے
چاندنی کے پھول جیسے چہروں پر دھول ڈالنے
کی گستاخی کریگا اس کا چہرہ کبھی اوراقِ گل سے
مس نہیں ہوگا۔"

کیا تم اس حقیقت کو بھی تسلیم نہیں کرتے کہ
"چاندنی کا پھول" دُنیا کے لئے صبح کی دیوی کا

بہترین تحفہ ہے، کیا تم اس سچائی سے انکار کر سکتے ہو کہ یہ شبنم کا سب سے زیادہ مضبوط اور دیرپا جھولا ہے، کیا تم یہ سوچ بھی نہیں سکتے کہ اُدھر، دور بہت دور، اس شبستان کے گوشہ میں جو "رات کی رانی" رات بھر اپنی مہک سے فضا کو جھوماتی رہی ہے یہ اسکی بڑی بہن ہے جسکے سپرد سورج کو نذرِ سحر کے طور پر چاندی کے تھال پیش کرنا ہے؟ اور کچھ تسلیم نہیں کر سکتے تو کیا اس سے بھی انکار کر دو گے کہ یہ شاعر کا دل ہے! یہ چاندنی کا پھول!"

راجہ کے پڑپوتے ادب سے آنکھوں میں آنسوؤں کے پھول لئے ہوئے اُٹھے۔ چاندنی کے درخت پر ایک دھبہ باقی نہیں رہا۔ اسکی شاخوں کے نیچے کی زمین ہیروں سے کچھ بڑھ چڑھ کر چمکدار ہو گئی۔

گردشِ ایام سے پھر کچھ دنوں کے بعد شاعر کا گزر اس محل میں ہوا، مگر اب یہ محل، محل نہیں تھا، مندر تھا، جہاں چاندنی کے پھول کی پوجا ہوتی تھی۔

(طبعزاد) (جملہ حقوق محفوظ) (سنہ ۱۹۳۷ء)

---

جالب مرادآبادی

# سلام

تمہیں نسیمِ گلستاں سلام کہتی ہے
بہارِ حشر بداماں سلام کہتی ہے

گلوں کا سینۂ پرشوق چاک کر کے تمہیں
شمیمِ عطر بداماں سلام کہتی ہے

حسین تاروں کی بستی سے آن کر تم کو
غریبِ شبنمِ گریاں سلام کہتی ہے

حریمِ ناز میں جو باریاب ہو نہ سکی
وہی نگاہِ پریشاں سلام کہتی ہے

شفق کے روپ میں آ کے صبح و شام تمہیں
شعاعِ مہرِ درخشاں سلام کہتی ہے

نہ ہو سکی کبھی شبنم بھی جس کی محرمِ راز
وہ عصمتِ گلِ خنداں سلام کہتی ہے

حریمِ سینۂ پرشوق سے ہر اک لمحہ
ہنوز عظمتِ ایماں سلام کہتی ہے

صدائے قلبِ شکستہ نکل کے سینہ سے
بطرزِ مستِ غزلخواں سلام کہتی ہے

ہزار شوقِ فراواں سے آج گھبرا کر
ادب سے شامِ غریباں سلام کہتی ہے

مشتاق جلیلی حیدرآبادی

# تاریک دائرے

پھر اُسے اگلی زندگی یاد آگئی اور وہ یاد نہ کرنے کی کوشش میں اُلجھا رہا پھر اسے اپنا چھوٹا سا جرمن ڈیزائن مکان یاد آگیا اور اسکے ساتھ ساتھ ہاسپٹل کے سب سے اوپر والی مریضوں کی قطار جنھیں وہ روز صبح دیکھتا تھا۔ پھر وارڈ نمبر ۳ اس کی آنکھوں میں گھوم گیا وہ ریشمی بالوں والی ثریا اور بکھرے بالوں کی آغوش میں دمکتا ہوا چہرہ...... اور وہ تو محض ڈاکٹر تھا۔ اور ڈاکٹر کی ڈیوٹی تھی مریضوں کی دیکھ بھال، پھر اگر دن میں کئی بار اس کے قدم وارڈ نمبر ۳ کی طرف اُٹھ جاتے تو کوئی بات نہ تھی، کیونکہ یہ تو اس کا فرض تھا پھر وہ کیسے نہ جاتا؟ پھر یہ دوسری چیز تھی کہ اسے کچھ خوف ہو گیا اور وہ اُدھر جانے سے خود کو روکنا چاہتا، پھر وہ ایسا نہ کر سکا اور وہ برابر جاتا رہا.... پھر اس کے ہاتھ میں نازک نازک کلائی سمٹ سمٹ گئی اور وہ اس کی نبض کی رفتار کو اپنے دل کی دھڑکن سمجھا، پھر اس کی نظریں نرگسی آنکھوں کی گہرائیوں میں گھوم گئیں اور وہ شراب جیسے سرور میں بہہ گیا، اور بہتے ہوئے اُسے زندگی کی تلاش ہو گئی، پھر وہ فریبی تخیلی وادیوں میں بھٹکتا رہا اور اس کے قدم کانٹوں بھری راہوں کی سمت بڑھتے گئے، مگر وہ کانٹوں کی نوکوں پر چلتا رہا، پھر وہ سمجھا کہ اس کا دم گھٹنے لگا اس کی سانس سینے میں رُکنے لگی، اور اس نے اس پُراسرار ماحول سے نکل کر بھاگنا چاہا، پھر اس نے کوشش بھی کی، وہ رخصت لے گیا پورے ایک ماہ کی رخصت، وہ اب ہاسپٹل جائیگا ہی نہیں اور ہاسپٹل نہیں جائیگا تو گویا وہ کہیں بھی نہ جا سکے گا، اور جاتا کیسے؟ وہ تو رخصت پر تھا —— پھر تین دن اس نے گھر پر گزار دئے اور جس انتشاری حالت میں گزارے یہ وہ خود بھی نہ جان سکا وہ تو سمجھا کہ وہ ہاسپٹل میں ہے، وہ وارڈ نمبر ۳ میں سانس لے رہا ہے، اور اس کی نگاہیں مرمریں لبوں سے مس ہو رہی ہیں لو وہ اٹھا وہ تھا گھر تک میں —— پھر تو اسے اپنے آپ پر بیحد غصہ آیا اور

اس نے "میتھالوجی" کی بڑی بڑی کتابیں اپنی نظروں کے سامنے کھولدیں، پھر اس کے کانوں میں چوڑیوں کی صدائیں شہنائی بنکر بجیں، وہ پڑھتا گیا، پھر اُسے سیمیں کلائیوں میں نبض کی رفتار یاد آگئی، وہ گھبرا اُٹھا اور اضطراب کے آغوش میں ٹہلنے لگا، پھر اُس نے سوچا، ان کتابوں میں کوئی جان نہیں، وہ شنکر کے یہاں سے نئی کتابیں کیوں نہ لائے؟ —— پھر وہ زینوں سے اترتا ہوا کار میں بیٹھ گیا اور وہ سڑکوں کے پیچ و خم پر دوڑ گئی، پھر کار رُکی، وہ اُتر پڑا، اور "شفنٹ" سے وہ بالائی حصہ پر پہنچ گیا، اور سامنے وارڈ نمبر ۳...... وہ بے اختیار اس سمت بڑھ گیا اور اس کی نظریں چارٹ سے ملنے لگیں، ان دنوں ٹمپریچر زیادہ رہا، پھر اس کے ہاتھ میں حسین کلائی کسمسائی، اور اس کی نظریں گھڑی کی چھوٹی سوئی پر جم گئیں، پھر اُسے خیال ہوا کئی منٹ گزر گئے اور اس نے گھبرا کر کلائی چھوڑ دی..... پھر اس سے شکایت کی گئی کہ تین دن سے کسی ڈاکٹر نے خبر نہ لی، وہ جھنجھلا اُٹھا، اور اس نے اپنی رخصت منسوخ کرالی۔

پھر ناتواں جسم اور ناتواں ہو گیا، کھانسی شدید ہو گئی آنکھوں میں کچھ ہلکے سیاہ دائرے پڑ گئے.... اور یہ اس سے نہ دیکھا گیا اور وہ دیکھتا بھی تو کیسے دیکھتا؟ پھر اس نے اس کے والدین کو بتایا کہ وہ یوں نہ جی سکے گی، میرج کے سنی ٹوریم کے ٹریٹمنٹ کا جواب نہیں، وہ وہاں ٹریننگ کے لئے بہت جلد جائیگا، اسے بھی وہیں بھیجدیا جائے —— پھر اسے بھیجدیا گیا، اور وہ سمجھا کہ اسے سچی خوشی حاصل ہو گئی..... پھر وہ اس کا تیماردار بن گیا اور اس نے کس کس طرح اس کی دلجوئی کی یہ وہ کیا جانے؟ کارڈس کی شعبدہ بازی، بیربل کے انتہائی دلچسپ لطائف، کوہ قاف کی پریوں کی کہانی، وہ گھنٹوں ان ہی لطیف مشغلوں میں اسے لئے رہتا، اور وہ ہنستی تو ہنستی ہی چلی جاتی، پھر وہ لبوں کی دلآویز

جنبشوں میں ڈوب کر اپنی ہستی کو بھول جاتا ــــــ اور دوسری طرف تمام ڈاکٹروں سے مشورے اور بڑے ڈاکٹر کے مکان کے دن بھر میں تین تین چکر کاٹنا، یہ تو اس کے روز کا معمول ہو گیا تھا ...... پھر ایسے ہی میں "فرینک" ہو گئی وہ بھی کامیاب فرینک ــــــ وہ گردن میں کئی دن تک درد محسوس کرتی رہی اور اس نے مسلسل کئی راتیں اس کے پاس بیٹھے بیٹھے گزار دیں پھر یہ اذیّتیں اس کے لئے لذّتیں بن گئیں، اور وہ دور افق کی گھاٹیوں پر زندگی کے خواب دیکھنے لگا ...... پھر یہاں اس نے اس کی فطرت کا عمیق عمیق نظروں سے مطالعہ کیا اور اس نے عجیب عجیب باتیں محسوس کیں، پھر اسے روحانی کوفت سے دوچار ہونا پڑا، اور اس کی چند حرکتیں اس کے لئے معمّہ بن کر رہ گئیں اور وہ معمّہ کیوں نہ بن جاتیں؟ بھلا یہ بھی کوئی بات تھی کہ وہ ہنستی ہنستی چپ ہو جاتی، اس کا چہرہ اُداس ہو جاتا، اور اس کی آنکھوں سے آنسو بہہ نکلتے، پھر وہ گھنٹوں خاموش رہتی ...... اور وہ گھبرا جاتا کہ ایسا کیوں ہو گیا؟ پھر یہ وحشت کن لمحات اس سے نہ دیکھے جاتے، اور وہ اپنی الجھنوں کو دور کرنے کے لئے کاٹج نمبر ۱۱ کی طرف بڑھ جاتا۔ اس میں نجمہ رہتی تھی اس کی دور کی ایک رشتہ دار، انتہائی سنجیدہ، انتہائی سادہ مزاج، پانچسو کیسوں میں وہ صرف اُسی کیس سے آشنا تھا، اور وہ گھنٹوں وہاں گزار دیتا، بھوتوں کی کہانیاں، مُردوں کے دلچسپ قِصّے، روحوں کے تازہ تازہ حالات، وہ سب کہے جاتا، اور وہ ہنستی ہنستی تھک جاتی، پھر وہ اپنی دلی اذیّتوں کو بھولنے میں کامیاب ہو جاتا، اور اس کے قدم اپنے کاٹج کی طرف اُٹھ جاتے، پھر اس کی نگاہیں اس کے متبسّم چہرہ سے مل جاتیں، اور وہ اپنے آپ سے بے خبر ہو جاتا، پھر وہ ہفتوں کاٹج نمبر ۱۱ کی سمت نہ جاتا۔

ایسے ہی میں عید آ گئی اور اس نے "سانگلی" سے واپسی میں ایک انتہائی قیمتی مالا خریدی، اور وہ اپنے دل میں کچھ انوکھی انوکھی تمنّائیں لئے اس کے پاس آ گیا، پھر اس نے دور ہی سے مالا دکھائی، اور اس کے لبوں پر مسکراہٹ کھیل گئی، پھر وہ مالا اس کے گلے میں عجیب سا معلوم ہوا، اور اس کے حُسن میں کتنا اضافہ کر دیا، یہ وہ کیا جانے؟ پھر وہ مُسکرائی اور مُسکراتی ہوئی نگاہیں اس کی نگاہوں میں ڈالدیں اور وہ لطیف بدوش بہاروں میں سمٹ سمٹ گیا ...... پھر وہ مُسکراتے ہوئے لب سُکڑ گئے اور کلیوں کی طرح شگفتہ چہرہ کُملا گیا، پھر نیلگوں آنکھیں آنسوؤں سے بھیگ بھیگ گئیں ....... پھر وہ اس معنی خیز تغیر کو دیکھتا رہا، اور اس کی عید کی ساری خوشی برباد ہو کر رہ گئی، پھر اس کے گلے میں سانس پھنس پھنس گئی، وہ گھبرایا ہوا اٹھا اور اس کے لرزیدہ قدم کاٹج نمبر ۱۱ کی طرف اُٹھ گئے۔

ایک تو اس کا مزاج شروع ہی سے چڑچڑا تھا اور بیماری نے اور بھی چڑچڑا بنا دیا، اور ان چیزوں کا اثر سیدھا اس کی غذا پر پڑتا تھا۔ کہدیا آج ٹماٹے کا عرق نہیں پیا جائیگا، اور دودھ انڈے سے تو جی اُکتا گیا، اور موسمبی کے نام پر تو اسے سچ مچ غصّہ آجاتا ــــــ پھر اس کی اسے کتنی خوشامدیں کرنی پڑتیں؟ اور اُسے ڈاکٹری کے لکچر دئے جاتے، اور خون کی پیداوار کے بارے میں سمجھایا جاتا کہ زندگی کا دوسرا نام غذا ہے پھر اس کی ضد اس کے لئے خطرناک ثابت ہوگی، اور وہ سوچے تو کہ اسے کتنی صحت ہو گئی، پھر اس کی یہ ذرا سی لغزشیں حاصل شدہ قوت کو ضائع کر دیں گی، اور اُسے ہرگز ایسا نہ کرنا چاہئے پھر یہ کوئی عقلمندی بھی تو نہیں کہ اپنے باپ کو تباہ کر دیا جائے، اور وہ سوچے تو اسے کتنی مصیبتوں سے دوچار ہونا پڑا، کیسے کیسے پہاڑ ٹوٹ پڑے اور وہ ان سب کا مقابلہ کرتی گئی، اور اسے یہی کرنا چاہئے تھا، پھر اس نے ایسا ہی کیا، مگر اب اسے اور قوی ارادوں سے کام لینا ہوگا، اور اس کی کٹھن گھڑیاں رہ ہی کتنی گئیں، یہی دو چار مہینہ، وہ برابر پہلے کی طرح مضبوط رہے گی .......

پھر اس کی ضد زیادہ دیر نہ رہ سکتی اور ٹماٹے کے رس کا گلاس اس کے ہاتھوں میں آجاتا، پھر روز کے پروگرام پر وہ عمل کرنے پر مجبور ہو جاتی، اور وہ محبّت پاش نظروں سے اُسے دیکھتا ہوا خوش ہو جاتا کہ وہ اس کے کچھ تو کام آسکا۔

اے بی کے کورس کو ختم ہونے میں صرف چھ مہینہ رہ گئے پھر اس کے وزن میں ہر ہفتہ دو پونڈ کا اضافہ ہوتا رہا، اور اس کے گالوں کی زردی شفق شام جیسی سُرخیوں میں تبدیل ہو گئی ــــ آنکھوں کے حلقے دُور ہو کر اُبھر گئے، پھر اس کا چہرہ جوانی کی نئی بہاروں سے تمتما اٹھا اور اس کے سارے جسم میں خون کی روانی تیزی سے دوڑ گئی، پھر اس کی آنکھیں آسمان کے تاروں جیسی چمک سے معمور ہو گئیں اور مقناطیسی ذرّات اس کی آنکھوں میں اور گھل مل گئے، پھر کلائیوں میں چوڑیاں پھنس پھنس گئیں اور

اسے دوسری چوڑیاں پہننی پڑیں، پھر اس کی باہیں گداز گداز باہیں بن گئیں، اور سُرخ دھاریاں یاقوتی ہونٹوں سے لپٹ لپٹ گئیں، اور اس کے ناتواں قدم قوی ہو گئے، پھر اسے اجازت مل گئی اور وہ سنی ٹوریم کی حدود میں گھومنے لگی، پھر وہ مریضہ کے بجائے حسینہ ہی حسینہ بنکر رہ گئی —— یہ سب کس کی محنتوں کا نتیجہ تھا؟ یہ وہ خوب جانتا تھا، پھر اودی اودی شلوار اور دھانی دھانی آنچل میں سموئے ہوئے غیر فانی حُسن کے بے پناہ جلووں میں وہ گم ہو گیا، اور نرم و ملائم زلفوں کی جھنڈ میں کھوتا ہوا نہ جانے وہ کہاں سے کہاں پہونچ گیا، پھر اُسے محسوس ہوا وہ ایک ایسی دُنیا میں سانس لے رہا ہے جہاں زندگی محبت کیلئے سجدہ ریز تھی، جہاں کا ذرّہ ذرّہ مسرتوں سے ہم آغوش تھا....

پھر وہ ان ہی خواب جیسی کیفیتوں میں ڈوبا رہا، اور گھنٹوں ڈوبا رہا، پھر اُسے دُنیا کی ہر چیز معمّہ معلوم ہوئی، اور وہ ہر معمّہ کو حل کرنے میں خود ایک معمّہ بن کر رہ گیا۔

ہوا مریضوں کے سانسوں کی طرح سر سرائی اور جھاڑیوں کے جھُنڈ میں سورج کی ناتواں کرنیں ڈوب گئیں..... وہ

٦٠ کاٹج نمبر ۱۱ کی طرف سے مُڑتا ہوا سنی ٹوریم کی حدود سے دُور ہو گیا اور وہ ناہموار سی زمین اور چھوٹے چھوٹے ٹیلوں کے درمیان دیر تک چلتا رہا، پھر وہ ایک بلند سی جگہ بیٹھ گیا —— اور دُور سے کاٹجوں کی قطاریں سیاہ لکیریں بن گئیں، پھر اُن میں کی مدھم روشنی قبروں پہ جلتے ہوئے چراغ کی طرح معلوم ہوئی، پھر وہ سوچا، یہ اس کا یہاں دوسرا سال شروع ہو گیا، مگر وہ اس طویل عرصہ میں کچھ بھی تو نہ کر سکا، دیکھا جائے تو اسے کیسے کیسے مواقع حاصل ہوئے اور اس نے ضائع کر دئے، اسے کہدینا چاہئے تھا مگر وہ کہتا تو کیا کہتا، آج تک اسے مناسب الفاظ ہی نہ ملے جن میں وہ اظہار تمنّا کرتا، اور یہ تو کہنے کی باتیں نہ تھیں، سمجھنے کی باتیں تھیں..... پھر اس نے تو اس کے لئے اپنی زندگی برباد کر دی نوکری چھوڑ دی، سارے دلچسپ مشغلے تباہ کر دئے، اور وہ ایسا کر کے بھی خوش تھا، کیونکہ اسے بے پناہ محبت تھی، اور وہ خود اس کا اندازہ مشکل سے کر سکتا تھا، پھر اس کی سمجھ میں گھنٹوں نہ آسکا کہ وہ کرے تو کیا کرے، وہ اتنی بھولی نہ تھی، نا سمجھ نہ تھی، پھر اسکی محبّت بھری نظروں کو نہ سمجھنا کیا معنی؟ آجتک اس کے ساتھ وہ سیر کو نہیں گئی، آخر کیوں؟ —— پھر اُسے خیال ہوا وہ بغیر اس کے جی تو نہ سکے گا، اور اگر اس کو اس کی محبت نہ حاصل ہو سکی تو گویا اس کی زندگی تاریک ہو گئی، مگر کیا اسکی ہمدردیوں کا اس کے دل پہ کوئی اثر نہ ہوگا؟ یہ کس طرح ممکن تھا——

پھر اسے اس میں ایک دم تغیّرات کے اکثر پیدا ہو جانے کا بُری طرح احساس ہوا، اور وہ سمجھا اس کی آڑ میں یقیناً کوئی راز ضرور مضمر ہوگا، مگر وہ اس راز کو حل کرے تو کیسے کرے یہ وہ کسی طرح نہ جان سکا —— پھر وہ جتنا سوچتا گیا اُتنا ہی اُلجھتا گیا، پھر وہ زندگی کے نشیب و فراز کے بھنور میں گھر گیا اور دیر تک گھرا رہا، پھر ایسے ہی میں اس نے تصفیہ کر لیا کہ وہ اپنی بزدلی کو چھوڑ دیگا، اور وہ اس سے زندگی کی بھیک مانگے گا اور برابر مانگے گا، پھر اس کی گھڑیاں روح پرسکونوں کی زد وں میں گزرنے لگیں گی، اور اس کے کانوں میں نغمۂ حیات کی دُھڑکنیں تانیں ٹکرائیں گی، پھر وہ محض شُبک شُبک سے شیریں کر رہ جائے گا —— پھر ہواؤں کی موجیں اس کی ریشمی قمیص کو کپکپاتی ہوئی گزر گئیں، اور اس کی نظر افقی وادیوں میں اُبھرتے ہوئے تاروں پر پڑی پھر اِن کی نوکوں سے ٹکراتی ہوئی تاریک دائروں میں دھند لاگئی، پھر وہ کسی گہری سوچ میں ڈوب گیا....... دفعتاً کسی کی آہٹ کی صدا اس کے کانوں میں گونجی، اور اس نے ایک سمت نظریں گاڑ دیں، پھر تاریکی میں ایک دھبّہ بتدریج اس کے قریب ہوتا گیا، اور وہ بے اختیار پوچھ اُٹھا۔

”تم کہاں نجمہ؟“

”بس یوں ہی چلی آئی، اب تو مجھے تفریح کی اجازت مل گئی ہے“

وہ بولا ”اتنی دور چلے آنے کی کیا ضرورت تھی، چلو واپس چلیں“

”اب آگئی ہوں تو کچھ دم لیکر ہی چلوں گی۔“

وہ ایک پتھر پہ بیٹھتی ہوئی بولی، پھر اس کی تنفس کی موجیں تیز تیز ہوائیں ملتی گئیں، وہ کافی تھک گئی تھی، پھر گلابی رنگ کا پلّو بالوں کے گرد لپٹا ہوا چہرے کی رنگت کی طرح نکھر گیا تھا۔ اور آنکھوں میں برق جیسی قوتیں مچلی جا رہی تھیں ———

پھر وہ اس سے کہنے لگا ”یہ تم چھوٹے چھوٹے ناہموار سے ٹیلے جو دیکھ رہی ہو، یہ محض ٹیلے ہی نہیں، ان کے نیچے تو ایک دُنیا

آباد ہے، بالکل ہماری ہی طرح دُنیا، ہماری طرح مکانات، اور یہ بستی جنوں کی بستی کہلاتی ہے، ان میں بھی بادشاہ ہوتا ہے، ان میں بھی رعایا ہوتی ہے، مگر جیسے ہمارے یہاں جنگ ہوتی ہے وہاں نہیں ہوتی اور نہ ہونے کی وجہ یہ ہے کہ وہاں کسی کی کوئی آرزو ہی نہیں، پھر وہاں لڑائی کیا معنی؟ مگر ہاں اب تو سُنا ہے وہ ہوائی جہاز بھی بنانے لگے ہیں، کوئی تعجب کی بات نہیں وہ برابر بنا سکتے ہیں........ مگر اُن کی اصلی شکلیں خدا دشمن کو نہ دکھائے، یہ لانبے لانبے دانت، اور سر چار گز کا اوپر کی سمت، اور اسی کی مناسبت سے اتنے ہی دُگنے ہاتھ، اور اتنے دُگنے پیر، بالکل مُردوں کے ڈھانچوں کی طرح پتلے پتلے، اُف اس خیال سے میرے رونگٹے کھڑے ہوئے جا رہے ہیں ——"

"بس بس تمہیں اِن بے پر کی باتوں کے سوا آتا ہی کیا ہے۔" وہ ہنستی ہوئی بولی "سنجیدہ گفتگو تم کیا جانو"——

—— وہ پھر مُسکراتے ہوئے اُٹھا اور دونوں کے قدم ایک ساتھ اُٹھتے گئے، پھر گرے ہوئے تاروں کے کمپونڈ سے وہ ملے ہوئے چلتے رہے —— پھر وہ خاموش دُنیا میں چلنے لگے،

—— ہر طرف مہیب سکوت بکھرا ہوا، اور اسی سکوت میں مریضوں کی ہزاروں سانسیں گھلی ہوئی، اور اسی کثیف خاموشی میں انسانوں کی نحیف اور کمزور کھانسی کی بھیانک صدائیں اور کبھی کبھی ایک دلدوز چیخ سینۂ سکوت کو توڑتی ہوئی چاروں سمت موت کا ڈراؤنا اور وسیع آغوش کھلا ہوا اور اس میں سہمی ہوئی نوجوانیاں، زندگی کی انتہائی وحشتناک تصویریں، بے بسی اور بے چارگی کی عجیب عبرت انگیز دُنیا، جہاں انسانوں کا وجود ہوتے ہوئے بھی ایک مستقل سناٹا وہ بھی گھبرایا ہوا، پھر وہی ایک ہی ڈیزائنوں کے تین کمروں والے مکانات اور بالکل ایک سمت مسہریوں کا رُخ اور ویسی ہی ساری مسہریاں، اور ان میں ایک ہی طرح لیٹے ہوئے مریض، پھر سامنے ویسی ہی چھوٹی سی ٹیبل، اور اس میں ویسے ہی رکھے ہوئے تام چینی کے ڈھکن دار اُگالدان، جیسے ایک ہی بیمار سارے کاٹیج میں سانس لے رہا ہو —— پھر ہوا کی لہروں میں پیروں کی چاپیں لرزتی گئیں اور وہ اس کے کاٹیج میں اسے چھوڑتا ہوا اپنے کاٹیج کی سمت بڑھ گیا، یہ تو طے تھا ہی کہ وہ آج سب کچھ کہہ دیگا، اور اسی خیال کے تحت اس کے قدم تیز ہو گئے

پھر جیسے ہی وہ کمرے کے اندر داخل ہوا، اُس نے کاغذ کے ایک پُرزے کو تیزی سے تکیہ کے نیچے چھُپا لیا، اور وہ کچھ سمجھا اور کچھ نہ سمجھا، اس کے چہرے پر آج ایک خاص رنگت دوڑی ہوئی تھی، اور وہ اُسے مصوّر کی ایک دلکش تصویر کی طرح نظر آئی، پھر وہ اس سے گھنٹوں باتیں کرتی رہی، اور وہ ہر سیکنڈ ارادہ کرتا رہا کہ وہ اب سب کچھ کہہ دیگا، پھر وہ سوچتا کا سوچتا رہ گیا........ پھر اس کی نگاہیں مرمریں جسم سے ٹکرائیں اور رنگین لبوں کے حسین زیر و بم کو روندتی ہوئی پھول جیسے چہرہ کے گرد جم گئیں، پھر مدہوش کن لمحوں نے اسے اپنے آغوش میں چھپا لیا اور وہ بھول گیا اسے کیا کہنا تھا؟

پھر ایسے ہی میں کرسمس آ گئی اور دُنیائے "سنی ٹوریم" رنگا رنگ کی جھنڈیوں سے آراستہ ہو گیا، پھر دواخانہ کے ہر ملازم کو نئے نئے کپڑے تقسیم کئے گئے، اور نرسوں کا لباس آج بجائے سفید رنگ کے رنگ برنگ کے رنگوں میں نہا گیا، پھر ان کی ٹولیوں کی ٹولیاں چاروں طرف بکھر گئیں، پھر حدِ نظر تک خلافِ معمول زندگی دکھائی دینے لگی، اور ایک مسرت کی لہر تھی کہ ہر سمت دوڑی ہوئی تھی، پھر بینڈ کی ہلکی ہلکی تانوں ٦١
نے مریضوں کے جسم میں ایک نئی روح پھونک دی، اور ان کی نگاہیں دریچوں میں سے ہوتی ہوئی سامنے والے میدان کے چھوٹے سے مجمع پر جم گئیں، اور یہ دُنیا سے علیحدہ گوشہ بھی دُنیا کی شورشوں میں گم ہو گیا —— پھر ہوا کی نذ میں جھنڈیوں کی قطاریں لرزتی گئیں، اور شام کا دھندلکا پھیلتا گیا پھر مخصوص حصار میں گول دائرے کی طرح بجلی کے چھوٹے چھوٹے لال اودے بلب روشن ہو گئے، اور اس کے عین درمیان ایک بڑا ہال روشنیوں کے طوفان میں جگمگا اُٹھا، اور دور سے یہی منظر ایک حیات افروز منظر بن گیا —— پھر صبح کے گجر کے ساتھ ساتھ نغموں کی لطیف صدائیں ہوا کے دوش پر بہہ گئیں اور شعریت انگیز سکوت ہر سمت چھا گیا، پھر سارے سنی ٹوریم پر ایک مدہوشی سی چھا گئی...... پھر قریب ہی سے "کرسمس مبارک" کی صدا گونجی اور ایک نرس اس کی ٹیبل پر کچھ رکھ گئی، یہ بڈھے ڈاکٹر کی طرف سے کرسمس کا تحفہ تھا، پھر نازک نازک اُنگلیوں میں وہ "پیکٹ" گھومنے لگا، اور اس میں چاکلیٹ نظر آئے پھر قرص کی گولیاں اس میں سے نکلیں، اور ایک چھوٹا سا اسٹیچو،

پھر اس کے ساتھ ساتھ ایک ڈبیا، جس میں معمولی مگر انتہائی خوبصورت انگوٹھی، پھر اس نے ٹیبل پر اسٹیچو رکھتے ہوئے اپنی چھوٹی سی انگلی میں انگوٹھی پہن لی، اور دیر تک اسے دیکھتی رہی، پھر نہ جانے کیا جی میں آیا، اس نے وہ انگوٹھی اُتاری اور اس کی سمت بڑھا دی، اور وہ اپنی انگلی میں انگوٹھی پہنتے ہوئے ایک نامعلوم کیف میں ڈوب گیا، پھر اس کی نظر انگوٹھی کے کناروں سے مس ہوتی ہوئی اُس کی نگاہوں سے مل گئی اور اس کے لبوں سے نکلنے کے لئے چند جملے بے تابانہ تڑپ اُٹھے، پھر اس نے گھبرا کر اپنی نگاہیں ہوا سے لہلہاتی ہوئی جھنڈیوں پر گاڑ دیں۔

پھر صبح کی دھڑکنیں گوشۂ مشرق میں پھیل گئیں، اس کا دل نہ جانے کیوں گھبرا اٹھا، پھر وہ چمن کے پھولوں کی، نکہت پاش پھولوں کی فضاؤں میں سانس لیتا ہوا میرج کے شہر کی سمت بڑھ گیا، کچھ نہیں، صرف چند بڑی دوکانیں اور تنگ و تاریک گلیوں کے سوا کچھ نہ تھا، پھر اس کے قدم سرکاری ہاسپٹل کی طرف اُٹھ گئے اور اسے اپنا ہاسپٹل یاد آگیا، بالکل وہی مریضوں کی قطاریں اور وہی مسہری پر نمبر ۱ و نمبر ۲ کے نشانات، کسی کے کراہنے کی آواز اور کوئی موت سے ہم آغوش ——— پھر وہ ہر مریض کے چہرے کو بغور دیکھتا ہوا گزرنے لگا، پھر اس کا جی اکتا گیا، اور وہ لوکل کی طرف لپکا، پھر "سانگلی" میں وہ اُتر پڑا، اور اسٹیشن کی حدوں سے دُور ہو کر وہ ایک شاہراہ پر چلنے لگا، کشادہ کشادہ سڑکوں پر کبھی ایک آدھ موٹر گزر جاتی تو گزر جاتی، ورنہ وہی سائیکلوں کی بھیڑ ——— پھر اسے لڑکوں اور لڑکیوں کی ٹولیاں فٹ پاتھ پر چلتی ہوئی نظر آئیں، کسی کے ہاتھ میں کتابیں کسی کے ہاتھ میں بستہ اور کسی کے ہاتھ خالی، ان میں سے بعض انتہائی حسین شکلیں نوشگفتہ کلی کی طرح نظر آئیں، اور اس کے ساتھ ساتھ چند ایسی صورتیں بھی نظر آئیں جنھوں نے اُن نوخیز بہاروں کو بھی پژمردہ بنا دیا، اور وہ سرسری نظر ڈالتا ہوا گزر گیا پھر وہ ایک دوکان کی طرف بڑھا، اُسے ایک ٹانک اس کے لئے خریدنی تھی، اور وہ بوتل کو جیب میں رکھتا ہوا چل دیا ———

پھر وہ ایک سنیما کے بوڈ کے پاس رُک گیا، اور اُسے یاد آیا کہ "دشمن" اس کا دیکھا ہوا تھا، اور اس نے اس کھیل کو بے حد پسند کیا تھا، اور واقعی میں تھا بھی بڑا پاکیزہ فلم، مگر تھا دق کا، ........ پھر وہ ان ہی الجھنوں میں آگے بڑھتا گیا، اور

اسی طرح اس نے کئی گلیاں اور طے کیں، پھر وہ راجہ صاحب کی پُرانی وضع کی کوٹھی پر سے گزرتا ہوا بہتے ہوئے کرشنا گھاٹ پر سانس لینے لگا، پھر ہوا کے پانی میں سوئے ہوئے جھونکوں نے اس کی ساری تھکن فوراً دور کر دی، پھر اس نے کوٹ کے بٹن کھول دئے اور پانی کی سطح کے قریب بیٹھ گیا ——— اور وہ کاندھوں پر گھڑے لئے سیڑھیوں سے بل کھاتی ہوئی دوشیزاؤں کی ٹکڑیاں اتریں، اور ساڑیوں کو سمیٹتی ہوئی پانی میں کچھ دور چلی گئیں، پھر جسمِ سیمیں کا عریاں حصّہ پانی میں چاند کی کرنوں کے عکس کی طرح معلوم ہوا، اور نازک نازک شانے گھڑوں کے بوجھ سے جھک جھک گئے، پھر ماتھے پر لال لال ٹیکا آسمان کی پیشانی پر تنہا تارے کی طرح نظر آیا، اور آہستہ آہستہ سیڑھیوں پر قدم رکھتی ہوئی وہ نظروں سے اوجھل ہو گئیں ——— پھر وہ پانی کی موجوں کو دیکھنے لگا، اور وہ سوچا، عجیب اضطراب ؟ سینۂ آب کو سکون ہی نہیں ؟ ہمیشہ لرزیدہ زندگی ؟ پھر اسے وہیں کہیں ایک کشتی دکھائی دی، اور اسے خیال ہوا کہ وہ اس کو ایک دن ضرور سیر کرائے گا، اور دونوں دور تک نکل جائیں گے، دریا کے بیچ و بیچ میں کشتی رینگتی چلی جائے گی، پھر اگر ایسے ہی میں طوفان آگیا اور کشتی ڈوب گئی تب ؟ پھر اس نے گھبرا کر آنکھیں موند لیں ——— پھر جھاڑ کی ٹہنیاں آپس میں ٹکرائیں، اور اسے احساس ہوا یہ اس کا تیسرا گھنٹہ گزرنے لگا، پھر بھی اس ماحول سے اس کا جی نہ بھرا، اور وہ چاہتا تھا وہ ایسے ہی بیٹھا رہے، پھر مغربی کناروں میں سورج سُرخ ہونے لگا، اور بڑے بڑے پہاڑوں کی چوٹیوں پہ زرد زرد کرنیں ناچتی ہوئی ڈوب گئیں، پھر اسے اِکبارگی محسوس ہوا کہ آج اس نے صبح سے نہیں دیکھا، اور اتنا وقت وہ کیونکر گزار سکا ؟ یہ اس کی سمجھ میں نہ آسکا...

....... پھر ہوا سرسرائی اور وہ اس کی آغوش میں چل دیا، پھر وہ ایک لاری میں سوار ہو گیا، اور لاری شہر کے ممتاز لوگوں کے مکانوں سے گزرتی ہوئی "سنی ٹوریم" کے پاس رُک گئی، پھر وہ دُنیا کے ایک علیحدہ گوشے میں چلنے لگا، اور اس کے قدم تیز ہوتے گئے، پھر اس کے کانوں میں "رضوی، رضوی" کی دو بار جیسے صدائیں گونج گئیں، مگر وہ رُکا نہیں چلتا گیا، پھر اس کی نظریں دور ہی سے اپنے کالج کی طرف اُٹھ گئیں، پھر اسے کوئی نئی شبیہ نظر آئی، اور وہ حیران حیران سا وہاں پہنچا، پھر اسے معلوم ہوا کہ

نووارد کا نام زیدی، اُس کا کوئی رشتہ دار، نوجوان سا، یہی بیس بائیس سال عمر ہوگی، سیدھے علی گڑھ سے یہاں آنا ہوا ـــــ پھر اس کی سہمی ہوئی نظر ارغوانی چہرے پر پڑی، اور اس کا چہرہ اسے پھول کی طرح شاداب نظر آیا، اور لبوں پر اک ہلکی ہوئی مُسکراہٹ پھیلی ہوئی تھی، پھر اُسے خیال ہوا وہ اتنی حسین اس سے پہلے کبھی نظر نہ آئی، پھر ان دو تتوں کی نگاہوں کے ایک ہلکے سے تصادم نے اسے نجانے کیا بنا دیا، پھر اس کی آنکھوں میں ایک دم تاریکیاں سما گئیں ـــــ اور اس کے قدم کاٹج نمبر ۱۱ کی سمت تیزی سے اُٹھ گئے۔

پھر وہ چمن کی بنچ پر بیٹھا ہوا کچھ کھانسا، اور پسینہ کے قطرے اس کی پیشانی پر کچھ ناچنے لگے، پھر سستی سے اس نے اپنی بھیگی ہوئی پیشانی پونچھ لی، اور اس کی نگاہیں دُور دُور شام کے دھوئیں میں گھومتی ہوئی سامنے چھوٹے سے اسٹیشن پر جم گئیں، پھر سبز ساڑی کے آغوش میں گلابی گلابی چہرہ بالکل پتوں کی آڑ میں چھپے ہوئے پھول کی طرح معلوم ہوا، زلفیں سنوری ہوئی اور پلّو سر سے ڈھلکا ہوا........ پھر وہ بہکی ہوئی چال چلنے لگی اس کے بازو سے ایک بازو اور مل گیا، پھر دونوں دوش بدوش چلتے ہوئے صدر دروازے میں داخل ہوئے، اور وہ ہاتھوں میں ہاتھ ملائے ہوئے ایک سمت بڑھ گئے، پھر کچھ دور چل کر وہ اس کے شانے کا سہارا لئے چلتی رہی، اور دونوں کے قدم ایک ساتھ اُٹھتے گئے........ وہ اس طرف دیکھتا رہا اور دیکھتا گیا، پھر اس کی نظر دُھندلا گئی، اور پلکوں تلے کالی راتیں اُمنڈ اُمنڈ گئیں، پھر وہ تلخیوں کے تیز و تند دھارے پر بہنے لگا اور بجلی کی تیزی کی طرح بہنے لگا، پھر زندگی کے کئی المناک نقشے اُس کی آنکھوں کے سامنے کھنچ گئے، اور وہ ان نقشوں کی بھیانک لکیروں میں پس پس گیا، پھر اسے دُنیا کی تمام رعنائیاں حوادثات کے غضبناک طوفان میں گھرتی ہوئی نظر آئیں، اور آن کی آن میں برباد ہوکر رہ گئیں، پھر اُس نے دُنیا کی حدود سے ہٹ کر چلنا چاہا، مگر اسے معلوم ہوا تاریکی کے سوا کچھ نہیں، پھر اس کی نظریں ایک کملائے ہوئے پھول پر پڑیں، جس کی گلابی پتیاں زرد پڑ چکی تھیں اور وہ مارے ندامت کے ٹہنی سمیت زمین کی طرف جُھک گیا تھا، پھر وہ گھبرا کر اُٹھا، اور اس کے ڈگمگاتے ہوئے قدم بڑھ گئے، پھر اس نے اپنے آپ کو کاٹج نمبر ۱۱ میں سانس لیتے ہوئے محسوس کیا۔

پھر ہوا پتوں سے ٹکرائی اور رات ظلمتوں کے چشموں میں بہتی گئی، پھر بادلوں کے بھورے اور سیاہ تودے چاند تاروں کا آسمان بنے ہوئے دُور تک پھیل گئے، اور ہلکی سی گرج کیساتھ ہی بجلی تڑپ تڑپ گئی...... پھر وہ بستر پر کروٹیں بدلتا رہا، مگر نیند اس سے کوسوں دُور تھی، اور وہ کچھ نہ سوچنے کی کوشش میں سوچتا گیا، پھر اس نے سوچا کیا؟ یہ وہ خود نہ جان سکا ـــــ دفعتاً کچھ باتوں کی آوازیں سامنے والے کمرے سے آتی ہوئی سُنائی دیں، اور اس نے ساری توجہ سے اُس طرف کان لگا دئے، وہ بولی "تم کیا جانو؟ تمہارے بغیر اتنے دن میں نے کیسے گزار دئے، اگر یقین نہ آئے تو ڈاکٹر سے پوچھ لو ـــــ" پھر اس نے زور سے اپنے کانوں میں اُنگلی دھر لی، اور اس کی سانس لمحہ بھر کے لئے رُکی اور چلنے لگی، پھر اسے رات کے سینے میں بڑے بڑے گھاؤ پڑتے ہوئے نظر آئے جس میں موت کی بھیانک شکلیں اور بھیانک ہوگئیں اور وہ پھٹی پھٹی نظروں سے اس طرف دیکھا کیا، اور اس کے جسم کا رواں
۶۳ رواں کسی نامعلوم خوف کی لرزش میں کانپ کانپ گیا، پھر بجلیوں کی یورشوں میں اس کی جوانی کی بہاریں جُھلس جُھلس گئیں، اور وہ اپنی خوابیدہ تمنّاؤں کے جلے ہوتے ڈھیر کو دیکھ کر مُسکرا اُٹھا، پھر اسے محسوس ہوا، اسے تاریکیوں کے وسیع ترین غار میں دھکیل دیا گیا، اور وہ اس میں چل پڑا، پھر نکیلے پتھروں کی مسلسل رگڑ نے اس کے جسم کو چھلنی کر دیا، اور وہ بے ہوش ہوکر گر پڑا ـــــ ـــــ پھر ہوا کے تیز تیز جھونکے کھڑکیوں کے پٹوں سے ٹکرا کر وحشتناک آوازیں پیدا کرنے لگے، اور خاموشیوں میں تمام درختوں کی بیک وقت شورشیں آواز کی ایک دُنیا بن گئیں ـــــ ـــــ پھر اسے اس کے بائیں بازو کے ہلکے ہلکے درد کی آغوش میں دل کی ملبوس دھڑکنیں سُنائی دینے لگیں، اور وہ بے مائیگی اور بے چارگی میں لانبی لانبی سانس لینے لگا...... پھر اس کی آنکھوں سے بے اختیار آنسو بہتے گئے، اور وہ سمجھا اس کے سارے جسم پر زہریلے جراثیم رینگنے لگے، پھر وہ پسینہ میں نہا اٹھا، اور اس کا تنفس تیز سے تیز تر ہوتا گیا۔

پھر تاریکیاں چھٹیں، اور ۳۰ نومبر کی صبح بتدریج پھیلنے لگی، پھر اُسے یاد آیا، انجکشن لئے ہوئے پورا ایک مہینہ ہوگیا، پھر

آج اس کے انجکشن لگے گا۔ یہ توسنی ٹوریم کا قانون تھا کہ ہر بیمار کو ایک ایک مہینہ بعد یہ جاننے کے لئے انجکشن دیا جاتا کہ وہ متاثر تو نہیں ہوا؟ اور اسی اصول کے تحت آج اسے انجکشن لینا تھا، پھر اس نے اپنا نیا سوٹ نکالا اور آئینہ میں گھنٹوں ٹائی لگائی گئی، پھر اس کی نظر کسی متبسم لبوں کو چومتی ہوئی کسی سمت دوڑ گئی، پھر وہ وارڈوں کے گرد و پیش میں چلتا ہوا صدر ہال پہنچ گیا، پھر انجکشن سوئی اس کے سیدھے بازو میں لمحہ بھر کے لئے چبھی اور الگ ہوگئی، پھر سارے ڈاکٹروں کی نگاہیں اس کے بازو سے لپٹی رہیں، پھر دیکھتے ہی دیکھتے اس کا بازو سوج گیا اور ڈاکٹر کرسچین چیخ اٹھا "اسے کاٹیج نمبر ۳ میں لٹا دو"۔۔ ـــ پھر اسے لٹا دیا گیا، مگر اس کے لبوں پر بدستور مسکراہٹ کھیل رہی تھی، یہ خبر بجلی کی طرح تمام میں دوڑ گئی، پھر وہ بھاگی بھاگی اس کے پاس آئی، اور آکر بولی۔

"یہ کیسا ہوگیا ڈاکٹر؟" وہ یہ کہکر دیر تک روتی رہی، پھر وہ آنچل میں آنسوؤں کو جذب کرتی ہوئی بولی۔ "میرے اچھے ہونے کی تمام خوشی برباد ہوگئی" وہ پھر رو پڑی ـــ ـــ اور وہ آنسوؤں کی ٹیڑھی ٹیڑھی لکیریں دیکھتا ہوا خوش ہوگیا کہ محبت کی انتہائی معراج اس سے زیادہ اور کیا ہوسکے گی؟

"میں جا رہی ہوں ڈاکٹر" اس کی رگوں میں زندگی کی لہریں دیکھ کر اس کے لبوں پر تبسم پھیل گیا، پھر اس نے لیٹے ہی لیٹے "اچھا" کہا ـــ پھر ہوا مریضوں کی اکھڑی ہوئی سانسوں کی طرح گزر رہی، اور پیپل کے درخت کے پیچھے سورج کی کرنیں لرزیں اور دم توڑ دیا۔۔۔۔۔۔۔ پھر اس کی کار کاٹیج نمبر ۱ کی طرف سے مڑتی ہوئی "سنی ٹوریم" کی حدوں سے دور ہوگئی ـــ اور وہ سوچتا رہ گیا کہ وہ کیا سوچ رہا تھا، پھر اس کا ذہن زندگی کے مختلف گوشوں میں دوڑ گیا، اور دیر تک دوڑتا رہا، پھر آنکھوں میں تاریکی کے مہیب پردے سما گئے اور وہ گم صم بیٹھے کا بیٹھا رہ گیا، پھر اسے قلب و روح کی راہیں مسدود ہوتی ہوئی نظر آئیں اور وہ گھنٹوں ان ہی راہوں پر چلتا رہا۔۔۔۔۔۔ پھر ایسے ہی میں پانی کی تیز تیز بوندیں طوفانی ہواؤں کو چیرتی ہوئی برسنے لگیں، اور ساری کائنات ایک مسلسل شور میں نہا اٹھی، پھر اس کاٹیج سے اس کاٹیج کی نظر آنے والی روشنی مدھم ہوگئی اور ہر طرف ایک خوفناک سناٹا چھا گیا، پھر بجلیوں کی چشمک زنی لمحہ بہ لمحہ بڑھتی گئی ـــ پھر کھڑکی سے ہلکی ہلکی پھوار چھن چھن کر اس کے بستر کی شکنوں میں جذب ہوتی گئی، اور وہ اس طرف توجہ نہ کرتا ہوا کسی الجھن میں ڈوب گیا، پھر طرح طرح کے پریشان کن خیالات اس کے دل کی گہرائیوں میں بیدار ہوتے گئے، اور وہ اپنے وجود سے خوف زدہ ہوتا گیا، پھر سامنے دیوار پر کچھ نقوش بننے لگے، اور کسی کے لبوں کی حسین حرکتیں اسے یاد آگئیں، پھر ایک دلآویز چہرہ اس کی آنکھوں میں پھر گیا، اور جیسے "میں جا رہی ہوں ڈاکٹر" کی دلدوز صدا اسے سنائی دینے لگی، اور اس کے ساتھ ہی کچھ قدموں کی آہٹ اس کے کانوں میں آئی، وہ پکار اٹھا "ثریا ثریا" ـــ مگر اس کی نظریں کسی اداس چہرے سے مل گئیں، اور وہ گھبرا کر پوچھ اٹھا "تم کہاں نجمہ!" اور وہ زبردستی لبوں پر مسکراہٹ پیدا کرتی ہوئی بولی "یوں ہی آگئی رضوی" پھر وہ وہیں ایک کرسی پر بیٹھ گئی، وہ بری طرح تھک گئی تھی۔

"اتنی رات کو"

"ہاں ڈاکٹروں نے چلنے سے روک دیا ہے، چھپ کر آئی ہوں"

"پھر تم کیوں آگئی نجمہ، دیکھو تو سنبھل کر گر رہی ہو"

پھر اس کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے اور نہ جانے وہ کیوں دیر تک روتی رہی، پھر اس کی سانس رکتی ہوئی چلی اور وہ اس کا بھیگا ہوا جسم سرد سرد جھونکوں سے کپکپا گیا۔ ـــ وہ اسے دیکھتا رہا مگر اس کی سمجھ میں نہ آسکا کہ ایسا کیوں، پھر وہ عالم محویت میں سانس لینے لگا، اور اس کے دل و دماغ کی ساری قوتیں سلب ہوکر رہ گئیں، پھر ایک نامعلوم بے ہوشی نے اسے اپنی آغوش میں لے لیا ـــ پھر وہ چونکا، مگر وہ جا چکی تھی۔

پھر اس کی خواہش پر اسے کاٹیج نمبر ۵ میں منتقل کر دیا گیا، اور وہ وہاں چیخ کر اور بھی اداس کر دیا گیا، پھر اسے محسوس ہونے لگا جیسے وہ لیٹی ہوئی ہے، وہ بیٹھا ہوا ہے، اور ایسے میں اسے دنیا بھر کی باتیں یاد آگئیں، اور وہ شروع سے ایک ایک دن

یاد کرتا گیا ——— اور اس کی نبض کی رفتار سست پڑتی گئی۔

پھر ایک شب وہ سوچتا رہا کہ اس کے اتنے تار آئے مگر اس نے ایک کا بھی جواب نہ دیا، اور یہ اس نے بُرا کیا، پھر اُس نے سوچا خیر کل وہ کئی تار ایک ساتھ بھیجدیگا، اور ابھی اس نے اچھی طرح تصفیہ بھی نہ کیا تھا کہ چھمن کی آواز اُسے سُنائی دی، پھر اُس نے سُنا، وہ کلّو کی ماں سے کہہ رہا تھا "کمار بابو نے رات سانس توڑ دی" ——— پھر اسے کھانسی کے ایک شدید دورے نے بے جان کر دیا، اور وہ بمشکل مسہری کے سہارے بیٹھ سکا، پھر اس کی نظریں کاٹج نمبر ۴ پر پڑیں .......... وہ خاموشیوں کا ڈھیر بنا ہوا تھا۔

پھر دن بھر کاٹج نمبر ۵ میں ڈاکٹروں کی بھیڑ لگی رہی، اور کرسچین ڈاکٹر کوئی دو دفعہ آیا، پھر پورا دواخانہ اس چھوٹی سی جگہ میں سمٹ سمٹ گیا، اور نرسیں گھبرائے ہوئے انداز میں ادھر سے اُدھر دوڑتی رہیں، پھر بڑے بڑے آلات وہاں دکھائی دینے لگے، اور نلیوں کے ذریعہ "آکسیجن" پھیپھڑوں میں پہنچائی گئی، پھر دُور سے لمحہ بہ لمحہ انجکشنوں کی سوئی چمکتی ہوئی نظر آئی ——— مگر شام ہوتے ہوتے بھیڑ چھٹ گئی، اور سکوت چھا گیا۔

پھر نجمہ کے سیاہ حلقوں میں دو زرد زرد آنکھیں چمکیں، اور ان کی ناتواں نظریں کاٹج نمبر ۵ سے لپٹ لپٹ گئیں ........ وہ تاریکیوں کا ڈھیر بن گیا تھا۔
........ پھر تیزی سے اس کا وزن گھٹ گیا۔

---

# (صفحہ ۳۲ کا بقیہ مضمون)



کے سبب صدیوں تک نوکِ زباں رہے، اس میں ادب کا اتنا قصور نہیں ہے جتنا وقت کا، ہمارا عہد بڑی تیزی کے ساتھ ترقی کر رہا ہے، اس لئے چیزوں کی قدروں میں بہت جلد فرق پیدا ہو جاتا ہے، اگر پہلے ادب کو بھی اس کی تاریخی اہمیت اور نسلوں کی پسندیدگی کے اثرات کو ذہن سے دور کر کے تحلیل کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ اس میں کس قدر کم مواد ایسا ہے جس پر ہماری نسل بجا طور پر ناز کر سکتی ہے۔

قدیم جکڑ بندیوں اور رسمیات سے آزاد ہو کر جدید اسپرٹ کے کھل کھیلنے کی تمنّا اپنے لئے نئی نئی شاہراہیں بنا رہی ہے، یہاں تک کہ کبھی کبھی اپنے انقلابی نشے میں انتہا پسند (extremist) محسوس ہونے لگتی ہے، ادب میں اس کا اثر موضوعات سے گزر کر اصناف کی قطع و بُرید اور ترک و انتخاب پر پڑ رہا ہے، اب فارم (Form) کی اہمیت نالہ‌ہو گئی ہے اور اسے موضوع کا ہر صورت میں تابع رہنا پڑتا ہے ادیب، اگر کسی طرح بھی صنف اس کے راستہ میں حائل ہوتی ہے، تو اس کو ٹھکرا کر ایک جداگانہ روش اختیار کر لیتا ہے، اس رجحان سے لاتعداد نئی صنفیں ظہور پذیر ہو رہی ہیں جو رسمی پابندیوں سے قطعی بے پروا معلوم ہوتی ہیں۔

ابھی ادب کے ہر عنصر پر علیحدہ علیحدہ حکم لگانا قبل از وقت ہوگا، اس میں شک نہیں کہ موجودہ عہد کے ادب میں بھی کچھ چیزیں وقتی اور کچھ رطب و یابس ہوں گی، لیکن مجموعی طور پر اس کی افادیت سے انکار کرنا کفرانِ نعمت ہے، اسی طرح ہر عہد کے ادب اور خصوصاً ادبِ عالیہ (classical literature) میں یقیناً کچھ پودے ایسے ہیں، جن کی جڑیں رہتی دُنیا تک سوکھنی دشوار ہیں، مگر اس کے معنی یہ کسی طرح نہیں ہوتے کہ ہم حیات کی جدلیاتی (contradictions) حقیقت سے انکار کر دیں اور ترقی کرتے ہوئے سماج کے راستہ میں روڑا اٹکائیں

پرتھوی ناتھ شرما ایم اے

# شاعر اور چٹان

کتنی مستحکم چٹان !

صدیوں کی بنیادوں پر کھڑی وہ چٹان ہر روز مستحکم سے مستحکم تر ہوئے جا رہی تھی۔ سنگ خارا والی چٹان، ونود نے ان پتھروں کو اپنے ہاتھوں سے مس کیا، کتنی سخت اور مضبوط چٹان ....... اتنی سخت کہ ہزاروں ٹن وزنی ہتھوڑے بھاپ اور بجلی کی مدد سے اُسے نہ توڑ سکیں۔ ونود کا خیال، شاعر مسکرا دیا، اُس کے خیالات بھی اس چٹان کے مانند مستحکم بننا چاہتے ہیں۔ بننے کی کوشش کی ہے مگر...

..... ونود اُس چٹان کو محسوس کر رہا تھا، اتنی سخت چیز کا وہ خیال تک بھی نہیں کر سکتا۔ کتنی سخت، اُس کے خیالات سختی کا اندازہ لگانے کی خاطر مختلف شاہراہوں پر بکھر گئے۔ مگر وہ شاہراہیں پھیکی پڑ چکی تھیں، سختی کا خیال ونود کو تڑپانے لگا۔ آخر کتنی سخت۔ وہ چٹان کتنی مستحکم ہو سکتی ہے۔ شاعر کے عزم سے زیادہ مضبوط۔ ایں! ہرگز نہیں شاعر کا خیال چٹان سے زیادہ مستحکم ہے۔ نہایت ہی مستحکم..... ونود نے پھر چٹان کو محسوس کیا۔ ہرگز نہیں، چٹان کبھی مستحکم نہیں ہوتی خیال چٹان کو سخت تر بنا دیتا ہے۔ ہا ہا ہو ہو....... ونود ہنس دیا چٹان اس کے خیال میں گھلتے گھلتے بکھر سی گئی، ریزہ ریزہ..... ذرّات، گرد، مٹی ..... ہرگز نہیں! شاعر کا عزم چٹان سے زیادہ سخت ہے۔ ونود کے خیالات نے اُس کی پیشانی پر پسینہ کے موتیوں کو بیدار کر دیا۔

"اُف" ونود نے پیشانی سے پسینہ کی بوندوں کو پونچھا۔ "اُف" کبھی کبھی خیالات بھی ہمیں ایسی ایسی غلط شاہراہوں میں بھٹکنے دیتے ہیں کہ ہماری ان دو آنکھوں کے سامنے مایوسیوں کے سوتے پھوٹ اُٹھتے ہیں ان سوتوں کے سامنے عقلِ انسانی سوائے بے بسی کے ہاتھ پیر مارنے کے سوا اور کچھ نہیں کر سکتی۔

چٹان کا خیال ونود کو خیرباد کہہ رہا تھا، خیالات نے اُسے کتنا مضمحل کر دیا تھا، اور وہ زندگی کے اس پُر آشوب زمانے میں کچھ سہارا ڈھونڈنے اور تھکاوٹ رفع کرنے کے خیال سے ایک پتھر پر بیٹھ گیا۔ اس نے اپنی تکان اتارنے کے خیال سے پیشانی کو ہاتھ کی ہتھیلی پہ سہارا اور گری ہوئی نگاہوں سے نیچے کی طرف دیکھنے لگا۔ اس ابدی خاک کی طرف جس میں صدیوں کے طوفان کی نشانیاں ہیں جو بہر صورت قائم رہنے کی کوشش کرتی ہے خون کے دریا میں نہا نہا کر پھر سورج کی نکھری کرنوں اور نیلے آسمان کے احساس میں اپنی پُرانی خصوصیتوں کو حاصل کر لیتی ہے۔ ابدی خاک...

..... ونود کی پیشانی پر سلوٹیں سی نمودار ہوئیں وہ بھی تو اس میں پیدا ہوا ہے، اور اسی میں مل جانے کے لئے۔ اور ابدی خاک، وہ ہنستی رہتی ہے، دُنیا کی ہر ایک عجیب و غریب بات اُسے ہنسنے کے لئے مجبور کر دیتی ہے۔ وہ دو فقروں کے سوائے اور کچھ نہیں جانتی۔ "مجھ سے اٹھو" اور "مجھ میں ہی غائب ہو جاؤ" دُرست، درست، ابدی خاک ... تجھ سے اُٹھیں، اور تجھ میں غائب ہو جائیں۔ نہیں! شاعر کا خیال کہنے لگا۔ ہرگز نہیں۔ آخر کیوں؟ ابدی خاک سے اُٹھ کر پھر ابدی خاک میں مل جانا، عجیب حماقت ہے، جسم۔ ونود پھر مسکرایا۔ صرف جسم، اور شاعر کی روح ...... وہ کبھی خاک میں نہیں مل سکتی۔ وہ تاروں بھری راتوں میں آسمان پر گاتی پھرتی ہے، افق کا آنچل اُٹھا اُٹھا کر اُس کے شرمیلے مگر خوبصورت چہرے کی زیارت کرتی ہے، درختوں کی ٹہنیوں کے ساتھ ناچتی ہے، اور گم کردہ راہ مُسافر کی المناک نگاہوں میں جذب ہو کر اُس شاہراہ پر کھڑے ہو کر نسلِ آدم کو تلقین کرتی رہتی ہے۔ محض چند لمحے۔ خوشی کے چند لمحے، اور اُن لمحوں میں ہم المناک نگاہوں سے ہر کس و ناکس کے دل پر غم کی پرچھائیاں ڈالتے رہتے ہیں۔ اصل زندگی خوشی کا خیال ہے، محض خیال ......

"رانگا" کچھ شرمیلی سی آواز۔ کوئی چٹان تلے گلوٹے کی بیلوں کو چھیڑتا چلا جا رہا تھا۔ مٹی کے ساتھ، اور ..... گلوٹے مسکرا اُٹھے ....... "رانگا" ونود اُس آواز میں گم ہو گیا۔ شاید یہ اُس کے کھوئے ہوئے زمانہ کی صدائے بازگشت ہو۔ جو اُس کے کانوں میں بار بار گونج رہی تھی۔

"رانگا ٹھیرو" ونود جھکا۔ چٹان تلے رانگا اور اس کا ساتھی، اُس ساتھی کے چہرے پر گم شدہ خوشی کی پرچھائیاں، ایک عجیب دنیا کا نور جو برسات کے بعد نیلے آسمان کی طرح نکھرا ہوا تھا۔

"رانگا" دوشیزہ نے اپنے چمکیلے ہونٹوں کو بھینچتے ہوئے اور ...

پرخون دوڑاتے ہوئے کہا...... "رانگا تو پنیٹھ سے میرے لئے کوئی چیز نہیں لایا۔ یہ بات ٹھیک نہیں رانگا۔" وتو دچٹان کے پتھر کی آڑ میں یہ سب باتیں سُننے لگا۔

"کیا چیز۔ صرف بانسری کے لئے پیسے پاس تھے۔ لے آیا۔ دیکھ اور جب میں اسے بجاتا ہوں تو تو......" رانگا مُسکرایا۔ اُس نے بانسری کو مُنہ سے لگایا۔ "سُن نینا۔ سُن۔"

دو مورتیاں اُس چٹان تلے بیٹھ گئیں۔ رانگا نے بانسری بجانی شروع کردی۔ بانسری کا پھندنا ہوا میں لہرا رہا تھا۔ رانگا کی نگاہ دُور اُفق کی لکیروں میں کسی چیز کو کھوج رہی تھی، اُن تاروں کو جو کبھی کبھی خود بجنے لگتے ہیں، اور جب اُن پر اُنگلیاں پھیری جاتی ہیں تو وہ خاموش رہتے ہیں۔

"رانگا" نینا نے رانگا کی طرف دیکھا۔ رانگا تیری بانسری بہت اچھی ہے۔

"ہاں!" رانگا نے گردن ہلائی۔ "یہ کبھی کبھی دل کی بات کہہ دیتی ہے نینا، جب چشموں کا پانی سوکھ جاتا ہے، برسات کا موسم ختم ہو جاتا ہے، اور جب یہ دُنیا بالکل خشک ہو جاتی ہے تو......"

"تو!"

"تو یہ بانسری ہی...... یہ بانسری ہی، نینا! ہمارے دل کو ٹھنڈک پہنچاتی ہے۔" رانگا پھر بانسری کے نغموں میں گم ہو گیا۔ وہ خشک دُنیا میں موسیقی کے دریا بہا دینا چاہتا تھا۔ دُنیا بالکل خشک ہے۔ سب دریا کے پانیوں کو پوجتے ہیں، سوتوں کو نہیں پوجتا۔ آخر پوجنے کی ضرورت ہی کیا ہے۔ غم کے سوتوں سے جو دریا اُبلتا ہے وہ مدّت دراز تک بہت سی غمگین روحوں کو خوشی کے پانیوں سے سرسبز و شاداب بناتا رہتا ہے، اور سرچشمہ، اس کی زندگی میں سوائے رونے کے کیا رکھا ہے؟ محض رونا ہی رونا، زندگی کی صبح سے موت کی شام تک......

مایوسیاں، المناک لمحے، گھٹی گھٹی تاریکیاں....

"رانگا" نینا نے اپنے سُرخ ہونٹوں کو بانسری سے چپکا دیا۔ "رانگا۔ مجھے بانسری بہت پیاری لگتی ہے۔ یہ میرے دل کی آواز کو باہر کھینچ لیتی ہے۔ رانگا،

بیں! میں! میں! بکری اور اُس کے بچّے، نرم ملائم ملائم کھال، نینا آگے بڑھی، اس نے ایک بکری کے بچّے کو گود میں اٹھایا اور پکارنے لگی، بکری مبہوت رانگا کی بانسری کو سُن رہی تھی۔ رانگا ازلی نغمہ چھیڑ رہا تھا ہستی کے راگ، وہ دریا پار سے نینا کو بھگا لایا تھا اُس نے پنیٹھ سے واپسی کے وقت چشمے پر کھڑے ہو کر بانسری کا راگ چھیڑ دیا تھا اور نینا نے اپنی جھونپڑی کے دروازہ پر کھڑے ان راگوں کو سُنا۔ وہ بھاگی چلی آئی، لیکن دریا کا پانی، نینا کانپ اُٹھی دریا کا پانی...... رانگا کے چہرے پر کچھ کچھ صبر تھا، اُس نے چپکے چپکے نینا سے کہا۔

"مجھے ایک پُل معلوم ہے، وہاں دریا بہت کم گہرا ہے، اور ایک بڑ کا بہت بڑا درخت ایک سرے سے دوسرے سرے تک، آندھی اور طوفان سے گر کر پھیل گیا ہے، بس وہ ہی ہمارا پل ہے۔"

اور وہ دونوں اُس پُل کو پار کر بھاگم بھاگ یہاں تک آن پہنچے تھے۔ نینا نے رانگا سے تحفہ مانگا تھا، کہا تھا کہ پنیٹھ میں سے کچھ تحفہ لانا، لیکن رانگا کی جیب میں صرف ایک بانسری خریدنے کیلئے پیسے تھے اور وہ بانسری لے آیا، صرف ایک ذریعہ...... ایک آواز جس کے تار نینا کی روح کو جھنجھوڑ کر رکھ دیتے ہیں، اور نینا مصنوعی پُل کو پار کر کے رانگا کے ساتھ چٹان تلے بھاگ آئی تھی۔

دوپہر ڈھل رہی تھی، آسمان کا رنگ پھیکا پڑتا جا رہا تھا، وادی کی آوازیں خاموش تھیں، چند ایک بکریاں اِدھر اُدھر کھونٹے کے بیلوں کے پاس، یا گوگل کے سایوں میں جھاڑیاں چبا رہی تھیں، دُور گہرائی میں تلیٹی کے سہارے گائے بھینس چر رہی تھیں، اور چرواہے آرام کی تان سو رہے تھے، درختوں کی اونچی اونچی چوٹیوں پر شکرے اور باز شام کے وقت ننھی ننھی چڑیوں کا شکار کرنے کی تاک میں چاروں طرف نگاہ ڈال رہے تھے، وادی میں دھوپ اور سایوں کے سبب سے ایک چوسری بن گئی تھی، خشکی کے موسم کے سبب جھرنوں میں سے پانی مرمر کر بہہ رہا تھا۔ چشمے تقریباً خشک کے برابر تھے۔ رانگا اپنی بانسری کو مُنہ سے لگائے نینا کے زانوؤں پر سو رہا تھا، شاید وہ بانسری اب بھی خاموش راگ الاپ رہی تھی، نینا کے ہونٹوں پر قناعت جاگ رہی تھی، اُس کی کچھ کچھ نیلی آنکھوں میں آسمان کا سایہ نکھر رہا تھا، پاس ہی جھاڑیوں کو چبانے والی بکریاں تھوتھڑیاں اوپر اُٹھا اٹھا کر رانگا اور نینا کی طرف دیکھ رہی تھیں، پھر نینا کے لب کھلے اور وہ بڑبڑانے لگی۔

"تو تھک گیا ہے رانگا۔ لیکن شام سے پہلے۔"

"بھاگ چلو نینا۔ چلو۔ گاؤں والے ہمارا پیچھا کر رہے ہیں۔ بھاگ چلو نینا۔" رانگا نیند میں بڑبڑا اُٹھا، اس کی آنکھ ایک دم کھل گئی اس کے چہرے پر مایوسی کے آثار نمایاں ہو گئے۔

"کوئی نہیں رانگا۔ کچھ نہیں۔" نینا نے رانگا کی پیشانی سے پسینے کی بوندوں کو پونچھا۔ اس ذہنی کشمکش کے چند لمحوں میں جب رانگا کا خواب

بھی خیالات سے بھرپور تھا، رانگا گھبرا سا گیا۔ وہ نینا کو گاؤں سے دُور بھگا لایا تھا۔ ایک نئی دُنیا بسانے ...... برگد اور بڑ کے سایوں تلے ...... جب اس نے دریا کو پار کیا تھا تو وہ بہت خوش تھا، اُس نے نینا سے کہا تھا " نینا۔ بس اب ہم تم دُور کسی گاؤں میں جا کر دم لیں گے تو اور میں ! "

" ہوں " نینا مُسکرا دی تھی۔

" میں اپنے ہاتھ پاؤں سے کام کروں گا۔ مزدوری..... اور پھر ہم دونوں اپنا گھر بسائیں گے " لیکن مجرم کا خیال رانگا کو خواب میں بھی پریشان کر رہا تھا۔ اُسے گاؤں کے آدمی سر پر لٹھ رکھے ہڈ بولتے دکھائی دے رہے تھے۔ مارو، پکڑو، دوڑیو، بھاگیو۔ اور جب وہ ہڑ بڑا کر اٹھا تو اُسے وہ خیال پھر ستانے لگا۔ بانسری الگ پڑی تھی۔ نینا کے اودے ہونٹوں پر مایوسی جھلک اُٹھی۔

" اب " نینا نے رانگا کی آنکھوں میں آنکھ ڈالتے ہوئے کہا " اب ! "

" اب " رانگا نے نینا کے بالوں میں اپنے مرجھائے ہوئے ہاتھوں کو پھیرا۔ " اب " رانگا کپڑے جھاڑتا اُٹھا۔

" آ چلو آگے۔ چھ میل پرے گاؤں ہے اُس میں بسیرا مل جائے تو اچھا ..... کوئی پوچھیگا کہ میرے ساتھ کون ہے۔ تو کہہ دوں گا میری بیوی...... " رانگا نے نینا کے شہابی رخساروں پر اپنی اُنگلی کو نچایا۔

" میری ..... " دوپہر ڈھل رہی تھی شفق کا رنگ نینا کے رخساروں پر سُرخی ..... " اور " رانگا نے قدرے توقف کے بعد کہا " رات کے وقت ..... حفاظت ہو جاتی ہے۔ بھلا رات کو کون ہمیں دیکھ سکتا ہے "

..... اطمینان۔ اور وہ بھی قطعی غلط ..... ونود نا معلوم کتنی دیر سے ..... چٹان کی آڑ میں بیٹھا بیٹھا رانگا اور نینا کی باتیں سُن رہا تھا۔ رانگا کے دلاسہ دینے والی باتوں کو سُنکر ہنس دیا۔ ایک نہ ہم زبردستی ..... ہا ہا ہا ! ہو ہو ..... وہ پھرتی سے چٹان سے اُترا۔ رانگا اور ..... بھاگنے کی تیاریوں میں بھونچکے اِدھر اُدھر دیکھ .....

" ..... " ونود نے نہایت ملائم انداز میں اُن دونوں کی طرف مخاطب ..... ہوئے کہا۔

..... رانگا نے التماس بھرے الفاظ میں کہا " حضور یہ میرے ساتھ ..... آئی ہے۔ حضور میں پرماتما کی قسم کھا کے کہتا ہوں۔ سرکار ..... "

" رانگا " نینا کے ہونٹ تھر تھر کانپ رہے تھے۔ مجرم کتنا کمزور دل انسان ہوتا ہے۔ نینا کے چہرے پر خجالت کی سُرخی دوڑ رہی تھی، اور اس کے جسم کا نچلا حصّہ اُس مچھلی کی مانند لرز رہا تھا جو ابھی پانی سے نکال کر زمین پر ڈال دی گئی ہو۔

" حضور " رانگا نے پھر دوہرایا " حضور " اور رانگا نے ونود کے پاؤں پکڑ لئے۔

" حضور کے بچّے ..... الگ کھڑا ہو جا ——— " ونود ایک نئے ڈرامہ کا ایکٹر بننا چاہتا تھا۔ " اچھا صاحب ذرا چپ چاپ ادھر بیٹھ جائیے۔ پہلے لڑکی کو بھگا کر لایا اور اب اس سے منکر ہوتا ہے۔ ایں ! "

جرم ایک کمزور انسان کے سامنے کانپ رہا تھا۔ رانگا کے ہاتھ کانپنے لگے۔ وہ اب کیا کرے۔ وہ ایک دم نڈھال سا ہو گیا۔ اس کی لاٹھی ہاتھ سے چھوٹ کر دُور گڑھے میں جا گری تھی۔ اور ایک نہتّا مجرم بہت ہی کمزور انسان بن جاتا ہے۔

" اور تو " ونود لڑکی کی طرف مخاطب ہوا " تو اپنی مرضی سے اس کے ساتھ آئی ہے "

" نہیں سرکار۔ نہیں۔ پرماتما کی قسم ! سرکار ! پرماتما کی قسم۔ " نینا کی آنکھوں میں آنسو آ گئے۔ اُس کا آنچل آنسوؤں میں بھیگ گیا، ایک غیر متناہی آنسوؤں کا سلسلہ ..... اور ہر ایک آنسو نوحہ پڑھ رہا تھا " سرکار ! یہ مجھے زبردستی بھگا لایا ہے۔ زبردستی ..... "

" سچ کہتی ہے " ونود نے ذرا اور اکڑ کر کہا۔

" سرکار۔ بالکل سچ " نینا کی آنکھوں میں آنسوؤں کے موتی لڑیاں پرو رہے تھے۔ اُس کو غم تھا اس بات کا کہ رانگا کی محبت کتنی ناپائیدار ہے، پانی پر لکھے ہوئے حرفوں کی مانند، قطعی غیر مستحکم ..... اور اب اُسے ایک ڈر اور ستا رہا تھا۔ مجرم کا خیال۔ مجرم کتنا کمزور ہوتا ہے، اُسے ہر ایک اجنبی انسان انصاف کا ناخدا نظر آتا ہے رانگا کے ہاتھ شل سے پڑ گئے تھے۔ نینا کی نگاہ میں اس دریا کا پُل گھوم گیا جب کو وہ گرے ہوئے بڑ کے درخت کے ذریعہ پار کر کے آئے تھے جب وقت رانگا اُس کے زانو پر سر رکھ کر سو گیا تھا تو وہ رانگا کے کتنی قریب آ گئی تھی بالکل نزدیک جیسے کہ پھول اور اس کی پتیاں ..... اور اُس نے نہ معلوم کون سے جذبہ کے زیر اثر رانگا کے بالوں کو چوم لیا تھا، اُس وقت اُس کا چہرہ کیسا بھیگ سا گیا تھا شرم کے مارے۔ اسکی نگاہیں جھک سی گئی تھیں اور اُسے اس خلوت کی جگہ اوپر کی طرف مُنہ اُٹھانے تک میں

(بقیہ مضمون صفحہ ۵ پر ملاحظہ کیجئے)

محمد یحییٰ تنہا بی۔اے

# کسوٹی

## نئی کتابیں

### محشرِ خیال

اس نام کی ایک کتاب جناب الیاس احمد مجیبی نے قرول باغ نئی دہلی سے شائع کی ہے، جس کو پروفیسر خواجہ منظور حسین ایم۔اے (علیگ) بی۔اے (آکسن) نے ترتیب دیا ہے۔ سجّاد علی انصاری مرحوم بی۔اے ایل ایل۔بی (علیگ) کے مضامین اور اشعار کا یہ مجموعہ بہ اضافہ روزِ جزا (ڈرامہ) نہایت آب و تاب کے ساتھ دوسری بار زیورِ طبع سے آراستہ کیا گیا ہے، اور ناشر سے احمد منزل، کلاں محل دہلی کے پتہ پر دستیاب ہو سکتا ہے۔

سجّاد علی مرحوم کا یہ مجموعۂ خیال ابھی فرد فرد تھا کہ خود آپ کے مضمون "حقیقت" کے الفاظ میں "احتیاطاً اس کی مقتضی (ہوئی) کہ اُسے کسی دوسری دُنیا میں بھیج دیا جائے"...... "تاکہ (اس) کی حوصلہ مندیاں وقارِ خداوندی کی طرف متوجہ نہ ہو سکیں"۔ یہ ضعیف البنیان انسان اپنے خیالات کی رو میں کہاں سے کہاں بہہ جاتا ہے۔ ۷۰ ع

ہے آدمی بجائے خود اک محشرِ خیال

کچھ بھی ہو آسکر وائلڈ کی تحریرات نے سجّاد علی مرحوم کو اپنی سحر طرازیوں سے مسخر کر لیا اور انھوں نے اپنے مضامین میں وہ شگوفہ کاری کی ہے کہ اُردو نثر میں اس کی نظیر نہیں مل سکتی، مختصر الفاظ میں وسیع معانی پنہاں ہیں اور ایک ایک لفظ ان کی مرصّع کاری پر شاہدِ عادل ہے۔ مثلاً (۱) "فرشتہ کی انتہا یہ ہے کہ شیطان ہو جائے"

(۲) "ایک حقیقت جب پلٹتی ہے دوسری حقیقت ہو جاتی ہے"

(۳) "ارتقارِ انسانی کی آخری منزل عورت ہے"

(۴) "یعنی انبساطِ شباب کا ایک مجسّمہ جس کی ہر کشش اپنے دامن میں کائنات کے لئے ہزاروں برکتیں رکھتی ہے"

(۵) "سنجیدہ فلسفہ چاہتا ہے کہ ہر واقعہ اور انسان کا ہر خیال عالمِ طلسم سے نکل کر واقعیت کی خشک فضا میں آجائے، اگر یہ ممکن ہوتا تو خدا کے اس جلوہ گاہ میں زندگی کا ایک ایک لمحہ ناقابلِ برداشت ہو جاتا، محبّت کی لطیف حماقتیں اور حُسن کا لطیف تر تلوّن، انھیں دونوں قوتوں نے زندگی کی مشکلات کو حل کر دیا ہے ورنہ اس عجیب دُنیا میں اگر صحیح معنوں میں دو ایک طلسم شکن فلسفی پیدا ہو جائیں انسان کی بے بسی تو مسلّمہ ہے خود فرشتوں کو بھی دُنیا میں آنا ناگوار ہو"

(۶) "مروّجہ تصوّف نے مذاقِ سلیم کو یہاں تک برباد کر دیا ہے، کہ خیالات کے ساتھ الفاظ بھی انتہائی غلط فہمی پیدا کر سکتے ہیں"

(۷) "مجاز و حقیقت صرف ایک دامِ فریب ہے جیسے تصوّف کی معصوم خیالی نے تیار کیا تھا، پیشہ ور صوفیوں نے اس سے فائدہ اُٹھایا"

(۸) "گروہِ عشّاق اس قدر برخود غلط نہ ہوتا، اگر ذمّہ دار شعراء اُسے غلط فہمیوں میں نہ ڈال دیتے" وغیرہ وغیرہ

یہ دعویٰ نہیں کیا جا سکتا کہ سجّاد علی مرحوم کے خیالات زیادہ تر صحیح یا متوازن ہیں، لیکن اس سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا کہ جو کچھ کہا گیا ہے زوردار الفاظ میں کہا گیا ہے۔ انھوں نے تعلیم یافتہ نوجوانوں کے خیالات کی خوب نمائندگی کی ہے، اور قدامت کی مخالفت کو محض اس بنا پر کہ قدیم ہے اپنا شعار بنا لیا ہے۔ زُہد و پرہیزگاری بجائے خود بُری شے نہیں ہے لیکن جس میں ریاکاری شامل ہو وہ رندی و مستی سے بھی بدتر ہے۔ آخر الذکر کو بُرا کہنا رائے صواب ہے، لیکن اوّل الذکر کی مذمّت کرنا داخلِ ثواب نہیں ہے۔

سجّاد علی مرحوم نے رعنائیِ خیال کے ماتحت کفر و الحاد کی رنگینی سے لطف اندوز ہونے میں دریغ نہیں کیا اور اپنے لئے ایک نئی دُنیا بنا لی، جہاں ؎

رقیبوں نے رپٹ لکھوائی ہے جا جا کے تھانے میں
کہ اکبر نام لیتا ہے خدا کا اس زمانے میں

محشرِ خیال کے مضامین پڑھ کر واقعی یہ شبہ ہو جاتا ہے کہ شیطنت

ملوکیت سے بڑھکر ہے، اور حسن پرستی و رنگینی تمام گناہوں کا کفارہ ہے، جس طرح آجکل شکست کی انتہا یہ ہے کہ فتح ہو جائے اور فتح کی انتہا یہ ہے کہ شکست ہو جائے۔ بچپن میں جب یہ سُنا تھا کہ قیامت آنے سے پہلے تمام دُنیا لامذہب ہو جائے گی اور خدا کا کوئی نام لیوا نہ رہیگا تو اپنے سے چھوٹے سے دماغ میں یہ بات نہیں سماتی تھی اور سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ یہ کیسے ہوگا لیکن آجکل کے نوجوانوں کی رفتار وگفتار اور وضع قطع نے ثابت کر دیا کہ وہ زمانہ کچھ دُور نہیں بلکہ شاید آگیا ہے۔"

سجاد صاحب کے فلسفۂ مذہب سے قطع نظر آپ کے بیش بہا خیالات دیگر عنوانات پر قابلِ غور ہیں۔

(۱) "حقیقی عورت ایک ناقابل فہم معمّہ ہے، وہ کبھی اپنی نسوانیت کو منکشف نہیں کرتی، اُس کا ہر انداز اُس کے حقائق کو پوشیدہ رکھتا ہے، وہ ایک طلسم ہے جسے اُس کا ظاہر اور بھی طلسم بنا دیتا ہے جس راز کو وہ دراصل افشا کرنا چاہتی ہے اُس کو بظاہر پوشیدہ رکھتی ہے، اور جس حقیقت کو وہ ہمیشہ پوشیدہ رکھنا چاہتی ہے اُس کو کبھی کبھی افشا کر دینے میں بھی اُسے تامل نہیں ہوتا، غرضکہ اُس کا باطن وہ نہیں ہوتا جو پوشیدہ رہتا ہے اور نہ ظاہر وہ ہے جو افشا ہوتا رہتا ہے، اس طلسم سے اُس کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ مرد اس کی فطرت کو نہ سمجھ سکے، کسی چیز سے متاثر رہنے کیلئے یہ ضروری ہے کہ انسان اُس سے پورے طور پر باخبر نہ ہونے پائے، عورت یہ راز جانتی ہے اس لئے وہ اپنی ہستی کو کبھی کھلنے نہیں دیتی۔"

(۲) "احساساتِ عامّہ پر جس تحریک کا انحصار ہو اُس کی کامیابی کے لئے یہ ضروری ہے کہ وہ فیصلہ اس کی صحت کی تصدیق کرے جس سے عوام کے احساسات وابستہ ہیں، مسلمانوں کی سیاست جس کی بنا حق و صداقت پر رکھی گئی ہے خاص طور پر اُس گروہ کی دست نگر ہے جو ایک طرف خدا اور اس کے احکام سے باخبر ہو اور دوسری انسان اور اس کے حقوق سے۔"

سیاسی جد و جہد کا ہر دور اُسی گروہ کی صحیح فہمیوں کا پابند رہا۔ اگر کبھی عوام نے اپنے جائز حقوق کا مطالبہ کیا، لیکن مذہبی گروہ نے اُس کی تائید سے انکار کر دیا، عوام کی جد و جہد قطعاً رائیگاں ہوگئی کوئی نتیجہ نکلا بھی تو یہ کہ طبقۂ جہلا اور طبقۂ علما میں وہ مخالفت پیدا ہوگئی جس کے اثرات کبھی مٹ نہیں سکتے۔ اکثر ایسا بھی ہوا کہ طبقۂ علما نے آواز بلند کی، لیکن عوام نے صدا بصحرا سمجھ کر اُس پر کوئی توجہ نہیں کی۔ غرض کبھی جہلا گمراہ ہوئے، کبھی علما۔ کوئی متفقہ قوت ایسی مجتمع نہ ہو سکی جو حق و صداقت کو کذب و باطل پر غالب کر سکتی۔"

(۳) اس سلسلہ میں ایک برگزیدہ شخصیت اور بھی ہے جو بظاہر گو دُنیا سے اُٹھ گئی لیکن حیاتِ جاوید نے اُسے ہمیشہ کیلئے نمایاں کر دیا ہے، قرونِ اولیٰ کا اسلام اگر کسی نے عملاً دُنیا کے سامنے اس صدی میں پیش کیا وہ محمود الحسن کی محترم ہستی تھی، آج جب کعبہ سے کفر کا دریا اُمنڈتا چلا آرہا ہے، دیارِ ہند کے ایک مسلمان نے خیر القرون کی یاد تازہ کر دی، مذہبی اور اخلاقی حیثیت سے مولانا مرحوم نے علما کو نئے سر سے ہندوستان میں زندہ کر دیا، اور یہ انہیں کا فیض اور اُنہیں کی برکات تھیں کہ موجودہ کشمکش میں علما اور جہلا نے متحد ہو کر کذب و باطل کے مقابلے میں حق و صداقت کا علم بلند کیا گروہ علما، جو ایک زمانہ سے دورِ جدید کے مسلمانوں سے بیگانہ تھا، اُن سے آکر مل گیا، اور وہ خدا ناشناس مغرب پرست جو مذہب کو ناقابلِ برداشت اور شعائرِ اسلامی کو ناقابلِ عمل سمجھتے تھے خدا سے بھی مانوس ہو گئے، اور اُس کے قوانین سے بھی۔"

## بیوی

(۴) "بعض ناعاقبت اندیش بیوی میں بھی غیر معمولی حُسن چاہتے ہیں، یہ نہیں سمجھتے کہ حُسن اُس وقت تک حُسن رہتا ہے جبتک وہ ایک لطیف معمّہ ہے، بیوی کی زندگی واقعات کی کشمکش میں اس طرح الجھتی ہے کہ حُسن کی افسانویت قطعاً فنا ہو جاتی ہے، اس لئے یہ تمنا کہ بیوی حسین ہو، درحقیقت حُسن کی توہین ہے، اس تمنا کا مفہوم دوسرے الفاظ میں یہ ہے کہ حُسن کی عظمت روزمرّہ کی زندگی سے ٹکرا کر برباد ہو جائے، حسین بیوی محض محبوب بنکر رہنا چاہتی ہے وہ زندگی کی کشمکش میں نیاز مندانہ شرکت نہیں کر سکتی، اُس کے حُسن کی رنگینیاں فرائضِ زوجیت کی قباحتوں سے بغاوت کرتی ہیں، یہ صورت ہر حیثیت سے خطرناک ہے۔"

## وفا

(۵) "وفا شعاری، احساسِ حیات، اور جذبۂ حُسن پرستی کے اضمحلال کا نام ہے، البتہ اگر حُسن محبت نواز ہے، وفا جائز ہو سکتی ہے، لیکن محبوب کی بے نیازیوں اور بے پروائیوں پر اپنی زندگی کو قربان کر دینا خودکشی کرنی ہے، محبت کا سب سے بڑا جرم ارتکابِ وفا ہے۔ غالب نے اسی بنا پر "وفا کیسی، کہاں کا عشق ..." کہا تھا۔"

## جھوٹ

(۶) "ایک لطیف جھوٹ حسنِ خیال اور لطافتِ اظہار پیدا کر دیتا ہے، لیکن وہ جھوٹ کبھی لطیف نہیں ہو سکتا جو ضرورتاً بولا جائے، راست گوئی گفتگو کو دلآویز نہیں بنا سکتی۔ اس لئے کہ ہر اخلاقی فرض دل فریبیوں کا دشمن ہوتا ہے، دروغ گوئی اس لئے اور بھی دلفریب ہوتی ہے کہ سچ کی طرح اُسے واقعیت سے کوئی تعلق نہیں ہوتا۔"

## دُعا

(۷) "سعیٔ ناکام دُعائے مقبول سے برگزیدہ تر ہے، کوششوں میں عظمتِ انسانی مضمر ہے، لیکن دُعا انسانیت کا اعلانِ شکست ہے، جس کے ذریعہ سے انسانی مجبوریوں کا راز اُن فرشتوں پر بھی منکشف ہو جاتا ہے جو کسی طرح اس انکشاف کے اہل نہیں، دستِ بدعا ہونا کارکنانِ قضا و قدر کے سامنے اپنی بے بسی اور ناچارگی کا اعتراف کرنا ہے۔"

## محبّت

(۸) "محبت نام ہے چند احمقانہ اعتبار اور چند طفلانہ بے اعتباریوں کا۔" ۷۲

## فلسفی اور شاعر

(۹) "فلسفی دُنیا کے ہر واقعہ سے غیر معمولی طور پر متاثر ہوتا ہے، یہی اُس کی ناکامیوں کا حقیقی راز ہے، وہ ہر ظاہر کا ایک باطن تلاش کرتا ہے، حالانکہ دُنیا میں ہزاروں پردے ایسے ہیں، جن کے اندر کوئی حقیقت پوشیدہ نہیں، فطرت کا یہ محض فریب ہے کہ انسان کو اُن رموز کا متلاشی بنا دے جن کا وجود ہی نہیں، جو سب سے زیادہ اس فریب میں مبتلا ہو جاتا ہے وہ فلسفی کہلاتا ہے، اور اُس کی متجسّسانہ حماقتیں، فلسفہ۔ صحیح فلسفہ وہ ہے جو انسان کو اپنی اُن افسوسناک حماقتوں کا معترف بنا دے۔"

"شاعر اس لطیف نکتہ سے واقف ہے کہ کائنات کی اگر کوئی حقیقت ہے، وہ محض پردہ کی رنگینیوں میں مضمر ہے، وہ انھیں دلفریبیوں میں محو ہو جاتا ہے، لیکن کبھی پردہ کو اُلٹنا نہیں چاہتا وہ جانتا ہے کہ نقاب خود ہی حُسنِ کائنات ہے، زیرِ نقاب کچھ نہیں۔"

آپ اُس کے خیالات سے خوش ہوں یا ناخوش، متفق ہوں یا مخالف، لیکن آپ یہ تسلیم کرنے پر مجبور ہوں گے کہ اندازِ بیان میں وہ دلکشی ہے اور اسلوبِ نگارش میں وہ رعنائی ہے کہ یہ چند مضامین کا مجموعہ اپنے مصنف کا نام مدت تک فراموش نہ ہونے دیگا۔

مرزا غالب مرحوم نے اُردو لٹریچر میں سب سے پہلے جدّت طرازی کی، وہی ایک ساز تھا جو سب سے کانوں میں گونج رہا ہے، سرسیّد نے بھی مختلف پیرایۂ بیان اختیار کیئے، آزاد، نذیر احمد حالی، شبلی، شرر اور سرشار نے بھی، ڈاکٹر عبد الرحمٰن بجنوری اور مہدی الافادی نے بھی، چکبست نے بھی، سجاد حیدر نے بھی، لیکن سجاد علی انصاری جہاں اکثر الفاظ اور رعنائی خیال کیلئے مرزا غالب مرحوم کا منت کش ہے اور ڈاکٹر عبد الرحمٰن کا متبع، وہاں اُس کا طرزِ تحریر اور جدّتِ خیال منفرد بھی ہے، مختصر اور جامع فقرات دونوں کے یہاں بکثرت ہیں، دونوں کے یہاں وہی شان اور آن ہے، رکاکت دونوں کے یہاں مفقود ہے، لیکن شدّت و غلو موجود ہے، عبد الرحمٰن اور سجاد علی انصاری دونوں ماں جائے بھائی معلوم ہوتے ہیں، فرق صرف وہی ہے جتنا حقیقی بھائیوں میں ہوتا ہے، مگر دونوں ابو الکلام آزاد کے "الہلال" سے متاثر ہیں۔

یہاں یہ کہنا بھی بے موقع نہ ہوگا کہ سجاد علی مرحوم کا اسلوبِ بیان جہاں ممتنع الجواب ہے وہاں اس میں یہ خرابی بھی ہے کہ یہ صرف مضامین نگاری کے کام آسکتا ہے، کتابیں اس طرز میں تصنیف و تالیف نہیں کی جا سکتیں، یا یہ طریقہ کتابوں کے لئے موزوں نہیں، کتاب نویسی کیلئے حالی، شبلی اور شرر ہی کے انداز کو پیشِ نظر رکھنا ہوگا ورنہ سب کیا کرایا اکارت جائیگا، دیگر اصحاب جو طرزِ نو کے مالک ہیں اپنی شرر فشانی سے آنکھوں کو ضرور خیرہ کر دیتے ہیں لیکن یہ سب جانتے ہیں کہ چراغ کی جگمگاہٹ ہی راستہ چلنے والوں کو نشانِ راہ کا پتہ دے سکتی ہے۔

سجاد علی مرحوم کے دماغ جدّت طراز سے کچھ اشعار نے بھی تراوش کی ہے جن سے پتہ چلتا ہے کہ اگر مرحوم اور زندہ رہتے تو شاعری میں بھی ایک خاص درجہ حاصل کر لیتے۔ مثلاً

ہر پھول سے تراوشِ حسنِ بہار ہے
اے حسرتِ نگاہ فضائے چمن سے دُور

تم کھو گئے تو مجھ کو ملی منزلِ حیات
میں انتہائے یاس میں بھی کامیاب ہوں

دل ٹوٹتے ہی رازِ محبت بھی کھل گیا
اللہ رے بے ثباتیٔ پیمانِ آرزو

بہارِ حسن کو بیگانہ وار دیکھا تھا
نگہ نے چھیڑ دیا مسئلہ محبت کا

# مضامین محمد علی حصۂ دوم

مرتبہ محمد سرور، استاذ جامعہ ملیہ اسلامیہ، ناشر مکتبۂ جامعہ۔ قیمت ۸/

مولانا محمد علی کو لوگ سیاسی رہنما ہی کی حیثیت سے جانتے ہیں، لیکن اصل میں وہ ایک شخصیت تھے جس میں مختلف عناصر نے ملکر جامعیت اور ہمہ گیری کا جوہر نمایاں کر دیا تھا، ادب و آرٹ، انشا پردازی سیاست، مذہب، صحافت، اور شاعری ان کی ذات میں مختلف مقدار کے ساتھ جمع ہو گئی تھی۔

ہاں یہ ضرور ہے کہ سیاست ہی ان کا میدان عمل بنی اور باقی جوہر حاشیہ کے طور پر کارفرما رہے، یوں بھی کہا جا سکتا ہے کہ ان کی سیاست ایک سیاسی مدبر کی سی سیاست نہ تھی بلکہ ایک آئیڈیلسٹ کی سی سیاست تھی، گویا ان کی سیاست مذہبی شعور و بلوغ کی گود سے پیدا ہوئی، پروان چڑھی اور بالآخر اسی کی گود میں اس نے دم توڑ دیا۔

محمد علی جیسی عظیم شخصیتیں پیدا ہوتی ہیں، ایک ماحول پیدا کرتی ہیں، ان کی کوششیں بارآور ہوتی ہیں، یہ شخصیتیں جو شعور پیدا کرتی ہیں وہ ارتقا اور زمانہ کی رفتار کے ساتھ مل کر ماحول کو تبدیل کر دیتا ہے مگر یہ تبدیل شدہ شخصیتیں نئے ماحول سے سمجھوتہ نہیں کر سکتیں۔

مولانا محمد علی کے ساتھ بھی یہی ہوا، ایک زمانہ ایسا آیا کہ وقت اور اس کے تقاضے اُن سے آگے نکل گئے، اس میں کوئی شک نہیں کہ اپنے خیال میں کامل اخلاص کے ساتھ انھوں نے مسلمانوں کی شیرازہ بندی کرنی چاہی، قوم سیاسی شعور سے جیسے آج عاری ہے، اُس وقت بھی عاری تھی، محمد علی جوہر محمد علی جناح نہیں تھا، اُس نے بساط پر اپنے وقار اور زندگی کی بازی لگائی اور قوم کو اس راستہ پر لانا چاہا جو اس کے فکر و تجربہ کا نتیجہ تھا، وہ دھارے کے ساتھ بہا نہیں، بلکہ دھارے کو چیر کر اُس نے ساحل پر پہنچنے کی سعی کی۔ تن آسانوں کو دھارے کے خلاف بہنے کی کیا ضرورت تھی، پھر اور بھی طوفان آئے، بالآخر فضا اندھیروں، آندھیوں، اور گمراہیوں سے معمور ہو گئی، مگر وہ آزادی کے لئے زندہ رہا اور آزادی کی راہ ہی میں اُس نے جان عزیز ختم کر دی۔

محمد علی نے ہندو مسلم مسئلہ کو حل کرنے کے لئے جان توڑ کوشش کی، مگر سوائے چند تہمتوں کے کوئی نتیجہ نہ نکل سکا، بہرحال میری رائے ہے کہ محمد علی کے ساتھ مسلمانوں نے سب سے زیادہ غیر منصفانہ برتاؤ کیا۔

اس کتاب کے اکثر و بیشتر مضامین "ہمدرد" میں شائع ہو چکے ہیں، یہ محمد علی کے مضامین کی دوسری جلد ہے، مضامین کو عنوانات کے ماتحت دس حصوں کی صورت میں شائع کیا گیا ہے، دوسرے حصہ میں ہندو مسلم مناقشات کے متعلق مضامین ہیں، تیسرے حصہ میں ہندو مسلم اتحاد اور مسلم اقلیت کے تحفظ کی کشمکش کے متعلق اور چوتھے حصہ کے مضامین "ہندو مسلم سمجھوتہ" سے تعلق رکھتے ہیں۔

"روداد چمن" کے عنوان سے مولانا محمد علی کے مضامین ان کی سیاسی زندگی کے بعد کے گہرے تاثرات کا نتیجہ ہیں، ان مضامین میں کافی تلخی نظر آتی ہے، آخری حصہ میں مسئلہ حجاز، ہنگامۂ افغانستان، چین اور علامہ اقبال کے متعلق مضامین ہیں۔

ان مضامین کے مطالعہ کے بعد ان کی ساری زندگی ایک سیاسی و ذہنی کشمکش معلوم ہوتی ہے اور ان کے مضامین اس کشمکش کا آئینہ ہیں۔

کتاب کے آغاز میں وہ اتنے جانبدار نہیں جتنے کہ آخر میں، مولانا کی زندگی بتاتی ہے کہ انھوں نے غیر جانبداری کے مرکز سے "جانبداری" کی طرف رجعت کی، یہ رجعت کیوں کی گئی ان کے مضامین اس کا جواب پیش کرتے ہیں، وہ جذباتی انسان ضرور تھے، مگر ہر مخلص رہنما جذباتی ہوتا ہے، اصل میں وہ اخلاقی سیاستداں تھے، میکاولی کے شاگرد نہ تھے، اور اپنی رائے میں شدید تھے، اتنے شدید کہ ارتقا اور انقلاب کی اہمیت بھی ان کی نگاہ میں وہ نہ تھی جو ہونی چاہئے۔ ہوا یہ کہ جیسے جیسے سیاسی شعور ہندوستانیوں میں بڑھتا گیا، مذہبی قدریں کمزور ہوتی گئیں۔ اور سیاست کو سیاست کی نگاہ سے دیکھنے کا خیال جڑ پکڑتا چلا گیا! محمد علی کی نگاہ میں، وہ سیاست سیاست ہی نہ تھی جس کی بنیاد مذہب پر نہ ہو، اور زمانہ اس عینک کو توڑ چکا تھا۔

بہرحال یہ مضامین ہر شخص کو پڑھنے چاہئیں، یہ صرف مسائل سیاسی کے متعلق ایک مخصوص شخصیت کی آراء ہی نہیں ہیں، بلکہ ان کے اندر محمد علی کا دل دھڑک رہا ہے۔

---

## رفیق تنہائی

علی عباس حسینی، مکتبۂ اُردو، لاہور، قیمت دو روپیہ (عہ)

رفیق تنہائی علی عباس حسینی کے افسانوں کا مجموعہ ہے، جو غالباً ان کی پہلی کوشش سے متعلق ہے۔ علی عباس دُنیائے ادب میں نئے نہیں اس لئے ان کے کسی مزید تعارف کی ضرورت محسوس نہیں ہوتی جہاں تک اس کتاب کے افسانوں کا تعلق ہے اس میں اور موجودہ افسانوں کے معیار میں ایک بیّن فرق نظر آتا ہے۔ نہ صرف معیار میں فرق نظر آتا ہے بلکہ انداز بیان بھی کچھ دوسروں سے ممتاز ہے۔

اس دور کے اکثر افسانہ نگاروں کے یہاں زیادہ تر نفسیاتی تحلیل پائی جاتی ہے۔ جنسیات ایک خاص موضوع جس پر غیر ارادی طور پر لکھنے والا قلم اٹھاتا ہے اور کوشش کرتا ہے کہ ڈی۔ ایچ۔ لارنس کی طرح جنسیات کی تہ میں اُتر جائے، اور اس طرح ان کی تحلیل کرے کہ جذبات پرستی کو کہیں دخل نہ ہو یا پھر جیمس جوئس بن جائے۔ اور اگر کچھ نہیں ہوتا تو ذرا کچھ ہٹ کر موپاساں بن جائے۔ غرضیکہ جنسیات نہ معلوم کیوں دماغوں پر سوار ہے اور کچھ اس جنسیاتی تحلیل نے سوار کر دی ہے۔

یہ تو ہم نہیں کہہ سکتے کہ اس قسم کی چیزیں پڑھنے سے نئی پود جلد

۴۷ جوان ہو جائے گی یا نہیں۔ لیکن اس قدر ضرور کہا جا سکتا ہے کہ اس قسم کی جنسیاتی کہانیاں پڑھنے سے وہ خیالات اور احساسات جو تحت الشعور میں ہوتے ہیں شعوری کیفیتیں اختیار کر لیتے ہیں۔

عام افسانہ نگار اس راستے پر جا رہے ہیں لیکن علی عباس اپنے ان افسانوں میں انھیں خیالات کو لئے ہوئے ہیں جو اس مادی قسم کی نفسیات سے الگ ہیں۔ ان کی محبت بھی وہی ہے جو آج سے پہلے ہوا کرتی تھی۔ وہی رومانی تخیل، ایک .......... انھیں پُرانے قسم کے رکھ رکھاؤ کو پسند کرتی ہے۔ وہی شریف بہو بیٹیاں، بڑوں سے لجانے والی، غیروں سے شرمانے والی، بات بات پر جن کے رخساروں پر پسینہ آجاتا ہے اور ایک گلابی سی کھل جاتی ہے، انھیں پردہ کی بیٹھنے والی بہو بیٹیاں اچھی لگتی ہیں بہ نسبت اُن نوجوان لڑکیوں کے جو سڑکوں، شاہراہوں اور چوراہوں پر نظر آتی ہیں۔

ہو سکتا ہے کہ ان کے کچھ افسانوں پر فرسودگی کا اطلاق ہو لیکن صرف موضوع کے لحاظ سے، انداز بیان کے لحاظ سے نہیں، اس کے علاوہ ان کے ان افسانوں کو پڑھ کر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ علی عباس نے ان افسانوں کو خود جی سے نہیں لکھا بلکہ کسی نے ان سے لکھو لئے ہیں اور اس لئے ان میں محض خیال نظر آتا ہے، کوئی جذبہ یا روح کارفرما نہیں معلوم ہوتی۔ اس کتاب میں ان کے ایسے افسانے بھی ہیں جنھیں نفسیات سے بھی الگ نہیں کیا جا سکتا۔ خیال کے طور پر ان کا "رفیق تنہائی" اور ایک حد تک "بھو کی ہنسی" بھی۔

اگر ان کے افسانے کہیں دورِ حاضر کے رجحان کی طرف آتے بھی ہیں تو چند قدم چل کر پھر پیچھے کو لوٹ جاتے ہیں۔

"سوبیگھے" میں بھی وہ کچھ پُرانی ہی چیز زندہ کرنا چاہتے ہیں لیکن اس سے مقصد یہ نہیں کہ علی عباس پر فرسودگی کا الزام آسکے۔ جہاں ان کے اس قسم کے خیالات جھلکتے ہیں وہاں بغاوت اور سماج سے بیزاری کا عنصر بھی نمایاں ہے۔

غرضیکہ علی عباس کے افسانے ایک اچھا امتزاج ہے نئے اور پُرانے خیالات کا۔ موجودہ نفسیاتی تحلیل جہاں ایک طرف زندگی کو عریاں اور صحیح پیش کرتا ہے وہاں دوسری طرف اس سے ایک حد تک بیزار بھی کر دیتا ہے۔ کیونکہ عریاں حقیقت ہمیشہ بیزار کن ہوتی ہے غالباً اس خیال کو دیکھتے ہوئے علی عباس زندگی میں چونکہ نفاست کا قائل ہے اس وجہ سے اس بُت کو نہیں توڑنا چاہتا جو دور سے حسین معلوم ہوتا ہے اور حسن کے حسین اور اَمر با زو ازل سے ابد تک پھیلے ہوئے ہیں۔

## میرے نغمے

یہ سلام مچھلی شہری کی نظموں کا مجموعہ ہے اُردو سوسائٹی نے لکھنؤ سے شائع کیا ہے۔ قیمت ایک روپیہ (عہ)

سلام نظم کے لحاظ سے جن چیزوں کے لئے جانا بوجھا جاتا ہے وہ شعر کی موزونیت نہیں بلکہ مضامین کی ندرت ہے۔ اس میں شک نہیں کہ "ادب برائے حیات" کوئی بُرا خیال نہیں لیکن حیات کو اگر عریاں لباس میں دیکھا جائے تو غالباً وہ اتنی دلچسپ نہ معلوم ہوگی جو اب ان گوناگوں پردوں میں معلوم ہوتی ہے۔ اس طرح وہ ادب جو حیات کو اس طرح واضح کر دیتا ہے کہ زندگی ننگی ہو جاتی ہے اتنا دلکش نہیں ہوتا جس قدر وہ روپ جو زندگی کو پیش کرتا ہے مگر اس طرح کہ وہ ننگی نہ نظر آئے۔ لیکن اہل بینش کی نگاہوں سے اس کی حقیقت پوشیدہ بھی نہ رہے۔ زندگی کی ننگی اور بھیانک تصویر پیش کرنے سے ہمارا مطلب یہ نہیں ہے کہ آدمی کو زندگی سے متنفر کرنا چاہتے ہیں بلکہ یہ کہ اس کے دل میں ایک کسک پیدا ہو جائے اور وہ سوچنے لگے، وہ زندگی کی طرف بڑھے نہ کہ اس سے دامن چھڑا کر بھاگے۔

وہ چیز جو سلام کی اکثر نظموں میں پائی جاتی ہے ان نظموں میں وہ

اُپج اور اچھوتاپن نظر نہیں آتا محسوس ایسا ہوتا ہے کہ سلام نے اچھی نظموں کا مجموعہ شائع کرنے سے پہلے یہ کتاب محض اپنے تعارف یا مزید تعارف کیلئے شائع کی ہے۔ اس سے یہ مقصد نہیں کہ اس مجموعہ میں تمام نظمیں ہی بیکار ہیں۔ نہیں بلکہ مقصد یہ ہے کہ ایک بڑا حصہ ایسا ہے جو ایک آدمی کو اپنی طرف متوجہ نہیں کرتا۔ اگرچہ سلام کا یہ دعویٰ درست ہے کہ وہ کسی پابندی کا قائل نہیں اور یہ کہ وہ جو محسوس کرتا ہے اس کو نظم کی صورت میں پیش کرتا ہے، لیکن اسکے ساتھ ہی یہ بھی کہا جائیگا کہ احساسات کے ساتھ اس کتاب میں طرزِ ادا کچھ معمولی سا ہے۔

نظمیں بری نہیں، موضوعات بد رنگ نہیں لیکن محسوس ایسا ہوتا ہے کہ سلام نے جتنی نظمیں مشق کے طور پر آجتک کہی تھیں وہ سب اس کتاب میں شائع کردی ہیں۔

## بقول زرتشت

یہ فریڈرش نیتشے کی کتاب "بقول زرتشت" کا ترجمہ ہے جسے انجمن ترقی اُردو دہلی نے شائع کیا ہے۔ اور ڈاکٹر ابوالحسن منصور پروفیسر مسلم یونیورسٹی علی گڈھ نے جرمنی سے اُردو زبان میں ڈھالا ہے۔

جن خیالات کے زیر سایہ آج تمام جرمن قوم جی رہی ہے وہی نیتشے کا فلسفہ ہے۔ نیتشے صرف قوت کا قائل ہے، اس کے علاوہ اس کے ذہن میں اور کوئی چیز نہیں۔ قوت کے علاوہ اُسے ہر چیز بیکار اور بے مصرف نظر آتی ہے۔

"زرتشت کو تلاش ہے مل کر تخلیق کرنے والوں کی، زرتشت کو تلاش ہے مل کر فصل کاٹنے والوں کی، اور مل کر خوشی منانے والوں کی۔ اسے گلوں اور چرواہوں اور لاشوں سے کیا واسطہ"

"بے شمار تعداد اُن کی ہے جو زندہ رہتے ہیں اور بے حد دیر تک ان ہی شاخوں میں لٹکتے رہتے ہیں، کاش آندھی آئے اور ان تمام گلے سڑے اور کرم خوردہ سیبوں کو درخت سے جھاڑ دے"

"بڑی مہربانیاں شکر گزار نہیں بناتیں بلکہ کینہ پرور۔ اور اگر چھوٹی بھلائی فراموش نہ ہو جایا کرے تو وہ کرنے والا کیڑا بنجائے"

"لیکن بھیک منگوں کا قلع قمع کر دینا چاہیئے۔ واقعی ان کو دینا بھی تکلیف دہ ہے اور نہ دینا بھی تکلیف دہ۔"

یہ ہے نیتشے کا فلسفہ، اس کے نزدیک صرف اُن ہی چند افراد کو جینے کا حق ہے جو قوت ور ہوں، تنومند ہوں اور کمزور نہ ہوں، یا بقول نیتشے کے کہ محض لاشے نہ ہوں۔ اسے یہ چلتے پھرتے ہوئے لاشے پسند نہیں، وہ ان سے نفرت کرتا ہے، سوچتا ہے کوئی تیز ہوا چلے اور یہ سڑے گلے سیب گل کر نیچے آ پڑیں۔

انسان کی کمزوری اور بے بسی اس کے نزدیک سب سے بڑا گناہ ہے آج یورپ کی زمین میں سے ایسے گلے سڑے سیبوں والے درخت اکھاڑے جا رہے ہیں، جو نیتشے نے کہا، نازی وہی کر رہے ہیں، کون کہہ سکتا ہے کہ اس تند آندھی میں محض سڑے گلے پھل ہی گریں گے یا درخت بھی ساتھ ہی جڑ سے اکھڑ کر جا پڑیں گے۔

نیتشے کے نزدیک ہر وہ فعل جو آدمی کو جفاکش اور طاقتور بنائے مبارک ہے، اس کے نزدیک خود غرضی بھی بُری نہیں بلکہ خود غرضی کا دھارا اس کے نزدیک پھوٹتا ہی ایک بلند و برتر روح سے ہے اور بلند روح سے تعلق ہے طاقتور جسم کا۔

ہمیں اس سے بحث نہیں کہ وہ ایسا کیوں کہتا ہے، کہتا ہے تو یہی کیوں کہ پورا ایک ملک اس کے اصولوں پر لبیک کہے۔ بہت ممکن ہے وہ اتنا حساس ہوگیا ہو کہ اُسے کبھی اپنی کمزوری پر غصہ آ گیا ہو یا انسانی نسل کی ذلت سے اس کا دل کڑھا ہو، اور واقعہ بھی یہی ہے اسے یہ رینگتے ہوئے کیڑے مکوڑے اچھے نہیں لگتے، وہ انسانی فطرت کی انتہائی گہرائیوں میں دبی ہوئی آواز کو اٹھا کر اوپر پھینکتا ہے، ۷۵
کمزوری گناہ ہے، جرم!

ہم میں سے ہر شخص یہی سوچتا ہے اور یہ واقعہ بھی ہے کہ جتنے بھی حفاظت، ہمدردی اور محبت کے اصول مرتب کئے گئے ہیں وہ سب انسانی کمزوریوں کی آوازیں ہیں، وہ سب اک خوف کے تحت میں ترتیب دئے گئے ہیں۔

انسانی سماج، انسانی برادری، ہمدردی، علم و دانش، یہ سب چیزیں انسان کی کمزور آوازیں ہیں، اور سب سے زیادہ کمزور آواز ہے عدل و انصاف۔ نیتشے ان ہی کمزور آوازوں کے خلاف چیختا ہے، ان ہی آوازوں کے خلاف علم بغاوت بلند کرتا ہے۔ اسے انسانی جسم میں بیکار اعضا پسند نہیں، اور یہی وہ دوسروں کو تلقین کرتا ہے کہ ان تمام اعضا کو کاٹ ڈالو، انکی کوئی ضرورت نہیں۔

نیتشے کی ذات ایسی نہیں جس کے لئے کسی مزید تعارف کی ضرورت ہو۔ یہ کتاب اُردو فلسفہ اور ادب میں ایک بہت بڑا اضافہ ہے۔





## بہ نسخۂ کلاں

# عرق مقوّی زعفرانی

(''میں نے اس عرق کی چند خوراکیں پیں، تیر بہدف قوت حاصل ہوئی، اور زیادہ دیر تک دماغی کاموں میں منہمک رہا مگر تکان نہیں ہوئی، معدہ کی ساری شکایات کالعدم ہوگئیں، اس تغیّر پر مجھے بڑی حیرت ہے۔'') ''شاعر''

یہ دُنیا کی تیر بہدف دوا عام طور سے مشہور و مقبول ہے جس کو ہندوستان کے باشندے موسم سرما میں بہت ہی شوق اور ایک خاص دلچسپی سے پیتے ہیں بلکہ تمام ممالک کے امیر طبقہ کے لوگ اس کو زیادہ سے زیادہ استعمال کرتے ہیں، یہ حقیقت میں موسم سرما کا ایک خاص تحفہ ہے اور ملک کے راجہ مہاراجہ اور نوّاب تو سوائے اس دوا کے کوئی دوسری چیز طاقت پیدا کرنے کیلئے پیتے ہی نہیں، کیونکہ اس دوا کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ اس کے پینے کے بعد انسان کو کسی اور مقوّی چیز کی ضرورت باقی نہیں رہتی، اس لئے کہ یہ جتنی مقدار میں پی جاتی ہے وہ تمام خون بنجاتی ہے، چنانچہ اسی قوت پر انسان کی ہر قوت باقی اور قائم رہتی ہے، یوں تو دُنیا میں بہت سی نئی نئی ایجادیں ہوتی رہتی ہیں مگر یہ دوا اطبّاء کی ایک محیّر العقول اور کثیر النفع ایجاد ہے، اس کے چند یوم پینے سے انسان کا خون کافی مقدار میں بڑھ جاتا ہے جس سے جسم کا وزن بڑھ کر دائمی قوّت اور طاقت پیدا ہوجاتی ہے، یہ بدیہی امر ہے کہ جب خون بڑھتا ہے تو سب طاقتیں بڑھتی ہیں، جسم میں بجلی سی کوندنے لگتی ہے، انگڑائیاں نہایت طاقت کیساتھ آتی ہیں چہرہ سُرخ مثل گلاب ہوجاتا ہے کمزوری جسم سے قطعاً مفقود ہو کر جسم سڈول اور خوبصورت ہوجاتا ہے، اور تمام قسم کے داغ دھبّے جلتے رہتے ہیں، خوشنمائی کا تمام جسم پر ایک عام دور ہوجاتا ہے، کتنا ہی کمزور وناتواں آدمی اس مقوی عرق کو پیئے اور دیکھیے کہ کیسی کیفیت طاری ہوتی ہے نہایت درجہ طاقت بخش مقوی باہ مولد خون ہے اصل میں قوائے ۷۶
ثلاثہ کو پُر جوش اور برانگیختہ کرنے کے واسطے یہ عرق سردی میں پیا جاتا ہے، ہر انسان اس کے جملہ اوصاف اور خوبیوں سے خوب واقف ہے، ہمیں اطبّاء اور حکماء کی اس جادو اثر دوا کی ایجاد کی دل سے داد دینی چاہیئے، اس کے سامنے سب طاقت کی ادویات ہیچ ثابت ہوئی ہیں، اس کے پینے سے بھوک بڑھتی ہے اور کھانا خوب ہضم ہوتا ہے۔ دل، دماغ، جگر یعنی اعضاء رئیسہ و شریفہ، معدہ، آنتیں، گردے غرضکہ تمام اعضا اس عرق کے پینے سے اپنی پوری پوری قوّت حاصل کرتے ہیں جس سے جسم کی ہر کمزوری دائمی طور پر دور ہوجاتی ہے اور کمزوریٔ باہ کی شکایات جیسے کثرت احتلام، جریان وغیرہ ہمیشہ کیلئے نیست و نابود ہوجاتی ہیں، لہٰذا اس موسم سرما کو ضائع نہ کیجیئے اور ایک مرتبہ ضرور پی کر دیکھئے کہ قدرت کاملہ نے اس دوا میں کیا خاصیت رکھی ہے، عورتوں، مردوں و نیز بوڑھوں وجوانوں کے لئے یکساں مفید اور کارآمد شے ہے، بچّے تھوڑی تھوڑی مقدار میں شوق سے پیتے ہیں، یہ دوا بڑھاپے کیلئے خاص ہے، اور عورتوں کی نسوانی بیماریوں کا ایک احد علاج ہے، ضروری بات ہے کہ زندگی زندہ دلی کا نام ہے، مردہ دل خاک جیا کرتے ہیں، میں بہت حیران ہوں کہ جب آپ صاحبان زندگی چاہتے ہیں تو پھر کیوں نہ زندگی کو ہر وقت ہر طرح درست رکھنے کی کوشش کریں، آخر اور بھی تو دُنیا کی ضروریات آپ لوگ اپنے اہل وعیال کیلئے پوری کرتے ہیں، کیا آپ کا یہ فرض نہیں ہے کہ سب سے مقدّم صحت کو سمجھیں، اور اس کے بعد پھر تو آپ دُنیا کی ہر جدّ و جہد میں حصّہ لینے کے قابل بن سکتے ہیں، صحت کی خرابی تمام آپ کے گھر کی خرابی کی وجہ ہے، ورنہ اور کوئی وجہ نہیں کہ آپ اپنی زندگی کے کسی شعبہ میں ناکام رہیں، مذہبًا، اصولًا انسانی فرض کو ادا کرتے ہوئے تندرستی کا ہمیشہ خیال رکھئے، یہ عرق ہمیشہ موسم سرما میں بہت سے بیش قیمت اجزاء سے تیار کیا جاتا ہے اس کی آمیزش میں سب قسم کے میوہ جات، دیگر طیور و قیمتی ادویات شامل ہیں۔ **قیمت** پانچ روپیہ چار آنہ (صہ) فی بوتل۔ ادھا تین روپیہ (سے) پوا ایک روپیہ نو آنہ (عہ) علاوہ محصول ڈاک۔ **خوراک** پانچ تولہ بڑوں کیلئے۔ بچّوں کیلئے ایک تولہ مصری یا شہد ملا کر صبح کو استعمال کریں۔

**المشتہر ڈاکٹر حکیم نعیم اللہ نعیم (مستند طبیہ کالج لاہور شاگرد رشید شفاء الملک حکیم محمد حسن صاحب قرشی بالقابہٗ)**

(رجسٹرڈ اینڈ لیسنس میڈیکل پریکٹیشنر کلاس اے گورنمنٹ یو پی مالک مشہور عالم آیورویدک اینڈ یونانی دواخانہ دہلی والا جہانگیر آباد ضلع بلند شہر)

الیشیا۔ نومبر ۱۹۴۲ء

ساغر نظامی

# "لگن"

## (فلمی تنقید)

نیو تھیٹرز ہندوستان کی تصویر ساز کمپنیوں میں اپنی چند اہم خصوصیات کے لئے خاص طور پر ممتاز تھی، چنانچہ یہ صرف نیو تھیٹرز ہی کا امتیاز تھا کہ اُس نے ہالیووڈ کے نئے تمثیلی رجحانات کو ہندوستان کے قدیم وجدانِ شعری کے ساتھ اس قدر کامیاب طریقہ پر ملایا۔ اب نئے فنی تقاضوں کی جھلک ہندوستان کے لطیف و دقیق جمالیاتی مطالباتِ میں نمایاں نظر آتی ہے۔ لگن انھیں دو متضاد میلانات کو یکجا کرنے کی کامیاب کوشش تھی۔ اس میں ایک موسیقی کالج کی ایک ترقی یافتہ طالبہ کی لگن اپنے شاعر پروفیسر کے ساتھ اور سماج کے تھوپے ہوئے شوہر کے لئے اُس طالبہ کی فرمانبرداری کے درمیان کشمکش کو دکھایا گیا ہے۔ اس طرح تصویر میں اُن گہرے اور پیچیدہ نفسیاتی دقائق (Subtilities Psychology) پر بحث کی گئی ہے جو محبت اور سماجی فرض کے حریفانہ تقابل کے نتیجہ میں رونما ہوتے ہیں۔ گو انجام کے طور پر تصویر کے ڈائرکٹر نتن بوس نے سماجی فرض کو کامیاب ثابت کیا ہے جس سے ہم تصویر کو من حیث المجموع رجعت پسندانہ کہہ سکتے ہیں۔

### افسانہ

لگن کی کہانی صرف اتنی ہے کہ کلکتہ کے ایک میوزک کالج کی طالبہ کسم (کانن بالا) اپنے کالج کے پروفیسر (سہگل) سے محبت کرنے لگتی ہے۔ پروفیسر شاعر ہے کسم اس کی شاعری سے متاثر ہے (اسی تاثیر کو "لگن" کہا گیا ہے) اسکول کی ایک تقریب میں حسین طالبہ کو کلکتہ کا ایک مشہور مالک اخبار دیکھ لیتا ہے۔ جوان و موثر کسم مالک اخبار کو متاثر کردیتی ہے۔ سرمایہ دار نے شادی کی خواہش کی جس کا منظور ہونا یقینی تھا۔ کسم مالک اخبار (نواب) کو بیاہ دی گئی ہے، شادی محبت پر فتح نہ پاسکی کسم کے دل میں شاعر کی یاد چٹکیاں لیتی رہی، شوہر نے اسکی دلجمعی کیلئے سینکڑوں جتن کئے مگر دل کی گہرائیوں میں اُترے ہوئے جذبہ کو وہ نہ نکال سکا۔ عاشق شوہر نے بیوی کو خوش کرنے کیلئے رقیب کو گھر بلالیا۔ مشاعرہ تازہ تھا کہ کسم اُس کا بے بس شکار ہے وہ جب چاہے گا سماج کے نمائندے (شوہر) سے اُسے چھین لے گا۔ بہادر شاعر نے کانن سے صاف کہدیا۔

"میں جانتا ہوں تم مجھ سے محبت کرتی ہو، میں بھی تمہیں چاہتا ہوں، میں تمہیں حاصل کر کے رہوں گا۔"

کہانی نے اچانک پلٹا کھایا، سوسائٹی کے مقدس قوانین آڑے گئے فرض نے فتح پائی، محبت ناکام ہوئی، اور شاعر کو شوہر کے سامنے اپنی شکست تسلیم کرنی پڑی۔

اس طرح افسانہ کی بنیادی چیزیں وہ نفسیاتی دقائق ہیں جو محبت اور فرض کی باہمی پیچیدگیوں کے درمیان پیش آتے ہیں۔

### مقصد

لیکن جہاں تک مقصد کا تعلق ہے لگن قطعی رجعت پسندانہ تصویر ہے، اس لئے کہ صرف شوہر پرستی کی اہمیت کو ثابت کرنا کسی طرح بھی قابل پسندیدگی نہیں۔

### نفسیاتی ٹکڑے

جب شاعر کی دماغی محنتوں سے دوسرے فائدہ اُٹھائیں تو اس کے احساسات کس قدر مجروح ہوتے ہیں۔ جب بیوی اپنے شوہر کی فرمانبردار ہونے کے باوجود کسی دوسرے کی عزت کرتی ہو، اور جب شوہر اپنی بیوی کی محبت میں اُس کے اُستاد کو گھر بلاکر یہ محسوس کرے کہ وہ اس کا رقیب ہے۔ اور اپنی محبوبہ بیوی کی خواہش کے احترام میں خود اُسے چھوڑنے کیلئے تیار ہوجائے تو ان حالات میں کتنی دقیق اور لطیف نفسیاتی اُلجھنیں پیدا ہوجاتی ہیں، اس کو لگن کے کامیاب ڈائرکٹر نتن بوس نے اپنے مخصوص طرز میں واضح کیا ہے اور یہی وہ مقامات ہیں جہاں "لگن" اور نتن بوس کی فنی بلندی کا اعتراف کرنا پڑتا ہے لیکن اس کے ساتھ ہی نتن بوس شاعر اور اسکی نفسیات سے قطعی بے بہرہ معلوم ہوتے ہیں۔ "لگن" میں شاعر کے کردار کو بیحد ذلیل انداز میں پیش کیا گیا ہے [illegible] انتہا اس مقام پر ہوتا ہے جب شاعر کسم کو اپنا لکھا ہوا اور اُدھ کھانے کیلئے بلاتا ہے۔
اس کا پلاٹ وہی ہے جو لگن میں ہو رہا ہے۔ شاعر نے ... سے استادی نہیں ہو سکتا۔

### مکالمات

نیو تھیٹرز کی تمام تصویروں کے مکالمات عام طور پر ٹھیٹ ہندوستانی میں ہوتے ہیں لگن میں بھی اس کا پورا اہتمام رکھا گیا ہے، البتہ ایک جگہ زبان بالکل غلط استعمال کی گئی ہے،

جب کسم کے گھر پولیس آتی ہے تو اس کا باپ جگدیش اس قسم کا فقرہ تین بار ادا کرتا ہے ——— میں نے تو کہنا تھا ——— اس طرح "مجھے" مفعولی لفظ کی جگہ "میں نے" فاعلی لفظ استعمال کیا گیا ہے جو بلا شبہ ایک تکلیف دہ نحوی غلطی ہے۔

## گیت

گیت ہندی طرز کے ہیں لیکن ان کی زبان چند ایک کو چھوڑ کر سخت اور ناقابل فہم ہے، بہتر ہوتا کہ گیت لکھتے وقت شمالی ہند کے مذاق کا اندازہ لگا لیا جاتا۔

## موسیقی

عام طور پر پکے گانے سنیما بینوں کی اکثریت کو متاثر نہیں کرتے لیکن نیو تھیٹرز کے ماہر موسیقاروں کا یہ کمال تھا کہ وہ سخت اور بھر دری موسیقی کو عوامی ذوق سے اس قدر ملا دیتے تھے کہ عام گانے کی جاذبیت اس کے سامنے ماند پڑ جاتی تھی لگن میں بھی پکّی موسیقی کو استعمال کیا گیا ہے مگر لطیف مقدار کے ساتھ۔

## پس منظر موسیقی

پس منظر موسیقی (Back-ground Music) موجودہ تمثیلی دُنیا میں بیحد اہمیت رکھتی ہے۔ پس منظر موسیقی ہی صرف اس ماحول کو پیدا کر سکتی ہے جس پر منظر۔ مکالمے۔ احساسات اور کردار کی بنیاد رکھی جاتی ہے۔ ظاہر ہے جب تک صحیح ماحول ہی تصویر کے منظر سے میل نہ کھائے اس کی تاثیر کسی طرح پیدا نہیں ہو سکتی۔ مگر تعجب ہے تمن بوس جیسا صاحب طرز ڈائرکٹر اسی کی طرف سے بے توجہ رہا۔ ڈائرکٹر کی غلطی اُس وقت اور بھی اجاگر ہو جاتی ہے جب ہم یہ سوچتے ہیں کہ لگن شروع سے آخیر تک پیچیدہ نفسیاتی مسائل سے تعلق رکھتی ہے اس لئے اس تصویر کے ہر ایک (Tragedian Comedian) طربی اور المی منظر میں ایک روکھا پن نمایاں ہے۔ جو رومانی جوڑوں (Touches) کو خشک فلسفیانہ رنگ دیدیتا ہے۔

## لباس

لگن میں کلکتہ کی معاشرت کو پیش کیا گیا ہے لیکن تصویر میں اداکار جس معاشرت میں آتے ہیں وہ بنگالی ہونے کے باوجود شمالی ہند کے دوسرے علاقوں کی معاشرت سے بھی پوری طرح متناسب ہے جو کسٹیوم ڈائرکٹر (نگران لباس) کی سطحی ذہانت کی چغلی کھاتی ہے۔ ایڈیٹروں کا لباس اور وضع قطع کلکتہ کے مدیروں کی وضع سے بھی ملتی ہے اور دہلی و لاہور کے مدیروں کی وضع سے بھی یہ تضاد فضول ہے۔

## ترتیب

چونکہ تصویر میں افسانوی پھیر اور اُلجھنیں نہیں ہیں اس لئے اس کی ترتیب کوئی فنی اہمیت نہیں رکھتی گو یہ اُمید کرنا بالکل حق بجانب تھا کہ اس آسانی کے ہوتے ہوئے ترتیب میں کوئی ندرت (Novelty) ہوگی۔ مگر اس ندرت کا کہیں پتہ نہیں۔

## تشکیل

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ نگران تشکیل (سٹینگ) نے بھی اپنی ذمہ داریاں باحسن اسلوب ادا نہیں کیں، میوزک کالج کے منیجر کے گھر اور کسم کی قیامگاہ میں گھر ستی کا ضروری سامان مہیا نہیں کیا گیا۔ البتہ نگران تشکیل کی مہارت فن کا اندازہ اُس منظر سے ضرور ہوتا ہے جس میں شاعر کے خالی گھر کو پیش کیا گیا ہے، اسے دیکھنے سے فوراً خیال ہوتا ہے کہ یہاں کوئی مقیم تھا جو اسے خالی کر کے چلا گیا ہے۔

## اداکاروں کی تعداد

لگن میں بعض اداکار بالکل غیر ضروری ہیں۔ اگر انہیں ہٹا دیا جائے تو تصویر کی عام رفتار پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ مثلاً مالک اخبار (نواب) کا سکریٹری جو دودھ کا گلاس پیش کرتا ہے۔ اس کی تصویر کیلئے ضرورت نہیں۔ اچھا ہوتا کہ چند ضروری مکالمے جو اس کی زبان سے ادا کرائے گئے ہیں کسی دوسرے کی زبان سے ادا کرا دئے جاتے۔

## اداکاری

لگن میں فلمی دُنیا کے مشہور اداکار نواب، سہگل، جگدیش، نیمو اور بنگال کی مخصوص اداکار کانن بالا نے فرائض اداکاری انجام دئے ہیں۔

نواب درد و اثر کو ظاہر کرنے کے لئے بہترین اداکار ہے مگر چونکہ ان احساسات کا اظہار ہر مقام پر یکساں نہیں ہو سکتا، اس لئے حسّیات کی تبدیلی کے ساتھ اداکاری میں بھی تبدیلی ہونا چاہئے۔ لیکن نواب کے یہاں یہ تبدیلی ناپید ہے، اس لئے بعض مقامات پر تو وہ اس قدر ماہرانہ تصویر کشی کرتا ہے کہ دیکھنے والا مبہوت ہو کر رہ جاتا ہے جبکہ ٹھیک ذرا سے بدلے ہوئے حالات میں اس کی مہارت کی صرف نمود ہی رہ جاتی ہے، صحیح میلانات کی تشریح مفقود ہو جاتی ہے۔

**سہگل** طنزیہ اداکاری (Satirical Action of) میں سہگل ایک خاص اور امتیازی فلسفیانہ طرز رکھتا ہے۔ وہ اس کا ہر جگہ کامیاب مظاہرہ کرتا ہے اور لگن کی اداکاری میں بھی اس خصوصیت کو اُس نے مضبوطی سے قائم رکھا ہے۔

**نیمو:-** سنجیدہ اداکاری (Semi Serious Action of) کے لئے نیمو سے بہتر ہندوستان میں شاید ہی کوئی اداکار ہو۔ وہ تمام اداکاری سنجیدہ احساسات کے اظہار کے لئے کرے گا لیکن ساتھ ہی اس قدر لطیف مزاح بھی شامل کرتا چلا جائے گا کہ شروع سے آخر تک

تمام ایکٹنگ ایک مستقل مزاج معلوم ہوگا۔ اس نے اپنی اس خصوصیت کا مظاہرہ لگن میں بھی نہایت کامیابی کے ساتھ کیا ہے ۔

**جگدیش:۔** نیم مزاحی اداکار (Semi-jocular Action of) میں جگدیش جتنا ممتاز ہے اس کو تمثیلی حلقے بخوبی جانتے ہیں لگن میں بھی اس کے کمالات اپنے قدیم طرز میں نمایاں ہیں۔

**کانن بالا:۔** نواب اور کانن بالا کی اداکاری تمام تصویر میں سب سے زیادہ اہم، گہری اور فلسفیانہ ہے خصوصاً کانن کا ایکٹنگ حد درجہ مشکل ہے اُسے نفسیاتِ محبت کی مادّی اور غیر مادّی تشریح کرنا پڑی ہے، وہ بنانا چاہتی ہے کہ شاعر سے اس کی محبت خالص غیر مادّی، روحانی ہے۔ اور شوہر سے اس کا تعلق مادّی میلانات کی تسکین کے علاوہ اور کچھ نہیں۔ یہ کتنی دقیق منزل تھی اس کا صحیح اندازہ لگن کو دیکھ کر ہی لگایا جاسکتا ہے۔ حقیقتاً لگن کے بعد کانن نے یہ ثابت کر دیا ہے کہ وہ ہندوستانی صنعت تمثیل کی ایک قیمتی دولت ہے ۔

**عکّاسی** لگن کی عکّاسی کی نگرانی بھی نتن بوس نے کی ہے گمان تھا کہ عکاسی فنی نقطۂ نظر سے بہت کامل ہوگی، اور خوشی ہے کہ یہ گمان صحیح نکلا تصویر میں عکّاسی کا بلند نمونہ پیش کیا گیا ہے آؤٹ ڈور شوٹنگ (خارجی منظر کشی) زیادہ نہیں ہے اور ان ڈور شوٹنگ (داخلی منظر کشی) پر زیادہ زور دیا گیا ہے. تاہم اس سے تصویر کی منظری اہمیت میں کوئی فرق نہیں پڑتا ۔

**ہدایت کاری** لگن کی ڈائرکشن کا فرض ہندوستان کے لائق ترین ڈائرکٹر نتن بوس نے انجام دیا ہے اور پورے وثوق سے کہا جا سکتا ہے کہ لگن کو ہدایت دیکر بوس نے اپنے آپ کو کافی بلند کر لیا ہے ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔

مسٹر بوس نے انتخاب اداکاران، فلسفیانہ نکات کی تشریح اور نفسیاتی ٹکڑوں کو اس خوبی سے پیش کیا ہے کہ لگن کو ہندوستان کی اچھی تصویروں میں شمار کرنے میں ہمیں ذرا تامل نہیں ۔

---

ادا۔ بدایونی

# اشکِ چکیدہ

۸۰

مٹی میں مل نہ جائے کہیں یہ بھی اے جنوں
ہنگامۂ بہار کا پیغامِ آخریں
یا اخترِ صبح ہے سپہرِ نیاز کا
اے نوک ہے نوازشِ پنہاں لئے ہوئے
رکھتی ہے بے قرار مجھے جس کی جستجو
اُجڑی ہوئی بہار کی ہیں رُخ پہ جھلکیاں
خوابیدہ تیری گود میں ماضی کی عشرتیں
پہلو میں تیرے آج بھی لیتی ہیں کروٹیں
اِس دُھندلے آئینہ میں ہیں پرتو فگن ابھی
تھرا رہی ہیں آج بھی تیری خموشیاں
غلطیدہ دھڑکنیں ہیں دلِ بے قرار کی
رقصاں وہ بجلیاں ہیں جو گرتی تھیں ہوش پہ
ویران ہو نہ جائے مری بزمِ آرزو

سرمایۂ حیات ہے بس ایک اشکِ خوں
مے خانۂ نشاط کا اِک جامِ آخریں
اِک آخری سرودِ محبّت کے ساز کا
حُسنِ فروغ شمع شبستاں لئے ہوئے
تجھ میں بسی ہوئی ہے وہ دُنیائے رنگ و بُو
تجھ میں رچی ہیں خونِ تمنّا کی سُرخیاں
وہ نازِ دِل نواز وہ رنگیں حکائیتیں
ترشے ہوئے لبوں کی حسیں مُسکراہٹیں
کچھ شوخ و شنگ صورتیں عہدِ نشاط کی
بیتے ہوئے زمانہ کی دل رس کہانیاں
مضمر ہے تجھ میں روحِ شبِ انتظار کی
ماضی کی زلفِ ناز پریشاں ہیں دوش پر
اے اشک! چشمِ تر سے کہیں گر نہ جائے تو

میں تلخئ شرابِ تغافل چشیدہ ہوں
چشمِ زمانہ ساز کا اشکِ چکیدہ ہوں

ایشیا۔ نومبر ۱۹۴۲ء

# ایشیا

---

اس نمبر کے چند لکھنے والے

جوش ملیح آبادی
لطیف الدین احمد اکبر آبادی
ڈاکٹر اختر حسین رائے پوری
رام پرتاپ بہادر ایم اے
ارشاد بیگ
جان نثار اختر
اختر الایمان
اکرام قمر ایم۔ اے
راحت سعید

---

مدیر اعلیٰ ساغر نظامی

سنہ ۱۹۳۵ء میں جاری ہوا

ادبی مرکز میرٹھ کا علمی و ادبی ماہنامہ

# ایشیا

منظور شدہ

محکمۂ تعلیمات حکومت صوبۂ متحدہ حکومت بہار

حکومت سی پی اور حکومت صوبۂ پنجاب

ناشر

مکتبہ ساغر ادبی مرکز میرٹھ



(نمونہ مفت نہیں بھیجا جاتا)

قیمت سالانہ پانچ روپیہ (ہندوستان سے)
قیمت فی نمبر ۸ ر

قیمت سالانہ آٹھ روپیہ (دوسرے ممالک سے)
ایجنسیوں کو ۲۵ فی صدی کمیشن

فہرست

# ماہنامہ ایشیا

ستمبر و اکتوبر سنہ ۱۹۴۲ء

ناظم:- اسد یار خان اعظم

ادبی مرکز میرٹھ

ادبی مرکز کا علمی و ادبی ماہنامہ

# ایشیا

| جلد ۷ | ستمبر و اکتوبر ۱۹۴۲ء | نمبر ۸ و ۹ |
|---|---|---|

(مسلسل)

## تاثرات



### (حیدر آباد کی علمی دنیا)

"حیدر آباد" علم و ادب کے قدیم و جدید جواہرات کا ایک مخزن ہے جس پر پرانے طریق اور ڈھتے ہوئے ماحول کا شدید دباؤ پڑ رہا ہے۔ ادبی تخلیق کا ایک سرچشمہ ہے جسے چاروں طرف سے کہنہ روایاتِ اخلاق و تمدن کا آہنی حصار گھیرے ہوئے ہے۔

لیکن وہ دن زیادہ دور نہیں، جب سرچشمہ سے اس کا اصلی جوہر اچھل کر اس آہنی حصار کو پار کرلیگا اور تمام دنیا اس سے فیض حاصل کریگی دکن میں اس سال میں نے ۵۷ دن گزارے، یہ مدت کسی مملکت کی سیاسی، تمدنی، اخلاقی اور خاص کر ادبی زندگی کے متعلق اندازے لگانے کے لئے کافی ہے۔ حیدر آباد کی عام زندگی بھی میرے سامنے آئی، اور ادبی و سیاسی زندگی بھی، ملک کے نظم و نسق کی خرابیاں بھی محسوس ہوئیں اور اسکی خصوصیتیں بھی، اور اُس دباؤ کا اندازہ بھی ہوا، جو حیدر آباد پر باہر سے پڑتا رہتا ہے، گویا غیر ارادی طور پر حیدر آباد کے سیاسی و ادبی ماحول سے اتنی ہی واقفیت ہوگئی جتنی کہ ہندوستان کے دوسرے گوشوں کے سیاسی و ادبی حالات سے تھی۔

حیدر آباد ہی ایسی جگہ ہے جہاں انسانی روح کی خفتہ ترین صلاحیتیں خفتہ نہیں رہ سکتیں؛ ذی حس دل میں محسوس کرنے کی افتادہ ترین اہلیت بھی احساس کے جھرو کے سے جھانکنے لگتی ہے ——— اک وسیع دنیا! ——— جہاں فطرت اور انسان، جاہلیت اور تمدن، دونوں کیفیتوں کے کارنامے بیک نگاہ سوچنے اور سمجھنے کی دعوت دیتے ہیں، کوئی کتنا ہی آنکھ بچائے یہاں زندگی اپنے پوشیدہ ترین تقادوں کو نامحسوس طور پر پیش کر دیتی ہے!

اگر کوئی آرٹسٹ اس ماحول سے ٹکرا کر چور چور ہو سکے تو ابدی زندگی اُسی کا حصّہ ہو سکتی ہے۔

حیدر آباد کے مشاہدے کے لئے روح کی تمام صلاحیتیں کام میں لانا پڑینگی، مشاہدہ ممکن بھی، مطالعہ آسان کام نہیں، اُن تمام انسانی جودتوں کو استعمال کرنا پڑیگا جنہیں ابھی تک انسان نے ارتقائی نقد و نظر کیلئے محفوظ رکھا ہے۔

حیدرآباد کی ایک اور دلچسپ حیثیت بھی ہے، یعنی اسکے پیمانہ میں پنجاب، بہار، مدراس اور مخصوص طور پر یو-پی کی شراب ......... کے حقیقی رنگ وکیف اپنے مقدار کے اعتبار سے "دو آتشہ" ہی نہیں اکثر اوقات سہ آتشہ ہو کر نظر آتا ہے۔
اس کا نیلگوں آسمان، اسکے چاندستارے، اسکی سانولی چٹانوں سے پٹی ہوئی کیسری دھرتی، اسکے بجو بہ قصور، اس میں بسنے والی متمدن مخلوق، اس مخلوق کی تہذیب و نفاست، معیاری کلچر، ساحرانہ تبسم اور پھر انکا جمال وجلال !!

اسکے غلیظ اور ٹوٹے پھوٹے جھونپڑے، ان میں پڑ رہنے والی دکھیاری جنتا، اس سیاہ و تابناک دکھیاروں کی اتفاقیہ کھل کھلاہٹ جیسے سوکھے درخت میں کلیاں کھل جائیں! یہ سب کچھ دیکھ کر آنکھیں کھلی کی کھلی رہ جاتی ہیں۔
کبھی کبھی جب اونچی دیواروں کے سایہ میں یا سیمنٹ سے بنی ہوئی سڑکوں پر ان مزدور عورتوں پر نگاہ پڑی، تو میرے احساس و تصور کو ایسا محسوس ہوا کہ اجنتا کے غاروں کے بت صدیوں سے کھڑے کھڑے تھک گئے تھے آخر پہاڑیوں سے نئی دنیا کی طرف نکل کھڑے ہوئے۔ کون جانتا ہے اس دکھیا گروہ پر کتنے تمدنوں کا سیلاب گزر چکا ہے کتنی تہذیبیں اسے کھوند چکی ہیں۔ وہ تمدن اپنی دلدوزی میں کتنا فسوں ساز ہوگا جس تمدن کا مٹا ہوا پرتو یہ دکھیا گروہ ہے۔
صبح کے دھندلکے میں یہ آبنوسی مزدور لڑکیاں پُراسرار چٹانوں کی گود میں ایسی معلوم ہوتی ہیں جیسے قدیم ترین سنگ تراشی کے نمونے چل پھر رہے ہوں، لیکن جیسے ہی اسرار سے لبریز یہ مناظر ختم ہوتے ہیں، حقیقت اپنا مکروہ نشان لے کر نمودار ہوتی ہے اور ناظر کو محسوس ہوتا ہے کہ دکن کے اسٹیڈیو میں یہ بت کم از کم ۴۰ فی صدی ہیں۔
یوں تو یہ ہماری ساری دنیا، اک نظام کے سبب حیرتناک پست وبلند اور آنکھیں کھول دینے والے تضادوں کی بستی ہے لیکن
۴ حیدرآباد میں یہ پست وبلند نمایاں نظر آتا ہے، اور زندگانی میں تضاد کے بڑے تیکھے اور شوخ رنگ پائے جاتے ہیں۔ اس پست وبلند اور گہرے تضادوں کی تفسیر و تشریح آسان کام نہیں، اور ہر کسی کا کام نہیں۔ فی الحال میرا ابھی یہ مقصد نہیں، سیاسی مسائل اپنے سینکڑوں گوشہ رکھتے ہیں، پیچ در پیچ مباحث میں الجھے ہوئے ہیں۔ فرصت سے ان باتوں کا ذکر کیا جائیگا۔ لیکن بہر حال کسی کو یہ خیال نہیں کرنا چاہئے کہ ... اس دور کے اختتام پر یہ ہماری دنیا یونہی سجی سجائی باقی رہ جائیگی۔
ہزاروں تغیر فضا میں تھرتھرا رہے ہیں، حیدرآباد کی قسمت ہندوستان سے، اور ہندوستان کی قسمت بین الاقوامی سیاست سے بندھی ہوئی ہے۔ دنیا کی قوموں کی جو بھی آرزو ہو، لیکن جنگ کے بعد ارتقا کا دوسرا تقاضہ عالمگیر امن ہوگا۔ یہ ایک ایسے نظام کا مطالبہ کرے گا جو زندگی کی موجودہ اقدار کو یکسر مٹا کر حیات کے نئے خطوط بنائے گا۔ اس وقت زلزلہ کی سی کیفیت ہوگی، نہ ٹیلے ڈھنے سے محفوظ رہیں گے نہ آکاش کو چومنے والے پہاڑ، بلندیاں پستیاں بن جائینگی اور پستیاں آسمان، یہ پرانے نظام ہائے حکومت باقی نہیں رہینگے۔ اگر اتحادیوں کی فتح ہوئی (اور میرے خیال میں ان کی فتح ہونی چاہیئے) تو یقینی طور پر نیا نظام ان تجربوں کی بنیادوں پر قائم ہوگا جو خود سامراج کو ہوئے ہیں، اور سامراج کو سب سے بڑا تجربہ یہ ہوا ہے کہ اب وہ موجودہ شکل میں باقی نہیں رہ سکتا۔ قوموں کی آزادی اور اقتصادی ذرائع کی تنظیم اس طرح سے کی جائیگی کہ یہ امن عارضی ثابت ہونے کے بجائے مستقل بنیادوں پر قائم ہوسکے اور نسل انسانی کی بہتری و خوش حالی کی راہیں محفوظ ہو جائیں۔
ہیرلڈ لاسکی کا خیال ہے کہ جبتک سماجی نظام میں تبدیلیاں نہونگی ہم وقت کے تقاضوں سے عہدہ برآ نہیں ہوسکیں گے، ڈکینس کا خیال ہے کہ اب مشترکہ انسان کا دور طلوع ہوگا۔
ہینسن امریکہ کے ماہر اقتصادیات کا خیال ہے کہ اگر سائنس کے موجودہ ذرائع کو تعمیر کے لئے استعمال کیا جائے تو ایسا اعلیٰ معیار زندگی حاصل ہوگا جو تاریخ میں اس سے قبل نہیں ہوسکا تھا۔

ایشیا۔ ستمبر و اکتوبر ۱۹۴۲ء

صدر روزویلٹ کہتے ہیں کہ "نوع انسان اپنی تقدیری منزل کی طرف بڑھ رہی ہے اور وہ ہے روح انسان کی انتہائی آزادی"۔
آربھر مور نے کہا ہے کہ ہندوستان کے مسئلہ کا حل اس مستقبل کے مسئلہ پر نظر رکھنے میں ہے جب رنگ، قوم، اور نسل کے تصورات سامراج اور لوٹ کھسوٹ کے مواقع قائم نہیں رہینگے ۔ وقت ہمیں اسی سمت لے جارہا ہے اور اسی نوعیت سے ہم ہندوستانیوں اور انگریزوں کے مسئلہ کو سمجھ سکتے ہیں اور روئے زمین ہی کو اپنا وطن ماننے، انسانی اخوت قائم کرنے اور ایک مشترک نظام کے قیام ہی سے ہٹلر کو شکست دی جاسکتی ہے۔
نازی ازم کو اک سائنٹفک نظام کے درجہ تک پہنچا دیا گیا ہے، اس لئے اسے اک برتر اور جدید سائنٹفک نظام ہی سے جیتا جاسکتا ہے ۔ جرمن قوم میں جو جذبہ کارفرما ہے وہ دراصل تعمیری حیثیت سے کوئی وقعت نہیں رکھتا بلکہ اس کی فتوحات اور جوش اس دباؤ کا ردّ عمل ہے جو سامراج کی گرفت کی وجہ سے جرمنی میں پیدا ہو گیا تھا، یہ اک کچلی ہوئی قوم کا غیض وغضب ہے اور جب تعمیر کا وقت آئے گا تو اُسے طبعی اور برتر تخلیقی جذبہ کی ضرورت درپیش ہو گی۔
تاریخ محوریوں اور اتحادیوں دونوں کو چیلنج دے رہی ہے، اور تعمیر کا خاکہ تخیلات کی سرحد سے جاملا ہے، بقول ہیرلڈ لاسکی ہم ایسے موڑ پر کھڑے ہیں جو انقلاب روس و فرانس کی طرح انقلابی موڑ ہے ۔ اس قسم کے موڑ اصل میں قوموں اور ملکوں کی نشاۃ ثانیہ ہوتے ہیں سال بھر ہوا (Belinne) کے عنوان سے ایک کتاب انگریزی میں شائع ہوئی تھی جس میں مشہور سائنسدانوں اور مفکرین نے موجودہ حالات کو مٹتی ہوئی تہذیب کی آخری نشانی قرار دیا تھا ۔ امریکہ میں Post war Recarslruetion کو اوّلین اہمیت دی جاری ہے ۔ سر رچرڈ گریگوری نے لندن میں سائنسدانوں کے بین الاقوامی اجتماع میں اس بات پر زور دیا تھا کہ نوع انسان کی ترقی اس بات میں مضمر ہے کہ خارجی اشیا کی چھان بین اور جو کچھ انسان ہے اس کی ماہیت معلوم کرنے کی مشترکہ سعی کی جائے ۔ ۵
کارڈل ہل، مسٹر ایڈن اور سر اسٹیفو، ڈکرپس بھی اپنی تقریروں میں طلوع ہونے والی تہذیب پر زور دیتے ہیں۔ واکیلس نے تو یہاں تک کہدیا ہے کہ یہ انقلاب گزشتہ ۱۵۰ سال سے ہمیں ایسے دروازے پر لے آیا ہے جو انسانی آزادی کا مشترکہ منتہائے نظر ہے" اور یہ انقلاب اس مقصد کو حاصل کرنے سے قبل ختم نہیں ہوسکتا ۔
گوئبلز خود اس وقت کیلئے پریشان ہے جب یہ جنگ ختم ہو کر قوموں کی حیثیات متعیّن کرنے کا وقت آئے گا ۔
یہ بھی کسی کا قول ہے کہ "بیدار ہوتے ہوئے سماجی اور سیاسی ذہن وشعور اور ارتقائی قوتوں کے تقاضات کو پورا کرنے کیلئے ہمیں مزید علم کی ضرورت ہے ۔
یہ ہیں وہ حقائق جو دنیا بھر کے مدبّرین کے دماغوں میں گردش کر رہے ہیں۔ اور ہندوستان ان کے اثرات سے مستثنیٰ نہیں ہے۔ تو یقیناً حیدرآباد کو بھی مستثنیٰ نہیں کہا جاسکتا، ذرائع آمد و رفت نے تمام کرۂ ارض کو آج ایک ہی کڑی میں منسلک کر دیا ہے ۔ سوال یہ ہے کہ حیدرآباد ریاست، اور ریاست کے رہنما ان حقائق سے عہدہ برآ ہونے اور خود کو جدید سانچوں میں ڈھالنے کے لئے کیا سوچ رہے ہیں!؟
حیدرآباد کے لئے صرف ایک ہی راستہ ہے کہ وہ خود کو بین الاقوامی دائرہ ہی میں سمجھے اور اس دائرہ کے خطوط میں کسی قسم کے امتیازی نشانات اور حد بندیاں قائم نہ کرے ۔ اپنے امڈ آنے والے ارتقاء اور نئے حقائق کے قبول کرنے کی ممکن صلاحیت پیدا کرے، جو امن کشی میں عافیت نہیں، دامن کشی کے بجائے نئے حقائق سے وابستگی اس کے لئے بقا و استحکام کا باعث ہوسکتی ہے ۔ اگر اسکے ارباب حل و عقد اور دکنی رہنماؤں نے صحیح خطوط پر فکر و غور نہیں کیا تو اس بنیاد سے الگ انکی تمام کوششیں انہیں اپنے منتہائے نظر تک ہرگز نہیں پہنچا سکتیں، کیونکہ ہمیں معلوم ہے کہ ان کا منتہائے نظر مختلف تضادوں کا مجموعہ ہے ۔

ایشیا ۔ ستمبر و اکتوبر ۱۹۴۲ء

تاثرات تو تاثرات ہی ہیں، بے ارادہ سا اک طوفان، دماغ منطقی ربط کے ساتھ فکر نہیں کرتا، احساس ایک آئینہ خانہ ہے۔ جو چیز اسکے سامنے سے گزرے گی منعکس ہوگی، حساس دل اور آئینہ میں فرق بھی ہے، آئینہ میں اشیاء کا عکس قائم نہیں رہتا مگر دل کے پردے پر جتنے پرتو پڑتے ہیں، جم کر رہ جاتے ہیں۔

قدیم زمانے میں شعراء کو سیاست سے کوئی تعلق نہ تھا۔ مزدور اور صنّاعوں کو بھی سوائے چپ چاپ کام کرنے اور اُجرت وصول کرنے کے کوئی رابطہ بادشاہوں سے نہ تھا، مگر اس وقت نہ ملیں تھیں، نہ کارخانے، نہ بین الاقوامی جلب منفعت، زندگی اجتماعی نہیں ہوئی تھی اور فرد کو اپنی صحیح حیثیت کا اندازہ نہیں تھا، مگر موجودہ نظام کے اثرات نے اسکے احساس و مشاہدہ کو بیدار کردیا ہے، زاویۂ نگاہ ہی بدل گیا، آرٹ پر بھی اس کا اثر پڑا، اب اعلیٰ تخلیقی شاعری کا پس منظر اس وقت تک تیار نہیں ہو سکتا جبتک کہ بین الاقوامی سیاست، سماجی نظام، اور انسان کے اندر اُٹھتی اور گرتی رہنے والی احساساتی رو کو گرفت میں نہ لیا جائے۔

سیاسی تاثرات کا ہجوم ایسی جگہ قدرتًا زیادہ ہوتا ہے جو بظاہر سیاسی زندگی سے علیحدگی ظاہر کرے مگر اسکے گوشہ گوشہ میں سیاسی ہنگامے دبے ہوئے ہوں۔ پھر عملی حیثیت سے تمدنی زندگی میں سیاست کو اولیت بھی حاصل ہے، بہرحال، دل پر پرتو بے اندازہ پڑے ہیں، مگر بیان کا یارا نہیں؛

ساری دُنیا کا جو حال ہے، حیدر آباد بھی اس سے محفوظ نہیں، اوّل تو "کلچر" خود فطرت اور سادگی کی موت کا دوسرا نام ہے، پھر وہ بھی روایاتی، لیکن بہرحال اسلامی تعلیمات نے انسانی زندگی میں یکسانیت و مساوات قائم رکھنے کیلئے اک نظام پیش کیا اگر وہ دُنیا میں باقی رہتا تو ایک "معیاری اسلامی معاشرہ" امن و راحت کا باعث ہوتا۔ کلچر غریبوں اور بھوکوں کی تو چیز ہی نہیں، اسی کو عام دیکھنے کیلئے ہر دل تڑپ رہا ہے درمیانی اور اعلیٰ طبقے کے دل و دماغ ایک مساواتی زندگی کا تصوّر تو رکھتے ہیں، اسلام کی فضیلت بھی جتاتے ہیں مگر حقیقت یہ ہے کہ [illegible] ـت چھوٹے بڑے، امیر و غریب اور قوی و کمزور کے درمیان ہیبت ناک خلیجیں، کبھی کی مستحکم اور ابدی ہو چکیں مسلمان ہیں مگر "اسلامی سوسائٹی" کا وجود نہیں؛

یہ کلچرل اور طبقاتی دوری حیدر آباد میں، نظام ساگر کی طرح لمبی اور چوڑی ہے، لیکن جدا جدا حلقوں میں اگر دیکھا جائے تو اخلاق و اعمال کی رنگا رنگ اقسام نظر آتی ہیں، ماحول کے لحاظ سے امراء کا اخلاق جُدا ہے، متوسطین کا جدا، اور عہدہ داروں کا سب سے جُدا، اور غرض مندوں کا ان سے بھی جدا؛

امراء کے اخلاق پر قدرتی طور پر ان کی طاقت کا سایہ ہے، غرض مند اُن کے اخلاق پر نسلًا بعد نسلًا ایسے اثرات ڈالتے رہے ہیں کہ ان کی ہستی ہی مشکوک ہو جاتی ہے مگر ہر عہد کا ایک مزاج اور سانچہ ہوتا ہے، پُرانے امراء کے دماغ کا دوسرا سانچہ تھا، موجودہ عہد کے امراء نیا سانچہ اور جدید مزاج رکھتے ہیں، یہ وہی مزاج ہے جو کیف و کم کے ساتھ "جدید فرد" اور امراء میں مشترک ہے، زندگی جن دائروں تک پھیلی ہے اسکے لحاظ میں چھوٹے بڑے سب ہی آگئے ہیں؛ اس صورتِ حال نے شکوک کو دبایا اور نیا مزاج بنایا ہے، ماحول میں جیسے جیسے عوامی تقاضے جاگتے ہیں، یہ بھی جاگتے ہیں، مشینی عہد میں ان کے مفاد بھی جاگیردارانہ نہیں رہے، سرمایہ دارانہ عہد میں عوام سے نئی بنیادوں پر نئے رابطہ پیدا کرنا ناگزیر ہے؛

متوسطین کا اخلاق بھی متوسط ہوتا ہے، بُرائی بھی معتدل، بھلائی بھی معتدل، ان میں کبھی احتساب کی روح مُردہ نہیں ہوتی اعمال کو جانچنے کی اہلیت ہر دم تازہ رہتی ہے، پھر دُنیا بھر میں سب سے زیادہ اقتصادی بار اسی طبقے کی گردن پر ہے، سر اُٹھائے تو کیونکر!؟ مالی عدم توازن، ہمیشہ اسکے اخلاق میں توازن قائم رکھتا ہے اسکے افراد بہت اچھے نہیں ہو سکتے تو بہت بُرے بننے کی اہلیت بھی ان میں نہیں ہوتی؛

بے شمار مادی اور روحانی اُلجھنیں انہیں "اخلاقی تصوریت" سے ہر وقت قریب رکھتی ہیں، کلچر ہو یا تمدن، ادب ہو یا سیاست، زندگی کے ہر شعبہ کی ترقی کا راز صرف دُنیا کے اعصابی طبقے سے تعلق رکھتا ہے؛

ایشیا۔ ستمبر و اکتوبر ۱۹۴۲ء

عوام کا اخلاق اور ان کی زندگی ہی کیا، پھر بھی ہر چراغ میں ان کے دم سے روشنی ہے، بھوک ہو یا افلاس، دکھ ہو یا سکھ، عوام میں اخلاقی قدریں اپنا مقررہ معیار ترک نہیں کرتیں، وہ خاص اعتقاد اور مذہب کی صورت میں انکی روح کا جزو بن کر رہ جاتی ہیں۔

اس "نام نہاد کلچر" اور اخلاق سے انہیں کیا واسطہ جسکے پس منظر میں بے روح تبسم منہ چڑاتے رہتے ہیں۔ کلچر ان بیچاروں میں کہاں، کلچر تو بڑی خرچیلی چیز ہے، ہاں ان کے سینوں میں دل ہے، دل میں روشنی —— مگر دل اور روشنی کی ہماری دنیا میں کیا گنجائش!؟

رہے عہدہ دار تو ان کے اخلاق دو قسم کے ہوتے ہیں، ایک وہ، جب یہ وردی پہنے ہوئے ہوں، اور ایک وہ، جب یہ ذاتی لباس میں ہوں، کچھ ان سے زیادہ متعصب یا شدید معتقد ہونے کی ضرورت نہیں۔ یہ تو متوسطین ہی میں سے ہیں۔ ان کے اکثر افراد درمیانی طبقے ہی سے ترقی کر کے اعلیٰ مناصب پر پہنچتے ہیں، یہ محسوس کریں یا نہ کریں ان کے ماتحت الشعور . . . . . . میں درمیانی طبقے کے کرداری تقاضے تڑپتے رہتے ہیں۔ مقاصد اور ملنے جلنے میں یہ غلط بھی ہو سکتے ہیں اور صحیح بھی، ہاں انہیں یہ بتاتے رہنا چاہیئے کہ کلچر اور ترقی اور تہذیب و تمدن کوئی جامد اور محدود چیز نہیں، عوام سے متوسط، اور متوسط سے اعلیٰ کی طرف انسانی سماج نے پرواز کی اور یہ پرواز ارتقاء کے ساتھ ہمیشہ جاری رہیگی۔ ہمارے عہد میں تو یہ کھلی ہوئی حقیقت ہے کہ "کلچر" کسی مخصوص خاندان اور فرد کی جاگیر بن کر نہیں رہ سکتا۔

تعلیم انسان کو فکر کا عادی بناتی ہے، سوچنے والا دل خواہش سے ضرور دھڑکتا ہے، آرزو و ارادہ کو ضرور چھیڑتی ہے، ظاہر ہے کہ ہم ماحول میں بکھری ہوئی چیزوں (کلچر ترقی وغیرہ) ہی کی آرزو کرینگے، اس آرزو کا منتہا کیا ہوگا —— ؟ لامحدود ترقی! —— شاید عہدوں سے بھی آگے کی ترقی!!

اب رہے غرض مند اور ان کا اخلاق، یہ کوئی خاص طبقہ نہیں، ہر طبقہ اور اسکے افراد غرض مند ہیں۔ مجلسی زندگی میں اغراض پیدا ہوتیں اور ایک دوسرے سے متعلق کرتی ہیں، لیکن میری مراد غرض مندوں کے اس گروہ سے ہے جنہوں نے اغراض کو اپنا پیشہ بنا لیا ہے، ایسے افراد نے حیدرآباد کے اخلاق کو بیحد نقصان پہنچایا ہے اور وہاں کے لوگوں کو یقیناً اچھے برے میں تمیز کرنے میں دقت ہوتی ہوگی۔

پھر بھی حیدرآباد میں بسنے والے، معقولیت پسند، مہمان نواز اور شعر و ادب کی قدر و قیمت سے واقف ہیں جسے وہ جان لیں اسکی عزت کرتے ہیں اور جس سے وہ متاثر ہو جائیں اس سے محبت،

اعلیٰ طبقے میں شعر و ادب کا ذوق دکھاوے کے طور پر ہے، مگر اسکے اکثر افراد میں اعلیٰ ترین سخن سنج اور پایہ کے شعراء بھی موجود ہیں، عوام میں عام طور پر ذوق ہے مگر سینما دیکھنے سے کم، امراء اور اعلیٰ عہدہ داروں میں زندگی کی وہ بے ساختگی نہیں پائی جاتی جو شمالی ہند کی خصوصیت ہے۔

شمالی ہند ہو، یا جنوبی ہند ہر جگہ نظام تو ایک ہی ہے، سماج ایک ہی نظام پر قائم ہے، پھر بھی حیدرآباد اور دہلی میں کچھ امتیازی فرق ہیں، یہاں سیاسی تحریکوں کے اثر نے عوامی تخیل پیدا کیا ہے، لوگ جاگ اٹھے ہیں، باتوں کی کھوج کرتے ہیں، اپنے مفاد کو پہچانتے ہیں، ساری فضا چونکتی ہے، اعلیٰ طبقہ کا سوشل معیار اور اس معیار کی زنجیریں، ماحول کے دباؤ نے ڈھیلی کردی ہیں۔

کچھ "اردو" کے لئے لسانی کشمکش نے لوگوں کو ابھارا ہے، شمالی ہند میں شعراء اور انشا پردازوں کی نام نہاد مجلسی حیثیت بھی کچھ ہے، نئے شعراء نے سیاسی اور سماجی پھوڑوں پر نشتر لگا کر خود کو خطرناک ثابت کر دیا ہے، بات "مبارک سلامت" سے آگے جا چکی ہے۔

افسوس ہے حیدرآباد میں شعراء کیلئے یہ فضا تیار نہیں ہوئی، حالانکہ امکانات کے لحاظ سے اسباب ہوتے ہوئے بھی وہیں ایسا ہونا چاہیئے تھا، پھر بھی جب کوئی حسن کار اسکی آغوش میں آتا ہے تو بھاگ متی کی خوابگاہ اسے جھڑکتی نہیں جگہ دیتی ہے۔

ایشیا۔ ستمبر و اکتوبر ۱۹۴۲ء

عادت بُری سہی، مگر میں زندگی کو گہری نظر سے دیکھنے کا جنون رکھتا ہوں، احساس بدقسمتی سے نازک ہے، پھر "تصوراتی حیوان" بھی ہوں، اس لئے بعض باتیں انتہا پسندانہ بھی ہو سکتی ہیں، لیکن وہ شخص جو یوں ہی آنے اور گزر جانے کا عادی ہے اس کے لئے حیدر آباد اک شاندار مشاہدہ ہے۔

مثلاً میرا تاثر ہے کہ اگر مجھے اُردو غزل سے اتنا عشق ہوتا جتنا پرنس نواب معظم جاہ بہادر کو ہے تو میں فانیؔ اور جگرؔ کو اپنے محل میں عمر بھر ساتھ رکھتا مگر ـــــــــــــــــــــــ !

جنرل والاشان نواب معظم بہادر شجیعؔ سے ملنے اور ان کا کلام سُننے کا بارہا اتفاق ہوا ہے حیرت ہے کہ جتنی بار میں اُن سے ملا، وہ مجھے شہزادے نہیں، جامع آرٹسٹ نظر آئے، ان کی غزل میں شہزادوں کا سا تصنّع نہیں، سوختہ سامانوں کا سا درد ہے، کلام میں اعلیٰ شاعری کی خصوصیات ہیں، ان کی شاعری، سادگی، تاثیر اور شوخی میں اٹھلاتے ہوئے ترنّم کا دلنواز امتزاج ہے۔

ولی سے لیکر حسرت تک کے جملہ شعری تقاضوں سے وہ ایک ماہر نقّاد کی طرح واقف ہیں، اُردو شاعری کے آغاز، ترویج و تکمیل، اور موجودہ اسالیب کے متعلق اپنی خاص رائے رکھتے ہیں، گفتگو نہایت دلکش انداز میں فرماتے ہیں، جدید نظم اور اسکے موضوعات سے انہیں دلچسپی نہیں (ہونی بھی نہیں چاہیئے) ہاں ترقی یافتہ غزل کو پسند کرتے ہیں اور خود بھی بہترین غزل کہتے ہیں۔

ان کا ذوقِ تنقید، ہر شاعر کے متعلق ان کی جامع رائے، متاخرین کے کلام کے متعلق آگہی، ترقی کرنے والے شاعروں کے بارے میں پیشین گوئیاں، یہ سب کچھ، ادب اور اسکی تمام تر رفتارِ ترقّی سے کامل واقفیّت کا ثبوت ہے۔

بعض اوقات میں نے محسوس کیا کہ "شہزادگی" اُن کی اعلیٰ شاعرانہ حیثیت کیلئے اک حجاب ہے، اگر وہ شہزادے نہ ہوتے تو تمام ملک میں مشہور و مقبول ہوتے، ان کے چند شعر سُنئے جو آدمی سے اس کا دلی سکون چھین لیتے ہیں ؎

جب تک نہ تڑپتا رہوں، راحت ہی نہیں ہے
شاید کہ سکونِ عشق کی فطرت ہی نہیں ہے
میں پُرسشِ مقصودِ محبت پہ کہوں کیا ؟
کوئی مرا مقصودِ محبت ہی نہیں ہے

خاموش بیٹھے ہم ضبط کا امکاں بھی نہیں تھا
مشکل نہ سہی غم، مگر آساں بھی نہیں تھا
جیسے ہی کیا ترکِ ستم عشق میں تم نے
ہم پر ستمِ گردشِ دوراں بھی نہیں تھا
ہم جب سے اسیری کے مزہ لوٹ رہے ہیں
کیا ذکر نشیمن کا گلستاں بھی نہیں تھا
وحشت ہمیں لے آئی کہاں راہِ طلب میں
جب آنکھ اُٹھائی تو بیاباں بھی نہیں تھا
تھا درد کی صورت میں خود احساسِ محبت
پنہاں جو نہیں تھا تو نمایاں بھی نہیں تھا

---

یہ پہلی قسط ہے دوسری قسط نومبر میں شائع ہو گی، میں یہاں یہ واضح کر دینا چاہتا ہوں کہ اس مضمون میں صرف ان حضرات کا ذکر ہو گا جن سے میں حیدر آباد میں ملا، اور جنہیں مجھے قریب سے دیکھنے کا موقع ہوا۔

ساغر

# اشارات

اگست کا ایشیا شائع ہونے کے بعد ادبی مرکز کی زندگی میں نئی تبدیلی کے امکانات پیدا ہوئے، ان امکانات کے حاصل کرنے میں یہ تو ہوتا کہ میری زندگی
اور بھی مصروف ہو جاتی لیکن ادب کی نئی تشکیل کا جو فریضہ ہم سب کام کرنے والوں کے پیش نظر ہے اسکی ادائگی میں کچھ آسانیاں ضرور پیدا ہو جاتیں۔
میرٹھ سے منتقل ہونے کے کل سامان ہو گئے، نئی دنیا کی نیو ہی نہیں رکھ دی گئی کچھ دیواریں بھی چن دی گئیں، نئی بستی کا تخیل پرانی آبادی کی ابتری کا
سبب ہوتا ہی ہے اس لئے میرٹھ میں جو استحکامات تھے، ان سے دل بھی اچاٹ ہوا، اور ان میں کچھ توڑ پھوڑ بھی ہوئی، کیونکہ اب کھیل کا ڈراپ سین ہو چکا ہے
اس لئے مناظر کی تفصیل لاحاصل ہے۔ پھر آپ کی ذات سے مٹی ہوئی چیزوں کا کیا تعلق!؟ بہرحال ایک موڑ ایسا آیا جس سے آگے تخیل اور عمل کی گاڑی نہ
سرک سکی۔

ان واقعات کا نفسیاتی ردِ عمل کامل انہدام کی صورت میں رونما ہونا ہی چاہتا تھا کہ ٹوٹے ہوئے جوڑ جوڑ میں زندگی پھر کسمسائی، دل نے پھر کچھ سوچا
اور میں نے اپنی زندگی و مقصد کو بحالہ جاری رکھنے کا فیصلہ کر لیا۔

ادھر یہ سب کچھ ہو رہا تھا ادھر کاغذ کے متعلق جب معلوم کیا گیا یہی جواب ملا، کراچی سے ابھی ویگن نہیں آئی ہیں۔ بازار سے سفید کاغذ خریدنے کی
جرأت کی، تو وہ نرخ سُنے کہ جرأت بھی اپنا سا منہ لیکر واپس آئی، کاغذ سونے چاندی کے بھاؤ بھی بڑے ایچ پیچ سے ملتا ہے۔ کاغذ کے اسٹاک کرنے کے
جو انتظامات کئے تھے وہ ابھی چند ماہ اور لینگے۔ بہرحال پورے ستمبر اور اکتوبر کے اوائل تک ایشیا کے شائع نہ ہونے کا اصلی سبب کاغذ کا نہ ملنا ہی تھا 10
جسے دوسری باتوں نے کچھ اور مضبوط کیا۔

آپ جانتے ہیں جو ادارے، آزاد خیالی یا ادب کے نئے آئیڈل کو سامنے رکھ کر کام کر رہے ہیں، ان کیلئے دقتیں ہی دقتیں ہیں۔ "مست قلندر"
اور "بیسویں صدی" کی سی آسانیاں ان غریبوں کو کہاں نصیب!؟ مطلب یہ ہے کہ آپ ہماری حقیقی مصیبتوں کو محسوس کریں، اور ایشیا کی دیر سے
حاضری کو معاف کر دیں۔ ہمارا دور ایک شدید عبوری و بحرانی دور ہے اسکی فروگزاشتوں کو نظر انداز کرنا ہی پڑیگا۔ شاید سب سے بڑا معجزہ اس عہد میں
کسی شے کا قائم رہ جانا ہے۔

کبھی کبھی تو میں ایشیا کے جاری رہنے کو اپنی "حماقت" اور ذہانت دونوں کا کارنامہ یقین کرنے پر غور کیا کرتا ہوں!

جنوری سنہ ۱۹۴۳ء سے ایشیا میں بعض اجزاء کی کمی اور بعض عناصر کا اضافہ پیش نظر ہے، ادب بحرانی اور عبوری دور سے گزر رہا ہے، ملک میں مختلف جماعتیں
اور افراد کام کر رہے ہیں، ان میں ذمہ دار جماعتیں بھی ہیں، غیر ذمہ دار افراد بھی۔ کچھ پارٹیاں ایسی بھی ہیں جو بیسویں صدی کے جمہوری تصور کے خلاف ابھی تک
"درباری ایچ پیچ" پر یقین رکھتی ہیں، ان پارٹیوں کے پڑھے لکھے افراد نے اپنا پیشہ بنا لیا ہے کہ تنقید کو مدح خوانی بنا دیں، اور اس مدح خوانی کو اپنے "گینگ"
تک محدود رکھیں، یعنی تنقیدی فرض کا الگ گلا گھونٹیں اور دوسروں کا حق بھی غصب کریں۔ اس طرح وہ تاریخ ادب میں غلط یادداشتیں محفوظ کر رہے
ہیں، ایشیا نے فیصلہ کیا ہے کہ ایسی کسی جھوٹی تشہیری یادداشت کو تاریخ ادب میں فائل نہ ہونے دیا جائے، اور اگر ہونے دیا جائے تو اک اضافی نوٹ کے ساتھ
یہ ارادہ مصروفیتوں کو بڑھا ضرور دیگا۔ لیکن بہرحال ضروری فرض ہے، اسے تو ادا ہونا ہی چاہئے، اسکے علاوہ شعر و ادب میں نئے
فارم اور نئے اسالیب کے ماتحت جو سامان پیدا ہو رہا ہے اس کی چھان بین کرنا بھی ادبی اداروں کا اولین فرض ہے۔ کھلے دل
اچھائیوں کو سراہنا اور کمیوں کی طرف اشارہ کرنا چاہئے۔ کسی عہد کے رسائل اس عہد کی نظم و نثر اور جملہ ادبی جد و جہد کی تاریخ ہوتے ہیں۔

ساغر

ایشیا۔ ستمبر و اکتوبر ۱۹۴۳ء

ارشاد بیگ

تیسرا مقالہ

# آنے والی دُنیا کی جھلک

## شعوری ارتقاء اور اس کے نتائج

حیاتیات کی نئی سائنس کیا ہے ؟ طبیعات و کیمسٹری کی طرح اس کے
بھی کئی گوشے ہیں جن پر سے ابھی تک پردے نہیں اُٹھے تھے تفصیل سے یہ سب
پھر آئندہ مقالہ میں بتایا جائے گا۔ لیکن یہاں یہ سمجھ لینا ضروری ہے کہ جس
طرح طبیعات اور علم کیمیا نے ہمارے بیرونی ماحول کو بدل کر رکھ دیا۔ اسی طرح
حیاتیات کے انکشافات اور اصول ہماری احساساتی اور شعوری کیفیات
اور عوامل کو بالکل بدل کر رکھ دیں گے۔ اور سائنس کی خارجی قوتوں پر قابو عطا کر کے
ہمیں ایک عظیم ترین دُنیا میں داخل کر دیں گے۔ حیاتیاتی سائنس کی کنجی جس
کے ہاتھ میں ہوگی آنے والی دُنیا پر وہی حکومت کرے گا۔ اور وہی ایک
نئے دور کا نقیب ہوگا۔ حیاتیات کا تعلق ہمارے تحت الشعور، ہمارے
نفسی قواعد و ضوابط اور ہمارے ذہن اور ذات کی قوتوں سے ہے۔

## فرد اور جدید حیاتیات

حیاتیاتی ارتقار ہماری ذہنی صلاحیتوں، ہمارے زاویہ ہائے نگاہ
اور اعضائے جسمانی میں ایک غیر شعوری عمل کے ذریعے ایک خاص تغیر پیدا
کر رہا ہے۔ ہمارا رجحان اور خلقی میلان اور ہماری تمام تہ قوتیں ایک ایسے
مرکز کی طرف رجوع ہو رہی ہیں۔ جہاں وہ اپنا بہترین اطمینان اور راہ عمل پا سکیں
گی۔ فرد ایک بلند ترین اور اعلیٰ سطح ارتقاء سے منسلک کیا جا رہا ہے تاحال
فرد ایک غافل اور حیوانی رَو میں بہتا رہا ہے۔ فرد کے ذہن میں اَب تک
ایک ایسی کشاکش اور کشمکش طوفان اٹھاتی رہی۔ جس نے زندگی کو
ایک بے بسی۔ خوف۔ قربانی اور جبر میں قید رکھا ہے۔ فرد اور اجتماعی
تعلقات کے تصادم نے زندگی پر ہمیشہ ظلم کیا۔ اور انسان کے سامنے
صداقت یا توہم کی ترقی یا برتری کے لئے بہترین نظام کے نام سے قبل از
وقت اور تخیلی عناصر سے بھی نظام پیش کئے جاتے رہے ہیں۔ ارتقائی عمل
غیر شعوری طور پر ہمیں ایک شعوری مکمل نظام کے لئے آگے بڑھا تا رہا ہے

غلط نظام میں پہلی بے چینی یہ ہوتی ہے کہ فرد کی ارتقائی صلاحیتیں نہ تو
اُس سے مطمئن ہوتی ہیں اور نہ اُس میں اپنے لئے جگہ پاتی ہیں۔ اس لئے
فرد میں اور زندگی میں ایک اجنبیت پیدا ہو جاتی ہے۔ دوسرے یہ کہ فرد
کا فطری ذہن خود کو روایاتی یا نامکمل تصوّرات کا ہمنوا نہیں پاتا۔ نتیجہ
کے طور پر ذہن میں دو عملی پیدا ہو جاتی ہے۔ زندگی میں "بے بسی" شعور
کی ہار کا نام ہے۔ اور غلط شعور ہمیشہ ہارتا ہے۔ صحیح شعور ارتقائی قوتوں
کا نمائندہ ہوتا ہے۔ زندگی میں "خوف" شعور کے عدم تکمیل کا نتیجہ ہے۔
اور مجبوری اپنی قوتِ محرکہ کا صحیح ادراک حاصل نہ کر سکنے کو کہتے ہیں۔
قربانی کا جذبہ ارتقائی قوتوں کی عدم تنظیم اور عدم شناخت سے پیدا ہوا
ہے۔ انسان نے اپنی ذات کو سمجھنے کی بجائے اپنی ذات گھڑنے کی زیادہ 11
کوشش کی ہے۔ ارتقائی قوتوں سے گریز بے بسی پیدا کرتی ہے زندگی
قوت سے محروم ہو جاتی ہے۔ جب فرد کی ذات شعوری ارتقار کے ذریعے
منسلک ہو جائے گی۔ بے بسی۔ قربانی۔ خوف اور مجبوری زندگی سے خارج
ہو جائے گی۔ کیونکہ جب فردِ زندگی کی قوتِ محرکہ کے شعوری ارتقاء سے
ہم آہنگ ہوگا تو خوف کیا معنی ؟ خوف غلط شعوری تصوّرات اور حقیقی
قوتوں کے تصادم سے پیدا ہوتا ہے۔ آنے والی زندگی آزاد مکمل اور مطمئن
ہوگی۔ فرد کی قوتیں صحیح رُخ پر کام کریں گی۔ فرد کی قوتیں نقص یا عدم تکمیل
کے باعث پہلے کی طرح حیوانی کیفیات میں نہیں رہیں گی۔ بلکہ ایک صحیح
رشتہ سے وابستہ رہ کر کام کریں گی ۔

## سیاسی خاکہ

حیاتی قوتیں ہمیں سائنس کی موجودہ قوتوں سے آگے بڑھا دیں گی
اس لئے آنے والا نظام سائنس کی طاقتوں پر قابو پا سکے گا۔ زمانہ کی
غیر شعوری قوتیں موجودہ تحریکوں اور حکومتوں کے قابو سے اب تک
باہر تھیں۔ اب یہ ایک ایسا طریقہ معلوم کرنے کی سعی کی گئی ہے جس کے
مکمل ہونے پر حملہ آور کی قوتِ ادراک کو بیکار کر دیا جائے۔ اس لئے

آنے والی دنیا میں مستقل امن قائم ہوگا۔ یہ ایک بے شک حیرت انگیز بات ہے۔ جس کا جواب طبیعات اور کیمسٹری کے پاس نہیں ہے۔ نہ منطق تمام نہاد روحانیت کے پاس ہے۔ آنے والے نظام میں ریاست کو قوتِ محرکہ اور شعور پر کامل کنٹرول حاصل ہوگا۔

دُنیا ایک حکومت کے ماتحت کام کرے گی۔ اور بلند ترین شعور (خود شعوری ہیئت ذہنی کا حامل) آنے والی دُنیا کا صدر رہیگا۔ ملکی حدود اور سلطنتیں ختم کر دی جائیں گی۔ وراثت اور جائداد کا تصفیہ ہو جائے گا۔ حاکم محض ایک چاکر حیثیت میں نئے ماحول میں اپنا کام کریگا۔ حکومت کسی کا ورثہ نہیں ہوگی۔ تمام دُنیا کی ایک شرحِ تبادلہ ہوگی اور کارفرما حکومتیں اندرونی معاملات میں آزاد ہوں گی۔ ایک ہی ارتقائی طرزِ تمدن اور ایک ہی ارتقائی زبان جاری ہوگی۔ سسٹم کا طریقہ منسوخ کر دیا جائے گا۔

## خیالی فردوس حیاتیات کی روشنی میں

اگر زندگی ایک شعوری ہیئت حاصل کرے۔ اور ہمارا نظام زندگی ایک ناقص نظام کے بجائے صحیح اور مکمل قوتوں کا نمائندہ ہو جس میں ہماری خواہشات احساسات اور ادراک کی لطیف ترین کیفیتیں صحیح میدان پا نہ چلی جائیں تو اس سے زیادہ مکمل خیالی فردوس کا مرئی نمونہ اور کوئی نہیں ہو سکتا۔

ہر شخص کو اگر برابر پھلنے پھولنے کا موقع ملے۔ اور ہر شخص اپنی صلاحیتوں کے مطابق ترقی کرتا چلا جائے تو زندگی میں پھر لوٹ کھسوٹ کا سلسلہ ختم ہو سکتا ہے۔ سوشلزم کا اوّلین مقصد انسانی لوٹ کھسوٹ ہی کو ختم کرنا ہے لیکن اس کو ختم کرنے کا طریقہ سائنس جس کی تعلیم مارکس نے دی ہے وہ تاریخ کا خام طریقہ ہے۔ جب نظام عالم ارتقائی عمل کے ذریعہ ایک نشاۃ ثانیہ حاصل کرے گا۔ اس وقت صنعتی پیداوار کے طریقوں پر حیاتیاتی قوتوں کے ارتقاء سے تشکیل یافتہ نظام سب خود بخود قابو ہو جائیگا۔ اور وہ طریقے زندگی کے لئے بجائے ایک جلب منفعت ثابت ہونے کے برکت ثابت ہوں گے۔ سرمایہ داری دوسرے لفظوں میں حیاتیاتی ارتقاء کا عبوری دور ہے۔ اس لئے سوشلزم کے مقابلہ میں حیاتیات کے پاس زیادہ صحیح طریقۂ علاج ہے۔ موجودہ سوشلزم حقائق سے اتنا ہی دور ہے جس قدر دوسرے مکتبِ خیال۔ کیونکہ سوشلزم تاریخ کے "حیاتیاتی تصور" سے ناواقف ہے۔ تاریخ کا ارتقا حیاتیاتی ارتقاء ہے۔ اور تاریخ کا عمل حیاتیاتی عمل ہے۔

## جمہوریت کا صحیح مفہوم

اس حیاتیاتی ارتقاء کی رو سے جمہوریت کا صحیح مقصد اسی وقت حاصل ہو سکتا ہے جب فرد کی صحیح ارتقائی قوتوں اور خواہشات کا لحاظ رکھا جائے۔ اس لئے اصلاحاً صحیح جمہوریت وہی ہے جو جمہوریت میں ہماری ارتقائی ذات کی صحیح نمائندگی ہوتی ہو۔ عوام پر ہمیشہ نامکمل اور روایاتی یا سکونیاتی یا یکطرفہ شعور چھایا رہتا ہے۔ عوام کو زندگی کا سرچشمہ بنانا زندگی کے ارتقاء کو روکنے اور ترقی و خوشحالی سے دور رکھنے کے مترادف ہے۔ نئے ارتقاء سے ہم آہنگ نظام عوام کے جذبات کی صحیح نمائندگی کرے گا بہ نسبت اس کے کہ عوام کا شعور کوئی نظام بنائے۔ اور موجودہ جمہوریت کے معنی سوائے اس کے کچھ نہیں ہیں کہ عوام کا شعور زندگی کی باگ تھامے۔ یعنی اس کے معنی یہ ہیں کہ سکونیاتی یا غیر ارتقائی شعور زندگی پر چھا جائے۔

## آزادی کا پس منظر

موجودہ تحریکات قوموں کو بلند کرنے کا دعویٰ کرتی ہیں۔ اور انہیں آزاد کرنے کی علمبردار ہیں۔ لیکن وہ انسانی تمدن کے ارتقائی تغیر کا جائزہ نہیں لیتیں۔ تاریخ ایک نئے دروازہ پر کھڑی ہے۔ نوعِ انسان کو ایک نئے اور بلند ترین ارتقائی طرزِ زندگی اور نئے طریق کی ضرورت ہے۔ اس لئے آزادی کا پس منظر ایک بلند ترین ارتقائی تمدن اور ماحول کو بنانا چاہئے موجودہ حالت میں بغیر ارتقائی قوتوں کو کام میں لئے اور کسی نئے ماحول کی تعمیر کے بغیر آزادی کا علمبردار بننا تاریخ کے حقائق سے چشم پوشی کرنا ہے۔

ویلز کہتا ہے کہ دُنیا کو اس لئے تباہی سے چھٹکارا حاصل کرنا مشکل تھا کہ دُنیا یہ نہیں جانتی تھی کہ اسے کسی چیز سے چھٹکارا حاصل کرنا ہے۔ نئی حیاتیات اس کا جواب دیتی ہے کہ ہمیں ایک غیر شعوری ہیئت سے زندگی کی ایک شعوری ہیئت میں داخل ہونا ہے۔ اور مسئلہ سیاسی یا مادّی یا مذہبی نہیں۔ بلکہ حیاتیاتی ارتقاء کا ہے۔ زندگی میں اب تک غیر شعوری ارتقا ہوتا رہا اب شعوری ارتقاء کا آغاز ہونے والا ہے اور ہمیں اس سے منسلک ہونا ہے۔

## جنگ کے معنی

حیاتیات کے نزدیک جنگ ارتقائی قوتوں اور سکونیاتی تصورات

حکومت جماعت کی نگہبان ہے لہٰذا فرد حکومت کے ہاتھ میں ایک کھلونا بن کر رہ جاتا ہے۔ لیکن دونوں نظاموں کے مقاصد میں مشرقین کا فرق ہے۔ سوویٹ نظام فرد پر جو پابندیاں لگاتا ہے اُن کا انداز اصلاحی ہے اور مقصد یہ ہے کہ فرد سرمایہ دارانہ ذہنیت کی کدورت کو دھو کر انفرادیت کی معراج کو پہونچ سکے۔ یہ ویسی ہی پابندی ہے جو طبیب بیمار پر لگایا کرتا ہے لیکن فاشیزم فرد کو ہمیشہ کے لئے جماعت یعنی حکومت یعنی حکمراں طبقہ یعنی سرمایہ دار کا غلام بنا کر رکھنا چاہتا ہے اور اس غرض سے اُس کے ذہن و احساس کو بھی فنا کر دینا چاہتا ہے۔

ہم کلچر اور ادب کے خادم ہیں اور ہمارا ایمان ہے کہ جب یہ سارے سیٹھ ساہوکار مر جائیں گے تو مفلس شاعروں کے گیت اور نادار مصنفوں کے افسانے زندہ رہیں گے۔ اس لحاظ سے ہم صرف اس نظام کے حامی ہیں جو انفرادیت کو اس طرح فروغ دینا چاہتا ہے کہ وہ حسن و حقیقت دونوں کی خدمت کر سکے اور یہی شعر و ادب کی جان ہے۔ جب ہم دیکھتے ہیں کہ فاشیزم ان سب اقدار کو یکسر مٹا دینا چاہتا ہے جنسے اعلیٰ قسم کا آرٹ پیدا ہوتا ہے۔ جب جرمنی کے قید خانوں سے دنیا کے بڑے بڑے آرٹسٹوں کی کراہ سنائی دیتی ہے۔ جب دنیا کے تمام پرانے اور نئے آرٹسٹ وہاں مردود قرار دئے جاتے ہیں ــــ تو ہم نازیزم اور فاشیزم پر لعنت بھیجتے ہیں۔ اگر ہمارا قلم اس کارزار کے موقع پر ان لعنتوں کی مخالفت میں مصروف نہ ہو تو ہم کلچر اور آرٹ سے غداری کریں گے۔

۴۴

یہ وہ جذبات تھے جنھیں لے کر ہم دہلی کی آل رائٹرس کانفرنس میں گئے۔ اس کانفرنس کا مقصد یہ تھا کہ ہندوستان کے اینٹی فاسٹ مصنفوں کو ایک پلیٹ فارم پر جمع کریں۔ ان کا کوئی متحدہ محاذ قائم کریں۔ یہ کام کرنے کا تھا اور گو کہ یہ کانفرنس ــ کانفرنس کی حیثیت سے زیادہ کامیاب نہ رہی بہرحال داغ بیل تو پڑ گئی۔ ہم خیال لوگوں میں جاگ تو پڑ گئی۔ اچھا ہوتا اگر کانفرنس کے منتظم جلدی نہ کرتے۔ لوگوں کو مہلت دیتے۔ بحث طلب مسائل کو گشتی چٹھی کی صورت میں تقسیم کرتے۔ لیکن کانفرنس کرنے میں اتنی جلدی کی گئی کہ باہر کے بہت لوگوں کو جواب دینے کا بھی موقع نہ ملا۔ علاوہ بریں اتنی اہم کانفرنس کی تشکیل نہایت باقاعدگی سے ہونا چاہئے تھے۔

بہرحال غنیمت ہے کہ ادیبوں نے کروٹ تو لی، کچھ تو ہو،

ہم کانفرنس کے منتظموں کو اب بھی یہ صائب مشورہ دیں گے کہ زیادہ وسیع النظری سے کام لیں۔ مقاصد کی بلندی کے اعتبار سے دل و نگاہ کو بھی بلند رکھا جائے تو کیا اچھا ہو۔ ایک تو یہ کہ کانفرنس کسی لحاظ سے نمائندہ نہ تھی باہر تو باہر خود دہلی کے بہت سے ہمدرد مصنف شامل نہ تھے۔ وجہ جو بھی اس سے بحث نہیں۔ لیکن اگر آگے کام چلانا ہے تو کیا اُن کے تعاون کی ضرورت نہیں اگر ہے تو پھر (                ) کو صرف حاضرین سے یہی کیوں پر کر دیا گیا اور ان حاضرین میں صرف "انجمن ترقی پسند مصنفین" اور دہلی ریڈیو اسٹیشن کے ہی حضرات کیوں تھے۔ یہ حلقہ زیادہ وسیع کیوں نہ کیا جائے؟

یہ چند نکات برادرانہ مشورہ کے طور ہیں کسی کو ہماری نیک نیتی پر شبہ نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ ایشیا کسی لیبل کی تمنا کئے بغیر ترقی پسند تحریکوں کی حمایت اور فاشیزم کی مخالفت میں پیش پیش رہا ہے۔

ہماری خواہش صرف یہ ہے کہ کیونکہ مختلف زبانوں اور اسکولوں کے مصنفوں کے ملنے کے ٹھکانے کم ہیں اس لئے جب کبھی اس قسم کی کوئی تحریک شروع ہو تو اسے زندہ رکھنے کے لئے ہر ممکن کوشش کی جائے۔

دنیا اور ہندوستان کی نجات اسی میں ہے کہ فاشیزم اور اس کے تمام عناصر فنا ہو جائیں۔ ہم سب کو اس جنگ میں حصہ لینا ہے، فرار کا کوئی راستہ نہیں ہے اور نہ کوئی فصیل پر بیٹھ سکتا ہے۔

---

ادارہ

پنڈت جواہر لال نہرو کی شہرۂ آفاق کتاب

# جگ بیتی

دُنیا کی تاریخ سنین و سلاطین کی فہرست کا نام نہیں ہے نہ مختلف حکمراں خاندانوں کے عروج و زوال اور تاج و تخت کے لئے زور آزمائی کرنے والوں کی باہمی کشمکش کو تاریخ سے تعبیر کیا جا سکتا ہے۔ دراصل تاریخ نام ہے افراد کے ذہنی ارتقار کا۔ جماعتی نظام کی تنظیم کا۔ تہذیب و تمدن کے اصولوں کی تدوین کا اور علوم و فنون کی ترویج کا۔ پھر تاریخ کا دائرہ کسی ایک ملک یا قوم کے حالات تک محدود نہیں ہوتا۔ اسکے پیش نظر تمام ممالک اور تمام اقوام ایک سلسلے میں منسلک ہوتے ہیں اور ایک دوسرے سے متاثر ہوتے اور متاثر کرتے ہیں۔

جگ بیتی میں پنڈت جواہر لال نہرو نے انہی اصولوں کو پیش نظر رکھا ہے اور تمام مختلف زمانوں میں تمام ممالک اور تمام اقوام کے خاکے پیش کر کے دُنیا کی ایک یکجائی تصویر کھینچی ہے۔ اس لئے ان کی یہ کتاب ہندوستان کے تاریخی ادب میں ایک جدت ہے ایک تنوع ہے جس کی مثال مشکل سے مل سکے گی۔

سیاسی مصروفیتوں کے باوجود پنڈت جی کا وسیع مطالعہ اور غیر معمولی غور و فکر کی عادت اس کی متقاضی تھی کہ جگ بیتی جیسی تصنیف منظر عام پر آئے۔ چنانچہ ان خطوط کی شکل میں جو پنڈت جی نے جیل سے اپنی لڑکی کے نام لکھے۔ یہ کتاب اہل ذوق کے ہاتھوں میں پہنچے گی۔ اب مکتبۂ جامعہ نے محمود علی خاں جامعی سے سلیس اُردو میں ترجمہ کرا کے پیش کرنے کا فخر حاصل کیا ہے۔ قیمت جلد اول ۳؍


مکتبۂ جامعہ دہلی قرولباغ

شاخیں:۔ دہلی ۔ لکھنؤ ۔ بمبئی ۳

(ادبی مرکز میرٹھ سے بھی مل سکتی ہے)

(۱) جوش ملیح آبادی

(۲) ساغر نظامی

# مشاہیر شعرائے اُردو کا فلسفۂ حیات



ہوسکتا ہے کہ آل انڈیا ریڈیو دہلی سے ملک کو مختلف قسم کی شکایتیں ہوں، لیکن کچھ عرصہ سے اس نے اپنی تقریروں کے معیار کو کافی بلند کیا ہے، دلّی سے آج کل ادبی، علمی اور حکیمانہ مسائل پر جو تقریریں ہو رہی ہیں، وہ اپنی رنگا رنگی، افادیت، زبان اور ادب کے لحاظ سے بڑی اہمیت رکھتی ہیں۔ حال ہی میں آل انڈیا ریڈیو دہلی نے جو.............................. اور اُردو کے مشاہیر شعرا کو دعوت دی کہ وہ دُنیا کو بتائیں، زندگی ان کی نظر میں کیا ہے؟ وہ حیات کے متعلق منفی نقطۂ نگاہ رکھتے ہیں یا اثباتی!؟ یا محض یونہی، چنانچہ اس سلسلے کی کچھ تقریریں ہو چکی ہیں۔ ان میں سے جوش ملیح آبادی و ساغر نظامی کی تقریریں اس نمبر میں شائع کی جاتی ہیں۔

"ادارہ"

(۱) جوش ملیح آبادی

## میرا فلسفۂ حیات

یہ موضوع اس قدر وسیع ہے کہ پندرہ منٹ کی سی بے حقیقت مدت کے اندر سمیٹا نہیں جا سکتا۔ بہرحال کوشش کروں گا کہ مجمل طور سے اپنے مفہوم پر کسی قدر روشنی ڈالوں۔

انسانی ذرائع اور انسانی ذہن دونوں ابتک اس درجہ تشنہ محدود ہیں کہ بیسویں صدی کے اس نسبتاً ترقی یافتہ دور میں بھی زندگی ایک دردناک عذاب بنی ہوئی ہے۔ کیا داخلی اور کیا خارجی دونوں حیثیتوں سے انسان ابتک افسردہ و بیمار ہے۔ ہم مسرتوں کے حاصل کرنے کے واسطے دوڑتے ہیں۔ لیکن اس تمام دوڑ دھوپ اور عرق ریزی کے بعد آخرکار جس شے کے پانے میں ہمیں کامیابی حاصل ہوتی ہے۔ وہ غم اور صرف غم ہے۔ امیدیں ہر صبح ہم کو جگاتی اور ناامیدیاں ہر رات کو ہمیں سُلاتی ہیں۔

تمنائیں جگاتی ہیں تو ناکامی سلاتی ہے — نہ اپنی صبح ہے ساقی نہ اپنی شام ہے ساقی
لڑکپن ضد میں روتا تھا جوانی دل کو روتی ہے — نہ جب آرام تھا ساقی نہ اب آرام ہے ساقی

ہماری اس ناکامی و نامرادی کا سبب ایک طرف تو یہ ہے کہ جیسا میں بیان کر چکا ہوں کہ ہمارے ذرائع اور ذہن دونوں ابتک محدود ہیں۔ اور دوسری طرف چونکہ ہم ابتک انسانیت کے مجموعی تقاضوں کی جانب اعتناء کرنے کے خوگر نہیں ہوئے ہیں اور صرف اپنے انفرادی حاجات و مقتضیات

ہماری نظر محدود ہے۔ اس لئے ہمیں اس زندگی میں دُکھ کے سوا کچھ نہیں ملتا۔ یہ صحیح معلوم ہوتا ہے کہ شاید اپنے انفرادی حاجات و مقتضیات سے ہم کبھی آزاد نہیں ہو سکینگے لیکن انسانی نفسیات پر نظر رکھنے والے اس خیال کے قائم کرنے میں قطعی حق بجانب ہیں کہ کچھ دنوں کے بعد ہماری انفرادیت اس قدر وسیع ہو جائے گی کہ عالمِ انسانیت کے مجموعی تقاضے عین ہمارے انفرادی تقاضے بن جائینگے۔

لیکن اس وقت تک تو انسانی دُنیا کی حالت نہایت خستہ و خراب ہے اور اس وقت ہماری زبوں حالیاں اور بھی شدید ہو جاتی ہیں۔ جب ہم یہ دیکھتے ہیں کہ ہمارے غموں ہی کا مآل غم نہیں ہوتا۔ اگر معاملہ یہیں تک محدود رہتا۔ تو شاید ہم کچھ نہ کچھ اپنے کو تسلی دے لیتے۔ لیکن بڑی بے پایاں درد مندی تو یہ ہے کہ ہماری مسرتوں کی تان بھی غم ہی پر ٹوٹتی ہے۔ اور ہماری وقتی مسرت جس قدر شیریں ہوتی ہے اس کا پیدا کردہ غم اتنا ہی دیرپا اور تلخ ہوا کرتا ہے۔

ہمیں کبھی کبھی یہ زندگی تھوڑی دیر کے واسطے فرشِ گل پر چلنے کا موقع دیتی ہے۔ اور وہ صرف اس لئے کہ ہمیں فرشِ گل کا خوگر بنانے کے بعد کانٹوں پر چلائے۔ اور اس وقت ایک طرف تو کانٹوں کی تکلیف ہمیں زیادہ محسوس ہو اور دوسری طرف پھولوں کی یاد میں ہماری آنکھوں سے آنسوؤں کا چشمہ پھوٹ نکلے۔ یعنی ایک طرف تو ہمارا جسم فگار ہو اور دوسری طرف ہمارے دل کے ٹکڑے اُڑ جائیں۔

گاہ گاہ آراستہ ہوتے ہیں جلسے عیش کے  آنسوؤں کے ساتھ برسوں یاد آنے کیلئے
طالبانِ عیش سے کہہ دوں تو اُڑ جائیں حواس  کس قدر رویا ہوں میں اک مسکرانے کیلئے

یہ ایک ناقابلِ انکار حقیقت ہے کہ ابتک تو اس زندگی میں اگر کوئی ٹھوس حقیقت معلوم ہوتی ہے تو وہ غم اور صرف غم ہے۔ رباعی  کہتے ہو کہ مُنہ آنسوؤں سے تر نہ کروں
غم ٹھوس حقیقت ہے یہ باور نہیں کروں۔ بیکار ہے ہائے ہائے کرنا لیکن۔ انسان ہوں
ہائے ہائے کیوں نہ کروں۔ بیشک اس وقت تک انسانیت پر مسرت کا صحیفہ نازل نہیں ہوا ہے۔ اور اب تک جس شے کو مسرت کہا جاتا ہے وہ صرف ایک وقفۂ غم کے سوا اور کچھ نہیں۔ جب ہم پر غم کا ناقابلِ برداشت حملہ رُک جاتا ہے تو اس وقفۂ مختصر کو ہم خوشی کے نام سے پکارنے لگتے ہیں حالانکہ وہ صرف ایک گونہ تسکین اور ایک وقتی سرشاری ہوتی ہے۔ جسے خوشی کا لقب نہیں دیا جاسکتا۔

یہی وجہ ہے کہ اس دردناک حقیقت کا جو افراد مطالعہ کرتے ہیں وہ دو گروہوں میں تقسیم ہو جاتے ہیں۔ ایک گروہ تو حیات کی اس دردمندی کو دیکھ کر سپر انداختہ ہو جاتا ہے۔ مایوسی اس کا احاطہ کر لیتی ہے۔ اسکے ہاتھ پاؤں ڈھیلے دل زخمی اور آنکھیں نمناک ہو جاتی ہیں اور یہی وہ گروہ ہے جسے ہم قنوطی' کے لقب سے یاد کرتے ہیں اور دوسرا گروہ ان دردمندیوں کو دیکھتا ہے۔ لیکن سپر انداختہ نہیں ہوتا۔ ہر چند یہ گروہ بھی سمجھتا یہی ہے کہ ہم اس دردمندی پر فتح حاصل نہیں کر سکتے۔ لیکن وہ اس سے مغلوب ہونا بھی پسند نہیں کرتا۔ اور اپنے کو فریبِ مسرت میں مبتلا کر دینے کی خاطر ایسے رنگین مشاغل میں خود کو غرق کر دیتا ہے۔ کہ ضرباتِ غم سے نسبتاً بہت کچھ محفوظ ہو جاتا ہے۔ اس گروہ کو ہم 'رجائی' کے نام سے پکارتے ہیں۔

یہ صحیح ہے کہ رجائیوں کے مقابلہ میں 'قنوطی' گھاٹے میں رہتا ہے۔ 'رجائی' اس دو روزہ حیات کے کچھ نہ کچھ مزے تو اُڑا لیتا ہے۔ لیکن بیچارے 'قنوطی' کے پلے کچھ نہیں پڑتا۔

لیکن جہانتک زندگی کی دوڑ میں حصہ لینے کا تعلق ہے قنوطی ہوں کہ رجائی دونوں گروہ اس شرفِ عظیم اور اس سعادتِ کبریٰ سے قطعی محروم رہتے ہیں۔

میں نے زندگی کی دوڑ میں حصہ لینے کو سعادتِ کبریٰ کہا ہے، ممکن ہے کہ کوئی یہ کہے کہ آپ جسے سعادتِ کبریٰ کہتے ہیں سعادتِ کبریٰ تو بڑی چیز ہے۔ میں اُسے ایک مہمل خود آرائی سے زیادہ کوئی مرتبہ نہیں دیتا۔ کیونکہ یہ زندگی جبکہ آلام سے بھری ہوئی ہے۔ جبکہ غم ہی کی نہیں خوشی کی تان بھی غم ہی پر ٹوٹتی ہے اور جبکہ ہر عمل کا خواہ وہ کتنا ہی شائستہ کیوں نہ ہو۔ ایک دردناک ردِ عمل ہوا کرتا ہے۔ تو کیا ہم اتنے دیوانے ہیں کہ زندگی کی دوڑ میں حصہ لیکر اپنا وقت برباد اور اپنی قوت کو تباہ کریں۔ اور کیا یہ عاقلانہ روش نہیں ہے کہ یا تو ایک آہ سرد بھر کر ہم زندگی سے مایوس ہو جائیں یا ساز اُٹھا کر اس طرح الاپیں کہ تمام غموں کو بھول جائیں۔

لیکن جو شخص بھی خواہ وہ کتنی وجاہت رکھتا ہو۔ ایسے کم ہمتی کے کلمات زبان سے نکالے گا۔ ہم بجا طور سے اُسکے متعلق یہ رائے قائم کرنے پر مجبور ہو جائینگے کہ وہ دُنیا کے مزاج، انسانی فطرت اور انسانی عزائم کی وسعت اور اقتدار

کے قانون سے قطعی طور پر بیگانہ ہے ۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ اس وقت تک انسانیت دردمند ہے اور ہم مسرّت کے حصول کی جد و جہد میں بالآخر غم ہی سے دوچار ہو رہے ہیں لیکن اسکے یہ معنی ہرگز نہیں کہ یہ صورتِ حال اٹل اور ابدی ہے اور ایسی کہ اس سے رُستگاری حاصل کی ہی نہیں جا سکتی ہے ۔

غور کرنا چاہئے کہ اس کرۂ خاکی پر حیات کو رونما ہوئے ابھی دن ہی کتنے ہوئے ہیں اور اس منزل پر ہم غموں کو کیونکر فتح کر سکتے ہیں جب کہ انسانیت ہنوز طفلی کے عالم میں ہے اور اُس کی عمر نو دس برس سے زیادہ نہیں ہے ۔

لیکن یہ ایک تاریخی صداقت ہے کہ روز بروز ہم غم سے دور اور خوشی سے قریب ہوتے چلے جا رہے ہیں اور ہماری یہ فطری اور مسلسل رفتار اس بات کا یقین کرنے پر ہمیں مجبور کرتی ہے ۔ کہ ایک نہ ایک دن ہم تمام مکروہات و آلام سے نجات حاصل کر کے زیادہ سے زیادہ مسرّت کی زندگی بسر کرینگے ۔ اور یہ مسرّت کی زندگی ہماری انفرادی اور اجتماعی دونوں حالتوں کا احاطہ کر لے گی ۔

یہ وہ منزل ہوگی جبکہ ایک طرف تو ہمارے مزاج اور عادات و اطوار بدل جائینگے اور اشیائے مادّی و ذہنی کی معروف قدریں تبدیل ہو جائینگی ۔ اور دوسری طرف اس عالم کے تمام قوائے کارفرما کے پاؤں میں زنجیر ڈال کر انہیں ہم اشاروں پر نچانے لگیں گے ۔

اور جبکہ ہمارا مستقبل اس قدر شاندار اور یقینی طور سے شاندار ہے تو کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی کہ ہم انسانیّت کی اس جنگِ عظیم اور ارتقاء کے اس جہادِ اکبر سے بزدلوں کی طرح بھاگ کر کسی گوشۂ خلوت یا محفلِ عشرت میں جا کر چھپ جائیں ۔

اس کے علاوہ جب ہم غور کرتے ہیں تو ہمیں یہ تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ آج جو یہ مادّی و ذہنی نعمتیں بغیر ہاتھ پاؤں ہلائے ہمیں حاصل ہیں وہ تمام کی تمام ہمارے بزرگوں کی صدیوں کی محنت کا نتیجہ ہیں ۔ جنہیں وہ ہمارے واسطے ایک مبارک وراثت کے طور پر چھوڑ گئے ہیں اور اسکے صاف و صریح یہ معنی ہیں کہ ہم اپنے خاموشی کے ساتھ احسان کرنیوالے بزرگوں کے مقروض ہیں ۔ اور اسقدر کہ ہمارا بال بال قرض سے گندھا ہوا ہے ۔ اور ظاہر ہے کہ ہر اچھے شہری اور ہر بھلے آدمی کا یہ ایک شریفانہ کارنامہ ہے کہ وہ اپنا قرض پائی پائی ادا کر دے ۔ اور وہ قرض صرف اس واحد شکل سے ادا کیا جا سکتا ہے کہ جس طرح ہمارے بزرگوں نے ہمیں آگے بڑھایا ہے اسی طرح ہم بھی اپنی آئندہ نسلوں کو کچھ آگے بڑھا کر مریں ۔

اور اگر ہم اس مقدّس فریضے کے ادا کرنے میں کوتاہی کرینگے تو ہماری موت ایک بد دیانت مقروض کی موت ہوگی ۔ اور کیا کوئی شریف اور خوددار انسان ایک بد دیانت مقروض کی موت کا ننگ گوارا کر سکتا ہے ؟ ۔

دیکھنے کی بات یہ ہے کہ ابھی تک ہوا ہی کیا ہے ۔ ابھی تو ہمیں بہت کچھ کرنا ہے ۔ ابھی تک تو ہم اپنے چھوٹے چھوٹے غموں اور معمولی عناصر یہاں تک کہ خاک کے ایک بظاہر حقیر ذرّے تک پر قبضہ نہیں کر سکے ہیں ۔ حالانکہ ہمارا پروگرام بہت ہی بڑا اور نہایت ہی پیچیدہ ہے ۔ ہمیں ہر فرد کو اسکی اطلاع دے دینا چاہئے ۔ کہ ابھی ہمیں بڑے بڑے معرکے سر کرنا ہیں ۔ بڑے بڑے ہفت خواں طے کرنا ہیں ۔ صدیوں اور قرنوں تک پسینہ بہانا اور جانیں کھپانا ہے ۔ جھوٹے رسم و رواج سے لڑنا ہے ۔ عقائد و اوہام کو مٹانا ہے ۔ تندرست خیالات اور بلند افکار کی تخم ریزی کرنا ہے ۔ دہشت انگیز بوں ۱۴۰
اور خون ریزیوں کا سدِّ باب کرنا ہے ۔ بیماریوں اور وباؤں کو فنا کر کے شباب کو قائم کرنا ہے ۔ اور شباب کو قائم کر کے ہیبت ناک موت کو موت کے گھاٹ اُتارنا ہے اور پھر اُلوہیت کے تاج کو پیشانی پر کج کر کے اس سرکش ستارے اور دوسرے کُرّوں پر اپنا پرچم لہرانا ہے ۔

ممکن ہے، اور ہندوستان میں تو ممکن ہی نہیں ۔ گمان غالب ہے کہ لوگ میرے ان بلند عزائم اور درخشاں امیدوں پر مسکرائیں اور ارشاد فرمائیں کہ یہ شاعر تو شیخ چلّی کی سی باتیں کرنے لگا ہے ۔ کہاں ضعیف انسان اور کہاں تسخیرِ کون و مکاں ۔ میں ایسے تمام حضرات کی خدمت میں صرف اسی قدر مشورہ دونگا کہ وہ براہِ معارف نوازی ۔ اپنے مطالعے اور مشاہدے کو بڑھائیں ۔ نظر کو وسیع اور تفکر کو عمیق بنائیں ۔ انسان کی فطرت اور انسان کے عزائم تیز ارتقاء کی رفتار اور زمانے کے قرائن و آثار پر نگاہ ڈالیں ۔ اگر وہ میرے مشورے پر عمل کرینگے ۔ سو فی صدی میرے ہم خیال و ہم نوا ہو جائینگے ۔ ورنہ میرے پاس ان کے تمسخر و تبسّم کے مرض کا کوئی علاج نہیں ہے ۔

ہاں تو ہمارے سامنے اس قدر وسیع اور اسکے ساتھ ساتھ اس قدر دشوار

کام ہے کہ ہم نہ تو نکھٹوؤں کی طرح رونے میں وقت ضائع کر سکتے ہیں اور نہ رجائیوں کی مانند ہر وقت کے رامش و رنگ ہی کیلئے وقت نکال سکتے ہیں۔ ہمیں ان دونوں گروہوں کے بین بین زندگی بسر کرنا ہے۔

اس میں شک نہیں جیسا کہ عرض کر چکا ہوں کہ ابھی ہمیں بڑے بڑے معرکے سر کرنا ہیں۔ لیکن اس حکیمانہ نکتے کو بھی پیشِ نظر رکھنا نہایت ضروری ہے کہ ہمیں اپنے کو اس قدر تھکانا بھی نہیں ہے کہ چار دن کام کرنے کے بعد ہمارے قوائے عمل و ذہن اور ہماری صحت برباد ہو جائے۔ ہمیں بیشک کام کرنا اور ایک جانباز سپاہی کی طرح پوری کاوش اور سرگرمی سے کام کرنا ہے۔ لیکن اس کے ساتھ ساتھ ہر روز چند گھنٹے رجائیوں کی سی زندگی بھی بسر کرنا ہے۔ اور وہ بھی صرف اس لئے کہ ہر صبح کو ہم تازہ ہمت اور بلند تر ولولوں کے ساتھ دن کی محنت کے واسطے تیار ہو جائیں۔ کام کرنا مستعدی اور سنجیدگی سے انسانیت کو آگے بڑھانا۔ کوئی شک نہیں ہمارا تنہا فریضہ ہے لیکن ہر وقت کام کرنا اور ہر آن سنجیدہ رہنا اپنی ذات کے ساتھ ایک خطرناک مسخرگی ہے۔ اس لئے ہمیں زیادہ کام کر سکنے کی خاطر یہ فیصلہ کرنا ہوگا کہ ہم اپنی ذات کے ساتھ خطرناک قسم کا مسخراپن نہیں کرینگے۔ دن کے وقت ہم ایڑی چوٹی کا پسینہ بہائینگے۔ اور رات کو جب تاریکیوں کے دامن دراز ہو جائینگے اور ستاروں کی خنک روشنی ہمارا احاطہ کریگی تو ہم بچوں کی طرح خوشیاں منائیں اور فراغت و مسرت کے دریا بہائینگے۔ اور

بہتر ہے دل کے ساتھ رہے پاسبانِ عقل
لیکن کبھی کبھی اسے تنہا بھی چھوڑ دے

پر عمل کر کے اس شریر ستارے کو جسے کرۂ ارض کہتے ہیں۔ اپنے قدموں پر جھکا کر نعرہ لگائینگے۔ کہ

میں اور ڈروں صولتِ دُنیائے دُنی سے
خود لرزہ براندام ہے دُنیا مرے آگے

دن کو اگر کوئی ہم سے رنگ رلیوں کی باتیں کریگا تو ہم اسے انسانیت کا دشمن یا کم سے کم جاہل سمجھ کر اس کی طرف سے مُنہ پھیر لینگے لیکن اگر رات کو کوئی ہم سے محنت یا سنجیدگی کا مطالبہ کریگا تو اسکی کم بینی اور خفتِ عقل پر قہقہے مارینگے

آپ آرائش بھی کرتے ہیں مناسب وقت کی
دن کو مُنہ دھویا گیا زلفیں سنواریں رات کو

11

---

ساغر نظامی (۲)

# زندگی میری نظر میں

زندگی اور میں اچانک صبح سے پہلے بیدار ہو گئے۔ مجھے اور اسے ابھی دن چڑھے تک سونا تھا۔ مگر کچی نیند میں ہم دونوں الم کم سن خانہ بدوشوں کی طرح جاگنے کیلئے مجبور ہو گئے جن کی حیات ذوقِ سفر کے سوا کچھ اور نہیں ہوتی۔ کون رہرو ہے اور کون رہبر یہ بھی ہوش نہ تھا۔ دیکھتے ہی دیکھتے وجود کے مبہم دُھندلکے میں چست و چالاک دو سایہ کائنات کے بام و در پر چلتے پھرتے نظر آنے لگے۔

امید اور ناامیدی۔ روشنی اور تاریکی۔ خیر و شر۔ دھوپ اور چاندنی۔ کفر و ایمان۔ ہار اور جیت۔ یعنی ہر وہ منزل جو انسان لاکھوں سہارے لیکر طے کرتا ہے۔ میں نے براہِ راست زندگی کے سہارے طے کی۔ دُنیا کے طویل سفر میں زندگی ہی میرا سفر تھی۔ اور زندگی ہی ہمسفر رہزنی اور رہبری۔ آبادی و بربادی کے جتنے تجربے تھے زندگی ہی ان کا معمول تھی۔ اور زندگی ہی ان کی عامل۔

ہمارے علم کی تمام تر اساس تجربات پر مبنی ہے۔ آپ کو اصرار ہے تو ہو۔ میرے خیال میں فطری تصوّرات۔ تجربات کے مقابلے میں کوئی حقیقت نہیں رکھتے اس لئے جتنے اصول اور کلیے ہیں وہ تمام تر تجربات کی پیداوار ہیں۔ میں اپنے تجربات اور مشاہدات کی روشنی میں کہہ سکتا ہوں زندگی اندھیری رات ہے اور تجربہ نورِ سحر۔ ذہن تاریک کو ٹھری ہے اور مشاہدات و تجربات شعاعِ نور۔

مشاہدے اور تجربے سے پہلے انسانی ذہن ہر قسم کے نقوش اور تصوّرات سے اسی طرح محروم ہوتا ہے جس طرح بیج ڈالنے سے پہلے بنجر زمین کچھ محرکات انسان کے احساس و شعور پر خارج سے پڑتے ہیں اور اپنا اثر چھوڑ جاتے ہیں۔ دوسرے وہ تصوّرات ہیں جو ذہنی افعال کے نتیجوں کی صورت میں مترتب ہوتے ہیں۔ اصل میں وہ محرکات بھی جو ہمارے احساس و خیال پر اثر ڈالتے ہیں ہمارے تصوّرات ہی کا عکس ہیں۔

جس وقت میں نے آنکھ کھولی۔ زندگی اپنے نقطۂ عروج پر تھی۔ تہذیب و تمدن۔ قدیم و جدید نظریے۔ اصول اور فلسفے۔ علوم و فنون ترقی اور تکمیل کا بڑا حصہ زندگی کو مل چکا تھا۔ غرضیکہ کائنات سجی سجائی۔ ہزاروں سال کی روائتوں کی امانت لئے منتظر تھی۔ میں دُنیا کے غم سے واقف تھا نہ مسرّت سے۔ ناکامی کو جانتا تھا نہ کامیابی کو۔ عشق کو پہچانتا تھا نہ ہوس کو۔ جنگ کو سمجھ سکتا تھا نہ صلح کو۔ ہار سے واقف تھا نہ جیت سے۔ زندگی کے کارزار میں میرا داخلہ اس غیر مسلح نوجوان کی طرح ہوا جو میدانِ جنگ میں کسی ریلے کے ساتھ اتفاقیہ داخل ہو جائے۔

میدانِ جنگ کی پہلی ضرورت نہ شاعری ہے نہ حکمت۔ نہ بیم ہے نہ رجا۔ یاس ہے نہ اُمید۔ نہ زندگی کا تاریک رُخ ہے نہ روشن پہلو۔ اسکی پہلی اور آخری ضرورت صرف اپنا بچاؤ ہے اور اپنا بچاؤ والہانہ خود اعتمادی کے بغیر ممکن نہیں۔ ٹکراؤ کی جنون انگیز قوّت۔ تصادم کی بے پناہ طاقت۔ یہ ہیں وہ جوہر جو خودی کے روپ میں انسانی فطرت کی رہنمائی کرتے ہیں۔

زندگی میں سب سے پہلے مجھے اپنے انہیں اچھوتے تصوّرات سے واسطہ پڑا۔ خاص کر مقابلے اور تصادم کی رَو سے۔ یہ رَو "مشیّت" کے مقابلے میں مجبور سہی۔ مگر زندگی کا پہلا اور آخری بھید ہے۔ مقابلے کی بڑھتی ہوئی قوّت۔ پنپنے کی مچلتی ہوئی آرزو۔ اور آگے بڑھنے کی سیلابی خواہش۔ انسان کو فریب۔ جوش اور جنون میں اُلجھا دیتی ہے۔ مجھ پر بھی اس نے اپنا جال پھینکا۔ اور مدّتوں پھسلاتی رہی "تو سب سے بلند ہے تو کامل آزاد ہے"۔ مجھے بلندی کا یقین ہو گیا۔ میں نے خود کو آزاد جان لیا۔ یہ احساسات شباب پر تھے۔ شرمیلے تصوّرات دل سے دور لرزتے رہے افسردگی اور جوانی کا ساتھ ہے۔ کبھی کبھی غمگین جذبات دل میں جاگتے۔ مگر وہ "ناامیدی" ابتدائی زندگی کے جسم کا گھن۔ یہ گھن مجھے کبھی نہیں لگا۔

جب یہ ناگن میری طرف بڑھی۔ خودی کے نامحسوس جذبے نے اس کا سر کچل دیا۔

میں ایک ایسا جہاز تھا جو ساحل سے لنگر اُٹھاتے ہی طوفان میں گھر جائے۔ ابر و باد کی یورش میں ملّاح بڑے بڑے نظریوں اور فلسفوں پر غور نہیں کرتے۔ مقابلہ کی قوّت کو استوار کرتے ہیں۔ جاتے ہوئے حوصلوں کو مضبوط بناتے ہیں۔ زندگی اور موت سے بلند ہو کر وہ اس مقصد کیلئے اپنی ہستی سے بھی غافل ہو جاتے ہیں۔ جس مقصد کو لے کر وہ ساحل سے روانہ ہوئے تھے۔

یہی ہے زندگی کا وہ محور جس پر زندگی کے چلنے اور رُک جانے کا دارومدار ہے۔ یہ محور جو امید اور مقصد کی بُنیاد پر زندگی کو گردش دیتا ہے دائروں کو بڑھاتا چلا گیا۔ آس پر یاس خندہ زن ہوئی۔ مقصد کے سامنے نتیجوں کی آرزو نے ہاتھ پھیلائے۔ ناکامیوں نے کامیابیوں کا راستہ گھیرا۔ نئے واسطے ہوئے اور انوکھے رابطے۔ لیکن کامیابی اور ناکامی مقصد سے افضل ہیں۔

خود یہ اُلجھ کے رہ گئی میرے جنوں کے دام میں ١٥
میرا جنوں نہ دب سکا گردشِ روزگار سے

مجھے "اندھی مشیّت" کا علم نہیں تھا۔ "زندگی" اندھی مشیّت کی انجان حرکت ہے۔ میں نہیں جانتا تھا۔ مگر آدم کی مجبور و مقہور نسل کے لئے جو نسخہ المانوی حکیم شوپنہار نے تجویز کیا تھا۔ وہ میری گھٹی میں گھولا ہوا تھا۔ میں اپنے انفرادی ارادوں کو مٹا کر مشیّت کو ہرانے کی کوشش میں کیوں جان گنواتا۔ میں کائنات اور انسان کے حُسن پر مٹنے کیلئے کسی حکیم کا محتاج نہیں تھا۔ میں تو حُسن کے لہریں مارتے سمندر ہی میں پیدا ہوا۔ مجھے کیف خود اپنے میکدہ سے ملا۔ دُکھ سُکھ کی قیدوں سے آزاد اک سرور۔ کامیابی و ناکامی۔ رنج و راحت۔ ہار جیت۔ مجھے ان سپنوں کو یاد رکھنے کا ہوش ہی کب تھا۔ کیونکہ میرے جینے کے لئے یہ فریب کافی تھا "میں سب کچھ ہوں" اور "میں سب کچھ کر سکتا ہوں"۔ لیکن زندگی اپنے محور پر اور تیزی سے گھومی۔ نقاب چہرے سے گرنے لگے۔ مسکراتی ہوئی تازہ و شاداب لڑکی کا مکھڑا بھیانک ہو گیا۔

مشاہدہ کی یہ منزل۔ نئی منزل تھی۔ مضبوط اور سرکش حواس کے گلے میں تلخ حقیقتوں نے اپنی گنجلی باہیں ڈال دیں۔ دُکھ سُکھ کی سچّی قدریں معلوم ہوئیں۔

پہلی مرتبہ زندگی میں تلخی اور کمزوری کا احساس ہوا۔ انسانی روح کی بے بسی اور نفسیاتی مجبوری سوئیاں چبھونے لگی۔ آنکھوں کے سامنے ایک تاریک و دبیز دیوار آکھڑی ہوئی۔ پہلی بار تمام تر جسمانی و روحانی قوتیں جی چھوڑتی ہوئی دکھائی دیں۔ زندگی مصیبتوں کا ختم نہ ہونے والا سلسلہ نظر آنے لگی۔ احساس و خیال آنسوؤں میں ڈوب گئے۔ شاید یہ سچ بھی ہے کہ دُنیا کی تعمیر ہی اس انداز سے ہوئی ہے۔ ہر انسان اپنی تمام آرزوؤں میں کامیاب نہیں ہوسکتا۔ ناکامی اٹل ہے تو دُکھ بھی اٹل ہے۔

زندگی بھی اصول و قوانین کی ایک معین حد تک پابند ہے لیکن نفسیاتی و اخلاقی خاص کر معاشی و سیاسی ضابطوں اور قاعدوں کی مقید نہیں

کسی ارادے و قصد کے بغیر ناکامی و کامیابی اور دُکھ سکھ کی آندھیاں چلتی رہتی ہیں۔ اس پر انسانی فکر و ارادہ کا ذرا قابو نہیں۔ یہاں تک کچھ بھی ہو پھر بھی یہ مجال کس کو ہے کہ مسرّت کا تنہا مدّعی بن بیٹھے۔ مسرّت کی تمناؤں سے کھیلنا ہرگز دانشمندی نہیں۔ حیات کی پہلی اور آخری تمنّا خوشی سہی۔ مگر خوشی ہے کیا؟ محض ایک موج۔ صرف ایک حرکت۔ فقط ایک مسلسل مطالبہ۔

۱۷ اور "الم"۔ الم مسرّت کے مقابلہ میں ذی مقدار بھی ہے اور پائدار بھی۔ مسرّت کی تھاہ ہے مگر غم کی تھاہ نہیں۔ لامحدود شے محدود سے بہرحال افضل ہے۔ مگر ان جذبوں کا مرکز خود "انسان" ہے انسان الم اور مسرّت دونوں سے افضل ہے۔ رنج اور خوشی محض دو مرحلے ہیں اور ان سے گزر جانا ہی آدمی کی بڑائی ہے ؎

غم بھی کوئی منزل ہے رہِ عشق و جنوں میں
آلام کے موّاج سمندر سے گزر جا

وہ انسان جسے مقصد کا جنوں نہیں۔ زندگی سے نہیں جیت سکتا ایسے انسان کا سینہ مشرق کی مانند ہے۔ جہاں ہر گھڑی اک نئے طلوع اور جدید آغاز کی بھیڑ رہتی ہے۔

غم کے تبسّم نے زندگی میں نئی شگفتگی پیدا کی۔ انانیت کی سیلابی روح ایک سانچے میں ڈھلنے لگی۔ کامیابی اور فتح کی نئی تعبیریں بننے لگیں۔ سربند شراب شیشے سے اُبلنے لگی۔ ماحول اور قدرت کے جبر نے انفرادی ارادوں کو اجتماعی شکل بخشی۔ شعور نے سنبھالا لیا۔ مگر ذہن لاشعور اندر ہی اندر گریز و فرار کی خواہش تڑپنے لگی۔

گریز و فرار کی یہ خواہش کبھی آنسو بنی۔ کبھی تبسّم۔ کبھی ترک و رہبانیت کا احساس بنکر ساکت ہوئی۔ کبھی تخریب کا سرکش شعلہ بن کر لپکی کبھی کامل نیکی کی شکل میں نمودار ہوئی۔ کبھی مکمل شر کی صورت میں۔ مرحلہ سخت تھا۔ مگر ہر وہ انسان جسے کوئی لگن ہو۔ اس مرحلے سے مرعوب نہیں ہو سکتا۔

بیرونی محرکات اور میرے تصورات نے گھل مل کر ایک نیا سانچہ بنایا۔ اور میں اس سانچے میں ڈھل کر رہ گیا۔ تیاگ اور رہبانیت روحانیت کے نام پر زندگی سے گریز ہے۔ کھلی ہوئی ہار۔ وجود کے ہنگامے اور مشیت کے آہنی پنجے سے ابدی نجات حاصل کرنے کے لئے رندانہ محویّت محض فرار ہے۔ اس گریز اور فرار کی داستان اور بھی سنگین ہو جاتی ہے جب ہم اس کے اجتماعی ردّ عمل پر غور کرتے ہیں۔

ایسے تمام فلسفے جو اس قسم کے مسئلوں کے مقابلے میں انسانی زندگی کو ثانوی حیثیت دیتے ہیں۔ میرے نزدیک دُنیا کے لئے مہلک اور انسانی ترقّی میں سدّ راہ ہیں۔

انسانی زندگی دو پاٹوں کے درمیان دبی ہے۔ ایک پاٹ مشیت ہے۔ ایک پاٹ انسانی سماج۔ چکّی میں پڑے ہوئے دانوں پر اوپری پاٹ کا دباؤ نچلے پاٹ کے مقابلے میں زیادہ ہوتا ہے۔ مگر زندگی وہ چکّی ہے جس کے دونوں پاٹ برابر کا دباؤ رکھتے ہیں۔ یہ نظام جس میں انسان نے اپنی جنس کو پیس رکھا ہے۔ ابھی تک اجتماعی تصوّر سے عاری ہے۔ ابھی تک یہ عوام کے لئے جہنّم ہے محض مشیّت پر جبر کا الزام انسانی سماج کے ناقص اور غیر منصفانہ نظام سے چشم پوشی کرنا ہے۔ مشیّت نے حسن کو محدود نہیں کیا تخلیق کو نہیں روکا۔ ارتقا پر بندشیں نہیں کیں۔ مگر انسان نے اپنی جنس پر مسرّت، راحت اور آزادی کا ہر دروازہ بند رکھا۔ انسان کے تمام ارادی اعمال و افعال کی اساس انفرادی و اجتماعی مسرّت کا حاصل کرنا ہے۔ ہر ایک کی کوشش ہے، سکھ ملے۔ زندگی کو سجائے۔ سنوارے۔ تمام انسانی تاریخ مسرت و راحت کے حصول کی ناکام کوشش کا نہ ختم ہونے والا سلسلہ ہے۔ مگر یہ لامتناہ سلسلہ آدم کے خونخوار بیٹوں نے انتہائی خود غرضی کے ساتھ جاری رکھا۔ کسی نے کامل طور پر زندگی اور اسکی

مسرّتوں کو برابر بانٹنے کا نظام پیدا نہیں کیا ۔

زندگی جہنّم تھی ۔ اور ہے ۔ یہ جہنّم آج بھی فردوس بن سکتا ہے لیکن پُرانی دُنیا کو ڈھا دینے کے بعد ۔ جو ایک مجموعی سماج بنانے سے قاصر رہی ۔

دُکھ سُکھ اور محض جبر و اختیار کے جنجال میں انسانی ذہن کو مقید کر کے جو بزرگ زندگی سے گریز کی تعلیم دیتے رہے ۔ وہ انسانی ترقی اور حیات کی پرواز کے دُشمن تھے ۔ اگر یہ دُنیا لاکھوں قیامتوں اور تباہیوں کے بعد بھی چلتی رہی ہے ۔ تو ہو سکتا ہے کچھ اور چلتی رہے ۔ شاید آنیوالا ارتقا کوئی ایسا نظام ریاست پیدا کر دے جو زمین کی مصیبتوں کو ختم کر کے انسانوں کو سماجی و اقتصادی مسرّتوں کی دولت بخش دے ۔ عمریں مختصر ہو جائیں اور مسرّتیں طویل ۔ پُر آلام زندگی کے مقابلے میں مسرّت کی ایک گھڑی ابدی زندگی سے کم نہیں ۔

پھر بھی میرے نزدیک مسرّت والم جبر و اختیار اور اس قسم کے حکیمانہ مسائل سے افضل ۔ انسانی زندگی اور اس کی تہذیب و تکمیل ہے ۔ ارتقا کی معجز نمائی کا فریضہ ہے ۔ شاید ایک ایسا سماج بن سکے جس میں امیر و غریب برابر کا آرام حاصل کر لیں ۔ بھوک کی اُلجھنیں ختم ہوں ۔ انسان انسانیت کے لئے زندہ رہیں اور انسانیت کے لئے قربان ہوں ۔

میں گھٹا ٹوپ اندھیرے میں ایک نورانی مستقبل کا تصوّر رکھتا ہوں ۔ ظاہر ہے یہ زندگی کا منفی پہلو نہیں اثباتی ہے ۔ سوچئے تو تیاگ اور رہبانیت نے انسانوں کو ہزاروں سال غلام رکھا ۔ رندی و سرشاری نے نسلیں برباد کر دیں ۔ شرمیلے اور رسیلے تصوّرات نے توازن کو مفلوج کر دیا شاعرانہ محویت اگر محض ظالم مشیت کے ہاتھوں سے چھٹکارا پانے کے لئے ہے ۔ تو میرے نزدیک وقت کی تباہی ہے ۔ ہاں اگر یہ انسانی زندگی میں تہذیبی مساوات اور انصاف پیدا کرنے کے کام آئے جس کا نتیجہ انسانی نشاط و راحت ہو ۔ تو دُنیا کی تمام عبادتوں سے بڑھ کر ہے ۔ شاید یہی جوہر شاعری کا حاصل ہے ۔ اور یہی تو زندگی کی حکمت ۔

---



نیساں اکبر آبادی

# نازک بیانیاں

جلوۂ حُسن وہ دکھاتے ہیں — نقش حیرت بنائے جاتے ہیں
پھول تو پھول ان کے ہنسنے پر — آج کانٹے بھی مُسکراتے ہیں
ہم انہیں دیکھتے ہیں پیشِ نظر — یا فریبِ نگاہ کھاتے ہیں
بیخودی میری بڑھتی جاتی ہے — جس قدر آپ یاد آتے ہیں
سوچتے ہیں کریں گے اُن سے گلہ — جب وہ ملتے ہیں بھول جاتے ہیں
آپ سمجھے بھی یا نہیں اب تک — اشکِ خوں داستاں سُناتے ہیں
آرزوئیں ہماری ختم ہوئیں — اک سکون دل میں آج پاتے ہیں
ضبطِ غم مری بات رکھ لینا — آج وہ مجھ کو آزماتے ہیں

یہ ہمارا ہی کام ہے نیساں
درد میں بھی جو مُسکراتے ہیں

قاضی عبدالغفار

# غیر جنبہ داری

۱۹۱۴ء کی جنگ تک بلکہ اُسکے بعد بھی کچھ عرصہ تک "غیر جنبہ داری" ایک ایسی سیاسی اصطلاح تھی جس کے مفہوم کو عوام اور اخبار پڑھنے والے لوگ تھوڑا بہت سمجھ لیتے تھے۔ لیکن جرمن آمریت کے ارتقار نے اس لفظ کی معنوی اہمیت کو اس قدر مسخ کر دیا کہ اب ہم کہہ سکتے ہیں کہ

ہے یہ وہ لفظ کہ شرمندۂ معنی نہ ہوا

اُنیسویں صدی میں جب یورپین دول کی سامراجی سیاست نے ساری دُنیا میں جدید سیاسی تصوّرات پیدا کرنے شروع کئے تو اُس کے ساتھ جنگ اور صلح کے جدید بین الاقوامی قواعد و ضوابط میں ملکوں کے ایک ایسی سیاسی حیثیت کا بھی تعین کیا گیا جو بطور ایک اصطلاح کے "غیر جنبہ داری" کہلائی۔ اس تصوّر کو اختیار کرنے کیلئے اُس کا اعلان ضروری سمجھا گیا اور بین الاقوامی قانون میں اُسکی تعریف بھی مقرر کر دی گئی اور بعض ایسی شرائط کا بھی تعین کر دیا گیا جو "غیر جنبہ دار" حکومت پر عاید ہوتی تھیں۔ ۱۸

حکومتوں نے اس بین الاقوامی اصول کی تفصیلات کو مقامی قواعد و ضوابط کے تحت اپنے اپنے دستور العمل میں معین کر لیا۔ امریکہ نے ۱۸۱۸ء میں اپنے لئے ایک "قانون غیر جنبہ داری" مرتب کر لیا۔ اور ۱۸۷۰ء میں برطانیہ نے بھی اسی قسم کا ایک قانون بنا کر اپنے کو اُس کا پابند کر لیا۔ دوسرے ممالک نے بھی ان دو قوانین کی تقلید کی اور بین الاقوامی سیاست میں یہ بات عام طور پر تسلیم کر لی گئی کہ غیر جنبہ دار حکومت وہ ہے جو کسی جنگ میں نہ تو فریقین میں سے کسی کا ساتھ دے اور نہ کوئی ایسا کام کرے جس سے کسی فریق کو امورِ جنگ میں امداد حاصل ہوتی ہو۔ ۱۹۲۴ء تک غیر جنبہ داری کے یہ تصوّرات باقی رہے اور جنگ عظیم کے بعد بھی مجلسِ اقوام کے قوانین میں ان تصوّرات کو زیادہ مؤثر صورت میں قائم رکھنے کی کوشش کی گئی۔

لیکن نازیوں اور فاشیوں نے جنگ کے تمام قدیم نظریات کو بدل دیا اور اُن ہی کے ساتھ صلح اور امن اور غیر جنبہ داری کے تمام قدیم نظریات بھی بدلنے لگے۔ محوری نظریات کے تحت جنگ کا دائرہ اس قدر وسیع ہو گیا کہ ہر قسم کی غیر جنبہ داری اُس کی زد میں آگئی۔ قدیم زمانہ میں جنگ شروع کرنے کے لئے اعلانِ جنگ ضروری سمجھا جاتا تھا لیکن محوری "فوجیت" نے اعلانِ جنگ کے بغیر ہی حملے کرنے شروع کر دئے اس لئے اعلان غیر جنبہ داری بھی بیکار ہو گیا۔ جس طرح اصول جنگ کی تمام اخلاقی حدود شکست ہو گئیں اسی طرح اور لازماً غیر جنبہ داری کے اخلاقیات کا بھی خاتمہ ہو گیا۔ چنانچہ آج ہم دیکھ رہے ہیں کہ نہ جنگ کسی بین الاقوامی قانون کی پابند رہی ہے اور نہ غیر جنبہ داری کا کوئی اصول باقی رہا ہے۔

اس وقت تمام یورپ میں بلکہ دُنیا کے (۳/۴) حصہ میں اگر کسی ملک کو غیر جنبہ دار کہا جا سکتا ہے تو وہ صرف سوئزرلینڈ ہے لیکن اُسکی غیر جنبہ داری ایک مسلح جنبہ داری ہے یعنی وہ اپنی غیر جنبہ داری کی حفاظت کرنے کے لئے اپنی فوجی قوّت کو تیار رکھتا ہے۔ پھر بھی باوجود اسکے کہ تمام دول نے ایک بین الاقوامی معاہدہ کے تحت ۱۶۴۸ء میں سوئزرلینڈ کی دوامی غیر جنبہ داری کو تسلیم کر لیا تھا اور ۱۸۱۵ء کی وینا کانفرنس میں اس معاہدہ کی مزید توثیق بھی کی گئی تھی لیکن یورپ میں واقعات کی جو رفتار ہے اُس کا مطالعہ کرنے والا کوئی شخص بھی نہیں کہہ سکتا کہ یہ غیر جنبہ داری کسی دشمن کے حملہ سے کے دن محفوظ رہ سکے گی۔ وہ زمانہ گزر گیا جب ۱۸۷۱ء میں فرانس کی بھاگی ہوئی ۸۰ ہزار فوج کے اسلحہ جو ملک میں گھس آئی تھی سوئزرلینڈ نے اپنی غیر جنبہ داری کی بنا پر رکھوا لئے تھے اور اُسکو نظر بند کر دیا تھا۔ ۱۸۲۱ء میں جب مجلسِ اقوام نے اپنی بین الاقوامی فوجی پولیس کے گزر جانے کے لئے سوئزرلینڈ سے راستہ مانگا تھا تب بھی اُس نے

اس درخواست کو منظور کرنے سے صاف انکار کر دیا تھا۔ لیکن آج جبکہ محور کے فلسفۂ جنگ نے تمام بین الاقوامی قوانین اور جنگ کے اخلاقی اصولوں کو ٹھکرا دیا ہے اور ہر غیر جنبہ دار ملک کا یہ حال ہے کہ اُس میں ہزارہا جرمن فوجی سیاحوں کے بھیس میں پھیلے ہوئے ہیں۔ غیر جنبہ داری کی قیمت خس و خاشاک سے زیادہ نہیں۔

بہرحال یورپ میں مسلحہ "غیر جنبہ داری" کی صرف ایک مثال ہے۔ لیکن وہ بھی

اگر ماند شبے ماند شبے دیگر نمی ماند

غیر جنبہ داری کی ایک اور وسیع تر اصطلاح دوستانہ غیر جنبہ داری ہے اس غیر جنبہ داری کا رجحان کسی ایک فریق یا دونوں فریقین کی طرف ہو سکتا ہے ۱۹۳۶ء کی جنگ کے بعد اس دوستانہ غیر جنبہ داری کی پہلی مثال وہ تھی جب کہ اسپین کی خانہ جنگی میں اٹلی اور جرمنی نے کوئی فوجی مداخلت تو نہیں کی لیکن جنرل فرانکو کو ہر قسم کی اخلاقی اور مادّی امداد دیتے رہے۔ محور کی کتاب کا یہی ورق اب امریکہ نے اُڑا لیا ہے اور "دوستانہ غیر جنبہ داری" کی تمام منطقی انتہاؤں تک اب امریکہ جمہوریتوں کی امداد کر رہا ہے۔

اس قسم کی غیر جنبہ داری کی حدود اب اس قدر وسیع ہو چکی ہیں کہ میدانِ جنگ میں فوج بھیجنے کے علاوہ ہر قسم کی عملی ہمدردی اور امداد غیر جنبہ داری کے منافی نہیں سمجھی جاتی۔ یہ نتیجہ بھی براہ راست ہٹلر کے اس طرزِ عمل کا ہے اُس نے جنگ کے اخلاقیات کے تمام حدود کو توڑ دیا۔ درحقیقت اب اس قسم کی غیر جنبہ داری ایک مشروط غیر جنبہ داری ہے بین الاقوامی قوانین کے اکثر ماہرین اس قسم کی غیر جنبہ داری کو قانوناً ناقص سمجھتے ہیں لیکن خود بین الاقوامی قوانین کی تمام بُنیادیں اس درجہ مسمار ہو چکی تھیں کہ اب اُس کو کسی عمل کے جواز و عدم جواز کا معیار نہیں بنایا جا سکتا۔ ہیگ کنونشن نے اس قسم کی جنبہ داری کو ناقص قرار دیا تھا اور ایسے غیر جنبہ دار کا شرکاءِ جنگ میں شمار کیا جانا جائز قرار دیا تھا۔

لیکن قانون کی انتہائی تباہی کا نام ہی جنگ ہے اور ۱۹۱۴ء سے آج تک ہم دیکھ رہے ہیں کہ "قوت" کا فلسفہ روز بروز تمام قوانین اور اصولوں پر بالادست ہوتا جا رہا ہے۔ گزشتہ جنگِ عظیم میں یونان عرصہ تک غیر جنبہ دار رہا لیکن اُس نے اپنے علاقہ میں اتحادی فوجوں کے داخل ہونے کی اجازت دیدی تھی۔ خود اٹلی اور جرمنی کے تعلقات اُس جنگ میں بہت عرصہ تک اصطلاحاً ایک دوسرے کے مقابلہ میں غیر جنبہ داری اور صلح جوئی کا اعلان کرتے رہے۔ کچھ دن تک مشرق بعید کے ایک گوشہ میں وہی صورت پیدا رہی یعنی جاپان بظاہر غیر جنبہ دار رہا لیکن بباطن شریکِ جنگ تھا اور دوسرے محوری شرکاءِ جنگ کی مصلحتوں کا پابند۔ (بالآخر اب وہ لڑنے والوں میں سے ایک ہے)۔

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

 . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

اگر بین الاقوامی اخلاقیات اور قوانین و روایات کو گزشتہ ۲۰ سال میں محوری طاقتوں نے اس قدر برباد نہ کیا ہوتا تو یہ دوستانہ یا غیر مشروط جنبہ داری کی اصطلاح پیدا ہی نہ ہوتی۔



ڈاکٹر تاراچند

# اُردو اور ہندی

(ڈاکٹر تاراچند صاحب نے پروفیسر امرناتھ جھا کے چند اعتراضات کا جواب انگریزی اخبار لیڈر (الہ آباد) کے نام ایک خط میں دیا ہے یہ خط ایک مستقل مضمون ہے جس میں اُردو ہندی اور ہندستانی کے موجودہ مسئلہ پر سیر حاصل بحث کی گئی ہے۔ ہم ترجمہ ذیل میں درج کرتے ہیں۔ (ادارہ)

سہرو سنگھ (مظفرپور) کے ایک جلسے میں پنڈت امرناتھ جھا نے جو تقریر کی تھی اسکے کچھ ٹکڑے لیڈر مورخہ ۲۳ مارچ ۴۲ء میں شائع ہوئے تھے جن سے ہندوستان کی قومی زبان کے سوال پر انکے خیالات کا پتہ چلتا ہے۔ یہ مسئلہ بہت اہم ہے اور مجھے اُمید ہے کہ آپ اپنے اخبار میں ان باتوں کے لئے بھی کچھ جگہ نکال سکیں گے جو ان خیالات سے مختلف ہیں جو مظفرپور میں ظاہر کئے گئے تاکہ مسئلے کے تمام پہلو لوگوں کے سامنے آجائیں۔ میں اس تقریر میں پیش کئے ہوئے دلائل پر سلسلہ وار بحث کرونگا۔ ۲۰

پروفیسر جھا کہتے ہیں کہ "صرف ہندی ہی ہندوستان کی قومی زبان ہوسکتی ہے اور یہ رتبہ صرف اسی کو مل سکتا ہے کیونکہ یہ سنسکرت سے نکلی ہے۔ اس کو فیضان اسی ملک سے ملتا ہے، ملک کے تمدن و تہذیب کی حامل ہے اور ملک کی بڑی بڑی زبانوں سے اس کا میل ہے" ــــــ اس بیان میں پہلی بات یہ کہی گئی ہے کہ ہندی سنسکرت سے نکلی ہے؛ یہ بیان دونوں طرح سے غلط ہے اس لئے کہ اس میں جو دعویٰ کیا گیا ہے وہ بھی غلط ہے۔ ہندی ــــ یعنی وہ جدید ہندی جس کو آج کل کے بہت سے ہندی شاعر استعمال کرتے ہیں ــــ جس کو بقول پروفیسر امرناتھ جھا، ہندوستان کی قومی زبان ہونی چاہیئے ــــ ہرگز سنسکرت سے نہیں نکلی ہے بلکہ سچ تو یہ ہے کہ موجودہ ہندوستانی قومی زبانوں میں سے کوئی زبان بھی سنسکرت سے مشتق نہیں ہے کیونکہ سنسکرت ایک معین ادبی زبان ہے جس کو زبان کی قواعد بنانے والوں نے اس کی کبھی اجازت ہی نہ دی کہ وہ بڑھے اور پھیلے اور اس سے نئی نئی شاخیں نکلیں۔ انڈو آرین لسانیات کی کسی کتاب کو بھی پڑھ کر یہ معلوم کیا جا سکتا ہے کہ ہندی دراصل سورسینی پراکرت کی اپ بھرنشا سے نکلی ہے اور یہ بولی مدھ دیس میں کئی صدیوں سے بولی جاتی تھی۔ سورسینی پراکرت خود ان پرانی انڈو آرین بولیوں کی پیداوار ہے جو بدھ کے زمانے سے قبل شمالی ہندوستان میں بولی جاتی تھیں۔ پرانی انڈو آرین پراکرت میں کئی بولیاں شامل تھیں جن میں سے ایک کو ادبی ضرورتوں کیلئے استعمال کیا جانے لگا۔ سب سے پہلی ادبی صورت چھندوں میں پائی جاتی ہے جو ویدوں میں استعمال کئے گئے۔ بعد کو ایک بولی نے ادبی حیثیت اختیار کرلی اور اسکو سنسکرت کہا جانے لگا۔ پانینی اور دوسرے قواعد دانوں نے اسکی قواعد بنائی اور اس نے ایک ایسی جامد صورت اختیار کرلی کہ اس میں پھیلنے اور بڑھنے کی قوت باقی نہ رہی۔ ان حالات میں یہ کہنا کہ ہندی سنسکرت سے نکلی ہے، بالکل غلط ہے۔ یہ خیال بھی غلط ہے کہ اُردو ان انڈو آرین زبانوں سے نہیں نکلی ہے جن سے ہندی نکلی ہے۔ اس لئے کہ واقعہ یہ ہے کہ اُردو زبان اسی اپ بھرنشا، اسی پرانی سورسینی پراکرت کی پیداوار ہے جس پر جدید ہندی کی بنیاد ہے گویا جہاں تک ابتدا کا سوال ہے دونوں زبانوں کی بنیاد ایک ہی ہے اور دونوں میں سے کوئی ایک دوسرے سے برتری کا دعویٰ نہیں کرسکتی

اب رہا یہ کہنا کہ ہندی کو فیضان اسی ملک میں ملا اور ملک کی تہذیب اور تمدن کی وہ آئینہ دار ہے اور اُردو کو یہ حیثیت حاصل نہیں ــــ تو یہ بیان یک طرفہ اور مبالغہ آمیز ہے۔ یاد رہے کہ اُردو ہندوستان سے باہر کسی ملک کی زبان نہیں جو ہندوستانی باہر جاکر آباد ہوگئے ہیں؛ وہی اُردو بولتے ہیں اور انہوں نے البتہ اپنے نئے ہموطنوں کو اُردو سکھا دی ہے ورنہ اُردو ہندوستان کیلئے ویسی ہی "دیسی" اور "ملکی" ہے جیسی کہ بنگالی، گجراتی، مرہٹی یا تامل! اُردو ہندوستان میں پیدا ہوئی اور ہندوستانیوں ہی کے ہاتھوں اسکی پرورش ہوئی جن میں ہندو مسلمان دونوں شریک ہیں۔ اسکی بنیادی ساخت اور اسکا صوتیاتی اور صوریاتی نظام ہندوستانی ہے اور اسکی بالائی ساخت میں تو ہندی سے کہیں زیادہ فراخدلی پائی جاتی ہے کیونکہ اسکے ذخیرے میں وہ الفاظ بھی شامل ہیں جو ہندوؤں اور مسلمانوں دونوں کے تہذیبی ماحول میں استعمال ہوتے رہے ہیں ہندی کے مقابلے میں اُردو کی بنیاد کہیں زیادہ وسیع ہے اور اسکے مقابلے میں اُردو کا مشرب زیادہ آزاد اور فراخ ہے اور یہ سب اس لئے کہ اُردو نے دونوں فرقوں کے تمدن سے فیضان حاصل

کیا ہے اور دونوں کی روایات پر حاوی ہے ۔

لوگ اُردو کے متعلق کچھ کہتے وقت (عموماً یہ بھول جاتے ہیں کہ ہندوانی زندگی کا شاید ہی کوئی رُخ اور پہلو ایسا ہو جسے اُردو زبان میں نہ پیش کیا گیا ہو ۔ اُردو میں اُپنشدوں کے ترجمے موجود ہیں ۔ بھاگوت گیتا کا ترجمہ ہو چکا ہے، سمرتیوں، رامائن، مہابھارت اور بہت سے پُرانوں کے ترجمے بھی اُردو میں مل سکتے ہیں ۔ ہندو مذہبیات اور فلسفۂ مذہب پر اُردو میں بڑی بڑی تصنیفیں موجود ہیں جن میں ہندو دیومالا، ہندوؤں کی عبادتوں اور جاتراؤں وغیرہ سے بحث کی گئی ہے ۔ ان کے علاوہ ہندو آرٹ اور خصوصاً موسیقی پر کثرت سے اُردو کتابیں موجود ہیں ۔ سنسکرت کے بہت سے ڈرامے، کہانیاں اور نظمیں اُردو ادب میں جگہ پا چکی ہیں ۔ ہندوؤں کے علوم ریاضی، ہیئت و کیمیا وغیرہ کے تذکرے اُردو کتابوں میں ہیں ۔ اور یہ سب کوئی تعجب کی بات نہیں اس لئے کہ اُنیسویں صدی کے آخر تک بہت سے ہندو اُردو کو خاص اپنی زبان مانتے تھے ۔ ہندو شعراء اور نثر لکھنے والے اُردو کو اظہارِ خیال کا ذریعہ بناتے تھے اور شمالی ہند کے بہتیرے پڑھے لکھے ہندو نہ صرف معلومات بڑھانے کی خاطر بلکہ ذوقِ سلیم کے تقاضے سے اُردو کتابیں پڑھتے تھے ۔ اس زمانے میں البتہ ہندو لوگ احیائی اور فرقہ وارانہ تحریکوں سے متاثر ہو کر رفتہ رفتہ اُردو کو چھوڑ رہے ہیں ۔ ایسی کتابوں کی مانگ کم ہو گئی ہے اور کتابوں کے تاجروں کو اس قسم کی کتابیں شائع کرنے میں نفع نظر نہیں آتا اسکے باوجود اگر گورنمنٹ گزٹ پر نظر ڈالی جائے جو صوبجاتی حکومتوں کی طرف سے شائع ہوتا ہے تو معلوم ہوگا کہ ایسی کتابیں اب بھی شائع ضرور ہوتی ہیں ۔

اُردو نے ہندوؤں کی خدمت کی اور ان کی ضروریات پوری کیں اور ساتھ ہی ساتھ اس میں بھی شک نہیں کہ مسلمانوں کی ضروریات کو زیادہ تر پورا کیا ۔ جہاں تک تخلیقی ادب کا تعلق ہے اُردو زبان کو ہندوؤں اور مسلمانوں دونوں پر فخر ہے ۔ بے شمار ہندو اہلِ قلم نے ——— شاہجہاں کے زمانے کے ولی رام ولی سے لیکر اب تک اُردو کو اپنے جذبات و خیالات کے اظہار کا ذریعہ بنایا ۔ مسلمان تذکرہ نویسوں کی کوتاہ بینی کی بدولت ان کا اعتراف پورا پورا نہ ہو سکا مگر اس واقعہ سے انکار نہیں کیا جا سکتا ۔ اگر ہندوؤں کی زیادہ تعداد اُردو کی طرف نہیں آئی تو اس میں کچھ خطا خود مسلمانوں کی بھی ہے ۔ بہت سے مسلمان شاعروں نے ہندو اساتذہ کے قدموں کے پاس بیٹھ کے پڑھنا لکھنا سیکھا مگر خبطِ برتری پھر بھی نہ گیا اور اسی وجہ سے بہت سے ایسے (ہندو) اساتذہ کی خودداری مجروح ہوئی جو ادبی شہرت کے متمنّی تھے ۔ اور پھر اب تو احیائی اور فرقہ وارانہ تحریکوں کا زہر دونوں کی رگوں میں ایسا سرایت کر گیا ہے کہ دونوں کے مناقشات اور زیادہ بڑھ گئے ۔ مسلمان اگرچہ قرونِ وسطیٰ میں سیاسی قوّت کے اجارہ دار تھے مگر انہوں نے برج بھاشا، اودھی اور دوسری دیسی زبانیں سیکھنا ہرگز کسرِ شان نہ سمجھا ۔ بلکہ واقعہ تو یہ ہے کہ انہوں نے ان زبانوں کے ایسے ایسے شاعر پیدا کئے جن کے نام اس وقت تک زندہ رہیں گے جب تک یہ زبانیں سیکھی اور پڑھی جاتی رہیں گی مگر حالیہ دور میں وہ اپنے ہموطن ہندوؤں کے تمدّن کا مطالعہ کرنے کا رجحان برابر کم کرتے چلے جاتے ہیں ۔

بہرحال اور کچھ بھی ہو مگر یہ الزام کہ اُردو ادب میں باہر کی بو باس زیادہ ہے، محض مبالغہ ہے ۔ یہ صحیح ہے کہ بہت سا اُردو ادب مسلمان فرقے کی روایات سے رنگا ہوا ہے لیکن مسلمان فرقہ بھی تو ہندوستانی ہے اور یہ تو فطری بات ہے کہ اسکے افراد جو ادب پیش کرینگے اس میں کسی حد تک انکی آرزوؤں، اُن کے خیالات اور ان کی روایات کا ذکر ضرور ہوگا ۔ ایسا نہ ہونا غیر فطری تھا ۔ ہندوستان کے وہ فرقے جو ایسے مذہبوں کے پیرو ہیں جن کی ابتدا ہندوستان سے باہر ہوئی یعنی پارسی، عیسائی اور مسلمان ——— ان کو محض اس ایک وجہ کی بنا پر اجنبی یا پردیسی نہیں خیال کیا جا سکتا کہ ان کے مذہب دیسی نہیں ہیں ۔ جو لوگ اسکے خلاف رائے رکھتے ہیں وہ دراصل ہندوستان کو تقسیم کرنے والی اسکیموں کی تائید کرتے ہیں ۔

پھر یہ کہ جو لوگ اُردو ادب سے پوری طرح واقف ہیں اور ان کی معلومات ادھوری نہیں ہیں ان کو معلوم ہے کہ اجنبی یا بدیسی ہونے کا یہ الزام کتنا ظالمانہ اور غلط ہے ۔ دکن کے اُردو شعراء کا کلام پڑھیے ۔ خصوصاً ان کی مثنویاں اور مرثیے ۔ سودا اور میر کا کلام پڑھیے ۔ ان کی مثنویاں، قصیدے اور مرثیے پڑھیے یا میر حسن کی مثنوی سحر البیان یا دیا شنکر نسیم کی مثنوی گلزارِ نسیم اور میر انیس کے مرثیے یا نظیر اکبر آبادی کی نظمیں ۔ یا حال کے شعراء مثلاً آزاد، حالی، سرور جہان آبادی، اکبر الہ آبادی، چکبست اور بہت سے موجودہ شعراء کی بڑی بڑی نظمیں پڑھیے تو معلوم ہوگا کہ اُردو ادب کے ماحول کو بیگانہ یا بدیسی نہیں کہا جا سکتا ۔ ایسی جگہوں پر بھی جہاں ہیرو کے نام اور مقامات بدیسی ہیں جیسے کہ مرثیوں میں، وہاں بھی جذبات خیالات اور معاشرت کا جو نقشہ کھینچا گیا ہے بالکل ہندوستانی ہے ۔

اب اگر نثر پر نظر ڈالی جائے جیسے نذیر احمد کی اخلاقی ناولیں یا سرشار کا شاہکار فسانۂ آزاد یا پریم چند کے افسانے اور کہانیاں، تو یہ رائے ہرگز قائم نہیں رہ سکتی

کہ اُردو ادب میں ہندوستانی زندگی کی نمائندگی نہیں ہے یا اُردو ادب ہندوستان کے مختلف تمدنی ماحول کو پیش کرنے سے عاری ہے۔ پھر جب شکسپیر کے ڈرامے، ہیملٹ۔ جولیس سیزر۔ اینٹونی اینڈ کلیوپیٹرا، مرچنٹ آف وینس، رومیو اینڈ جولیٹ، اوتھیلو، ٹرائلس اینڈ کریسیڈا اور ٹائمن آف ایتھنز نیز ملٹن کی پیراڈائز لاسٹ اور سیمپسن اگونسٹس، بائرن کی نظم پرزنر آف شلان، اسکاٹ کی ناولیں ۔ کوئنٹن ڈروَرڈ اور ٹلیسمین، لٹن کی ناول رنزی، جارج ایلیٹ کی ناول رمولا نیز وہ بہت سے ترجمے جو عربی، فارسی، سنسکرت، یونانی، لاطینی، پرتگالی، جرمن، روسی اور چینی زبانوں سے انگریزی میں کئے گئے انگریزی ادب کیلئے بدیسی نہیں خیال کئے جاتے تو ان ترجموں پر جو عربی یا فارسی زبانوں سے اُردو میں کئے گئے ہیں یہ الزام کیوں عاید کیا جاتا ہے کہ ان میں بدیسی پن ہے۔ انگریزی ادب میں یونانی، رومی اور یہودی روایات اور تاریخی واقعات اور تاریخی اور اصنامی ہستیوں کے بیشمار اشارے اور تلمیحیں ہیں لیکن اسکے باوجود انگریزی ادب کے کٹر سے کٹر شیدائیوں نے بھی کبھی ان تلمیحوں یا اشاروں کے خلاف آواز بلند نہیں کی۔ پھر یہ کون سی سمجھ ہے کہ اگر ہندوستانیوں کا ایک طبقہ کہ جس کی مذہبی نسبتیں
۴ ہندوستان کے حدود تک محدود نہیں ہیں۔ ہندوستان سے باہر کی تلمیحیں استعمال کرتا ہے تو اُردو کو اسکے لئے موردِ الزام قرار دیا جائے۔

یہ کہا گیا ہے کہ "ہندی کو ہندوستان کی تمام بڑی بڑی زبانوں سے نسلی تعلق ہے"۔ میں اس بحث کو زیادہ طول نہ دونگا۔ لیکن یہ بیان ظاہر ہے بالکل غلط ہے۔ اس لئے کہ پھر دراوڑی زبانوں کے متعلق کیا کہا جائے گا؟ کیا اُردو کا پنجابی سے ویسا ہی تعلق نہیں جیسا ہندی کا پنجابی سے ہے؟

ہندی پر اُردو کو ترجیح دینے کیلئے پروفیسر جھا نے جو دلیلیں پیش کی تھیں ان پر بحث کرنے کے بعد اب میں "ہندوستانی" پر ان کی رائے زنی سے متعلق کچھ کہنا چاہتا ہوں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ "ہندوستانی" کو بُرا بھلا کہنے میں ان کو خاص لطف آتا ہے۔ ایک مرتبہ انہوں نے "ہندوستانی" کو دوغلا جانور (Hybrid Monster) کہا تھا۔ اب وہ اس کو ایک "مضحکہ خیز زبان" کہتے ہیں۔ مجھے حیرت ہے کہ ان کے ذہن میں یہ ہے کیا۔ یہ بات تو یقینی ہے کہ دُنیا کی کوئی ایسی زبان نہیں جو مخلوط نہ ہو۔ انگریزی زبان نے تو نہایت بے باکی کے ساتھ دُنیا کی تقریباً ہر زبان سے استفادہ کیا ہے، اس طرح "دوغلوں" کی فہرست میں انگریزی کا نام تو سب سے پہلے آنا چاہئیے۔ اب میں پوچھتا ہوں کہ کیا سنسکرت خالص زبان ہے۔ اگر ایسا ہے تو اُن دراوڑی اور منڈا الفاظ کے متعلق کیا رائے ہے جو ایک بڑی تعداد میں سنسکرت میں داخل ہو چکے ہیں۔ ویبر نے تو سنسکرت ادب کی تاریخ میں بتایا ہے کہ ہیئت کی بہت سی عربی اصطلاحیں سنسکرت کی ان کتابوں میں ہیں جو ہندوستانی ہیئت کی خاص کتابیں کہلائی جاتی ہیں۔ کیا اُردو مخلوط زبان نہیں ہے جس میں افعال تو انڈو آرین ہیں اور اسم فارسی! اور ہندی کیا ہے ـــــ کیا تلسی داس، بہاری لال، کیشو اور دوسروں نے عربی اور فارسی لفظ نہیں استعمال کئے ہیں اور کیا نئی ہندی میں انگریزی، فرانسیسی، پرتگالی، عربی اور فارسی کے ساتھ ساتھ دراوڑی، منڈا اور چینی زبان کے لفظ استعمال نہیں کئے جاتے ہیں۔ دکھنی اُردو پر غور کیا جائے جو تقریباً چار سو برس تک ادبی زبان بنی رہی اور اسکے پڑھنے لکھنے والوں نے پراکرت اور فارسی لفظوں کے میل جول کو کبھی مضحکہ خیز نہیں سمجھا۔ یہ سب بالکل ویسا ہی ہے کہ بعض لوگوں کو پیاز کا شوق ہوتا ہے اور بعض کو لہسن کا۔ اور بعض لوگ پیاز اور لہسن کے آمیزے کو پسند کرتے ہیں تو کیا ان لوگوں کو جو پیاز کے شائق ہوں یہ حق ہو سکتا ہے کہ ان کو بُرا بھلا کہیں جو لہسن اور پیاز کے آمیزے کو پسند کرتے ہیں۔

پروفیسر جھا کو یہ یقین نہ کر لینا چاہئیے کہ ملک میں اس سنسکرت ملی ہندی کے ہمدرد بہت ہیں۔ اُن صوبوں میں جہاں اُردو یا ہندی مادری زبان کی طرح نہیں بولی جاتی ہیں۔ لوگ یہ چاہتے ہیں کہ سارے ہندوستان کیلئے ایک لنگوا فرانکا ہو۔ ان کو یقین ہے کہ اُس زبان کی کوئی شکل جو شمالی ہندوستان کے مسلمانوں میں بولی جاتی ہے یہ مقصد پورا کر سکے گی۔ لیکن ان کو یہ یقین نہیں ہے کہ کون سی شکل اختیار کی جائے۔ ایک زمانے میں ڈاکٹر ایس کے چٹرجی مشہور ماہر لسانیات نے "ایک ایسی ہندی یا ہندوستانی کے رواج کے لئے کوشش کی تھی جو تمام نحوی مشکلوں مثلاً افعال کی تذکیر و تانیث وغیرہ سے بری ہو۔ مسٹر ستیا نراین نے جو جنوبی ہند میں ہندی پرچار کے بہت پُرجوش حامی اور نہ تھکنے والے کارکن ہیں ہندی پرچار سماچار میں جو دکھنی بھارت ہندی پرچار سبھا کا خاص اخبار ہے ان لوگوں کو مخاطب کرتے ہوئے جو ہندی کو سنسکرت لفظوں سے بھر دینے پر تُلے ہوئے ہیں۔ لکھا ہے اور ان کو متنبہ کیا ہے کہ

"اگر ہم کو ایک ایسی ہی زبان قبول کرنا ہے جو سنسکرت سے بھری ہوئی ہو یا جس میں بڑا حصہ سنسکرت کا ہو تو ہمیں شمال کی زبانوں ہی پر نظر جمانے کی ضرورت نہیں اس لئے کہ

بنگال، مہاراشٹر اور دکن وغیرہ کی زبانیں ایسی غریب نہیں کہ
اس لین دین میں ان کا دیوالہ نکل جائے (سنسکرت ملانے کی)
اس دلیل میں اتنا فائدہ نہیں ہے جتنا بظاہر نظر آتا ہے بلکہ
اسکے برعکس نقصان کا زیادہ امکان ہے۔"

کچھ روز ہوئے جب ان صوبوں کے باشندوں نے جہاں ہندی نہیں بولی جاتی یہ مطالبہ کیا تھا کہ ہندی میں کچھ ادل بدل کیا جائے تو ڈاکٹر دھریندر ورما نے اس مطالبے پر رائے زنی کرتے ہوئے کہا تھا :-

"واقعہ یہ ہے کہ ہندوستان کی قومی زبان بننے کی عزت کے
خیال اور اس لالچ نے ہندی والوں کو اس وقت ایک
ایسی خود فریبی میں مبتلا کر دیا ہے کہ وہ یا تو اپنی زبان کے
اصلی مسائل کو بھلائے دے رہے ہیں اور یا پھر انکی صحیح
نقطۂ نظر سے دیکھنے کی قوت ہی جواب دے گئی ہے۔" (ونیا)

پروفیسر جھا ان چند لوگوں کو خوش کرنے کے خیال سے جو ہندی کو اس لئے پڑھیں گے کہ وہ انگریزی کی جگہ لیکر بین صوبائی زبان بنے گی اس میں سنسکرت ملانے کی زبردست حمایت کر رہے ہیں لیکن وہ یہ نہیں محسوس کرتے کہ اس طرح سے وہ لاکھوں مسلمانوں کے دلوں میں جو ہندوؤں کے ہمسائے کے طور پر دریائے سندھ سے دریائے کوسی تک اور ہمالیہ سے ست پڑا تک پھیلے ہوئے ہیں دشمنی اور نفرت کا جذبہ پیدا کئے دے رہے ہیں۔

اب میں ان اعتراضوں کا تجزیہ کروں گا جو اُردو پر کئے گئے ہیں پروفیسر جھا فرماتے ہیں :-

"اُردو ادب کا سارا ماحول غیر ہندوستانی ہے مشکل
ہی سے کوئی دیسی بحر اُردو میں مستعمل ہے۔"

یہاں پر مجھے وہ سب دہرانے کی ضرورت نہیں جو اُردو کے ہندوستانی ہونے کے متعلق میں اوپر کہہ چکا ہوں لیکن بحر (Metre) کے متعلق اتنا ضرور کہونگا کہ اوّل تو کوئی بحر (Metre.) کسی زبان سے مخصوص نہیں ہوتی اس لئے کہ زبان کی ترقی کے ساتھ ساتھ بحریں بدلتی رہتی ہیں۔ یہ کیفیت اس قدر عام ہے کہ مزید وضاحت کی ضرورت نہیں لیکن انگریزی اور بنگالی ادب پر غور کیا جائے تو معلوم ہو گا کہ انگریزی میں ــــ جیسا کہ انگریزی ادب کا ہر متعلم جانتا ہے کہ ہر نئے عہد کے شعراء نظم کی مختلف طرز کے تجربے کرنا اپنا شیوہ بناتے رہے۔ اس رجحان کا سب سے تازہ مظاہرہ (Sprung Verse.) ہے جس کو جیرارڈ ہاپکنس نے پچھلی جنگِ عظیم کے دوران میں ایجاد کیا تھا اور جو اب ہارڈی اور برجیز کی ارکانی (Syllabic.) نظم کی جگہ عام ہو رہی ہے بنگالی میں پرانے ماترِتیا اور اکشرِ وِیتا کے علاوہ ایک تیسری بحر سوررِتیا ہے۔ پہلی بحریں تو شمالی ہندوستان کی اور زبانوں میں بھی ہیں لیکن تیسری بحر جسکی بنیاد غالباً تان (Stress.) پر ہے بنگالی کیلئے مخصوص ہے۔ بعض ماہرین لسانیات کا خیال ہے کہ یہ غیر آرین چیز ہے۔

ان باتوں سے قطع نظر، اب مجھے یہ بتانا ہے کہ با قافیہ نظم کے لحاظ سے اُردو اور ہندی یکساں ہیں اور سنسکرت ان دونوں سے مختلف ہے، اس لئے کہ سنسکرت میں با قافیہ نظموں کا وجود ہی نہیں۔ اسکے علاوہ اُردو میں گیتوں کی ایک بہت بڑی تعداد ایسی ہے کہ ان کے راگ ہندی گیتوں کے راگ جیسے ہیں اور راگوں کی اس یکسانی کی وجہ سے اُردو گیتوں اور ہندی گیتوں میں پہچان نہیں کی جا سکتی۔ اس وقت اگرچہ اُردو نظم اور ہندی نظم پر کوئی بڑی علمیاتی بحث نہیں کی جا سکی ہے لیکن میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ شاعری کی حد تک اُردو ہندی سے بالکل مختلف نہیں ہے۔ جو بھی اس کی تصدیق کرنا چاہے۔ ہندی "چوپائی" اور اُردو "بحرِ متقارب" ۲۳
کا موازنہ کرے۔

اپنے اس دعویٰ کے ثبوت میں کہ اُردو کا ماحول بالکل غیر ہندوستانی ہے پروفیسر جھا نے ان لفظوں کا ذکر کیا ہے جو مشہور لغت فرہنگ آصفیہ میں دئے گئے ہیں۔ مجھے یہ کہنا پڑتا ہے کہ یہ ذکر جس پیرائے میں کیا گیا ہے وہ بہت گمراہ کن ہے۔ پروفیسر جھا نے اس کا تذکرہ ہی نہیں کیا کہ اس لغت (فرہنگ آصفیہ) میں ۵۴ ہزار سے زیادہ لفظ دئے گئے ہیں جن میں سے صرف ساڑھے تیرہ ہزار لفظ فارسی اور عربی کے ہیں گویا بدیسی لفظوں کی تعداد کل لفظوں کی چوتھائی ہے۔ اس تناسب کی بنیاد پر کون کہہ سکتا ہے کہ اُردو غیر ہندوستانی زبان ہے۔

آخر میں مجھے یہ کہنا ہے کہ اُردو اور ہندی کو دو مختلف زبانیں ثابت کرنے کی کوشش کامیاب نہیں ہو سکتی۔ مسٹر پرشوتم داس ٹنڈن، مسٹر سمپورنانند اور ساہتیہ سمیلن کے دوسرے ادیب آجکل یہ بھول گئے کہ اس واقعہ کی تردید ہی ممکن نہیں کہ اُردو اور ہندی دراصل ایک ہی بولی جانے والی زبان کی دو مختلف شکلیں یا صورتیں ہیں۔ اسی طرح چھوٹے موٹے مضمون نگار کچھ بھی کہتے پھریں مگر لسانیات کی کسی کتاب سے اس دعوے کی تصدیق نہیں ہو سکتی کہ برج بھاشا،

اودھی اور نئی ہندی ایک ہی ہیں! زبانوں کی یکسانی کا دارو مدار ظاہری مشابہت پر نہیں ہوا کرتا۔

اگر اس وقت ہندی اور اُردو کے لکھنے والوں میں ایسے شدت پسندوں کی اکثریت ہے جو اپنے طرزِ تحریر کو نمایاں اور مؤثر بنانے کے شوق میں دقیق اور غیر مانوس عبارت کے عادی ہیں تو اسکے یہ معنی تو ہرگز نہیں ہو سکتے کہ یہ اکثریت ہمیشہ برقرار رہے گی۔ اُردو کے ادیبوں نے ایک زمانے میں صوتیاتی اور لسانی خالصیت کے اصولوں پر غلط طریقے سے کاربند ہو کر عام استعمال کے بہت سے اچھے، سادے اور مؤثر لفظوں کو ادب سے نکال پھینکا تھا اور اُردو الفاظ کی کانٹ چھانٹ کیلئے ایسے قاعدے بنا دئے تھے جن میں اس رواج کا کوئی لحاظ نہ رکھا گیا جو صدیوں سے چلا آ رہا تھا۔ یہ انہوں نے بڑی سخت غلطی کی تھی۔ آج ہندی کے حق میں اس سے بھی بڑھ کر غلطی بہت سے ہندی کے ادیب کر رہے ہیں۔ ان میں سے بعض تو "ہندوستانیت سے مراد کیا ہے" اسکے متعلق نہایت غلط عقیدہ رکھتے ہیں اور بعض علانیہ فرقہ واری تعصب سے متاثر ہیں۔ ہندی والے یہ غلطی چار طرح سے کر رہے ہیں۔

۲۶ (۱) بدیسی زبانوں کے وہ لفظ نکالے جا رہے ہیں جو نہایت سہل، سادے اور عام طور پر بولے اور سمجھے جاتے ہیں۔

(۲) عام تدبھو کی جگہ سنسکرت تت سم رکھے جا رہے ہیں۔

(۳) مشتقات کیلئے سنسکرت کی قواعد استعمال کی جا رہی ہے جو پراکرتی فطری ترقی کے مخالف ہے۔ اور ہندی کے صوتیاتی نظام پر بوجھ ہے۔

(۴) سنسکرت کے ذخیرۂ الفاظ سے موزوں اور ناموزوں ہر قسم کے لفظ بلا امتیاز لئے جا رہے ہیں۔

اُردو اور ہندی کے متعلق صرف یہی درست نہیں کہ اُردو میں ہندی کے معمولی لفظوں کی جگہ بدیسی لفظ استعمال کئے جانے لگے بلکہ یہ بھی واقعہ ہے کہ نئی ہندی بنی ہی اس طرح کہ اُردو میں سے فارسی الفاظ نکال کر ان کی جگہ سنسکرت الفاظ رکھ دئے گئے اور نئی ہندی تیار ہو گئی۔ اصل بات یہ ہے کہ ہندی کے مقابلے میں اُردو ایک بہت شاندار قدامت کی حامل ہے اور اُردو والوں کو یہی اصلی شکایت ہے کہ ہندی والے یہ کوشش کر رہے ہیں کہ ایک ہندوستانی زبان کو مٹا کر دوسری نئی گھڑی ہوئی زبان چالو کر دیں۔

یہ کہنا کہ اس طرح اُردو اور ہندی دونوں فطری ترقی کے راستے الگ الگ طے کر رہی ہیں، واقعات کی بہت غلط تاویل ہے اس لئے کہ یہ کسے نہیں معلوم کہ یہ رجحانات زبردستی اور ایک خاص مقصد سے پیدا کئے جا رہے ہیں۔ اُردو اور ہندی کے درمیان خلیج کو بڑھانا دراصل ادبی زندگی میں اس فرقہ واریت کا مظاہرہ ہے جو ہماری معاشری اور سیاسی زندگی میں اس قدر سرایت کر گئی ہے میری مخالفت ضرور ہوگی مگر میں یہ کہے بغیر نہیں رہ سکتا کہ سنسکرت ملی ہندی کا پروپیگنڈا کوئی صحت پرور قومی تحریک نہیں ہے کیونکہ اس سے علیحدگی کی پالیسی میں مدد ملتی ہے۔ ہندوستان ایک مرکب ملک ہے۔ یہاں کئی نسلیں، کئی مذہب، کئی تمدن اور کئی زبانیں ہیں۔ ہندوستان کی قوم انگلستان، فرانس، اٹلی، یا جرمنی کی قوموں کی طرح ایک وحدانی ہم جنس ادارے کی شکل نہیں اختیار کر سکتی۔ ہندوستان کی مشترکہ لنگوا فرینکا میں ہندوستانی قومیت کے تمام اجزا کی نمائندگی ہونی چاہئے اور اسی لئے ہر وہ کوشش ناکام رہے گی اور تفرقہ برپا کرے گی جو ایسی زبان کو ملک کی قومی زبان بنانے کے لئے کی جائیگی جس کی بنیاد کسی ایک مخصوص تمدن کی روایات پر ہو۔

انہی مشکلات کا اعتراف کر کے انڈین نیشنل کانگرس نے ہندوستانی کو ہندوستان کی قومی زبان کے طور پر اختیار کیا۔ پنڈت جواہر لال نہرو نے دقتوں کو صاف صاف محسوس کرتے ہوئے لکھا تھا:۔

"مجھے اب ذرا بھی شبہ نہیں کہ ہندی اور اُردو کو ایک دوسرے کے زیادہ قریب آجانا چاہئے اور چاہے انکی ظاہری شکل مختلف ہو مگر وہ لازمی طور سے ایک ہی زبان ہو جائیں گی"

دونوں فرقوں کی باہمی بیگانگی دور کرنے کی خواہش نے ابھی حال میں مہاتما گاندھی کو یہ کہنے پر مجبور کیا:۔

"میں ایک ایسی انجمن بنانا چاہتا ہوں جس کا مقصد یہ ہو کہ اسکے اراکین دونوں بولیاں اور دونوں رسم خط سیکھیں اور اس کا پروپیگنڈہ بھی کریں اور یہ سب اس اُمید پر کہ بالآخر دونوں مل کر "ہندوستانی" کے نام سے ایک بین صوبائی زبان بن جائے اور پھر مساوات یہ نہ ہوگی کہ ہندی + اُردو = ہندوستانی، بلکہ مساوات یہ ہوگی۔ ہندوستانی۔ ہندی = اُردو"

مجھے امید ہے کہ تمام ذی فہم لوگ اس مسئلہ کی طرف دل سے توجہ کرینگے اور اپنی حد تک تو میری بڑی خواہش ہے کہ مہاتما گاندھی کی تجویز کامیاب ہو جائے۔ (ہماری زبان)

سیّد محمد آصف علی

# کرپس مشن

## (وہ مٹا ہوا کرپس مسوّدہ جسپر لکھ کر پھر مٹایا گیا)

برطانوی حکومت کا مسوّدہ اعلان واپس ہو گیا۔ جس شخص کو حالات کی انتہائی نزاکت کا ٹھیک ٹھیک خیال ہے اور جو یہ سمجھتے ہیں کہ جن سب کا اس سے تعلق ہے ان کے لئے کتنے بُرے نتیجے آغوشِ مستقبل میں ہیں، وہ موجودہ حالت کو نہایت تشویش کے بغیر نہیں دیکھ سکتے۔ معاملوں کو اس جگہ چھوڑ دینا، جہاں وہ جمودی حالت پیدا کر دیں، تو اوّل درجہ کی مصیبت کو دعوت دینا ہے، ہندوستان کی حفاظت کا مسئلہ داخلی طور پر متضاد حالات کا یرغمال ہے، حکومت غیر ملکی ہاتھوں میں ہے اگرچہ اس مشینری کے پہیوں کے بیشتر کاگ ہندوستانی ہیں، جو لوگ عوام کے نظریہ اور اسپرٹ کو بدلنے کی صلاحیت رکھتے ہیں وہ صرف وہی لوگ ہیں جو اس وقت لڑائی سے خارج ہیں، حکومت کی روح تاریک بدشگونیوں سے پُر ہے اور وہ اس طرح کے موج بچار میں ہے جیسے وہ کوئی عمل کرنا چاہتی ہو اور کر سکتی ہو، اسکے مستقبل پر غم، مصیبت اور بے یقینی کے گھٹا ٹوپ بادل چھائے ہوئے ہیں۔ بیرونی کیفیت یہ ہے کہ اسکے سمندری راستوں میں زبردست حملہ آور گھوم رہے ہیں، جنہوں نے اسے گھیر لیا ہے، امریکہ کی سپلائی نہ صرف ہندوستان کیلئے بلکہ چین اور یورپ کیلئے بھی گو مگو کی صورت میں ہے، محوری طاقتوں کے موسم گرما کا مسئلہ خوفناکی کے ساتھ فضا میں گھوم رہا ہے۔ ہندوستان اور برطانیہ کے درمیان ایک باعزت سمجھوتہ اور اتحادی قوموں کے ہاتھوں اسکی آزادی کے تسلیم کر لئے جانے سے راتوں رات تمام پوزیشن میں انقلاب ہو جاتا، اور اتحاد شکنی اور کامیابی کے طوفانی دروازے کھل جاتے۔

پھر کرپس مشن کا خاتمہ اس بے ڈھنگے پن سے کیوں ہوا؟ اسکی بہت سی وضاحتیں ہیں جن میں سے ایک خود مسٹر اسٹیفورڈ کرپس کی پیش کی ہوئی ہے جو سرسری طور پر حقیقی واقعات سے اتنی غیر مطابق ہے کہ صرف وہی لوگ اسے جائزہ لینے کے قابل سمجھ سکتے ہیں جو اس بات کیلئے بیتاب تھے کہ آخری وقت تک کسی طرح معاملہ لٹک سکے، اس سے نہ تو ہندوستان والے دھوکے میں آسکتے ہیں اور نہ غیر جانبدار غیر ملکی مبصر ہی کسی فریب میں آسکتے ہیں۔

ایک وضاحت ان لوگوں کی ہے جو عملاً اس گفت و شنید میں شریک تھے وہ یہ محسوس کرتے ہیں کہ دہلی یا لندن سے ایسے موقعہ پر یکایک "ہالٹ" (ٹھہرو) کا حکم صادر کیا گیا، جبکہ حکومت برطانیہ یا حکومتِ ہند کے نزدیک وہ منزل آ چکی تھی جو امریکہ چین وغیرہ میں ان کے نزدیک پروپیگنڈہ کیلئے کافی تھی لیکن صدر کانگریس کے آخری خط نے تو اس بہانہ کو بالکل ہی بے نقاب کر دیا کہ کانگریس نے برطانی پیٹھ پر آخری تنکا رکھ دیا۔ (ایک انگریزی محاورہ ہے کہ آخری تنکا اونٹ کی پیٹھ توڑ دیتا ہے) آخری بار سر اسٹیفورڈ کرپس صدر کانگریس اور پنڈت جواہر لال نہرو کے درمیان جو زبانی بات چیت ہوئی اس سے ان کے دلوں میں ذرا بھی شبہ نہیں رہا کہ مسودۂ اعلان کے فقرے ای میں جو پیش کش کی گئی ہے وہ صرف ایک نمکین جال ہے۔ اگست سنہ ۱۹۴۰ء میں تو اسے بالکل ہی گیا گزرا قرار دیدیا گیا تھا، لیکن اس بار شروع کی گفتگو میں ایسا نمک مرچ لگایا گیا کہ ۲۵ مارچ سے ۱۰ اپریل تک کی بات چیت میں یہ اُمید زندہ رہی کہ حقیقت میں اس کا نتیجہ ایک آزاد حکومت ہوگی، اور جنگ کو کامیابی سے چلانے کیلئے جو اختیارات ضروری ہیں وہ ایک سابقہ معاہدہ کے ذریعہ وزیر جنگ کو دیدیئے جائینگے مجبورًا یہ خیال کرنا پڑتا ہے کہ شروع میں جو یاددہانی کی گئی تھی وہ محض ایک دل لُبھانے والا فریب تھا، یہ نتیجہ اس وقت مجبورًا ہمارے ضمیر کو قبول کرنا پڑتا ہے، جب ہم مجوّزہ ہندوستانی کیبنٹ کی تمام رنگا رنگ چمکتی ہوئی تصویر کو اپنے ذہن میں لے آتے ہیں، جو شروع میں پیش کی گئی تھی۔

پہلی نظر میں یہ ظاہر ہوتا تھا کہ دفعہ الف اس اعلان کی جان ہے لیکن چونکہ ڈیفنس کا محکمہ بالکل ریزرو رکھا گیا، اس لئے اس میں خوشنما "نفی" ہی تھی۔ صدر کانگریس اسی نتیجہ پر پہنچے، چنانچہ پہلی ملاقات میں مستقبل کے متعلق چند چبھتے ہوئے باریک جملوں کے بعد انہوں نے دفعہ ب پر

توجہ مرکوز کی۔ سرسٹیفورڈ اس یقین سے کیے جاتے تھے کہ اصل مقصد یہ ہے کہ بس ایک استثنائے تمام اختیارات ہندوستانیوں کو منتقل کئے جا رہے ہیں، اور وہ استثنا کمانڈر انچیف کے اختیارات کے متعلق ہے۔ یہ بھی امکان تھا کہ ایک ڈیفنس منسٹر مقرر ہو جائے۔ انہوں نے کہا کہ لفظوں پر نہ جائیے، عملاً ایک نیشنل کیبنٹ ہوگا، اور وائسرائے اور اس کیبنٹ کے درمیان ویسے ہی تعلقات ہوں گے جیسے بادشاہ اور ہمارے کیبنٹ کے درمیان ہیں۔ بہرحال وائسرائے ملک معظم کا نمائندہ ہے اور وہ بادشاہ سے زیادہ اختیارات استعمال نہ کر سکے گا۔ بعد کی گفتگو میں انہوں نے اس خیال کو اور بھی واضح کر دیا اور موجودہ آئین کے پیش نظر انہوں نے یہ رائے ظاہر کی کہ وائسرائے کی پوزیشن ایک چیئرمین اور ایک وزیراعظم کے درمیان ہوگی۔ لیکن آخری خط میں دفعہ "سی" کی وضاحت کا تمام لب ولہجہ ایک مطلق العنانہ حکومت میں تبدیل ہو کر رہ گیا اور اقلیتوں کے اعتراض کا بالکل نیا مضمون اسی میں پیوست کر دیا گیا۔

شروع میں سرسٹیفورڈ کرپس نے یہ بات بالکل صاف کر دی تھی کہ اگر کبھی وزارت بننے کا اسٹیج آیا تو میں ہندوستان میں اور زیادہ ٹھہر جاؤں گا
اور یہ دیکھوں گا کہ اس سلسلہ میں آخری تدبیریں اختیار کر لی گئیں، اپنے آخری ۴۶
خط میں صدر کانگریس نے یہ بات نکتہ چینی اور شبہ سے بالاتر انداز میں ظاہر کر دی کہ اگر وہ منزل آجاتی تو اطمینان بخش حل بھی نکل آتا، کیا سر اسٹیفورڈ کرپس کیلئے یہ جواب دینا غیر ممکن تھا کہ مزید گفتگو میری موجودگی میں وائسرائے اور متعلقہ پارٹیوں کے درمیان ہوتے دیکھئے۔ لیکن سر اسٹیفورڈ کرپس جو مٹے ہوئے حروف پر لکھے ہوئے حروف کا مسودہ لائے تھے اس کی عبارت بھی یکایک جھیل دی گئی۔ کیا اسکی وجہ یہ تھی کہ اطمینان بخش حل پیش نظر تھا۔ کیا یہ اس لئے تھا کہ یہ خوف تھا کہ ملک کے عوام کی نمائندگی کرنے والی مختلف پارٹیوں کی مشترکہ مرکزی حکومت کے لئے طاقت کا نہیں بلکہ کمزوری کا باعث ثابت ہوگی۔ ہندوستانی عوام کی بے اعتمادی بہت قوی ثابت ہوئی۔ سب پارٹیاں اس بات پر تیار تھیں کہ مستقبل کو بالائے طاق رکھ دیا جائے، اور جنگ کو کامیابی سے چلانے کے لئے موجودہ حالت پر ہی توجہ مرکوز کی جائے۔ تمام پارٹیاں اس بات پر ہاتھ ملانے کے لئے تیار تھیں کہ مشترکہ کوشش سے حصول مقصد اور قربانی کیلئے ملک کے جوش کو اعلیٰ ترین منزل تک پہنچایا جائے۔ لیکن قسمت انسانی خواہش سے زیادہ طاقتور ہوتی ہے۔

ایشیا - مئی ۱۹۴۲ء

بے عملی کے پوسٹ مارٹم کی کارروائی ایک ایسے وقت میں جبکہ خوفناک مقدرات اپنا سایہ ہم پر ڈال رہے ہیں مصیبت کم نہیں کر سکتے، تاوقتیکہ اسکی مدد سے ہمیں اس اندھیری گلی سے باہر راستہ دیکھنے میں مدد نہ ملے، باہمی اتہام طرازی تو صریحاً خطرناک ہے، کیونکہ اسکی بدولت بدمزاجی پیدا ہوتی ہے اور اس سے بے لوث فیصلوں پر اثر پڑتا ہے، آخر وہ چیز کیا تھی جس کا مطالبہ کانگریس نہ صرف اپنے لئے بلکہ تمام ہندوستان کیلئے کر رہی تھی، سب سے پہلی چیز یہ ذہنی تبدیلی ہے کہ قسمت پرستانہ بے بسی اور مخالفانہ بے رُخی کی جگہ ایک نئی شان پیدا ہو اور وہ پُرجوش حبّ وطن ہو۔

کسی ملک کی جنگی قوّت کا بہت بڑا حصّہ عوام کا جوش ہوتا ہے اسکے بعد اسکے مادّی وسائل ہوتے ہیں، ہندوستان کے پیشہ ور فوجی بھی بہادر سپاہی ہیں، لیکن اس سے کون انکار کر سکتا ہے کہ نیا جوش بھر جانے سے ان میں سے ہر ایک اٹل سورما بن جائیگا، جبکہ کروڑوں آدمیوں کے دلوں میں اپنے خون سے ملک کی آزادی پر مُہر لگانے کی جوت جل رہی ہوگی۔ ہر سپاہی اپنے اعلیٰ ترین حد تک پہنچ جائیگا اور ہر ہندوستانی دل و جان سے متحدہ قوموں کی کوششِ جنگ میں شریک ہو جائیگا یہ تو تسلیم کر لیا گیا تھا، اور یہ حق دے بھی دیا گیا تھا کہ اعلیٰ فوجی تدبیروں کا یہ تقاضہ ہے کہ کمانڈر انچیف ہندوستان کا وزیر جنگ ہو اور اسے مسلح فوجوں پر پورا کنٹرول ہو، کسی تحریر کی رو سے نہیں بلکہ بے لکھے قانون یا ایسے رسمی ضابطہ کی رو سے جو گورنر جنرل اور حکومت کے ممبروں کے درمیان طے ہو، یہ پیش کیا گیا تھا کہ اگر کوئی ہی کیبنٹ کی حیثیت سے عمل کرے اور ممبر مشترکہ طور پر اپنے عمل کے لئے حکومت کے روبرو ذمہ دار ہوں اسکے معنی لیجسلیچر کے سامنے ذمہ داری کے نہیں، بلکہ ایک دوسرے کے سامنے ذمّہ دار ہونے کے ہیں تاکہ حکومت کے ہر صیغہ میں قریب تر تعاون رہے لیکن اسکے یہ معنی نہیں ہیں کہ لڑائی چلانے کے لئے وار منسٹر (وزیر جنگ) کی خاص ذمّہ داریوں پر غلبہ حاصل کیا جائے۔ اس میں اقلیتوں کا سوال پیدا ہی نہیں ہوتا تھا۔ کیونکہ پورے جی جان سے تعاون کا قابل اطمینان فارمولا حاصل کئے بغیر کوئی کیبنٹ بن ہی نہیں سکتی۔ ایسی حکومت کوئی جنگ چلا نہیں سکتی جہاں لوگ پر مشتمل ہو جو اس تاک میں ہوں کہ ہم اپنے اختیارات سے مزید طاقتیں چھین لیں اسی لئے استعفیٰ کی دھمکی سے وزیر جنگ کے اختیارات پر غلبہ حاصل کرنے کا سوال تو سرسری طور پر ہی خارج کر دیا گیا اور اس بات پر زور دیا گیا کہ وزیر جنگ

(بقیہ مضمون صفحہ ۶۳ پر دیکھو)

عبدالسلام رامپوری

# اسلام سے قبل کے بعض مشہور کتاب خانے

اب سے ہزاروں سال پہلے جبکہ فطرت سرتا پا راز تھی، مظاہرِ قدرت انسان کے لئے باعثِ تحیّر تھے، ماضی کے تجربات سے اُسکا حافظہ سادہ تھا مستقبل کے متعلق امید اور نا امیدی دونوں کی دونوں بے معنی تھیں اُس کا کام صرف مشاہدہ تھا۔ اُس سے قوی اور اُس سے کمزور دونوں کی مخلوق اُس کے سامنے تھی، وہ مختلف جذبات کی آماجگاہ بنا ہوا تھا۔ روزانہ نئی نئی چیزوں کا احساس ہوتا جاتا تھا۔ آخر وہ وقت بھی آگیا کہ اب وہ قوّت اور ضعف کو سمجھے۔ مضرت اور منفعت اب اُس کے لئے غیر مانوس تصوّر نہیں رہے رفتہ رفتہ واقعات کا ساتھ ساتھ ہونا اور یکے بعد دیگرے ہونا اُنکا مختلف اور متحد ہونا انسانی دماغ کو متوجّہ کرنے لگا۔ مبہوتی اور تحیّر کا دور ختم ہوگیا۔ اُسکے دماغ میں اسباب و علل کی کرید شروع ہوگئی۔ اُس کے ذہن میں کون؟ کیا؟ کیوں؟ اور کیسے؟ کے سوالات پیدا ہونے لگے۔ واقعات کی توجیہ کیلئے اُس کو قدرۃً اپنے آپ سے قوی تر مظاہر کی طرف متوجّہ ہونا پڑا۔ اُنکی قوّت سے اُس کا ذہن خواہ نخواہ اُنکی برتری کی طرف منتقل ہوگیا۔ عقلی قویٰ کی کوتاہی نے اس تصوّرِ برتری کے تحت اپنے جیسے جذبات و عواطف، حسّیات و اعمال کو ممکن حدتک بڑی مقدار میں اُن کے لئے بھی ثابت کر دیا۔ کہتری کے جذبہ نے خود بخود اُن کو دیوتا اور دیوی کا مقدّس لباس پہنا دیا۔ کثرت سے وحدت کی طرف اس ابتدائی حالت میں نہ عقل متوجّہ ہوسکتی تھی نہ ہوئی۔ چنانچہ مختلف اعمال وافعال کیلئے مختلف دیوتا اور دیوی منتخب ہوئے۔ ہر قوم نے اپنے مذاق کا خدا تلاش کرلیا۔ بنی نوع پر تفوّق حاصل کرنے کے جذبے نے عقیدۂ طوطمیت کو رواج دیا۔ انسانی نسب دیوتاؤں سے ملا دئے گئے۔ دیوتاؤں کی غیر معمولی طاقت کے اظہار کے لئے محیّر العقول واقعات گھڑے گئے۔ واقعات کی خصوصیات اور دیوتاؤں کی شخصیت کے تصوّر نے مندر اور ہیکل کی تعمیر میں نقشے کا کام دیا۔ مندر کے خادم مذہب کے امین کہلائے۔ بادشاہ اور امرا دیوتاؤں کی اولاد ہونے کی وجہ سے اُن کے مظاہر بلکہ خود دیوتا مان لئے گئے۔

**کتابت** عام سرسبزی اور خوشحالی کیلئے دیوتاؤں کو بھجن گا گا کر خوش کیا گیا اُن کا تفوّق ثابت کرنے کے لئے اُن کے کارنامے بیان کئے جانے لگے۔ دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے یا اُن پر فتح پانے کے لئے، قحط و وبا اور دوسری مصیبتوں سے نجات پانے کے لئے دُعائیں کی جانے لگیں
۲۷ کامیاب اتفاقی نتائج نے الفاظ اور طرز کی خصوصیت کو اہمیّت دیدی اور قوّتِ ارادی کی تاثیر نے اس وہمی اہمیّت کو ایک واقعیت بنا دیا۔ چیزیں برابر بڑھتی جارہی تھیں۔ انسانی حافظہ کب تک امداد دیتا۔ ادھر انسانی عقل میں مسلسل نشو و نما ہوتا رہا ذہنی طاقتیں منجھتی رہیں۔ مذہبی عقلاء نے اُن چیزوں کو آئندہ نسلوں کیلئے محفوظ رکھنے کی تدبیر پر غور کیا۔ چنانچہ مختلف قوموں نے اس سرمائے کو محفوظ رکھنے کے لئے مختلف طریقے ایجاد کئے۔ اشوری اور کلدانی قوموں نے مختلف آوازوں کے لئے مختلف علامتیں بنائیں جن کو میخوں اور پیکانوں سے مشابہ ہونے کی وجہ سے خطِ میخی یا خطِ پیکانی کہتے ہیں۔ قدیم مصری قوموں نے واقعات کو تصاویر سے ظاہر کیا۔ اہلِ فنیقیہ نے انہیں تصاویر سے بائیس مختصر شکلیں انتخاب کیں اور وہ حروفِ تہجّی تسلیم کرلی گئیں۔ دُنیا کی مہذّب قوموں نے بھی اُن کو شرفِ قبول بخشا۔ عربی، عبرانی، لاطینی، یونانی بلکہ بعض علما کی رائے کے مطابق سنسکرت، جرمنی اور ناروے کے مقدس خطوط کا سرچشمہ بھی یہی فنیقی حروف قرار دئے گئے۔[1]

ایشیا ھی - ۱۹۴۲ء

[1] تاریخ تمدّن قدیمہ از سینوبس صفحہ ۲۷۲-۲۷۴، تاریخ بابل و نینوا صفحہ ۱۹

کتابیں | جب خط کی کسی نہ کسی حیثیت میں ایجاد ہوگئی تو سب سے پہلے مذہبی دُعائیں۔ دیوتاؤں کی تعریفیں اور جھاڑ پھونک کے منتر لکھے گئے۔ ادویّہ اور علاج کے طریقے قلمبند ہوئے۔ زمانہ ترقی کرتا گیا نئے مشاہدے انسانی علم میں آتے گئے ضرورتیں وسیع ہوتی گئیں اور اُس تناسب سے تحریروں میں تنوّع پیدا ہوتا گیا۔ حروف کی شکلوں اور اُن کے لکھنے کے طرز میں ترمیمیں ہوئیں مکتوبات میں وسعت ہوئی۔ تجارتی دستاویزیں، عدالتی کارروائیاں، نظری طب، پند و مواعظ، فلکی مشاہدات، موسمی تغیّرات، ہندسی نظریے اور لسانی قواعد غرض یہ ہے کہ اُس وقت تک کے علوم کل کے کل قلمبند ہونا شروع ہو گئے اور کتابت ایک مستقل اور باقاعدہ فن بن گیا۔

کتاب خانے | کتابت کی ترقی سے کتابوں کے ذخیروں میں اضافہ لازمی تھا جن کے رکھنے کے لئے کسی نہ کسی جگہ کا تعیّن ناگزیر ہے۔ یہیں سے کتاب خانہ کا تصوّر پیدا ہوا۔ اگر یہ قیاس صحیح ہے کہ کتابت کی ایجاد کا بڑا سبب مذہب ہے تو یہ قیاس بھی بیجا نہیں کہ مخطوطات کا سب سے پہلا مخزن بھی کوئی مندر ہی ہو سکتا ہے۔ ایسے مخزن کا محافظ کسی پُرانے مندر کا بوڑھا کاہن یا پوجاری
۲۸ ہی ہوگا۔

رفتہ رفتہ مخطوطات جمع کرنیکا شوق عام ہوتا گیا۔ مندر اور ہیکل سے نکل کر علماء کے کاشانے اور بادشاہوں کے ایوان قدیم اور جدید مخطوطات سے آراستہ کئے جانے لگے۔ بادشاہوں سے یہ شوق امرا میں آیا اور علم کی اشاعت و ترقی کے لئے کتابوں کے فائدے کو زیادہ عام کرنے کی ضرورت محسوس ہونے لگی حتّٰی کہ خصوصی کتاب خانوں سے عمومی کتاب خانے بن گئے۔ اب کتاب خانے صرف مذہبی کتابوں کے ہی مخزن نہ تھے بلکہ اُن میں وقت کے تمام مروّجہ علوم و فنون کے زر پارے بڑی کوشش سے جمع کئے جاتے تھے۔

چونکہ تہذیبی اور تمدّنی ارتقا تمام قوموں میں یکساں نہیں ہوا ہے بعض قومیں اب سے ہزارہا سال پہلے سے تہذیبی اور تمدّنی درجے پر آچکی تھیں درآں حالیکہ بعض قومیں آج بھی اپنی بدوی حالت پر قائم ہیں۔ مزید براں بعض قومیں خاص خاص اسباب عروج و زوال کے تحت تہذیب و تمدّن سے پھر بدوی حیات کی طرف لوٹ گئیں یا اپنی قومی اور اجتماعی حیثیت میں دُنیا سے ہی معدوم ہوگئیں اور اس طرح اُن کے ساتھ ہی اُن کے متعلق ہر قسم کے ذرائع علم بھی ختم ہو گئے۔ لہذا کتاب خانوں کا سلسلۂ وجود بھی جو تہذیب و تمدّن کی پیداوار ہے دُنیا کی ہر قوم میں نہ ہو سکتا تھا اور نہ آج ہے۔ اور نہ آج اُن تمام قوموں کا احصار ممکن ہے جن میں کسی نہ کسی حیثیت میں کتاب خانے تھے۔ ہمارے تحریری ذخیرے اور اثری انکشافات نے جن قوموں میں کتاب خانوں کے وجود کا سراغ لگایا ہے ظاہر ہے کہ اُن کو حقیقت سے کمیّت اور کیفیت دونوں کے اعتبار سے کوئی نسبت نہ ہوگی۔ میں نے اس مضمون میں اسلام سے پہلے کے بعض مشہور کتاب خانوں کو بیان کیا ہے۔ یہ کتاب خانے مختلف اقوام اور مختلف ممالک سے متعلق ہیں جو قدیم دُنیا کے تینوں برّاعظم ایشیا، افریقہ اور یورپ سے وابستہ ہیں۔

## مصر

دُنیا کی قدیم تاریخ میں مصر کی عظمت ناقابلِ انکار حقیقت ہے جب تقریبًا ساری دُنیا پر وحشت و بربریت کی گھٹاٹوپ اندھیاری چھائی ہوئی تھی مصر اپنی تہذیب اور تمدّن کے اعتبار سے اُس معراجِ کمال پر تھا جس پر دوسری قوموں کو پہنچنے کے لئے ہزاروں سال انتظار کرنا پڑا۔ اُس کے علوم و معارف، اُس کی صنعت، اُس کا نظامِ سلطنت اُس کے قوانین دُنیا کیلئے نمونہ سمجھے جاتے تھے۔ جن کتاب خانوں سے ہم ابتک واقف ہوئے ہیں اُن میں سے سب سے قدیم کتاب خانے کا سُراغ مصر ہی میں ملتا ہے۔

دُنیا کا قدیم ترین کتاب خانہ | مقام جیزہ میں اہرام کے قریب کھُدائی کے دوران میں ایک قبر برآمد ہوئی ہے اُس قبر کے کتبہ سے معلوم ہوتا ہے کہ شاہانِ مصر کے دوسرے خاندان کے کسی بادشاہ کے کتاب خانے کے ناظر کی یہ قبر ہے۔ اس کتبے سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس کتاب خانے میں طب۔ ہندسہ۔ فلسفہ۔ فلکیّات۔ تاریخ۔ ادب وغیرہ کا اچھا خاصا ذخیرہ محفوظ تھا[1] مصر کے حکمرانوں کے دوسرے خاندان کا زمانۂ حکومت ۴۷۵۱ق م سے ۴۴۴۹ق م ہے[2] اس کے معنی یہ ہیں کہ اب سے کم از کم چھ ہزار سال پہلے مصر قدیم کے کتاب خانے اس حد تک ترقی کر چکے تھے کہ اُنہوں نے ایک خصوصی شعبے کی حیثیت اختیار کر لی تھی اور اُن کے لئے خاص عہدے کے تحت ایک خصوصی نگراں کی ضرورت محسوس کی جاتی تھی۔ مزید براں اس کتبے کی روشنی میں یہ بھی معلوم ہو جاتا ہے کہ علمی حیثیت میں اُس نے کتنی

---

[1] الکافی فی تاریخ مصر الحدیث والقدیم الجزو الاوّل ص ۱۶۹

[2] ایضًا ص ۲۹۲۷۔

ایشیا۔ مئی ۱۹۴۳ء

ترقی کر لی تھی اور کتنے اہم فنون اُس وقت تک اپنی مستقل حیثیت میں وُجود میں آ چکے تھے۔

اَمَن مُحعت کا کتاب خانہ | اَمَن مُحعت دوسرے خاندان کا سب سے پہلا بادشاہ ہے سنہ ۴۷۵ ق م میں مصر کے قدیم پایۂ تخت منفس میں تخت نشیں ہوا۔ اپنی تخت نشینی کے بعد اُس نے ایک نہایت اعلیٰ کتاب خانے کی بُنیاد رکھی ہزاروں سال تک یہ کتاب خانہ عروج و زوال کی مختلف منزلیں طے کرتا رہا۔ چنانچہ اس کتاب خانے کی کتابیں مصر پر یونان کے حملے تک یعنی تقریباً تین صدی قبل مسیح تک موجود تھیں[1] گو ہمارے پاس شواہد و آثار موجود نہیں لیکن ہوسکتا ہے کہ مذکورۂ بالا کتاب خانہ یہی اَمَن مُحعت کا کتاب خانہ ہو اور جیزہ والی قبر اسی کے ناظروں میں سے کسی ناظر کی قبر ہو۔

اُمیڈیاس کا کتاب خانہ | امیڈیاس مصرِ قدیم کا ایک نامور اور علم دوست بادشاہ تھا۔ اُس نے اپنے عہدِ حکومت میں بہت تلاش اور جستجو سے قدیم کتابوں کو مہیّا کیا اور ایک عظیم الشّان کتاب خانے کی بُنیاد ڈالی۔ یہ کتاب خانہ اپنے زمانے میں خاص شہرت اور اہمیت رکھتا تھا۔

کتاب خانہ شفاخانۂ رُوح | رَیمِس اوّل نے جب مصر کی حکومت کی زمامِ اختیار اپنے ہاتھ میں لی تو اس نے امیڈیاس کے مذکورہ بالا کتاب خانے کی ترقی میں مزید کوشش کی اور مختلف مقامات سے کتابیں حاصل کر کے اُس میں شامل کیں اور اُس کو شفاخانۂ رُوح کے نام سے موسوم کر کے اس نام کا کتبہ کتاب خانے کے دروازے پر نصب کرا دیا[2]

اسکندریہ | تقریباً تین سو سال قبل مسیح یونان اپنی ترقی اور عروج کی آخری منزل پر تھا۔ اُس وقت کی معلومہ دُنیا کو زیرِ نگیں کرنے کے لئے اسکندرِ اعظم اپنی آخری کوششیں کر رہا تھا۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ مصر اپنی قدیم روایتی طاقت اور رونق کھو چُکا تھا۔ مصر کی قومی حکومت کمزور ہوتے ہوتے تقریباً سنہ ۵۰۰ ق م ایرانیوں کے ہاتھوں سے آخر ختم ہو گئی۔ جاہ و جلال والے فراعنہ جو اپنی قوّت و شوکت کے گھمنڈ میں خدائی کے دعوے سے بھی نہیں چوکتے تھے اپنے مدفنوں میں ہمیشہ کیلئے سو چکے تھے کہ سکندر کی زیرِ قیادت یونان نے حملہ کر دیا اور مصر پر اہلِ یونان کا تسلط ہو گیا۔

سکندر کی فتح کا مشہور سالار بطلیموس سوطر سنہ ۳۲۵ ق م میں مصر کا حکمراں ہوا[3] بحرِ روم کے ساحل پر اُس نے سکندر کے نام پر اسکندریہ آباد کیا اور اُسی کو دار الحکومت بنالیا۔

اسکندریہ کا کتاب خانہ | سکندر کے خاص مصاحب اور یونانی فلسفے کے ہیرو ارسطاطالیس کے مشورے سے بطلیموس نے اسکندریہ کے مشہور عجائب خانے کی بنا ڈالی[4] یہ عجائب خانہ شہر کے ایک مشہور حصّے بروشین میں واقع تھا۔ دوسری شاہی عمارتیں بھی اس جگہ واقع تھیں۔ عجائب خانے کی عمارت سنگِ مرمر کی تھی چہل قدمی کیلئے چاروں طرف برآمدے بنے ہوئے تھے۔ اس عمارت میں دُنیا کا مشہور کتاب خانہ، کتاب خانۂ اسکندریہ قائم کیا گیا[5] دُنیا کے مشہور علمی مرکزوں میں ایجنٹ بھیجے گئے اور کتابیں منگوا کر اس کتاب خانے میں جمع کی گئیں۔ ایران کا وہ علمی ذخیرہ جس کو سکندر نے فتح ایران کے بعد مصر بھیجا تھا[6] غالبًا اسی خزانے میں محفوظ کر دیا گیا تھا۔

29 کتاب خانے کے مہتمم کو حکم تھا کہ جہاں کہیں سے کتابیں دستیاب ہوں سرکاری خرچ سے خرید لی جائیں۔ اسکے ساتھ ساتھ کتاب خانے کے متعلق کاتبوں کا پورا عملہ تھا۔ چنانچہ اگر کوئی شخص اپنی کتاب فروخت کرنا نہ چاہتا تو اُس کی نقل کرا کر مالک کو دے دی جاتی اور اصل نسخہ کتاب خانے میں داخل ہو جاتا۔ کتاب خانے کی طرف سے اکثر بیش قرار قیمتیں معاوضے یا تاوان کے طور پر اصل مالکوں کو دی جاتی تھیں[7]

یوسیفوس کی روایت کے مطابق بطلیموس نے بیت المقدس کے ستر منتخب علما کو اسکندریہ آنے کی دعوت دی تاکہ وہ اپنی مذہبی کتابوں کی ایک نہایت صحیح نقل کر دیں۔ اور اُس کو کتاب خانے میں داخل کر دیا جائے۔ چنانچہ فرمائش کے مطابق جب یہ علما نقلیں پوری کر چکے اور مقابلہ ختم ہو گیا تو بادشاہ کی طرف سے اُن کو بہت سا انعام دیا گیا اور نہایت اعزاز

---

[1] الکافی فی تاریخ مصر الحدیث و القدیم الجزو الاوّل ص ۱۶۷

[2] چیمبرز انسائکلوپیڈیا برٹانیکا طبع سنہ ۱۸۹۱ء جلد ششم ص ۶۰۸

[3] ناٹل انسائکلوپیڈیا ص ۵۲۴

[4] انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا طبع یازدہم جلد شانزدہم ص ۸۶۶

[5] معرکۂ مذہب و سائنس ا۔ ڈریپر ص ۲۵، انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا جلد شانزدہم ص ۵۶۶

[6] تاریخ سنی ملوک الارض و الانبیاء از حمزہ بن الحسن الاصفہانی ص ۳۲، طبری جلد دوم ص ۹

[7] معرکۂ مذہب و سائنس ص ۲۶ .

سے اُن کو رخصت کیا گیا[۱] بائبل عہد قدیم کا سبعینیہ نسخہ یہی کہلاتا ہے۔

بطلیموس سوٹر کے بعد اُس کا بیٹا بطلیموس فلاڈیلفوس ۲۸۵ق م میں تخت نشین ہوا[۲] فلاڈیلفوس بھی اپنے باپ کی طرح علم دوست تھا کتاب خانے سے اُس کو خاص دلچسپی تھی چنانچہ اُسکے عہدِ حکومت میں اسکندریہ کے کتاب خانے نے خوب ترقی کی۔ مشہور مصری مؤرخ مانیتون نے یونانی زبان میں قدیم مصر کی تاریخ اس کی فرمائش سے لکھی تھی۔ اس تاریخ کو دفتری کاغذات سرکاری دستاویزوں اور مختلف کتابوں اور نوشتوں کی مدد سے جو پرانے مندروں اور ہیکلوں میں محفوظ تھے جمع کیا گیا تھا[۳]

کتاب خانہ اگرچہ بطلیموس سوٹر کے زمانے میں ہی کافی ترقی کر چکا تھا لیکن اُسکے عہدِ حکومت میں اُس کی کوئی فہرست مرتب نہیں ہو سکی تھی۔ فلاڈیلفوس نے سب سے اہم کام یہ کیا کہ اُس کی ایک باقاعدہ فہرست مرتب کرائی[۴] فلاڈیلفوس کے بعد بھی ہر بادشاہ نے اپنے زمانۂ سلطنت میں اس کتاب خانے کی سرپرستی کی۔ چنانچہ اس کی کتابوں کی تعداد چار لاکھ نسخوں تک پہنچ گئی۔ اور کتاب خانے کی عمارت اس سے زیادہ کتابوں کی گنجائش نہ رکھتی تھی۔ لہذا اس عمارت میں کتابوں کا مزید داخلہ روک دینا پڑا۔

سراپیم کا کتاب خانہ | اسکندریہ کے عجائب خانے کی وہ عمارت جو کتابوں کے لئے مخصوص تھی مزید تعداد کی متحمل نہ ہو سکی تو سراپیم کے مشہور مندر میں ایک دوسرے کتاب خانے کا افتتاح کیا گیا۔ اس کتاب خانے کی حیثیت عجائب خانے کے پرانے کتاب خانے کے اعتبار سے ایک شعبے کی تھی۔ چنانچہ سراپیم کا کتاب خانہ پہلے کتاب خانہ کا ایک تتمہ تھا۔ حکومت کے علمی ذوق اور اُس کی غیر معمولی توجہ سے اس شعبے نے بھی تھوڑی مدت میں کافی ترقی کر لی اور اس میں بھی تین لاکھ کے قریب کتابیں جمع ہو گئیں[۵]

اسکندریہ کے کتاب خانوں میں آتشزدگی | اسکندریہ کے یہ دونوں کتاب خانے بروکشین کا کتاب خانہ اور سراپیم کا کتاب خانہ جو پہلے کا ایک شعبہ تھا مسیح علیہ السلام سے تقریباً نصف صدی پیشتر تک موجود تھے۔ مصر کی ایک اندرونی نزاع کے سلسلے میں رومی شاہنشاہ جولیس سیزر مصر کی مشہور ملکہ کلوپیٹرا کی حمایت کیلئے آیا ہوا تھا۔ مصریوں نے ارکلاس کی زیر قیادت بروکشین میں سیزر کا محاصرہ کر لیا۔ قریب تھا کہ سیزر کا بیڑا مصریوں کے قبضے میں آجائے بیڑے کو مصریوں سے بچانے کی ایک ہی تدبیر تھی کہ بیڑے میں آگ لگا کر اُس کو تباہ کر دیا جائے۔ سیزر نے مجبوراً بیڑے میں آگ لگانے کا حکم دیدیا اتفاق سے یہ آگ زیادہ پھیل گئی اور بروکشین تک پہنچکر شاہی کتاب خانے میں لگ گئی اور پورے کتاب خانے کو جلا کر خاک سیاہ کر دیا[۶]

جب یہ کتاب خانہ اس طرح برباد ہو گیا تو مارک اینٹونی نے تلافی نقصان کے طور پر پرگیماس کا کتاب خانہ جس میں دو لاکھ کے قریب کتابیں تھیں اور جو اب روم کے تحت تھا ملکہ کلوپیٹرا کے حوالے کر دیا کلوپیٹرا کے حکم سے یہ ذخیرہ سراپیم کے کتاب خانے میں منتقل کر دیا گیا[۷]

بروکشین کے کتاب خانے کے جل چکنے کے بعد اب اسکندریہ میں صرف ایک ہی کتاب خانہ موجود تھا[۸] ۳۸۹ء میں اسکندریہ کے بشپ تھیافیلس نے رومی بادشاہ تھیاڈوشیش کے حکم سے مصر کے اس قدیم علمی ذخیرے کو بھی برباد کر دیا[۹] اس طرح اسکندریہ کے یہی دونوں کتاب خانے برباد نہیں ہوئے بلکہ پرگیماس کا علمی ذخیرہ بھی جو کلوپیٹرا کے عہدِ حکومت میں مصر آچکا تھا برباد ہو گیا۔

اسکندریہ کے کتاب خانے کے جلانے کا حضرت عمرؓ پر اتہام | اسکندریہ کے یہی کتاب خانے ہیں جن کو جلانے کا الزام ساتویں صدی ہجری کے دو مؤرخ عبداللطیف بغدادی اور علی بن یوسف قفطی کے غیر ذمہ دارانہ بیانات کی بنیاد پر فاروق اعظم پر لگایا جاتا ہے جس کی حقیقت مشہور مؤرخ گبن کے

---

[۱] تاریخ یوسیفوس فصل اوّل ترجمہ عربی ص ۴۹-۵۰
[۲] نائل انسائکلوپیڈیا ص ۵۲۴
[۳] الکافی الجزو الاوّل ص ۲۰۹
[۴] انسائکلوپیڈیا برٹانیکا جلد شانزدہم ص ۵۶۶
[۵] معرکۂ مذہب و سائنس ص ۲۵

[۶] الکافی الجزو الاول ص ۲۳۳، معرکۂ مذہب و سائنس ص ۲۸
[۷] سوانح عمری اینٹونی از پلوٹارک بحوالہ حاشیہ ذیلی معارف جلد نہم نمبر ششم ص ۴۴۶، معرکۂ مذہب و سائنس ص ۲۸
[۸] معرکۂ مذہب و سائنس ص ۲۸
[۹] معرکۂ مذہب و سائنس ص ۲۷، انسائکلوپیڈیا برٹانیکا جلد شانزدہم ص ۵۶۶

اقرار کے مطابق صرف اتنی ہے کہ "پڑھو اور تعجب کرو"[1] خصوصاً ایسی صورت میں کہ احماق کے افسانے کا اصل ہیرو یحیٰ نحوی (یوحنا عبرانی میں، جان انگریزی میں، ژان فرانسیسی میں یوہن جرمنی میں، اس لفظ کی مختلف شکلیں ہیں) جس کے متعلق کہا جاتا ہے کہ اس نے مصر کے عامل حضرت عمرو ابن عاص سے یہ کتاب خانہ مانگا تھا۔ انہوں نے حضرت عمر سے استصواب کیا۔ حضرت عمر نے لکھا کہ اگر یہ کتابیں کتاب اللہ کے موافق ہیں تو ان کی ضرورت نہیں۔ کتاب اللہ کافی ہے اور مخالف ہیں تو مضر ہیں۔ بہر حال ان کو جلا دیا جائے چنانچہ ان کے حکم سے یہ کتاب خانہ نذرِ آتش کر دیا گیا، مسلمانوں کے اسکندریہ کو فتح کرنے سے پہلے ہی مر چکا تھا[2]۔

اس بے بنیاد الزام کا ڈھنڈورا متعصب عیسائی مورخین ایک زمانے تک پیٹتے رہے ہیں۔ اس طرح کہ ساری دنیا اس کی بازگشت سے گونج اٹھی لیکن کب تک یہ کاٹھ کی ہانڈی چڑھی رہتی۔ آخر حقیقت بے نقاب ہو کر رہی۔ بجز سر پھروں کے ہر پڑھا لکھا اس الزام کو دہرانے میں اپنی علمی توہین سمجھتا ہے۔ لیکن جہاں تک تدلیس اور تغلیط کا تعلق ہے اب بھی لوگ باز نہیں آتے۔ حیرت ہوتی ہے کہ انگلستان کا نہایت فاضل اور مشہور مستشرق ڈاکٹر نکلسن جو اس الزام کی حقیقت سے اچھی طرح واقف ہے حضرت عمر کے سلسلے میں اسکی طرف نفیاً اور اثباتاً کسی قسم کا اشارہ نہیں کرتا۔ اندلس کی عربی ادبیات کے بیان میں اس واقعہ کی طرف ضمناً اشارہ کرتا ہے مگر اس طرح کہ ہر پڑھنے والا یہ سمجھے کہ یہ الزام بالکل صحیح ہے اور ساتھ ساتھ اپنے علمی وقار کو بھی ٹھیس نہ لگے۔ "تاریخ ادبیات عرب" میں اندلس میں مسلمانوں کے ہشت صد سالہ علمی ذخیرے کی بربادی پر ماتم کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ "اگرچہ یہ مشتبہ ہے کہ حضرت عمر نے اسکندریہ کے کتاب خانے کو جلوا دیا لیکن یہ واقعہ ہے کہ پادری زمینیر کے تعصب نے مسلمانوں کے اس علمی ذخیرے کو نذرِ آتش کر دیا"۔ حالانکہ نکلسن کو معلوم ہے کہ یہ الزام اب مشتبہ نہیں رہا ہے بلکہ اس کے غلط اور جھوٹے ہونے پر نہایت قوی اور واضح دلائل موجود ہیں۔ وہ صرف اتنے ہی پر اکتفا نہیں کرتا ہے بلکہ اس پر ذیلی حاشیہ لکھا ہے کہ "اگرچہ مصر کے جرجی زیدان نے اس الزام کی صحت کو دلائل سے ثابت کیا ہے"۔ ان دونوں عبارتوں کو ملا کر پڑھنے سے ایک عام پڑھنے والے پر کیا اثر ہوتا ہے۔ ہر شخص جانتا ہے جہاں تک جرجی زیدان کے دلائل کا تعلق ہے محققین نے اسکے تار و پود بکھیر کر رکھ دیئے ہیں۔

## عراق اور اس کے اطراف

دجلہ اور فرات کے درمیان کا علاقہ آرمینیا کے کوہستانی سلسلے تک قدیم اقوام کی مختلف تہذیبوں اور تمدنوں کے اختلاط اور تصادم کا آماجگاہ رہا ہے چنانچہ اسکی تاریخ بھی مصر قدیم کی تاریخ کے تقریباً پہلو بہ پہلو ہی رہی ہے۔ اکادی سومیری اشوری کلدانی قوموں کے عروج و زوال، جنگ و صلح اور فتح و شکست کا گہوارہ اس دوآبے کے ہی مختلف مقامات ہیں۔ تہذیب و تمدن اور کتاب خانوں کا چولی دامن کا ساتھ ہے۔ لہٰذا اس درمیانی علاقے میں کتاب خانوں کا وجود بھی نہایت قدیم زمانے سے ہے جن کی تفصیلات قدامت کی تاریکی میں چھپی ہوئی ہیں۔

**سارگن اول کا کتاب خانہ** | سارگن اول ۳۸۰۰ ق م میں کلدہ کا ایک سامی فرمانروا تھا۔ اپنے عہدِ حکومت میں اس نے ایک عظیم الشان کتاب خانے کی بنیاد رکھی تھی۔ یہ کتاب خانہ کلدہ کے مشہور شہر ارک میں واقع تھا۔ اسی
۱۳۱ مناسبت سے اس شہر کو "کتابوں کا شہر" کہا جاتا تھا۔ اس کتاب خانے میں نجوم، تاریخ، قواعد وغیرہ بہت سے فنون پر ہر قسم کی قدیم اور جدید کتابیں جمع کی گئی تھیں۔ اس کتاب خانے کے انتظام سے اس عہد کی عام تہذیبی اور تمدنی ترقی کے ساتھ ساتھ اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ اس زمانے تک خود کتاب خانوں نے کتنی حیرتناک ترقی کر لی تھی۔ چنانچہ اس کتاب خانے کی تمام کتابوں پر نمبر شمار درج تھے۔ پورے کتاب خانے کی ایک باقاعدہ فہرست موجود تھی۔ مطالعہ کے شائقین فہرست سے کتاب کا انتخاب کر لیتے تھے اور مطلوبہ کتاب کا نمبر کتاب خانے کے ناظم کو بتا دیتے تھے۔ اور مطلوبہ کتاب لاکر حوالے کر دیا جاتا تھا۔ اس کتاب خانے کی کتابوں پر اس کے ناظم کی مہر ثبت ہوتی تھی۔ کتاب خانے کے ناظم کا نام "ابن سرو" تھا۔ غالباً قدیم سے قدیم ناظم کتاب خانے کا نام جس کا اب تک علم ہو چکا ہے یہی نام ہے[3]۔

---

[1] ڈکلاین اینڈ فال آف دی رومن ایمپائر از گبن جلد پنجم صفحہ ۵۳۴

[2] دی عرب کانکوئسٹ آف ایجپٹ از بٹلر بحوالہ المعارف جلد نہم نمبر ششم صفحہ ۴۴۲

[3] تاریخ ملل قدیم صفحہ ۱۰۱، انٹرنیشنل سائکلوپیڈیا جلد دوم صفحہ ۹۱-۹۲، چیمبرس انسائکلوپیڈیا جلد ششم صفحہ ۶۰۸

اشور نصرپال کا عام کتاب خانہ | اس زمانے میں بہت سے کتاب خانے مختلف شہروں میں موجود تھے جن میں اشور اور نینوا کے کتاب خانے خاص اہمیت اور شہرت رکھتے تھے۔ اشور کا سب سے آخری اور سب سے اہم کتاب خانہ اشور کے بادشاہ اشور نصرپال کا تھا جو ۶۸۰ ق م میں موجود تھا یہ کتاب خانہ تمام رعایا کیلئے عام تھا اور پبلک لائبریری کی حیثیت تھی جس میں عام فائدے کے لئے ہر قسم کی کتابیں جمع کی گئی تھیں۔ یہ کتاب خانہ ۶۰۶ ق م تک موجود تھا آخر بنو چند نصر کے ہاتھوں سے برباد ہو گیا۔ اس زمانہ میں یہی ایک کتاب خانہ نہ تھا بلکہ اشور نصرپال کے عہد میں اور اُس کے بعد بھی ہر بڑے شہر میں کوئی نہ کوئی عام کتاب خانہ ضروری سمجھا جاتا تھا۔[1]

## یونان

یونان کی علمی ترقی اور فلسفے اور حکمت کے مختلف شعبوں میں اُس کے کارنامے دُنیا کے تاریخی حافظے پر اس طرح ثبت ہیں کہ اُن کو کوشش کر کے بھی نہیں مٹایا جاسکتا۔ لیکن جہاں تک کتاب خانوں کا تعلق ہے ہماری معلومات بہت کم ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ اُن میں باضابطہ کتاب خانوں کا وجود زیادہ قدیم نہ ہو لیکن خود علماء کے پاس ذاتی طور پر کتابیں نہ ہوں بہت زیادہ مستبعد ہے۔ ۳۲

ارسطاطالیس کا کتاب خانہ | اسٹرابو کے بیان کے مطابق مشہور یونانی فلسفی اور سکندر اعظم کا خاص مصاحب ارسطو (۳۲۲ - ۳۸۵ ق م) پہلا یونانی ہے جس نے کتاب خانہ جمع کیا۔ ارسطو کی علمی حیثیت کا اور اُن سہولتوں کا لحاظ کرتے ہوئے جو اُس کو کتابیں جمع کرنے میں حاصل تھیں یہ قرینِ قیاس ہے کہ اُس کا کتاب خانہ کتابوں کی تعداد اور اُن کی اہمیت دونوں کے اعتبار سے خاص حیثیت رکھتا ہوگا۔ ارسطو کا جمع کیا ہوا یہ کتاب خانہ اُس کی موت کے بعد اُس کے شاگرد نیلیئس کے قبضے میں آیا۔[2] نیلیئس اُس کو سیپسس لے گیا۔ اس زمانے میں برگیماس کے بادشاہ خاص طور سے کتابوں کی جستجو اور تلاش میں رہتے تھے۔ نیلیس اُنہیں کتابیں دینا نہیں چاہتا تھا چنانچہ اُن کی دستبرد سے بچانے کے لئے بعض مورخین کے خیال کے مطابق اُس نے اس بیش بہا کتاب خانے کو زمین میں دفن کردیا۔ اسٹرابو بیان کرتا ہے کہ اس کتاب خانے

[1] تاریخ ملل قدیمہ ص۱۰۱، انٹرنیشنل انسائکلوپیڈیا جلد دوم ص۱۹۰۹، چیمبرس انسائکلوپیڈیا جلد ششم ص۶۰۔ [2] انسائکلوپیڈیا برٹانیکا جلد شانزدہم ص۵۷۶، چیمبرس انسائکلوپیڈیا جلد ششم ص۵۰۶

کو اپلیکس نے خرید لیا اور انھیں لے آیا۔ اپلیکن کے مرنے کے بعد یہ کتاب خانہ روم آگیا۔ انہی نیوس کا بیان ہے کہ بطلیموس نے اس کتاب خانے کو خرید لیا تھا اور وہ اسکندریہ کے کتاب خانے میں شامل کر دیا گیا۔

بیس ٹریٹس کا کتاب خانہ | بیس ٹریٹس اُن یونانیوں میں جو کتابیں جمع کرنے کے شائق تھے خاص شہرت رکھتا تھا۔ اُس کا کتاب خانہ کتابوں کی تعداد اور اہمیت دونوں کے اعتبار سے کافی شہرت رکھتا تھا۔

پالکریٹس اقلیدس نیکا کریٹس یوریپڈیس قبل مسیح صدیوں کے اُن علماء میں سے ہیں جن کے کتاب خانے خاص طور پر شہرت اور اہمیت رکھتے تھے۔

برگیماس کا کتاب خانہ | برگیماس ایشیا کوچک کا ایک شہر تھا اور اس نام کے صوبے کا پایہ تخت جس کی تقریباً تیسری صدی قبل مسیح میں بُنیاد رکھی گئی۔ یہ یونانی مہاجرین کی ایک نوآبادی تھی۔ یہ صوبہ ابتداءً مقدونیہ کے تحت تھا اُس کے بعد آزاد ہو گیا اور ۱۳۳ ق م میں رومی حکومت کے تحت آگیا۔[1]

جس زمانے میں اسکندریہ کا کتاب خانہ ترقی کر رہا تھا شاہان برگیماس نے اسکندریہ کے کتاب خانے کی مسابقت میں برگیماس میں اس کتاب خانے کی بُنیاد رکھی اور اس کو ترقی دیکر اسکندریہ کے کتاب خانے سے بڑھا دینے کی ہر طرح کوشش کی۔ مختلف مقامات میں ایجنٹ بھیجے گئے تاکہ جس طرح ممکن ہو کتابیں لائی جائیں۔ گو یہ حقیقت ہے کہ برگیماس کا یہ کتاب خانہ اسکندریہ کے کتاب خانے سے سبقت تو کیا اُسکے مساوی بھی نہ ہو سکا۔ لیکن ان کوششوں کا نتیجہ یہ ضرور ہوا کہ دُنیا میں اسکندریہ کے بعد دوسرے درجے پر یہی کتاب خانہ تھا تقریباً نصف صدی قبل مسیح تک اس میں دو لاکھ کتابیں جمع ہو چکی تھیں۔ آخر اسی زمانے میں مارک اینٹونی کے حکم سے ملکۂ کلوپیٹرا کے حوالے کر دیا گیا اور سراپیم کے کتاب خانے میں داخل ہو گیا۔[2]

## روم

روم کو اپنے عہدِ عروج میں ایک زمانے تک کتابوں اور کتاب خانوں سے کوئی خاص دلچسپی نہ تھی چنانچہ ۱۴۶ ق م میں روم کے بادشاہ سیونے کارتھیج کو فتح کیا اور سامانِ غنیمت کے طور پر ایک کتاب خانہ بھی لایا تو اُس کو اپنی طبعی غیر دلچسپی کی بنا پر سوائے چند زراعتی تصانیف کے اور کوئی کتاب پسند نہ آئی اور

[1] نائٹل انسائکلوپیڈیا ص۴۹۴

[2] معرکۂ مذہب و سائنس ص۲۸۲، سوانح عمری اینٹونی بحوالہ المعارف

اُس کو روم میں رکھنے کے بجائے افریقی حکومتوں کو بخش دیا۔ اسکے بعد بھی مختلف شاہانِ روم نے بہت سے کتاب خانے مالِ غنیمت کے طور پر حاصل کئے ۸۶ھ ق م میں سولا ایتھنس سے اپیلیکیس کا کتاب خانہ لایا لیکن اُس سے کوئی دلچسپی نہوئی۔ لیکن اسکے بعد سے لوگوں میں کتابیں پڑھنے کا اور اُن کو جمع کرنیکا جذبہ پیدا ہوگیا۔

لوکولس کا کتاب خانہ | لوکولس کا کتاب خانہ اس حیثیت سے خاص اہمیت رکھتا ہے کہ اُس نے دوسرے لوگوں کیلئے نمونے کا کام دیا اور اُس کے بعد سے لوگوں میں عام علمی شوق نے نشو ونما پانا شروع کر دیا۔ اس کتاب خانے کی بُنیاد ۶۷ھ ق م میں اس طرح پڑی کہ لوکولس اپنی مشرقی فتوحات کے سلسلے میں مالِ غنیمت میں کتابوں کا بھی ایک بڑا ذخیرہ ساتھ لایا اور اُس کو اپنے احباب اور دوسرے اہلِ علم کے مطالعہ کیلئے عام کر دیا۔

سسیرو اور اٹیکس کے کتاب خانے خاص اہمیت رکھتے تھے ان کے مالک سسیرو اور اٹیکس دونوں زیادہ سے زیادہ کتابیں جمع کرنے کی کوشش کرتے تھے اور اس طرح بہت کافی ذخیرہ جمع ہوگیا تھا۔

نجی کتاب خانوں کا شوق بھی روز بروز بڑھتا جارہا تھا جن میں بعض کتاب خانے کتابوں کی تعداد کے اعتبار سے کافی عظمت رکھتے تھے چنانچہ ٹیرانین کا کتاب خانہ تقریباً تیس ہزار کتابوں پر مشتمل تھا۔ سیمونکیس نے اپنے شاگرد گورڈین کے لئے باسٹھ ہزار سے بھی زیادہ کتابیں چھوڑی تھیں۔

روم کا سب سے پہلا عام کتاب خانہ | آود کے قول کے مطابق اس زمانے میں جی اسینیوس پولیو نے سب سے پہلا عام کتاب خانہ قائم کیا یہ کتاب خانہ ایٹریوم کا لیبر ٹیٹس میں قائم کیا گیا تھا۔

اکٹیوین کا عام کتاب خانہ | جی اسینیوس پولیو کے کتاب خانے کے بعد دوسرا شاہی عام کتاب خانہ قیصر اگسٹس نے ۳۳ھ ق م میں اکٹیوین کے نام سے قائم کیا۔ یہ پورٹیکس اکسٹیوئے میں قائم کیا گیا۔ یہ کتاب خانہ تقریباً ایک صدی تک رہا آخر ٹیٹس (سنہ ۴۰-۸۱ء) کے زمانے میں جل کر تباہ ہوگیا۔

پلاٹین کا عام کتاب خانہ | یہ کتاب خانہ بھی قیصر اگسٹس نے قائم کیا تھا۔ اسکی کوئی مستقل عمارت نہ تھی بلکہ اپالو کے مندر میں پلاٹین پہاڑی پر قائم کیا گیا تھا اور اس پہاڑی کے نام پر اُس کا نام بھی پلاٹین کا کتاب خانہ ہوگیا۔ اس میں یونانی اور لاطینی دونوں زبانوں کی کتابیں موجود تھیں۔ یہ کتاب خانہ ایک زمانے تک رہا۔ آخر چھٹی صدی ہجری میں پوپ گری گوری کے حکم سے نذرِ آتش کر دیا گیا لیکن بعض مورخین کا خیال ہے کہ دوسرے اتفاقی حادثے میں جل کر تباہ ہوا۔[1]

## ایران

یونان و روم بلکہ مصر کی طرح ایران بھی دُنیائے قدیم کی تہذیب اور تمدّن کے بڑے نمائندوں میں سے ایک ہے۔ اس لئے ایران کے علوم و معارف سے انکار کرنا حقیقۃً اُسکی پُرانی تہذیب اور اُس کے قدیم تمدّن سے آنکھیں بند کرلینا ہے واقعہ یہ ہے کہ ایران پر سکندر کی سرکردگی میں یونانیوں کے حملے نے جہاں اُنکی قومیت کو عظیم الشان صدمہ پہنچایا وہاں اُن کو اُن کے قدیم علوم و فنون سے اور اُسکے بیش بہا علمی خزانوں سے بھی محروم کر دیا اور وہ علمی حیثیت سے تقریباً برباد ہوگئے۔ جو کچھ رہ گیا وہ بالکل مخلوط غیر منظم اور پارہ پارہ، اس قومی حادثے کے بعد سے اُن کی فطری ذہانت اور دماغی صلاحیت کو پھر اُبھرنے کیلئے تقریباً ہزار سال انتظار کرنا پڑا اور اسلام کے بعد وہ اپنی علمی عظمت کو واپس لا سکے۔ یہی اُنکی علمی بربادی تھی کہ اُن کی کتابوں کے پُرانے ذخیرے یا کتاب خانے سکندر کے حملے کے بعد سے ختم ہوگئے۔ چنانچہ اُنکے کتاب خانوں کی تاریخ سکندر کے حملے پر ایک حد تک ختم ہو جاتی ہے۔

ایران کا سب سے پہلا کتاب خانہ | ایران کی اپنی قدیم روایت کی بنا پر سب سے پہلا کتاب خانہ طہمورث بن ہوشنگ بن سیامک بن کیومرث نے قائم کیا تھا۔ ایران کے تجربہ کاروں اور ماہرین کے مشورہ اور رائے سے اصفہان میں مقام سارویہ میں اس کتاب خانے کی بنیاد رکھی گئی اور اُس زمانے میں جن جن علوم پر کتابیں موجود تھیں۔ اُن کو بڑی کوشش سے جمع کیا گیا اور اُن کو اس خیال سے کہ آئندہ حوادث سے تباہ و برباد نہ ہو جائیں محفوظ کر دیا گیا۔ مشہور منجم ابو معشر جعفر بن محمد بن عمر البلخی (متوفی ۲۷۲ھ) نے اصفہان میں ایک مقام کی کھدائی کے اثناء میں کتابوں کے ایک ذخیرے کو دیکھا تھا جس کے متعلق اُس وقت بھی خیال کیا گیا کہ یہ یہی کتاب خانہ ہے۔[2]

دژ نبشت | یہ کتاب خانہ قدیم پرسی پالس یا اصطخر میں واقع تھا اس میں طب، فلسفہ نجوم، زراعت اور بہت سے دوسرے فنون پر کتابیں جمع کی گئی تھیں۔ یہ کتاب خانہ سکندر کے حملے تک موجود تھا۔ سکندر نے اسکی کتابوں میں سے بہت سی اہم کتابوں کا ترجمہ اور نقلیں کرائیں اور اُن کو یہاں کی بہت سی کتابوں سمیت لے گیا اور بقیہ کو برباد کرا دیا۔

گنج بشیگان | گنج بشیگان کے نام سے سمرقند میں کسی جگہ یہ کتاب خانہ قائم کیا تھا سکندر

۱؎ انسائکلوپیڈیا برٹانیکا جلد شانزدہم ص ۵۶۶، چیمبرس انسائکلوپیڈیا جلد ششم ص ۶۰۵، فاٹل انسائکلوپیڈیا ص ۶۵۲

۲؎ کشف الظنون، فہرست ابن ندیم ص ۳۲۵

ایشیا - مئی ۱۹۴۲ء

کے حملے تک یہ بھی موجود تھا لیکن نہیں کہا جاسکتا کہ اس حملے میں دوسرے علمی ذخیروں کی طرح یہ بھی برباد ہوگیا یا کسی دوسرے اتفاقی حادثے کے تحت ختم ہوا۔

اس کتاب خانے کے بعد سے ایران میں باقاعدہ کتاب خانوں کے متعلق عام روایتیں خاموش ہیں۔ اتنا یقینی ہے کہ ایران میں کتابیں موجود تھیں خصوصاً تاریخ اور اخلاقیات پر کتابوں کا اچھا خاصہ ذخیرہ موجود تھا چنانچہ عہد اسلام میں جب تراجم کا دور شروع ہوا ہے تو ان میں سے بہت سی کتابوں کا ترجمہ کیا گیا تھا۔[۱]

## چین

بر اعظم ایشیا میں چین کی اپنی تہذیب اور تمدن کے اعتبار سے وہی حیثیت ہے جو افریقہ میں مصر کی ہے لیکن چونکہ چین کے تعلقات دوسرے ممالک سے عام نہیں ہوسکے اس لئے اُسکے متعلق دوسرے ممالک کی تاریخیں خاموش رہیں اور آج اس دورِ تہذیب میں بھی چین کے متعلق عام لوگ اُس سے بہت کم جانتے ہیں جتنا کہ وہ دوسرے ممالک کے متعلق جانتے ہیں۔ اور چونکہ چین کے تعلقات عام نہیں ہوئے اور دوسرے ممالک سے خیالات و نظریات کا تبادل عمومیت کے ساتھ نہیں ہوا۔ اس لئے اُس کی تہذیب و تمدن، علوم و صنائع میں دوسرے

۳۴ ممالک کا بہت ہی کم حصہ ہوسکتا ہے۔ اُس نے بلا شرکت غیر اپنی تہذیب اور اپنے علوم اور اپنی صنعتیں خود ہی پیدا کیں اور خود ہی نشو و نما دیتا رہا۔ بہرحال چین کی قدامت ایک مسلمہ حقیقت ہے علم و تہذیب میں چولی دامن کا ساتھ رہا ہے اور علم کی ترقی کے ساتھ ساتھ کتاب خانوں کا وجود ناگزیر ضرورت ہے چنانچہ چین میں کتاب خانوں کا وجود بھی بہت پرانے زمانے سے ہے۔

جہاں تک میرے ذرائع علم کا تعلق ہے اُسکی بنا پر چین کے کتابخانوں کے متعلق تفصیلی اطلاعات بہم نہیں پہنچائی جاسکتی ہیں۔ زیادہ سے زیادہ یہ کہا جاسکتا ہے کہ ۲۱۲ ق م سے بہت پہلے چین میں ہر قسم کے کتاب خانے کثرت سے تھے جن میں ایک شاہی کتاب خانہ بھی تھا۔ چین خاندان کے چوتھے فرمانروا جی وانگ ٹی متوفی ۲۱۰ ق م نے قانون اور ملکی نظام میں کچھ جدید اصلاحات جاری کرنی چاہی تھیں۔ یہ اصلاحات قدیم رسوم و رواج اور پرانی کتابوں کے خلاف تھیں۔ لوگوں نے پرانے رسوم و رواج اور قدیم کتابوں کی بنیاد پر ان اصلاحات کے خلاف آواز اُٹھانی شروع کردی۔ جی وانگ ٹی نے اپنے وزیر لی شی کے مشورے سے پورے شاہی کتاب خانے کو آگ لگوادی اور لوگوں کی ذاتی کتابیں بھی ضبط کرلی گئیں اور اُن کو جلوا دیا گیا۔ جن لوگوں نے کتابیں دینے سے انکار کیا اُن کو قتل کردیا گیا۔ جیمز کارکون کے قول کے مطابق ایسے مقتولین کی تعداد چار سو ساٹھ تک پہنچ گئی تھی۔

غالباً یہ تاریخ میں سب سے پہلا واقعہ تھا کہ کسی قوم کی ادبیات کو ملکی و سیاسی وجوہ کی بنا پر برباد کیا گیا ہے۔ اس واقعہ کے بعد تقریباً ایک صدی قبل مسیح سے پھر از سرِ نو کتابوں کے جمع کرنے کی کوشش شروع کردی گئی اور جو کتابیں بالکل ضائع ہوگئی تھیں اُن کو حافظے کی مدد سے پھر لکھوانے کی کوشش کی گئی۔ شاہی کتاب خانہ پھر دوسری بار قائم کیا گیا۔[۲]

## ہندوستان

ہندوستان اپنی تاریخی روایتوں کی نگہداشت میں کمزور رہا ہے چنانچہ خود اہم تاریخی روایات کی شہادتیں نہیں چہ جائیکہ خفیف جزئیات کی۔ اور جو موجود ہیں اُن میں سے حقائق کا پتہ چلانا دشوار ہے۔ مجھے انتہائی افسوس ہے کہ مستند ذرائع کے فقدان کی وجہ سے اور اگر ہوں بھی تو دسترس سے باہر ہونے کی وجہ سے میں ہندوستان کے کتاب خانوں کے متعلق کوئی اطلاع نہیں بہم پہنچا سکا۔

بہرحال قدیم ہندوستان میں بُدھ سے پہلے کسی کتاب خانے کے وجود کا ثبوت نہیں۔ ہاں بدھ کے بعد سے پیروانِ بُدھ کے مندروں اور مدرسوں میں کتاب خانوں کا سراغ ملتا ہے۔ چنانچہ چینی سیاحوں نے اپنے سفرناموں میں مدرسوں کے سلسلے میں اُن کا تذکرہ کیا ہے۔ نالند کے کتاب خانے ساتویں صدی عیسوی میں خاص شہرت رکھتے تھے۔ نالند کے متعلق بعض سیاحوں کے تاثرات کی تلخیص "قرونِ وسطیٰ میں ہندوستان کی تہذیب" کے فاضل مصنف نے اپنی کتاب میں کی ہے[۳] جس میں اُس کے کتاب خانوں کا بھی ضمناً تذکرہ کیا ہے۔

ان سب کے ساتھ بہرحال اس سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ قدیم ہندوستان اپنے علوم و فنون خصوصاً فلسفہ اور ریاضیات میں قدیم دُنیا کی علمی نمائندگی کا فرض نہایت خوش اسلوبی سے ادا کر رہا تھا۔

---

[۱] فہرست ابن ندیم صفحہ ۳۳۳، تاریخ سنی ملوک الارض والانبیاء صفحہ ۳۲، طبری جلد دوم صفحہ ۹، معارف نمبر ۱ جلد دوم صفحہ ۳۲ — [۲] تاریخ مملکت چین از جیمز کارکرن جلد دوم صفحہ ۴۰، ۴۱، ۴۲، ۴۳، چائنا از رابرٹ ڈگلس صفحہ ۱۵، ۱۷ — [۳] "قرون وسطیٰ میں ہندوستان کی تہذیب" از گوری شنکر ہیرا چند اوجھا صفحہ ۱۷۵ ہیونسانگ کے بیان کی تلخیص

# پجارن

## ریکارڈ نمبر ۱۶۵۰

### حضرت ساغر نظامی کی مقبول ترین شاہکار نظم جو انہوں نے خود اپنی درد بھری مست اور جاذب آواز میں ریکارڈ کی ہے

ہمیں مسرت ہے کہ شائقین کرام کی خدمت میں ہم ایک بالکل انوکھی چیز پیش کرنیکا فخر حاصل ہے۔ ریکارڈ کیا ہے موسیقی و شعریت کا ایک اچھوتا مرقع ہے جس میں ایک شاعر کے دلپذیر جذبات کو اس کی اپنی ہی جاذب آواز نے ادا کیا ہے اور شاعر بھی کون؟ جناب ساغر نظامی۔ جو کہ اپنے تخیل کی بلندی الفاظ کی شیرینی اور آواز کی مترنم جاذبیت کے ہندوستان کے شعراء میں ایک ممتاز ترین حیثیت رکھتے ہیں۔

جناب ساغر نے اس ریکارڈ پر اپنی دلکش ترین نظم "پجارن" کو پیش کیا ہے۔ جوں جوں وہ اپنی جذبات میں ڈوبی مترنم آواز سے اس محبوب نظم کو ادا کرتے جاتے ہیں۔ سامعین کے دل پر ایک حسین تصویر نقش ہو جاتی ہے۔ یہاں تک کہ ایک وجد کی سی کیفیت طاری ہو جاتی ہے۔ اور دل یہی چاہتا ہے کہ اس دلفریب چیز کو سنتے ہی جائیں۔ واقعی یہ نادر ریکارڈ بار بار سننے کے قابل ہے۔

"ہز ماسٹرس وائس"

علی اطہر اور چیخوف

(ڈراما)

# آیوانوف

(روسی افسانہ نگار چیخوف کا ایک شاہکار)



## (دوسرا اور تیسرا ایکٹ)

[لیبیڈیو کے مکان کا ڈرائنگ روم۔ اسٹیج کے مقابل باغ میں جانے کا دروازہ۔ دائیں اور بائیں بھی دروازے ہیں۔ پرانی وضع کے قیمتی فرنیچر۔ جھاڑ۔ فانوس اور تصویریں۔ سب ڈھکے ہوئے۔)

زنیدہ سوشنا۔ کوسیخ۔ اودوتیا نذارووِنا۔ یگورشکا۔ گیورل۔ ایک ماما۔ بڈھی مہمان عورتیں۔ کچھ نوجوان اور مادام بباکن۔

زنیدہ سوشنا صوفے پر بیٹھی ہیں اُن کے ایک جانب آرام کرسیوں پر بوڑھی عورتیں اور دوسری جانب معمولی کرسیوں پر کچھ نوجوان بیٹھے ہیں۔ پس منظر میں باغ کے دروازے کے قریب کچھ لوگ تاش کھیل رہے ہیں۔ کھیلنے والوں میں۔ کوسیخ۔ اودوتیا نذارووِنا اور یگورشکا ہیں۔ گیورل دائیں جانب دروازے کے قریب کھڑا ہے۔ ایک ماما مٹھائیوں کا تھال سبھوں کے پاس باری باری لیجاتی ہے پورے ایکٹ میں مہمان باغ سے دائیں دروازے کی جانب اور پھر واپس آتے جاتے رہتے ہیں۔ مادام بباکن دائیں دروازے سے اندر داخل ہوتی ہیں۔ اور زنیدہ سوشنا کے پاس جاتی ہیں]

زنیدہ:۔ (خوشی میں) پیاری مارفا یگورووِنا!

مادام بباکن:۔ کیسا مزاج ہے زنیدہ سوشنا؟ بیٹی کی سالگرہ پر میں تمہیں مبارکباد دیتی ہوں (ایک دوسرے کا بوسہ لیتی ہیں) خدا کرے کہ.......

زنیدہ:۔ شکریہ۔ ڈارلنگ۔ میں بہت خوش ہوں........ ہاں اور تم کیسی ہو؟

مادام بباکن:۔ بہت بہت شکریہ (اُن کی بغل میں صوفہ پر بیٹھ جاتی ہیں) اور کہو نوجوانو تم لوگ کیسے ہو۔

(مہمان اُٹھتے ہیں اور سر جھکاتے ہیں)

پہلا نوجوان:۔ (ہنستا ہے) نوجوانو!...... تو آپ کیا بوڑھی ہو گئیں۔

مادام بباکن:۔ (آہ بھر کر) اور کیا۔ مجھے یقین ہے کہ میں جوان ہونے کا

دعویٰ نہیں کر سکتی

پہلا مہمان :۔ (ادب کے ساتھ ہنستے ہوئے) اور بھی کچھ کہئے گا!؟

چہرے سے تو آپ بیوہ نہیں معلوم ہوتیں بلکہ جوان چھوکریوں کو بھی مات کر سکتی ہیں۔ (گیورل مادام بباکن کو چائے دیتا ہے)۔

زنیدہ :۔ (گیورل سے) اس طرح کیوں لائے ہو؟ تھوڑا سا جام بھی لاؤ کرونڈے کا یا اور کسی چیز کا۔

مادام بباکن :۔ بہن تکلف مت کرو۔ شکریہ ...... (مختصر وقفہ)

پہلا مہمان :۔ مار فایگرو ونا کیا آپ مشکنون کی راہ سے آئی ہیں۔

مادام بباکن :۔ نہیں۔ زمشتنشے کی طرف سے۔ ادھر کی سڑک اچھی ہے۔

پہلا مہمان :۔ ضرور

کوسیج :۔ دو کالا پان

یگورشکا :۔ پاس

اودوتیا :۔ پاس

دوسرا مہمان :۔ پاس

۳۸ مادام بباکن :۔ لاٹری کے ٹکٹ کی قیمت تو حیرت انگیز طریقے پر چڑھ گئی ہے پیاری زنیدہ اتنی زیادہ قیمت کبھی سُنی بھی نہیں ہے۔ پہلے قرعہ میں دو سو ستر ہے اور دوسرے میں دو سو پچاس۔ پہلے کبھی اتنی قیمت نہیں ہوئی تھی۔

زنیدہ :۔ (ٹھنڈی سانس لیتی ہے) جن کے پاس زیادہ ہے ان کیلئے اچھی چیز ہے

مادام بباکن :۔ یہ نہ کہو ڈارلنگ قیمت تو اتنی زیادہ ہے لیکن اس میں روپیہ لگانے سے کچھ حاصل نہیں ہوتا۔ صرف بیمہ ہی آدمی کو پاگل بنا دینے کو کافی ہے۔

زنیدہ :۔ ممکن ہے ایسا ہی ہو۔ لیکن پیاری اس میں پھر بھی امید تو رہتی ہے ..... (ٹھنڈی سانس لیتی ہے) خدا رحیم ہے۔

تیسرا مہمان :۔ میرا خیال تو یہ ہے خواتین کہ آج کل سرمایہ رکھنے والوں کو کوئی نفع نہیں۔ تجارت میں روپیہ لگانے سے منافع تو تھوڑا ملتا ہے لیکن خطرے بہت زیادہ ہیں۔ میں تو یہ سمجھتا ہوں کہ اس زمانے میں جس کے پاس سرمایہ ہے اُس کی حالت زیادہ اندیشناک ہے بہ نسبت اس شخص کے جو ........

مادام بباکن :۔ یہ سچ ہے۔

(پہلا مہمان جمائی لیتا ہے)

مادام بباکن :۔ خواتین کے مجمع میں یہی تہذیب برتی جاتی ہے!؟

پہلا مہمان :۔ معاف کیجئے خاتون یہ محض اتفاق تھا۔

(زنیدہ سوشنا اُٹھتی ہے اور دائیں دروازے کی طرف جاتی ہے۔

(طویل خاموشی)

یگورشکا :۔ دو ٹھکری

اودوتیا :۔ پاس

دوسرا مہمان :۔ پاس

کوسیج :۔ پاس

مادام بباکن :۔ (علیحدہ) یا اللہ کتنی موت کی سی اُداسی ہے۔

(زنیدہ سوشنا اور لیبیڈیو داخل ہوتے ہیں)

زنیدہ :۔ (لیبیڈیو کے ساتھ دائیں دروازے سے خاموشی سے آتے ہوئے) تم وہاں اکیلے چپکے رہنا کیوں چاہتے ہو۔ جیسے تم بہت بڑے آدمی ہو۔ اپنے مہمانوں کے ساتھ بیٹھو

(جہاں پہلے بیٹھی تھی بیٹھ جاتی ہے)

لیبیڈیو :۔ اوّہ۔ اوّہ (مادام بباکن کو دیکھ کر) واللہ یہاں تو رسگلا بیٹھی ہوئی ہیں۔ (ہاتھ ملاتا ہے) آپکا قیمتی مزاج کیسا ہے۔

مادام بباکن :۔ بالکل ٹھیک بہت شکریہ۔

لیبیڈیو :۔ خیر خدا کا شکر ہے (بیٹھ جاتا ہے) ہاں۔ہاں ....... گیورل (گیورل ایک گلاس شراب اور پانی کا جگ لاتا ہے۔ وہ شراب پیتا ہے اور پھر پانی)

پہلا مہمان :۔ آپ کی بہترین صحت کے لئے۔

لیبیڈیو :۔ بہترین صحت۔ ضرور ........ مجھے مشکور ہونا چاہئے کہ میں نے اپنی صحت بالکل تباہ نہ کر لی (اپنی بیوی سے) زیورشکا آج کی ملکہ کہاں ہے۔

کوسیج :۔ (غمگین آواز میں) میں سمجھنا چاہتا ہوں کہ کیوں ہم لوگوں نے آج ایک بازی بھی نہیں جیتی (اُچک پڑتا ہے) کیوں ہم تمام بازیاں ہار گئے خدا مجھے غارت کرے۔

اودوتیا:۔ (کودتی ہے اور غصہ میں کہتی ہے) کیوں؟ جب تم کو کھیلنا نہیں
آتا تو اچھا ہے کہ ایک بازی بھی نہ جیتو۔ آپ کو وہ پتہ چلنے کی
کونسی ضرورت پڑی تھی جو فریق کے پاس زیادہ تھا۔ اسی وجہ سے
آپ کا یکہ رکھا کا رکھا رہ گیا۔ (دونوں میز سے آگے کی طرف
دوڑ کر جاتے ہیں)

کوسیج:۔ (رونی آواز میں) سُنئیے ذرا ...... میرے پاس اکا۔ بادشاہ
بیوی۔ آٹھ اور ٹھکری کے پتے۔ حکم کا اکّا اور ایک چھوٹا پان تھا
اور یہ چھوٹا سلام نہ بول سکیں۔ شیطان جانے کیوں۔ میں نو
ٹرمپ بولا تھا۔

اودوتیا:۔ میں نو ٹرمپ بولی تھی۔ تم دو بولے اور نو ٹرمپ ......

کوسیج:۔ یہ سخت تکلیف دہ ہے ...... معاف کیجئے ......
تمہارے پاس ...... میرے پاس ...... تمہارے
پاس ...... (لیبیڈیو سے) خیال کرو یا ڈول کر پنج ....
میرے پاس۔ اکا۔ بادشاہ۔ بیوی اور آٹھ اور ٹھکریاں تھیں

لیبیڈیو:۔ (اپنی انگلی اُس کے کان میں ڈالتے ہوئے) بُرا نہ مانئے تو
مجھے بخش ہی دیجئے۔

اودوتیا:۔ (چلاتی ہے) میں نو ٹرمپ بولی تھی۔

کوسیج:۔ (خوفناک آواز میں) میں ذلیل اور کمینہ ہونگا اگر پھر کبھی اس بڈھی
چڑی کے ساتھ کھیلوں۔ (جلدی سے باغ میں چلا جاتا ہے
دوسرا مہمان اُسکے پیچھے جاتا ہے میز پر صرف یگورشکا رہ جاتا ہے)

اودوتیا:۔ اخ۔ میں سر سے پیر تک گرم ہو رہی ہوں ...... چڑی؟
...... چڑی وہ خود ہے۔

مادام بباکن:۔ تم جلد باز بھی ہو دادی۔

اودوتیا:۔ (مادام بباکن کو دیکھ کر تیزی سے ہاتھ ملاتی ہے) میری جان
میری مورت۔ تم یہاں ہو اور میں اتنی اندھی ہوں کہ تمہیں دیکھ
بھی نہ سکی ...... میری پیاری ...... (اُسکے کندھے کو
پیار کرتی ہے اور اُس کی بغل میں بیٹھ جاتی ہے) کتنی خوشی ہوئی
آؤ تمہیں جی بھر کے ذرا دیکھ تو لوں۔ میری سفید بط! ......

لیبیڈیو:۔ اب تو تمہیں فرصت ہے ...... بہتر ہوتا کہ تم ان کیلئے
ایک دولھا ڈھونڈھ دیتیں ......

اودوتیا:۔ ضرور، ضرور، میری پُرانی گناہ گار ہڈیاں اس وقت تک قبر میں
نہ جائینگی جب تک کہ میں ان کے لئے دولھا نہ ڈھونڈھ دوں اور ساشا کے
لئے بھی ..... کبھی نہیں! ........ (ٹھنڈی سانس لے کر) لیکن آج کل
دولھے ملتے کہاں ہیں؟ آج کل کے نوجوان بیٹھے پر پھڑپھڑاتے رہتے ہیں
جیسے برسات میں مرغ کرتے ہیں۔

تیسرا مہمان:۔ تشبیہ نہایت مہمل ہے۔ میرے خیال میں محترمہ اگر اس
زمانے میں نوجوان کنوارا رہنا پسند کرتے ہیں تو اس کی وجہ آج کل
کی معاشرتی حالت ہے یعنی ......

لیبیڈیو:۔ اچھا، اچھا، وعظ کی ضرورت نہیں! ........ میں اسکی
پروا نہیں کرتا .....

(ساشا آتی ہے)

ساشا:۔ (اپنے باپ کے نزدیک جاتی ہے) اتنا بہترین موسم اور آپ
لوگ اس بند کمرے میں بیٹھے ہیں۔

زنیدہ:۔ ساشا کیا دیکھتی نہیں کہ مارفا یگوروونا آئی ہیں؟

۳۹

ساشا:۔ میں نادم ہوں (مادام بباکن کے پاس جاکر ہاتھ ملاتی ہے)

مادام بباکن:۔ تم کچھ مغرور ہو گئی ہو ساشا۔ ایک مرتبہ بھی مجھ سے ملنے
نہیں آئیں (اس کو پیار کرتی ہے) میں تم کو مبارکباد دیتی ہوں ڈارلنگ

ساشا:۔ شکریہ۔ (اپنے باپ کی بغل میں بیٹھ جاتی ہے)

لیبیڈیو:۔ ہاں اودوتیا نذاروونا، آج کل کے نوجوان کچھ عجیب طرح کے
ہوتے ہیں۔ دولھا تو کیا شادی وادی کے موقع پر کوئی اچھا
شہ بالا بھی اس زمانے میں نہیں ملتا۔ آج کل کے نوجوان (میرا
اشارہ کسی خاص شخص کی طرف نہیں) نہایت پھیکے اور ڈھیلے ہوتے
ہیں۔ خدا ان کی مدد کرے ........ نہ تو گفتگو کا سلیقہ
جانتے ہیں نہ رقص کرنا اور نہ شراب ہی پینا

اودوتیا:۔ ارے نہیں شراب پینے میں تو سب اُستاد ہیں اگر موقع مل جائے

لیبیڈیو:۔ شراب پینا کوئی مشکل آرٹ تو ہے نہیں۔ گدھا بھی پی سکتا ہے
...... مطلب یہ ہے کہ تہذیب کے ساتھ پینا۔ ہم لوگ جوان تھے
تو دن بھر لیکچروں کے ساتھ سر مغزی کرتے رہتے تھے لیکن جیسے ہی

شام ہوئی سب کسی طرف نکل جاتے اور پھر صبح تک لٹو کی طرح چکر لگاتے رہتے
اس درمیان میں کچھ دیر رقص میں حصہ لیتے، کچھ دیر لڑکیوں کا جی بہلاتے اور جی
بھر کے پیتے بھی۔ مہمل بکواس کرتے یا فلسفہ چھانٹتے یہاں تک کہ زبانیں تھک
جاتیں ...... لیکن آج کل کے نوجوان ...... (شانہ ہلاتا ہے) انکا تو کچھ
سر پیر ہی سمجھ میں نہیں آتا ۔ .... نہ خدا کے اور نہ شیطان کے۔ ضلع
بھر میں صرف ایک سمجھدار نوجوان ہے اور اسکی شادی ہو چکی ہے (ٹھنڈی
سانس لیتا ہے) اور میں سمجھتا ہوں کہ اس کا دماغ بھی اپنی جگہ سے کھسکنے
لگا ہے۔ .......

مادام بباکن:۔ وہ کون ہے ؟

لیبیڈیو: نکولاشا آیوانوف ۔

مادام بباکن:۔ ہاں آدمی تو اچھا ہے (منہ بنا کر) لیکن کچھ بدقسمت ہے .....

زنیدہ:۔ تو خوش قسمت کیسے ہوتا بہن؟ (ٹھنڈی سانس لیتی ہے) بیچارے
سے کیسی بھاری غلطی ہوئی! غریب نے یہودن سے شادی کی
اس امید میں کہ ساس سسر بیٹی کے جہیز میں سونے کا پہاڑ دیدینگے
لیکن ہوا بالکل الٹا .... جب سے انّا نے مذہب بدلا۔ ماں
باپ نے اس کو ٹھکرا دیا۔ بد دعائیں دینے لگے .... اسی لئے
اس بیچارے کے پاس ایک پیسہ بھی نہیں۔ اب پچھتاتا ہے لیکن
تیر کمان سے چھوٹ چکا ہے .....

ساشا:۔ امّاں یہ صحیح نہیں ہے ۔

مادام بباکن:۔ (بگڑ کر) کیا کہا ساشا، صحیح نہیں ہے؟ ساری دنیا یہ بات جانتی
ہے۔ اگر روپیہ کی غرض نہ ہوتی تو وہ ایک یہودن سے شادی ہی
کیوں کرتا؟ سینکڑوں روسی لڑکیاں موجود تھیں یا نہیں؟ بات
یہی ہے ڈارلنگ کہ اس سے چوک ہوئی، سخت چوک .....
(ذرا جوش کے ساتھ) اور میں کہتی ہوں کہ انّا کے ساتھ اسکا سلوک
کیسا ہے! نہایت ہی پرلطف۔ جیسے ہی وہ گھر پہنچتا ہے بیوی پر
برس پڑتا ہے: "تمہارے ماں باپ نے مجھے دھوکا دیا نکل جاؤ
میرے گھر سے" وہ بیچاری بھلا جائے کہاں؟ ماں باپ اسکو
اپنے گھر میں قدم نہیں رکھنے دینگے، ماما گیری کر سکتی ہے لیکن
اس کو کام کاج سے کبھی واسطہ نہیں رہا ...... اسی طرح
اسکو ستاتا رہتا ہے۔ یہانتک کہ کاؤنٹ غریب کو اسکی حمایت
کرنی پڑتی ہے، سچ تو یہ ہے کہ کاؤنٹ نہ ہوتا تو وہ ایسے سلوک
سے کب کی مر چکی ہوتی .......

آودوتیا:۔ اور کبھی کبھی تو وہ اس کو تہ خانہ میں بند کر دیتا ہے اور شلجم
کھانے پر مجبور کرتا ہے ...... وہ بیچاری کھاتی ہے اور
کھاتے کھاتے بیمار پڑ جاتی ہے (قہقہہ)

ساشا:۔ ابّا جان یہ بالکل جھوٹ ہے آپ تو جانتے ہیں!

لیبیڈیو:۔ تو میں کیا کروں؟ بکنے دو ان لوگوں کو ...... (پکارتا
ہے) گیورل!

(گیورل اس کو شراب اور پانی بڑھاتا ہے)

زنیدہ:۔ یہ ہے داستان اسکی تباہی کی۔ بیچارہ! اس کی حالت خراب
ہو رہی ہے بہن .... اگر بورکن اسکی جائداد کی دیکھ بھال
نہ کرتا تو وہ اور اسکی یہودن فاقہ کرتے (ٹھنڈی سانس لیتی ہے)
اور اسکی وجہ سے ہم لوگوں کو کتنا نقصان اٹھانا پڑا .....
خدا ہی جانتا ہے کہ اس کی وجہ سے کتنا گھاٹا ہوا! تم یقین
نہیں کروگی بہن گزشتہ تین سال سے ہمارے نو ہزار روپے
اس پر واجب ہیں!

مادام بباکن:۔ (چونک کر) نو ہزار روپے؟

زنیدہ:۔ ہاں .... یہ میرے رحم دل پشنکا کی رائے تھی کہ اس کو قرض
دینا چاہئے۔ یہ تو بالکل جانتے ہی نہیں کہ قرض کس کو دینا چاہئے
اور کس کو نہیں۔ اصل تو الگ ہی رہا۔ اس کی فکر ہی بیکار ہے
لیکن سود تو کم از کم پابندی سے ادا کرنا چاہئے تھا

ساشا:۔ (غصہ میں) امّاں آپ ہزاروں مرتبہ اس کا تذکرہ کر چکی ہیں

زنیدہ:۔ تو تمہارا اس میں کیا بگڑتا ہے؟ تم کیوں اسکی وکالت کر رہی ہو؟

ساشا:۔ لیکن آپ کیسے اس طریقے سے ایک ایسے شخص کے بارے میں
اس قسم کی گفتگو کر سکتی ہیں جس نے آپ کو کوئی نقصان نہیں پہنچایا؟
آخر انہوں نے آپ کا کیا بگاڑا ہے

تیسرا مہمان:۔ الیکزنڈر یولونا، میری بھی دو باتیں سن لیجئے، میرے دل
میں نکولائی الیکزیوچ کی بڑی عزت ہے اور اس پر ہمیشہ فخر کرتا رہا

...... لیکن میں آپ سے کہتا ہوں کہ میرے خیال میں وہ ایک موقعہ باز آدمی ہے ۔

ساشا: ۔ بہت خوب! میں آپ کو آپ کے اس خیال پر مبارکباد دیتی ہوں!

تیسرا مہمان: ۔ اور اسکے ثبوت میں ایک واقعہ سن لیجئے جو مجھ سے اسکے دُم چھلّا یار از دار بورکن نے بیان کیا تھا۔ دو سال ہوئے کہ مویشیوں میں پلیگ پھیل گیا تھا، اس نے مویشیان خرید کر ان کا بیمہ کرا لیا......

زنیدہ: ۔ ہاں ہاں ہاں۔ مجھے وہ واقعہ یاد ہے مجھ سے بھی کسی نے ذکر کیا تھا۔

تیسرا مہمان: ۔ جی ہاں تو اس نے بیمہ کرا لیا۔ اسے یاد رکھئے گا۔ اسکے بعد مویشیوں میں پلیگ کے جراثیم کو مصنوعی طریقے سے پھیلایا اور اس طرح بیمہ کا روپیہ مار لیا۔

ساشا: ۔ اخ۔ یہ سب نہایت بیہودہ بکواس ہے۔ نہ تو کسی نے مویشی خریدے اور نہ پلیگ پھیلایا۔ یہ سب بورکن کے دماغ کی تخلیق تھی اور وہ اس اسکیم کا فخریہ ذکر کرتا پھرتا تھا، جب آیوانوف نے سُنا تو اسکے سامنے ہفتوں پیشانی رگڑی تب معافی ملی۔ آیوانوف کا قصور صرف اتنا ہے کہ وہ کمزور ہے اور اتنی ہمّت نہیں رکھتا کہ اس بورکن نمک حرام کو نکال باہر کردے۔ اور وہ صرف اس لئے ملامت کا مستحق ہے کہ وہ لوگوں پر بہت زیادہ بھروسہ کرتا ہے۔ ہر طرح سے لوگوں نے اس کو لوٹا اور تباہ کیا ہے۔ اس کی فیاضانہ اسکیموں کی بدولت جس جس سے ہو سکا اس نے روپیہ بنایا۔

لیبیڈیو: ۔ ساشا تم بہت تیز زبان ہو۔ چُپ رہو!

ساشا: ۔ تو کیوں یہ لوگ اس قسم کی مہمل بکواس کرتے ہیں! یہ بہت تکلیف دہ اور اُکتا دینے والی حرکت ہے! آیوانوف، آیوانوف، ہر وقت آیوانوف، اور کوئی دوسرا تذکرہ ہی نہیں۔ (دروازہ کی طرف جا کر پلٹ پڑتی ہے) مجھے حیرت ہے (نوجوانوں کو مخاطب کرکے) مجھے حیرت ہے آپ حضرات کے صبر پر! کیا اس طرح چُپ چاپ بیٹھے بیٹھے تھک نہیں جاتے؟ یہاں کی تو ہوا میں بھی اُکتاہٹ ہے۔ کچھ بولئے، لڑکیوں کی خاطر کیجئے، اِدھر اُدھر چلئے پھرئے۔ اگر آپ کے پاس گفتگو کیلئے آیوانوف کے علاوہ کوئی دوسرا موضوع نہیں تو آئیے سب مل کر ہنسیں، گائیں، ناچیں یا کچھ ........

لیبیڈیو: ۔ (ہنستے ہوئے) ہاں ہاں خوب خبر لو ان لوگوں کی۔

ساشا: ۔ آئیے میں کہتی ہوں میری ہی خاطر کچھ کیجئے۔ اگر آپ ہنسنا، ناچنا یا گانا نہیں چاہتے۔ اگر ان باتوں سے طبیعت گھبراتی ہے تو میں درخواست کرتی ہوں، التجا کرتی ہوں۔ اپنی زندگی میں ایک مرتبہ تو۔ محض عجوبہ کے طور پر کچھ ایسا کیجئے کہ ہم لوگ متحیر ہو جائیں یا ہمارا دل بہل جائے۔ کوشش تو کیجئے۔ سب ملکر شاندار پُر لطف بات سوچئے۔ کچھ بات ہی کیجئے بلا سے بازاری ہی کیوں نہ ہو لیکن دل خوش کن اور نئی ہونی چاہئے ایا سب مل کر کچھ ایسا کام کیجئے، چھوٹا ہی سا سہی، کہ یہ نوجوان لڑکیاں زندگی میں ایک مرتبہ تو آپ کو دیکھ کر (واہ) چلّا اُٹھیں۔ آپ آپ ہم لوگوں کو خوش کرنا چاہتے ہیں، چاہتے ہیں یا نہیں؟ تو کیوں خوش کرنے کی کوشش نہیں کرتے؟ لیکن بات یہ ہے کہ آپ لوگ کسی کام کے نہیں۔ آپ میں سے کوئی بھی کسی کام کا نہیں ...... اس فضا میں تو مکھیاں بھی مارے اکتاہٹ کے مر جائیں اور آپ کو دیکھ کر شمع سے بھی دھواں اُٹھنے لگے ...... آپ لوگ بالکل کسی مصرف کے نہیں، کوئی بھی نہیں ...... میں پہلے بھی ہزاروں مرتبہ آپ سے کہہ چکی ہوں اور ہمیشہ کہتی رہوں گی۔

(آیوانوف اور شیبلسکی داخل ہوتے ہیں)

شیبلسکی: ۔ (آیوانوف کے ساتھ داہنے دروازہ سے داخل ہوتے ہوئے) یہاں وعظ کون صاحب فرما رہے تھے؟ تم تھیں ساشا؟ (ہنستا ہے اور اس سے ہاتھ ملاتا ہے) خوش رہو خوش رہو میری فرشتہ۔ خدا کرے تم عمر خضر پاؤ اور مر کر پھر نہ پیدا ہو......

زنیدہ: ۔ (خوش ہو کر) نکولائی الیگزیوچ! اکاؤنٹ!

لیبیڈیو: ۔ ارے، یہ میں کس کو دیکھ رہا ہوں ...... کاؤنٹ (اس سے ملنے کے لئے آگے بڑھتا ہے)۔

شیبلسکی: ۔ (زنیدہ سوشنا اور ما دام بباکن کو دیکھ کر ان کی طرف ہاتھ

بڑھاتا ہے ) ایک صوفے پر دو سونے کی چڑیا . . . . . . .
کتنا مسرت بخش منظر ہے (ہاتھ ملاتا ہے، پھر زنیدہ سوشنا کو مخاطب کرتا ہے) تم کیسی ہو زیوشکا ؟ . . . . (مادام مباکن سے) اور تم کیسی ہو پیٹرا ؟

زنیدہ :۔ بڑی خوشی ہوئی کاؤنٹ تم تو بالکل عید کے چاند ہو (چلّا کر کہتی ہے) گیورل چار لاؤ ! آپ لوگ تشریف رکھیں (اُٹھتی ہے، داہنے دروازہ سے باہر جاتی ہے پھر فوراً لوٹ آتی ہے۔ چہرے سے معلوم ہوتا ہے کسی سوچ میں ہے، ساشا جہاں پہلے بیٹھی تھی وہیں پھر بیٹھ جاتی ہے۔ آیوانوف خاموشی کے ساتھ سبھوں سے ملتا ہے)

لیبیڈیو :۔ یہ تم کہاں سے نازل ہو گئے ؟ کیسے کیسے راستہ بھول گئے ؟ میں تو حیرت میں پڑ گیا ! (اس کو بوسہ دیتا ہے) کاؤنٹ تم نہایت ہی شریر ہو شریفوں کا یہی رویّہ ہوتا ہے ؟ (ہاتھ پکڑ کر اس کو روشنی کے پاس لے جاتا ہے) تم ہمارے یہاں آتے کیوں نہیں ؟ کچھ خفا ہو یا کیا بات ہے ؟

۴ شیبلسکی :۔ میں کیسے آسکتا ہوں ؟ کیا چھڑی پر سوار ہو کر آؤں ؟ میرے پاس اپنی کوئی سواری نہیں اور نکولائی مجھے اپنے ساتھ لانا نہیں چاہتا، وہ کہتا ہے کہ میں سارہ کے پاس رہا کروں تاکہ وہ تنہائی محسوس کرے اپنے گھوڑے بھیج دیا کرو تو آجایا کرونگا . . . .

لیبیڈیو :۔ (ہاتھ ہلا کر) ارے بھئی، میں گھوڑوں کو ہاتھ بھی لگاؤں تو زیوشکا مجھ پر برس پڑے گی۔ میرے پیارے دوست ڈارلنگ تم جانتے ہو کہ تم میرے عزیز ترین اور قریب ترین دوست ہو، پرانے لوگوں میں صرف ہم اور تم بچ گئے ہیں، تمہیں دیکھ کر میں اپنے ماضی کے آلام سے محبّت کرنے لگتا ہوں اور مجھے اپنی خوبصورت جوانی یاد آجاتی ہے جسے میں نے بے پروائی سے لٹا دیا . . . .
مذاق نہیں کبھی کبھی جی چاہتا ہے کہ خوب روؤں (کاؤنٹ کو پیار کرتا ہے)

شیبلسکی :۔ چھوڑو، چھوڑو، تم شراب کی الماری کی طرح مہک رہے ہو . . . . .

لیبیڈیو :۔ میرے بھائی۔ تم نہیں سمجھ سکتے کہ میں اپنے پرانے دوستوں کو کتنا یاد کرتا ہوں۔ میں تو اتنا پریشان ہوں جی چاہتا ہے پھانسی لگا لوں (دھیمی آواز میں) زیوشکا نے روپیہ بٹورنے کے جنون میں تمام اچھے لوگوں کو بھڑکا دیا ہے، دیکھ لو سوائے زولو کے کوئی بھی دلچسپ آدمی نہیں رہا . . . . . بس صرف ڈڈکن بڈکن رہ گئے ہیں . . . . . آؤ چار پیو۔
(گیورل شیبلسکی کے لئے چار لاتا ہے)

زنیدہ :۔ (بے چین انداز میں گیورل سے) تم کیا کر رہے ہو ؟ جام لے آؤ یا اور کوئی چیز . . . . . .

شیبلسکی :۔ (ہنس کر آیوانوف سے) دیکھو میں نے تم سے کہا تھا نہ ؟ (لیبیڈیو سے) میں نے راستہ میں شرط کی تھی کہ جیسے ہی ہم یہاں پہنچینگے، زیوشکا جام سے ہم لوگوں کی خاطر کریگی۔

زنیدہ :۔ کاؤنٹ ابھی تک تمہاری مذاق کی عادت نہ گئی (بیٹھ جاتی ہے)

لیبیڈیو :۔ انہوں نے دو درجن جام بنوائے ہیں، آخر اسکی کھپت کیسے ہو ؟

شیبلسکی :۔ (میز کے قریب بیٹھتے ہوئے) تم خوب روپیہ جمع کر رہی ہو زیوشکا کیوں ؟ میرا خیال ہے اب تک لکھ پتی ہو چکی ہو گی۔ ہے نا ؟

زنیدہ :۔ (ٹھنڈی سانس لیکر) ہاں، باہر والے یہی سمجھتے ہیں کہ ہم دوسروں کے مقابلہ میں زیادہ روپیہ رکھتے ہیں۔ لیکن یہ کوئی نہیں سوچتا کہ آخر روپیہ ہم لوگوں کے پاس آیا کہاں سے ؟ یہ سب صرف گپ ہے . . .

شیبلسکی :۔ رہنے بھی دو، ہم لوگ سب جانتے ہیں . . . . . خوب جانتے ہیں کہ یہ کھیل تم کتنی خوبی سے کھیلتی ہو۔ (لیبیڈیو سے) پاشا تم سچ بتاؤ، دس لاکھ جمع کر لئے ہیں یا نہیں ؟

لیبیڈیو :۔ مجھے کچھ نہیں معلوم، زیوشکا سے پوچھو . . . . . .

شیبلسکی :۔ (مادام بباکن سے) اور ہماری چھوٹی موٹی بیٹرہ کے پاس بھی جلد ہی دس لاکھ جمع ہو جائینگے۔ اس کا جسم تو روز بروز کیا ہر ہر گھنٹہ گداز اور خوبصورت ہوتا جا رہا ہے، یہ خاص دولتمندی کی علامت ہے . . . . .

مادام بباکن :۔ میں جناب والا کی نہایت ہی ممنون ہوں لیکن مجھے اس کا شوق نہیں کہ میرا مذاق اُڑایا جائے۔

شیبلسکی :۔ میری پیاری سونے کی گڑیا۔ تم سمجھتی ہو کہ میں تمہارا مذاق اُڑا رہا ہوں۔ یہ تو میرے دل کی آواز تھی، دل کی سیری ہی سے زبان کھلتی ہے . . . . . تم سے اور زیوشکا سے مجھے جتنی

محبّت ہے اس کی کوئی انتہا نہیں (پر سرور لہجے میں) تم میں سے
کسی کو دیکھتا ہوں تو ایک بے پناہ مسرت، ایک خاص انبساط
محسوس کرتا ہوں۔ دل ایک خاص کیفیت سے متاثر ہوئے
بغیر نہیں رہتا۔

زنیدہ: ۔ ابھی تک تم بالکل پہلے ہی جیسے ہو۔ (گیورشکا سے) گیورشکا روشنی
بجھا دو۔ کھیل نہیں ہو رہا ہے؟ (گیورشکا اُٹھ کر روشنی بجھاتا ہے
اور پھر بیٹھ جاتا ہے (آیوانوف کو مخاطب کر کے) نکولائی الیکزیوچ
تمہاری بیوی کیسی ہیں؟

آیوانوف: ۔ بہت بیمار ہیں، آج ڈاکٹر نے کہدیا کہ ان کو یقینی تپ دق ہے

زنیدہ: ۔ واقعی؟ بڑا افسوس ہے۔ (ٹھنڈی سانس لیکر) ہم سب انہیں بہت
چاہتے ہیں۔

شیبلسکی: مہمل، مہمل، بالکل مہمل ..... اس کو دق وق کچھ بھی نہیں
یہ سب نیم حکیمی ہے۔ ڈاکٹروں کی چال ہے۔ یہ حضرت اس مکان
کا چکر لگاتے رہنا چاہتے ہیں اس لئے دق تشخیص کی ہے۔ خوش
قسمتی سے شوہر صاحب میں رقابت نہیں (آیوانوف ایسی حرکت
کرتا ہے جس سے بے صبری ظاہر ہوتی ہے) اور جہاں تک
سارہ کا تعلق ہے میں اس کی کسی بات، کسی بات پر بھروسہ نہیں
کرتا، میں نے زندگی میں کبھی ڈاکٹروں، وکیلوں اور عورتوں کا
اعتبار نہیں کیا، یہ سب مہمل ہے، نیم حکیمی اور چالبازی

لیبیڈیو: ۔ (شیبلسکی سے) تم عجیب آدمی ہو ماتوئی ..... تم نے دُنیا جہان
سے نفرت کرنے کا بناوٹی طریقہ اختیار کیا ہے اور اس کی اس طرح
نمائش کرتے ہو جیسے ایک احمق نئی ٹوپی کی۔ تم بھی دوسروں کی
طرح ایک انسان ہو لیکن باتوں میں ایسے چڑچڑے ہو جیسے تمہاری زبان
میں کوئی آبلہ ہو، یا تمہیں بدہضمی کی شکایت ہو گئی ہو

شیبلسکی: ۔ کیوں کیا تم چاہتے ہو کہ میں لچّوں اور بدمعاشوں کو پیار کرتا
پھروں یا کیا؟

لیبیڈیو: ۔ تم نے لچّے اور بدمعاش کہاں دیکھے؟

شیبلسکی: ۔ یہاں جو لوگ موجود ہیں ان کی طرف میرا اشارہ نہیں ہے
مگر .....

لیبیڈیو: ۔ پھر تم نے اگر مگر شروع کیا ..... یہ سب مکاری ہے۔

شیبلسکی: ۔ مکاری؟ ..... بہت اچھا ہے کہ تمہاری زندگی کا کوئی اصول نہیں

لیبیڈیو: ۔ میری زندگی کا اصول کیا ہو سکتا ہے۔ بیٹھا ہوا ہر لمحہ پیمانۂ حیات کے
لبریز ہونے کا انتظار کیا کرتا ہوں۔ یہی میری زندگی کا اصول ہے
بڑے میاں ہمارے اور تمہارے لئے زندگی کے اصول کا تذکرہ
کرنے کا وقت نہیں، وہ زمانہ گزر چکا۔ جی ہاں (چلّا کر پکارتا
ہے) گیورل!

شیبلسکی: ۔ کیا بار بار گیورل کو پکارتے ہو ....... ابھی سے تمہاری ناک
چقندر کی جڑ کی طرح سُرخ ہو رہی ہے۔

لیبیڈیو: ۔ (پیتا ہے) کچھ پرواہ نہیں، پیارے دوست ..... آج کچھ
میرا بیاہ تو ہے نہیں

زنیدہ: ۔ بہت دنوں سے ڈاکٹر لوو ہم لوگوں سے ملنے نہیں آئے
انہوں نے ہم لوگوں کو بالکل چھوڑ دیا۔

ساشا: ۔ مجھے للّٰہی بغض ہے اس شخص سے۔ ایمانداری کا چلتا پھرتا مجسمہ
وہ ایک گلاس پانی یا ایک سگریٹ بھی اپنی غیر معمولی ایمانداری کی
نمائش کئے بغیر نہیں پی سکتا۔ جب وہ چلتا ہے باتیں کرتا ہے تو بھی
اسکے چہرے پر لیبل لگا رہتا ہے کہ "میں ایماندار آدمی ہوں" مجھے
سخت کوفت ہوتی ہے۔

شیبلسکی: ۔ وہ بڑا ضدی اور تنگ نظر آدمی ہے (نقل کرتے ہوئے) ایمانداری
کی محنت کیلئے راستہ خالی کر دو۔ کوّے کی طرح ہر قدم پر چلّاتا ہے
اور سمجھتا ہے کہ وہ ڈوبرکیوبو ثانی ہے۔ اسکے خیالات بھی
حیرت انگیز ہیں۔ اگر کوئی کسان ذرا خوش حال ہے اور آدمی
کی طرح رہتا ہے تو بس وہ بدمعاش اور خون چوسنے والا ہو گیا
میں نے کسی دن مخمل کا جیکٹ پہن لیا اور نوکر نے مجھے کپڑے
پہنا دئے بس میں بدمعاش اور غلام رکھنے والا ہو گیا۔ وہ مارے
ایمانداری کے پھٹا پڑتا ہے۔ آپ کے معیار پر کوئی چیز پوری نہیں
اُترتی۔ مجھے تو واقعی اس سے ڈر لگتا ہے ..... ہاں ہاں
نہیں معلوم کس وقت ایک طمانچہ لگا دے۔ یا احساس فرض میں
گالی دے بیٹھے

۴۳

آیوانوف: ۔میں بھی اس سے بہت تنگ رہتا ہوں لیکن ساتھ ہی میں اسے پسند بھی کرتا ہوں۔آدمی نہایت مخلص ہے ۔

شیبلسکی: ۔جی ہاں ۔کیا اخلاص ہے! کل میرے پاس آیا اور بلا وجہ کہنے لگا "کاؤنٹ تم مجھے بہت مکروہ معلوم ہوتے ہو" بڑا احسان فرمایا جناب نے ۔ اور یہ سب حرکتیں کچھ یونہی نہیں کرتا بلکہ اصول کی خاطر۔ اسکی آواز میں لرزش ہوتی ہے ۔آنکھیں چمکنے لگتی ہیں اور سر سے پیر تک کانپنے لگتا ہے...... خدا غارت کرے ایسے خشک اخلاص مجھ سے نفرت کرتا ہے کرے۔ کوفت ہوتی ہے ہو۔ یہ قدرتی بات ہے میں اسے سمجھ سکتا ہوں لیکن رو در رو مجھ سے ایسا کہنے کی کیا ضرورت ہے ۔میں ایک تباہ حال انسان ہوں۔ پھر بھی میرے بال سفید ہو چکے ہیں...... یہ ایمانداری کیا ہے حماقت اور بیرحمی ہے!

لیبیڈیو: ۔جانے دو بھئی جانے دو ...... تم بھی کبھی جوان تھے اور نوجوانوں کی حماقتوں کو در گذر کر سکتے ہو

شیبلسکی: ۔ہاں میں بھی جوان اور احمق رہ چکا ہوں میں بھی اپنے دنوں میں شاتسکی بنا پھرتا تھا۔میں نے بھی بدمعاشوں اور لچوں کو برا بھلا کہا ہے لیکن زندگی میں کبھی کسی چور کو اسکے منہ پر چور نہیں کہا ہے نہ پھانسی پائے ہوئے شخص کے مکان میں کبھی پھانسی کے تختے کا ذکر کیا۔میری تربیت اچھی ہوئی تھی۔لیکن آپ کے کوڑھ مغز ڈاکٹر صاحب تو ایسے ہیں کہ اگر قسمت سے ان کو اپنے اصول اور انسانیت کے مقاصدِ اعلیٰ کی خاطر سر بازار میرے منہ پر ایک چانٹا یا پیٹ میں ایک گھونسہ مارنے کا موقع مل جائے تو خوشی کے مارے ساتویں آسمان پر پہنچ جائینگے اور سمجھینگے کہ اپنی زندگی کا مشن پورا کر رہے ہیں

لیبیڈیو: ۔نوجوان ہمیشہ اپنی قابلیت جتاتے ہیں ۔میرے ایک چچا تھے ہیگل کے ہیرو...... وہ اپنے ہاں ایک جمِ غفیر کی دعوت کرتے۔انکے ساتھ شراب پیتے اور پھر کرسی پر کھڑے ہو کر تقریر شروع کرتے "تم لوگ جاہل ہو، تاریکی کے ستون ہو، نئی زندگی کی کرنیں پھوٹنے والی ہیں وغیرہ وغیرہ..... اس طرح بکے جاتے ۔

ساشا: ۔اور مہمان کیا کرتے تھے ؟

لیبیڈیو: ۔اوہ کچھ نہیں ...... بیٹھے سنتے رہتے اور شراب پیتے۔ البتہ میں نے ایک مرتبہ ان کو ڈوئیل لڑنے کا چیلنج دیا..... اپنے چچا کو۔ جھگڑا بیکن کے بارے میں تھا۔جہانتک مجھے یاد ہے میں ماتوی کی جگہ پر بیٹھا تھا اور چچا اور گراش نیلیچ گویا اسی جگہ کھڑے تھے جہاں اس وقت نکولائی ہے........ گراش نیلیچ نے ایک سوال کیا......

(بورکن بھڑکیلا لباس پہنے ہاتھ میں ایک پارسل لئے دائیں دروازے سے داخل ہوتا ہے گنگناتا اور پھسلتا جاتا ہے ...... خوشی کی لہر دوڑ جاتی ہے)

نوجوان خواتین: ۔ مائیبل مائیسلیچ ۔

لیبیڈیو: ۔مائیبل مائیسلیچ! میرے کان کہتے ہیں.....

شیبلسکی: ۔مجمع کی روح ۔

بورکن: ۔میں حاضر ہوں! (دوڑ کر ساشا کی طرف جاتا ہے) محترم خاتون! میں کائنات کو آپ کے جیسے شاندار پھول کی پیدائش پر مبارکباد دینے کی جرأت کرتا ہوں۔خدا کرے کہ وہ تاریک رات کو اسی طرح روشن کر دیں جس طرح آپ تاریکی کی سلطنت کو روشن کر رہی ہیں۔

(ڈرامائی طور پر جھکتا ہے)

ساشا: ۔ شکریہ.......

لیبیڈیو: ۔ (آیوانوف) تم اس یہودن سے اپنا پیچھا کیوں نہیں چھڑاتے؟

بورکن: ۔ (لیبیڈیو سے) پاویل کبریلیچ کی خدمت میں تسلیمات! (آیوانوف سے) اپنے سرپرست کی خدمت میں بھی! (گاتا ہے اور مجمع کے چاروں طرف چکر لگاتا ہے) معزز ترین زنیدہ سوشنا کی خدمت میں بھی! فرشتہ خصلت مارفا یگوروونا...... قدیم ترین ہستی اودوتیا نذروونا...... مقتدر کاؤنٹ.......

شیبلسکی: ۔ (ہنستا ہے) مجمع کی روح...... جہاں کہیں پہنچتا ہے فضا ہلکی ہو جاتی ہے ۔تم نے غور کیا ہے ؟

بورکن: ۔اف میں تھک گیا...... میں سمجھتا ہوں میں تمام لوگوں کی خدمت میں تسلیمات عرض کر چکا ہوں۔ اچھا تو کیا چیز ہے خواتین و حضرات؟ ہماری طبیعتوں کو ابھارنے والی کوئی خاص بات نہیں؟ (تیزی کے ساتھ زنیدہ سوشنا کو مخاطب کرتا ہے) سنیئے تو ماما..... آتے ہوئے

راستہ میں..... (گیورل سے) جائیے لاؤ گیورل لیکن کوئے کا جام نہ لانا۔ (زنیدہ سے) ہاں تو آتے ہوئے راستہ میں میں نے کچھ کسانوں کو دریا پہ آپ کے سرکنڈہ کی چھڑیاں توڑتے ہوئے دیکھا اسے بیچ کیوں نہیں دیتیں؟

لیبیڈیو: ۔ آیوانوف سے) کیوں نہیں تم اس بیودن سے نجات حاصل کرتے؟

زنیدہ: ۔ (بھونچکی ہوکر) ٹھیک تو مجھے ضرور یہی کرنا چاہئے کبھی خیال ہی نہیں کیا

بورکن: ۔ (بازوؤں کی ورزش کرتا ہے) ورزش کے بغیر میں رہ نہیں سکتا۔ ..... ماما میں کونسا کام کروں جو غیر معمولی ہو؟ مارفا یگور وونا میں آج ہوں ذرا سرور میں۔ جوش سے بے قابو (گاتا ہے)

پھر ترے سامنے میں حاضر ہوں ......

زنیدہ: ۔ کچھ کرو کیونکہ ہم سب اداس ہیں۔

بورکن: ۔ واقعی؟ کیوں آپ لوگ اتنے دل برداشتہ کیوں ہیں؟ اس طرح بیٹھے ہیں جس طرح اراکین جوری...... چلئے کچھ کیا جائے۔ آپ لوگ کیا چاہتے ہیں۔ تاش۔ کبڈی۔ آنکھ مچولی۔ رقص یا آتشبازی؟

نوجوان خواتین: ۔ (تالیاں بجاکر) آتشبازی، آتشبازی (دوڑ کر باغ میں جاتی ہیں)۔

ساشا: ۔ (آیوانوف سے) اس وقت آپ اتنے سست کیوں ہیں؟

آیوانوف: ۔ سر میں درد ہے ساشا اور کوفت ہو رہی ہے

ساشا: ۔ ملاقات کے کمرے میں آئیے۔ (وہ دونوں دائیں دروازے کی طرف جاتے ہیں۔ دوسرے تمام لوگ باغ میں چلے جاتے ہیں سوائے زنیدہ سوشنا اور لیبیڈیو کے)

زنیدہ: ۔ ہاں یہ ہے ایک نوجوان۔ آئے ہوئے ایک منٹ بھی نہ گزرا کہ سبھوں کو خوش کر دیا (بڑا لیمپ بجھا دیتی ہے) سب لوگ باغ میں چلے گئے تو بیکار موم بتیاں ضائع کرنے سے کیا فائدہ۔ (بتیاں بجھا دیتی ہے)۔

لیبیڈیو: ۔ (اسکے پیچھے پیچھے) زیوشکا مہمانوں کے لئے کھانے کا کچھ انتظام کرنا چاہئے.......

زنیدہ: ۔ کاؤنٹ نے پورا گلاس پیا بھی نہیں بیکار چینی ضائع گئی (بائیں

دروازہ کی طرف جاتی ہے)۔

لیبیڈیو: ۔ خود (باغ میں چلا جاتا ہے)

(آیوانوف اور ساشا داخل ہوتے ہیں)

ساشا: ۔ (دائیں دروازہ سے آیوانوف کے ساتھ آتی ہے) سب لوگ باغ میں چلے گئے۔

آیوانوف: ۔ تو ساشا یہی میرا حال ہے۔ پہلے میں بہت کام کرتا تھا۔ خوب سوچتا تھا اور کبھی نہیں تھکتا تھا۔ اب نہ کوئی کام کرتا ہوں نہ سوچتا ہوں۔ پھر بھی جسم اور روح دونوں تھکے رہتے ہیں میرے ضمیر میں دن رات ایک چبھن سی رہتی ہے میں محسوس کرتا ہوں کہ قصور سراسر میرا ہی ہے لیکن یہ قصور ہے کیا یہ نہیں جانتا اسپر بیوی کی بیماری، روپیہ پیسہ کی تنگی۔ ہمیشہ کی ڈانٹ ڈپٹ اور طرح طرح کی افواہ، غیر ضروری باتیں۔ وہ بیوقوف بورکن...... گھر کاٹے کھاتا ہے اور وہاں رہنا ایک مصیبت ہے میں تم سے صاف صاف کہتا ہوں کہ میری بیوی مجھ سے محبت کرتی ہے پھر بھی اسکے ساتھ رہنا ناقابل برداشت ہے۔ تم ایک زمانہ سے میری دوست ہو سچ بات کہنے سے خفا نہ ہوگی تمہارے پاس اس خیال سے آیا تھا کہ شاید کچھ سکون میسر ہو۔ لیکن یہاں بھی کوفت ہو رہی ہے اور اب گھر جانے کے لئے بے چین ہوں معاف کرنا چپکے سے نکل جاتا ہوں۔ ۴۵

ساشا: ۔ نکولائی الیکیوچ میں تمہارے دل کی کیفیت اچھی طرح سمجھتی ہوں تمہاری بدقسمتی یہ ہے کہ تم بالکل تنہا ہو۔ تمہارے ساتھ ایک ایسا آدمی ہونا چاہئے جس سے تم محبت کرتے ہو اور جو تمہیں سمجھے محبت کے علاوہ تمہارا دوسرا علاج نہیں

آیوانوف: ۔ اور بھی کچھ کہہ لو ساشا۔ میرے جیسے پریشان خستہ حال انسان کیلئے نئے سرے سے عشق و محبت شاید دوسرے جنم میں ہو تو ہو۔ خدا مجھے اس عذاب سے بچائے۔ نہیں میری چھوٹی سی عقلمند دوست میری اس حالت کا محبت سے کوئی تعلق نہیں۔ ایمان سے کہتا ہوں کہ میں ہر چیز برداشت کرسکتا ہوں۔ مصیبت، کمزوری، دیوانگی، بیوی کی جدائی، قبل از وقت بڑھاپا، تنہائی سب کچھ، لیکن اپنے آپ سے

ایشیا، مئی ۱۹۴۲ء

نفرت، یہ برداشت نہیں کر سکتا۔ اس خیال سے مارے شرم کے مرجانا چاہتا ہوں کہ میرے جیسا مضبوط اور صحت مند آدمی ایک قسم کے ہیملٹ یا مانفرڈ! ایک فضول سا آدمی اور نہ معلوم کیا۔۔۔۔ ہوکر رہ جائے۔ بہت سے قابلِ رحم لوگ ایسے بھی ہیں جو ہیملٹ یا فضول آدمی کے خطاب پر خوش ہوتے ہیں۔ لیکن میں اسے ذلیل سمجھتا ہوں۔ میری خودداری کو اس سے ٹھیس لگتی ہے۔ شرم سے پس جاتا ہوں اور بےچین ہو جاتا ہوں۔

ساشا: (آنسوؤں کے درمیان مذاق کرتے ہوئے) آؤ نکولائی ہم لوگ امریکہ بھاگ چلیں۔۔۔۔۔

آیوانوف: میں اس دروازے تک بھی جانے میں کاہلی محسوس کرتا ہوں اور تم امریکہ کی بات کرتی ہو (دونوں باغ کے دروازے تک جاتے ہیں) یہ ٹھیک ہے ساشا کہ تم بھی یہاں عافیت سے نہیں رہتی ہو۔ تم جن لوگوں میں گھری رہتی ہو انہیں دیکھ کر میں اس خیال سے کانپ اٹھتا ہوں کہ ان میں کون ایسا ہے جس سے تم شادی کر سکو۔ صرف یہ امید ہوتی ہے کہ شاید کبھی ادھر سے کوئی فوجی افسر یا طالب علم گزرے اور تم کو بیاہ لے جائے۔۔۔۔۔ (زنیدہ بائیں دروازے سے جام کا برتن لئے آتی ہے)

آیوانوف: معاف کرنا ساشا میں ابھی آتا ہوں۔۔۔۔۔

(ساشا باغ میں چلی جاتی ہے)

آیوانوف: زنیدہ سوشنا میں ایک عنایت کی درخواست کرنے آیا ہوں۔

زنیدہ: کیا بات ہے نکولائی الیکزیوچ؟

آیوانوف: (ہچکچاتا ہے) بات یہ ہے کہ پرسوں آپ کا سود ادا کرنے کا دن ہے۔ بڑا ممنون ہوں گا اگر آپ تھوڑی مہلت دیدیں یا اجازت دیں کہ سود کو اصل کے ساتھ ملا دوں۔ اس وقت روپیہ بالکل نہیں ہے۔۔۔۔۔

زنیدہ: (خوف زدہ ہوکر) نکولائی الیکزیوچ۔ یہ کیسے ممکن ہے؟ یہ معاملہ کا کوئی طریقہ نہیں ہے۔ نہیں ایسا خیال بھی دل میں نہ لاؤ۔ خدا کے لئے مجھے پریشان نہ کرو، مجھے یوں ہی کافی پریشانیاں ہیں۔۔۔۔۔

آیوانوف: مجھے بڑی ندامت ہے۔ (باغ میں چلا جاتا ہے)

زنیدہ: اُف اس نے مجھے گھبرا دیا۔ میں کانپ رہی ہوں۔ سر سے پیر تک کانپ رہی ہوں۔۔۔۔۔

(دائیں دروازے کی طرف چلی جاتی ہے) (کوسیخ داخل ہوتا ہے)

کوسیخ: (دائیں دروازے سے داخل ہوتا ہے اور اسٹیج کے دوسری طرف جاتا ہے) میرے پاس ایکہ، بادشاہ، بیوی، آٹھ اور ٹھکریاں، حکم کا ایکہ اور صرف ایک۔۔۔۔۔ ایک چھوٹا سا پان تھا اور اس نے چھوٹا سلام بھی نہیں کیا۔ خدا غارت کرے۔۔۔۔۔ (دائیں طرف کے دروازے کی طرف جاتا ہے)

(اودوتیا، نذاروونا، اور پہلا مہمان داخل ہوتے ہیں)

اودوتیا: (باغ کی طرف سے پہلے مہمان کے ساتھ آتے ہوئے) میں چاہتی ہوں اسکے ٹکڑے ٹکڑے اُڑا دوں۔ یہ بھی کوئی مذاق ہے۔ پانچ بجے سے میں یہاں بیٹھی ہوں اور اس نے ایک باسی مچھلی بھی نہیں کھلائی۔۔۔۔۔ یہ بھی کوئی آدمی کا گھر ہے۔۔۔۔۔ یہ کوئی انتظام کا طریقہ ہے۔

پہلا مہمان: مجھے اتنی کوفت ہو رہی ہے کہ جی چاہتا ہے جا کر دیوار پر سر دے ماروں۔ یہ بھی عجیب لوگ ہیں۔ خدا ہم لوگوں پر رحم کرے اتنا بھوکا ہوں اور اتنی کوفت ہو رہی ہے کہ جی چاہتا ہے بھیڑیے کی طرح چلاؤں اور لوگوں کا منہ نوچنا شروع کر دوں۔

اودوتیا: میں گنہگار تو ہوں ہی۔ بس اسکی بوٹیاں نوچ لوں گی۔

پہلا مہمان: میں تو بڑی بی کچھ پیوں گا اور گھر چلا جاؤں گا۔ مجھے آپ کی ان مہذب نوجوان خواتین کی ضرورت نہیں۔ دوپہر کے کھانے کے بعد اب تک جس نے ایک گلاس شراب نہ پی ہو اس کو عشق و محبت کہاں سوجھ سکتا ہے۔

اودوتیا: چلو چل کر کچھ ڈھونڈیں۔۔۔۔۔

پہلا مہمان: شا شا۔ چپکے چپکے۔ میرا خیال ہے کھانے کے کمرے میں جو الماری ہے اس میں ووڈکا ہے، یگورشکا کو پکڑ لائیں۔۔

شا۔شا (دونوں بائیں دروازے سے باہر چلے جاتے ہیں)

(اناپیٹروونا اور لوو دائیں دروازے سے آتے ہیں)

اناپیٹروونا: ٹھیک ہے، یہ لوگ ہمیں دیکھ کر خوش ہو جائیں گے۔ ایں یہاں تو

کوئی بھی نہیں۔ ضرور سب باغ میں ہیں۔
تودو: ۔ مجھے حیرت ہے کہ تم مجھے گدھوں کے اس گھونسلے میں کیوں لائیں؟
یہ جگہ میرے اور تمہارے لئے نہیں ہے۔ ایمانداروں کو اس فضا
سے الگ تھلگ رہنا چاہئے

انا پیٹرو ونا: ۔ سنئے جناب ایماندار صاحب۔ یہ کوئی تہذیب نہیں ہے کہ
آپ ایک خاتون کو اپنے ساتھ لائیں اور راستہ بھر ایمانداری کے
علاوہ کوئی دوسری بات نہ کریں۔ ممکن ہے ایمانداری کا طریقہ یہی
ہو لیکن کم از کم بہت اُکتا دینے والا ہے۔ عورتوں سے اپنی
خوبیوں کا کبھی آپ کو تذکرہ نہ کرنا چاہئے۔ وہ خود دیکھ لیں گی
جب میرا نکولائی تمہاری عمر کا تھا تو عورتوں کی صحبت میں سوائے
گانے اور قصہ کہنے کے کوئی دوسرا کام نہ کرتا۔ پھر بھی سب جانتے
تھے کہ وہ کن خوبیوں کا مالک ہے

تودو: ۔ آہ مجھ سے اپنے نکولائی کا تذکرہ مت کرو۔ اس کو میں اچھی طرح
سمجھتا ہوں۔

انا پیٹرو ونا: ۔ تم آدمی تو اچھے ہو لیکن سمجھتے خاک بھی نہیں۔ چلو باغ میں چلیں
نکولائی نے کبھی ایسے جملے نہیں کہے کہ "میں ایماندار آدمی ہوں
اس فضا میں میرا دم گھٹتا ہے۔ گدھے۔ اُلّو کا گھونسلا، مگرمچھ"
وہ چڑیا خانہ کو ہمیشہ الگ ہی رکھتا۔ غصہ میں بھی میں نے اس کو
یہی کہتے سُنا "آہ آج میں نے کتنی ناانصافی کی" یا "مجھے
اس شخص پر افسوس آرہا ہے" وہ اس قسم کا آدمی تھا اور تم
..... (دونوں باہر چلے جاتے ہیں)

(اودوتیا نذاروونا اور پہلا مہمان داخل ہوتے ہیں)

پہلا مہمان: ۔ (بائیں دروازے سے اندر آتے ہوئے) کھانے کے کمرے
میں تو نہیں ہے گوشت والی الماری میں کہیں نہ کہیں تو ضرور ہوگا
یگورشکا کو لانا چاہئے۔ چلو ملاقات کے کمرے میں ہو کر چلیں۔

اودوتیا: ۔ جی چاہتا ہے اسکے ٹکڑے اُڑا دوں۔ (دائیں دروازے سے
باہر چلے جاتے ہیں)۔

(مادام بباکن اور بورکن باغ سے بھاگ آتے ہیں شیبلسکی ان کے
پیچھے پیچھے آتا ہے ہنستا اور ہاتھ ملتا ہوا)

مادام بباکن: ۔ کتنی اُداس فضا ہے (ہنستی ہے) بہت اُداسی ہے۔ یہ
اس طرح بیٹھتے اور چلتے پھرتے ہیں جیسے میخیں نگل لی ہیں۔ اکتاہٹ
سے گھٹ گئی ہوں (ادھر اُدھر پھسلتی ہے) ذرا پیر پھیلاؤں
(بورکن اسکی کمر میں ہاتھ دیکر گالوں کو پیار کرتا ہے)

شیبلسکی: ۔ (ہنستا اور اُنگلی دکھاتا ہے) ستیاناس ہو۔ (کھکارتا ہے)
آخر .......

مادام بباکن: ۔ چھوڑو۔ بے شرم اپنے ہاتھ ہٹاؤ۔ خدا جانے کاؤنٹ کیا
خیال کرے گا۔ ہٹ جاؤ.......

بورکن: ۔ میری روح کی حسرت، میرے دل کی راحت.... (پیار کرتا ہے)
پیاری تین سو روپے مجھے قرض دیدو.....

مادام بباکن: ۔ نہ نہ نہیں۔ نہ نہ نہیں..... جو جی چاہے کہو۔ لیکن
روپیہ کا ذکر نہ کرو۔ نہیں شکریہ نہیں نہیں نہیں۔ وہ ہاتھ ہٹاؤ

شیبلسکی: ۔ (ان کے ارد گرد ٹہلتا پھرتا ہے) چھوٹی سی بیٹو ......
اس میں ایک دلکشی ہے......

بورکن: ۔ (سنجیدگی سے) خیر بہت ہوا آؤ مطلب کی بات کریں یہیں معاملات ۴۷
کو کاروباری آدمی کی طرح سیدھی سیدھی طرح طے کرنا چاہئے
بغیر حیلہ حوالہ کئے مجھ کو ٹھیک ٹھیک جواب دو۔ ہاں یا نہیں۔
سنو (کاؤنٹ کی طرف اشارہ کرتا ہے) اُن کو روپیوں کی
ضرورت ہے کم سے کم تین ہزار روپے ہر سال۔ تم کو شوہر کی
ضرورت ہے تم کاؤنٹس ہونا پسند کرو گی؟

شیبلسکی: ۔ عجیب سنکی آدمی ہے.....

بورکن: ۔ تم کاؤنٹس ہونا پسند کرو گی۔ ہاں یا نہیں۔

مادام بباکن: ۔ (اضطراب میں) سوچو تو تم کیا کہہ رہے ہو۔ مشا۔ واہ اور
ایسے معاملے اس طرح ہنسی مذاق میں طے نہیں کئے جاتے...
اگر کاؤنٹ کی خواہش ہے تو وہ خود...... اور میں واقعی
نہیں سمجھتی کہ کیسے ایک لمحہ میں......

بورکن: ۔ رہنے بھی دو بہت ہوا باندھ چکیں، یہ تو معاملہ کی بات ہے...
ہاں یا نہیں۔

شیبلسکی: ۔ (ہنستے اور ہاتھ ملتے ہوئے) ہاں۔ واقعی کیوں؟ ستیاناس ہو

کیوں نہ ایک جرأت رندانہ کروں؟ کیوں! پیٹرہ (مادام بباکن کے
گال پر پیار کرتا ہے) موہنی - دل کی ملکہ

مادام بباکن:۔ ذرا ٹھہرو ذرا ٹھہرو ...... تم نے مجھے پریشان کر دیا...
جاؤ چلے جاؤ۔ نہیں نہیں مت جاؤ ......

بورکن:۔ جلدی کرو۔ ہاں یا نہیں۔ ہمارے پاس وقت ضائع کرنے کیلئے
نہیں......

مادام بباکن:۔ کاؤنٹ میری ایک تجویز ہے۔ تم اگر دو تین دن میرے ساتھ
رہو۔ دلچسپی رہے گی۔ میرا گھر اس گھر کی طرح نہیں ہے۔ کل آؤ
..... (بورکن سے) نہیں تم مذاق کر رہے ہو۔ کیوں؟

بورکن:۔ (خفگی میں) گویا ایسے معاملہ میں بھی مذاق کیا جاسکتا ہے!

مادام بباکن:۔ ایک منٹ ٹھہرو ایک منٹ ..... آہ میں بیہوش ہو رہی
ہوں۔ میں بیہوش ہو رہی ہوں۔ کاؤنٹس ..... میں بیہوش
ہو رہی ہوں۔ کاؤنٹس ..... میں بیہوش ہو رہی ہوں....
میں گر پڑوں گی۔ (بورکن اور شپیلسکی ہنستے ہوئے اسکے بازو
۱۴ پکڑ لیتے ہیں اور گال پر پیار کرتے ہوئے دائیں دروازے
سے باہر لیجاتے ہیں)۔

(آیوانوف اور ساشا باغ سے دوڑتے ہوئے اندر آتے ہیں)

آیوانوف:۔ (اپنا سر گھبراہٹ میں پکڑتے ہوئے) یہ نہیں ہو سکتا۔ نہیں
ساشا یہ مت کرو ..... اف مت کرو۔

ساشا:۔ (بے قابو ہو کر) میں تمہاری محبت میں پاگل ہو رہی ہوں....
تمہارے بغیر میری زندگی بے معنی ہے۔ تمہارے بغیر میرے
لئے کوئی خوشی نہیں۔ کوئی مسرت نہیں۔ میرے لئے تم ہی
سب کچھ ہو......

آیوانوف:۔ کیا فائدہ۔ یا خدا .... میری سمجھ میں کچھ نہیں آیا۔ ساشا
ایسا مت کرو......

ساشا:۔ بچپن میں میرے دل کی مسرت تم ہی تھے۔ میں تم سے تمہاری روح
سے اسی طرح محبت کرتی تھی جس طرح اپنے سے...... لیکن
اب .... مجھے تم سے عشق ہے نکولائی الیکزیوچ ....
میں تمہارے ساتھ دوسری دنیا میں چلی جاؤں گی۔ تم چاہو گے
تو قبر میں بھی ساتھ چلی جاؤں گی لیکن خدا کے لئے جلدی طے کرو
نہیں تو میرا دم گھٹ جائیگا.....

آیوانوف:۔ (خوشی کا قہقہہ لگاتا ہے) یہ کیا ہوا! تو نئے سرے سے
زندگی شروع کروں ساشا۔ ہاں؟ .... میرے دل کی راحت
(اسکو اپنی طرف کھینچتا ہے) میری جوانی .... میری تازگی ....
(انا پیٹروونا باغ کی طرف سے آتی ہے اور اپنے شوہر اور ساشا
کو دیکھ کر اسکے قدم زمین پر گڑ جاتے ہیں)

آیوانوف:۔ تو ابھی مجھے زندہ رہنا ہے۔ ہاں! پھر کام شروع کرنا ہے
(ایک بوسہ۔ بوسہ کے بعد آیوانوف اور ساشا ادھر ادھر نظر
دوڑاتے ہیں اور انا کو دیکھتے ہیں)

آیوانوف:۔ (خوفزدہ ہو کر) سارہ!

پردہ گرتا ہے



ایشیا۔ مئی ۱۹۴۲ء

رام پرتاب بہادر ایم۔ اے

# زرینہ

زرینہ! جس کا یہ نام ہو وہ سوائے خوبصورت ہونے کے اور کچھ ہو ہی نہیں سکتا۔ میرا یہ کامل یقین ہے، صرف نام یاد کرنے سے ایک آدھ کھلی کلی کی خوشبو اور حسن سنگیت بنکر میرے دماغ میں گونجنے لگتا ہے، زرینہ!! پھر مجھے گلے اور رخساروں سے کھیلتے ہوئے اسکے چمکتے ہوئے بُندے یاد آئے، کانوں اور گالوں کے اوپر سے گزرتا ہوا سفید ساڑی کا مخملی کالا چوڑی دار کنارہ اسکے چہرہ کی لامحدود خوبصورتی کو محدود کرتا ہوا میرے شاعرانہ دل و دماغ کو وجد میں لے آتا تھا۔ میں نے وہی ایک چہرہ دیکھا جس میں ناک اوپر سے دھری ہوئی چیز نہیں معلوم ہوئی فقط دیکھنے ہی سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ چھوٹی ناک اسکے حسن کا ایک نازک تر حصہ تھی اور اس میں وہ ننھی سی شربتی رنگ کی کیل! اب بھی جب میں سوچتا ہوں تو وہ شیشہ کا ٹکڑا میری آنکھوں میں چبھنے لگتا ہے اسکے لب ایسے ملے ہوئے تھے جیسے آپس میں مل جُل کر خاموش باتیں کر رہے ہوں ان ہونٹوں کو کبھی میں نے بناوٹی رنگ کا محتاج نہیں پایا۔ سیاہ چنچل آنکھوں کا اسکے گورے مکھڑے پر ازلی رقص میری سوتی جاگتی روح کو ابدی تماشائی بنائے رہتا تھا۔ زرینہ!!! ہمیشہ مجھے اس لفظ سے کسی کی پتلی نازک کمر کی یاد آتی ہے۔ اور پھر وہ کمر جس پر اس کی غیر محسوس جوانی اٹھکیلیاں کرتی چلتی تھی اسکی لمبی سڈول بانہوں کو دیکھ کر میرے خودغرض دل نے کتنی بار نہیں چاہا کہ بیل کی طرح وہ مجھے لپیٹ لیں۔ زرینہ!!!! اس لفظ سے مجھے ہمیشہ ادھورے افسانے یا ادھورے شعر کا خیال آتا ہے۔

لیکن تھی وہ طوائف، میں اسے طوائف ہی کہونگا کیونکہ اس لفظ میں مجھے واجد علی شاہی شان کی جھلک ملتی ہے۔ قالین کا فرش، مسند، پاندان اور اگالدان۔۔ بیسوا میں اُسے نہیں کہہ سکتا کیونکہ اسے بیسوا کہتے وقت میں ایسا محسوس کرتا ہوں جیسے میں اسکے ساتھ بے انصافی کر رہا ہوں، اس لفظ میں جو زہر ہے جو آلودگی ہے، جو بدصورتی ہے جو مفلسی ہے وہ زرینہ میں نہیں تھی، زرینہ وکیل چھاپ کی کالی سلیپر پہنتی تھی، وہ بیسواؤں کی طرح چپلیں نہیں پہنتی تھی چپلوں کا خیال کر کے مجھے گاندھی جی کی یاد آتی ہے اور مجھے ایسا معلوم ہونے لگتا ہے جیسے بیسوائیں اس ملک کی غربت پیروں میں پہنکر چل رہی ہیں، کالی سلیپر کے ساتھ چلی ہوئی وکالت کا خیال آتا ہے، اس طرح کی سلیپر طوائفیں اور کامیاب وکیل پہنتے ہیں۔ زرینہ سر سے پاؤں تک سادگی اور خوبصورتی کا مجسمہ تھی، وہ ایک کھلی ہوئی کتاب تھی جسے ہر کوئی پڑھ سکتا تھا، زرینہ بکتی تھی اپنے کو بیچتی نہیں تھی۔ بیسوا کو دیکھ کر ڈر لگتا ہے نفرت ہوتی ہے، زرینہ کو دیکھکر عزت کرنے کی خواہش ہوتی تھی، محبت بڑھتی تھی۔ کیا سُلجھی ہوئی پہیلی تھی وہ جس میں میں اُلجھ گیا!

## (۲)

میری اس کی جب پہلی بار ملاقات ہوئی وہ مجھ سے کچھ کم عمر کی تھی، میں بھی زندگی سے انجان تھا۔ یوں بھی طالب علمی کی زندگی میں کسی کو اتنی فرصت نہیں ملتی کہ دُنیا کے غیر معمولی عیش و مسرت کا حصہ دار ہو سکے۔ لکھنے پڑھنے کی عمر میں جب کبھی ہلکے قسم کے جذبات و خواہشات سر اُٹھاتے ہیں تو انہیں خیالوں اور خوابوں سے سینچکر سُکھا دینا پڑتا ہے وہ ایسی عمر ہوتی ہے جبکہ خاص طور سے کچھ کرنے کو نہ ہوتے ہوئے بھی ہم ضرورت سے زیادہ مصروف رہتے ہیں دُنیا اس وقت تک زندگی کو کھیلنے کے لئے کوئی خاص کھلونے نہیں دیتی جس کے ساتھ ہم مصروف ہو کر کھیلیں، پھر بھی ہم اپنے بچپن کے کھیلوں میں زیادہ مصروف رہتے ہیں۔ آغاز شباب چیزوں کے سمجھنے کا وقت ہوتا ہے ہر شخص جو مجھ سے ایک دن پہلے بھی اس دُنیا میں آیا ہو وہ مجھے راستہ بتانے کا حقدار بن جاتا ہے۔ ہر طرف سے ہم پر نصیحتوں کی بارش ہونے لگتی ہے، اگر بچہ سب نصیحتوں کو مان لے تو بوڑھا ہو جائے۔ یہ دوسری بات ہے کہ ہم ہر چیز کو اس طرح نہیں سمجھ لیتے جس طرح ہمیں بتایا جاتا ہے۔ مگر دُنیا میں آنکھ کھولتے ہی ہر شخص ہمارے سامنے ہمہ داں کی شکل میں ظاہر ہوتا ہے۔ نتیجہ ظاہر ہے دُنیا کو ہم ایک عجائب خانہ یا نمائش کی شکل میں پاتے ہیں۔ ہماری پہچان کیلئے

ہر چیز پر کوئی نہ کوئی مہر لگی ہوئی ہوتی ہے۔ ہمیں اس سے مطلب نہیں کہ عام طور سے کٹھل کی مُہر املی پر، مہوے کی آم پر ہے۔ دُنیا ہمیں نصیحتوں کی خُردبین دیتی ہے جسکی مدد سے ہم ہر چیز دیکھ سکیں، ہر شخص میرے لئے زندگی کے راستے پر خطروں سے آگاہ کرنے والا راہنما بن جاتا ہے، اس چیز کو مت چھوؤ، اس سے مت بولو۔ اس سے مت اُلجھو اس سے مت ملو ...... نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ دُنیا خرابیوں اور بُرائیوں کا ایک ڈھیر سا بنکر رہ جاتی ہے، راستے ہم کو کم ملتے ہیں اور رُکاوٹیں زیادہ روڑوں اور رُکاوٹوں کے سامنے ہم سے سر جھکانے کو کہا جاتا ہے۔

اس طرح جوانی کی صبح کو میں نے دیکھا ہر چیز میرا راستہ روکے کھڑی ہے مگر میرے اندر ایک طاقت تھی جو مجھے آگے بڑھاتی تھی۔ میں خود کو روکنے لگا ایک زبردست کشمکش ہوئی، زندگی جسے میں ایک بہتے ہوئے چشمے کی طرح سادہ اور سہل سمجھتا تھا وہ میرے واسطے ہر قدم پر بندھن ثابت ہونے لگی، لیکن میں اندرونی طاقت سے مغلوب ہوگیا اور ساری رُکاوٹوں، بندھنوں کو توڑ کر زندگی میں گھُس پڑا۔

**(۳)**

۵۰ اس سے پہلے میں نے سرون کمار، اور سُور داس، ایسے ڈرامے دیکھے تھے اور اسٹیج پر رنگ برنگ کے پردوں کے سامنے مختلف قسم کے مناظر قدرت کے درمیان سُنہری تتلیوں جیسی پریوں کو ناچتے تھرکتے دیکھا تھا اور اپنی عمر کے لحاظ سے اس سے لطف اندوز ہوا تھا، کبھی کبھی اسکول سے لوٹتے وقت تھیٹر کے شامیانے کے باہر کھڑا ہو کر گھنٹہ آدھ گھنٹہ انگریزی بینڈ کو بجتے سن کر اپنا جی بہلا لیا کرتا تھا، لیکن آج ناٹک دیکھتے وقت کچھ اور ہی قسم کا احساس اور تجربہ ہو رہا تھا۔ اسٹیج پر خوبصورت ہیروئن کو عشق کے طوفان میں گھر کر جو کچھ سہنا اور برداشت کرنا پڑ رہا تھا۔ اس سے میری پوری ہمدردی ہیروئن کے ساتھ تھی۔ ہمدردی ہی نہیں بلکہ کبھی کبھی میرا نوجوان دل تو ایسا مست ہو جاتا کہ جی چاہتا تھا ہیروئن کی دُکھ درد کی کہانی ختم کرنے کیلئے خود اپنے کو نثار کر دوں اور اس طرح ہیرو اور ہیروئن کی تمام مشکلات ختم کر دوں۔

---

میں جس درجہ میں بیٹھا تھا اسی قطار میں دو بہنیں اپنی ماں کے ساتھ بیٹھی ناٹک دیکھ رہی تھیں۔ دیکھنے سے وہ بنگالی معلوم ہوتی تھیں۔ بڑی بہن تو عورت زیادہ تھی اور لڑکی کم جس کی وجہ سے وہ میری جوانی کے سپنوں کے نزدیک بھی نہیں آسکتی تھی لیکن اس کے اور اس کی ماں کے درمیان وہ پندرہ سولہ سال کی لڑکی وہ لڑکی تھی جسے دیکھتے ہی میرے بدن میں ایک طرح کی سنسنی دوڑ گئی۔ اُسے ایک بار دیکھ کر بار بار دیکھنا ہی میرا کام رہ گیا تھا۔ دھیرے دھیرے اس ہال میں میرے واسطے دو ناٹک ہونے لگے تھے۔ ایک اسٹیج پر اور دوسرا اس لڑکی کے ارد گرد۔ اسے دیکھتے ہی میرے دماغ میں بہت سے سوال اُٹھ کھڑے ہوئے اس کو جاننے اور سمجھنے کیلئے میرے جسم کا ایک ایک تار بے چین ہوگیا — اس چھوٹے سے شہر میں وہ کس بنگالی گھرانے کی ہوسکتی ہے؟ وہ میرے لئے اتنی بیش قیمت ہوگئی تھی کہ میری نظر میں اس شہر میں کوئی ایسا خوش قسمت نہیں ہوسکتا تھا جس کی وہ ہوسکتی تھی۔

یہ معلوم نہیں کہ شہد کی مکھی پہلے پھول پر بیٹھتی ہے یا کانٹے پر لیکن جب سے میں اس سے دلچسپی لینے لگا تھا اسی وقت سے میری آنکھیں اس سے تعلق رکھنے والوں کی جانچ پڑتال کرنے لگی تھیں۔ ہر شخص کو میں شبہے کی نظر سے دیکھ رہا تھا۔ اس تھوڑے وقت میں اس کے سادہ حُسن کے کنج میں میری معصوم محبت نے جو آشیانہ بنا لیا تھا اس میں میں ایک غریب پرند کی طرح بیٹھا چاروں طرف آنکھیں گھما گھما کر یہی دیکھ رہا تھا کہ خوبصورتی اور محبت کے دو تنکوں کے بنے ہوئے آشیانہ کے بگاڑنے والے وہاں کون کون تھے۔ جب پردہ گرتا تو اُسکے آس پاس مجھے دو غنڈے گلاس میں شربت یا ہاتھ میں پان لئے نظر آتے معلوم نہیں وہ غنڈے تھے یا کیا۔ لیکن معلوم نہیں کیوں میرا دل اس سے واسطہ رکھنے والوں کے بارے میں اچھا نہیں سوچ سکتا تھا۔ میرے واسطے زیادہ پریشانی کی وجہ یہ تھی کہ اُس بے چین فضا میں مجھے ہر کوئی اسی کی طرف دیکھتا ہوا نظر آتا تھا یہاں تک کہ بجلی کا "ٹیبل فین" بھی جو اس کی قطار کے سامنے ہوا دینے کے لئے رکھا ہوا تھا۔ مجھے ایسا لگتا تھا جیسے داہنے بائیں گھومتے ہوئے اس کے سامنے آکر رُکنے لگتا تھا اور مجبوراً وہاں سے ہٹتا تھا۔ جس چیز کی طرف میں اپنے سُکھ اور شانتی کیلئے کھنچ گیا تھا وہ میرے واسطے لامحدود تکلیف اور پریشانی کا سبب بن گئی تھی جسے میں اچھی طرح دیکھ یا جان بھی نہ پایا تھا، وہ یکلخت میری ہوگئی تھی۔ اپنا بنانے کیلئے تو میں کچھ نہیں کرسکتا تھا لیکن اسے دوسروں کے چُنگل سے چُھڑانے کیلئے میری ساری قوت اندر ہی اندر ختم ہوئی جا رہی تھی، اُس اتھاہ سمندر میں امید اور ناامیدی کے اُٹھتے ہوئے جوار بھاٹے میں میرا کمزور دل ڈوبتا اور اُبھرتا رہا۔

ناٹک ختم ہوتے ہی باہر نکلا، برآمدے میں کئی سوکینڈل پاور ( ) کی روشنی میں اس کی خوبصورتی کو چار چاند لگ گئے۔ اسکی آنکھوں سے مجھے ایسا معلوم ہوا جیسے وہ مجھے غیرارادی طور پر اپنی طرف بُلا رہی ہیں۔ اِدھر اُدھر دیکھ کر میں اسکے پیچھے پیچھے چلنے لگا۔ بھیڑ سے نکل کر سونی سڑک پر چلتا ہوا بھی میں اپنے چاروں طرف دیکھتا جاتا تھا جب بجلی کی روشنی کا کھمبا قریب آتا تو میں ذرا پیچھے رہ جاتا، روشنی میں پہنچ کر وہ مُڑ کر میری طرف دیکھتی تھی، رات کو دو بجے ہونگے، ناٹک نہ دیکھنے والی شہری دُنیا سو گئی تھی، سڑک سونی پڑی تھی۔ وہ پیدل اپنے گھر والوں کے ساتھ چلی جارہی تھی، اسکے ساتھ وہی پان شربت والے آدمی تھے، انہیں دیکھ کر کبھی کبھی میرے دل میں ڈر پیدا ہو جاتا تھا۔ یہ ارادہ کرکے بھی کہ اگلی گلی سے مُڑ کر گھر چلا جاؤں گا۔ میں اسکے پیچھے پیچھے چلا جا رہا تھا ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے وہ میرے اندھیرے راستے میں روشنی دکھا رہی ہے۔ اندھیری گلیوں میں پھر کیسے جاتا ـــــ

چلتے چلتے میں اس محلے میں پہنچ گیا جہاں دن میں جانے کا مجھے خیال تک نہ آسکتا تھا۔ اسکے گھر کے سامنے پہنچ کر میں نے اُسے پہچانا، اب میرے دل میں مطلق شبہ نہیں رہا، اُسے گھر تک پہنچا کر وہ شُہدے لوٹ پڑے انہیں آتے دیکھ کر میری جان نکل گئی، طے نہیں کر پایا کہ کس طرف جاؤں، پریشانی کی حالت میں پاؤں بڑھتے گئے، سیدھا اندھیری گلی میں میں چلتا گیا لیکن آگے جا کر وہ گلی بند ملی، مجبور ہو کر لوٹنا پڑا، اسکے مکان کے سامنے اندھیرا تھا وہ برآمدہ میں کھڑی تھی، مجھے دیکھ کر اندر چلی گئی۔

اب میں اکیلا تھا۔ اور سوائے ان اندھیری گلیوں کے اور کوئی میرا ساتھی نہیں تھا۔ جدھر سے گیا تھا اسی طرف سے لوٹ رہا تھا کبھی ڈر لگتا تو کبھی اپنے ڈرنے پر غصہ آتا۔ اپنی زبوں حالی پر زبردست دماغی چبھن اور شرمندگی کا احساس ہو رہا تھا۔ میں کہاں چلا آیا تھا؟ یہ مجھے ہو کیا گیا تھا؟ مجھے اپنی ذات سے سخت نفرت ہو رہی تھی، ایسا محسوس کر رہا تھا جیسے بڑا بھاری گناہ کرکے لوٹ رہا ہوں، اتنی رات گئے سڑکوں پر صرف میلے کی گاڑیاں چل رہی تھیں۔ ان کے پہیوں کی آواز دور سے کھنچتی ہوئی آتی تھی۔ میں چلتا جاتا تھا۔ دھیرے دھیرے میں ایسا محسوس کرنے لگا جیسے میں خود میلا گاڑی کی طرح سڑک پر ہر طرف بدبو پھیلاتا جا رہا ہوں، کسی طرف سے ایک کُتا دوڑا آیا اور مجھے گھیر گھیر کر بھونکنے لگا۔ مجھے ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ مجھے پھٹکار رہا ہے، میں اور شرمندہ ہوا، کُتّے سے جان چھوٹی تو گھر کا خیال ستانے لگا۔ معلوم نہیں نوکر نے بچھونا نکالا ہوگا یا نہیں، امّاں شاید بیٹھی انتظار کر رہی ہوں۔ پھر خیال آیا کہ محلّہ کے کسی آدمی نے مجھے دیکھا تو نہیں، انہیں خیالوں کی بھیڑ میں ڈرتا کانپتا اور افسوس کرتا میں گھر پہنچا، سب سو گئے تھے، دروازہ پر میری چارپائی بچھی تھی، کوٹ اُتار کر سرہانے رکھا۔ صُراحی سے ایک گلاس پانی اُنڈیل کر پیا۔ پھر چارپائی پر بیٹھ کر مُنہ ہاتھ پاؤں دھوئے۔ مسہری گرا کر میں نے اپنے دونوں کان پکڑ کر قسم کھائی، اب ایسی بھول کبھی نہ ہوگی اور گائتری منتر پڑھتا پڑھتا سو گیا۔

( ۴ )

"مگر میری غریبی کا خیال نہ کرو، زرینہ! میں تمہیں پیار کرتا ہوں" میں نے اسکے ملائم ہاتھ اپنے ہاتھوں میں لیتے ہوئے کہا، اس نے مسکرا کر اپنی اُنگلیاں چھُڑاتے ہوئے جواب دیا ـــ "لیکن تم نہیں جانتے میں کون ہوں" اس کی بات کاٹتے ہوئے دُکھی آواز میں میں نے کہا ـــ "جانتا ہوں، لیکن مجھ سے کیوں کہلوانا چاہتی ہو؟ ..... تم میری سب کچھ ہو" یہ کہتے ۵۱
کہتے میرا گلا بھر آیا اور اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالتے ہوئے میں نے اسکے دونوں ہاتھ پکڑ لئے۔ ایک لمحہ مجھے وہ چُپ چاپ اُداس آنکھوں سے دیکھتی رہی ـــ "تم مجھے بالکل نہیں جانتے، میں محبت کرنے کے لئے نہیں ہوں۔ یہ کہتے ہوئے ناک کی نتھ چھو کر وہ بولی ـــ اسے دیکھتے ہو اس کی قیمت ہے ۵.سو روپے، اب مجھے چھوڑ دو، مجھے جانا ہے" وہ اپنا ہاتھ چھُڑانے لگی۔ سڑک کے کنارے بجلی کے کھمبے کے نیچے سڑک چل رہی تھی، میں گھٹنوں کے بل زمین پر اسکے پاؤں کے پاس جھُکا ہوا تھا، اسکے دونوں ہاتھ پکڑے حسرت بھری آنکھوں سے دیکھتا ہوا کہنے لگا "میں دونگا ..... سب کچھ دونگا ..... میں سو ہزار روپے دونگا ......" یہ کہتے کہتے میری زبان لڑکھڑائی، اسکے چکنے چکنے پاؤں میرے ہاتھوں میں آگئے تھے، وہ مُسکرانے لگی، اپنے پاؤں چھُڑا کر کھمبے کے پاس کے پُل کی پتھریلی دیوار پر بیٹھ گئی، مجھے بھی اپنے پہلو میں بٹھالیا، تھوڑی دیر وہ چپ چاپ بیٹھی رہی پھر کچھ سوچتے ہوئے اس نے کہا۔ "تم کیا کرتے ہو؟" میں نے بتایا "میں پڑھتا ہوں" پھر اس نے غور سے میرے چہرے کی طرف دیکھا اور ہنسنے لگی،

ایک کتّا اسکے سامنے آکر کھڑا ہوگیا۔ اُسے میں نے زور سے ایک لات مار کر بھگا دیا، اُس کی کمر میں میں نے اپنا بایاں ہاتھ ڈال دیا۔ اس کا داہنا ہاتھ میرے ہاتھ میں تھا۔ میں پاگل کی طرح بیٹھا سوچ رہا تھا — اس کی کمر زیادہ پتلی ہے یا اس کا ہاتھ زیادہ ملائم ہے، اتنے میں ایک یکّے والا کوئی غزل گاتا ایکہ تیز دوڑاتا ہوا گزرا، ہم لوگوں کو دیکھ کر وہ قہقہہ مار کر ہنس پڑا، وہ مسرور ہو کر میٹھے راگ میں گنگنانے لگی ——

. . . . . . . . . . .

پھر اس نے میرے گالوں کو اپنے ہاتھوں سے تھپتھپاتے ہوئے مجھے پیار سے چوم لیا، ہونٹ سے ہونٹ ملتے ہی میری آنکھیں بند ہوگئیں اس نے مجھے اپنی لمبی لمبی باہوں میں کس لیا۔ میں نے اُس کی کمر زور سے پکڑلی، معلوم نہیں ہم دونوں کب تک اس حالت میں چپ چاپ بیٹھے رہے پھر اسے نیند آنے لگی، میں نے اسے اپنی گود میں اُٹھا کر پُل کی دیوار کے پاس زمین پر سُلا دیا، اسکی خوبصورتی کتنی سُبک تھی! ہم دونوں ایک دوسرے سے لپٹ کر سڑک کے کنارے سو گئے۔

۵۲ زور سے مرغ نے میرے سرہانے بانگ دی، میری آنکھیں کھُل گئیں۔ گھبرا کر میں اُٹھ بیٹھا، میں کہاں ہوں! مسہری سے مُنہ نکالتے ہی دیکھا سُرخ مُرغا ایک مُرغی کو دوڑا رہا تھا۔ میں ہکّا بکّا رہ گیا۔ کیا وہ خواب تھا؟ میں سوچنے لگا۔ جلدی سے چارپائی سے اُٹھ پڑا، سب لوگ جاگ گئے تھے نوکر برآمدہ میں جھاڑو دے رہا تھا، سرہانے اخبار رکھا تھا۔ اُٹھا کر پڑھنے لگا۔

(۵)

سوائے بُڑھیا ماں کے دُنیا میں میرا اور کوئی نہیں تھا۔ پتاجی اپنی کمائی ہوئی دولت چھوڑ کر جوانی ہی میں اپنی حسرتوں کا بوجھ لئے اس دُنیا سے چل بسے تھے، میں ہی اپنی ماں کی بوڑھی آنکھوں کی روشنی تھا۔ ماں ہی کی وجہ سے بچپن میں میں نے کسی چیز کی کمی محسوس نہیں کی۔ میری طرف سے بھی ماں کو کبھی دلشکنی نہیں ہوئی۔ پڑھنے لکھنے میں بھی میں کبھی بُرا نہیں رہا امتحان میں پاس ہونا ہی ماں کی سب سے بڑی خوشی تھی۔ میری کسی خواہش کو پورا کرنے میں انھوں نے کبھی کچھ اُٹھا نہیں رکھا، انہیں مجھ پر پورا یقین تھا۔ سوائے ان کی محبت کے میری زندگی میں اور کوئی رکاوٹ یا بندش نہیں تھی —

لیکن وہ دن کتنی پریشانی میں کٹ رہے تھے، پاگلوں کی سی میری حالت ہوگئی تھی، کھانا کھاتے وقت وہ مجھ سے اور کھانے کا اصرار کرتے کرتے اُداس ہو جاتیں۔ لیکن میں ان سے ہر طرح محبت کرتے ہوئے بھی انہیں خوش نہیں کرسکتا تھا۔ وجہ یہ تھی میں خود اپنی خوشی کھو بیٹھا تھا۔

دھیرے دھیرے میرا سب ملنا جلنا بھی چھوٹ گیا، گرمی کے دنوں میں زیادہ وقت کمرے میں بیٹھے ہی بیٹھے گزر جاتے۔ کبھی کمرہ کے گرم ماحول سے پریشان ہو اُٹھتا۔

شام ہوئی نہیں کہ میں ندی کی سمت چلا، ندی کے کنارے جی بہلانے کو جاتا اور زیادہ تر اس خیال سے کہ لوٹتے وقت اُس محلّے کی طرف سے آنے کا بہانہ مل جائیگا۔ عموماً سورج ڈوب جانے کے بعد میرا اس کے دروازہ کے سامنے سے گزر ہوتا۔ مکان کے سامنے ہمیشہ کوئی نہ کوئی سواری موٹر یا تانگہ کھڑا ہوتا، روشن کمرہ میں محفل جمی ہوتی جس کے بیچ میں وہ حُسن کی دیوی بنی صدارت کرتی ہوتی، مسند سے لگے ہوئے دوچار اور بڑے آدمی نظر آتے، پان سگریٹ کا دور چل رہا ہوتا۔ کبھی گانے بجانے کی محفل جمی ملتی، میں نالے کے کنارے دیوار سے لگا دیر تک کھڑا رہتا۔ اتنے میں کسی کے مست قہقہے کی آواز آتی اور میں وہاں سے بے چین ہوکر چلنے لگتا۔ اور وہ مجھے اپنی خاموش نگاہوں سے اس طرف آتے دیکھتی۔ مجھے اپنے اوپر جھنجھلاہٹ ہوتی، غصّہ آتا اور نفرت ہوتی، میں تہیّہ کرتا قسم کھاتا کہ اب پھر یہاں نہیں آؤں گا۔

لیکن گھر پہنچنے کے بعد پھر اسکی یاد ستانے لگتی، میں سوچتا وہ مجھے ضرور چاہتی ہے، مجھے کن آنکھوں سے دیکھتی ہے! لیکن اپنی ماں سے مجبور ہے، وہ بُڑھیا چوکھٹ ہی پر پاندان لئے بیٹھی رہتی ہے۔ آخر وہ کرے تو کیا کرے، لیکن وہ مجھے ضرور چاہتی ہے، آخر میرے خواب میں آئی تھی! اسکی باہیں، اُسکی کمر، اسکی اُنگلیاں، اسکے ہونٹ، اس کا گداز و ملائم جسم!! اس نے کس طرح مجھے چوم لیا تھا!!! اور میں طے کر لیتا —— وہ میری ہے۔ چاہے جو ہو میں اسے چھوڑ نہیں سکتا۔ اسکے جسم کے ہر حصّہ کو کتنے نزدیک سے میں نے دیکھا ہے، چھوا ہے، اُف کیسی پھول سی بنی ہے وہ، میں ان خیالوں سے پاگل ہو جاتا۔ اسے چھونے کیلئے میری

انگلیاں پھر ایک بار رینگنے لگتیں، کانپتے ہوئے ہونٹوں کے ساتھ میرے بازو ٹوٹنے لگتے، جیسے میرے بدن کے کوئی ٹکڑے ٹکڑے کر رہا ہو۔ آنکھوں سے چنگاریاں نکلنے لگتیں، بند کمرہ میں میری روح چیخ اُٹھتی ـــ میں اسکے پاس جاؤں گا! ضرور جاؤں گا!!

(۶)

دوپہر کا وقت تھا۔ جیٹھ تپ رہا تھا۔ لو چل رہی تھی، ننگے سر میں اسکے مکان کے سامنے سے گزرا، دروازے بند ملے۔ ہر طرف سناٹا چھایا ہوا تھا لیکن ذرا اور غور کر کے سُنا تو طبلے اور گانے کی آواز ساتھ ساتھ کہیں سے آرہی تھی۔ بے چین ہوکر جلدی جلدی چلنے لگا۔ اتنے میں میرے کندھے پر کسی نے زور سے ہاتھ رکھ دیا۔ میں چونک گیا۔ مُڑ کر دیکھا۔ روشن لال! اس نے تعجب کا اظہار کرتے ہوئے ہنسکر پوچھا "کہئے جناب! آپ یہاں کہاں؟ بڑے چھپے رستم نکلے"۔ میرے تو ہوش اُڑ چکے تھے، گھبراہٹ میں معلوم نہیں کیا جواب دیا۔ پھر ہم دونوں اِدھر اُدھر کی باتیں کرتے ہوئے اُس چوڑی گلی سے گزر رہے تھے۔ دونوں طرف اونچے اونچے کوٹھے، دھول لئے ہوئے لُو زور سے چل رہی تھی۔ اتنے میں روشن لال ایک دم بے تحاشا بھاگا، ہوا کے ساتھ دھول کا بگولا اُڑتا دیکھ کر میں بھی اُسی طرف بھاگا، جتنا تیز میں بھاگ سکتا تھا بھاگ رہا تھا، اِدھر اُدھر کے مکانوں کی دیواروں کو دیکھتا جاتا۔ زمین مکانوں کو لئے ہوئے نیچے اوپر ہو رہی تھی، روشن ایک گلی میں گھس گیا میں بھی اس کے پیچھے ہو لیا۔ روشن کھڑا زور زور سے ہانپ رہا تھا، میں نے ہانپتے ہوئے پوچھا ـــ "بڑے اُلو ہو جی! بھاگے کیوں؟" روشن لال نے دم لیکر ہنستے ہوئے جواب دیا ـــ "ارے یار بال بال بچ گئے، ادھر کی گلی سے میرے خسر آرہے تھے"۔ مجھے بھی ہنسی آگئی ـــ "لیکن تم بھاگے کیوں؟" اس نے ہنسی روکتے ہوئے کہا ـــ "تمہارا دماغ پھر گیا ہے کیا۔ جانتے نہیں یہ کون محلہ ہے، اگر انہوں نے دیکھ لیا ہوتا تو جوتے پڑتے"۔ اس کے ساتھ چلتے چلتے میں بھی زور زور سے ہنسنے لگا۔ اس نے پوچھا ـــ "اور تم کیوں بھاگے؟" میں نے جواب دیا ـــ بھئی میں نے سمجھا زلزلہ آگیا"۔ روشن تالیاں بجاکر زور زور سے ہنسنے لگا۔ میں نے بیانِ صفائی دیتے ہوئے کہا "تمہیں ہنسی آرہی ہے۔ یاد نہیں جو زلزلہ میں نہیں بھاگ سکے وہ دیواروں کے نیچے پس گئے"۔ پھر ہم دونوں خوب ہنسے۔ وہ میرے زلزلہ سے ڈر کر بھاگنے پر اور میں اس کے خسر کو اس محلّے میں سوچکر۔

(۷)

میں اچھے یا بُرے راستہ پر چل رہا تھا۔ یہ میں نہیں سوچ سکتا تھا لیکن اپنے کو ہزاروں مرتبہ اس راستہ پر چلنے سے روکا، کس کس کا خیال میرے دماغ میں نہیں آیا۔ شرم نفرت اور ڈر مجھے چوکنے سپاہیوں کی طرح ہمیشہ گھیرے رہتے تھے۔ جس طرف بھی آنکھ اُٹھا کر دیکھتا مجھے ایسا معلوم ہوتا جیسے ہر چیز مجھ پر ہنس رہی ہے ـــ مجھ سے نفرت کرتی ہے۔ راستہ میں جو بھی مجھے ملتا او رہنسکر میرا خیر مقدم کرتا۔ اسپر مجھے شبہ ہوتا۔ ہو نہ ہو وہ نفرت سے مجھ پر ہنس رہا ہے۔ ہر شخص مجھے اپنا دشمن معلوم ہوتا۔ چنانچہ میں سب سے بچنے کی کوشش کرتا۔ کبھی کبھی تو سڑک پر چلتا ہوا میں ایسا محسوس کرنے لگتا جیسے پولیس والا ہاتھ بڑھا کر پیچھے سے میری گردن پکڑ لینا چاہتا ہے، اپنے کو ہمیشہ مجرم سمجھنے کی میری عادت ہوگئی تھی۔ کبھی یکایک میں اس خیال سے کانپ اُٹھتا۔ دھیرے دھیرے مجھے ہر چیز سے نفرت ہوتی جارہی تھی۔ ہر چیز پر غصہ آتا تھا۔ خیالی دُنیا میں کھویا ہوا میں ہمیشہ اپنے ہی کو خلا میں پاتا ـــ پوری طاقت لگا کر پھاوڑے سے کسی بڑے ستون کو یا کبھی کسی بھاری دیوار کو توڑ



توڑ کر گرا رہا ہوں۔ جب کبھی سوچنے کی کوشش کرتا تو اپنے کو ایک زبردست باغی اور دہشت انگیز کی شکل میں پاتا تھا۔ میری حالت بگڑتی گئی اور میری بوڑھی ماں کی حالت اور بھی پریشان کن ہوتی گئی۔ وہ میری وجہ سے بہت متفکر رہتی تھیں میں کسی حالت میں بھی اپنے بھلے کے واسطے ان کا بُرا نہیں سوچ سکتا تھا لیکن میں کرتا کیا! میں اُن کی خوشی کے لئے اپنا سُکھ اور اطمینان قربان کرسکتا تھا۔ لیکن زرینہ تو میری زندگی میں سُکھ نہیں بلکہ دُکھ کا پیغام لیکر آئی تھی ـــ میں کتنا مجبور تھا! میں اکثر اسے تیاگ دینے کا تہیہ کر لیتا اور کبھی اس سے نجات حاصل کرنے کی قسم کھاتا۔ لیکن میں کیسے تیاگ دیتا اور کس طرح تیاگ دیتا؟ زرینہ میرے واسطے تھی ہی کیا یا اس کے لئے میں کیا تھا۔ میں ان خیالات سے پریشان ہو اُٹھتا، کبھی سوچنے لگتا ـــ بیٹھے بٹھائے کس مصیبت میں پڑ گیا، لیکن مکھی کی طرح گڑ میں پھنس گیا تھا۔ جتنا زور نکلنے کیلئے لگاتا اتنا ہی پھنستا جاتا۔ کنول کی طرح اس کا سادہ حُسن، اس کی پتلی کمر، اس کی سڈول ملائم بانہیں، پتلی نرم انگلیاں!!! اس نے کن آنکھوں سے مجھے دیکھ کر میرے ہونٹوں کو چوم لیا تھا!! یہ سب سوچتا ہوا، اسے اپنی

گو دیں محسوس کرکے میں پاگل ہو جاتا، کیا یہ سب خواب تھا؟ کیا زرینہ صرف ایک خواب ہے میں پھر سوچنے لگتا۔ لیکن کتنا پُرمعنی خواب! پوری کوشش کرکے میں خواب کو خواب نہیں سمجھ سکتا تھا۔ وہ خواب نہیں جادو تھا۔ پھر میں سوچنے لگتا ——— وہ میرے بارے میں ضرور سوچتی ہوگی، ورنہ میرے خواب میں کیوں آتی۔ یہ سوچتا ہوا میں اُٹھا اور اسکے مکان کی طرف اُسی حالت میں چل دیا۔

(۸)

اندھیرے میں مکان کی منڈیر کے نیچے کھڑا ہو گیا، بجلی کے پنکھے سے اسکے کمرے کی روشنی کانپ رہی تھی۔ اُستاد کے مست ہاتھوں کے نیچے طبلے کھڑک رہے تھے۔ جوڑی کی کِھن کِھن کِھن جیسے مجھے چڑھا رہی ہو، ایک سارنگی تھی جو میرے دل کے ساتھ رو رہی تھی۔ اور وہ گا رہی تھی،

نا برسو نا برسو،

نا برسو نا برسو،

ساون کے بادرا کارے

میری سوئی ہوئی آتما جاگ اُٹھی۔ جوڑ جوڑ پھڑکنے لگا، آنکھیں اُٹھا کر میں نے آسمان کی سمت دیکھا ——— کہیں بادل نہیں تھے۔ لیکن اسکی آواز میں 
کتنی التجا ہے ان سروں کا التماس سُن کر میگھ دوت مان ہی نہیں بلکہ وہ جائینگے۔ اتنے میں اس نے ذرا نیچی آواز میں انترا اُٹھایا،

آئے ہونگے آج ساجن ہمارے

پریت کے مارے تلوارے

سُنتے سُنتے میں بوکھلا اُٹھا۔ کیا تخت پر مسند لگا کر بیٹھے ہوئے موٹے موٹے بدمعاش اسکے ساجن ہیں! میرے دل نے کہا ——— ہرگز نہیں ایک دم جی میں آیا کہ کمرہ میں داخل ہوں اور ان بدمعاشوں کو پیٹ کر وہاں سے نکال دوں اور زرینہ کو لیکر کہیں بھاگ جاؤں۔ میرے قدم بڑھے، برآمدہ کی سیڑھی کے پاس سے کتراتا ہوا میں صحیح راستہ پر پڑ گیا۔

لیکن میں نے طے کر لیا تھا کہ وہ میری ہے اور میری ہو کر رہے گی، گھر پہنچ کر سیدھا اپنے کمرہ میں گیا۔ پیچھے کمر پر ہاتھ باندھے کچھ دیر کمرہ میں ٹہلتا رہا نوکر کو تیز آواز سے پانی لانے کو کہا۔ پھر ٹہلنے لگا، گلاس میں پانی لئے ماں کمرہ میں داخل ہوئیں، پانی مجھے دیتے ہوئے ایک کرب انگیز نگاہ سے میری طرف دیکھا، ماں کو دیکھ کر میں بالکل ٹھنڈا پڑ گیا۔ انہیں خوش کرنے کے لئے میں نے ہنس کر کہا ——— "اماں، کئی دنوں سے میں تم سے کہنے کو سوچ رہا تھا"۔ ماں نے مجھے تسلّی دیتے ہوئے کہا "کہو بیٹا! کہو، کیا بات ہے؟ آخر کہو گے نہیں تو معلوم کیسے ہوگا"۔ میں بالکل بچّہ بن گیا۔ سر جھکائے ہوئے رو ٹھ کر میں نے کہا "ماں، میں ایک سونے کی گھڑی لوں گا۔ میرے پاس گھڑی نہیں ہے"۔ "اچھّا بیٹا، اچھّا۔ اچھّا۔ اتنی ہی بات تھی تو پہلے کیوں نہیں کہا؟ میں نے تمہیں کب روکا ہے؟" میں نے دوسری طرف مُنہ پھیر کر کہا ——— میں نے ایک گھڑی دیکھی ہے ——— وہ مجھے پسند ہے۔ گھڑی والا دو سو روپے اس کے مانگتا ہے"۔ ماں حیرت سے تکتی رہ گئیں ——— "بیٹا اتنے دام کی گھڑی لیکر کیا کرو گے؟ کوئی ہلکے ———" مجھے چُپ دیکھ کر وہ اپنی بات پوری نہ کر سکیں۔ جب میں کچھ نہیں بولا تو انہوں نے اندر جاتے ہوئے کہا:۔ اچھّا اس میں کیا ہے، میں روپے دیتی ہوں، میں نے تمہاری کون سی بات نہیں رکھی"۔ اور وہ نہیں معلوم کیا کہتی ہوئی اندر چلی گئیں۔

(۹)

ہائے جوانی دِوانی، تو کیا کچھ نہ کرا لے۔ جیب میں دو سو روپے نقد لئے اور جیب کو ہاتھ سے دابے زرینہ کے مکان کے سامنے گندے نالے کے پُل پر میں اندھیرے میں کھڑا تھا، ہر آدمی کو دیکھ کر چور اُچکّے کا شک ہوتا تھا، کوئی جیب نہ کاٹ لے۔ میں جس کی جوانی خریدنے کے لئے وہاں کھڑا تھا اس کا دروازہ آج بند مِلا۔ برآمدہ اور دروازہ پر خاموشی کا عالم تھا اور اس تاریکی میں سے مایوسی کی لہریں نکل رہی تھیں جو مجھے ٹکرا کر لوٹ جاتیں، لیکن سیلاب کی طرح ہر لہر میرے جسم کے زیادہ حصّہ کو ڈبو دیتی تھی، دھیرے دھیرے پانی میرے گلے تک پہنچ رہا تھا۔ ڈوبتے ہوئے آدمی کی روح کی طرح میری روح پھڑپھڑانے لگی۔ اتنے میں سامنے کے دروازے کا ایک کواڑ کھلا اور میں امید کے خوف سے بھیگے ہوئے آدمی کی طرح کھڑا کھڑا کانپنے لگا۔ وہ آکر برآمدہ میں کھڑی ہو گئی۔ کچھ دیر ساکت کھڑی رہنے کے بعد اس نے اِدھر اُدھر دیکھا اور اندر جاتے ہوئے مجھے ہاتھ سے اشارہ کیا۔ ایک غیر ارادی سکوت سے جس طرح مجرم پھانسی کے تختہ کی طرف بڑھ رہا ہو میں اس کا اشارہ پاکر اسکی طرف جا رہا تھا۔

کمرہ میں داخل ہوتے ہی اس نے چٹخنی چڑھالی، پھر وہ بیچ کے کمرہ سے ہو کر بغل کے کمرہ میں گئی اور بڑے کمرہ میں پاؤں لٹکا کر بیٹھ گئی، سامنے

کی کرسی پر اُس کا اشارہ پاکر میں بیٹھ گیا۔ اسے سنجیدہ دیکھ کر میری زبان بند ہوگئی کچھ دیر خاموش رہنے کے بعد آخرکار کمرہ کی دردناک خاموشی اسی نے توڑی "آپ کیوں روز یہاں تشریف لاتے ہیں؟" یہ سوال سُنتے ہی میری آنکھوں کے نیچے اندھیرا چھا گیا۔ ہچکچاتے اور ڈرتے ہوئے میں نے کچھ کہنا چاہا، میں نے کچھ کہنا چاہا، "میں آپ کو —" لیکن میری بات اس کی ہلکی ہنسی سے کٹ گئی۔ سر اُٹھا کر وہ سامنے دیوار پر آویزاں تصویر کو دیکھنے لگی۔ اس کی آنکھیں تصویر پر جمی تھیں۔ سر جھکائے میں آنکھیں چرا کر اُسکے گلے تک کا حصّہ دیکھ رہا تھا۔ اس سے کہنے کیلئے میں کتنے رومانی مضامین اپنے دل میں نہیں لکھ لایا تھا لیکن اس وقت زبان کھولے نہ کھلتی تھی۔ دھیرے دھیرے اس کمرہ کی خاموشی سے میں گھبرانے لگا۔ یہاں سے نکالا نہ جاؤں۔ آخر اس طرح وہ کب تک میری خاموشی برداشت کرے گی۔ میں یہی بیٹھا سوچ رہا تھا۔ جب مجھے کچھ کرتے نہ بنا تو میں نے جیب سے گٹھری نکال کر رکھ دی۔ اس نے پریشانی کے عالم میں میری طرف دیکھا اور اس کی آنکھیں مجھ سے برابر سوال کر رہی تھیں، آخر یہ کیا ہے، میں نے اس کی ناک کی نتھ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے دیکھا "اس کی قیمت دو سو روپے"۔ یہ کہتے ہوئے میرا دل زور سے دھڑکنے لگا اور میں آگے کچھ اور نہ کہہ سکا۔ اس نے مسکراتے ہوئے گٹھری کھولی، روپے دیکھ کر اُس نے ہنستے ہوئے کہا —

"آپ کو نوٹ نہیں ملے؟" میں بے حد شرمندہ ہوا اور اپنی اُس چھوٹی سمجھ کو کوسنے لگا جس نے زرینہ کو خریدنے کے لئے چاندی کے روپیوں کو کاغذ کے نوٹوں سے زیادہ کارگر سمجھا تھا۔ زرینہ نے شرارت سے میری جیب کی طرف اشارہ کرکے کہا "آپ کے پاس کچھ اور ہے؟" میں نے مجرمانہ انداز سے جیب میں ہاتھ ڈالے کچھ پیسے تھے۔ وہ بھی نکال کر میں نے اسکے سامنے رکھ دئے۔ زرینہ روپے اور پیسے سب ہاتھ میں لیکر بچّوں کی طرح بجانے لگی۔ میں اُسکے سامنے اُلّو بنا بیٹھا مسکرا رہا تھا۔ پھر اس نے ساری مایا میری جیب میں ڈال دی اور ریشمی رومال جس میں وہ کائنات بندھی تھی جھاڑ کر اپنے پاس رکھ لیا، اس رومال میں وہ اپنی اُنگلیاں ڈال کر کھیلنے لگی۔ "رومال میرا ہے، روپے میں نے اپنی طرف سے آپ کو مٹھائی کھانے کے لئے دئے۔" اس نے کہا۔

میرے پیروں کے نیچے سے زمین نکل گئی۔ میں ایسا محسوس کر رہا تھا جیسے ہوا میں کرسی لگائے بیٹھا ہوں — میں سوچ رہا تھا اب کیا کروں؟ لیکن کچھ تو کرنا ہی چاہئے۔ جی میں آیا اپنی پوری کہانی ایک دم [illegible]ہوں — "لیکن میں آپ سے محبت کرتا ہوں — جب سے میں نے آپ کو دیکھا ہے اپنی خوشی کھو بیٹھا ہوں — اگر آپ مجھے اپنا نہیں بنالینگی تو میں کہیں کا نہیں ہونگا۔"

اسکے ہونٹوں کی سُرخی مُسکرائی اور اسکے بیچین چہرہ پر ہنسی کی ایک لکیر ناچ گئی۔ وہ پھر ایک تصویر کی طرف دیکھنے لگی۔ میں اسکی اوپر اُٹھی پتلیوں کی سفیدی کو دیکھ رہا تھا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے اسکی آنکھیں کچھ کہنا چاہتی تھیں۔ میں بھی تصویروں کی طرف دیکھنے لگا۔ دیوار کی لٹکی ہوئی تصویر میں ہوائی جہاز اُڑ رہا تھا سامنے کی سیٹ پر زرینہ پائلٹ کی ٹوپی اور چشمہ لگائے بیٹھی تھی اسکی پیچھے کی سیٹ پر راجسی ٹھاٹھ کے کوئی راجا صاحب بیٹھے تھے، اور ان کے پیچھے دُبلے پتلے سے کوئی صاحب انگریزی لباس میں سجے ہوئے بیٹھے تھے۔

اس نے تصویر کی طرف دیکھتے ہوئے کہا "راجہ صاحب اور انکم ٹیکس کے افسر۔ انہوں نے پچھلے تین سال میں مجھے کوئی دس ہزار روپے دئے ہیں۔ میں ان کی مہربانیوں کے ہاتھ بک چکی ہوں، انہیں لوگوں نے میری نتھ اُتاری
۵۵ تھی۔" اچنبھے میں اسکی نتھ کی طرف دیکھتے ہوئے میں نے شبہ میں کہا "لیکن آپ تو اب بھی —" زرینہ نے تصویر کی طرف دیکھتے ہوئے کہا "ماں کا حکم ہے"۔ ماں کا حکم ہے اور ان لوگوں کو بھی یہ حسین فریب پسند ہے۔" کچھ لمحے ہم دونوں خاموش بیٹھے رہے۔ آخرکار میری پریشانی دیکھ کر اُس نے میرا ہاتھ پکڑ کر مجھے اپنے پہلو میں بٹھا لیا۔ اپنے حُسن کا بوجھ ہتھیلی پر رکھے جانگھ پر جُھکی ہوئی مجھے ترچھی نظروں سے دیکھتے ہوئے اس نے کہا۔ آپ مجھ سے کیا چاہتے ہیں؟ میں اس سوال کے لئے تیار نہیں تھا، لیکن میں نے حوصلہ سے جواب دیا "میں آپ سے محبت کرتا ہوں"۔ ناک پر اُنگلی لیجا کر اس نے ہنسکر کہا "تو آپ بھی اسے اُتارنا چاہتے ہیں؟" اور میرے جواب کا انتظار کئے بغیر وہ میرے پاس سے اُٹھ کر چلی گئی۔

میں چُپ چاپ بیٹھا کمرہ کی ہر چیز کو غور سے دیکھتا رہا کس قرینے سے ہر چیز اپنی جگہ سجی ہوئی تھی۔ کتنا ملائم بچھونا تھا اور کتنا بڑا پلنگ اور پلنگ کے سامنے دو گدّے دار کرسیاں رکھی تھیں۔ پھر اسکے بعد تخت تھا جس پر قالین بچھا تھا۔ تخت پر پڑے ہوئے دو مسند آپس میں کچھ مشورہ کر رہے تھے اسی قالین پر ایک طرف اُگالدان بھی رکھا تھا۔ دروازوں پر موتیوں کا جھلملی دار پردہ

پڑا تھا اور دیواروں پر چاروں طرف بڑی بڑی تصویریں آویزاں تھیں ۔ پھر میری نظر اس مخصوص تصویر پر پڑی جس میں زرینہ ہوائی جہاز چلا رہی تھی۔ زرینہ کے پیچھے ان دو شریف آدمیوں کو دیکھ کر پہلے مجھے ایک عجیب اُلجھن ہوئی اور پھر ترس آیا۔ پلنگ میں سرہانے کی طرف ایک آئینہ جڑا ہوا تھا۔ ذرا پیچھے کھسک کر آئینہ میں اپنا منہ دیکھنا چاہا۔ آئینہ میں میرا چہرہ چوروں کا سا لگا۔ ایک دم میں نے منہ ہٹا لیا جیسے کوئی میرے کانوں میں گا رہا ہو "کھڑ ملکیا دیکھت درپن میں"۔

زرینہ واپس آکر پھر میرے پہلو میں بیٹھ گئی۔ اس کی طرف میں نے دیکھا ناک میں نتھ کی بجائے شربتی رنگ کی نگ جڑی ایک کیل تھی۔ زرینہ کا حُسن اس کیل کے جڑاؤ سے کوئی مدھر راگنی الاپ رہا تھا۔ اس نے میری آنکھوں میں آنکھیں پیوست کرتے ہوئے ہنس کر کہا۔ "آپ یہی چاہتے تھے نا! لیجئے اب آپ والی ہو گئی۔" یہ کہتے ہوئے میرے ہاتھ اپنی چھوٹی ہتھیلیوں میں لیکر سنجیدگی سے بولی۔ "تو آپ مجھ سے محبت کرتے ہیں! لیکن میں محبت کے لئے نہیں بنی ہوں آپ پڑھنے لکھنے والے بھلے گھر کے لڑکے ہیں ——— آج تو خیر اماں نہیں ہیں ——— لیکن آپ میرا کہا مانئے ———" میں ایک عجیب ہیجان میں یکبارگی بول اُٹھا۔ "یہ ناممکن ہے، زرینہ یہ مجھ سے نہ ہو گا۔" میرے منہ سے وہ اپنا نام اس بیباکی سے سن کر مسکرائی۔ "یہ ناممکن ہے! اور اگر میں آپ سے محبت کرتی ہوں؟" میرا سر جھک گیا۔ "اگر آپ کی اسی میں خوشی ہے تو میں آپ کو پیار کرتی ہوں۔ لیکن میں پھر آپ سے کہتی ہوں کہ میں محبت کیلئے نہیں بنی ہوں میں یہاں بکتی ہوں۔" میری نظریں سیدھی اس جہاز پر پڑ گئیں۔ تصویر کی طرف دیکھتے ہوئے اُس نے کہا۔ "یہاں ہر چیز ایک فریب ہے، ایک جھوٹ ہے، وہ نقلی ہوائی جہاز کی تصویر ہے جس میں میری اور میرے چاہنے والوں کی تصویریں بعد میں شامل کر دی گئی ہیں، ان لوگوں نے سب سے زیادہ میری قیمت دی ہے، میں ان کی ملازم ہوں۔" اس کی باتیں سنتے سنتے میں ایک نامعلوم تشویش میں پڑ گیا۔ میرا چہرہ کمھلا گیا اور اندر زبان سوکھ جانے سے دم گھٹنے لگا۔

"میں نے اُس دن آپ کو تھیٹر کے باہر دیکھا تھا اور اس دن سے لگاتار ادھر آتے جاتے دیکھ رہی ہوں، آپ مجھے چاہتے ہیں لیکن یہاں کی ہر چیز دھوکا ہے، فریب ہے، ہر شخص جو یہاں آتا ہے وہ یہ جانتا ہوا آتا ہے لیکن تم کچھ نہیں جانتے۔" اسکے منہ سے "تم" سن کر میرا دل کھل گیا۔ اسکے الفاظ میرے کانوں میں گونج رہے تھے۔ "لیکن اگر اس طرح تم یہاں آتے ہو تو میں تمہیں اپنے ہاتھوں سے برباد نہ ہونے دوں گی۔ میں میری کامیابی بغیر تمہاری مدد کے نہیں ہو سکتی۔" اسکی طرف ایک ٹک دیکھتا ہوا میں اسکی باتیں سُنتا رہا۔ "تم جانتے ہو تم نے میرے اندر ایک طوفان اُٹھا دیا ہے۔ لیکن میں چاہتی ہوں کہ تم مجھ سے وہ نہ چاہو گے جس کے لئے دوسرے یہاں آتے ہیں۔ اسکے بدلے میں وعدہ کرتی ہوں کہ میں تم سے وہ سلوک نہ رکھوں گی جس کے لئے میں یہاں دروازہ کھولے بیٹھی ہوں۔ میں تم سے امید کرتی ہوں کہ تم مجھے وہ نہ سمجھو گے جو سمجھ کر دوسرے یہاں آتے ہیں۔ تم سے مجھے جو زندگی کی ایک نئی جھلک ملی ہے اسے قائم رکھنے میں تم میری مدد کرو اور مجھے امید ہے کہ تم مجھ میں وہی پاؤ گے جس کی تصویر دل میں لیکر تم یہاں آئے تھے۔"

میرا دل خوشی سے ناچ رہا تھا۔ پلنگ پر اسکے ساتھ لیٹا ہوا میں ایسا محسوس کر رہا تھا جیسے بادلوں کی سیج پر سوئے ہوئے ہم دونوں آسمان میں اُڑ رہے ہوں۔ میں شروع سے آخر تک اسی کو دیکھ رہا تھا اور وہ نہ جانے کیا سوچ رہی تھی۔ اتنے میں کوئی باہر سے دروازہ پیٹنے لگا۔ اس نے میری ہمت بندھائی وہ آگے چلی اور میں اسکے پیچھے ہو لیا۔ ڈیوڑھی کی تاریکی میں پہنچ کر اس نے مجھے اپنی باہوں میں کس کر میرے ہونٹھ چوم لئے۔ جس وقت وہ بڑے کمرے کا دروازہ کھول رہی تھی ڈیوڑھی کا ایک پٹ کھول کر میں باہر نکل گیا۔ کوئی صاحب باہر انگریزی کپڑے پہنے سر پر نائٹ کیپ رکھے پتلون میں سے قمیص کا دامن کھینچ کر جلدی جلدی ہوا کر رہے تھے۔ میں ان کے پیچھے سے آہستہ آہستہ باہر نکل گیا اس بیچارے کو اس حالت میں دیکھ کر مجھے وہ دن یاد آیا جب مجھ کو بھی ایک بار اس دروازہ پر پسینہ آنے لگا تھا۔

گھر پہنچ کر میں نے کمرہ کا دروازہ بند کر لیا۔ روپیوں کو بکس کی تہ میں رکھا۔ پھر ڈھیرے سے وہ پانچ روپے کی سونے کی گھڑی نکالی۔ اس نقلی گھڑی میں مجھے وقت دیکھتے ہوئے ہنسی آئی۔ گھڑی لیکر اندر گیا۔ ماں کی ضعیف آنکھیں لالٹین کی روشنی میں اصلی سونا دیکھ کر چمکنے لگیں۔ ماں نے کہا۔ "بیٹا اب تو تم نے خرید ہی لی۔ اگر کہو تو میں اسے اپنے پاس رکھ لوں۔ شاید تم سے کھو جائے۔" میں نے اپنی رضامندی کے ساتھ یہ بھی تاکید کر دی کہ اور کوئی نہ جاننے پائے ہم نے سونے کی گھڑی خریدی ہے۔ ماں کو میری بات پسند آئی۔ اور ان کو خوش دیکھ کر میں اُداس ہو گیا۔

(۱۰)

انگریزی کی عادت ہے "کسی خواہش کو دبانا نہیں چاہئے"۔ لیکن میرا

تجربہ یہ ہوا کہ اپنی خواہش کے سامنے ایک بار سر جُھکا دینے سے معاملہ حل نہ ہوا۔ میری روح کی یہ پیاس بار بار بُجھ کر بھی نہ بُجھ سکی۔ زرینہ کی تنبیہ پر بھی اسکے یہاں بار بار جانے کو جی کرتا تھا جس طرح شرابی کو جب شراب نہیں میسّر ہوتی تو وہ بھٹی کے دروازے پر جاکر وہاں کی ہوا پی کر مسرور ہو آتا ہے۔ اسی طرح میں زرینہ کے مکان کے گرد چکّر لگا کر اپنا جی بہلا آتا تھا۔

لیکن اس دن پھر دل نے میرے اوپر قابو پالیا۔ شام کا وقت تھا بیچ کے بڑے کمرے میں روشنی نہیں جل رہی تھی۔ میں چُپکے سے اندر جاکر کونے میں کُرسی پر بیٹھ گیا۔ میرے سامنے بغل کے کمرہ میں، تخت پر کوئی آدمی ایک موٹے تکیہ پر مُنہ کے بل پڑا ہوا تھا۔ اسکے سامنے ایک گلاس میں شراب رکھی تھی جس میں سوڈے کے بُلبُلے اُٹھ رہے تھے، شراب کی بوتل اور دو سوڈے کی بوتلیں سامنے تھیں۔ گلاس میں برف کا ٹکڑا گل کر چھوٹا ہو گیا تھا۔ اُگالدان کے اوپر پان کی بھدّی پیک پڑی تھی۔ اس آدمی کے بال ماتھے پر بکھرے تھے، مُنہ لال ہو گیا تھا اور آنکھیں چڑھی ہوئی تھیں۔ گلاس پر ہاتھ رکھے وہ مُنہ کے بل تکیے پر پڑا تھا۔ میں نے ذرا جُھک کر دیکھا، موتیوں کی جھلملی کے پیچھے زرینہ پلنگ پر پیر لٹکائے بیٹھی تھی۔ اسکے ہاتھ میں بھی گلاس تھا اور آنکھیں باہر نکلی پڑ رہی تھیں وہ ٹکٹکی لگائے شرابی کی طرف دیکھ رہی تھی۔

میں اپنی آنکھوں سے یہ کیا دیکھ رہا ہوں! زرینہ شرابی!! وہی زرینہ جو میری سیدھی سادی زندگی کی اکیلی رہبر ہے!!! میں بیٹھا سوچتا رہا اور جب سوچ نہ سکا تو صرف دیکھتا رہا۔ شرابی نے خمار سے جاگ کر آنکھیں اُٹھا کر زرینہ کی طرف دیکھا، میں نے اسے پہچاننے کی کوشش کی۔ نہ راجہ صاحب نہ انکم ٹیکس کے افسر۔ پھر آخر یہ تیسرا آدمی کون؟ کیا بہت سے ایسے بدمعاشوں کی گزر زرینہ کے یہاں ہے؟ میں نے پھر سوچنے کی کوشش کی۔ اتنے میں زرینہ اُس کی آنکھوں کا اشارہ پاکر اُٹھی اور بوتل سے شراب اس کے گلاس میں اُنڈیلنے لگی، اسکے ضد کرنے پر تھوڑی شراب اپنے گلاس میں بھی ڈال لی اور پھر اپنی جگہ جاکر بیٹھ گئی۔ شرابی پاگلوں کی طرح ہنسنے لگا۔ زرینہ کو اس نے اپنے پاس بیٹھنے کی دعوت دی اور پھر اپنے گلاس کی شراب زرینہ کے اوپر پھینکنے کے لئے گلاس اُٹھایا، زرینہ ہنستی ہوئی اسکے سرہانے پاس جاکر بیٹھ گئی۔

اب میں صرف زرینہ کو دیکھ سکتا تھا۔ شرابی زرینہ کا ہاتھ پکڑ کر اسکی اُنگلیاں توڑ رہا تھا۔ زرینہ ہنستی ہوئی اُنگلیاں چھڑا کر اسکے سر پر ہاتھ پھیرنے لگی

اتنی ہمدردی شرابی کے ساتھ! اتنی مہربانی اسکے اوپر! میرا احساس زور زور سے میرے کانوں میں چیخ رہا تھا۔ پھٹے ہوئے موٹے گلے سے شرابی بڑبڑا رہا تھا۔

پیئے جا اور پیئے جا

زرینہ نے اس کو اپنے گلے سے گانا بنا دیا۔

بوتل اُٹھا، کاگ اُڑا

شرابی نے گانے کو جاری رکھا،

جتنا پی سکتا ہے پی لے    ارے زندگی میں اور دو دن جی لے

زرینہ نے ایک گھونٹ میں اپنا گلاس خالی کر دیا اور جھوم جھوم کر گانے لگی

عاقبت کی باتیں جانے کوئی کیا    خیر جو ہوگا دیکھا جائے گا

شرابی نے ٹٹول کر اپنا بایاں ہاتھ زرینہ کی جانگ پر رکھا اور دوسرے ہاتھ سے گلاس خالی کر دیا۔ زرینہ نے جتنی شراب بچ رہی تھی شرابی کے گلاس میں اُنڈیل دی اور جُھک کر خالی بوتلیں تخت کے نیچے رکھنے لگی۔ شرابی نے اسکی جانگھ میں اُنگلیاں گڑاتے ہوئے دوسرے گلاس کو بھی خالی کر کے اُسے تخت پر اُلٹ دیا۔ میں نیم بیہوشی میں شرابی کو اُنگلیاں زرینہ کی جانگھ میں گڑاتے دیکھ رہا تھا۔ میری گرم آہ بول اُٹھی۔ وہی جانگھیں! ۵۷

معلوم نہیں اس حالت میں کب تک پڑا رہا۔ میری آنکھیں بند تھیں اور اس کا احساس نہیں ہے میں سویا جاگ رہا تھا۔ یکا یک کسی نے میرا ہاتھ پکڑ کر ہلایا اور میری آنکھیں کُھل گئیں۔ میرے سامنے زرینہ کھڑی تھی۔ شرابی مُنہ کے بل تخت پر پڑا پڑا سو گیا تھا۔ اور اسکے مُنہ سے سُرخ رال ٹپک کر تکیہ پر بہہ رہی تھی۔ زرینہ کے اشارہ پر میں اسکے پیچھے پیچھے ہو لیا۔ وہ مجھے کوٹھے پر اپنے کمرہ میں لے گئی۔ وہ اپنی چارپائی پر پڑ گئی۔ تھکا اور اُکسایا میں بھی اسکی بغل میں لیٹا رہا۔ کچھ دیر چُپ چاپ ہم دونوں اسی حالت میں پڑے رہے۔ پھر کوئی کمرہ میں داخل ہوا۔ زرینہ چونک کر اُٹھ بیٹھی، میں نے سر اُٹھا کر دیکھا زرینہ کی بڑی بہن تھی۔ اُلٹے پاؤں کمرہ سے باہر جا رہی تھی۔ زرینہ کچھ سوچتی ہوئی پلنگ پر کچھ دیر پاؤں لٹکائے بیٹھی رہی۔ میں اپنی جگہ پڑا رہا۔ اتنے میں زرینہ کی ماں کی آواز کمرہ کے باہر سُنائی دی "کیوں زرینہ یہ کیا ہو رہا ہے؟" اس سوال کے بعد اس کی آواز اور سخت ہو گئی "تیری جیسی کئی زرینہ میں پیدا کر کے بیٹھی ہوں — چلی ہے عشق کرنے! سارے شہر کے لونڈوں کا کیا یہ کوئی ٹھکانا ہے!" زرینہ اُٹھ کر کھڑی ہو گئی تھی اور میں دھیرے دھیرے کھسک کر اُٹھنے کی کوشش کر رہا تھا۔ زرینہ کی ماں

کی آواز اندر کے برآمدہ میں غائب ہوگئی۔ میری خودی کو بڑی زبردست ٹھیس لگی تھی زرینہ کی آنکھوں کے آگے میری سخت بے عزّتی ہوئی۔ زرینہ کے پیچھے پیچھے میں بھی کمرہ کے باہر نکلا، نیچے برآمدہ میں پہنچکر اس نے دھیرے سے کہا " جاؤ میں لکھوں گی۔" اور میں چور کی طرح وہاں سے بھاگتا ہوا گھر آرہا تھا۔

(۱۱)

سکنڈ کلاس ڈبّہ میں ہم بیٹھے تھے۔ ان کے اور میرے سوا ڈبّے میں اور کوئی نہیں تھا۔ میرے ہی برتھ پر وہ دوسری طرف بیٹھی تھیں لیکن داہنے رُخ پر ساری کا پلّہ اس طرح پڑ رہا تھا کہ میں انہیں دیکھ سکتا تھا۔ گاڑی چلنے پر میرے دل میں جو پہلی خواہش پیدا ہوئی وہ تھی ان کو دیکھنے کی۔ ویسے تو انکی خوبصورتی کی تعریف دُوسروں کے مُنہ سے میں نے بہت کچھ سُنی تھی لیکن آج تو میں اپنی ہی آنکھوں کا اعتبار کرسکتا تھا۔ مجھے اس کا بھی خیال تھا کہ گھر سے جُدا ہونے کا انہیں بڑا رنج ہے۔ دیکھنے سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ بیٹھی بیٹھی خاموش آنسو بہا رہی ہیں اس لئے ان کا رنج دور کرنے اور اپنے دل کی پیاس بجھانے کی غرض سے میں نے ان کے کندھے پر ہلکے سے ہاتھ رکھنا چاہا۔ حالانکہ سماج نے قانون
58 کی زنجیروں میں باندھ کر انہیں میرے حوالہ کر دیا تھا۔ لیکن پھر بھی ایک انجان عورت پر جس کی صورت سے بھی میں آشنا نہ تھا ہاتھ رکھتے ہوئے مجھے ڈر لگا۔
ایک مرتبہ ان کو چھونا چاہا لیکن ہاتھ کانپ کر رہ گیا۔ دوبارہ ہمّت کر کے میں نے مُسکراتے ہوئے ان کے کاندھے پر ہاتھ رکھ ہی دیا۔ وہ ڈر اور لجّا سے میرے غیر مانوس ہاتھ کے بوجھ کے نیچے دبی جا رہی تھیں۔ پھر بھی انہوں نے میری طرف نہیں دیکھا، میں نے انہیں اپنے پاس کھینچنا چاہا۔ لیکن جب کامیابی نہیں ہوئی تو میں نے جُھک کر ان کی ٹھوڑی پکڑ کر شرارت سے کہا۔ " مجھ سے بھی کیا شرم! تم تو اب میری ہو۔" یہ کہتے وقت میں نے اپنی بھوکی اور امیدوں سے بھری آنکھوں سے انہیں دیکھا۔ کلیجہ دھک سے رہ گیا۔ یہ کیا! زرینہ! وہی آنکھیں، وہی صورت وہی معصوم ادائیں لیکن زرینہ کی وہ مسکراہٹ نہ تھی! نہیں زرینہ نہیں، یہ میری دھرم پتنی ہیں۔ میرے ضمیر کی آواز آئی۔" میں اپنے شاعر دل کو کوسنے لگا۔ جو ہر پیکر حُسن میں زرینہ کو ڈھونڈھتا تھا۔ میں نے سوچا یہ تو میری بیوی ہے، ہندو گھر کی نئی دُلہن ہے۔ پتی کے سامنے کیسے مسکرا سکتی ہے۔ وہ نیچی نگاہوں سے کسی دوسری طرف دیکھ رہی تھیں۔ وہ حسین چہرہ، وہ رنگ کا نکھار، ماتھے کا سیندور، کانوں اور گلے میں جھومتے جھلکتے سونے اور نگوں کے جڑاؤ گہنے! باریک ریشمی ساری میں سے ان کا حُسن جھانک رہا تھا۔ ایسی حسین معصومیّت بھی میں نے کم دیکھی۔

میں پلنگ پر لیٹا ہوا خیالوں میں کھویا ہوا تھا۔ سگریٹ کے دھوئیں سے ہوا میں محل بنا رہا تھا اور اس محل میں اپنی نئی بیوی کو دیکھنا چاہتا تھا لیکن ہر بار اس میں زرینہ ہی نظر آتی، اور میں جھنجھلا کر دھوئیں کے محل کو ہاتھ سے مار کر بار بار بگاڑ دیتا۔ اتنے میں میں نے محسوس کیا میرے سرہانے کوئی کھڑا ہے پلٹ کر میں نے دیکھا۔ میری بیوی چاندی کی طشتری میں پان الائچی لئے کھڑی ہیں میں نے اپنے تکیہ کے نیچے ہاتھ ڈالا اور اپنی بھابی کی تاکید کے مطابق گنّی نکالکر طشتری میں رکھ دی۔ زرینہ پھر مجھے یاد آئی۔ جب میں نے دیکھا وہ خاموش کھڑی ہے تو میں نے دو گلوریاں خود لیکر کھالیں۔ اچانک مجھے اس مسافر کا خیال آیا جسے میں نے ایک بار تھک کر کہیں کسی پیڑ کے نیچے بیٹھ کر اپنے ہاتھوں سے اپنے پاؤں دباتے دیکھا تھا لیکن میری بیوی کے چہرہ کا رنگ نہیں بدلا۔ انہوں نے طشتری اُٹھا کر میز پر رکھ دی۔ طشتری میں گنّی دیکھ کر کمبخت زرینہ کا خیال مجھے بُری طرح ستانے لگا۔

صبح کے آفتاب کی نرم اور رنگین کرنیں جنگلے سے گزر کر میرے پلنگ پر پڑ رہی تھیں۔ میں چپکے سے اُٹھ کر بیٹھ گیا، سورج کی لمبی لمبی کرنوں کی روشنی میں میری بیوی کی کلائی۔ گلے اور کان کے گہنے دمک رہے تھے۔ وہ ابتک سوئی ہوئی تھیں۔ میں نے ان کی طرف دیکھا۔ گہنوں اور ساڑی سے لیکر ان کی پیشانی تک کی ہر چیز مجھے زرد دکھائی دے رہی تھی۔ میری آخری شاعرانہ اُمنگیں اصلیت کی دُنیا میں پیلے سونے اور رپہلی صورت سے مس ہو کر خودکشی کر رہی تھیں۔ انکی سانس کی حرکت سے ہار کی کمانی دار تتلیاں کانپ رہی تھیں۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ سورج کی کرنوں نے تتلیوں میں جان ڈال دی تھی اور وہ ابھی رنگین کرنوں کے بل کھاتی ہوئی اُڑ جائینگی۔ صبح کی ٹھنڈی ہوا کمرہ میں آرہی تھی جس سے میری بیوی کے رخسار پر بکھرے ہوئے بال ہلکے ہلکے اُڑ رہے تھے۔ میں نے غور سے دیکھا جس تتلی کے کمانی دار پنکھ رات ٹوٹ گئے تھے وہی تتلی بے حس پڑی تھی۔

لیکن میرے لئے شادی بھی اپنے ساتھ راحت نہ لائی۔ میرے دل میں زرینہ کی طرف سے نفرت روز بروز بڑھتی جا رہی تھی مگر اس کا خیال دل سے نہ جاتا تھا۔ اسکی یاد آتے ہی میرا غصّہ بڑھ جاتا اور میری بیوی جو اب مجھ سے دھیرے دھیرے ہل مل گئی تھیں میرے منٹ منٹ پر احساس کے تغیرات سے ایک قدم آگے بڑھ کر دو قدم پیچھے ہٹ جاتی تھیں۔

اسی سلسلے میں ایک روز ڈاک کے ذریعہ ایک قیمتی ساری میری بیوی کے واسطے شادی کے تحفہ میں آئی۔ پارسل پر بھیجنے والے کا نام نہیں تھا۔ صرف یہی لکھا تھا "ایک دوست کی طرف سے" میں نے پیسے والوں کو گمنام خیرات کرتے سُنا تھا لیکن یہ گمنام تحفے بھیجنے کا طریقہ اپنی جگہ پر ایک ہی تھا اور مجھے بہت پسند آیا۔ اگرچہ حیرت ہوئی تو اس بات سے کہ وہ گمنام طریقہ سے میری زندگی میں پھر کیوں داخل ہوئی۔

باغوں میں جب پھول کھلنے لگتے ہیں تو بسنت کا چھپ کر آنا بھی سب پر ظاہر ہو جاتا ہے۔ مجھے نہیں معلوم تھا کہ میرا راز اوروں کو بھی معلوم تھا میں اپنی لاعلمی میں اپنی شادی کو صرف ایک اتفاق یا سانحہ سمجھتا تھا۔ ایک دن صبح کو ٹہل کر واپس ہوا تو دیکھا کہ میز کے پاس کپڑا جلا پڑا ہے، پوچھنے پر بیوی نے غصہ میں بتایا، خود انہوں نے وہ ساری جلادی تھی۔ دو سو روپے کے تحفے کی جلی ہوئی سیاہی نے میری آنکھوں میں جلن پیدا کر دی، ولائتی کپڑے جلائے جانے کے دنوں کے مناظر میری آنکھوں کے سامنے پھر گئے۔ میں سوچنے لگا یہ بھی بائیکاٹ کا کیا قیمتی طریقہ ہے۔ لیکن زرینہ کی بات ان سے کہی کس نے؟ اپنی بھابی کا خیال آیا، میرا دماغ چکرانے لگا۔ ایک دم جی چاہا کہ سامنے جو عورت کھڑی تھی اس کا گلا گھونٹ دوں۔ لیکن وہ میری بیوی تھیں۔

(۱۲)

شہر سے دو میل کی دوری پر اک پارک ہے۔ جب سے دُنیا کے جنجال سے دور جا کر وقت گزارنے کی میری عادت پڑی اسی وقت سے میں اس پارک سے مانوس ہوں، شہر کی بھیڑ بھاڑ اور گندگی سے بہت دور سول لائنس کی امیری کی بو سے ذرا بچکر، دریا سے تھوڑی دور یہ پارک کئی میل کی لمبائی چوڑائی میں پھیلا ہوا تھا۔ میں نے یہی ایک پارک پایا جس میں آدمی عام طور پر بہت کم ملتے تھے۔ اس سے پہلے میں یہاں صبح کے وقت آیا ہوں، شام کو آیا ہوں اور رات کو بھی۔ لیکن اس رات کو نو بجے وہاں ہونا مجھے عجیب معلوم ہو رہا تھا۔ ہلکی چاندنی پارک کی ہری گھاس اور پھولوں پر سوگئی تھی۔ بڑے بڑے درخت اپنی مبہم خاموشی میں چپ چاپ کھڑے تھے۔

ہر طرف سناٹا چھایا ہوا تھا، میں راستہ کے کنارے بڑی بڑی گھاس میں جو لوہے کی کرسی رکھی تھی اس پر قریب آدھ گھنٹہ سے چپ چاپ بیٹھا تھا میرے سر کے اوپر سیمر کا ایک بڑا پیڑ کھڑا تھا، ہر دم اسکے بڑے لال لال پھول زمین پر پٹ پٹ گرتے تھے۔ جب کوئی پھول گرتا تو میری نظر اسکی طرف جاتی تھی آسمان سے زمین پر گر کر وہ اپنے زوال کی سُرخ کہانی سُناتا ہی ہوتا کہ اتنے میں دوسرا پھول پٹ سے زمین پر گر پڑتا۔ ہر پھول کے گرنے میں کم سے کم دو آوازیں ہوتیں۔ ایک کسی ڈال سے ٹکرانے کی اور دوسری زمین پر گرنے کی۔ سیمر کے بھاری پھولوں کے گرنے کی منحوس آوازوں میں گھرا ہوا کرسی پر بیٹھا تھا۔

کرسی پر بیٹھا بیٹھا جب میں اپنے خیالوں میں کھو جاتا تو کوئی سیمر کا پھول زمین پر گر کر مجھے جگا دیتا۔ میں سمجھتا زرینہ آگئی۔ کتنی ہی بار اسی جگہ زرینہ مجھ سے ملی تھی۔ جب سے میں نے اسکے گھر جانا چھوڑا تھا وہ مجھ سے یہیں ملتی تھی، آج مجھے اسکی آخری ملاقات یاد آرہی تھی۔ میرے سر پر ہاتھ پھیرتے ہوئے اس نے اُداسی سے مسکرا کر مجھ سے شادی کرنے سے انکار کر دیا تھا۔ اُس وقت میری شادی کی بات چیت گھر پر ہو رہی تھی۔ اس سے میرے اندر ایک نئی خواہش پیدا ہو گئی تھی، میں اسکے تصوّر سے ناچ اُٹھا۔

زرینہ میری ہو جائیگی۔ میں خوشی سے پھولا ہوا زرینہ سے یہاں ملنے آیا زرینہ کو شام کو کہیں گانے کیلئے جانا تھا۔ وہ اکثر ایسے موقعوں پر مجھ سے یہاں ملنے کا ارادہ کر لیتی تھی۔ زرینہ مجھ سے دور ہی تھی کہ اس کی زری کی ساری کا عکس میری آنکھوں کی پُتلیوں میں جھلکنے لگا۔ زرینہ آکر تھکی ہوئی میری بغل میں اسی کرسی پر بیٹھ گئی۔ اس کا چہرہ مجھے باسی پھول جیسا لگا، شادی کی بات سُن کر وہ اُداس ہنسی ہنسنے لگی۔ میں اس بات کو لاکھ طرح سے اُٹھاتا اور ہر طرح سے التجا کرتا تھا لیکن وہ میری بات ٹالتی ہی گئی۔ جب مجھے غصہ آنے لگا تو اس نے میرے سر پر ہاتھ پھیر کر میرا غصہ ٹھنڈا کرتے ہوئے کہا "شادی کرلو میں بھی بہو دیکھنے آؤں گی۔"

میرا غصہ بڑھنے لگا۔ کرسی سے اُٹھ کر اپنے دونوں ہاتھ کمر پر باندھ کر ٹہلنے لگا۔ میں بار بار یہی سوچ رہا تھا۔ اسی نے میری شادی کرائی اور میری ........ زندگی برباد کی۔ میرا ماتھا گرم ہو گیا تھا۔ اندر سے بغاوت کا ایک طوفان اُمڈ آرہا تھا۔ ایک بھاری پھول پٹ سے زمین پر گرا۔ میں نے گھوم کر دیکھا۔ وہ پھول نہیں تھا۔ زرینہ آرہی تھی۔ میں اس کو دیکھ کر کرسی پر بیٹھ گیا۔ اس نے نزدیک آکر کہا "میں نے کہا آداب عرض"۔ میں نے جواب دیا "آداب عرض"۔ کرسی پر بیٹھتے ہوئے اس نے کہا "کہئے خیریت تو ہے، بہت دنوں بعد ملے۔" "آپ کی مہربانی"۔ "کیوں خیریت تو ہے

کچھ روٹھے سے لگ رہے ہو۔ ہو نے کچھ کہا تو نہیں؟" ——— "سب آپ کی مہربانی ہے" ——— "کیوں کیا بات ہے کچھ کہو تو سہی ——— جب سے شادی ہوئی تم ملنے بھی نہیں، خود سوچا چلو آج مل آؤں" ———

"اچھا سوچا میں بھی ملنے ہی والا تھا" ——— "لیکن کچھ کہو تو کیوں ایسی روکھی روکھی باتیں کر رہے ہو؟ میرا جی گھبرا رہا ہے، میں تو خوشی خوشی ملنے آئی سوچا بہت دنوں بعد تم سے ملاقات ہوگی۔ تم سے باتیں کر کے جی بہلاؤں گی اور ایک تم ہو کہ روٹھے بیٹھے ہو" ——— "زرینہ! جو کچھ تم نے کہا میں نے کیا، اسی کا نتیجہ ہے کہ آج میں کہیں کا نہ رہا۔ میں ناراض نہیں ہوں، میرا اپنا کون ہے جس سے میں ناراض ہونگا" ——— "کیا ہو سے" ———؟

"ہو ہو مت کرو، اگر تم چاہتی ہو کہ میں یہاں بیٹھا رہوں۔ جب سے ساری جلائی گئی میں نے اس کی شکل . . . . . . . ." ——— "ساری جلائی گئی" ——— "جی ہاں۔ وہ ساری جو تم نے بھیجی تھی جل کر خاک ہو چکی۔ لیکن اسے چھوڑو، اس وقت میرے تن بدن میں آگ لگی ہوئی ہے میں خود جلا جا رہا ہوں اور اگر تم مجھ کو اس آگ سے نکالنا چاہتی تو میری مدد کرو"



پریشانی کے عالم میں زرینہ کے ہونٹ کھلے ہوئے تھے، سر اوپر اٹھائے میری طرف دیکھ رہی تھی" ——— "نہیں تو مجھے تم سے رخصت ہونا پڑیگا"۔ یہ کہکر میں اُٹھ کر کھڑا ہو گیا اور ٹہلنے لگا۔ وہ سر جھکائے بیٹھی رہی اور کچھ عرصہ تک ہم لوگ خاموش رہے، صرف پھولوں کے گرنے کی آواز ہو رہی تھی۔

زرینہ نے سنجیدگی سے کہا ——— "بیٹھ جاؤ۔ مجھ سے بھول ہوئی جو میں نے تم سے شادی کرنے کے لئے کہا ——— میری بھول تھی کہ اس رات کو تم کو اندھیری سڑک پر سے اپنے مکان میں بلایا اور یہ بھی بھول تھی کہ انہوں نے وہ ساری جلا دی۔ لیکن سب سے بڑی بھول یہ ہے تمہاری جو ان کی شکایت لیکر تم میرے پاس آئے ہو۔ میں کیا کر سکتی ہوں، اگر میں معافی بھی مانگ لوں تو معاملہ حل نہ ہو جائیگا۔ میں نے تمہارے راستہ میں آکر غلطی کی" ——— "یہ مجھے سمجھنے کے لئے چھوڑ دو" ——— "نہیں مجھی کو سمجھنا چاہیئے" ——— "مجھے کیا حق تھا کہ اپنی اچھی یا بری زندگی سے نکل کر تمہاری زندگی کی ہریالی پر تفریح کرنے آئی۔ خوش تھی میں اپنی زندگی میں" ——— "زرینہ! جھوٹ مت بولو۔ تم خوش نہیں تھیں" ——— "یہ تمہیں کیسے معلوم، میں آج سے زیادہ خوش تھی" ——— "اُن شرابیوں اور بدمعاشوں کے ساتھ" ——— "ہاں! لیکن آج دو انسانوں کے رنج کی وجہ بنکر خوش نہیں ہوں، میں گندگی میں رہتی تھی اور وہی میری خوشی تھی۔ بگڑے ہوئے میرے پاس آتے تھے، میں اور بگاڑتی یا بناتی تھی، اسی لئے وہ میرے پاس آتے تھے۔ وہی میری زندگی کی تفریح تھی۔ اسی کیلئے سماج نے ہم کو شہر کے کنارے اس محلے میں بٹھا دیا تھا۔ جن کو دنیا میں کوئی بھی خوش نہیں کر سکتا، وہ مجھ میں راحت ڈھونڈنے آتے تھے جنکا سنسار میں کوئی نہیں ہوتا وہ مجھے اپنا پاتے۔ میں اس آتی جاتی اور بنتی بگڑتی دنیا میں رہ کر خوش تھی، سُکھی تھی" ——— "شراب پی کر؟" ——— "ہاں شراب پی کر۔ وہی شراب جس سے تمہیں نفرت ہے، وہی شراب جو تم کو میں نے نہیں پلائی، شراب پینا اور اس زندگی میں رہنا مجھے پسند تھا۔ لیکن میرے دل میں ایک ایسا کونا تھا جس کو میں جیت نہ پائی۔ اپنے من کے اسی جھروکے سے میں نے تمہیں دیکھا۔ میں تم پر فریفتہ ہو گئی" ——— "اور میری شادی کرا دی" ——— "وہ میری ہار تھی اور تمہارا شادی کر لینا میری جیت ہے، اپنے آنسوؤں کا ہار تمہارے گلے میں ڈال کر میں نے کہا جاؤ شادی کر لو۔ میرے آنسو ہی میری محبت کی یادگار تھے اپنی خود غرضی پر میں نے تم کو قربان نہیں کیا۔ لیکن تم مجھ سے بہت امیدیں کرنے لگے جس کا نتیجہ ہے کہ آج تم اس طرح مجھے ملامت کر رہے ہو"۔

اس کی باتیں سنتے سنتے میں اُٹھ کر ٹہلنے لگا "تم سے اپنی زندگی کو سُکھی بنانے کی کوشش کرنا میری بھول تھی۔ میں نہیں سوچ سکتی تھی کہ اس دنیا میں کسی کا سُکھ کم کر کے ہی ہم سُکھی ہو سکتے ہیں۔ بیٹھ جاؤ کھڑے کیوں ہو"

میں نے بیٹھتے ہوئے کہا "یہ سوچ رہا تھا بہت دیر ہو رہی ہے"

زرینہ ایک دم رُک کر بولی "ہاں چلو چلتی ہوں۔ میں تم سے محبت کرتی تھی اس لئے میں نے تمہارا بُرا نہیں چاہا (پارک کے کسی کونے سے لومڑی کے رونے کی آواز آنے لگی) مجھے امید ہے تم مجھے سمجھنے کی کوشش کرو گے (لومڑی زور زور سے رو رہی تھی) ایک شخص دو انسانوں کو آج سُکھی نہیں بنا سکتا وہ چاہے میں ہوں یا تم۔ مجھے امید ہے تم مجھے غلط نہیں سمجھو گے" (ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے لومڑی روتی ہوئی میری طرف بڑھتی آرہی تھی) میں چلتے چلتے رُک گیا اور مُڑ کر اس سے کہا "زرینہ! ——— (وہ لومڑی بالکل میرے پیچھے آکر رونے لگی) ——— اس نے میرے کندھے پر ہاتھ رکھ کر کہا "بھول جاؤ جو کچھ ہوا"۔

(۱۳)

سات سال بعد ــــــ

اب میں دو بچوں کا باپ ہوں، کھاتا پیتا آدمی ہوں، اپنے بچوں کو پیار اور بیوی کی عزت کرتا ہوں کسی چیز کی کمی نہیں محسوس کرتا۔ ویسے تو موجودہ زندگی ایسی ہے کہ آج کی دُنیا میں کوئی بھی یہ نہیں کہہ سکتا کہ اسکے پاس سب کچھ ہے۔

کسی چیز کے بارے میں اُسے الگ کر کے نہیں سوچا جا سکتا ہے۔ ہر چیز دوسری چیزوں کے مقابلہ میں ہم کو چھوٹی یا بڑی معلوم ہوتی ہے۔ میں اپنے بارے میں بھی اپنے سے بڑوں اور چھوٹوں کو دماغ میں رکھے بغیر کیسے سوچ سکتا ہوں۔ اور اس زمانہ میں تو ہر آدمی کو یہ شکایت ہے کہ اسے زندگی سے اتنا نہیں ملا جتنا وہ سمجھتا ہے اسے ملنا چاہئے تھا اور میں تو خود اسی اعتقاد کے بل پر جیتا ہوں اور مشقت کرتا ہوں کہ کل کی دُنیا میرا احسان مانے گی ــ

زندہ ہر ایک چیز ہے کوشش ناتمام سے

یہی میرا نظریہ ہے اور یہی میرا فلسفہ۔ یہ دوسری بات ہوئی کہ آئے دن ہماری خواہشات پوری نہیں ہوتیں۔ ہر ایک آج کو منوّر اور کل کی روشنی میں دیکھ کر خود کو تسکین دیتا ہوں۔ اگر دُنیا ہم کو ایسی نہیں ملتی جس طرح کہ ہم نے ایک خیالی تصویر بنا رکھی ہے تو اسکی یہ وجہ ہے کہ شروع ہی سے ہم دو دُنیاؤں میں رہتے ہیں۔ ایک وہ دُنیا جس کو میں نے کتابوں میں پڑھا اور جس کی بنا پر دماغ میں ایک نئی دُنیا کے نقش بنائے۔ وہ دُنیا میرے دماغ کی ہے اور دوسری دُنیا میری آنکھوں کے سامنے ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ ان دونوں میں بڑا فرق ہے، لیکن میں اس سے ہراساں نہیں ہوتا کیونکہ میں سوچتا ہوں کہ اسی فرق کی بنا پر انسان کی مسلسل ترقی کا مدار ہے۔

خیر تو میں یہ کہہ رہا تھا کہ نسبتاً میں اپنے کو سُکھی سمجھتا ہوں۔ چھوٹے پیمانے پر میری ضرورتیں پوری ہو جاتی ہیں، میری ازدواجی زندگی سُکھی ہے اپنے بال بچوں میں اپنے آپ کو خوش پاتا ہوں، اسکے علاوہ مجھ میں اوروں کے مقابلہ میں ایک طرح کی برتری کا احساس بھی ہے۔ مجھے کبھی کبھی ایسا معلوم ہوتا ہے کہ میری جڑیں آم، املی، پیپل یا برگد کے درختوں کی طرح زندگی میں نیچے تک گئی ہیں۔ دوسرے مجھے گملوں میں لگے ہوئے پودوں کی طرح نظر آتے ہیں۔ کبھی کبھی مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بس ایک دھکا لگا اور وہ اپنے گملوں سمیت زمین پر ڈھلک جائیں گے۔

میں شام کو اپنے برآمدہ میں آرام کرسی پر بیٹھا ہوا کچھ سوچ رہا تھا۔ سامنے سڑک پر کوئی تانگہ رُکا۔ ایک ادھیڑ عمر کی تندرست بھرے بدن کی عورت سفید ساڑی پہنے تانگہ سے اُترنے لگی۔ اسکے ماتھے پر گھونگھریالے بالوں کے دو گُچھے دونوں طرف لٹکے ہوئے اس عورت کے بیتے ہوئے حُسن کی کہانی سُنا رہے تھے۔ اس نئے محلے میں ہر آدمی راستہ بھولا ہوا آتا ہے۔ میں سوچنے لگا ضرور شریمتی جی کسی کا مکان پوچھنا چاہتی ہیں۔ وہ میرے برآمدہ میں آگئیں حالانکہ میں ان سے واقف نہیں تھا۔ لیکن ان کی نسوانیت کے احترام میں مجھے کرسی چھوڑ کر اُٹھ جانا پڑا۔ انہوں نے ہاتھ جوڑ کر مجھے نمستے کیا، میں نے بھی غیر ارادی طور پر جواب میں ہاتھ جوڑے۔ وہ مسکرا اٹھیں۔ میرا دل چیخ اُٹھا، یہ کیا! زرینہ!! میں نے اسے پہچانا اور گھبرایا ہوا اِدھر اُدھر دیکھنے لگا، کوئی دیکھ تو نہیں رہا ہے اُنکے ساتھ بڑے کمرے میں آیا۔ فوراً بیوی کا خیال ہوا۔ لیکن وہ ان دنوں اپنے گھر گئی ہوئی تھیں، وہاں بھی مجھے چین نہ ملا۔ ان کے ساتھ ساتھ کانپتی ہوئی ٹانگوں سے سیڑھیوں پر چڑھنے لگا۔ میں ایسی قیمتی چیز پا گیا تھا کہ اسے چھپانے کی کوئی جگہ نہیں مل رہی تھی، جیسے کُتا روٹی کا ٹکڑا پا کر کوئی کونا تاک کر بھاگتا ہے۔

۲۱ اوپر کے کمرہ میں آکر میں نے ان سے کرسی پر بیٹھنے کے لئے کہا۔ ریڈیو دیکھ کر وہ مسکرائیں۔ میں نے پوچھا "آپ ہنسیں کیوں؟"۔ زرینہ نے مسکراتے ہوئے جواب دیا۔ "یوں ہی"۔ میں نے پوچھا "کہیئے آپ مزے میں ہیں"۔ "آپ کی مہربانی" ــــ "اِدھر کیسے آنا ہوا" ــــ "بنارس تک ایک بیڑے کے سلسلے میں آئی تھی۔ سوچا آپ سے بھی مل لوں"۔ میں نے تعجب سے پوچھا ــــ "لیکن میرا پتہ؟" انہوں نے ریڈیو کی طرف مسکراتے ہوئے دیکھا اور بولیں۔ "میں نے ریڈیو سُنا تھا"۔ میں تعجب سے ان کی طرف دیکھتا رہ گیا۔ ذرا سوچنے پر خیال آیا۔ شرم سے میرا سر جُھک گیا۔ بہت دن ہوئے ریڈیو والوں کو میں نے خط لکھا تھا۔ ریڈیو پروگرام کے بارے میں زرینہ کے گانے کی تعریف کرتے ہوئے میں نے صلاح دی تھی کہ انہیں اکثر گانے کے واسطے بلایا جائے" ــــ "لیکن وہ چٹھی آپ کو کیسے ملی؟" ــــ چٹھی کا جواب میں نے سُنا تھا" "اچھا میں نے نہیں سُنا" ــــ "جی ہاں، آپ نے بڑی مہربانی کی۔ میرا کئی بار لکھنؤ جانا ہوا، بڑی مدد آپ نے میری ......" میں شرم سے پانی پانی ہو رہا تھا ــــ "جی ہاں میں نے اپنے کچھ ساتھیوں سے ویسے خط لکھنے کو کہہ دیا تھا" زرینہ مسکراتی ہوئی بولی۔ "مجھے آپ بھولے نہیں، یہی میرے لئے کیا کم ہے"۔

میں نے ہنستے ہوئے نوکر کو آواز دی اور اُسے چائے لانے کو کہا — "جی نہیں تکلّف نہ کیجئے! میں نے اسٹیشن پر چائے پی لی ہے۔" میں نے اس بات سے ذرا نامطمئن ہو کر کہا۔ "آپ میرے وہاں آ رہی تھیں تو —" انہوں نے میری بات کاٹتے ہوئے کہا — "جی نہیں، یہ بات نہیں، میں نے سوچا آپ سے ملاقات ہو یا نہ ہو" میں نے بات کاٹ کر کہا۔ "رہنے دیجئے بہت ہو چکا اب، پان میں تو اعتراض نہیں ہے" میں نے نوکر سے پان لانے کو کہا۔"...................

....................... اس وقفہ میں ان کی نظر کمرہ کے کونہ کی میز پر رکھے ہوئے فوٹو اسٹینڈ پر پڑی، زرینہ نے مسکراتے ہوئے کہا "یہی ایک لڑکی ہے؟" میں نے تصویر میں دیکھا۔ میری دھرم پتنی میرے پہلو میں بیٹھی تھیں اور ہمارے سامنے ہماری لڑکی کھڑی تھی۔ میں نے کہا "جی نہیں ایک بچّہ گود میں ہے۔" تصویر پر آنکھ جمائے ہوئے انہوں نے پوچھا "آپ کی بیوی تو مزے میں ہیں۔" تصویر میں میں اپنی بیوی کے کندھے پر ہاتھ رکھے کھڑا تھا۔ شرماتے ہوئے میں نے کہا "جی ہاں مزے میں ہیں۔"

نوکر نے پان لا کر دیا۔ پان کھاتے ہوئے سنجیدگی سے زرینہ نے کہا

٦٢ "میں آپ کے پاس ایک ضروری کام سے آئی ہوں۔ میرے پاس وقت زیادہ نہیں ہے، اسی گاڑی سے لکھنؤ جانا ہے۔" میں نے بات کاٹ کر کہا "لیکن آپ نے تو کہا تھا بنارس۔" زرینہ بیچ میں بول اُٹھی "جی نہیں۔ کل لکھنؤ سے پروگرام ہے۔" سامنے پڑا ہوا لسنر (Listener) میں اُلٹنے لگا۔ اس نے اپنی بات جاری رکھی "میرا اس طرح آنا یہاں، معاف کیجئے گا۔ کچھ دنوں سے برابر آنے کو سوچ رہی تھی۔ آنا ضروری تھا۔" یہ کہتے ہوئے وہ اپنا منی بیگ کھولنے لگی، میں تعجب سے منی بیگ کی طرف دیکھ رہا تھا — "آپ کو یاد ہوگا۔" یہ کہتے ہوئے اس نے سونے کی ایک چھوٹی سی دو موتیوں کی نتھ نکالی — "آپ تو اسے پہچانتے ہوں گے — یہ اس وقت اُتر چکی تھی، اسکے اُتارے جانے میں میری ماں کا ہاتھ تھا، وہ میری رسم نہ تھی۔ لیکن میں ایسے آدمی کی تلاش میں تھی جسے میں اس کو نذر کر سکتی۔ جو عورت کو پہچانتا ہو اور اس کی قیمت سمجھتا ہو........ اس دن ریڈیو پر آپ کا خط سُنکر میں نے طے کیا کہ آپ عورت کی اس عزت کا بوجھ اُٹھا سکینگے۔" نتھ میرے ہاتھ پر رکھ کر وہ کرسی سے اُٹھنے لگی، میں نے پریشان آنکھوں سے اسے دیکھتے ہوئے شک کی حالت میں اُس سے پوچھا "لیکن میں اس کا کیا کروں؟" اس نے مسکراتے ہوئے کہا "یہ آپ کی چیز ہے، اس میں عورت کی لاج اور عزت دونوں ہیں — یہ امانت آپ کے پاس رہنی چاہئیے۔" یہ کہکر وہ چلنے کو تیار ہو گئیں۔ میں نے بےچین ہو کر کہا "لیکن اتنی جلدی کیا ہے، آج رہ جائیے۔ کل صبح بھی لکھنؤ جا سکتی ہیں۔" اس نے کمرہ کے چاروں طرف دیکھ کر پھیکی ہنسی ہنستے ہوئے کہا "یہ میرے ٹھہرنے کی جگہ نہیں ہے۔ مجھے جانا ہی ہوگا۔" یہ کہتے ہوئے وہ سیڑھی سے اُترنے لگی۔ میں نے ہچکچاتے ہوئے پوچھا "پھر کب ملاقات ہوگی؟" اس نے مڑ کر میری آنکھوں میں دیکھا "زندگی کا کیا ٹھکانا۔" یہ کہتے کہتے وہ ساڑی کا کونہ اُٹھا کر اپنی آنکھوں تک لے گئی۔ میں دروازہ پر کھڑا تھا اس کا تانگہ چلا جا رہا تھا وہ دوسری طرف دیکھ رہی تھی۔ میں اسے دیکھ رہا تھا زرینہ کتنی بدل گئی ہے۔ اسکی عمر کس تیزی سے ڈھلتی جا رہی ہے۔ اس کا کہنا یاد ہو آیا۔ "زندگی کا کیا ٹھکانا۔" اور میں یکبارگی کانپ گیا۔

خیالوں میں ڈوبا ہوا اپنے کمرہ میں واپس آیا۔ چھوٹی میز پر سونے کی امانت پڑی تھی، کہاں رکھوں اسے؟ یہی سوال بار بار میرے دل میں اُٹھتا تھا، وہ چھوٹی سی چیز مجھے کتنی بھاری معلوم ہو رہی تھی، ایسا معلوم ہوتا تھا کسی نے میرے گلے میں پتھر کی بھاری چکّی ڈال دی ہے۔ کچھ دیر اسے ہاتھ میں لئے اِدھر اُدھر گھومتے رہنے کے بعد اپنا بکس کھولا اور اسکی تہ میں نتھ رکھ دی۔ پھر کرسی پر آ کر بیٹھ گیا۔ کچھ دیر سوچتے رہنے کے بعد پھر میں بےچین ہو گیا، جا کر بکس کھولا نتھ کو ڈھونڈتے ہی سونے کی ایک گھڑی ملی۔ اس بات سے خوشی ہوئی کہ اتنی دیر میں اس نے اپنا ایک ساتھی بھی ڈھونڈھ لیا، اب میں دونوں چیزوں کو ہاتھ میں لئے کمرہ میں گھومنے لگا۔ پھر الماری کھولی، الماری کے اندر بیچ کے خانہ میں دیوار پر ایک تصویر دو کیلوں پر ٹھہری ہوئی تھی۔

تیئیس سال ہوئے آسمان میں اُتر کی طرف ایک بڑا تارہ چمکا تھا جس کی سُرخ روشنی دُنیا کے پانچویں حصہ پر آج بھی چمک رہی ہے۔ یہ اُسی لال ستارہ کی تصویر ہے۔ چکنا سر، چمکتی ہوئی گہری آنکھیں، بھدّی ناک، مضبوط جبڑے اور چھوٹی سی ڈاڑھی! — دیکھنے میں وہ آدمی چوروں کا سردار معلوم ہوتا تھا۔ دراصل چوروں اور نیچوں سے زندگی میں اس کا گہرا تعلق رہا۔ اس تصویر کو دیکھ کر مجھے بڑا اطمینان ہوا، تصویر دو کیلوں پر ٹھہری تھی، ایک کیل پر وہ نتھ اور دوسری پر وہ گھڑی میں نے لٹکا دی۔

سونے کی نقلی گھڑی میں میرا ماضی چھپا ہوا تھا اور اصلی سونے کی نتھ میں میرے مستقبل کا بوجھ! ایک کے بغیر دوسرا ممکن نہیں، نتھ کا بوجھ میں اکیلے نہیں اُٹھا سکتا تھا، اس لئے اس تصویر کو ساتھی بنایا۔

## بقیہ مضمون صفحہ ۲۶

اور وزیر بچاؤ کے اختیارات کے حدود کی صاف صاف وضاحت کردی جائے یہ تمام باتیں بہترین نیک نیتی سے کی گئیں، اور خاص مقصد یہ تھا کہ زور شور سے کام شروع ہوجائے۔ یہ ظاہر تھا کہ بغیر اسکے ہندوستان کی حکومت کی ذمہ داری نہیں لی جاسکتی۔

موجودہ حکومت یہ یقین کرسکتی ہے کہ وہ عوام کے جذبات و احساسات کا علم رکھتی ہے، لیکن خلیج بہت بڑی ہے اور عوام کے لیڈر ہی اسے پاٹ سکتے ہیں اور عوام کے لیڈر بھی اُسی وقت کامیاب ہوسکتے ہیں جب وہ عوام کی امیدوں کے قدم بقدم رہیں۔ نظر بہ حالات کانگریس کی ورکنگ کمیٹی سمجھوتہ کی صادق اور پُرجوش خواہش کی وجہ سے اس انتہا تک پہنچ گئی کہ عوام کے جذبات انتہا درجہ تک چھیل چھال کر کم کردے گئے، کمیٹی کو اس بات کا پوری طرح علم تھا کہ آسٹریلیا اور ہندوستان کی پوزیشن میں جو فرق ہے وہ ہندوستان کے بچاؤ کے کنٹرول اور رہنمائی کی نسبت سے عوام کو سمجھانا مشکل ہوگا۔ لیکن اس امید کا پورا بھروسہ تھا کہ ایک بار جہاں سمجھوتہ ہوا تمام پارٹیوں کی مشترکہ کوشش ایک دم سے فضا کو بدل دے گی، اور ہندوستان میں ہر شہر اور گاؤں میں پُرجوش والنٹیروں کی چہل پہل نظر آئے گی، صرف یہ کہنے کا موقع ملنا چاہیئے تھا کہ ہندوستان عملاً آزاد ہے، اور برطانی اور امریکن آپ کے دوستوں اور ساتھیوں کی حیثیت سے یہاں ہیں، تاکہ آپ کو اپنی آزادی قائم کرنے اور بچانے میں مدد دیں، اس میں کسی ایک فرقہ کے دوسرے پر چھا جانے یا کسی اقلیت پر اکثریت کی جابرانہ حکومت کا کوئی سوال ہی نہیں تھا۔

سر اسٹیفورڈ کرپس کے آخری خط اور ان کی براڈکاسٹ تقریر نے تو اور بھی زیادہ گنجلک پیدا کردی اور بعد کو انہوں نے کراچی کے اخبار والوں کو جو انٹرویو دیا، اس سے تو اس انتشار میں جو رہی سہی کسر تھی وہ بھی پوری ہوگئی انہوں نے قدرتی طور پر یہ کوشش کی کہ حالات کے سیاسی جائزہ میں شخصی نوازن داخل کرکے صریحی درشتیوں کو نرم کردیں، اس . . . . . . . . . .

سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ ہر مُنہ بدذائقہ ہوگیا۔ ہندوستان ہکا بکا ہے اور پہلے سے زیادہ غیر یقینی حالت میں ہے اور یہ محسوس کیا جاتا ہے (جس کے لئے بہت کچھ جواز موجود ہے) کہ سر اسٹیفورڈ کرپس کی آخری اداکاری خاص اس مقصد سے تھی کہ وہ دہلی اور لندن میں اپنے آدمیوں میں اپنی ناکامی کو ایک قسم کی کامیابی ظاہر کریں، ایک ایسے رجعت پسند کی کامیابی جو وقتی طور پر سامراج کے محافظ ہونے کا دعویٰ کرسکتا ہو۔

شائد مسٹر جناح سے آخری انٹرویو کے دوران میں مسٹر اسٹیفورڈ کرپس نے یہ سمجھانے کی کوشش کی کہ کانگریس مشترکہ ذمہ داری کے کنونشن سے لیجسلیچر کے روبرو ذمہ داری چاہتی ہے۔ ورنہ مسٹر جناح اتنے تجربہ کار پارلیمنٹیرین ہیں کہ وہ اپنے اخباری بیان میں وہ خیال نہ ظاہر کرتے جو انہوں نے سر اسٹیفورڈ کرپس کی روانگی کے بعد ظاہر کیا۔ اگر یہ خیال صحیح ہے تو سر اسٹیفورڈ کرپس نے مختلف آدمیوں سے مختلف مقصدوں سے مختلف باتیں کہیں، اس سے پہلے پنڈت جواہرلال نہرو اور کانگریس کے صدر سے انٹرویو کے دوران میں سر اسٹیفورڈ کرپس نے ہی ہمت کرکے یہ کہا تھا کہ چونکہ اگزیکٹو کے ممبر لیجسلیچر کے سامنے ذمہ دار نہیں ہوسکتے، وہ ایک طرح پان پارٹیوں کے سامنے ذمہ دار ہوں گے جن میں سے وہ آئے ہوں گے۔

۶۳ بہرحال کیبنٹ کی تشکیل پر تو اس لئے بحث نہیں ہوئی کہ وہ منزل آئی ہی نہیں، لیکن یہ ظاہر تھا کہ اس مشترکہ کیبنٹ سے یہ امید کی جاتی تھی کہ وہ مشترکہ ذمہ داری احساس کے ساتھ ایک ٹیم کی سی اجتماعی اسپرٹ سے کام کریگی اگزیکیٹو اور گورنر جنرل کے رابطہ کا جہانتک سوال تھا اسکا تعلق کیبنٹ کی مشترکہ ذمہ داری اور گورنر جنرل سے تھا، کیبنٹ کے اندر فرقہ واری کی بنیاد پر پالیسی اور لائن پر اکثریت اور اقلیت کا سوال تو کبھی زیر بحث آیا ہی نہیں۔ اگر بحث کیلئے یہ مان بھی لیا جائے کہ مجوزہ کیبنٹ کی تشکیل ایسی ہوتی ہے کہ رائے دہی کے معاملہ میں اقلیتوں کے نمائندے گھاٹے میں رہتے، لیکن انتہائی دھندلی نظر والی اکثریت ہی خانہ بر انداز ظالمانہ کھیل کھیل سکتی ہے۔ اپنے تجربہ کی بنا پر میں اعتماد کے ساتھ یہ کہہ سکتا ہوں کہ پارٹی کیبنٹ میں بھی اقلیتیں اپنی تعداد کے مقابلہ میں کہیں زیادہ وزن رکھتی ہیں۔ وقتی مسئلے جن پر اہم نتیجوں کا انحصار ہوتا ہے دوٹوں سے نہیں بلکہ عام اتفاق رائے سے طے ہوتے ہیں لیکن اس مسئلہ کی زیادہ وضاحت کی ضرورت نہیں ہے۔

مجموعی حیثیت سے ہندوستان میں کرپس مشن کا نتیجہ یہ ہے کہ مصیبت کی گھٹائیں اور زیادہ گھر آئیں۔

حسرت ترمذی بی-اے

# محبّت کی وادیاں

یہ عہدِ محبّت کی آبادیاں    سلامت رہیں دل کی بربادیاں
نشیمن کی وہ آرزو کیا کرے    سمجھتا ہو جو خانہ بربادیاں
محبّت کی رسمیں ہی اب اور ہیں    نہ فرہاد ہیں اور نہ فرہادیاں
کہاں فکر کی اُلجھنوں سے نجات    کہاں زندگانی میں آزادیاں ۶۱
کوئی کیا کسی کی شکایت کرے    چمن میں لُٹیں خود چمن زادیاں
نگاہوں میں شوخی لبوں پر ہنسی    کوئی سیکھ لے تم سے صیّادیاں
تمہاری اداؤں کے سب کھیل ہیں    نہ آبادیاں ہیں نہ بربادیاں
کہاں تک یہ ہم سے تری غفلتیں    کہاں تک یہ ہر لحظہ بربادیاں
محبّت کے جلووں سے آباد ہیں    یہ صحرا، یہ گلزار، یہ وادیاں

قفس کے لئے دل تڑپتا رہے
ملیں ہم کو حسرت جو آزادیاں

# عورت کی زندگی (تریاقِ نسواں)

اس حیثیت سے کہ عورت زندگی میں خلاق کی حیثیت رکھتی ہے۔ وہ دُنیا اور سماج کی تمام تر صحت کی ذمہ وار ہے، یہی نہیں، آنے والی نسلوں کی صحت کا دار و مدار خود آج کی عورت کی تندرستی پر ہے، مگر افسوس مرد غافل اور خود عورت دور رس نہیں۔ اس کی حیا، اور مرد کی غفلت دُنیا کو مریض مستقبل کی طرف لئے جا رہی ہے۔

عورتوں کی معمولی بیماری ہی کو لیجئے، عام جسمانی کمزوری و نقاہت، بعض اوقات زچگی کے امراض اور کبھی رحم کے کمزور ہو جانے کی وجہ سے سفید رطوبات خارج ہونے لگتی ہیں، جس کی وجہ سے زندگی مضمحل نظر آنے لگتی ہے۔ قبل از وقت بُڑھاپا چھا جاتا ہے۔ یہاں تک کہ اولاد ہونا بھی بند ہو جاتا ہے، ان تمام شکایتوں کے لئے تریاقِ نسواں نہایت ذی تاثیر دوا ہے۔ پہلی ہی خوراک اثر کرتی ہے۔ اس دوا نے صنفِ نازک کے طبقے میں بڑی قبولیت حاصل کی ہے، اصل میں یہ اکسیر ہمارے دواخانے کی شہرت اور کامیابی کا باعث ہوئی ہے۔ تریاقِ نسواں ۳ ماشہ صبح اور ۳ ماشہ شام گائے کے تازہ دودھ کے ساتھ استعمال کیجئے۔ ترش اشیاء اور گڑ وغیرہ سے پرہیز لازمی ہے۔ قیمت برائے ایک ماہ فی ڈبہ ۱۲؍ علاوہ محصولڈاک۔

نوٹ:۔ یہ تریاقِ حکیم نعیم اللہ صاحب سند یافتہ طبیہ کالج لاہور رجسٹرڈ انڈیجنس میڈیکل پریکٹیشنر کلاس اے گورنمنٹ یوپی کی شہرۂ آفاق دو اہیں (ادارۂ ایشیا میرٹھ)

منیجر مشہور عالم آیورویدک اینڈ یونانی دواخانہ

جہانگیر آباد (ضلع بلند شہر یوپی)

ساغر نظامی

# سماج

کِھل کِھلاتے ہوئے چہرں پہ نہ جا، جانِ بہار	اے مری جانِ بہار

خندہ، جُز شورشِ آغازِ بلا کچھ بھی نہیں
نغمہ، جُز ماتمِ تابوتِ صدا کچھ بھی نہیں
ہر روشِ صحنِ گلستاں کی مزارِ بُو ہے
گو دہیں موجِ تبسّم کے فقط آنسو ہے
جگنوؤں کا یہ چراغاں ہے شراروں کا فریب
لالہ و گُل کا تبسّم ہے بہاروں کا فریب

کِھل کھلاتے ہوئے چہروں پہ نہ جا، جانِ بہار	اے مری جانِ بہار
چہچہاتے ہوئے ہونٹوں پہ نہ جا، جانِ سخن	اے مری جانِ سخن

جھوٹ نے مستیِ گفتار میں بدلا ہے لباس
غیبت و کذب کی رنگین و تراشیدہ اساس
بحرِ تکذیب کے ٹھہرے ہوئے دھارے ہیں یہ ہونٹ
یا جہنّم کے دریچوں کے کنارے ہیں یہ ہونٹ
جھوٹ سے فاش نہ ہونے کی قسم لیتے ہیں
سچ کو اک آن میں الہام بنا دیتے ہیں

چہچہاتے ہوئے ہونٹوں پہ نہ جا، جانِ سخن	اے مری جانِ سخن

شہد آمیز نگاہوں پہ نہ گر، کیفِ نظر — اے مرے کیفِ نظر

یوں تو شیریں ہیں بظاہر یہ مئے زیست کے جام
لیکن احساس ہیں یہ جام ہیں زہرابِ تمام
تلخیاں جھانک رہی ہیں کوئی جیتا تو نہیں
بادۂ عیشِ جہاں میں کوئی پیتا تو نہیں
میٹھی میٹھی یہ نگاہیں، یہ تبسّم یہ نیاز
سب کے پردے میں ہے اک تلخ حقیقت غمّاز

شہد آمیز نگاہوں پہ نہ گر، کیفِ نظر — اے مرے کیفِ نظر
گنگناتی ہوئی باہوں پہ نہ جا، سازِ خیال — اے مرے سازِ خیال

استعارہ ہیں یہ ہیروں سے لدی ٹہنی کا
اک ستون چاہیئے اس بیل کو زردوزی کا
حلقہ کرتی ہیں یہ زرّیں کمرو گردن کا
عکس پڑتا ہے بہاروں ہی پہ اس گلشن کا
فن ہو یا حُسن، جوانی ہو کہ پیغامبری
ہار پڑتا نہیں مفلس کے گلے میں یہ کبھی

گنگناتی ہوئی باہوں پہ نہ جا، سازِ خیال — اے مرے سازِ خیال
عطر آلود لباسوں پہ نہ جا، روحِ گلاب — اے مری روحِ گلاب

اُس طرف دیکھ کہ تو دیکھ کے رہ جائیگا دنگ
عہدِ تہذیب میں بھی آدمی ہے ننگ دھڑنگ
ہے یہی مرکزِ بو، اور یہی مخزنِ رنگ
جسمِ عریاں پہ مگر جامۂ انفاس ہے تنگ
توشہ خانے سے غریبوں کے اُڑے ہیں یہ لباس
خونِ مزدور کی خوشبو میں بسے ہیں یہ لباس

عطر آلود لباسوں پہ نہ جا، روحِ گلاب — اے مری روحِ گلاب

ایشیا مئی ۱۹۴۲ء

اِن خطرناک کھلونوں پہ نہ مٹ، حسنِ نظر — اے مرے حسنِ نظر
چلتے پھرتے نظر آتے ہیں جو تہذیب کے بُت
ترشے ترشائے ہوئے آذرِ تادیب کے بُت
ان کے دل سنگ ہیں، جان سرد ہے، سینے تاریک
ان کے دریا ہیں سراب، ان کے سفینے تاریک
کوئی دَر ان پہ سیہ کاریوں کا بند نہیں
جانِ ابلیس ہیں تہذیب کے فرزند نہیں
اِن خطرناک کھلونوں پہ نہ مٹ، حسنِ نظر — اے مرے حسنِ نظر
ریگ زاروں کی گھٹاؤں پہ نہ جا، کشتِ حیات — اے مری کشتِ حیات
کبھی مجبور پہ ہو بارشِ الطافِ امیر؟
ایک ہو جائے کبھی قسمتِ صیّاد و اسیر!
زہر خود شہد بنے، آب ہو خود موجۂ شیر
اپنی ہر کاٹ سے پیدا کرے امرت شمشیر
جذبۂ جبر کے ہونٹوں پہ تبسّم ہو، محال
ظلم کی روح کو احساسِ ترحّم ہو محال
ریگ زاروں کی گھٹاؤں پہ نہ جا، کشتِ حیات — اے مری کشتِ حیات
مسکراتی ہوئی آنکھوں پہ نہ جا، حسنِ نظر — اے مرے حسنِ نظر
یہ کرم اور یہ اخلاق، یہ مجرے، یہ سلام
یہ تواضع، یہ تکلّف، یہ تبسّم، یہ کلام
ہر نفس گدگدے صوفوں پہ قعود اور قیام
ہر ادا قاتل و صیّاد، نظر دانہ و دام
پر یہ سب ذوقِ نمائش کے سوا کچھ بھی نہیں
اس کی تہ میں صداقت بخدا کچھ بھی نہیں
مسکراتی ہوئی آنکھوں پہ نہ جا، حسنِ نظر — اے مرے حسنِ نظر

ایشیا۔ مئی ۱۹۴۲ء

ساغر نظامی

# انقلاب

کیوں لطف تم کو شام و سحر میں نہیں رہا — کیا میرا اعتبار نظر میں نہیں رہا
ساکت ہے کائنات تو جامد ہیں شش جہات — جیسے کہ دورِ شمس و قمر میں نہیں رہا
جس میں فروغِ لالہ و گل دیکھتا تھا مُنہ — وہ آئینہ حریمِ سحر میں نہیں رہا
آئینہ ہی نہیں ہے تحیّر سے چور چور — جوہر مزاجِ آئینہ گر میں نہیں رہا
ہر شے کو دیکھتا ہوں، مگر دیکھتا نہیں — احساسِ دید چشم و نظر میں نہیں رہا
دل اختیار میں ہے نہ قابو ہے روح پر — میرا وجود میرے اثر میں نہیں رہا
تھی گردشِ حیات بھی جس عزم سے خجل — وہ عزم میرے ذوقِ سفر میں نہیں رہا
جو چومتا تھا اُڑ کے تخیّل کی چوٹیاں — وہ اشتیاق بازو و پر میں نہیں رہا
جو میرے آشیاں کو بناتا تھا آشیاں — وہ اضطراب برق و شرر میں نہیں رہا
کشتی مری امید کی اب کون لے چلے — طوفان کوئی دیدۂ تر میں نہیں رہا
جس نے تجھے تراش کے معبود کر دیا — وہ بُت تراش قلب و نظر میں نہیں رہا
جس میکدہ کا مست خرامی تھا ایک نام — وہ میکدہ بھی راہ گزر میں نہیں رہا
آتا تھا جس سے تیرے خرامِ حسیں میں لوچ — اب وہ ہجوم راہ گزر میں نہیں رہا
مَلتا ہوں ہاتھ آہ کہ جب لگ رہی تھی آگ — کیوں اس گھڑی میں بھول کے گھر میں نہیں رہا
ہر دم نوازشیں ہیں نہ پیہم ستائشیں — اب کوئی لُطف عرضِ ہنر میں نہیں رہا
عکّاس تھا جو تیرے جمال و جلال کا — وہ سوزِ حُسن شام و سحر میں نہیں رہا
مبہم سا اک فریبِ اجابت تھا جس کا نام — وہ ربط بھی دُعا و اثر میں نہیں رہا
پرتو سے جس کے آرزوئے دل جوان تھی — وہ التفات تیری نظر میں نہیں رہا

شائد یہ کائنات بکھرتی نہ کچھ دنوں
کچھ اور کیوں میں تیری نظر میں نہیں رہا

ساغر نظامی

# آنکھیں

نسیم و نکہت و رنگ و شراب ہیں آنکھیں      شگفتگی ہیں، کنول ہیں، گلاب ہیں آنکھیں
جزیرہ ہائے مہ و آفتاب ہیں آنکھیں      پہیلیوں کی طلسمی کتاب ہیں آنکھیں

نظر اُٹھا کے خود اپنا جواب ہیں آنکھیں

سجودِ صبح کے پاکیزہ تر اثر کی قسم      شب گنہ کی دھڑکتی ہوئی سحر کی قسم
کسی عفیف کی بہکی ہوئی نظر کی قسم      تمام عالمِ اسرارِ خیر و شر کی قسم



پیامِ کفر و گناہ و ثواب ہیں آنکھیں

مچل رہی ہیں کبھی مسکرا رہی ہیں کبھی      سنبھل رہی ہیں کبھی لڑکھڑا رہی ہیں کبھی
فریبِ کیف میں سب کچھ لٹا رہی ہیں کبھی      چھلک رہی ہیں کبھی اور پلا رہی ہیں کبھی

شراب ہیں کبھی جامِ شراب ہیں آنکھیں

تڑپ رہی ہے غمِ گفتگو کی بیتابی      جھلک رہی ہے خفی جستجو کی بیتابی
شگفتگی کو ہے پروازِ بو کی بیتابی      چھلک رہی ہے مئے آرزو کی بیتابی

لطیف دو قدحِ اضطراب ہیں آنکھیں

سلام ہوتے ہیں پیہم پیام آتے ہیں — کلام ہوتے ہیں باہم سلام آتے ہیں
ابد نشاط تمنا کے جام آتے ہیں — عجیب ان کو طریقِ کلام آتے ہیں
کہ چُپ ہیں بزم میں اور کامیاب ہیں آنکھیں

تصدق ان پہ ہیں، شام و پگاہ کے بھونرے — طواف کیلئے بیکل ہیں آہ کے بھونرے
تڑپ رہے ہیں مری تشنہ چاہ کے بھونرے — بنے ہیں نغمۂ رقصاں نگاہ کے بھونرے
کنول کی شاخ ہو تم اور گلاب ہیں آنکھیں

دلوں میں سوئے ہوئے کاروان جگاتی ہیں — عجیب خواہشوں کی مثنوی سُناتی ہیں
سپردگی کے عجب راگ گنگناتی ہیں — بغیر مس ہی سازِ کرم بجاتی ہیں
نگاہِ شوق ہے مطرب، رباب ہیں آنکھیں

بیان پھر ہوں فسانے حسین آنکھوں سے — بلند پھر ہوں ترانے حسین آنکھوں سے
کچھ اور مست نشانے حسین آنکھوں سے — بدل گئے ہیں زمانے حسین آنکھوں سے
نویدِ شورشِ صد انقلاب ہیں آنکھیں

جوش ملیح آبادی

# "حرفِ آخر" کا ایک ورق

## حوّا کا احساسِ شباب

(ایک کنج کے سبزہ زار پر حوا بیٹھی ہوئی ہے، آدم اسکے زانو پر سر رکھے سو رہا ہے کہ دبے پاؤں اک سرخ پوش چہرہ پر گہری سیاہ نقاب ڈالے حوا کے سامنے آ کھڑا ہوتا ہے، اسکے احساسِ شباب کو بیدار کرنے کی خاطر آہستہ سے کہتا ہے)

اس آبِ تبسم میں نہ آئے گی روانی — اس حرف سے جھلکے ہیں نہ جھلکیں گے معانی
اس حسن سے ہو گی نہ کبھی شعلہ فشانی — برسے گا نہ اک بوند بھی اس ابر سے پانی
نادان اگر تو نے مری بات نہ مانی



اس سلسلۂ شرم سے بل جائیگا جس وقت — رگ رگ میں جوان خون ابل جائیگا جس وقت
سانچے میں نئی آگ کے ڈھل جائیگا جس وقت — کانٹا ترے سینہ کا نکل جائے گا جس وقت
کھل جائیں گے تخلیق کے اسرارِ نہانی
نادان اگر تو نے مری بات نہ مانی

اس شرم سے اس ضبط سے اس بیم و رجا سے — اس جذبۂ ناموس سے اس خوفِ خدا سے
اس شدتِ آداب سے اس فرطِ حیا سے — اس خفتِ مغرولئ انداز و ادا سے
شامیں ہی سلونی ہیں نہ صبحیں ہیں سہانی
نادان اگر تو نے مری بات نہ مانی

ہاں جھوم، کہ انگارہ جوانی کا دمک جائے — کوندا سا لپکنے لگے بجلی سی چمک جائے
یوں پی مئے عشرت کہ ترا جسم چھلک جائے — اور اتنی کہ انگڑائی جو لے جلد مسک جائے
اٹھ رقص میں آ رقص میں بھرپور جوانی

ایشیا - مئی ۱۹۴۴ء

(یہ کہتے ہی سُرخ پوش نگاہوں سے اوجھل ہو جاتا ہے۔ حوّا پر بیداریٔ شباب کی کیفیت طاری ہوتی ہے اور وہ اپنی کلائی کو بلند کرکے دیکھتی ہے۔ ایک عجیب لذت و کرب کے عالم میں دل ہی دل میں کہنے لگتی ہے)

بازو یہ نرم نرم یہ گوری کلائیاں
یہ تن بدن میں آنچ کی لہریں رواں دواں

بیداریوں کو اپنے جلو میں لئے ہوئے
کیسی یہ نیند سی ہے احاطہ کئے ہوئے

آنکھوں سے ایک بھاپ سی اُٹھتی ہے گرم و سرد
پنڈے کے پھیکے پن میں ہے کیسے مزہ کا درد

تڑپا رہا ہے کون دلِ دردمند کو
اینٹھن سی کھائے جاتی ہے ہر جوڑ بند کو

رگ رگ میں خون لیتا ہے تھم تھم کے چٹکیاں
رُخ سے سکون کے چھوتے ہی اُٹھتا ہے اک دھواں

کوئی ہمک رہا ہے یہ اندازِ دل نشیں
سینے میں ہے کہ گود میں مجھ کو خبر نہیں

کانوں سے لو نکلتی ہے اور آگ ہے جبیں
چھاتی اُبل رہی ہے نہ ہو جائے شق کہیں

زانو پہ سونے والے ہی سے کیوں نہ پوچھ لوں
یہ بیخودی سی مجھ میں پھٹی پڑ رہی ہے کیوں

دھومیں مچی ہوئی ہیں وہ دل ہیں کہ الاماں
اینٹھی سی جا رہی ہیں نگوڑی کلائیاں

اک لو سی پھٹ رہی ہے الجھتی نجوم سے
کیا صبح ہو رہی ہے رگ و پے میں دھوم سے

ہوتی ہے کیوں لچک سی کمر میں یہ بار بار
کیسا یہ اُف ہے دھوم مچاتا ہوا اُبھار

پیدا ہوئی ہے بات یہ شاید بہت بُری
پہلو سے زلف مس ہو تو آتی ہے جُھرجُھری

تیزی سے بن رہی ہوں میں اک زندہ پھول بن
ہاتھوں سے نکلا جاتا ہے پھبکا ہوا بدن

ہر رونگٹے کی جاگ اُٹھی پیاس الاماں
احساس اور جسم کا احساس الاماں

شیریں و تلخ زہر رگ و پے میں بھر دیا
کس نے یہ مجھ کو جسم سے آگاہ کر دیا

لگتا ہے تیر بن کے چھلکنا ہزار کا
در آیا ہے بدن میں زمانہ بہار کا

سیال ہو رہی ہوں سنبھلتا نہیں بدن
معبود میری اوس کو پی لے کوئی کرن

اے کاش مجھ پہ رحم نہ کوئی ذرا کرے
مجھ کو نڈھال کر دے مجھے ادھ موا کرے

دشمن کی طرح بھینچ کے رگ رگ کو توڑ دے
اور توڑنے کے بعد سسکتا ہی چھوڑ دے

(کہ حوّا کے جسم کی برقی لہروں سے آدم بیدار ہو جاتا ہے اور ایک سیاہ لکۂ ابر دونوں کو چھپا لیتا ہے)

ایشیا [illegible]

# اکسیر برص (سفید داغ)

حسن، انسانی زندگی اور جد و جہد کا اعلیٰ ترین مقصود ہے، سوسائٹی اور زندگی میں خوبصورتی کبھی ناکام نہیں ہوئی، مگر سفید داغ (برص) انسان کی انتہائی بدقسمتی ہے، نفرت و حقارت کا موجب ہیں، سوسائٹی میں برص زدہ انسان سے کوئی حقارت کا اظہار نہ کرے، مگر اسکے منظر کا اثر انسانی دل و دماغ پر ضرور ہوتا ہے موذی ترین مرض ہے، اور انسانی حسن کا شدید دشمن، مگر اس شدید دشمن کا علاج صرف اکسیر برص ہے جس کے استعمال سے یہ جلدی مرض جڑ سے جاتا رہتا ہے۔

صبح و شام، اکسیر برص ۶، ۶ ماشہ تیز گرم پانی میں بھگو رکھیں اور کچھ دیر بعد نتھار کر پی لیں، بچے ہوئے فضلہ کو پیس کر اور سرکہ میں ملا کر داغوں پر لیپ کر لیں۔ سوتے وقت ضماد برص نیم گرم داغوں پر لگائیں اور اسکے بعد دیکھیں کہ کس طرح یہ اپنا کام کرتا ہے۔ قیمت ایک ماہ کیلئے صہ، علاوہ محصول۔

نوٹ:- یہ اکسیر حکیم نعیم اللہ صاحب سند یافتہ طبیہ کالج لاہور رجسٹرڈ انڈیجنس میڈیکل پریکٹیشنر گورنمنٹ یو۔پی کی مجرّب اور کارگر ادویات میں سے ہے۔ (ادارۂ ایشیا میرٹھ)

منیجر مشہور عالم آیورویدک اینڈ یونانی دواخانہ
جہانگیر آباد (ضلع بلند شہر۔ یو۔پی)

# کسوٹی

## نئی کتابیں اور رسالے

**روح غالب** :- مرتبۂ ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور،
سلسلۂ مطبوعات ادارۂ ادبیاتِ اردو شمارہ (۲۱)
قیمت ؎ ادارۂ ادبیاتِ اردو حیدرآباد دکن

مرزا غالب کی نظم و نثر اور اُن کی زندگی کے متعلق کافی لٹریچر پیدا ہو چکا ہے مگر شکسپیر کے برابر نہیں۔ غلام، بدذوق اور جاہل قوم میں جو کچھ ہو گیا اور جو کچھ ہو رہا ہے وہ مایوس کن نہیں۔ روح غالب کے نام سے ڈاکٹر زور (حیدرآباد کے) مرزا غالب کے متعلق ایک نئی کتاب ترتیب دی ہے۔ اس تالیف و ترتیب کا مقصد یہ ہے کہ اردو کے اس شاہکار سے صرف ایسے شہ پارے چن لئے جائیں جو زبان اور اسلوب کے لحاظ سے دلچسپ ہوں اور اُن علمی و فنی بحثوں کو علیحدہ کر دیا جائے جو تحقیق و تفتیش کرنے والوں کے لئے کارآمد ہیں نہ کہ غالب کے اسلوبِ خاص سے لطف اندوز ہونے اور اردو نثر کے پاکیزہ نمونوں سے واقف ہونے کے لئے۔

جن ادب پاروں کو ڈاکٹر صاحب نے منتخب کیا ہے اُن کی حیثیت ادبی ہے۔ نثر کے جو انتخابات شامل کئے گئے ہیں وہ اُن کے اردو مکاتیب کا نچوڑ ہیں ان خطوط سے غالب کی روحانی کیفیتیں پھوٹی پڑتی ہیں۔ غالب کی شخصیت نمایاں ہوتی ہے۔

اصل میں یہ کتاب اک تالیفی نمونہ ہے، مغربی اصول ترتیب کا، دوسری کتابوں کے سقوط کے لئے اسے ترتیب نہیں دیا گیا۔ بلکہ جماعت کے لئے رنگا رنگ مزاج و ذوق کے مطالبہ کی ضمنی ضرورتوں کی تکمیل کے لئے اسے ترتیب دیا گیا ہے۔ اس تالیف میں لاعلمی و فنی باتوں کے علاوہ اس مجموعہ کے خطوط سے ان عبارتوں کو بھی علیحدہ کر دیا گیا ہے جن میں غالب نے حوائج ضروری اور دیگر ایسے امور کا ذکر کیا ہے جو مطالعہ کے لطف میں بدمزگی پیدا کرنے کا باعث ہو سکتے تھے۔

یہ ہیں وہ التزامات جن کی بنا پر اسے روح غالب کہا جا سکتا ہے۔

خطوط کے سمجھنے کے لئے مرزا غالب کے حالاتِ زندگی، تصنیفات تالیفات خاص عزیزوں اور دوستوں کے متعلق معلومات بھی ایک باب میں درج ہیں۔

کتاب کے پہلے باب "غالب کے متعلق ادب" میں ابتدائی کوششوں کی داستان، سوانح عمریاں، اور غالب کے سوانح نگاروں اور ناقدوں حالی آزاد حیدر یار جنگ طباطبائی۔ دوسری نثر میں ڈاکٹر عبدالرحمن بجنوری۔ ڈاکٹر سید عبداللطیف غلام رسول مہر، شیخ محمد اکرام۔ سالک رام اور مہیش پرشاد کا ذکر ہے۔

[* تیسرے باب "غالب کے ادبی کارنامے" میں فارسی نظم، فارسی نثر، اردو نظم، اردو نثر کا ذکر ہے۔ چوتھے باب "غالب کے اعزہ و احباب" میں اعزہ و احباب اور تلامذہ کا ذکر کیا گیا ہے۔]

تیسرے باب میں حیاتِ غالب میں الف خاندان، تعلیم و تربیت، شادی اور سکونتِ دہلی، صحبت کا اثر، مالی پریشانیاں، کلکتہ میں، بدنامی، قید، قلعہ کی ملازمت عروج و زوال، رام پور سے تعلق، انگریزوں کی خفگی، رام پور کا دوسرا سفر، وفات ب آزادہ روی و رندمشربی، اسراف، خوشامد، مروّت و فراخ حوصلگی، مذہبی بے تعلقی و رواداری اور ظرافت کا ذکر کیا گیا ہے۔ *

۴ پانچویں باب "خطوطِ غالب کے دلچسپ ادبی حصے" میں غالب کے خطوط کی خصوصیت، خطوطِ غالب کی فہرست، اور غالب کے خطوط درج کر دیئے گئے ہیں۔

اس کا پیش لفظ آنریبل مولوی سید مہدی حسین صاحب بلگرامی نواب مہدی یار جنگ بہادر ایم۔ اے (کیمبرج) صدرالمہام تعلیمات ممالک محروسہ و معین میر جامعۂ عثمانیہ حیدرآباد دکن نے تحریر فرمایا ہے۔ اس پیش لفظ کا یہ نکتہ بڑی اہمیت رکھتا ہے کہ غالب کو مغربی معیار و نقطۂ نگاہ سے نہیں مشرقی زاویۂ نگاہ ہی سے دیکھنا چاہئے۔ یہ انتباہ ان حضرات کے لئے ہے جو مغربی اصولِ تنقید کی روشنی میں غالب کو سمجھنا اور سمجھانا چاہتے ہیں۔ گو یہ پیش لفظ مختصر ہے مگر اپنی جامعیت کے لحاظ سے بہت ہی خوب ہے۔

دیباچہ مرتب نے لکھا ہے۔ غالب اور ڈاکٹر زور صاحب کے دو عکسی فوٹو ہیں۔ غالب کی کوئی نئی تصویر نہیں ہے۔

۷۷

ایشیا مئی ۱۹۴۲ء

کتاب تنوع کے طور پر نہایت خوب ہے اور شعرا کے متعلق اس قسم کی نئی تالیفات اور بھی آئیں تو اردو زبان کی یہ بہت بڑی خدمت ہے۔ ضرورت ہے کہ اب ڈاکٹر زور قبرستانوں سے رخ پھیر کر زندگی کی طرف رجوع ہوں اور عصرِ حاضر کے زندہ جدید شعرا کی چھان بین کی طرف رجوع کریں اگر یہ پوری نسل کی نسل خود رو طور پر پروان چڑھنے کے لئے چھوڑ دی گئی تو اس کی ذمہ داری ان افراد پر ہوگی جو خود کو نقاد کہتے ہیں اور اس وقت تک زیرِ زمین دفن شدہ دنیا ہی سے تعلق رہا ہے۔

## اُردو میں نیا سیاسی ادب

+ کسی زبان میں رومانی ادب کی زیادتی ذہنی انفعال کی دلیل ہے۔ اردو میں صدیوں ایک خاص قسم کے ادب کی ترقی ہوتی رہی۔ سیاسی ادب نام کو بھی نہ تھا۔ آزاد نے تو تاریخ کا لہجہ بھی افسانوی کر دیا۔ آخر دوسری زبانوں نے اردو ادب پر اپنا پرتو ڈالا۔ یہاں کی سیاسی جدوجہد نے بھی اردو ادب کو کافی متاثر کیا۔ چنانچہ اب وقتی ضروریات سے ہم آہنگ سیاسی ادب پیدا ہو رہا ہے اور یہ مستقل افادی حیثیت رکھتا ہے۔ "الہلال" اور "نگار"
۷۸ نے بڑی حد تک عوام میں سیاسی شعور پیدا کیا۔ پڑھنے والوں کو کچھ عادت سی ہو گئی کہ نظم و افسانہ کے ساتھ ساتھ اپنے زمانے کی سیاسی جدوجہد سے بھی واقف ہوں اس باب میں مکتبۂ جامعہ دہلی کی کوششیں بھی کم اہم نہیں۔ مکتبہ نے سیاسیات کی مبادیات و تاریخ کے متعلق اس وقت تک متعدد سیاسی کتابیں شائع کی ہیں حال ہی میں اسی قسم کی کتابوں کا ایک سیٹ چھاپا ہے جو لڑائی کی جغرافیائی و سیاسی حیثیت پر کافی روشنی ڈالتا ہے۔ اس سلسلے کی چار کتابیں بحر الکاہل کی سیاست اور بین الاقوامیت، ممالک اسلامیہ کی سیاست اور نازیت پیشِ نظر ہیں۔ اس وقت میں صرف "بحر الکاہل کی سیاست" پر اظہارِ رائے کر سکوں گا۔

**بحر الکاہل کی سیاست** ——— محوریوں اور اتحادیوں کی موجودہ جنگ میں بحرِ الکاہل (پیسفک) کی ہستی ایک نئے باب کے انجام و آغاز کی کنجی ہے۔ پرسکون پانی کی یہ وسیع دنیا کرۂ ارض کے کروڑوں انسانوں کے اقتصادی قومی اور ملکی مسئلوں کا مجموعہ ہے۔ اس سمندر کی اہمیت دنیا کے باقی سمندروں کے مقابلے میں دوسرے درجہ پر ہے۔ بحر الکاہل کی موجوں نے مغرب کی ہوسِ ملک رانی اور سینکڑوں تاجرانہ آرزوؤں کے قافلے کو اپنے سینے سے گذارا ہے۔ جاپان کی بیداری کے بعد بحر الکاہل کے تیسرے دور کا آغاز ہوتا ہے۔ جاپان نے مغربی اثر سے آزاد کر کے ایشیا کو خود اپنے اثر میں لینے کا جو خواب دیکھا ہے وہ شرمندۂ تعبیر ہوگا یا نہیں، اس سے بحث نہیں لیکن بحر الکاہل کی موجوں میں اس وقت تک طوفان اٹھتا رہے گا جب تک ایشیائی اقوام کو اقتصادی اور سیاسی آزادی حاصل نہ ہو جائے۔

یہ چھوٹی سی کتاب بحر الکاہل کی سیاسیات پر جامع ترین کتاب ہے جغرافیائی حالات، ساحلی ممالک، بحر الکاہل کے جزیرے، خود بحر الکاہل کی اہمیت اور بحر الکاہل سے بحر اوقیانوس کا تقابل ان تمام جغرافیائی حقیقتوں کو روشن کرتا ہے جو اس سمندر سے تعلق رکھتی ہیں۔

بحر الکاہل کی سیاسی اہمیت کا رشتہ دنیا کے مستقبل سے نہایت گہرا ہے، دنیا کی تمام تر تجارت کا رخ بھی بحر الکاہل ہی کی طرف ہے۔ وہ دن دور نہیں کہ بحر الکاہل دنیا کی تجارت کا مرکز ہوگا۔ اس چھوٹی سی کتاب میں ان تمام سیاسی و اقتصادی حالات سے بحث کی گئی ہے جو بحر الکاہل کی اقتصادی اہمیت کو بڑھاتے ہیں جس قدر موجودہ سیاسی کشمکش ہے اس کے پس منظر میں بھی بڑھتی ہوئی اقتصادیات کارفرما ہیں جو بحر الکاہل کے ذریعہ ہونے والی تجارت کو دنیا میں متاثر کر رہی ہیں۔

چین اور دورِ حاضر کے عنوان سے ۱۸۹۶ء سے لے کر ۱۹۳۱ء تک کے وہ تمام سیاسی انقلابات اور سیاسی تاریخ بیان کی گئی ہے جس کی آماجگاہ چین کی سرزمین اب تک بنی رہی۔ ان انقلابات کے پیچھے جاپان، ریاست ہائے متحدہ امریکہ اور یورپی طاقتوں کے سیاسی و تجارتی مفادات کام کر رہے تھے۔ ٹیلپنگ کی بغاوت، باکسر کی جنگ، چین اور جنگِ عظیم، چین کا دوسرا انقلاب، چین اور بیرونی ممالک اور اس کے بعد موجودہ دور تک کی تمام سیاسی جدوجہد آئینہ بن کر سامنے آ جاتی ہے۔ چین اور جاپان کی سیاسیات کا ہر پہلو بھی اس کے اوراق میں روشن ہو جاتا ہے۔ جاپان مشرق میں اپنی طاقت کے قیام و استحکام کے لئے مغرب سے ٹکرا رہا ہے اس کا دعویٰ ہے کہ "ایشیا، ایشیا والوں کے لئے ہے" بظاہر یہ نعرہ ایک لغو مشرقی تحریک کا اجتماعی نشان معلوم ہوتا ہے لیکن جس طرح مغربی طاقتیں اور امریکہ جلبِ منفعت کے جذبہ سے مغلوب رہا جاپان بھی ایشیا کی شکارگاہ پر بلا شرکتِ غیرے اپنا قبضہ کرنا چاہتا ہے۔ جاپان کا مفاد بحر الکاہل اور اس کے ممالک سے وابستہ ہے اس سمندر کی لہروں پر وہ اتنے ہی ہاتھ پیر مارنا چاہتا ہے جتنے دوسرے پیراک اس وقت اپنی غواصی کے کارنامے دکھاتے رہے۔

لیکن مغربی امپیریلزم اور جاپانی امپیریلزم میں مفاد اور نظام کے لحاظ سے کوئی فرق نہیں۔ اس کتاب میں نہایت وضاحت کے ساتھ ان مسائل اور حقائق پر روشنی ڈالی گئی ہے۔

برطانیہ اور بحرالکاہل کی سیاست ایک مکمل باب ہے جس میں برطانوی مفاد کینیڈا، آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ کی سیاسیات کے متعلق لکھا گیا ہے اسی طرح ایک باب ریاست ہائے متحدہ اور بحرالکاہل کے عنوان سے ہے جس میں امریکہ کے مفاد، اصول غیر جانب داری .......... جزائر فلپائن اور جزائر ہوائی کے متعلق واضح معلومات درج ہیں۔ تیسرا باب روس اور بحر الکاہل کی سیاست کے متعلق ہے۔ ان مخصوص ابواب کے بعد یہ ابواب ہیں :-

(۱) بحر الکاہل میں ہالینڈ کے مقبوضات اور اس کی سیاسی پالیسی۔
(۲) جاپان اور برطانیہ اور ریاست ہائے متحدہ۔
(۳) بحر الکاہل کے ممالک میں نقل وطن اور نسلی امتیاز۔
(۴) بحر الکاہل میں ہوائی راستے۔

ان ابواب میں بحر الکاہل کے متعلق سیاسی معلومات کا اک سمندر بند ہے۔ آخر میں چند نقشے ہیں جو اپنی مباحث کے متعلق ہیں اور مسائل سمجھنے میں بڑی امداد کرتے ہیں۔

میرے خیال میں جاپان، امریکہ اور برطانیہ کی جنگ کا پس منظر سمجھنے کے لئے اس کتاب کا مطالعہ نہایت ضروری ہے۔

(باقی)

ساغر

# مجبورِ معذرت

موجودہ خلفشار میں زندگی کے اہم ترین معمولات الٹ پلٹ ہو رہے ہیں۔ الیشیا کی اشاعت کا فریضہ تو عام حالات میں، جمود اور پریشانی سے آزاد نہیں رہ سکا۔ آجکل کاغذ کی گرانی و کمیابی اور دوسری پریشانیوں کا حملہ اور بھی سخت ہو گیا ہے۔ ۶ ماہ کے لئے حکومت کی طرف سے کاغذ کی سپلائی کا انتظام ہوا تھا وہ میعاد ختم ہوئی۔ اب نئے انتظامات پیش نظر ہیں کچھ اس لئے کچھ دوسری وجوہ سے اس نمبر میں تاخیر واقع ہوئی۔ امید ہے کہ آپ معاف فرمائیں گے

منیجر

یوپی میں خوبصورت، باشوکت صحیح اور بہترین طباعت کا واحد مرکز

# ساغر پریس میرٹھ

شعبۂ طباعت ادبی مرکز میرٹھ

## معیاری طباعت کو پسند کرنے والے اصحاب کو نوید

ساغر نظامی کے زیرِ انتظام و نگرانی میرٹھ میں ساغر پریس نے جو کارہائے نمایاں کیئے اُن کا بہترین نمونہ بادۂ مشرق ہے، جس کی طباعت کے متعلق متفقہ طور پر ہندوستان کی یہ رائے ہے کہ اُردو تو کجا انگریزی زبان میں بھی اس شان کی کتاب نہیں دیکھی گئی۔ اگر آپ اپنی تصنیف یا کوئی کام بغیر کسی دقّت و پریشانی کے اپنے مرکز پر مقیم رہ کر چھپوانا چاہتے ہیں تو منیجر ساغر پریس کو مطلع فرمایئے حسبِ وعدہ و دلخواہ باصحت تیار کرکے پہونچا دیا جائیگا۔ نہ آپ کو کاپیاں دیکھنے کی ضرورت ہوگی نہ پروف ملاحظہ کرنے کی۔ خود ساغر نظامی کی نگرانی میں ہر کام پایۂ تکمیل کو پہونچایا جائیگا

پتہ

احمد یار خاں منیجر ساغر پریس۔ سی، پٹ بازار میرٹھ

# مفرح یاقوتی محمد شاہی

جواہرات گرانمایہ، ورقِ طلاو نقرہ، مروارید ناسفتہ اور جوہر نباتات کا از حد لطیف خلاصہ طب کیمیاوی کی اعجاز نما کرشمہ بوجہ کمال اعتدال ہر مزاج کے موافق قطعی بے ضرر شہنشاہی مفرح

خادم خلق اللہ

محمد عبدالمغنی انصاری مع برادران نبیرۂ لقمان الملک علامہ حکیم نابینا صاحب مدظلہ العالی منیجر انصاری دواخانہ زیر نگرانی حکیم محمد عبدالغنی انصاری خسرو شاہ نظامی

(واقع شاہ گنج حیدرآباد دکن)

## یاقوتی محمد شاہی

معروف و مشہور مغل شہنشاہ ہندوستان محمد شاہ رنگیلے کی خاص الخاص استعمال کی دوا جس کا نسخہ قطعی راز میں سینہ بسینہ نسلاً بعد نسلٍ ہمارے خاندان عالیہ انصاریہ میں (جو عہد سلطنت مغلیہ میں علاوہ منصب طبابت شہنشاہی کے عہدۂ جلیلہ ملکی ہفت ہزاری تک پر متفخر رہ چکا ہے) چلا آرہا ہے یہ نسخہ صرف والیان ملک و سارو امراء کیلئے مخصوص طور سے بنایا جاتا رہا۔ اگر اس کو ہر اعتبار سے علاوہ قطعی بے ضرر ہونیکے سرتاج و شہنشاہ مفرحات کہا جائے تو بے شمار شاہدات کی بے لاگ کسوٹی پر ہر گز بیجا نہ ہوگا۔ یوں تو یاقوتی اور مفرحات سے طب یونانی کی قرابادینیں پٹی پڑی ہیں اور بعض تجارتی دواخانے مفرحات میں منشیات مثل چرس بھنگ افیون عارضی تفریح اور دائمی گرفتاری کیلئے شامل کرکے بدنام کنندۂ نکو نامے چند کے مصداق ہو رہے ہیں مگر یہ شہنشاہ پسند مفرح یاقوتی جسکو ایک جماعت اطباء و حکماء و فضلاء عصر نے بادشاہ کیلئے مرتب کیا تھا۔ اسکے اجزاء ترکیبی منشیات سے قطعی پاک اور جواہرات گراں مایہ کا مجموعہ ہیں اس کو مجدد طب علامہ لقمان الملک حکیم نابینا صاحب نے اپنے جدید طب کیمیاوی کے طریقہ سے اب اس درجہ مکمل فرما دیا ہے کہ یہ مفرح بغایت معتدل ہوگئی ہے کسی مزاج سے چاہے وہ حار ہو یا بارد مطلق ناموافقت نہیں کرتی ورق طلاو نقرہ۔ مروارید ناسفتہ لعل بدخشانی۔ یاقوت رومانی و یاقوت اصفر و کہربا زمرد تابناک اور دوسرے جواہرات کو اپنے دریافت کردہ طریقہ سے محلول اور بعید الطف بنا کر اس میں شامل کیا جاتا ہے اسی وجہ سے قلب و دماغ اور تمام اعضاء رئیسہ کو حد درجہ تقویت پہنچاتی ہے اکثر لطیف المزاج اصحاب کو ایسی دوا کی تلاش رہتی ہے جو ہمہ صفت موصوف ہو بعض اصحاب چاہتے تھے کہ تقویت ہو اور باہ بھی بڑھے جسم و روح اور اعضاء رئیسہ کو یکساں مفید ہو۔ ان کیلئے یہ مفرح یاقوتی بوجہ آمیزش جواہرات اس درجہ تفریح اور ایسی ہیجان فرحت کمال کا حال پیدا کرتی ہے کہ باید و شاید۔ دماغی کام کرنے والوں کے لئے عجیب و غریب نعمت غیر مترقبہ ہے۔ اس مفرح یاقوتی میں ایک عجیب و غریب صفت ہے کہ بیمثل جوہر الجواہر یا جواہر مُہرہ کے پرانی سے پرانی عادت منشیات کو ترک کرا دیتی ہے۔ اس مفرح یاقوتی کے استعمال سے بیس بیس سالہ شرابی شوقینوں نے شراب ترک کر دی افیونیوں نے افیون ترک کر دیا اور دوسرے منشیات کے استعمال کرنیوالوں نے اس یاقوتی کو حرز جاں بنایا۔ یہ مفرح یاقوتی جسم کی تمام ارواح کو کمال درجہ تقویت بخشتی نشاط پیدا کرتی عمدہ اغذیہ کو جزو بدن بناتی ہے وہ لوگ جو گرم مقویات کھا کر پریشان ہوتے ہیں اور نہ جنکو سرد دوا موافق آتی ہو ان کے لئے یہ مفرح یاقوتی واقعی آب حیات سے کم نہیں ہے۔ بلا کسی قسم کے ہیجان یا جوش پیدا کرنے کیلئے بہترین مقوی ہے بہرحال یہ یاقوتی ہر اعتبار سے ہمہ صفت موصوف ہے مگر صرف ایک صفت اس میں نہیں ہے وہ یہ کہ کم قیمت نہیں ہے وجہ یہ ہے کہ حد درجہ بیش بہا جواہرات اور عقاقیر کے جوہر اور روح کا مجموعہ طب کیمیاوی کا کرشمہ اور واقعی ایک شاہی دوا ہے جو حضرات نمونتاً بھی اسکی چند خوراکیں نوش جاں فرما لیتے ہیں وہ ہمیشہ کیلئے اسکے والہ و شیفتہ ہو جاتے ہیں۔ چونکہ یہ یاقوتی گویا روح ادویہ ہے اس لئے اسکی مقدار خوراک حد درجہ قلیل ہے جو چاہے اس کا تجربہ یعنی عمل انالائزر کے بہت اچھی طرح جانچ سکتا ہے کہ یہ جسم انسانی کیلئے مضر ادویہ ہر قسم کی سمیات مکاسات کشتہ جات سے قطعی پاک ہے۔

مقدار خوراک ۲ رتی سے ۸ رتی تک ہے۔ ۸ رتی سے زیادہ شاید ہی کوئی ذی آدمی برداشت کر سکے۔ قیمت فی شیشی جس میں ۲ ماشہ یہ شہنشاہی یاقوتی ہے (ﷲ) پانچ روپیہ۔

بدرقہ۔ کچا دودھ ۱۰ تولہ۔ گرم پانی ۱۰ تولہ قدرے شیرینی ملا کر۔

المعلن:۔ عبدالغنی انصاری منیجر انصاری دواخانہ نبیرۂ علامہ لقمان الملک شیخ الرئیس ثانی حکیم نابینا صاحب مدظلہ العالی

# ثروت آرا بیگم

## محترمہ حمیدہ سلطان کا شاہکار

حمیدہ سلطان صاحبہ نے جو ہندوستان کی ادیب خواتین میں ممتاز درجہ رکھتی ہیں۔ ادبی حلقوں کے پیہم اصرار اور تقاضوں سے متاثر ہو کر اپنی قدیم تصنیف "ثروت آرا بیگم" شائع فرما دی ہے۔ یہ اخلاقی و ادبی لحاظ سے ایک خاص مرتبہ کا ناول ہے جس میں زندگی اور سماج کی کامل و صحیح تصویر کھینچی گئی ہے۔ "ثروت آرا بیگم" میں قیاس سے بعید تصوریت اور گذری ہوئی شعریت کی جھلک نہیں ناول میں مقررہ ماحول اور کردار کی مطابقت سے واقعیت نگاری کو خاص اہمیت دی گئی ہے۔ اور وہ واقعیت نگاری ایک خاص ماحول سے تعلق رکھتی ہے۔

"ثروت آرا" کی زبان اُسے نمایاں طور پر دوسرے ناولوں سے اک امتیاز بخشتی ہے۔ اس کا ہر صفحہ منہ سے بول رہا ہے کہ یہ ایک دہلوی خاتون کی تصنیف ہے۔ زبان کی بے ساختگی اور لطافت نے اس ناول کو بڑی امتیازی حیثیت دیدی ہے۔ یہ بڑی تسکین دہ بات ہے کہ انداز بیان اور اسلوب میں روایتی رومان نگاری اور افسانویت نہیں پائی جاتی۔ لفظی ترکیبیں اور لہجے کی بے ساختگی، سادگی، وقار اور مکالمہ میں زبان کا معیاری لوچ یہ تمام عناصر ایسے گھُلے ملے ہوئے ہیں کہ کتاب شروع کرنے کے بعد کوئی اسے ادھورا نہیں چھوڑ سکتا۔ یہی نہیں "ثروت آرا بیگم" اپنے انداز کا خاص کلچر، تہذیب اور تمدن رکھتی ہے۔ اُس کو پڑھکر دلی کی مٹی ہوئی تہذیب کا نقشہ آنکھوں میں کھنچ جاتا ہے۔ اس کے مطالعہ سے دسیوں محاورے جو دلی کے مردوں میں نہیں عورتوں میں بولے جاتے ہیں معلوم ہو جاتے ہیں۔

حمیدہ سلطان صاحبہ نے اس ناول کو اپنے برادر محترم آنریبل مسٹر فخر الدین علی احمد سابق ریونیو منسٹر (آسام) کے نام معنون کیا ہے شروع میں فخر الدین صاحب کی تصویر بھی شریک کتاب ہے۔ مینیجر

ملنے کا پتہ :- مکتبہ ساغر ادبی مرکز میرٹھ

"رسالۂ ادیب"۔ دہلی

(سنہ ۱۹۳۵ء میں جاری ہوا)

# ادبی مرکز میرٹھ کا علمی و ادبی ماہنامہ

# ایشیا

منظور شدہ

محکمۂ تعلیمات حکومت صوبۂ متحدہ

حکومت صوبۂ بہار اور حکومت صوبۂ سی۔ پی (برار)

زیر سرپرستی

## ڈاکٹر سیّد محمود

ایڈیٹر ——— ساغر


ناشر

مکتبۂ ساغر ادبی مرکز میرٹھ

قیمت سالانہ مبلغ پانچ روپیہ (ہندوستان سے)

(قیمت فی نمبر ۸ آنے)

قیمت سالانہ آٹھ روپے (دوسرے ملکوں سے)

(ایجنٹوں کو ۲۵ فی صدی کمیشن)

# فہرست مضامین الشیائی سنہ ۱۹۴۲ء



۲

# ایشیا

| نمبر۴ | مئی ۱۹۴۲ء | جلد۷ |
| --- | --- | --- |


# فاشیزم اور ادب

موجودہ زمانہ کی کشمکش ——— فرد اور سماج کے تنازعہ کی تفسیر ہے یہ کشمکش کسی نہ کسی شکل میں تاریخ کے ہر دور میں جاری تھی۔ فرد کی یہ تمنا کہ ہر ممکن طریقہ سے اپنی خواہشات کی تکمیل کرے اور سماج کی یہ سعی کہ انفرادی جدوجہد کو جائز حدود تک محدود کر دے ——— ان دونوں نظریوں میں کشمکش یہیں سے پیدا ہوئی ہر مذہب اور فلسفہ کی بنیاد یہیں شروع ہوتی ہے جائز حدود کا تعین کون کریگا، یہ حکمراں طبقہ کا کام قرار پایا اور یہ کام حکومت کے آلہ سے لیا جانے لگا۔

فوج، پولیس، قانون ——— یہ سب فرد کو جائز حدود کے اندر رکھنے کے لئے استعمال کئے جاتے ہیں۔

غرض یہ کشمکش بہت عرصہ تک جاری رہی۔ سماج کے نام حکمراں طبقہ فرد پر طرح طرح کے بندھن لگاتا گیا ان میں سب سے بڑا بندھن روح کا تھا اور روح کا چوکیدار کلیسا تھا۔ کامیاب اور وسیع پیمانہ پر اس روحانی تجدید کے خلاف یورپ میں تحریک شروع ہوئی۔ اس تحریک کا نام نشاۃ ثانیہ (Renaissance) ہے۔

نشاۃ ثانیہ کا دور قدیم و جدید زمانے کے درمیان ایک سنگ راہ ہے۔ تاریخ میں پہلی بار بیچارے فرد کو کسی نہ کسی حد تک اپنی قسمت کے فیصلے کا حق ملا۔ گو یہ حق بہت محدود تھا تاہم وہ سنگِ بنیاد رکھا جا چکا تھا جس پہ انقلابِ فرانس کی عمارت کھڑی ہوئی۔

انقلابِ فرانس سے لے کر گذشتہ جنگ تک کا دور انفرادی آزادی کا دور کہا جا سکتا ہے ——— عملی طور پر نہیں تو نظریاتی طور پر۔ امریکہ اور یورپ میں ہر طرف انسانیت پروری اور لبرلزم کی ہوائیں چلنے لگیں۔ سماجی جبر کے ردِ عمل کے طور پر اب سب کا عقیدہ یہ ہو چلا کہ اگر ہر فرد کو اپنی صلاحیت اور مرضی کے مطابق زندہ رہنے دیا جائے تو ساری دنیا میں مسرت کی فراوانی ہو جائے گی۔ لیکن عملی طور پر یہ آزادی محض نام نہاد تھی۔ جب تک سماج ۴۴ کے اقتصادی ڈھانچہ میں استحصال کا عنصر موجود تھا سیاسی اور معاشی خود مختاری کی بھلا کیا قیمت تھی۔ جب کسی کو تعلیم کی برکت میسر نہ ہوئی ہو تو وہ ووٹ کا پرچہ لے کر کیا کرے۔ اور خیر کلچر کوئی ایسی سستی شے تو نہیں کہ دن رات محنت کرنے والا مزدور اس سے فیض مند ہو سکے۔ لیکن لبرلوں نے یہ کہہ کر تکیہ کر لیا کہ اگر آپ امیر ہیں تو آپ کو اپنی امارت بڑھانے کی آزادی ہے اور کوئی غریب تو اسے فاقہ کرنے کی آزادی ہے۔ اس نام نہاد آزادی نے فرد اور سماج کی کشمکش کو اور بھی بھڑکایا۔ سماج کا شیرازہ بکھرنے لگا۔ اور ہر شخص محسوس کرنے لگا کہ اس فرسودہ نظام کو بدل کر ایک ایسی دنیا تعمیر کی جائے جس میں آزادی اور پابندی کا تخیل فرد اور جماعت دونوں کے لئے بھلائی کا باعث ہو۔

مختصراً یہ ہے پس منظر اس جدوجہد کا جس نے سوویٹ روس کی اشتراکیت اور درمیانی یورپ کے فاشیزم کو جنم دیا۔ ان دونوں میں یہ امر مشترک ہے کہ وہ فرد کے حقوق پر جماعت کے مفاد کو ترجیح دیتے ہیں۔ اور کیونکہ

حکومت جماعت کی نگہبان ہے لہٰذا فرد حکومت کے ہاتھ میں ایک کھلونا بن کر رہ جاتا ہے۔ لیکن دونوں نظاموں کے مقاصد میں مشرقین کا فرق ہے۔ سوویٹ نظام فرد پر جو پابندیاں لگاتا ہے اُن کا انداز اصلاحی ہے اور مقصد یہ ہے کہ فرد سرمایہ دارانہ ذہنیت کی کدورت کو دھوکر انفرادیت کی معراج کو پہونچ سکے۔ یہ ویسی ہی پابندی ہے جو طبیب بیمار پر لگایا کرتا ہے۔

لیکن فاشیزم فرد کو ہمیشہ کے لئے جماعت یعنی حکومت یعنی حکمراں طبقہ یعنی سرمایہ دار کا غلام بنا کر رکھنا چاہتا ہے اور اس غرض سے اُس کے ذہن و احساس کو بھی فنا کر دینا چاہتا ہے۔

ہم کلچر اور ادب کے خادم ہیں اور ہمارا ایمان ہے کہ جب یہ سارے سیٹھ ساہوکار مر جائیں گے تو مفلس شاعروں کے گیت اور نادار مصنفوں کے افسانے زندہ رہیں گے۔ اس لحاظ سے ہم صرف اس نظام کے حامی ہیں جو انفرادیت کو اس طرح فروغ دینا چاہتا ہے کہ وہ حُسن و حقیقت دونوں کی خدمت کر سکے اور یہی شعر و ادب کی جان ہے۔ جب ہم دیکھتے ہیں کہ فاشیزم ان سب اقدار کو یکسر مٹا دینا چاہتا ہے جن سے اعلیٰ قسم کا آرٹ پیدا ہوتا ہے۔ جب جرمنی کے قید خانوں سے دنیا کے بڑے بڑے آرٹسٹوں کی کراہ سُنائی دیتی ہے۔ جب دنیا کے تمام پُرانے اور نئے آرٹسٹ وہاں مردود قرار دئے جاتے ہیں — تو ہم نازیزم اور فاشیزم پر لعنت بھیجتے ہیں۔ اگر ہمارا قلم اس کارزار کے موقع پر ان لعنتوں کی مخالفت میں مصروف نہ ہو تو ہم کلچر اور آرٹ سے غداری کریں گے۔

یہ وہ جذبات تھے جنھیں لے کر ہم دہلی کی آل رائٹرس کانفرنس میں گئے۔ اس کانفرنس کا مقصد یہ تھا کہ ہندوستان کے اینٹی فاسسٹ مصنفوں کو ایک پلیٹ فارم پر جمع کریں۔ اِن کا کوئی متحدہ محاذ قائم کریں۔ یہ کام کرنے کا تھا اور گو کہ یہ کانفرنس — کانفرنس کی حیثیت سے زیادہ کامیاب نہ رہی بہرحال داغ بیل تو پڑ گئی۔ ہم خیال لوگوں میں جاگ تو پڑ گئی۔ اچھا ہوتا اگر کانفرنس کے منتظم جلدی نہ کرتے۔ لوگوں کو مہلت دیتے۔ بحث طلب مسائل کو گشتی چٹھی کی صورت میں تقسیم کرتے۔ لیکن کانفرنس کرنے میں اتنی جلدی کی گئی کہ باہر کے بہت لوگوں کو جواب دینے کا بھی موقع نہ ملا۔ علاوہ بریں اتنی اہم کانفرنس کی تشکیل نہایت باقاعدگی سے ہونا چاہئے تھی۔

بہرحال غنیمت ہے کہ ادیبوں نے کروٹ تو لی، کچھ تو ہو،

ہم کانفرنس کے منتظموں کو اب بھی یہ صائب مشورہ دیں گے کہ زیادہ وسیع النظری سے کام لیں۔ مقاصد کی بلندی کے اعتبار سے دل و نگاہ کو بھی بلند رکھا جائے تو کیا اچھا ہو۔ ایک تو یہ کہ کانفرنس کسی لحاظ سے نمائندہ نہ تھی باہر تو باہر خود دہلی کے بہت سے ہمدرد مصنف شامل نہ تھے۔ وجہ جو بھی اس سے بحث نہیں۔ لیکن اگر آگے کام چلانا ہے تو کیا اُن کے تعاون کی ضرورت نہیں اگر ہے تو پھر ( ) کو صرف حاضرین سے یہی کیوں پُر کر دیا گیا اور ان حاضرین میں صرف "انجمن ترقی پسند مصنفین" اور دہلی ریڈیو اسٹیشن کے ہی حضرات کیوں تھے۔ یہ حلقہ زیادہ وسیع کیوں نہ کیا جائے؟

یہ چند نکات برادرانہ مشورہ کے طور پر ہیں کسی کو ہماری نیک نیتی پر شبہ نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ ایشیا کسی بیل کی تمنا کئے بغیر ترقی پسند تحریکوں کی حمایت اور فاشیزم کی مخالفت میں پیش پیش رہا ہے۔

ہماری خواہش صرف یہ ہے کہ کیونکہ مختلف زبانوں اور اسکولوں کے مصنفوں کے ملنے کے ٹھکانے کم ہیں اس لئے جب کبھی اس قسم کی کوئی تحریک شروع ہو تو اسے زندہ رکھنے کے لئے ہر ممکن کوشش کی جائے۔

دنیا اور ہندوستان کی نجات اسی میں ہے کہ فاشیزم اور اس کے تمام عناصر فنا ہو جائیں۔ ہم سب کو اس جنگ میں حصّہ لینا ہے، فرار کا کوئی راستہ نہیں ہے اور نہ کوئی فصیل پر بیٹھ سکتا ہے۔

---

ادارہ

## پنڈت جواہرلال نہرو کی شہرۂ آفاق کتاب

# جگ بیتی

دُنیا کی تاریخ سنین وسلاطین کی فہرست کا نام نہیں ہے نہ مختلف حکمراں خاندانوں کے عروج وزوال اور تاج وتخت کے لئے زورآزمائی کرنے والوں کی باہمی کشمکش کو تاریخ سے تعبیر کیا جاسکتا ہے۔ دراصل تاریخ نام ہے افراد کے ذہنی ارتقاء کا۔ جماعتی نظام کی تنظیم کا۔ تہذیب وتمدّن کے اصولوں کی تدوین کا اور علوم وفنون کی ترویج کا۔ پھر تاریخ کا دائرہ کسی ایک ملک یا قوم کے حالات تک محدود نہیں ہوتا۔ اسکے پیش نظر تمام ممالک اور تمام اقوام ایک سلسلے میں منسلک ہوتے ہیں اور ایک دوسرے سے متاثر ہوتے اور متاثر کرتے ہیں۔

جگ بیتی میں پنڈت جواہرلال نہرو نے انھی اصولوں کو پیش نظر رکھا ہے اور تمام مختلف زمانوں میں تمام ممالک اور تمام اقوام کے خاکے پیش کرکے دُنیا کی ایک یکجائی تصویر کھینچی ہے۔ اس لئے ان کی یہ کتاب ہندوستان کے تاریخی ادب میں ایک جدّت ہے ایک تنوع ہے جس کی مثال مشکل سے مل سکے گی۔ ۱۰

سیاسی مصروفیتوں کے باوجود پنڈت جی کا وسیع مطالعہ اور غیرمعمولی غور وفکر کی عادت اس کی متقاضی تھی کہ جگ بیتی جیسی تصنیف منظرِعام پر آئے۔ چنانچہ ان خطوط کی شکل میں جو پنڈت جی نے جیل سے اپنی لڑکی کے نام لکھے۔ یہ کتاب اہل ذوق کے ہاتھوں میں پہنچی گی۔ اب مکتبۂ جامعہ نے محمود علی خاں جامعی سے سلیس اُردو میں ترجمہ کراکے پیش کرنے کا فخر حاصل کیا ہے۔ قیمتِ جلد اوّل ۳ سے،

مکتبۂ جامعہ دہلی۔ قرولباغ

شاخیں:۔ دہلی۔ لکھنؤ۔ بمبئی ۳

(ادبی مرکز میرٹھ سے بھی مل سکتی ہے)

(۱) جوش ملیح آبادی

(۲) ساغر نظامی

# مشاہیر شعرائے اُردو کا فلسفۂ حیات

ہو سکتا ہے کہ آل انڈیا ریڈیو دہلی سے ملک کو مختلف قسم کی شکایتیں ہوں، لیکن کچھ عرصہ سے اس نے اپنی تقریروں کے معیار کو کافی بلند کیا ہے، دلّی سے آج کل ادبی، علمی اور حکیمانہ مسائل پر جو تقریریں ہو رہی ہیں، وہ اپنی رنگا رنگی، افادیت، زبان اور ادب کے لحاظ سے بڑی اہمیت رکھتی ہیں۔ حال ہی میں آل انڈیا ریڈیو دہلی نے جو ................................ اور اُردو کے مشاہیر شعرا کو دعوت دی کہ وہ دُنیا کو بتائیں، زندگی ان کی نظر میں کیا ہے؟ وہ حیات کے متعلّق منفی نقطۂ نگاہ رکھتے ہیں یا اثباتی!؟ یا محض یونہی، چنانچہ اس سلسلے کی کچھ تقریریں ہو چکی ہیں۔ ان میں سے جوش ملیح آبادی و ساغر نظامی کی تقریریں اس نمبر میں شائع کی جاتی ہیں۔

"ادارہ"

11

(۱) جوش ملیح آبادی

## میرا فلسفۂ حیات

یہ موضوع اس قدر وسیع ہے کہ پندرہ منٹ کی سی بے حقیقت مدت کے اندر سمیٹا نہیں جا سکتا۔ بہر حال کوشش کروں گا کہ مجمل طور سے اپنے مفہوم پر کسی قدر روشنی ڈالوں۔

انسانی ذرائع اور انسانی ذہن دونوں ابتک اس درجہ تشنہ و محدود ہیں کہ بیسویں صدی کے اس نسبتاً ترقی یافتہ دور میں بھی زندگی ایک دردناک عذاب بنی ہوئی ہے۔ کیا داخلی اور کیا خارجی دونوں حیثیتوں سے انسان ابتک افسردہ و بیمار ہے۔ ہم مسرتوں کے حاصل کرنے کے واسطے دوڑتے ہیں۔ لیکن اس تمام دوڑ دھوپ اور عرق ریزی کے بعد آخر کار جس شے کے پانے میں ہمیں کامیابی حاصل ہوتی ہے۔ وہ غم اور صرف غم ہے۔ امیدیں ہر صبح ہم کو جگاتی اور ناامیدیاں ہر رات کو ہمیں سُلاتی ہیں۔

تمنائیں جگاتی ہیں تو ناکامی سلاتی ہے — نہ اپنی صبح ہے ساقی نہ اپنی شام ہے ساقی
لڑکپن صدمۂ بیتاب تھا جوانی دل کو روتی ہے — نہ جب آرام تھا ساقی نہ اب آرام ہے ساقی

ہماری اس ناکامی و نامرادی کا سبب ایک طرف تو یہ ہے جیسا میں بیان کر چکا ہوں کہ ہمارے ذرائع اور ذہن دونوں ابتک محدود ہیں۔ اور دوسری طرف چونکہ ہم ابتک انسانیت کے مجموعی تقاضوں کی جانب اعتناء کرنے کے خوگر نہیں ہوئے ہیں اور صرف اپنے انفرادی حاجات و مقتضیات تک

ہماری نظر محدود ہے۔ اس لئے ہمیں اس زندگی میں دُکھ کے سوا کچھ نہیں ملتا۔ یہ صحیح معلوم ہوتا ہے کہ شاید اپنے انفرادی حاجات و مقتضیات سے ہم کبھی آزاد نہیں ہو سکینگے لیکن انسانی نفسیات پر نظر رکھنے والے اس خیال کے قائم کرنے میں قطعی حق بجانب ہیں کہ کچھ دنوں کے بعد ہماری انفرادیت اس قدر وسیع ہو جائے گی کہ عالمِ انسانیت کے مجموعی تقاضے عین ہمارے انفرادی تقاضے بن جائینگے۔

لیکن اس وقت تک تو انسانی دُنیا کی حالت نہایت خستہ و خراب ہے اور اس وقت ہماری زبوں حالیاں اور بھی شدید ہو جاتی ہیں۔ جب ہم یہ دیکھتے ہیں کہ ہمارے غموں ہی کا مآل غم نہیں ہوتا۔ اگر معاملہ یہیں تک محدود رہتا۔ تو شاید ہم کچھ نہ کچھ اپنے کو تسلّی دے لیتے۔ لیکن بڑی بے پایاں دردمندی تو یہ ہے کہ ہماری مسرّتوں کی تان بھی غم ہی پر ٹوٹتی ہے۔ اور ہماری وقتی مسرّت جس قدر شیریں ہوتی ہے اس کا پیدا کردہ غم اتنا ہی دیرپا اور تلخ ہوا کرتا ہے۔

ہمیں کبھی کبھی یہ زندگی تھوڑی دیر کے واسطے فرشِ گل پر چلنے کا موقع دیتی ہے۔ اور وہ صرف اس لئے کہ ہمیں فرشِ گل کا خوگر بنانے کے بعد کانٹوں پر چلائے۔ اور اس وقت ایک طرف تو کانٹوں کی تکلیف ہمیں زیادہ محسوس ہو اور دوسری طرف پھولوں کی یاد میں ہماری آنکھوں سے آنسوؤں کا چشمہ پھوٹ نکلے۔ یعنی ایک طرف تو ہمارا جسم فگار ہو اور دوسری طرف ہمارے دل کے ٹکڑے اُڑ جائیں۔

گاہ گاہ آراستہ ہوتے ہیں جلسے عیش کے آنسوؤں کے ساتھ برسوں یاد آنے کیلئے
طالبانِ عیش سے کہدوں تو اُڑ جائیں حواس کس قدر رویا ہوں میں اک مسکرانے کیلئے

یہ ایک ناقابلِ انکار حقیقت ہے کہ ابتک تو اس زندگی میں اگر کوئی ٹھوس حقیقت معلوم ہوتی ہے تو وہ غم اور صرف غم ہے۔ رباعی

کہتے ہو کہ مُنہ آنسوؤں سے تر نہ کروں
غم ٹھوس حقیقت ہے یہ باور نہیں کروں
بیکار ہے ہائے ہائے کرنا لیکن
انسان ہوں ہائے ہائے کیوں نہ کروں

بیشک اس وقت تک انسانیت پر مسرّت کا صحیفہ نازل نہیں ہوا ہے۔ اور اب تک جس شے کو مسرّت کہا جاتا ہے وہ صرف ایک وقفۂ غم کے سوا اور کچھ نہیں۔ جب ہم پر غم کا ناقابلِ برداشت حملہ رُک جاتا ہے تو اس وقفۂ مختصر کو ہم خوشی کے نام سے پکارنے لگتے ہیں حالانکہ وہ صرف ایک گونہ تسکین اور ایک وقتی رُستگاری ہوتی ہے۔ جسے خوشی کا لقب نہیں دیا جاسکتا۔

یہی وجہ ہے کہ اس دردناک حقیقت کا جو افراد مطالعہ کرتے ہیں وہ دو گروہوں میں تقسیم ہو جاتے ہیں۔ ایک گروہ تو حیات کی اس دردمندی کو دیکھ کر سپر انداختہ ہو جاتا ہے۔ مایوسی اس کا احاطہ کر لیتی ہے۔ اسکے ہات پاؤں ڈھیلے دل زخمی اور آنکھیں نمناک ہو جاتی ہیں اور یہی وہ گروہ ہے جسے ہم 'قنوطی' کے لقب سے یاد کرتے ہیں اور دوسرا گروہ ان دردمندیوں کو دیکھتا ہے۔ لیکن سپر انداختہ نہیں ہوتا۔ ہر چند یہ گروہ بھی سمجھتا یہی ہے کہ ہم اس دردمندی پر فتح حاصل نہیں کرسکتے۔ لیکن وہ اس سے مغلوب ہونا بھی پسند نہیں کرتا۔ اور اپنے کو فریب مسرّت میں مبتلا کر دینے کی خاطر ایسے رنگین مشاغل میں خود کو غرق کر دیتا ہے۔ کہ ضرباتِ غم سے نسبتاً بہت کچھ محفوظ ہو جاتا ہے۔ اس گروہ کو ہم 'رجائی' کے نام سے پکارتے ہیں۔

یہ صحیح ہے کہ رجائیوں کے مقابلہ میں 'قنوطی' گھاٹے میں رہتا ہے 'رجائی' اس دورو زہ حیات کے کچھ نہ کچھ مزے تو اُڑا لیتا ہے۔ لیکن بیچارے 'قنوطی' کے پلّے کچھ نہیں پڑتا۔

لیکن جہانتک زندگی کی دوڑ میں حصّہ لینے کا تعلق ہے قنوطی ہوں کہ رجائی دونوں گروہ اس شرفِ عظیم اور اس سعادتِ کبریٰ سے قطعی محروم رہتے ہیں۔

میں نے زندگی کی دوڑ میں حصّہ لینے کو سعادتِ کبریٰ کہا ہے، ممکن ہے کہ کوئی یہ کہے کہ آپ جسے سعادتِ کبریٰ کہتے ہیں سعادتِ کبریٰ تو بڑی چیز ہے۔ میں اُسے ایک مہمل خود آرائی سے زیادہ کوئی مرتبہ نہیں دیتا۔ کیونکہ یہ زندگی جبکہ آلام سے بھری ہوئی ہے۔ جبکہ غم ہی کی نہیں خوشی کی تان بھی غم ہی پر ٹوٹتی ہے اور جبکہ ہر عمل کا خواہ وہ کتنا ہی شائستہ کیوں نہ ہو۔ ایک دردناک ردِّ عمل ہوا کرتا ہے۔ تو کیا ہم اتنے دیوانے ہیں کہ زندگی کی دوڑ میں حصّہ لیکر اپنا وقت برباد اور اپنی قوّت کو تباہ کریں۔ اور کیا یہ عاقلانہ روش نہیں ہے کہ یا تو ایک آہ سرد بھر کر ہم زندگی سے مایوس ہو جائیں یا ساز اُٹھا کر اس طرح الاپیں کہ تمام غموں کو بھول جائیں۔

لیکن جو شخص بھی خواہ وہ کتنی وجاہت رکھتا ہو۔ ایسے کم بینی کے کلمات زبان سے نکالے گا۔ ہم بجا طور سے اُسکے متعلق یہ رائے قائم کرنے پر مجبور ہو جائینگے کہ وہ دُنیا کے مزاج، انسانی فطرت اور انسانی عزائم کی وسعت اور ارتقاء

ایشیا۔ مئی ۱۹۴۲ء

کے قانون سے قطعی طور پر بیگانہ ہے ۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ اس وقت تک انسانیت دردمند ہے اور ہم مسرّت کے حصول کی جد و جہد میں بالآخر غم ہی سے دوچار ہو رہے ہیں لیکن اسکے یہ معنی ہرگز نہیں کہ یہ صورتِ حال ازلی اور ابدی ہے اور ایسی کہ اس سے رُستگاری حاصل کی ہی نہیں جاسکتی ہے ۔

غور کرنا چاہئے کہ اس کرۂ خاکی پر حیات کو رونما ہوئے ابھی دن ہی کتنے ہوئے ہیں اور اس منزل پر ہم غموں کو کیونکر فتح کر سکتے ہیں جب کہ انسانیت ہنوز طفلی کے عالم میں ہے اور اُس کی عمر نو دس برس سے زیادہ نہیں ہے ۔

لیکن یہ ایک تاریخی صداقت ہے کہ روز بروز ہم غم سے دور اور خوشی سے قریب ہوتے چلے جارہے ہیں اور ہماری یہ فطری اور مسلسل رفتار اس بات کا یقین کرنے پر ہمیں مجبور کرتی ہے ۔ کہ ایک نہ ایک دن ہم تمام مکروہات و آلام سے نجات حاصل کرکے زیادہ سے زیادہ مسرّت کی زندگی بسر کرینگے ۔ اور یہ مسرّت کی زندگی ہماری انفرادی اور اجتماعی دونوں حالتوں کا احاطہ کرے گی ۔

یہ وہ منزل ہوگی جبکہ ایک طرف تو ہمارے مزاج اور عادات و اطوار بدل جائینگے اور اشیائے مادّی و ذہنی کی معروف قدریں تبدیل ہوجائینگی ۔ اور دوسری طرف اس عالم کے تمام قوائے کارفرما کے پاؤں میں زنجیر ڈال کر انہیں ہم اشاروں پر نچانے لگیں گے ...

اور جبکہ ہمارا مستقبل اس قدر شاندار اور یقینی طور سے شاندار ہے تو کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی کہ ہم انسانیت کی اس جنگِ عظیم اور ارتقاء کے اس جہادِ اکبر سے بزدلوں کی طرح بھاگ کر کسی گوشۂ خلوت یا محفلِ عشرت میں جاکر چھپ جائیں ۔

اس کے علاوہ جب ہم غور کرتے ہیں تو ہمیں یہ تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ آج جو یہ مادّی و ذہنی نعمتیں بغیر ہاتھ پاؤں ہلائے ہمیں حاصل ہیں وہ تمام کی تمام ہمارے بزرگوں کی صدیوں کی محنت کا نتیجہ ہیں ۔ جنہیں وہ ہمارے واسطے ایک مبارک وراثت کے طور پر چھوڑ گئے ہیں اور اسکے صاف و صریح یہ معنی ہیں کہ ہم اپنے خاموشی کے ساتھ احسان کرنیوالے بزرگوں کے مقروض ہیں ۔ اور اسقدر کہ ہمارا بال بال قرض سے گندھا ہوا ہے ۔ اور ظاہر ہے کہ ہر اچھے شہری اور ہر بھلے آدمی کا یہ ایک شریفانہ کارنامہ ہے کہ وہ اپنا قرض پائی پائی ادا کردے ۔ اور وہ قرض صرف اس واحد شکل سے ادا کیا جاسکتا ہے کہ جس طرح ہمارے بزرگوں نے ہمیں آگے بڑھایا ہے اسی طرح ہم بھی اپنی آئندہ نسلوں کو کچھ آگے بڑھا کر مریں ——

اور اگر ہم اس مقدّس فریضے کے ادا کرنے میں کوتاہی کرینگے تو ہماری موت ایک بد دیانت مقروض کی موت ہوگی ۔ اور کیا کوئی شریف اور خوددار انسان ایک بد دیانت مقروض کی موت کا ننگ گوارا کرسکتا ہے ؟ ۔

دیکھنے کی بات یہ ہے کہ ابھی تک ہوا ہی کیا ہے ۔ ابھی تو ہمیں بہت کچھ کرنا ہے ۔ ابھی تک تو ہم اپنے چھوٹے چھوٹے غموں اور معمولی عناصر یہاں تک کہ خاک کے ایک بظاہر حقیر ذرّے تک پر قبضہ نہیں کرسکے ہیں ۔ حالانکہ ہمارا پروگرام بہت ہی بڑا اور نہایت ہی پیچیدہ ہے ۔ ہمیں ہر فرد کو اسکی اطلاع دے دینا چاہئے ۔ کہ ابھی ہمیں بڑے بڑے معرکے سر کرنا ہیں ۔ بڑے بڑے ہفت خواں طے کرنا ہیں ۔ صدیوں اور قرنوں تک پسینہ بہانا اور جانیں کھپانا ہے ۔ جھوٹے رسم و رواج سے لڑنا ہے ۔ عقائد و اوہام کو مٹانا ہے ۔ تندرست خیالات اور بلند افکار کی تخم ریزی کرنا ہے ۔ دہشت انگیز بوں ۱۲۳
اور خون ریزیوں کا سدّباب کرنا ہے ۔ بیماریوں اور وباؤں کو فنا کرکے شباب کو قائم کرنا ہے ۔ اور شباب کو قائم کرکے ہیبت ناک موت کو موت کے گھاٹ اُتارنا ہے اور پھر اُلوہیت کے تاج کو پیشانی پر کج کرکے اس سرکش ستارے اور دوسرے کُروں پر اپنا پرچم لہرانا ہے ۔

ممکن ہے ، اور ہندوستان میں تو ممکن ہی نہیں ۔ گمان غالب ہے کہ لوگ میرے ان بلند عزائم اور درخشاں امیدوں پر مسکرائیں اور ارشاد فرمائیں کہ یہ شاعر تو شیخ چلی کی سی باتیں کرنے لگا ہے ۔ کہاں ضعیف انسان اور کہاں تسخیرِ کون و مکاں ۔ میں ایسے تمام حضرات کی خدمت میں صرف اسی قدر مشورہ دونگا کہ وہ براہِ معارف نوازی ۔ اپنے مطالعے اور مشاہدے کو بڑھائیں ۔ نظر کو وسیع اور تفکر کو عمیق بنائیں ۔ انسان کی فطرت اور انسان کے عزائم تیز ارتقاء کی رفتار اور زمانے کے قرائن و آثار پر نگاہ ڈالیں ۔ اگر وہ میرے مشورے پر عمل کرینگے ۔ سو فی صدی میرے ہم خیال و ہم نوا ہوجائینگے ۔ ورنہ میرے پاس ان کے تمسخر و تبسم کے مرض کا کوئی علاج نہیں ہے ۔

ہاں تو ہمارے سامنے اس قدر وسیع اور اسکے ساتھ ساتھ اس قدر دشوار

کام ہے کہ ہم نہ تو قنوطیوں کی طرح رونے میں وقت ضائع کر سکتے ہیں اور نہ رجائیوں کی مانند ہر وقت کے رامش و رنگ ہی کیلئے وقت نکال سکتے ہیں۔ ہمیں ان دونوں گروہوں کے بین بین زندگی بسر کرنا ہے۔

اس میں شک نہیں جیسا کہ عرض کر چکا ہوں کہ ابھی ہمیں بڑے بڑے معرکے سر کرنا ہیں۔ لیکن اس حکیمانہ نکتے کو بھی پیش نظر رکھنا نہایت ضروری ہے کہ ہمیں اپنے کو اس قدر تھکانا بھی نہیں ہے کہ چار دن کام کرنے کے بعد ہمارے قوائے عمل و ذہن اور ہماری صحت برباد ہو جائے۔ ہمیں بیشک کام کرنا اور ایک جاں باز سپاہی کی طرح پوری کاوش اور سرگرمی سے کام کرنا ہے۔ لیکن اس کے ساتھ ساتھ ہر روز چند گھنٹے رجائیوں کی سی زندگی بھی بسر کرنا ہے۔ اور وہ بھی صرف اس لئے کہ ہر صبح کو ہم تازہ ہمت اور بلند تر ولولوں کے ساتھ دن کی محنت کے واسطے تیار ہو جائیں۔ کام کرنا مستعدی اور سنجیدگی سے انسانیت کو آگے بڑھانا۔ کوئی شک نہیں ہمارا تنہا فریضہ ہے لیکن ہر وقت کام کرنا اور ہر آن سنجیدہ رہنا اپنی ذات کے ساتھ ایک خطرناک مسخرگی ہے۔ اس لئے ہمیں زیادہ کام کر سکنے کی خاطر یہ فیصلہ کرنا ہوگا کہ ہم اپنی ذات کے ساتھ خطرناک قسم کا مسخراپن نہیں کرینگے۔ دن کے وقت ہم ایڑی چوٹی کا پسینہ بہائینگے۔ اور رات کو جب تاریکیوں کے دامن دراز ہو جائینگے اور ستاروں کی خنک روشنی ہمارا احاطہ کریگی تو ہم بچوں کی طرح خوشیاں منائیں اور فراغت و مسرت کے دریا بہائینگے۔ اور

بہتر ہے دل کے ساتھ رہے پاسبانِ عقل
لیکن کبھی کبھی اسے تنہا بھی چھوڑ دے

پر عمل کر کے اس شریر ستارے کو جسے کرۂ ارض کہتے ہیں۔ اپنے قدموں پر جھکا کر نعرہ لگائینگے۔ کہ ؎

میں اور ڈروں صولتِ دُنیائے دُنی سے
خود لرزہ بر اندام ہے دُنیا مرے آگے

دن کو اگر کوئی ہم سے رنگ رلیوں کی باتیں کریگا تو ہم اسے انسانیت کا دشمن یا کم سے کم جاہل سمجھ کر اس کی طرف سے مُنہ پھیر لینگے لیکن اگر رات کو کوئی ہم سے محنت یا سنجیدگی کا مطالبہ کریگا تو اسکی کم بینی اور خفتِ عقل پر قہقہے مارینگے ؎

آپ آرائش بھی کرتے ہیں مناسب وقت کی
دن کو مُنہ دھویا گیا زلفیں سنواریں رات کو

ساغر نظامی (۲)

# زندگی میری نظر میں

زندگی اور میں اچانک صبح سے پہلے بیدار ہو گئے۔ مجھے اور اسے ابھی دن چڑھے تک سونا تھا۔ مگر کچی نیند میں ہم دونوں ان کم سن خانہ بدوشوں کی طرح جاگنے کیلئے مجبور ہو گئے جن کی حیات ذوقِ سفر کے سوا کچھ اور نہیں ہوتی۔ کون رہرو ہے اور کون رہبر یہ بھی ہوش نہ تھا۔ دیکھتے ہی دیکھتے وجود کے مُبہم دُھندلکے میں چست و چالاک دو سایہ کائنات کے بام و در پر چلتے پھرتے نظر آنے لگے۔

امید اور ناامیدی۔ روشنی اور تاریکی۔ خیر و شر۔ دھوپ اور چاندنی۔ کفر و ایمان۔ ہار اور جیت۔ یعنی ہر وہ منزل جو انسان لاکھوں سہارے لیکر طے کرتا ہے۔ میں نے براہِ راست زندگی کے سہارے طے کی۔ دُنیا کے طویل سفر میں زندگی ہی میرا سفر تھی۔ اور زندگی ہی ہمسفر۔ رہزنی اور رہبری۔ آبادی و بربادی کے جتنے تجربے تھے زندگی ہی ان کا معمول تھی۔ اور زندگی ہی ان کی عامل۔

ہمارے علم کی تمام تر اساس تجربات پر مبنی ہے۔ آپ کو اصرار ہے تو ہو۔ میرے خیال میں فطری تصورات۔ تجربات کے مقابلے میں کوئی حقیقت نہیں رکھتے اس لئے جتنے اصول اور کُلیے ہیں وہ تمام تر تجربات کی پیداوار ہیں۔ میں اپنے تجربات اور مشاہدات کی روشنی میں کہہ سکتا ہوں زندگی اندھیری رات ہے اور تجربہ نورِ سحر۔ ذہن تاریک کوٹھڑی ہے اور مشاہدات و تجربات شعاع نور۔

ایشیا۔ مئی ۱۹۴۲ء

مشاہدے اور تجربے سے پہلے انسانی ذہن ہر قسم کے نقوش اور تصوّرات سے اسی طرح محروم ہوتا ہے جس طرح بیج ڈالنے سے پہلے بنجر زمین کچھ محرّکات انسان کے احساس و شعور پر خارج سے پڑتے ہیں اور اپنا اثر چھوڑ جاتے ہیں۔ دوسرے وہ تصوّرات ہیں جو ذہنی افعال کے نتیجوں کی صورت میں مترتب ہوتے ہیں۔ اصل میں وہ محرّکات بھی جو ہمارے احساس و خیال پر اثر ڈالتے ہیں ہمارے تصوّرات ہی کا عکس ہیں۔

جس وقت میں نے آنکھ کھولی۔ زندگی اپنے نقطۂ عروج پر تھی۔ تہذیب و تمدّن۔ قدیم و جدید نظریے۔ اصول اور فلسفے علوم و فنون ترقی اور تکمیل کا بڑا حصہ زندگی کو مل چکا تھا۔ غرضیکہ کائنات سجی سجائی۔ ہزاروں سال کی روائتوں کی امانت لئے منتظر تھی۔ میں دُنیا کے غم سے واقف تھا نہ مسرّت سے۔ ناکامی کو جانتا تھا نہ کامیابی کو۔ عشق کو پہچانتا تھا نہ ہوس کو۔ جنگ کو سمجھ سکتا تھا نہ صلح کو۔ ہار سے واقف تھا نہ جیت سے۔ زندگی کے کارزار میں میرا داخلہ اس غیر مسلح نوجوان کی طرح ہوا جو میدانِ جنگ میں کسی ریلے کے ساتھ اتفاقیہ داخل ہو جائے۔

میدانِ جنگ کی پہلی ضرورت نہ شاعری ہے نہ حکمت۔ نہ بیم ہے نہ رجا۔ یاس ہے نہ اُمید۔ نہ زندگی کا تاریک رُخ ہے نہ روشن پہلو۔ اسکی پہلی اور آخری ضرورت صرف اپنا بچاؤ ہے اور اپنا بچاؤ والہانہ خود اعتمادی کے بغیر ممکن نہیں۔ ٹکراؤ کی جنون انگیز قوّت۔ تصادم کی بے پناہ طاقت۔ یہ ہیں وہ جوہر جو خودی کے روپ میں انسانی فطرت کی رہنمائی کرتے ہیں۔

زندگی میں سب سے پہلے مجھے اپنے انہیں اچھوتے تصوّرات سے واسطہ پڑا۔ خاص کر مقابلے اور تصادم کی رَو سے۔ یہ رَو "مشیّت" کے مقابلے میں مجبور سہی۔ مگر زندگی کا پہلا اور آخری بھید ہے۔ مقابلے کی بڑھتی ہوئی قوّت۔ پنپنے کی مچلتی ہوئی آرزو۔ اور آگے بڑھنے کی سیلابی خواہش۔ انسان کو فریب۔ جوش اور جنون میں اُلجھا دیتی ہے۔ مجھ پر بھی اس نے اپنا جال پھینکا۔ اور مدّتوں پھُسلاتی رہی "تو سب سے بلند ہے تو کامل آزاد ہے۔" مجھے بلندی کا یقین ہو گیا۔ میں نے خود کو آزاد جان لیا۔ یہ احساسات شباب پر پہنچے۔ سنہرے پیلے تصوّرات دل سے دور لرزتے رہے افسردگی اور جوانی کا ساتھ ہے۔ کبھی کبھی غمگین جذبات دل میں جاگتے۔ مگر "نا اُمیدی" انسانی زندگی کے جسم کا گھن۔ یہ گھن مجھے کبھی نہیں لگا۔ جب یہ ناگن میری طرف بڑھی۔ خودی کے نامحسوس جذبے نے اس کا سر کچل دیا۔

میں ایک ایسا جہاز تھا جو ساحل سے لنگر اُٹھاتے ہی طوفان میں گھر جائے۔ ابر و باد کی یورش میں ملاّح بڑے بڑے نظریوں اور فلسفوں پر غور نہیں کرتے۔ مقابلہ کی قوّت کو استوار کرتے ہیں۔ جاتے ہوئے حوصلوں کو مضبوط بناتے ہیں۔ زندگی اور موت سے بلند ہو کر وہ اس مقصد کیلئے اپنی ہستی سے بھی غافل ہو جاتے ہیں۔ جس مقصد کو لئے کر وہ ساحل سے روانہ ہوئے تھے۔

یہی ہے زندگی کا وہ محور جس پر زندگی کے چلنے اور رُک جانے کا دارومدار ہے۔ یہ محور جو امید اور مقصد کی بُنیاد پر زندگی کو گردش دیتا ہے دائروں کو بڑھاتا چلا گیا۔ آس پر یاس خندہ زن ہوئی۔ مقصد کے سامنے نتیجوں کی آرزوئیں ہاتھ پھیلائے۔ ناکامیوں نے کامیابیوں کا راستہ گھیرا۔ نئے واسطے ہوئے اور انوکھے رابطے۔ لیکن کامیابی اور ناکامی مقصد سے افضل ہیں۔

خود یہ اُلجھ کے رہ گئی میرے جنوں کے دام میں ۱۵
میرا جنوں نہ دب سکا گردشِ روزگار سے

مجھے "اندھی مشیّت" کا علم نہیں تھا۔ "زندگی" اندھی مشیّت کی انجان حرکت ہے۔ میں نہیں جانتا تھا۔ مگر آدم کی مجبور و مقہور نسل کے لئے جو نسخہ المانوی حکیم شوپنہار نے تجویز کیا تھا۔ وہ میری گھٹی میں گھولا ہوا تھا۔ میں اپنے انفرادی ارادوں کو مٹا کر مشیّت کو ہرانے کی کوشش میں کیوں جان گنواتا۔ میں کائنات اور انسان کے حُسن پر مٹنے کیلئے کسی حکیم کا محتاج نہیں تھا۔ میں تو حُسن کے لہریاتے سمندر ہی میں پیدا ہوا۔ مجھے کیف خود اپنے میکدہ سے ملا۔ دُکھ سُکھ کی قیدوں سے آزاد اک سرور۔ کامیابی و ناکامی۔ رنج و راحت۔ ہار جیت۔ مجھے ان سپنوں کو یاد رکھنے کا ہوش ہی کب تھا۔ کیونکہ میرے جینے کے لئے یہ فریب کافی تھا۔ "میں سب کچھ ہوں" اور "سب کچھ کر سکتا ہوں۔" لیکن زندگی اپنے محور پر اور تیزی سے گھومی۔ نقاب چہرہ سے گرنے لگے۔ مُسکراتی ہوئی تازہ و شاداب لڑکی کا مکھڑا بھیانک ہو گیا۔

مشاہدہ کی یہ منزل۔ نئی منزل تھی۔ مضبوط اور سرکش حواس کے قلعے ہل گئے حقیقتوں نے اپنی گج گجی باہیں ڈالدیں۔ دُکھ سُکھ کی سچی قدریں معلوم ہوئیں

پہلی مرتبہ زندگی میں تلخی اور کمزوری کا احساس ہوا۔ انسانی روح کی بے بسی اور نفسیاتی مجبوری سوئیاں چبھونے لگی۔ آنکھوں کے سامنے ایک تاریک و دبیز دیوار آکھڑی ہوئی۔ پہلی بار تمام تر جسمانی و روحانی قوتیں جی چھوڑتی ہوئی دکھائی دیں۔ زندگی مصیبتوں کا ختم نہ ہونے والا سلسلہ نظر آنے لگی۔ احساس وخیال آنسوؤں میں ڈوب گئے۔ شاید یہ سچ بھی ہے کہ دُنیا کی تعمیر ہی اس انداز سے ہوئی ہے۔ ہر انسان اپنی تمام آرزوؤں میں کامیاب نہیں ہوسکتا۔ ناکامی اٹل ہے تو دُکھ بھی اٹل ہے۔

زندگی بھی اصول و قوانین کی ایک معین حد تک پابند ہے لیکن نفسیاتی و اخلاقی خاص کر معاشی و سیاسی ضابطوں اور قاعدوں کی مقید نہیں کسی ارادے و قصد کے بغیر ناکامی و کامیابی اور دُکھ سکھ کی آندھیاں چلتی رہتی ہیں۔ اس پر انسانی فکر و ارادہ کا ذرا قابو نہیں۔ اسباب و علل کچھ بھی ہوں پھر بھی یہ مجال کس کو ہے کہ مسرّت کا تنہا مدّعی بن بیٹھے۔ مسرّت کی تمنّاؤں سے کھیلنا ہرگز دانشمندی نہیں۔ حیات کی پہلی اور آخری تمنّا خوشی ہی۔ مگر خوشی ہے کیا؟ محض ایک موج۔ صرف ایک حرکت۔ فقط ایک مسلسل مطالبہ۔



اور "الم"۔ الم مسرّت کے مقابلہ میں ذی مقدار بھی ہے اور پائدار بھی۔ مسرّت کی تھاہ ہے مگر غم کی تھاہ نہیں۔ لامحدود شے محدود سے بہرحال افضل ہے۔ مگر ان جذبوں کا مرکز خود "انسان" ہے انسان الم اور مسرّت دونوں سے افضل ہے۔ رنج اور خوشی محض دو مرحلے ہیں اور ان سے گزر جانا ہی آدمی کی بڑائی ہے ؎

غم بھی کوئی منزل ہے رہِ عشق و جنوں میں
آلام کے موّاج سمندر سے گزر جا

وہ انسان جسے مقصد کا جنوں نہیں۔ زندگی سے نہیں جیت سکتا ایسے انسان کا سینہ مشرق کی مانند ہے۔ جہاں ہر گھڑی اک نئے طلوع اور جدید آغاز کی بھیڑ رہتی ہے۔

غم کے تبسّم نے زندگی میں نئی شگفتگی پیدا کی۔ انانیت کی سیمابی روح ایک سانچے میں ڈھلنے لگی۔ کامیابی اور فتح کی نئی تعبیریں ہونے لگیں سربند شراب شیشے سے اُبلنے لگی۔ ماحول اور قدرت کے جبر نے انفرادی ارادوں کو اجتماعی شکل بخشی۔ شعور نے سنبھالا لیا۔ مگر (ذہن لاشعور) اندر ہی اندر گریز و فرار کی خواہش تڑپنے لگی۔

گریز و فرار کی یہ خواہش کبھی آنسو بنی۔ کبھی تبسّم۔ کبھی ترک و رہبانیت کا احساس بنکر ساکت ہوئی۔ کبھی تخریب کا سرکش شعلہ بن کر لپکی۔ کبھی کامل نیکی کی شکل میں نمودار ہوئی۔ کبھی مکمل شر کی صورت میں۔ مرحلہ سخت تھا۔ مگر ہر وہ انسان جسے کوئی لگن ہو۔ اس مرحلے سے مرعوب نہیں ہوسکتا۔

بیرونی محرکات اور میرے تصوّرات نے گھل مل کر ایک نیا سانچہ بنایا۔ اور میں اس سانچے میں ڈھل کر رہ گیا۔ تیاگ اور رہبانیت روحانیت کے نام پر زندگی سے گریز ہے۔ کھلی ہوئی ہار۔ وجود کے ہنگامے اور مشیّت کے آہنی پنجے سے ابدی نجات حاصل کرنے کے لئے رندانہ محویّت محض فرار ہے۔ اس گریز اور فرار کی داستان اور بھی سنگین ہو جاتی ہے جب ہم اس کے اجتماعی ردّ عمل پر غور کرتے ہیں۔

ایسے تمام فلسفے جو اس قسم کے مسئلوں کے مقابلے میں انسانی زندگی کو ثانوی حیثیت دیتے ہیں۔ میرے نزدیک دُنیا کے لئے مہلک اور انسانی ترقّی میں سدّ راہ ہیں۔

انسانی زندگی دو پاٹوں کے درمیان دبی ہے۔ ایک پاٹ مشیّت ہے۔ ایک پاٹ انسانی سماج۔ چکّی میں پڑے ہوئے دانوں پر اوپری پاٹ کا دباؤ نچلے پاٹ کے مقابلے میں زیادہ ہوتا ہے۔ مگر زندگی وہ چکّی ہے جس کے دونوں پاٹ برابر کا دباؤ رکھتے ہیں۔ یہ نظام جس میں انسان نے اپنی جنس کو پیس رکھا ہے۔ ابھی تک اجتماعی تصوّر سے عاری ہے۔ ابھی تک یہ عوام کے لئے جہنّم ہے محض مشیّت پر جبر کا الزام انسانی سماج کے ناقص اور غیر منصفانہ نظام سے چشم پوشی کرنا ہے۔ مشیّت نے حسن کو محدود نہیں کیا تخلیق کو نہیں روکا۔ ارتقا پر بندشیں نہیں کیں۔ مگر انسان نے اپنی جنس پر مسرّت راحت اور آزادی کا ہر دروازہ بند رکھا۔ انسان کے تمام ارادی اعمال و افعال کی اساس انفرادی و اجتماعی مسرّت کا حاصل کرنا ہے۔ ہر ایک کی کوشش ہے، سُکھ ملے۔ زندگی کو سجائے۔ سنوارے۔ تمام انسانی تاریخ مسرّت و راحت کے حصول کی ناکام کوشش کا نہ ختم ہونے والا سلسلہ ہے۔ مگر یہ اتھاہ سلسلہ آدم کے خونخوار بیٹوں نے انتہائی خود غرضی کے ساتھ جاری رکھا۔ کسی نے کامل طور پر زندگی اور اسکی

مسرتوں کو برابر بانٹنے کا نظام پیدا نہیں کیا۔

زندگی جہنم تھی۔ اور ہے۔ یہ جہنم آج بھی فردوس بن سکتا ہے لیکن پرانی دُنیا کو ڈھا دینے کے بعد۔ جو ایک مجموعی سماج بنانے سے قاصر رہی۔

دُکھ سُکھ اور محض جبر و اختیار کے جنجال میں انسانی ذہن کو مقید کر کے جو بزرگ زندگی سے گریز کی تعلیم دیتے رہے۔ وہ انسانی ترقی اور حیات کی پرواز کے دشمن تھے۔ اگر یہ دُنیا لاکھوں قیامتوں اور تباہیوں کے بعد بھی چلتی رہی ہے۔ تو ہو سکتا ہے کچھ اور چلتی رہے۔ شاید آنیوالا ارتقا کوئی ایسا نظامِ ریاست پیدا کر دے جو زمین کی مصیبتوں کو ختم کر کے انسان کو سماجی و اقتصادی مسرتوں کی دولت بخش دے۔ عمریں مختصر ہو جائیں اور مسرتیں طویل۔ پُر آلام زندگی کے مقابلے میں مسرت کی ایک گھڑی ابدی زندگی سے کم نہیں۔

پھر بھی میرے نزدیک مسرت و الم جبر و اختیار اور اس قسم کے حکیمانہ مسائل سے افضل۔ انسانی زندگی اور اس کی تہذیب و تکمیل ہے۔ ارتقا کی معجز نمائی کا فریضہ ہے۔ شاید ایک ایسا سماج بن سکے جس میں امیر و غریب برابر کا آرام حاصل کر لیں۔ بھوک کی اُلجھنیں ختم ہوں۔ انسان انسانیت کے لئے زندہ رہیں اور انسانیت کے لئے قربان ہوں۔

میں گھٹا ٹوپ اندھیرے میں ایک نورانی مستقبل کا تصور رکھتا ہوں۔ ظاہر ہے یہ زندگی کا منفی پہلو نہیں اثباتی ہے۔ سوچئے تو تیاگ اور رہبانیت نے انسانوں کو ہزاروں سال غلام رکھا۔ رندی و سرشاری نے نسلیں برباد کر دیں۔ شرمیلے اور رسیلے تصورات نے توازن کو مفلوج کر دیا۔ شاعرانہ محویت اگر محض ظالم مشیت کے ہاتھوں سے چھٹکارا پانے کے لئے ہے۔ تو میرے نزدیک وقت کی تباہی ہے۔ ہاں اگر یہ انسانی زندگی میں تہذیبی مساوات اور انصاف پیدا کرنے کے کام آئے۔ جس کا نتیجہ انسانی نشاط و راحت ہو۔ تو دُنیا کی تمام عبادتوں سے بڑھ کر ہے۔ شاید یہی جوہر شاعری کا حاصل ہے۔ اور یہی زندگی کی حکمت۔



---

نیساں اکبرآبادی

# نازک بیانیاں

جلوۂ حُسن وہ دکھاتے ہیں
نقشِ حیرت بنائے جاتے ہیں

پھُول تو پھُول ان کے ہنسنے پر
آج کانٹے بھی مُسکراتے ہیں

ہم انہیں دیکھتے ہیں بیشِ نظر
یا فریبِ نگاہ کھاتے ہیں

بیخودی میری بڑھتی جاتی ہے
جس قدر آپ یاد آتے ہیں

سوچتے ہیں کریں گے اُن سے گلہ
جب وہ ملتے ہیں بھول جاتے ہیں

آپ سمجھے بھی یا نہیں اب تک
اشکِ خوں داستاں سُناتے ہیں

آرزوئیں ہماری ختم ہوئیں
اک سکون دل میں آج پاتے ہیں

ضبطِ غم مری بات رکھ لینا
آج وہ مجھ کو آزماتے ہیں

یہ ہمارا ہی کام ہے نیساںؔ
درد میں بھی جو مُسکراتے ہیں

قاضی عبدالغفار

# غیر جنبہ داری

سنہ ۱۹۱۴ء کی جنگ تک بلکہ اُسکے بعد بھی کچھ عرصہ تک "غیر جنبہ داری" ایک ایسی سیاسی اصطلاح تھی جس کے مفہوم کو عوام اور اخبار پڑھنے والے لوگ تھوڑا بہت سمجھ لیتے تھے۔ لیکن جرمن آمریت کے ارتقاء نے اس لفظ کی معنوی اہمیت کو اس قدر مسخ کر دیا کہ اب ہم کہہ سکتے ہیں کہ

ہے یہ وہ لفظ کہ شرمندۂ معنی نہ ہوا

اُنیسویں صدی میں جب یورپین دول کی سامراجی سیاست نے ساری دُنیا میں جدید سیاسی تصوّرات پیدا کرنے شروع کئے تو اُس کے ساتھ جنگ اور صلح کے جدید بین الاقوامی قواعد و ضوابط میں ملکوں کے ایک ایسی سیاسی حیثیت کا بھی تعیّن کیا گیا جو بطور ایک اصطلاح کے "غیر جنبہ داری" کہلائی۔ اس تصوّر کو اختیار کرنے کیلئے اُس کا اعلان ضروری سمجھا گیا اور بین الاقوامی قانون میں اُسکی تعریف بھی مقرر کر دی گئی اور بعض ایسی شرائط کا بھی تعیّن کر دیا گیا جو "غیر جنبہ دار" حکومت پر عاید ہوتی تھیں۔

حکومتوں نے اس بین الاقوامی اصول کی تفصیلات کو مقامی قواعد و ضوابط کے تحت اپنے اپنے دستور العمل میں معیّن کر لیا۔ امریکہ نے سنہ ۱۸۱۸ء میں اپنے لئے ایک "قانون غیر جنبہ داری" مرتب کر لیا۔ اور سنہ ۱۸۷۰ء میں برطانیہ نے بھی اسی قسم کا ایک قانون بنا کر اپنے کو اُس کا پابند کر لیا۔ دوسرے ممالک نے بھی ان دو قوانین کی تقلید کی اور بین الاقوامی سیاست میں یہ بات عام طور پر تسلیم کر لی گئی کہ غیر جنبہ دار حکومت وہ ہے جو کسی جنگ میں نہ تو فریقین میں سے کسی کا ساتھ دے اور نہ کوئی ایسا کام کرے جس سے کسی فریق کو امورِ جنگ میں امداد حاصل ہوتی ہو۔ سنہ ۲۴ء تک غیر جنبہ داری کے یہ تصوّرات باقی رہے اور جنگ عظیم کے بعد بھی مجلس اقوام کے قوانین میں ان تصوّرات کو زیادہ موثر صورت میں قائم رکھنے کی کوشش کی گئی۔

لیکن نازیوں اور فاشیوں نے جنگ کے تمام قدیم نظریات کو بدل دیا اور اُن ہی کے ساتھ صلح اور امن اور غیر جنبہ داری کے تمام قدیم نظریات بھی بدلنے لگے۔ محوری نظریات کے تحت جنگ کا دائرہ اس قدر وسیع ہو گیا کہ ہر قسم کی غیر جنبہ داری اُس کی زد میں آگئی۔ قدیم زمانہ میں جنگ شروع کرنے کے لئے اعلانِ جنگ ضروری سمجھا جاتا تھا لیکن محوری "نوجیت" نے اعلانِ جنگ کے بغیر ہی حملے کرنے شروع کر دئے اس لئے اعلان غیر جنبہ داری بھی بیکار ہو گیا۔ جس طرح اصول جنگ کی تمام اخلاقی حدود شکست ہو گئیں اسی طرح اور لازماً غیر جنبہ داری کے اخلاقیات کا بھی خاتمہ ہو گیا۔ چنانچہ آج ہم دیکھ رہے ہیں کہ نہ جنگ کسی بین الاقوامی قانون کی پابند رہی ہے اور نہ غیر جنبہ داری کا کوئی اصول باقی رہا ہے۔

اس وقت تمام یورپ میں بلکہ دُنیا کے (۳/۴) حصہ میں اگر کسی ملک کو غیر جنبہ دار کہا جا سکتا ہے تو وہ صرف سوئزرلینڈ ہے لیکن اُسکی غیر جنبہ داری ایک مسلّح جنبہ داری ہے یعنی وہ اپنی غیر جنبہ داری کی حفاظت کرنے کے لئے اپنی فوجی قوّت کو تیار رکھتا ہے۔ پھر بھی باوجود اسکے کہ تمام دول نے ایک بین الاقوامی معاہدہ کے تحت سنہ ۱۶۴۸ء میں سوئزرلینڈ کی دوامی غیر جنبہ داری کو تسلیم کر لیا تھا اور سنہ ۱۸۱۵ء کی ویانا کانفرنس میں اس معاہدہ کی مزید توثیق بھی کی گئی تھی لیکن یورپ میں واقعات کی جو رفتار ہے اُس کا مطالعہ کرنے والا کوئی شخص بھی نہیں کہہ سکتا کہ یہ غیر جنبہ داری کسی دشمن کے حملہ سے کے دن محفوظ رہ سکے گی۔ وہ زمانہ گزر گیا جب سنہ ۱۸۷۱ء میں فرانس کی بھاگی ہوئی ۸۰ ہزار فوج کے اسلحہ جو ملک میں گھس آئی تھی سوئزرلینڈ نے اپنی غیر جنبہ داری کی بناء پر رکھوائے تھے اور اُسکو نظر بند کر دیا تھا۔ سنہ ۱۹۲۱ء میں جب مجلس اقوام نے اپنی بین الاقوامی فوجی پولیس کے گزر جانے کے لئے سوئزرلینڈ سے راستہ مانگا تھا تب بھی اس نے

اس درخواست کو منظور کرنے سے صاف انکار کر دیا تھا۔ لیکن آج جبکہ محور کے فلسفۂ جنگ نے تمام بین الاقوامی قوانین اور جنگ کے اخلاقی اصولوں کو ٹھکرا دیا ہے اور ہر غیر جنبہ دار ملک کا یہ حال ہے کہ اُس میں ہزارہا جرمن فوجی سیاحوں کے بھیس میں پھیلے ہوئے ہیں۔ غیر جنبہ داری کی قیمت خس و خاشاک سے زیادہ نہیں۔

بہرحال یورپ میں مسلمۂ "غیر جنبہ داری" کی صرف ایک مثال ہے۔ لیکن وہ بھی

اگر ماند شبے ماند شبے دیگر نمی ماند

غیر جنبہ داری کی ایک اور وسیع تر اصطلاح دوستانہ غیر جنبہ داری ہے اس غیر جنبہ داری کا رجحان کسی ایک فریق یا دونوں فریقین کی طرف ہو سکتا ہے ۱۹۳۶ء کی جنگ کے بعد اس دوستانہ غیر جنبہ داری کی پہلی مثال وہ تھی جب کہ اسپین کی خانہ جنگی میں اٹلی اور جرمنی نے کوئی فوجی مداخلت تو نہیں کی لیکن جنرل فرانکو کو ہر قسم کی اخلاقی اور مادّی امداد دیتے رہے۔ محور کی کتاب کا یہی ورق اب امریکہ نے اُڑا لیا ہے اور "دوستانہ غیر جنبہ داری" کی تمام منطقی انتہاؤں تک اب امریکہ جمہوریتوں کی امداد کر رہا ہے۔

اس قسم کی غیر جنبہ داری کی حدود اب اس قدر وسیع ہو چکی ہیں کہ میدانِ جنگ میں فوج بھیجنے کے علاوہ ہر قسم کی عملی ہمدردی اور امداد غیر جنبہ داری کے منافی نہیں سمجھی جاتی۔ یہ نتیجہ بھی براہ راست ہٹلر کے اس طرزِ عمل کا ہے اُس نے جنگ کے اخلاقیات کے تمام حدود کو توڑ دیا۔ درحقیقت اب اس قسم کی غیر جنبہ داری ایک مشروط غیر جنبہ داری ہے بین الاقوامی قوانین کے اکثر ماہرین اس قسم کی غیر جنبہ داری کو قانوناً ناقص سمجھتے ہیں لیکن خود بین الاقوامی قوانین کی تمام بنیادیں اس درجہ مسمار ہو چکی تھیں کہ اب اُس کو کسی عمل کے جواز و عدم جواز کا معیار نہیں بنایا جاسکتا۔ ہیگ کنونشن نے اس قسم کی جنبہ داری کو ناقص قرار دیا تھا اور ایسے غیر جنبہ دار کا شرکاءِ جنگ میں شمار کیا جانا جائز قرار دیا تھا۔

لیکن قانون کی انتہائی تباہی کا نام ہی جنگ ہے اور ۱۹۱۴ء سے آج تک ہم دیکھ رہے ہیں کہ "قوت" کا فلسفہ روز بروز تمام قوانین اور اصولوں پہ بالادست ہوتا جا رہا ہے۔ گزشتہ جنگِ عظیم میں یونان عرصہ تک غیر جنبہ دار رہا لیکن اُس نے اپنے علاقہ میں اتحادی فوجوں کے داخل ہونے کی اجازت دیدی تھی۔ خود اٹلی اور جرمنی کے تعلقات اُس جنگ میں بہت عرصہ تک اصطلاحاً ایک دوسرے کے مقابلہ میں غیر جنبہ داری اور صلح جوئی کا اعلان کرتے رہے۔ کچھ دن تک مشرقِ بعید کے ایک گوشہ میں وہی صورت پیدا رہی یعنی جاپان بظاہر غیر جنبہ دار رہا لیکن بباطن شریکِ جنگ تھا اور درپردہ محوری شرکارِ جنگ کی مصلحتوں کا پابند۔ (بالآخر اب وہ لڑنے والوں میں سے ایک ہے)۔

. . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . .

اگر بین الاقوامی اخلاقیات اور قوانین و روایات کو گزشتہ ... سال میں محوری طاقتوں نے اس قدر برباد نہ کیا ہوتا تو یہ دوستانہ یا غیر مشروط جنبہ داری کی اصطلاح پیدا ہی نہ ہوتی۔



ڈاکٹر تاراچند

# اُردو اور ہندی

(ڈاکٹر تاراچند صاحب نے پروفیسر امرناتھ جھا کے چند اعتراضات کا جواب انگریزی اخبار لیڈر (الہ آباد) کے نام ایک خط میں دیا ہے یہ خط ایک مستقل مضمون ہے جس میں اردو ہندی اور ہندستانی کے موجودہ مسئلہ پر سیر حاصل بحث کی گئی ہے۔ ہم ترجمہ ذیل میں درج کرتے ہیں۔ (ادارہ)

سہروسنگھ (مظفر پور) کے ایک جلسے میں پنڈت امرناتھ جھا نے جو تقریر کی تھی اسکے کچھ ٹکڑے لیڈر مورخہ ۲۳ مارچ ۴۲ء میں شائع ہوئے تھے جن سے ہندوستان کی قومی زبان کے سوال پر انکے خیالات کا پتہ چلتا ہے۔ یہ مسئلہ بہت اہم ہے اور مجھے اُمید ہے کہ آپ اپنے اخبار میں ان باتوں کے لئے بھی کچھ جگہ نکال سکیں گے جو ان خیالات سے مختلف ہیں جو مظفر پور میں ظاہر کئے گئے تاکہ مسئلے کے تمام پہلو لوگوں کے سامنے آجائیں۔ میں اس تقریر میں پیش کئے ہوئے دلائل پر سلسلہ وار بحث کرونگا۔

پروفیسر جھا کہتے ہیں کہ "صرف ہندی ہی ہندوستان کی قومی زبان ہو سکتی ہے اور یہ رتبہ صرف اسی کو مل سکتا ہے کیونکہ یہ سنسکرت سے نکلی ہے۔ اس کو فیضان اسی ملک سے ملتا ہے، ملک کے تمدن و تہذیب کی حامل ہے اور ملک کی بڑی بڑی زبانوں سے اس کا میل ہے" ــــ اس بیان میں پہلی بات یہ کہی گئی ہے کہ ہندی سنسکرت سے نکلی ہے۔ یہ بیان دونوں طرح سے غلط ہے اس لئے کہ اس میں جو دعویٰ کیا گیا ہے وہ بھی غلط ہے۔ ہندی ــــ یعنی وہ جدید ہندی جس کو آج کل کے بہت سے ہندی شعراء استعمال کرتے ہیں ــــ جس کو بقول پروفیسر امرناتھ جھا، ہندوستان کی قومی زبان ہونی چاہیئے۔ ــــ ہرگز سنسکرت سے نہیں نکلی ہے بلکہ سچ تو یہ ہے کہ موجودہ ہندوستانی قومی زبانوں میں سے کوئی زبان بھی سنسکرت سے مشتق نہیں ہے کیونکہ سنسکرت ایک معین ادبی زبان ہے جس کو زبان کی قواعد بنانے والوں نے اس کی کبھی اجازت ہی نہ دی کہ وہ بڑھے اور پھیلے اور اس سے نئی نئی شاخیں نکلیں۔ انڈو آرین لسانیات کی کسی کتاب کو بھی پڑھ کر یہ معلوم کیا جا سکتا ہے کہ ہندی دراصل سورسینی پراکرت کی اپ بھرشما سے نکلی ہے اور یہ بولی مدھ دیس میں کئی صدیوں سے بولی جاتی تھی۔ سورسینی پراکرت خود ان پرانی انڈو آرین بولیوں کی پیداوار ہے جو بدھ کے زمانے سے قبل شمالی ہندوستان میں بولی جاتی تھیں۔ پرانی انڈو آرین پراکرت میں کئی بولیاں شامل تھیں جن میں سے ایک کو ادبی ضرورتوں کیلئے استعمال کیا جانے لگا۔ سب سے پہلی ادبی صورت چھندوں میں پائی جاتی ہے جو ویدوں میں استعمال کئے گئے۔ بعد کو ایک بولی نے ادبی حیثیت اختیار کر لی اور اسکو سنسکرت کہا جانے لگا۔ پاننی اور دوسرے قواعد دانوں نے اسکی قواعد بنائی اور اس نے ایک ایسی جامد صورت اختیار کر لی کہ اس میں پھیلنے اور بڑھنے کی قوت باقی نہ رہی۔ ان حالات میں یہ کہنا کہ ہندی سنسکرت سے نکلی ہے، بالکل غلط ہے۔ یہ خیال بھی غلط ہے کہ اُردو ان انڈو آرین زبانوں سے نہیں نکلی ہے جن سے ہندی نکلی ہے۔ اس لئے کہ واقعہ یہ ہے کہ اُردو زبان اسی اپ بھرشما، اسی پرانی سورسینی پراکرت کی پیداوار ہے جس پر جدید ہندی کی بنیاد ہے گویا جہاں تک ابتدا کا سوال ہے دونوں زبانوں کی بنیاد ایک ہی ہے اور دونوں میں سے کوئی ایک دوسرے سے برتری کا دعویٰ نہیں کر سکتی

اب رہا یہ کہنا کہ ہندی کو فیضان اسی ملک میں ملا اور ملک کی تہذیب اور تمدن کی وہ آئینہ دار ہے اور اُردو کو یہ حیثیت حاصل نہیں ــــ تو یہ بیان یک طرفہ اور مبالغہ آمیز ہے۔ یاد رہے کہ اُردو ہندوستان سے باہر کسی ملک کی زبان نہیں جو ہندوستانی باہر جا کر آباد ہو گئے ہیں وہی اُردو بولتے ہیں اور انہوں نے البتہ اپنے نئے ہموطنوں کو اُردو سکھا دی ہے ورنہ اُردو ہندوستان کیلئے ویسی ہی "دیسی" اور "ملکی" ہے جیسی کہ بنگالی، گجراتی، مرہٹی یا تامل! اُردو ہندوستان میں پیدا ہوئی اور ہندوستانیوں ہی کے ہاتھوں اسکی پرورش ہوئی جن میں ہندو مسلمان دونوں شریک ہیں۔ اسکی بنیادی ساخت اور اسکا صوتیاتی اور صوریاتی نظام ہندوستانی ہے اور اسکی بالائی ساخت میں تو ہندی سے کہیں زیادہ فراخدلی پائی جاتی ہے کیونکہ اسکے ذخیرے میں وہ الفاظ بھی شامل ہیں جو ہندوؤں اور مسلمانوں دونوں کے تہذیبی ماحول میں استعمال ہوتے رہے ہیں ہندی کے مقابلے میں اُردو کی بنیاد کہیں زیادہ وسیع ہے اور اسکے مقابلے میں اُردو کا مشرب زیادہ آزاد اور فراخ ہے اور یہ سب اس لئے کہ اُردو نے دونوں فرقوں کے تمدن سے فیضان حاصل

کیا ہے اور دونوں کی روایات پر حاوی ہے ۔

لوگ اُردو کے متعلق کچھ کہتے وقت (عموماً) یہ بھول جاتے ہیں کہ ہندوانی زندگی کا شاید ہی کوئی رُخ اور پہلو ایسا ہو جسے اُردو زبان میں نہ پیش کیا گیا ہو ۔ اُردو میں اُپنشدوں کے ترجمے موجود ہیں ۔ بھاگوت گیتا کا ترجمہ ہو چکا ہے، ہمارے یہاں رامائن، مہابھارت اور بہت سے پرانوں کے ترجمے بھی اُردو میں مل سکتے ہیں ۔ ہندو مذہبیات اور فلسفۂ مذہب پر اُردو میں بڑی بڑی تصنیفیں موجود ہیں جن میں ہندو دیو مالا، ہندوؤں کی عبادتوں اور جاتراؤں وغیرہ سے بحث کی گئی ہے ۔ ان کے علاوہ ہندو آرٹ اور خصوصاً موسیقی پر کثرت سے اُردو کتابیں موجود ہیں ۔ سنسکرت کے بہت سے ڈرامے، کہانیاں اور نظمیں اُردو ادب میں جگہ پا چکی ہیں ۔ ہندوؤں کے علوم ریاضی، ہیئت و کیمیا وغیرہ کے تذکرے اُردو کتابوں میں ہیں ۔ اور یہ سب کوئی تعجب کی بات نہیں اس لئے کہ اُنیسویں صدی کے آخر تک بہت سے ہندو اُردو کو خاص اپنی زبان مانتے تھے ۔ ہندو شعراء اور نثر لکھنے والے اُردو کو اظہارِ خیال کا ذریعہ بناتے تھے اور شمالی ہند کے بہتیرے پڑھے لکھے ہندو نہ صرف معلومات بڑھانے کی خاطر بلکہ ذوقِ سلیم کے تقاضے سے اُردو کتابیں پڑھتے تھے ۔ اس زمانے میں البتہ ہندو لوگ احیائی اور فرقہ وارانہ تحریکوں سے متاثر ہو کر رفتہ رفتہ اُردو کو چھوڑ رہے ہیں ۔ ایسی کتابوں کی مانگ کم ہو گئی ہے اور کتابوں کے تاجروں کو اس قسم کی کتابیں شائع کرنے میں نفع نظر نہیں آتا ۔ اسکے باوجود اگر گورنمنٹ گزٹ پر نظر ڈالی جائے جو صوبجاتی حکومتوں کی طرف سے شائع ہوتا ہے تو معلوم ہوگا کہ ایسی کتابیں اب بھی شائع ضرور ہوتی ہیں ۔

اُردو نے ہندوؤں کی خدمت کی اور ان کی ضروریات پوری کیں اور ساتھ ہی ساتھ اس میں بھی شک نہیں کہ مسلمانوں کی ضروریات کو زیادہ تر پورا کیا ۔ جہاں تک تخلیقی ادب کا تعلق ہے اُردو زبان کو ہندوؤں اور مسلمانوں دونوں پر فخر ہے ۔ بے شمار ہندو اہلِ قلم نے ——— شاہجہاں کے زمانے کے ولی رام ولی سے لیکر اب تک اُردو کو اپنے جذبات و خیالات کے اظہار کا ذریعہ بنایا ۔ مسلمان تذکرہ نویسوں کی کوتاہ بینی کی بدولت ان کا اعتراف پورا پورا نہ ہو سکا مگر اس واقعہ سے انکار نہیں کیا جا سکتا ۔ اگر ہندوؤں کی زیادہ تعداد اُردو کی طرف نہیں آئی تو اس میں کچھ خطا خود مسلمانوں کی بھی ہے ۔ بہت سے مسلمان شاعروں نے ہندو اساتذہ کے قدموں کے پاس بیٹھ کے پڑھنا لکھنا سیکھا مگر خبطِ برتری پھر بھی نہ گیا اور اسی وجہ سے بہت سے ایسے (ہندو) اساتذہ کی خودداری مجروح ہوئی جو ادبی شہرت کے متمنی تھے ۔ اور پھر اب تو احیائی اور فرقہ وارانہ تحریکوں کا زہر دونوں کی رگوں میں ایسا سرایت کر گیا ہے کہ دونوں کے مناقشات اور زیادہ بڑھ گئے ۔ مسلمان اگرچہ قرونِ وسطیٰ میں سیاسی قوت کے اجارہ دار تھے مگر انہوں نے برج بھاشا اودھی اور دوسری دیسی زبانیں سیکھنا ہرگز کسرِ شان نہ سمجھا ۔ بلکہ واقعہ تو یہ ہے کہ انہوں نے ان زبانوں کے ایسے ایسے شاعر پیدا کئے جن کے نام اس وقت تک زندہ رہیں گے جب تک یہ زبانیں سیکھی اور پڑھی جاتی رہیں گی مگر حالیہ دور میں وہ اپنے ہموطن ہندوؤں کے تمدن کا مطالعہ کرنے کا رجحان برابر کم کرتے چلے جاتے ہیں ۔

بہرحال اور کچھ بھی ہو مگر یہ الزام کہ اُردو ادب میں باہر کی بو باس زیادہ ہے، محض مبالغہ ہے ۔ یہ صحیح ہے کہ بہت سا اُردو ادب مسلمان فرقے کی روایات سے رنگا ہوا ہے لیکن مسلمان فرقہ بھی تو ہندوستانی ہے اور یہ تو فطری بات ہے کہ اسکے افراد جو ادب پیش کرینگے اس میں کسی حد تک انکی آرزوؤں، اُن کے خیالات ان کی روایات کا ذکر ضرور ہوگا ۔ ایسا نہ ہونا غیر فطری تھا ۔ ہندوستان کے وہ فرقے جو ایسے مذہبوں کے پیرو ہیں جن کی ابتدا ہندوستان سے باہر ہوئی یعنی پارسی، عیسائی اور مسلمان ——— ان کو محض اس ایک وجہ کی بنا پر اجنبی یا پردیسی نہیں خیال کیا جا سکتا کہ ان کے مذہب دیسی نہیں ہیں ۔ جو لوگ اسکے خلاف رائے رکھتے ہیں وہ در اصل ہندوستان کو تقسیم کرنے والی اسکیموں کی تائید کر رہے ہیں ۔

پھر یہ کہ جو لوگ اُردو ادب سے پوری طرح واقف ہیں اور ان کی معلومات ادھوری نہیں ہیں ان کو معلوم ہے کہ اجنبی یا بدیسی ہونے کا یہ الزام کتنا ظالمانہ اور غلط ہے ۔ دکن کے اُردو شعراء کا کلام پڑھیے ۔ خصوصاً ان کی مثنویاں اور مرثیے ۔ سودا اور میر کا کلام پڑھیے ۔ ان کی مثنویاں، قصیدے اور مرثیے پڑھیے یا میر حسن کی مثنوی سحر البیان یا دیا شنکر نسیم کی مثنوی گلزارِ نسیم اور میر انیس کے مرثیے یا نظیر اکبرآبادی کی نظمیں ۔ یا حال کے شعراء مثلاً آزاد، حالی، سرور جہان آبادی، اکبر الہ آبادی، چکبست اور بہت سے موجودہ شعراء کی بڑی بڑی نظمیں پڑھیے تو معلوم ہوگا کہ اُردو ادب کے ماحول کو بیگانہ یا بدیسی نہیں کہا جا سکتا ۔ ایسی جگہوں پر بھی جہاں ہیرو کے نام اور مقامات بدیسی ہیں جیسے کہ مرثیوں میں، وہاں بھی جذبات خیالات اور معاشرت کا جو نقشہ کھینچا گیا ہے بالکل ہندوستانی ہے ۔

اب اگر نثر پر نظر ڈالی جائے جیسے نذیر احمد کی اخلاقی ناولیں یا سرشار کا شاہکار فسانۂ آزاد یا پریم چند کے افسانے اور کہانیاں، تو یہ رائے ہرگز قائم نہیں رہ سکتی

کہ اُردو ادب میں ہندوستانی زندگی کی نمائندگی نہیں ہے یا اُردو ادب ہندوستان کے مختلف تمدنی ماحول کو پیش کرنے سے عاری ہے۔ پھر جب شکسپیر کے ڈرامے، ہیملٹ۔ جولیس سیزر۔ اینٹونی اینڈ کلیوپیٹرا، مرچنٹ آف وینس، رومیو اینڈ جولیٹ، اوتھیلو، ٹرائلس اینڈ کریسیڈا اور ٹائمن آف ایتھنز، نیز ملٹن کی پیراڈائز لاسٹ اور سیمپسن ایگونسٹس، بائرن کی نظم پرزنر آف شلان، اسکاٹ کی ناولیں ۔ کونٹن ڈرورڈ اور ٹیلسمین، لٹن کی ناول رنزی، جارج ایلیٹ کی ناول رمولا نیز وہ بہت سے ترجمے جو عربی، فارسی، سنسکرت، یونانی، لاطینی، پرتگالی، جرمن، روسی، اور چینی زبانوں سے انگریزی میں کئے گئے انگریزی ادب کیلئے بدیسی نہیں خیال کئے جاتے تو ان ترجموں پر جو عربی یا فارسی زبانوں سے اُردو میں کئے گئے ہیں یہ الزام کیوں عاید کیا جاتا ہے کہ ان میں بدیسی پن ہے۔ انگریزی ادب میں یونانی، رومی اور یہودی روایات اور تاریخی واقعات اور تاریخی اور اصنامی ہستیوں کے بیشمار اشارے اور تلمیحیں ہیں لیکن اسکے باوجود انگریزی ادب کے کٹر سے کٹر شیدائیوں نے بھی کبھی ان تلمیحوں یا اشاروں کے خلاف آواز بلند نہیں کی۔ پھر یہ کونسی سمجھ ہے کہ اگر ہندوستانیوں کا ایک طبقہ کہ جس کی مذہبی نسبتیں

۳۱ ہندوستان کے حدود تک محدود نہیں ہیں۔ ہندوستان سے باہر کی تلمیحیں استعمال کرتا ہے تو اُردو کو اسکے لئے مورد الزام قرار دیا جائے۔

یہ کہا گیا ہے کہ "ہندی کو ہندوستان کی تمام بڑی بڑی زبانوں سے نسلی تعلق ہے۔" میں اس بحث کو زیادہ طول نہ دونگا۔ لیکن یہ بیان ظاہر ہے بالکل غلط ہے۔ اس لئے کہ پھر دراوڑی زبانوں کے متعلق کیا کہا جائے گا؟ کیا اُردو کا پنجابی سے ویسا ہی تعلق نہیں جیسا ہندی کا پنجابی سے ہے؟

ہندی پر اُردو کو ترجیح دینے کیلئے پروفیسر جھا نے جو دلیلیں پیش کی تھیں ان پر بحث کرنے کے بعد اب میں "ہندوستانی" پر ان کی رائے زنی سے متعلق کچھ کہنا چاہتا ہوں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ "ہندوستانی" کو بُرا بھلا کہنے میں ان کو خاص لطف آتا ہے۔ ایک مرتبہ انہوں نے "ہندوستانی" کو دوغلا جانور (Hybrid Monster) کہا تھا۔ اب وہ اس کو ایک "مضحکہ خیز زبان" کہتے ہیں۔ مجھے حیرت ہے کہ ان کے ذہن میں ہے کیا۔ یہ بات تو یقینی ہے کہ دُنیا کی کوئی ایسی زبان نہیں جو مخلوط نہ ہو۔ انگریزی زبان نے تو نہایت بے بلکی کے ساتھ دُنیا کی تقریباً ہر زبان سے استفادہ کیا ہے۔ اس طرح "دوغلوں" کی فہرست میں انگریزی کا نام تو سب سے پہلے آنا چاہئے۔ اب میں پوچھتا ہوں کہ کیا سنسکرت خالص زبان ہے۔ اگر ایسا ہے تو اُن دراوڑی اور منڈا الفاظ کے متعلق کیا کہا جائے ہے جو ایک بڑی تعداد میں سنسکرت میں داخل ہو چکے ہیں۔ ویبر نے تو سنسکرت ادب کی تاریخ میں بتایا ہے کہ ہیئت کی بہت سی عربی اصطلاحیں سنسکرت کی ان کتابوں میں ہیں جو ہندوستانی ہیئت کی خاص کتابیں کہلائی جاتی ہیں۔ کیا اُردو مخلوط زبان نہیں ہے جس میں افعال تو انڈو آرین ہیں اور اسم فارسی! اور ہندی کیا ہے —— کیا تلسی داس، بہاری لال، کیشو اور دوسروں نے عربی اور فارسی لفظ نہیں استعمال کئے ہیں اور کیا نئی ہندی میں انگریزی، فرانسیسی، پرتگالی، عربی اور فارسی کے ساتھ ساتھ دراوڑی، منڈا اور چینی زبان کے لفظ استعمال نہیں کئے جاتے ہیں۔ دکھنی اُردو پر غور کیا جائے جو تقریباً چار سو برس تک ادبی زبان بنی رہی اور اسکے پڑھنے لکھنے والوں نے پراکرت اور فارسی لفظوں کے میل جول کو کبھی مضحکہ خیز نہیں سمجھا۔ یہ سب بالکل ویسا ہی ہے کہ بعض لوگوں کو پیاز کا شوق ہوتا ہے اور بعض کو لہسن کا۔ اور بعض لوگ پیاز اور لہسن کے آمیزے کو پسند کرتے ہیں تو کیا ان لوگوں کو جو پیاز کے شائق ہوں یہ حق ہو سکتا ہے کہ ان کو بُرا بھلا کہیں جو لہسن اور پیاز کے آمیزے کو پسند کرتے ہیں۔

پروفیسر جھا کو یہ یقین نہ کر لینا چاہئے کہ ملک میں اس سنسکرت ملی ہندی کے ہمدرد بہت ہیں۔ اُن صوبوں میں جہاں اُردو یا ہندی مادری زبان کی طرح نہیں بولی جاتی ہیں۔ لوگ یہ چاہتے ہیں کہ سارے ہندوستان کیلئے ایک لنگوا فرانکا ہو۔ ان کو یقین ہے کہ اُس زبان کی کوئی شکل جو شمالی ہندوستان کے مسلمانوں میں بولی جاتی ہے یہ مقصد پورا کر سکے گی۔ لیکن ان کو یہ یقین نہیں ہے کہ کونسی شکل انتخاب کی جائے۔ ایک زمانے میں ڈاکٹر ایس کے چٹرجی مشہور ماہر لسانیات نے ایک ایسی ہندی یا ہندوستانی کے رواج کے لئے کوشش کی تھی جو تمام نحوی مشکلوں مثلاً افعال کی تذکیر و تانیث وغیرہ سے بری ہو۔ مسٹر ستیا نراین نے جو جنوبی ہند میں ہندی پرچار کے بہت پُر جوش حامی اور نہ جھکنے والے کارکن ہیں، ہندی پرچار سماچار میں جو دکھنی بھارت ہندی پرچار سبھا کا خاص اخبار ہے ان لوگوں کو مخاطب کرتے ہوئے جو ہندی کو سنسکرت لفظوں سے بھر دینے پر تُلے ہوئے ہیں۔ لکھا ہے اور ان کو متنبہ کیا ہے کہ

"اگر ہم کو ایک ایسی ہی زبان قبول کرنا ہے جو سنسکرت سے بھری ہوئی ہو یا جس میں بڑا حصہ سنسکرت کا ہو تو ہمیں شمال کی زبانوں ہی پر نظر جمانے کی ضرورت نہیں اس لئے کہ

بنگال، مہاراشٹر اور دکن وغیرہ کی زبانیں ایسی غریب نہیں کہ
اس لین دین میں ان کا دیوالہ نکل جائے (سنسکرت ملانے کی
اس دلیل میں اتنا فائدہ نہیں ہے جتنا بظاہر نظر آتا ہے بلکہ
اسکے برعکس نقصان کا زیادہ امکان ہے۔"

کچھ روز ہوئے جب ان صوبوں کے باشندوں نے جہاں ہندی نہیں بولی جاتی یہ مطالبہ کیا تھا کہ ہندی میں کچھ ادلی بدل کیا جائے تو ڈاکٹر دھرینددر ورما نے اس مطالبے پر رائے زنی کرتے ہوئے کہا تھا۔

"واقعہ یہ ہے کہ ہندوستان کی قومی زبان بننے کی عزت کے
خیال اور اس لالچ نے ہندی والوں کو اس وقت ایک
ایسی خود فریبی میں مبتلا کر دیا ہے کہ وہ یا تو اپنی زبان کے
اصلی مسائل کو بھلائے دے رہے ہیں اور یا پھر انکی صحیح
نقطۂ نظر سے دیکھنے کی قوت ہی جواب دے گئی ہے۔" (ایضاً)

پروفیسر جھا ان چند لوگوں کو خوش کرنے کے خیال سے جو ہندی کو اس لئے پڑھیں گے کہ وہ انگریزی کی جگہ لیکر بین صوبائی زبان بنے گی اس میں سنسکرت ملانے کی زبردست حمایت کر رہے ہیں لیکن وہ یہ نہیں محسوس کرتے کہ اس طرح سے وہ لاکھوں مسلمانوں کے دلوں میں جو ہندوؤں کے ہمسائے کے طور پر دریائے سندھ سے دریائے کوسی تک اور ہمالیہ سے ست پڑا تک پھیلے ہوئے ہیں دشمنی اور نفرت کا جذبہ پیدا کئے دے رہے ہیں۔

اب میں ان اعتراضوں کا تجزیہ کروں گا جو اُردو پر کئے گئے ہیں پروفیسر جھا فرماتے ہیں :۔

"اُردو ادب کا سارا ماحول غیر ہندوستانی ہے مشکل
ہی سے کوئی دیسی بحر اُردو میں مستعمل ہے۔"

یہاں پر مجھے وہ سب دہرانے کی ضرورت نہیں جو اُردو کے ہندوستانی ہونے کے متعلق میں اوپر کہہ چکا ہوں لیکن بحر (Matre) کے متعلق اتنا ضرور کہوں گا کہ اوّل تو کوئی بحر (Matre.) کسی زبان سے مخصوص نہیں ہوتی اس لئے کہ زبان کی ترقی کے ساتھ ساتھ بحریں بدلتی رہتی ہیں۔ یہ کیفیت اس قدر عام ہے کہ مزید وضاحت کی ضرورت نہیں لیکن انگریزی اور بنگالی ادب پر غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ انگریزی میں — جیسا کہ انگریزی ادب کا ہر متعلم جانتا ہے کہ ہر نئے عہد کے شعراء نظم کی مختلف طرز کے تجربے کرنا اپنا شیوہ بناتے ہیں۔ اس رجحان کا سب سے تازہ مظاہرہ (Sprung Verse.) ہے جس کو جیرارڈ ہاپکنس نے پچھلی جنگ عظیم کے دوران میں ایجاد کیا تھا اور جو اب ہارڈی اور برجیز کی ارکانی (Syllabic.) نظم کی جگہ عام ہو رہی ہے بنگالی میں پرانے ماترِیتا اور اکشرِیتا کے علاوہ ایک تیسری بحر سورِیتا ہے۔ پہلی بحریں تو شمالی ہندوستان کی اور زبانوں میں بھی ہیں لیکن تیسری بحر جسکی بنیاد غالباً تان (Stress.) پر ہے بنگالی کیلئے مخصوص ہے۔ بعض ماہرین لسانیات کا خیال ہے کہ یہ غیر آرین چیز ہے۔

ان باتوں سے قطع نظر، اب مجھے یہ بتانا ہے کہ باقافیہ نظم کے لحاظ سے اُردو اور ہندی یکساں ہیں اور سنسکرت ان دونوں سے مختلف ہے اس لئے کہ سنسکرت میں باقافیہ نظموں کا وجود ہی نہیں۔ اسکے علاوہ اُردو میں گیتوں کی ایک بہت بڑی تعداد ایسی ہے کہ ان کے راگ ہندی گیتوں کے راگ جیسے ہیں اور راگوں کی اس یکسانی کی وجہ سے اُردو گیتوں اور ہندی گیتوں میں پہچان نہیں کی جا سکتی۔ اس وقت اگرچہ اُردو نظم اور ہندی نظم پر کوئی بڑی علمیاتی بحث نہیں کی جا سکی ہے لیکن میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ شاعری کی حد تک اُردو ہندی سے بالکل مختلف نہیں ہے۔ جو بھی اس کی تصدیق کرنا چاہے۔ ہندی "چوپائی" اور اُردو "بحرِ متقارب" کا موازنہ کرے۔ ۳۴۳

اپنے اس دعوے کے ثبوت میں کہ اُردو کا ماحول بالکل غیر ہندوستانی ہے پروفیسر جھا نے ان لفظوں کا ذکر کیا ہے جو مشہور لغت فرہنگ کے صفحہ پر دئیے گئے ہیں۔ مجھے یہ کہنا پڑتا ہے کہ یہ ذکر جس پیرائے میں کیا گیا ہے وہ بہت گمراہ کن ہے۔ پروفیسر جھا نے اس کا تذکرہ ہی نہیں کیا کہ اس لغت (فرہنگ) کے صفحہ ۵۴ ہزار سے زیادہ لفظ دئے گئے ہیں جن میں سے صرف ساڑھے تیرہ ہزار لفظ فارسی اور عربی کے ہیں گویا بدیسی لفظوں کی تعداد کُل لفظوں کی چوتھائی ہے۔ اس تناسب کی بنیاد پر کون کہہ سکتا ہے کہ اُردو غیر ہندوستانی زبان ہے۔

آخر میں مجھے یہ کہنا ہے کہ اُردو اور ہندی کو دو مختلف زبانیں ثابت کرنے کی کوشش کامیاب نہیں ہو سکتی۔ مسٹر پرشوتم داس ٹنڈن، مسٹر سمپورنانند اور ساہتیہ سمیلن کے دوسرے ادیب آجکل میں یہ بھول گئے کہ اس واقعہ کی تردید ہی ممکن نہیں کہ اُردو اور ہندی در اصل ایک ہی بولی جانے والی زبان کی دو مختلف شکلیں یا صورتیں ہیں۔ اسی طرح چھوٹے موٹے مضمون نگار کچھ بھی لکھتے پھریں مگر لسانیات کی کسی کتاب سے اس دعوے کی تصدیق نہیں ہو سکتی کہ برج بھاشا،

توجہ مرکوز کی۔ سر سٹیفورڈ اس یقین سے کہے جاتے تھے کہ اصل مقصد یہ ہے کہ بس ایک استثنائے سے تمام اختیارات ہندوستانیوں کو منتقل کئے جا رہے ہیں، اور وہ استثنا کمانڈر انچیف کے اختیارات کے متعلق ہے۔ یہ بھی امکان تھا کہ ایک ڈیفنس منسٹر مقرر ہو جائے۔ انہوں نے کہا کہ لفظوں پر نہ جائیے، عملاً ایک نیشنل کیبنٹ ہوگا، اور وائسرائے اور اس کیبنٹ کے درمیان ویسے ہی تعلقات ہوں گے جیسے بادشاہ اور ہمارے کیبنٹ کے درمیان ہیں۔ بہرحال وائسرائے ملک معظم کا نمائندہ ہے اور وہ بادشاہ سے زیادہ اختیارات استعمال نہ کر سکے گا بعد کی گفتگو میں انہوں نے اس خیال کو اور بھی واضح کر دیا اور موجودہ آئین کے پیش نظر انہوں نے یہ رائے ظاہر کی کہ وائسرائے کی پوزیشن ایک چیئرمین اور ایک وزیر اعظم کے درمیان ہوگی۔ لیکن آخری خط میں دفعہ "ر" کی وضاحت کا تمام لب ولہجہ ایک مطلق العنانہ حکومت میں تبدیل ہو کر رہ گیا اور اقلیتوں کے اعتراض کا بالکل نیا مضمون اسی میں پیوست کر دیا گیا۔

شروع میں سر سٹیفورڈ کرپس نے یہ بات بالکل صاف کر دی تھی کہ اگر کبھی وزارت بننے کا اسٹیج آیا تو میں ہندوستان میں اور زیادہ ٹھہر جاؤں گا
۲ اور یہ دیکھوں گا کہ اس سلسلہ میں آخری تدبیریں اختیار کر لی گئیں، اپنے آخری خط میں صدر کانگریس نے یہ بات نکتہ چینی اور شبہ سے بالاتر انداز میں ظاہر کر دی کہ اگر وہ منزل آجاتی تو اطمینان بخش حل بھی نکل آتا، کیا سر اسٹیفورڈ کرپس کیلئے یہ جواب دینا غیر ممکن تھا کہ مزید گفتگو میری موجودگی میں وائسرائے اور متعلقہ پارٹیوں کے درمیان ہونے دیجئے۔ لیکن سر اسٹیفورڈ کرپس جو مٹے ہوئے حروف لکھے ہوئے حروف کا مسودہ لائے تھے اس کی عبارت بھی یکایک چھیل دی گئی۔ کیا اسکی وجہ یہ تھی کہ اطمینان بخش حل پیش نظر تھا۔ کیا یہ اس لئے تھا کہ یہ خوف تھا کہ ملک کے عوام کی نمائندگی کرنے والی مختلف پارٹیوں کی مشترکہ مرضی ملک کے لئے طاقت کا نہیں بلکہ کمزوری کا باعث ثابت ہوگی۔ ہندوستانی عوام کی بے اعتمادی بہت قوی ثابت ہوئی۔ سب پارٹیاں اس بات پر تیار تھیں کہ مستقبل کو بالائے طاق رکھ دیا جائے، اور جنگ کو کامیابی سے چلانے کے لئے موجودہ حالت پر ہی توجہ مرکوز کی جائے۔ تمام پارٹیاں اس بات پر ہاتھ ملانے کے لئے تیار تھیں کہ مشترکہ کوشش سے حصولِ مقصد اور قربانی کیلئے ملک کے جوش کو اعلیٰ ترین منزل تک پہنچایا جائے۔ لیکن قسمت انسانی خواہش سے زیادہ طاقتور رہوتی ہے۔

بے عملی کے پوسٹ مارٹم کی کارروائی ایک ایسے وقت میں جبکہ خوفناک مقدرات اپنا سایہ ہم پر ڈال رہے ہیں مصیبت کم نہیں کر سکتے، تاوقتیکہ اسکی مدد سے ہمیں اس اندھیری گلی سے باہر راستہ دیکھنے میں مدد نہ ملے، باہمی الزام طرازی تو صریحاً خطرناک ہے، کیونکہ اسکی بدولت بدمزاجی پیدا ہوتی ہے اور اس سے بے لوث فیصلوں پر اثر پڑتا ہے، آخر وہ چیز کیا تھی جس کا مطالبہ کانگریس نہ صرف اپنے لئے بلکہ تمام ہندوستان کیلئے کر رہی تھی؟ سب سے پہلی چیز یہ ذہنی تبدیلی ہے کہ قسمت پرستانہ بے بسی اور مخالفانہ بے رخی کی جگہ ایک نئی شان پیدا ہو اور وہ پُرجوش حبِ وطن ہو۔

کسی ملک کی جنگی قوت کا بہت بڑا حصہ عوام کا جوش ہوتا ہے اسکے بعد اسکے مادی وسائل ہوتے ہیں، ہندوستان کے پیشہ ور فوجی بھی بہادر سپاہی ہیں، لیکن اس سے کون انکار کرسکتا ہے کہ نیا جوش بھر جانے سے ان میں سے ہر ایک اٹل سورما بن جائیگا، جبکہ کروڑوں آدمیوں کے دلوں میں اپنے خون سے ملک کی آزادی پر مُہر لگانے کی جوت جل رہی ہوگی۔ ہر سپاہی اپنے اعلیٰ ترین حد تک پہنچ جائیگا اور ہر ہندوستانی دل و جان سے متحدہ قوموں کی کوشش جنگ میں شریک ہو جائیگا یہ تو تسلیم کر لیا گیا تھا، اور یہ حق دے بھی دیا گیا تھا کہ اعلیٰ فوجی تدبیروں کا یہ تقاضہ ہے کہ کمانڈر انچیف ہندوستان کا وزیر جنگ ہو اور اسے مسلح فوجوں پر پورا کنٹرول ہو، کسی تحریر کی رو سے نہیں بلکہ بے لکھے قانون یا ایسے رسمی ضابطہ کی رو سے جو گورنر جنرل اور حکومت کے ممبروں کے درمیان طے ہو، یہ پیش کیا گیا تھا کہ اگر کوئی کیبنٹ کی حیثیت سے عمل کرے اور ممبر مشترک طور پر اپنے عمل کے لئے حکومت کے روبرو ذمہ دار ہو اسکے معنی لیجسلیچر کے سامنے ذمہ داری کے نہیں، بلکہ ایک دوسرے کے سامنے ذمہ دار ہونے کے بھی، تاکہ حکومت کے ہر صیغہ میں قریب تر تعاون رہے لیکن اسکے یہ معنی نہیں ہیں کہ لڑائی چلانے کے لئے وار منسٹر (وزیر جنگ) کی خاص ذمہ داریوں پر غلبہ حاصل کیا جائے۔ اس میں اقلیتوں کا سوال پیدا ہی نہیں ہوتا تھا۔ کیونکہ پورے جی جان سے تعاون کا قابلِ اطمینان فارمولا حاصل کئے بغیر کوئی کیبنٹ بن ہی نہیں سکتی۔ ایسی حکومت کوئی جنگ چلا نہیں سکتی جہاں لوگ پر مشتمل ہو جو اس تاک میں ہوں کہ ہم اپنے اختیارات سے مزید طاقتیں چھین لیں اسی لئے استعفیٰ کی دھمکی سے وزیر جنگ کے اختیارات پر غلبہ حاصل کرنے کا سوال تو سرسری طور پر ہی خارج کر دیا گیا اور اس بات پر زور دیا گیا کہ وزیر جنگ



(بقیہ مضمون صفحہ ۶۳ پر دیکھو)

عبدالسلام رامپوری

# اسلام سے قبل کے بعض مشہور کتاب خانے

اب سے ہزاروں سال پہلے جبکہ فطرت سرتاپا راز تھی، مظاہرِ قدرت انسان کے لئے باعثِ تحیّر تھے، ماضی کے تجربات سے اُسکا حافظہ سادہ تھا مستقبل کے متعلق امید اور نا امیدی دونوں کی دونوں بے معنی تھیں اُس کا کام صرف مشاہدہ تھا۔ اُس سے قوی اور اُس سے کمزور دونوں کی مخلوق اُس کے سامنے تھی، وہ مختلف جذبات کی آماجگاہ بنا ہوا تھا۔ روزانہ نئی نئی چیزوں کا احساس ہوتا جاتا تھا۔ آخر وہ وقت بھی آگیا کہ اب وہ قوّت اور ضعف کو سمجھے۔ مضرت اور منفعت اب اُس کے لئے غیر مانوس تصوّر نہیں ہے رفتہ رفتہ واقعات کا ساتھ ساتھ ہونا اور یکے بعد دیگرے ہونا اُنکا مختلف اور متحد ہونا انسانی دماغ کو متوجّہ کرنے لگا۔ مبہوتی اور تحیّر کا دور ختم ہوگیا۔ اُسکے دماغ میں اسباب و علل کی کرید شروع ہوگئی۔ اُس کے ذہن میں کون؟ کیا؟ کیوں؟ اور کیسے؟ کے سوالات پیدا ہونے لگے۔ واقعات کی توجیہ کیلئے اُس کو قدرۃً اپنے آپ سے قوی تر مظاہر کی طرف متوجّہ ہونا پڑا۔ اُنکی قوّت سے اُس کا ذہن خواہ نخواہ اُنکی برتری کی طرف منتقل ہوگیا۔ عقلی قویٰ کی کوتاہی نے اس تصوّرِ برتری کے تحت اپنے جیسے جذبات و عواطف، حسیات و اعمال کو ممکن حد تک بڑی مقدار میں اُن کے لئے بھی ثابت کردیا۔ کہتری کے جذبہ نے خود بخود اُن کو دیوتا اور دیوی کا مقدّس لباس پہنا دیا۔ کثرت سے وحدت کی طرف اس ابتدائی حالت میں نہ عقل متوجّہ ہوسکتی تھی نہ ہوئی۔ چنانچہ مختلف اعمال و افعال کیلئے مختلف دیوتا اور دیوی منتخب ہوئے۔ ہر قوم نے اپنے مذاق کا خدا تلاش کرلیا۔ بنی نوع پر تفوّق حاصل کرنے کے جذبے نے عقیدۂ طوطمیت کو رواج دیا۔ انسانی نسب دیوتاؤں سے ملا دئے گئے۔ دیوتاؤں کی غیر معمولی طاقت کے اظہار کے لئے محیّر العقول واقعات گھڑے گئے۔ واقعات کی خصوصیات اور دیوتاؤں کی شخصیت کے تصوّر نے مندر اور ہیکل کی تعمیر میں نقشے کا کام دیا۔ مندر کے خادم مذہب کے امین کہلائے۔ بادشاہ اور امرا دیوتاؤں کی اولاد ہونے کی وجہ سے اُن کے مظاہر بلکہ خود دیوتا مان لئے گئے۔

**کتابت** عام سرسبزی اور خوشحالی کیلئے دیوتاؤں کو بھجن گا گا کر خوش کیا گیا اُن کا تفوّق ثابت کرنے کے لئے اُن کے کارنامے بیان کئے جانے لگے۔ دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے یا اُن پر فتح پانے کے لئے، قحط و وبا

27 اور دوسری مصیبتوں سے نجات پانے کے لئے دعائیں کی جانے لگیں کامیاب اتفاقی نتائج نے الفاظ اور طرز کی خصوصیت کو اہمیّت دیدی اور قوّتِ ارادی کی تاثیر نے اس وہمی اہمیّت کو ایک واقعیت بنا دیا۔ چیزیں برابر بڑھتی جارہی تھیں۔ انسانی حافظہ کب تک امداد دیتا۔ ادھر انسانی عقل میں مسلسل نشو و نما ہوتا رہا ذہنی طاقتیں منجھتی رہیں۔ مذہبی عقلائ نے اُن چیزوں کو آئندہ نسلوں کیلئے محفوظ رکھنے کی تدبیر پر غور کیا۔ چنانچہ مختلف قوموں نے اس سرمائے کو محفوظ رکھنے کے لئے مختلف طریقے ایجاد کئے۔ اشوری اور کلدانی قوموں نے مختلف آوازوں کے لئے مختلف علامتیں بنائیں جن کو میخوں اور پیکانوں سے مشابہ ہونے کی وجہ سے خطِ میخی یا خطِ پیکانی کہتے ہیں۔ قدیم مصری قوموں نے واقعات کو تصاویر سے ظاہر کیا۔ اہلِ فنیقیہ نے انہیں تصاویر سے بائیس مختصر شکلیں انتخاب کیں اور وہ حروفِ تہجّی تسلیم کرلی گئیں۔ دُنیا کی مہذب قوموں نے بھی اُن کو شرف قبول بخشا۔ عربی، عبرانی، لاطینی، یونانی بلکہ بعض علما کی رائے کے مطابق سنسکرت، جرمنی اور ناروے کے مقدس خطوط کا سرچشمہ بھی یہی فنیقی حرف قرار دئے گئے۔[1]

ایشیا بھی - ۱۹۴۲ء

[1] تاریخ تمدّن قدیمہ از سینوبس ص ۲۷۲-۲۷۴، تاریخ بابل و نینوا ص ۱۹

**کتابیں** جب خط کی کسی نہ کسی حیثیت میں ایجاد ہوگئی تو سب سے پہلے مذہبی دُعائیں۔ دیوتاؤں کی تعریفیں اور جھاڑ پھونک کے منتر لکھے گئے۔ ادویّہ اور علاج کے طریقے قلمبند ہوئے۔ زمانہ ترقی کرتا گیا نئے مشاہدے انسانی علم میں آتے گئے ضرورتیں وسیع ہوتی گئیں اور اُس تناسب سے تحریروں میں تنوّع پیدا ہوتا گیا۔ حروف کی شکلوں اور اُن کے لکھنے کے طرز میں ترمیمیں ہوئیں مکتوبات میں وسعت ہوئی۔ تجارتی دستاویزیں، عدالتی کارروائیاں، نظری طب، پند و مواعظ، فلکی مشاہدات، موسمی تغیّرات، ہندسی نظریے اور لسانی قواعد غرض یہ ہے کہ اُس وقت تک کے علوم کل کے کل قلمبند ہونا شروع ہوگئے اور کتابت ایک مستقل اور باقاعدہ فن بن گیا۔

**کتاب خانے** کتابت کی ترقی سے کتابوں کے ذخیروں میں اضافہ لازمی تھا جن کے رکھنے کے لئے کسی نہ کسی جگہ کا تعیّن ناگزیر ہے۔ یہیں سے کتاب خانہ کا تصوّر پیدا ہوا۔ اگر یہ قیاس صحیح ہے کہ کتابت کی ایجاد کا بڑا سبب مذہب ہے تو یہ قیاس بھی بیجا نہیں کہ مخطوطات کا سب سے پہلا مخزن بھی کوئی مندر ہی ہوسکتا ہے۔ ایسے مخزن کا محافظ کسی پُرانے مندر کا بوڑھا کاہن یا پوجاری ہی ہوگا۔

رفتہ رفتہ مخطوطات جمع کرنیکا شوق عام ہوتا گیا۔ مندر اور ہیکل سے نکل کر علماء کے کاشانے اور بادشاہوں کے ایوان قدیم اور جدید مخطوطات سے آراستہ کئے جانے لگے۔ بادشاہوں سے یہ شوق امرا میں آیا اور علم کی اشاعت و ترقی کے لئے کتابوں کے فائدے کو زیادہ عام کرنے کی ضرورت محسوس ہونے لگی حتّٰی کہ خصوصی کتاب خانوں سے عمومی کتاب خانے بن گئے۔ اب کتاب خانے صرف مذہبی کتابوں کے ہی مخزن نہ تھے بلکہ اُن میں وقت کے تمام مروّجہ علوم و فنون کے زرپارے بڑی کوشش سے جمع کئے جاتے تھے۔

چونکہ تہذیبی اور تمدّنی ارتقا تمام قوموں میں یکساں نہیں ہوا ہے بعض قومیں اب سے ہزارہا سال پہلے سے تہذیبی اور تمدّنی درجے پر آچکی تھیں درآں حالیکہ بعض قومیں آج بھی اپنی بدوی حالت پر قائم ہیں۔ مزید براں بعض قومیں خاص خاص اسباب عروج و زوال کے تحت تہذیب و تمدّن سے پھر بدوی حیات کی طرف لوٹ گئیں یا اپنی قومی اور اجتماعی حیثیت میں دُنیا سے ہی معدوم ہوگئیں اور اس طرح اُن کے ساتھ ہی اُن کے متعلق ہر قسم کے ذرائع علم بھی ختم ہوگئے۔ لہٰذا کتاب خانوں کا سلسلۂ وجود بھی جو تہذیب و تمدّن کی پیداوار ہے دُنیا کی ہر قوم میں نہ ہوسکتا تھا اور نہ آج ہے۔ اور نہ آج اُن تمام قوموں کا احصار ممکن ہے جن میں کسی نہ کسی حیثیت میں کتاب خانے تھے۔ ہمارے تحریری ذخیرے اور اثری انکشافات نے جن قوموں میں کتاب خانوں کے وجود کا سراغ لگایا ہے ظاہر ہے کہ اُن کو حقیقت سے کمیّت اور کیفیت دونوں کے اعتبار سے کوئی نسبت نہ ہوگی۔ میں نے اس مضمون میں اسلام سے پہلے کے بعض مشہور کتاب خانوں کو بیان کیا ہے۔ یہ کتاب خانے مختلف اقوام اور مختلف ممالک سے متعلق ہیں جو قدیم دُنیا کے تینوں برّاعظم ایشیا، افریقہ اور یورپ سے وابستہ ہیں۔

## مصر

دُنیا کی قدیم تاریخ میں مصر کی عظمت ناقابلِ انکار حقیقت ہے جب تقریبًا ساری دُنیا پر وحشت و بربریت کی گھٹاٹوپ اندھیاری چھائی ہوئی تھی مصر اپنی تہذیب اور تمدّن کے اعتبار سے اُس معراجِ کمال پر تھا جس پر دوسری قوموں کو پہنچنے کے لئے ہزاروں سال انتظار کرنا پڑا۔ اُس کے علوم و معارف، اُس کی صنعت، اُس کا نظامِ سلطنت اُس کے قوانین دُنیا کیلئے نمونہ سمجھے جاتے تھے۔ جن کتاب خانوں سے ہم ابتک واقف ہوئے ہیں اُن میں سے سب سے قدیم کتاب خانے کا سُراغ مصر میں ہی ملتا ہے۔

**دُنیا کا قدیم ترین کتاب خانہ** مقام جیزہ میں اہرام کے قریب کھدائی کے دوران میں ایک قبر برآمد ہوئی ہے اُس قبر کے کتبہ سے معلوم ہوتا ہے کہ شاہانِ مصر کے دوسرے خاندان کے کسی بادشاہ کے کتاب خانے کے ناظر کی یہ قبر ہے۔ اس کتبے سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس کتاب خانے میں طب۔ ہندسہ۔ فلسفہ۔ فلکیّات۔ تاریخ۔ ادب وغیرہ کا اچھا خاصا ذخیرہ محفوظ تھا[1]۔ مصر کے حکمرانوں کے دوسرے خاندان کا زمانۂ حکومت سنہ ۴۷۵۱ ق م سے سنہ ۴۴۴۹ ق م ہے[2]۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ اب سے کم از کم چھ ہزار سال پہلے مصر قدیم کے کتاب خانے اس حد تک ترقی کر چکے تھے کہ اُنھوں نے ایک خصوصی شعبے کی حیثیت اختیار کرلی تھی اور اُن کے لئے خاص عہدے کے تحت ایک خصوصی نگراں کی ضرورت محسوس کی جاتی تھی۔ مزید براں اس کتبے کی روشنی میں یہ بھی معلوم ہوجاتا ہے کہ علمی حیثیت میں اُس نے کتنی

---

[1] الکافی فی تاریخ مصر الحدیث والقدیم الجزء الاوّل ص ۱۶۹۔

[2] ایضًا ص ۲۹۲۷۔

نقی کرلی تھی اور کتنے اہم فنون اُس وقت تک اپنی مستقل حیثیت میں وُجود
یں آ چکے تھے۔

**مُن مُحنت کا کتاب خانہ** امُن مُحنت دوسرے خاندان کا سب سے پہلا بادشاہ
ہے ۲۷۵۰ ق م میں مصر کے قدیم پایۂ تخت منفس میں تخت نشین ہوا۔ اپنی تخت
نشینی کے بعد اُس نے ایک نہایت اعلیٰ کتاب خانے کی بُنیاد رکھی۔ ہزاروں
سال تک یہ کتاب خانہ عروج و زوال کی مختلف منزلیں طے کرتا رہا۔ چنانچہ
س کتاب خانے کی کتابیں مصر پر یونان کے حملے تک یعنی تقریباً تین صدی
بل مسیح تک موجود تھیں[1] گو ہمارے پاس شواہد و آثار موجود نہیں لیکن
ہوسکتا ہے کہ مذکورۂ بالا کتاب خانہ یہی امُن مُحنت کا کتاب خانہ ہو اور جیزہ
الی قبر اسی کے ناظروں میں سے کسی ناظر کی قبر ہو۔

**رَمیڈیاس کا کتاب خانہ** امیڈیاس مصرِ قدیم کا ایک نامور اور علم دوست
دشاہ تھا۔ اُس نے اپنے عہدِ حکومت میں بہت تلاش اور جستجو سے قدیم
تابوں کو مہیّا کیا اور ایک عظیم الشّان کتاب خانے کی بُنیاد ڈالی۔ یہ کتاب خانہ
پنے زمانے میں خاص شہرت اور اہمیت رکھتا تھا۔

**کتاب خانہ شفا خانۂ روح** رِعمیس اوّل نے جب مصر کی حکومت کی زمامِ اختیار
پنے ہاتھ میں لی تو اس نے امیڈیاس کے مذکورہ بالا کتاب خانے کی ترقی
یں مزید کوشش کی اور مختلف مقامات سے کتابیں حاصل کر کے اُس میں
شامل کیں اور اُس کو شفا خانۂ روح کے نام سے موسوم کر کے اس نام کا کتبہ
کتاب خانے کے دروازے پر نصب کرا دیا[2]

**اسکندریہ** تقریباً تین سو سال قبل مسیحؑ یونان اپنی ترقّی اور عروج کی آخری
منزل پر تھا۔ اُس وقت کی معلومہ دُنیا کو زیرِ نگیں کرنے کے لئے اسکندرِ اعظم
اپنی آخری کوششیں کر رہا تھا۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ مصر اپنی قدیم روایتی طاقت
اور رونق کھو چکا تھا۔ مصر کی قومی حکومت کمزور ہوتے ہوتے تقریباً ۵۰۰ ق م
ایرانیوں کے ہاتھوں سے آخر ختم ہوگئی۔ جاہ و جلال والے فراعنہ جو اپنی
قوت و شوکت کے گھمنڈ میں خدائی کے دعوے سے بھی نہیں چوکتے تھے
اپنے مدفنوں میں ہمیشہ کیلئے سو چکے تھے کہ سکندر کی زیرِ قیادت یونان نے

حملہ کر دیا اور مصر پر اہلِ یونان کا تسلط ہوگیا۔

سکندر کی فوج کا مشہور سالار بطلیموس سوٹر ۳۲۳ ق م میں مصر کا
حکمراں ہوا[4] بحرِ روم کے ساحل پر اُس نے سکندر کے نام پر اسکندریہ
آباد کیا اور اُسی کو دار الحکومت بنالیا۔

**اسکندریہ کا کتاب خانہ** سکندر کے خاص مصاحب اور یونانی فلسفے کے
ہیرو ارسطا طالیس کے مشورے سے بطلیموس نے اسکندریہ کے مشہور
عجائب خانے کی بنا ڈالی[4] یہ عجائب خانہ شہر کے ایک مشہور حصّے بروشین
میں واقع تھا۔ دوسری شاہی عمارتیں بھی اس جگہ واقع تھیں۔ عجائب خانے
کی عمارت سنگِ مرمر کی تھی چہل قدمی کیلئے چاروں طرف برآمدے بنے
ہوئے تھے۔ اس عمارت میں دُنیا کا مشہور کتاب خانہ، کتاب خانۂ اسکندریہ
قائم کیا گیا[5] دُنیا کے مشہور علمی مرکزوں میں ایجنٹ بھیجے گئے اور کتابیں
منگوا کر اس کتاب خانے میں جمع کی گئیں۔ ایران کا وہ علمی ذخیرہ جس کو
سکندر نے فتح ایران کے بعد مصر بھیجا تھا[6] غالبًا اسی خزانے میں محفوظ
کر دیا گیا تھا۔

۲۹ کتاب خانے کے مہتمم کو حکم تھا کہ جہاں کہیں سے کتابیں دستیاب
ہوں سرکاری خرچ سے خرید لی جائیں۔ اسکے ساتھ ساتھ کتاب خانے کے
متعلق کاتبوں کا پورا عملہ تھا۔ چنانچہ اگر کوئی شخص اپنی کتاب فروخت کرنا
نہ چاہتا تو اُس کی نقل کرا کر مالک کو دے دی جاتی اور اصل نسخہ کتاب خانے
میں داخل ہو جاتا۔ کتاب خانے کی طرف سے اکثر بیش قرار قیمتیں معاوضے
یا تاوان کے طور پر اصل مالکوں کو دی جاتی تھیں[3]

یوسیفوس کی روایت کے مطابق بطلیموس نے بیت المقدس کے
ستّر منتخب علما کو اسکندریہ آنے کی دعوت دی تاکہ وہ اپنی مذہبی کتابوں
کی ایک نہایت صحیح نقل کر دیں۔ اور اُس کو کتاب خانے میں داخل کر دیا
جائے۔ چنانچہ فرمائش کے مطابق جب یہ علما نقلیں پوری کر چکے اور مقابلہ
ختم ہوگیا تو بادشاہ کی طرف سے اُن کو بہت سا انعام دیا گیا اور نہایت اعزاز

---

[1] الکافی فی تاریخ مصر الحدیث والقدیم الجزو الاوّل ص ۱۶۷
[2] چیمبرس انسائکلو پیڈیا برٹانیکا طبع ۱۹۵۰ء جلد ششم ص ۲۰۸
[3] نائل انسائکلو پیڈیا ص ۲۴۵

[4] انسائیکلو پیڈیا برٹانیکا طبع یازدہم جلد شانزدہم ص ۸۶۶
[5] معرکۂ مذہب و سائنس ا۔ ڈریپر ص ۲۵، انسائیکلو پیڈیا برٹانیکا جلد شانزدہم ص ۵۶۶
[6] تاریخ سنی ملوک الارض والانبیاء از حمزہ بن الحسن اصفہانی ص ۳۳، طبری جلد دوم ص ۹
[7] معرکۂ مذہب و سائنس ص ۲۶ ۔

سے اُن کو رخصت کیا گیا[1]۔ بائبل عہد قدیم کا سبعینیہ نسخہ یہی کہلاتا ہے۔

بطلیموس سوٹر کے بعد اُس کا بیٹا بطلیموس فلاڈیلفوس ۲۸۵ ق م میں تخت نشین ہوا[2]۔ فلاڈیلفوس بھی اپنے باپ کی طرح علم دوست تھا کتاب خانے سے اُس کو خاص دلچسپی تھی چنانچہ اُسکے عہدِ حکومت میں اسکندریہ کے کتاب خانے نے خوب ترقی کی۔ مشہور مصری مورخ مانیتون نے یونانی زبان میں قدیم مصر کی تاریخ اس کی فرمائش سے لکھی تھی۔ اس تاریخ کو دفتری کاغذات، سرکاری دستاویزوں اور مختلف کتابوں اور نوشتوں کی مدد سے جو پرانے مندروں اور ہیکلوں میں محفوظ تھے جمع کیا گیا تھا[3]۔

کتاب خانہ اگرچہ بطلیموس سوٹر کے زمانے میں ہی کافی ترقی کر چکا تھا لیکن اُسکے عہدِ حکومت میں اُس کی کوئی فہرست مرتب نہیں ہو سکی تھی۔ فلاڈیلفوس نے سب سے اہم کام یہ کیا کہ اُس کی ایک باقاعدہ فہرست مرتب کرائی[4]۔ فلاڈیلفوس کے بعد بھی ہر بادشاہ نے اپنے زمانۂ سلطنت میں اس کتاب خانے کی سرپرستی کی۔ چنانچہ اس کی کتابوں کی تعداد چار لاکھ نسخوں تک پہنچ گئی۔ اور کتاب خانے کی عمارت اس سے زیادہ کتابوں کی گنجائش نہ رکھتی تھی۔ لہذا اس عمارت میں کتابوں کا مزید داخلہ روک دینا پڑا۔

**سراپیم کا کتاب خانہ** | اسکندریہ کے عجائب خانے کی وہ عمارت جو کتابوں کے لئے مخصوص تھی مزید تعداد کی متحمل نہ ہو سکی تو سراپیم کے مشہور مندر میں ایک دوسرے کتاب خانے کا افتتاح کیا گیا۔ اس کتاب خانے کی حیثیت عجائب خانے کے پرانے کتاب خانے کے اعتبار سے ایک شعبے کی تھی۔ چنانچہ سراپیم کا کتاب خانہ پہلے کتاب خانہ کا ایک تتمہ تھا۔ حکومت کے علمی ذوق اور اُس کی غیر معمولی توجہ سے اس شعبے نے بھی تھوڑی مدت میں کافی ترقی کر لی اور اس میں بھی تین لاکھ کے قریب کتابیں جمع ہو گئیں[5]۔

**اسکندریہ کے کتاب خانوں میں آتش زدگی** | اسکندریہ کے یہ دونوں کتاب خانے بروکشین کا کتاب خانہ اور سراپیم کا کتاب خانہ جو پہلے کا ایک شعبہ تھا مسیح علیہ السلام سے تقریباً نصف صدی پیشتر تک موجود تھے۔ مصر کی ایک اندرونی نزاع کے سلسلے میں رومی شاہنشاہ جولیس سیزر مصر کی مشہور ملکہ کلوپیٹرا کی حمایت کیلئے آیا ہوا تھا۔ مصریوں نے ارکلاس کی زیر قیادت بروکشین میں سیزر کا محاصرہ کر لیا۔ قریب تھا کہ سیزر کا بیڑا مصریوں کے قبضے میں آ جائے بیڑے کو مصریوں سے بچانے کی ایک ہی تدبیر تھی کہ بیڑے میں آگ لگا کر اُس کو تباہ کر دیا جائے۔ سیزر نے مجبوراً بیڑے میں آگ لگانے کا حکم دیدیا۔ اتفاق سے یہ آگ زیادہ پھیل گئی اور بروکشین تک پہنچکر شاہی کتاب خانے میں لگ گئی اور پورے کتاب خانے کو جلا کر خاک سیاہ کر دیا[6]۔

جب یہ کتاب خانہ اس طرح برباد ہو گیا تو مارک اینٹونی نے تلافیٔ نقصان کے طور پر پرگیماس کا کتاب خانہ جس میں دو لاکھ کے قریب کتابیں تھیں اور جو اب روم کے تحت تھا ملکہ کلوپیٹرا کے حوالے کر دیا کلوپیٹرا کے حکم سے یہ ذخیرہ سراپیم کے کتاب خانے میں منتقل کر دیا گیا[7]۔

بروکشین کے کتاب خانے کے جل چکنے کے بعد اب اسکندریہ میں صرف ایک ہی کتاب خانہ موجود تھا[8]۔ ۳۸۹ء میں اسکندریہ کے بشپ تھیا فیلس نے رومی بادشاہ تھیا ڈوشش کے حکم سے مصر کے اس قدیم علمی ذخیرے کو بھی برباد کر دیا[9]۔ اس طرح اسکندریہ کے ہی یہ دونوں کتاب خانے برباد نہیں ہوئے بلکہ پرگیماس کا علمی ذخیرہ بھی جو کلوپیٹرا کے عہدِ حکومت میں مصر آ چکا تھا برباد ہو گیا۔

**اسکندریہ کے کتاب خانے کے جلانے کا حضرت عمر پر اتہام** | اسکندریہ کے یہی کتاب خانے ہیں جن کو جلانے کا الزام ساتویں صدی ہجری کے دو مورخ عبداللطیف بغدادی اور علی بن یوسف قفطی کے غیر ذمہ دارانہ بیانات کی بنیاد پر فاروق اعظم پر لگایا جاتا ہے جس کی حقیقت مشہور مورخ گبن کے

---

۱۔ تاریخ یوسیفوس فصل اول ترجمہ عربی ص ۴۹-۵۰

۲۔ نائل انسائکلوپیڈیا ص ۵۲

۳۔ الکافی الجزو الاول ص ۲۰۹

۴۔ انسائکلوپیڈیا برٹانیکا جلد شانزدھم ص ۵۶۹

۵۔ معرکۂ مذہب و سائنس ص ۲۵

۶۔ الکافی الجزو الاول ص ۳۳۳، معرکۂ مذہب و سائنس ص ۲۸

۷۔ سوانح عمری اینٹونی از پلوٹارک بحوالہ حاشیہ ذیلی معارف جلد نہم نمبر ششم ص ۴۴۶، معرکۂ مذہب و سائنس ص ۲۸

۸۔ معرکۂ مذہب و سائنس ص ۲۸

۹۔ معرکۂ مذہب سائنس ص ۲۵، انسائکلوپیڈیا برٹانیکا جلد شانزدھم ص ۵۶۶

اقرار کے مطابق صرف اتنی ہے کہ "پڑھو اور تعجب کرو"[1] خصوصاً ایسی صورت میں کہ احراق کے افسانے کا اصل ہیرو یحییٰ نحوی (یوحنا عبرانی میں، جان انگریزی میں، ژان فرانسیسی میں یوہن جرمنی میں، اس لفظ کی مختلف شکلیں ہیں) جس کے متعلق کہا جاتا ہے کہ اُس نے مصر کے عامل حضرت عمرو ابن عاص سے یہ کتاب خانہ مانگا تھا۔ اُنہوں نے حضرت عمرؓ سے استصواب کیا۔ حضرت عمرؓ نے لکھا کہ اگر یہ کتابیں کتاب اللہ کے موافق ہیں تو ان کی ضرورت نہیں۔ کتاب اللہ کافی ہے اور مخالف ہیں تو مضر ہیں۔ بہر حال اُن کو جلا دیا جائے چنانچہ اُن کے حکم سے یہ کتاب خانہ نذرِ آتش کر دیا گیا، مسلمانوں کے اسکندریہ کو فتح کرنے سے پہلے ہی مر چکا تھا۔[2]

اس بے بُنیاد الزام کا ڈھنڈورا متعصب عیسائی مورخین ایک زمانے تک پیٹتے رہے ہیں۔ اس طرح کہ ساری دُنیا اس کی بازگشت سے گونج اُٹھی لیکن کب تک یہ کاٹھ کی ہانڈی چڑھی رہتی۔ آخر حقیقت بے نقاب ہوکر رہی۔ بجز سر پھروں کے ہر پڑھا لکھا اس الزام کو دُہرانے میں اپنی علمی توہین سمجھتا ہے۔ لیکن جہاں تک تدلیس اور تغلیط کا تعلق ہے اب بھی لوگ باز نہیں آتے۔ حیرت ہوتی ہے کہ انگلستان کا نہایت فاضل اور مشہور مستشرق ڈاکٹر نکلسن جو اس الزام کی حقیقت سے اچھی طرح واقف ہے حضرت عمرؓ کے سلسلے میں اسکی طرف نفیاً اور اثباتاً کسی قسم کا اشارہ نہیں کرتا۔ اُندلس کی عربی ادبیات کے بیان میں اس واقعہ کی طرف ضمناً اشارہ کرتا ہے مگر اس طرح کہ ہر پڑھنے والا یہ سمجھے کہ یہ الزام بالکل صحیح ہے اور ساتھ اپنے علمی وقار کو بھی ٹھیس نہ لگے "تاریخ ادبیات عرب" میں اُندلس میں مسلمانوں کے ہشت صد سالہ علمی ذخیرے کی بربادی پر ماتم کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ "اگرچہ یہ مشتبہ ہے کہ حضرت عمرؓ نے اسکندریہ کے کتاب خانے کو جلوا دیا لیکن یہ واقعہ ہے کہ پادری زمینیر کے تعصب نے مسلمانوں کے اس علمی ذخیرے کو نذرِ آتش کر دیا۔" حالانکہ نکلسن کو معلوم ہے کہ یہ الزام اب مشتبہ نہیں رہا ہے بلکہ اس کے غلط اور جھوٹے ہونے پر نہایت قوی اور واضح دلائل موجود ہیں۔ وہ صرف اتنے ہی پر اکتفا نہیں کرتا ہے بلکہ اُس پر ذیلی حاشیہ لکھا ہے کہ "اگرچہ مصر کے جرجی زیدان نے اس الزام کی صحت کو دلائل سے ثابت کیا ہے"۔ ان دونوں عبارتوں کو ملا کر پڑھنے سے ایک عام پڑھنے والے پر کیا اثر ہوتا ہے۔ ہر شخص جانتا ہے جہاں تک جرجی زیدان کے دلائل کا تعلق ہے محققین نے اُسکے تار و پود بکھیر کر رکھ دئے ہیں۔

## عراق اور اُس کے اطراف

دجلہ اور فرات کے درمیان کا علاقہ آرمینیا کے کوہستانی سلسلے تک قدیم اقوام کی مختلف تہذیبوں اور تمدنوں کے اختلاط اور تصادم کا آماجگاہ رہا ہے چنانچہ اسکی تاریخ بھی مصر قدیم کی تاریخ کے تقریباً پہلو بہ پہلو ہی رہی ہے۔ اکادی سومیری اشوری کلدانی قوموں کے عروج و زوال، جنگ و صلح اور فتح و شکست کا گہوارہ اس دوآبے کے ہی مختلف مقامات ہیں۔ تہذیب و تمدن اور کتابخانوں کا چولی دامن کا ساتھ ہے۔ لہذا اس درمیانی علاقے میں کتاب خانوں کا وجود بھی نہایت قدیم زمانے سے ہے جن کی تفصیلات قدامت کی تاریکی میں چھپی ہوئی ہیں۔

**سارگن اوّل کا کتاب خانہ** سارگن اوّل ۲۸۰۰ق م میں کلدہ کا ایک سامی فرمانروا تھا اپنے عہدِ حکومت میں اُس نے ایک عظیم الشان کتاب خانے کی بُنیاد رکھی تھی۔ یہ کتاب خانہ کلدہ کے مشہور شہر اورک میں واقع تھا۔ اسی ۱۴۱
مناسبت سے اس شہر کو "کتابوں کا شہر" کہا جاتا تھا۔ اس کتاب خانے میں نجوم، تاریخ، قواعد وغیرہ بہت سے فنون پر ہر قسم کی قدیم اور جدید کتابیں جمع کی گئیں تھیں۔ اس کتاب خانے کے انتظام سے اُس عہد کی عام تہذیبی اور تمدنی ترقی کے ساتھ ساتھ اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ اُس زمانے تک خود کتاب خانوں نے کتنی حیرتناک ترقی کر لی تھی۔ چنانچہ اس کتاب خانے کی تمام کتابوں پر نمبر شمار درج تھے۔ پورے کتاب خانے کی ایک باقاعدہ فہرست موجود تھی۔ مطالعہ کے شائقین فہرست سے کتاب کا انتخاب کر لیتے تھے اور مطلوبہ کتاب کا نمبر کتاب۔ خانے کے ناظم کو بتا دیتے تھے۔ اور وہ مطلوبہ کتاب لاکر حوالے کر دیتا تھا۔ اس کتاب خانے کی کتابوں پر اُسکے ناظم کی مہر ثبت ہوتی تھی۔ کتاب خانے کے ناظم کا نام "ابن سرو" تھا۔ غالباً قدیم سے قدیم ناظمِ کتاب خانے کا نام جس کا ابتک علم ہو چکا ہے یہی نام ہے۔[1]

---

[1] ڈکلاین اینڈ فال آف دی رومن ایمپائر از گبن جلد پنجم صفحہ ۵۳۴

[2] دی عرب کانکوئسٹ آف ایجپٹ از بٹلر بحوالہ معارف جلد نہم نمبر ششم صفحہ ۴۴۲

[1] تاریخ ملل قدیم صفحہ ۱۰۱، انٹرنیشنل سائکلوپیڈیا جلد دوم صفحہ ۹۱-۹۲، چیمبرس انسائکلوپیڈیا جلد ششم صفحہ ۶۰۸

**اشور نصر پال کا عام کتاب خانہ** | اس زمانے میں بہت سے کتاب خانے مختلف شہروں میں موجود تھے جن میں اشورا اور نینوا کے کتاب خانے خاص اہمیت اور شہرت رکھتے تھے۔ اشور کا سب سے آخری اور سب سے اہم کتاب خانہ اشور کے بادشاہ اشور نصر پال کا تھا جو ۶۸۰ ق م میں موجود تھا یہ کتاب خانہ تمام رعایا کیلئے عام تھا اور پبلک لائبریری کی حیثیت تھی جس میں عام فائدے کے لئے ہر قسم کی کتابیں جمع کی گئی تھیں۔ یہ کتاب خانہ ۶۰۶ ق م تک موجود تھا آخر بخت نصر کے ہاتھوں سے برباد ہو گیا۔ اس زمانہ میں یہی ایک کتاب خانہ نہ تھا بلکہ اشور نصر پال کے عہد میں اور اُس کے بعد بھی ہر بڑے شہر میں کوئی نہ کوئی عام کتاب خانہ ضروری سمجھا جاتا تھا۔[1]

## یونان

یونان کی علمی ترقی اور فلسفے اور حکمت کے مختلف شعبوں میں اُس کے کارنامے دُنیا کے تاریخی حافظے پر اس طرح ثبت ہیں کہ اُن کو کوشش کر کے بھی نہیں مٹایا جا سکتا۔ لیکن جہانتک کتاب خانوں کا تعلق ہے ہماری معلومات بہت کم ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ اُن میں باضابطہ کتاب خانوں کا وجود زیادہ قدیم نہ ہو لیکن خود علماء کے پاس ذاتی طور پر کتابیں نہ ہوں بہت زیادہ مستبعد ہے۔ ۳۳

**ارسطاطالیس کا کتاب خانہ** | اسٹرابو کے بیان کے مطابق مشہور یونانی فلسفی اور سکندر اعظم کا خاص مصاحب ارسطو (۳۲۲ - ۳۸۵ ق م) پہلا یونانی ہے جسنے کتاب خانہ جمع کیا۔ ارسطو کی علمی حیثیت کا اور اُن سہولتوں کا لحاظ کرتے ہوئے جو اُس کو کتابیں جمع کرنے میں حاصل تھیں یہ قرینِ قیاس ہے کہ اُس کا کتاب خانہ کتابوں کی تعداد اور اُن کی اہمیت دونوں کے اعتبار سے خاص حیثیت رکھتا ہوگا۔ ارسطو کا جمع کیا ہوا یہ کتاب خانہ اُس کی موت کے بعد اُسکے شاگرد نیلیُس کے قبضے میں آیا۔[2] نیلیُس اُس کو سیپسس لے گیا۔ اس زمانے میں پرگیماس کے بادشاہ خاص طور سے کتابوں کی جستجو اور تلاش میں رہتے تھے۔ نیلیس اُنہیں کتابیں دینا نہیں چاہتا تھا چنانچہ اُن کی دستبرد سے بچانے کے لئے بعض مورخین کے خیال کے مطابق اُس نے اس بیش بہا کتاب خانے کو زمین میں دفن کر دیا۔ اسٹرابو بیان کرتا ہے کہ اس کتاب خانے کو اپیلیکُس نے خرید لیا اور اتھینس لے آیا۔ اپیلیکس کے مرنے کے بعد یہ کتاب خانہ روم آگیا۔ انہی نیوس کا بیان ہے کہ بطلیموس نے اس کتاب خانے کو خرید لیا تھا اور وہ اسکندریہ کے کتاب خانے میں شامل کر دیا گیا۔

**بیسس ٹریٹس کا کتاب خانہ** | بیسس ٹریٹس اُن یونانیوں میں جو کتابیں جمع کرنے کے شائق تھے خاص شہرت رکھتا تھا۔ اُس کا کتاب خانہ کتابوں کی تعداد اور اہمیت دونوں کے اعتبار سے کافی شہرت رکھتا تھا۔

پالکریٹس اقلیدس نیکا کریٹس یوری پیڈیس قبل مسیح صدیوں کے اُن علماء میں سے ہیں جن کے کتاب خانے خاص طور پر شہرت اور اہمیت رکھتے تھے

**پرگیماس کا کتاب خانہ** | پرگیماس ایشیائے کوچک کا ایک شہر تھا اور اس نام کے صوبے کا پایہ تخت جس کی تقریباً تیسری صدی قبل مسیح میں بُنیاد رکھی گئی۔ یہ یونانی مہاجرین کی ایک نو آبادی تھی۔ یہ صوبہ ابتداءً مقدونیہ کے تحت تھا اُس کے بعد آزاد ہو گیا اور ۱۳۳ ق م میں رومی حکومت کے تحت آگیا۔[1]

جس زمانے میں اسکندریہ کا کتاب خانہ ترقی کر رہا تھا شاہان پرگیماس نے اسکندریہ کے کتاب خانے کی مسابقت میں پرگیماس میں اس کتاب خانے کی بُنیاد رکھی اور اس کو ترقی دیکر اسکندریہ کے کتاب خانے سے بڑھا دینے کی ہر طرح کوشش کی۔ مختلف مقامات میں ایجنٹ بھیجے گئے تا کہ جس طرح ممکن ہو کتابیں لائی جائیں۔ گو یہ حقیقت ہے کہ پرگیماس کا یہ کتاب خانہ اسکندریہ کے کتاب خانے سے سبقت تو کیا اُسکے مساوی بھی نہ ہو سکا۔ لیکن ان کوششوں کا نتیجہ یہ ضرور ہوا کہ دُنیا میں اسکندریہ کے بعد دوسرے درجے پر یہی کتاب خانہ تھا تقریباً نصف صدی قبل مسیح تک اس میں دو لاکھ کتابیں جمع ہو چکی تھیں۔ آخر اسی زمانے میں مارک انیٹونی کے حکم سے ملکۂ کلوپیٹرا کے حوالے کر دیا گیا اور سراپیم کے کتاب خانے میں داخل ہو گیا۔[2]

## روم

روم کو اپنے عہدِ عروج میں ایک زمانے تک کتابوں اور کتاب خانوں سے کوئی خاص دلچسپی نہ تھی چنانچہ ۱۴۶ ق م میں روم کے بادشاہ سیپو نے کارتھیج کو فتح کیا اور سامان غنیمت کے طور پر ایک کتاب خانہ بھی لایا تو اُس کو اپنی طبعی غیر دلچسپی کی بنا پر سوائے چند زراعتی تصانیف کے اور کوئی کتاب پسند نہ آئی اور

---

[1] تاریخ ملل قدیمہ ص ۱۰۸، انٹرنیشنل انسائکلوپیڈیا جلد دوم ص ۹۱۲، چیمبرس انسائکلوپیڈیا جلد ششم ص ۶۰۔ [2] انسائکلوپیڈیا برٹانیکا جلد شانزدہم ص ۵۲۶، چیمبرس انسائکلوپیڈیا جلد ششم ص ۵۰۶

[1] نائل انسائکلوپیڈیا ص ۴۹۴

[2] معرکۂ مذہب و سائنس ص ۲۸۲، سوانح عمری انیٹونی بحوالہ معارف

ایشیا۔ مئی ۱۹۳۲ء

اُس کو روم میں رکھنے کے بجائے افریقی حکومتوں کو بخش دیا۔ اسکے بعد بھی مختلف شاہانِ روم نے بہت سے کتاب خانے مالِ غنیمت کے طور پر حاصل کئے ٦٨ق م میں سولا ایتھنس سے اپلیکیس کا کتاب خانہ لایا لیکن اُس سے کوئی دلچسپی نہوئی۔ لیکن اسکے بعد سے لوگوں میں کتابیں پڑھنے کا اور اُن کو جمع کرنیکا جذبہ پیدا ہوگیا۔

لوکولس کا کتاب خانہ | لوکولس کا کتاب خانہ اس حیثیت سے خاص اہمیت رکھتا ہے کہ اُس نے دوسرے لوگوں کیلئے نمونے کا کام دیا اور اُس کے بعد سے لوگوں میں عام علمی شوق نے نشو و نما پانا شروع کر دیا۔ اس کتاب خانے کی بنیاد ٧٠ ق م میں اس طرح پڑی کہ لوکولس اپنی مشرقی فتوحات کے سلسلے میں مالِ غنیمت میں کتابوں کا بھی ایک بڑا ذخیرہ ساتھ لایا اور اُس کو اپنے احباب اور دوسرے اہلِ علم کے مطالعہ کیلئے عام کر دیا۔

سسیرو اور اپٹیکس کے کتاب خانے خاص اہمیت رکھتے تھے ان کے مالک سسیرو اور اپٹیکس دونوں زیادہ سے زیادہ کتابیں جمع کرنے کی کوشش کرتے تھے اور اس طرح بہت کافی ذخیرہ جمع ہوگیا تھا۔

نجی کتاب خانوں کا شوق بھی روز بروز بڑھتا جارہا تھا جن میں بعض کتاب خانے کتابوں کی تعداد کے اعتبار سے کافی عظمت رکھتے تھے چنانچہ ٹیرانین کا کتاب خانہ تقریبًا تیس ہزار کتابوں پر مشتمل تھا۔ سیمونیکس نے اپنے شاگرد گورڈین کے لئے باسٹھ ہزار سے بھی زیادہ کتابیں چھوڑی تھیں۔

روم کا سب سے پہلا عام کتاب خانہ | آود کے قول کے مطابق اس زمانے میں جی ایسینیوس پولیو نے سب سے پہلا عام کتاب خانہ قائم کیا یہ کتاب خانہ ایٹریوم کا لیبر ٹیٹس میں قائم کیا گیا تھا۔

اکٹیوین کا عام کتاب خانہ | جی ایسینیوس پولیو کے کتاب خانے کے بعد دوسرا شاہی عام کتاب خانہ قیصر اگسٹس نے ۳۳ ق م میں اکٹیوین کے نام سے قائم کیا۔ یہ پورٹیکس اکسٹیوئے میں قائم کیا گیا۔ یہ کتاب خانہ تقریبًا ایک صدی تک رہا آخر ٹیٹس (٤٠–٨١ء) کے زمانے میں جل کر تباہ ہوگیا۔

پلاٹین کا عام کتاب خانہ | یہ کتاب خانہ بھی قیصر اگسٹس نے قائم کیا تھا۔ اسکی کوئی مستقل عمارت نہ تھی بلکہ اپالو کے مندر میں پلاٹین پہاڑی پر قائم کیا گیا تھا اور اس پہاڑی کے نام پر اُس کا نام بھی پلاٹین کا کتاب خانہ ہوگیا۔ اس میں یونانی اور لاطینی دونوں زبانوں کی کتابیں موجود تھیں۔ یہ کتاب خانہ ایک زمانے تک رہا۔ آخر چھٹی صدی ہجری میں پوپ گری گوری کے حکم سے نذرِ آتش کر دیا گیا لیکن بعض مورخین کا خیال ہے کہ دوسرے اتفاقی حادثے میں جل کر تباہ ہوا[1]

## ایران

یونان و روم بلکہ مصر کی طرح ایران بھی دُنیا، قدیم کی تہذیب اور تمدّن کے بڑے نمائندوں میں سے ایک ہے۔ اس لئے ایران کے علوم و معارف سے انکار کرنا حقیقۃً اُسکی پُرانی تہذیب اور اُس کے قدیم تمدّن سے آنکھیں بند کر لینا ہے واقعہ یہ ہے کہ ایران پر سکندر کی سرکردگی میں یونانیوں کے حملے نے جہاں اُنکی قومیت کو عظیم الشّان صدمہ پہنچایا وہاں اُن کو اُن کے قدیم علوم و فنون سے اور اُسکے بیش بہا علمی خزانوں سے بھی محروم کر دیا اور وہ علمی حیثیت سے تقریبًا برباد ہوگئے۔ جو کچھ رہ گیا وہ بالکل مخلوط غیر منظم اور پارہ پارہ، اس قومی حادثے کے بعد سے اُن کی فطری ذہانت اور دماغی صلاحیت کو پھر اُبھرنے کیلئے تقریبًا ہزار سال انتظار کرنا پڑا اور اسلام کے بعد وہ اپنی علمی عظمت کو واپس لا سکے۔ یہی اُنکی علمی بربادی تھی کہ اُن کی کتابوں کے پُرانے ذخیرے یا کتاب خانے سکندر کے حملے کے بعد سے ختم ہوگئے۔ چنانچہ اُنکے کتاب خانوں کی تاریخ سکندر کے حملے پر ایک حد تک ختم ہوجاتی ہے۔ ۳۲۲

ایران کا سب سے پہلا کتاب خانہ | ایران کی اپنی قدیم روایت کی بنا پر سب سے پہلا کتاب خانہ طہمورث بن ہوشنگ بن سیامک بن کیومرث نے قائم کیا تھا۔ ایران کے تجربہ کاروں اور ماہرین مشورہ اور رائے سے اصفہان میں مقام سارویہ میں اس کتاب خانے کی بنیاد رکھی گئی اور اُس زمانے میں جن جن علوم پر کتابیں موجود تھیں۔ اُن کو بڑی کوشش سے جمع کیا گیا اور اُن کو اس خیال سے کہ آئندہ حوادث سے تباہ و برباد نہ ہوجائیں محفوظ کر دیا گیا۔ مشہور منجم ابو معشر جعفر بن محمد بن عمر البلخی (متوفی ۲۷۲ھ) نے اصفہان میں ایک مقام کی کھدائی کے اثناء میں کتابوں کے ایک ذخیرے کو دیکھا تھا جس کے متعلق اُس وقت یہی خیال کیا گیا کہ یہ یہی کتاب خانہ ہے[2]

دژنبشت | یہ کتاب خانہ قدیم پرسی پالس یا اصطخر میں واقع تھا اس میں طب، فلسفہ، نجوم، زراعت اور بہت سے دوسرے فنون پر کتابیں جمع کی گئی تھیں۔ یہ کتاب خانہ سکندر کے حملے تک موجود تھا۔ سکندر نے اسکی کتابوں میں سے بہت سی اہم کتابوں کا ترجمہ اور نقلیں کرائیں اور اُن کو یہاں کی بہت سی کتابوں سمیت لے گیا اور بقیہ کو برباد کرا دیا۔

گنج پشیگان | گنج پشیگان کے نام سے سمرقند میں کسی جگہ یہ کتاب خانہ قائم کیا تھا سکندر

[1] [illegible] ص ۱۵۲
[2] کشف الظنون و فہرست ابن ندیم ص ۳۲۵، [illegible] ص ۵۲۶، [illegible] ص ۶۰۵، [illegible] ایشیا - مئی ۱۹۴۳ء

کے حملے تک یہ بھی موجود تھا لیکن نہیں کہا جا سکتا کہ اس حملے میں دوسرے علمی ذخیروں کی طرح یہ بھی برباد ہوگیا یا کسی دوسرے اتفاقی حادثے کے تحت ختم ہوا۔

اس کتاب خانے کے بعد سے ایران میں باقاعدہ کتاب خانوں کے متعلق عام روایتیں خاموش ہیں۔ اتنا یقینی ہے کہ ایران میں کتابیں موجود تھیں خصوصاً تاریخ اور اخلاقیات پر کتابوں کا اچھا خاصہ ذخیرہ موجود تھا چنانچہ عہدِ اسلام میں جب تراجم کا دور شروع ہوا ہے تو ان میں سے بہت سی کتابوں کا ترجمہ کیا گیا تھا[1]

## چین

برِّ اعظم ایشیا میں چین کی اپنی تہذیب اور تمدّن کے اعتبار سے وہی حیثیت ہے جو افریقہ میں مصر کی ہے لیکن چونکہ چین کے تعلقات دوسرے ممالک سے عام نہیں ہوسکے اس لئے اُسکے متعلق دوسرے ممالک کی تاریخیں خاموش رہیں اور آج اس دورِ تہذیب میں بھی چین کے متعلق عام لوگ اُس سے بہت کم جانتے ہیں جتنا کہ وہ دوسرے ممالک کے متعلق جانتے ہیں۔ اور چونکہ چین کے تعلقات عام نہیں ہوئے اور دوسرے ممالک سے خیالات و نظریات کا تبادل عمومیت کے ساتھ نہیں ہوا۔ اس لئے اُس کی تہذیب و تمدّن، علوم و صنائع میں دوسرے ممالک کا بہت ہی کم حصّہ ہوسکتا ہے۔ اُس نے بلا شرکت غیر اپنی تہذیب اور اپنے علوم اور اپنی صنعتیں خود ہی پیدا کیں اور خود ہی نشو و نما دیتا رہا۔ بہرحال چین کی قدامت ایک مسلّمہ حقیقت ہے علم و تہذیب میں چولی دامن کا ساتھ رہا ہے اور علم کی ترقی کے ساتھ ساتھ کتاب خانوں کا وجود ناگزیر ضرورت ہے چنانچہ چین میں کتاب خانوں کا وجود بھی بہت پُرانے زمانے سے ہے۔

جہاں تک میرے ذرائع علم کا تعلق ہے اُسکی بنا پر چین کے کتابخانوں کے متعلق تفصیلی اطلاعات بہم نہیں پہنچائی جا سکتی ہیں۔ زیادہ سے زیادہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ سنہ ۲۱۳ ق م سے بہت پہلے چین میں ہر قسم کے کتاب خانے کثرت سے تھے جن میں ایک شاہی کتاب خانہ بھی تھا۔ چین خاندان کے چوتھے فرمانروا جی وانگ ٹی متوفی سنہ ۲۱۰ ق م نے قانون اور مُلکی نظام میں کچھ جدید اصلاحات جاری کرنی چاہی تھیں۔ یہ اصلاحات قدیم رسوم و رواج اور پُرانی کتابوں کے خلاف تھیں۔ لوگوں نے پُرانے رسوم و رواج اور قدیم کتابوں کی بُنیاد پر ان اصلاحات کے خلاف آواز اُٹھانی شروع کردی۔ جی وانگ ٹی نے اپنے وزیر لی شی کے مشورے سے پورے شاہی کتاب خانے کو آگ لگوادی اور لوگوں کی ذاتی کتابیں بھی ضبط کرلی گئیں اور اُن کو جلوا دیا گیا۔ جن لوگوں نے کتابیں دینے سے انکار کیا اُن کو قتل کر دیا گیا۔ جیمز کارکون کے قول کے مطابق ایسے مقتولین کی تعداد چار سو ساٹھ تک پہنچ گئی تھی۔

غالبًا یہ تاریخ میں سب سے پہلا واقعہ تھا کہ کسی قوم کی ادبیات کو ملکی و سیاسی وجوہ کی بنا پر برباد کیا گیا ہے۔ اس واقعہ کے بعد تقریبًا ایک صدی قبل مسیح سے پھر از سرِ نو کتابوں کے جمع کرنے کی کوشش شروع کردی گئی اور جو کتابیں بالکل ضائع ہوگئی تھیں اُن کو حافظے کی مدد سے پھر لکھوانے کی کوشش کی گئی۔ شاہی کتاب خانہ پھر دوسری بار قائم کیا گیا[2]

## ہندوستان

ہندوستان اپنی تاریخی روایتوں کی نگہداشت میں کمزور رہا ہے چنانچہ خود اہم تاریخی روایات کی شہادتیں نہیں چہ جائیکہ خفیف جُزئیات کی۔ اور جو موجود ہیں اُن میں سے حقائق کا پتہ چلانا دشوار ہے۔ مجھے انتہائی افسوس ہے کہ مستند ذرائع کے فقدان کی وجہ سے اور اگر ہوں بھی تو دسترس سے باہر ہونے کی وجہ سے میں ہندوستان کے کتاب خانوں کے متعلق کوئی اطلاع نہیں بہم پہنچا سکا۔

بہرحال قدیم ہندوستان میں بُدھ سے پہلے کسی کتاب خانے کے وجود کا ثبوت نہیں۔ ہاں بدھ کے بعد سے پیروانِ بُدھ کے مندروں اور مدرسوں میں کتاب خانوں کا سراغ ملتا ہے۔ چنانچہ چینی سیاحوں نے اپنے سفرناموں میں مدرسوں کے سلسلے میں اُن کا تذکرہ کیا ہے۔ نالندہ کے کتاب خانے ساتویں صدی عیسوی میں خاص شہرت رکھتے تھے۔ نالندہ کے متعلق بعض سیاحوں کے تاثرات کی تلخیص "قرونِ وسطیٰ میں ہندوستان کی تہذیب" کے فاضل مصنّف نے اپنی کتاب میں کی ہے[3] جس میں اُس کے کتاب خانوں کا بھی ضمنًا تذکرہ کیا ہے۔

ان سب کے ساتھ بہرحال اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ قدیم ہندوستان اپنے علوم و فنون خصوصًا فلسفہ اور ریاضیات میں قدیم دُنیا کی علمی نمائندگی کا فرض نہایت خوش اسلوبی سے ادا کر رہا تھا۔

---

[1] فہرست ابن ندیم ص۳۳۳، تاریخ سنی ملوک الارض والانبیاء ص۳۲، طبری جلد دوم ص۹، معارف نمبر ۱ جلد دوم ص۳۲ — [2] تاریخ مملکت چین از جیمز کارکرن جلد دوم صفحہ ۴۰، ۴۱، ۴۲، ۴۳، چائنا از رابرٹ ڈگلس ص۱۵، ۱۷ — [3] "قرون وسطیٰ میں ہندوستان کی تہذیب" از گوری شنکر ہیرا چند اوجھا ص۱۷۵ ہیونسانگ کے بیان کی تلخیص

# پُجارن

## ریکارڈ نمبر ۱۶۵۰۱

### حضرت ساغر نظامی کی مقبول ترین شاہکار نظم جو انہوں نے خود اپنی درد بھری مست اور جاذب آواز میں ریکارڈ کی ہے



ہمیں مسرت ہے کہ شائقین کرام کی خدمت میں ہم ایک بالکل انوکھی چیز پیش کرنیکا فخر حاصل ہے۔ ریکارڈ کیا ہے موسیقی و شعریت کا ایک اچھوتا مرقع ہے جس میں ایک شاعر کے دلپذیر جذبات کو اس کی اپنی ہی جاذب آواز نے ادا کیا ہے اور شاعر بھی کون؟ جناب ساغر نظامی۔ جو کہ اپنے تخیل کی بلندی، الفاظ کی شیرینی اور آواز کی مترنم جاذبیت کے ہندوستان کے شعراء میں ایک ممتاز ترین حیثیت رکھتے ہیں۔

جناب ساغر نے اس ریکارڈ پر اپنی دلکش ترین نظم "پجارن" کو پیش کیا ہے۔ جوں جوں وہ اپنی جذبات میں ڈوبی مترنم آواز سے اس محبوب نظم کو ادا کرتے جاتے ہیں۔ سامعین کے دل پر ایک حسین تصویر نقش ہو جاتی ہے۔ یہاں تک کہ ایک وجد کی سی کیفیت طاری ہو جاتی ہے۔ اور دل یہی چاہتا ہے کہ اس دلفریب چیز کو سنتے ہی جائیں۔ واقعی یہ نادر ریکارڈ بار بار سننے کے قابل ہے۔

"ہز ماسٹرس وائس"

علی اطہر اور چیخوف

(ڈراما)

# آیوانوف

(روسی افسانہ نگار چیخوف کا ایک شاہکار)

۳۷

## (دوسرا اور تیسرا ایکٹ)

[لیبیڈیو کے مکان کا ڈرائنگ روم۔ اسٹیج کے مقابل باغ میں جانے کا دروازہ۔ دائیں اور بائیں بھی دروازے ہیں۔ پرانی وضع کے قیمتی فرنیچر۔ جھاڑ۔ فانوس اور تصویریں۔ سب ڈھکے ہوئے۔)

زنیدہ سوشنا کوسیخ۔ اودوتیا نذار وونا۔ یگور شکا۔ گیورل۔ ایک ماما۔ بڈھی مہمان عورتیں۔ کچھ نوجوان اور مادام بباکن۔

زنیدہ سوشنا صوفے پر بیٹھی ہیں اُن کے ایک جانب آرام کرسیوں پر بوڑھی عورتیں اور دوسری جانب معمولی کرسیوں پر کچھ نوجوان بیٹھے ہیں۔ پس منظر میں باغ کے دروازے کے قریب کچھ لوگ تاش کھیل رہے ہیں۔ کھیلنے والوں میں۔ کوسیخ۔ اودوتیا نذار وونا اور یگور شکا ہیں۔ گیورل دائیں جانب دروازے کے قریب کھڑا ہے۔ ایک ماما مٹھائیوں کا تھال سبھوں کے پاس باری باری لیجاتی ہے پورے ایکٹ میں مہمان باغ سے دائیں دروازے کی جانب اور پھر واپس آتے جاتے رہتے ہیں۔ مادام بباکن دائیں دروازے سے اندر داخل ہوتی ہیں۔ اور زنیدہ سوشنا کے پاس جاتی ہیں]

زنیدہ:۔ (خوشی میں) پیاری مارفا گیورونا!

مادام بباکن: کیسا مزاج ہے زنیدہ سوشنا؟ بیٹی کی سالگرہ پر میں تمہیں مبارکباد دیتی ہوں (ایک دوسرے کا بوسہ لیتی ہیں) خدا کرے کہ ......

زنیدہ:۔ شکریہ۔ ڈارلنگ۔ میں بہت خوش ہوں ........ ہاں اور تم کیسی ہو؟

مادام بباکن:۔ بہت بہت شکریہ (اُن کی بغل میں صوفہ پر بیٹھ جاتی ہیں) اور کہو نوجوانو تم لوگ کیسے ہو۔

(مہمان اُٹھتے ہیں اور سر جھکاتے ہیں)

پہلا نوجوان:۔ (ہنستا ہے) نوجوانو! ...... تو آپ کیا بوڑھی ہوگئیں۔

مادام بباکن:۔ (آہ بھر کر) اور کیا۔ مجھے یقین ہے کہ میں جوان ہونے کا

دعویٰ نہیں کرسکتی
پہلا مہمان :۔(ادب کے ساتھ ہنستے ہوئے) اور بھی کچھ کہئے گا!؟
چہرے سے تو آپ بیوہ نہیں معلوم ہوتیں بلکہ جوان چھوکریوں کو
بھی مات کرسکتی ہیں۔ (گیورل مادام بہاکن کو چائے دیتا ہے)۔
زنیدہ :۔(گیورل سے) اس طرح کیوں لائے ہو؟ تھوڑا سا جام بھی لاؤ
کرونڈے کا یا اور کسی چیز کا
مادام بہاکن :۔بہت تکلف مت کرو۔ شکریہ ....... (مختصر وقفہ)
پہلا مہمان :۔ مارفا ایگروونا کیا آپ مشکنون کی راہ سے آئی ہیں۔
مادام بہاکن :۔نہیں۔ زمشتنشے کی طرف سے۔ ادھر کی سڑک اچھی ہے۔
پہلا مہمان :۔ضرور
کوسیخ :۔ دو کالا پان
یگورشکا :۔ پاس
اودوتیا :۔ پاس
دوسرا مہمان :۔ پاس
۴۸ مادام بہاکن :۔ لاٹری کے ٹکٹ کی قیمت تو حیرت انگیز طریقے پر چڑھ گئی ہے
پیاری زنیدہ اتنی زیادہ قیمت کبھی سنی بھی نہیں ہے۔ پہلے قرعہ میں
دو سو ستر ہے اور دوسرے میں دو سو پچاس ۔ پہلے کبھی اتنی قیمت
نہیں ہوئی تھی۔
زنیدہ :۔ (ٹھنڈی سانس لیتی ہے) جن کے پاس زیادہ ہے ان کیلئے اچھی چیز ہے
مادام بہاکن :۔ یہ نہ کہو ڈارلنگ قیمت تو اتنی زیادہ ہے لیکن اس میں روپیہ لگانے
سے کچھ حاصل نہیں ہوتا۔ صرف بیمہ ہی آدمی کو پاگل بنا دینے کو
کافی ہے۔
زنیدہ :۔ممکن ہے ایسا ہی ہو۔ لیکن پیاری اس میں پھر بھی امید تو رہتی
ہے ...... (ٹھنڈی سانس لیتی ہے) خدا رحیم ہے۔
تیسرا مہمان :۔ میرا خیال تو یہ ہے خواتین کہ آج کل سرمایہ رکھنے والوں کو
کوئی نفع نہیں۔ تجارت میں روپیہ لگانے سے منافع تو تھوڑا ملتا ہے
لیکن خطرے بہت زیادہ ہیں۔ میں تو یہ سمجھتا ہوں کہ اس زمانے
میں جس کے پاس سرمایہ ہے اُس کی حالت زیادہ اندیشناک ہے
بہ نسبت اس شخص کے جو .........

مادام بہاکن :۔ یہ سچ ہے۔
(پہلا مہمان جمائی لیتا ہے)
مادام بہاکن :۔خواتین کے مجمع میں یہی تہذیب برتی جاتی ہے!؟
پہلا مہمان :۔معاف کیجئے خاتون یہ محض اتفاق تھا۔
(زنیدہ سوشنا اُٹھتی ہے اور دائیں دروازے کی طرف جاتی ہے۔
(طویل خاموشی)
یگورشکا :۔ دو ٹھکری
اودوتیا :۔ پاس
دوسرا مہمان :۔ پاس
کوسیخ :۔ پاس
مادام بہاکن :۔(علیحدہ) یا اللہ کتنی موت کی سی اُداسی ہے۔
(زنیدہ سوشنا اور لیبیڈیو داخل ہوتے ہیں)
زنیدہ :۔(لیبیڈیو کے ساتھ دائیں دروازے سے خاموشی سے آتے ہوئے)
تم وہاں اکیلے چپکے رہنا کیوں چاہتے ہو۔ جیسے تم بہت بڑے آدمی
ہو۔ اپنے مہمانوں کے ساتھ بیٹھو
(جہاں پہلے بیٹھی تھی بیٹھ جاتی ہے)
لیبیڈیو :۔اوہ۔ اوہ (مادام بہاکن کو دیکھ کر) واللہ یہاں تو رسگلا
بیٹھی ہوئی ہیں۔(ہاتھ ملاتا ہے) آپکا قیمتی مزاج کیسا ہے۔
مادام بہاکن :۔بالکل ٹھیک بہت شکریہ۔
لیبیڈیو :۔ خیر خدا کا شکر ہے (بیٹھ جاتا ہے) ہاں۔ ہاں ...... گیورل
(گیورل ایک گلاس شراب اور پانی کا جگ لاتا ہے۔ وہ شراب
پیتا ہے اور پھر پانی)
پہلا مہمان :۔ آپ کی بہترین صحت کے لئے۔
لیبیڈیو :۔بہترین صحت۔ ضرور ........ مجھے مشکور ہونا چاہئے کہ میں
نے اپنی صحت بالکل تباہ نہ کرلی (اپنی بیوی سے) زیورشکا آج کی
ملکہ کہاں ہے۔
کوسیخ :۔ (غمگین آواز میں) میں سمجھنا چاہتا ہوں کہ کیوں ہم لوگوں نے آج ایک
بازی بھی نہیں جیتی (اُچک پڑتا ہے) کیوں ہم تمام بازیاں ہار گئے
خدا مجھے غارت کرے۔

اودوتیا: - (کودتی ہے اور غصّہ میں کہتی ہے) کیوں ؟ جب تم کو کھیلنا نہیں
آتا تو اچھا ہے کہ ایک بازی بھی نہ جیتو - آپ کو وہ پتہ چلنے کی
کونسی ضرورت پڑی تھی جو فریق کے پاس زیادہ تھا - اسی وجہ سے
آپ کا یکہ رکھا کا رکھا رہ گیا - (دونوں میز سے آگے کی طرف
دوڑ کر جاتے ہیں)

کوسیچ: - (رونی آواز میں) سُنیئے ذرا ...... میرے پاس اکا - بادشاہ
بیوی - آٹھ اور ٹھکری کے پتے - حکم کا اکا اور ایک چھوٹا پان تھا
اور یہ چھوٹا سلام نہ بول سکیں - شیطان جانے کیوں - میں نو
ٹرمپ بولا تھا -

اودوتیا: - میں نو ٹرمپ بولی تھی - تم دو بولے اور نو ٹرمپ ......

کوسیچ: - یہ سخت تکلیف دہ ہے ...... معاف کیجئے ......
تمہارے پاس ...... میرے پاس ...... تمہارے
پاس ...... (لیبیڈیو سے) خیال کرو پاؤل کریلچ ....
میرے پاس - اکا - بادشاہ - بیوی اور آٹھ اور ٹھکریاں تھیں

لیبیڈیو: - (اپنی انگلی اُس کے کان میں ڈالتے ہوئے) بُرا نہ مانئے تو
مجھے بخش ہی دیجئے -

اودوتیا: - (چلاتی ہے) میں نو ٹرمپ بولی تھی -

کوسیچ: - (خوفناک آواز میں) میں ذلیل اور کمینہ ہونگا اگر پھر کبھی اُس بڈھی
چڑی کے ساتھ کھیلوں - (جلدی سے باغ میں چلا جاتا ہے
دوسرا مہمان اُسکے پیچھے جاتا ہے میز پر صرف یگورشکا رہ جاتا ہے)

اودوتیا: - اخ - میں سر سے پیر تک گرم ہو رہی ہوں ...... چڑی ؟
...... چڑی وہ خود ہے -

مادام بباکن: - تم جلد باز بھی ہو دادی -

اودوتیا: - (مادام بباکن کو دیکھ کر تیزی سے ہاتھ ملاتی ہے) میری جان
میری مورت - تم یہاں ہو اور میں اتنی اندھی ہوں کہ تمہیں دیکھ
بھی نہ سکی ...... میری پیاری ...... (اُسکے کندھے کو
پیار کرتی ہے اور اُس کی بغل میں بیٹھ جاتی ہے) کتنی خوشی ہوئی
آؤ تمہیں جی بھر کے ذرا دیکھ تو لوں - میری سفید بط ! ......

لیبیڈیو: - اب تو تمہیں فرصت ہے ...... بہتر ہوتا کہ تم ان کیلئے
ایک دولھا ڈھونڈھ دیتیں ......

اودوتیا: - ضرور، ضرور، میری بُرانی گناہ گار ہڈیاں اس وقت تک قبر میں
نہ جائینگی جب تک کہ میں ان کے لئے دولھا نہ ڈھونڈھ دوں اور ساشا کے
لئے بھی ..... کبھی نہیں ! ........ (ٹھنڈی سانس لے کر) لیکن آج کل
دولھے ملتے کہاں ہیں ؟ آج کل کے نوجوان بیٹھے پر پھڑپھڑاتے رہتے ہیں
جیسے برسات میں مرغے کرتے ہیں -

تیسرا مہمان: - تشبیہ نہایت مہمل ہے - میرے خیال میں محترمہ اگر اس
زمانے میں نوجوان کنوارا رہنا پسند کرتے ہیں تو اس کی وجہ آج کل
کی معاشرتی حالت ہے یعنی ......

لیبیڈیو: - اچھا، اچھا، وعظ کی ضرورت نہیں ! ......... میں اسکی
پروا نہیں کرتا .....

(ساشا آتی ہے)

ساشا: - (اپنے باپ کے نزدیک جاتی ہے) اتنا بہترین موسم اور آپ
لوگ اس بند کمرے میں بیٹھے ہیں -

زنیدہ: - ساشا کیا دیکھتی نہیں کہ مارفا یگورونا آئی ہیں ؟

ساشا: - میں نادم ہوں (مادام بباکن کے پاس جاکر ہاتھ ملاتی ہے)

مادام بباکن: - تم کچھ مغرور ہوگئی ہو ساشا - ایک مرتبہ بھی مجھ سے ملنے
نہیں آئیں (اس کو پیار کرتی ہے) میں تم کو مبارکباد دیتی ہوں ڈارلنگ -

ساشا: - شکریہ - (اپنے باپ کی بغل میں بیٹھ جاتی ہے)

لیبیڈیو: - ہاں اودوتیا نذارو ونا، آج کل کے نوجوان کچھ عجیب طرح کے
ہوتے ہیں - دولھا تو کیا شادی وادی کے موقع پر کوئی اچھا
شہ بالا بھی اس زمانے میں نہیں ملتا - آج کل کے نوجوان (میرا
اشارہ کسی خاص شخص کی طرف نہیں) نہایت پھکیلے اور ڈھیلے ہوتے
ہیں - خدا ان کی مدد کرے ...... نہ تو گفتگو کا سلیقہ
جانتے ہیں نہ رقص کرنا اور نہ شراب ہی پینا

اودوتیا: - ارے نہیں شراب پینے میں تو سب اُستاد ہیں اگر موقع ملجائے

لیبیڈیو: - شراب پینا کوئی مشکل آرٹ تو ہے نہیں - گدھا بھی پی سکتا ہے
.... مطلب یہ ہے کہ تہذیب کے ساتھ پینا - ہم لوگ جوان تھے
تو دن بھر لکچروں کے ساتھ سر مغزی کرتے رہتے تھے لیکن جیسے ہی

شام ہوئی سب کسی طرف نکل جاتے اور پھر صبح تک لٹو کی طرح چکر لگاتے رہتے
اس درمیان میں کچھ دیر رقص میں حصہ لیتے، کچھ دیر لڑکیوں کا جی بہلاتے اور جی
بھر کے پیتے بھی۔ مہمل بکواس کرتے یا فلسفہ چھانٹتے یہاں تک کہ زبانیں تھک
جاتیں...... لیکن آج کل کے نوجوان ...... (شانہ ہلاتا ہے) انکا تو کچھ
سر پیر ہی سمجھ میں نہیں آتا ۔ .... نہ خدا کے اور نہ شیطان کے۔ ضلع
بھر میں صرف ایک سمجھدار نوجوان ہے اور اسکی شادی ہو چکی ہے (ٹھنڈی
سانس لیتا ہے) اور میں سمجھتا ہوں کہ اس کا دماغ بھی اپنی جگہ سے کھسکنے
لگا ہے ۔......

مادام بباکن: ۔ وہ کون ہے؟

لیبیڈیو: نکولا ستا آیوانوف ۔

مادام بباکن: ۔ ہاں آدمی تو اچھا ہے (منہ بنا کر) لیکن کچھ بدقسمت ہے.....

زنیدہ: ۔ تو خوش قسمت کیسے ہوتا بہن؟ (ٹھنڈی سانس لیتی ہے) بیچارے
سے کیسی بھاری غلطی ہوئی! غریب نے یہودن سے شادی کی
اس امید میں کہ ساس سسر بیٹی کے جہیز میں سونے کا پہاڑ دیدینگے
لیکن ہوا بالکل الٹا..... جب سے انا نے مذہب بدلا۔ ماں
باپ نے اس کو ٹھکرا دیا۔ بد دعائیں دینے لگے ... اسی لئے
اس بیچارے کے پاس ایک پیسہ بھی نہیں۔ اب پچھتاتا ہے لیکن
تیر کمان سے چھوٹ چکا ہے ......

ساشا: ۔ اماں یہ صحیح نہیں ہے ۔

مادام بباکن: ۔ (بگڑ کر) کیا کہا ساشا، صحیح نہیں ہے؟ ساری دنیا یہ بات جانتی
ہے ۔ اگر روپیہ کی غرض نہ ہوتی تو وہ ایک یہودن سے شادی ہی
کیوں کرتا؟ سینکڑوں روسی لڑکیاں موجود تھیں یا نہیں؟ بات
یہی ہے ڈارلنگ کہ اس سے چوک ہوئی، سخت چوک.....
(ذرا جوش کے ساتھ) اور میں کہتی ہوں کہ انا کے ساتھ اس کا سلوک
کیسا ہے! نہایت ہی پرلطف ۔ جیسے ہی وہ گھر پہنچتا ہے بیوی پر
برس پڑتا ہے: "تمہارے ماں باپ نے مجھے دھوکا دیا نکل جاؤ
میرے گھر سے" وہ بیچاری بھلا جائے کہاں؟ ماں باپ اس کو
اپنے گھر میں قدم نہیں رکھنے دینگے، ماماگیری کر سکتی ہے لیکن
اس کو کام کاج سے کبھی واسطہ نہیں رہا...... اسی طرح
اسکو ستاتا رہتا ہے ۔ یہاں تک کہ کاؤنٹ غریب کو اسکی حمایت
کرنی پڑتی ہے، سچ تو یہ ہے کہ کاؤنٹ نہ ہوتا تو وہ ایسے سلوک
سے کب کی مر چکی ہوتی.......

اودوتیا: ۔ اور کبھی کبھی تو وہ اس کو تہ خانہ میں بند کر دیتا ہے اور شلجم
کھانے پر مجبور کرتا ہے...... وہ بیچاری کھاتی ہے اور
کھاتے کھاتے بیمار پڑ جاتی ہے (قہقہہ)

ساشا: ۔ ابا جان یہ بالکل جھوٹ ہے آپ تو جانتے ہیں!

لیبیڈیو: ۔ تو میں کیا کروں؟ بکنے دو ان لوگوں کو ...... (پکارتا
ہے) گیورل!

(گیورل اس کو شراب اور پانی بڑھاتا ہے)

زنیدہ: ۔ یہ ہے داستان اسکی تباہی کی۔ بیچارہ! اس کی حالت خراب
ہو رہی ہے بہن ...... اگر بورکن اسکی جائداد کی دیکھ بھال
نہ کرتا تو وہ اور اسکی یہودن فاقہ کرتے (ٹھنڈی سانس لیتی ہے)
اور اسکی وجہ سے ہم لوگوں کو کتنا نقصان اٹھانا پڑا......
خدا ہی جانتا ہے کہ اس کی وجہ سے کتنا گھاٹا ہوا! تم یقین
نہیں کرو گی بہن گزشتہ تین سال سے ہمارے نو ہزار روپے
اس پر واجب ہیں!

مادام بباکن: ۔ (چونک کر) نو ہزار روپے؟

زنیدہ: ۔ ہاں ..... یہ میرے رحم دل پشنکا کی رائے تھی کہ اس کو قرض
دینا چاہیئے۔ یہ تو بالکل جانتے ہی نہیں کہ قرض کس کو دینا چاہیئے
اور کس کو نہیں۔ اصل تو الگ ہی رہا۔ اس کی فکر ہی بیکار ہے
لیکن سود تو کم از کم پابندی سے ادا کرنا چاہیئے تھا

ساشا: ۔ (غصہ میں) اماں آپ ہزاروں مرتبہ اس کا تذکرہ کر چکی ہیں

زنیدہ: ۔ تو تمہارا اس میں کیا بگڑتا ہے؟ تم کیوں اسکی وکالت کر رہی ہو؟

ساشا: ۔ لیکن آپ کیسے اس طریقے سے ایک ایسے شخص کے بارے میں
اس قسم کی گفتگو کر سکتی ہیں جس نے آپ کو کوئی نقصان نہیں پہنچایا؟
آخر انہوں نے آپ کا کیا بگاڑا ہے

تیسرا مہمان: ۔ الیکزنڈر یولونا، میری بھی دو باتیں سن لیجئے، میرے دل
میں نکولائی الیکزیوچ کی بڑی عزت ہے اور اس پر ہمیشہ فخر کرتا رہا

...... لیکن میں آپ سے کہتا ہوں کہ میرے خیال میں وہ ایک موقعہ باز آدمی ہے۔

ساشا: بہت خوب! میں آپ کو آپ کے اس خیال پر مبارکباد دیتی ہوں!

تیسرا مہمان: اور اسکے ثبوت میں ایک واقعہ سن لیجئے جو مجھ سے اسکے دُم چھلّا یار از دار بورکن نے بیان کیا تھا۔ دو سال ہوئے کہ مویشیوں میں پلیگ پھیل گیا تھا، اس نے مویشیاں خرید کر ان کا بیمہ کرالیا......

زنیدہ: ہاں ہاں۔ مجھے وہ واقعہ یاد ہے مجھ سے بھی کسی نے ذکر کیا تھا۔

تیسرا مہمان: جی ہاں تو اس نے بیمہ کرالیا۔ اسے یاد رکھئے گا۔ اسکے بعد مویشیوں میں پلیگ کے جراثیم کو مصنوعی طریقے سے پھیلایا اور اس طرح بیمہ کا روپیہ مار لیا۔

ساشا: اخ۔ یہ سب نہایت بیہودہ بکواس ہے۔ نہ تو کسی نے مویشی خریدے اور نہ پلیگ پھیلایا۔ یہ سب بورکن کے دماغ کی تخلیق تھی اور وہ اس اسکیم کا فخریہ ذکر کرتا پھرتا تھا۔ جب آیوانوف نے سنا تو اسکے سامنے ہفتوں پیشانی رگڑی تب معافی ملی۔ آیوانوف کا قصور صرف اتنا ہے کہ وہ کمزور ہے اور اتنی ہمت نہیں رکھتا کہ اس بورکن نمک حرام کو نکال باہر کردے۔ اور وہ صرف اس لئے ملامت کا مستحق ہے کہ وہ لوگوں پر بہت زیادہ بھروسہ کرتا ہے۔ ہر طرح سے لوگوں نے اس کو لوٹا اور تباہ کیا ہے۔ اس کی فیاضانہ اسکیموں کی بدولت جس جس سے ہو سکا اس نے روپیہ بنایا۔

لیبیڈیو: ساشا تم بہت تیز زبان ہو۔ چپ رہو!

ساشا: تو کیوں یہ لوگ اس قسم کی مہمل بکواس کرتے ہیں! یہ بہت تکلیف دہ اور اُکتا دینے والی حرکت ہے! آیوانوف، آیوانوف، ہر وقت آیوانوف، اور کوئی دوسرا تذکرہ ہی نہیں۔ (دروازہ کی طرف جاکر پلٹ پڑتی ہے) مجھے حیرت ہے (نوجوانوں کو مخاطب کرکے) مجھے حیرت ہے آپ حضرات کے صبر پر! کیا اس طرح چپ چاپ بیٹھے بیٹھے تھک نہیں جاتے؟ یہاں کی تو ہوا میں بھی اُکتاہٹ ہے۔ کچھ بولئے، لڑکیوں کی خاطر کیجئے، اِدھر اُدھر چلئے پھرئے۔ اگر آپ کے پاس گفتگو کیلئے آیوانوف کے علاوہ کوئی دوسرا موضوع نہیں تو آئیے سب مل کر ہنسیں، گائیں، ناچیں یا کچھ ........

لیبیڈیو: (ہنستے ہوئے) ہاں ہاں خوب خبر لو ان لوگوں کی۔

ساشا: آئیے میں کہتی ہوں میری ہی خاطر کچھ کیجئے۔ اگر آپ ہنسنا، ناچنا یا گانا نہیں چاہتے۔ اگر ان باتوں سے طبیعت گھبراتی ہے تو میں درخواست کرتی ہوں، التجا کرتی ہوں۔ اپنی زندگی میں ایک مرتبہ تو۔ محض عجوبہ کے طور پر کچھ ایسا کیجئے کہ ہم لوگ متحیر ہو جائیں یا ہمارا دل بہل جائے۔ کوشش تو کیجئے۔ سب ملکر شاندار پُر لطف بات سوچئے۔ کچھ بات ہی کیجئے بلا سے بازاری ہی کیوں نہ ہو لیکن دل خوش کن اور نئی ہونی چاہئے! یا سب مل کر کچھ ایسا کام کیجئے، چھوٹا ہی سا سہی، کہ یہ نوجوان لڑکیاں زندگی میں ایک مرتبہ تو آپ کو دیکھ کر (واہ) چلّا اُٹھیں۔ آپ آپ ہم لوگوں کو خوش کرنا چاہتے ہیں، چاہتے ہیں یا نہیں؟ تو کیوں خوش کرنے کی کوشش نہیں کرتے؟ لیکن بات یہ ہے
۴۱ کہ آپ لوگ کسی کام کے نہیں۔ آپ میں سے کوئی بھی کسی کام کا نہیں ..... اس فضا میں تو مکھیاں بھی مارے اُکتاہٹ کے مرجائیں اور آپ کو دیکھ کر شمع سے بھی دھواں اُٹھنے لگے ....... آپ لوگ بالکل کسی مصرف کے نہیں، کوئی بھی نہیں ... ... میں پہلے بھی ہزار،وں مرتبہ آپ سے کہہ چکی ہوں اور ہمیشہ کہتی رہوں گی۔

(آیوانوف اور شیبلسکی داخل ہوتے ہیں)

شیبلسکی: (آیوانوف کے ساتھ داہنے دروازہ سے داخل ہوتے ہوئے) یہاں وعظ کون صاحب فرما رہے تھے؟ تم تھیں ساشا؟ (ہنستا ہے اور اس سے ہاتھ ملاتا ہے) خوش رہو خوش رہو میری فرشتہ۔ خدا کرے تم عمرِ خضر پاؤ اور مر کر پھر نہ پیدا ہو......

زنیدہ: (خوش ہوکر) نکولائی الیکزیوچ! کاؤنٹ!

لیبیڈیو: ارے، یہ میں کس کو دیکھ رہا ہوں ... ... کاؤنٹ (اس سے ملنے کے لئے آگے بڑھتا ہے)۔

شیبلسکی: (زنیدہ سوشنا اور مادام بابکن کو دیکھ کر ان کی طرف ہاتھ

بڑھاتا ہے) ایک صوفے پر دو سونے کی چڑیا . . . . . . .
کتنا مسرت بخش منظر ہے (ہاتھ ملاتا ہے، پھر زنیدہ سوشنا کو
مخاطب کرتا ہے) تم کیسی ہو زیوشکا؟ . . . . (مادام مہاکن سے)
اور تم کیسی ہو پیٹرا؟

زنیدہ:۔ بڑی خوشی ہوئی کاؤنٹ تم تو بالکل عید کے چاند ہو (چلا کر کہتی ہے)
گیورل چاء لاؤ! آپ لوگ تشریف رکھیں (اٹھتی ہے، داہنے
دروازہ سے باہر جاتی ہے پھر فوراً لوٹ آتی ہے۔ چہرے سے
معلوم ہوتا ہے کسی سوچ میں ہے، ساشا جہاں پہلے بیٹھی تھی وہیں
پھر بیٹھ جاتی ہے۔ آیوانوف خاموشی کے ساتھ سب سے ملتا ہے)

لیبیڈیو:۔ یہ تم کہاں سے نازل ہو گئے؟ کیسے کیسے راستہ بھول گئے؟ میں تو
حیرت میں پڑ گیا! (اس کو بوسہ دیتا ہے) کاؤنٹ تم نہایت ہی شریر ہو
شریفوں کا یہی رویہ ہوتا ہے؟ (ہاتھ پکڑ کر اس کو روشنی کے پاس
لے جاتا ہے) تم ہمارے یہاں آتے کیوں نہیں؟ کچھ خفا ہو یا
کیا بات ہے؟

شبیلسکی:۔ میں کیسے آسکتا ہوں؟ کیا چھڑی پر سوار ہو کر آؤں؟ میرے
پاس اپنی کوئی سواری نہیں اور نکولائی مجھے اپنے ساتھ لانا نہیں
چاہتا، وہ کہتا ہے کہ میں سارہ کے پاس رہا کروں تاکہ
وہ تنہائی محسوس کرے اپنے گھوڑے بھیج دیا کرو تو آجایا کرونگا....

لیبیڈیو:۔ (ہاتھ ہلا کر) ارے بھئی، میں گھوڑوں کو ہاتھ بھی لگاؤں تو
زیوشکا مجھ پر برس پڑے گی۔ میرے پیارے دوست ڈارلنگ
تم جانتے ہو کہ تم میرے عزیز ترین اور قریب ترین دوست ہو،
پرانے لوگوں میں صرف ہم اور تم بچ گئے ہیں، تمہیں دیکھ کر میں اپنے
ماضی کے آلام سے محبت کرنے لگتا ہوں اور مجھے اپنی خوبصورت
جوانی یاد آجاتی ہے جسے میں نے بے پروائی سے لٹا دیا . . . .
مذاق نہیں کبھی کبھی جی چاہتا ہے کہ خوب روؤں (کاؤنٹ کو پیار کرتا ہے)

شبیلسکی:۔ چھوڑو، چھوڑو، تم شراب کی الماری کی طرح مہک رہے ہو . . . . .

لیبیڈیو:۔ میرے بھائی۔ تم نہیں سمجھ سکتے کہ میں اپنے پرانے دوستوں کو
کتنا یاد کرتا ہوں۔ میں تو اتنا پریشان ہوں جی چاہتا ہے پھانسی
لگالوں (دھیمی آواز میں) زیوشکا نے روپیہ بٹورنے کے جنون میں
تمام اچھے لوگوں کو بھگا دیا ہے، دیکھ لو سوائے زولو کے کوئی بھی
دلچسپ آدمی نہیں رہا . . . . . بس صرف ڈڈ کن بڈکن رہ گئے
ہیں . . . . . آؤ چاء پیو۔
(گیورل شبیلسکی کے لئے چاء لاتا ہے)

زنیدہ:۔ (بے چین انداز میں گیورل سے) تم کیا کر رہے ہو؟ جام لے
آؤ یا اور کوئی چیز . . . . . .

شبیلسکی:۔ (ہنس کر آیوانوف سے) دیکھو میں نے تم سے کہا تھا نہ؟
(لیبیڈیو سے) میں نے راستہ میں شرط لگی تھی کہ جیسے ہی ہم یہاں
پہنچینگے، زیوشکا جام سے ہم لوگوں کی خاطر کرینگی۔

زنیدہ:۔ کاؤنٹ ابھی تک تمہاری مذاق کی عادت نہ گئی (بیٹھ جاتی ہے)

لیبیڈیو:۔ انہوں نے دو دیگچے جام بنوائے ہیں، آخر اسکی کھپت کیسے ہو؟

شبیلسکی:۔ (میز کے قریب بیٹھتے ہوئے) تم خوب روپیہ جمع کر رہی ہو زیوشکا
کیوں؟ میرا خیال ہے اب تک لکھ پتی ہو چکی ہوگی۔ ہے نا؟

زنیدہ:۔ (ٹھنڈی سانس لیکر) ہاں، باہر والے یہی سمجھتے ہیں کہ ہم دوسروں کے
مقابلہ میں زیادہ روپیہ رکھتے ہیں۔ لیکن یہ کوئی نہیں سوچتا کہ آخر
روپیہ ہم لوگوں کے پاس آیا کہاں سے؟ یہ سب صرف گپ ہے . . .

شبیلسکی:۔ رہنے بھی دو، ہم لوگ سب جانتے ہیں . . . . . خوب
جانتے ہیں کہ یہ کھیل تم کتنی خوبی سے کھیلتی ہو۔ (لیبیڈیو سے)
پاشا تم سچ بتاؤ، دس لاکھ جمع کر لئے ہیں یا نہیں؟

لیبیڈیو:۔ مجھے کچھ نہیں معلوم، زیوشکا سے پوچھو . . . . . .

شبیلسکی:۔ (مادام بیاکن سے) اور ہماری چھوٹی موٹی بیٹرہ کے پاس
بھی جلد ہی دس لاکھ جمع ہو جائینگے۔ اس کا جسم تو روز بروز
کیا ہر ہر گھنٹہ گداز اور خوبصورت ہوتا جا رہا ہے، یہ خاص
دولتمندی کی علامت ہے . . . . .

مادام بیاکن:۔ میں جناب والا کی نہایت ہی ممنون ہوں لیکن مجھے اس کا
شوق نہیں کہ میرا مذاق اڑایا جائے۔

شبیلسکی:۔ میری پیاری سونے کی گڑیا۔ تم سمجھتی ہو کہ میں تمہارا مذاق
اڑا رہا ہوں۔ یہ تو میرے دل کی آواز تھی، دل کی سیری ہی سے
زبان کھلتی ہے . . . . . تم سے اور زیوشکا سے مجھے جتنی

محبت ہے اس کی کوئی انتہا نہیں (پرسرور لہجے میں) تم میں سے
کسی کو دیکھتا ہوں تو ایک بے پناہ مسرت، ایک خاص انبساط
محسوس کرتا ہوں۔ دل ایک خاص کیفیت سے متاثر ہوئے
بغیر نہیں رہتا۔

زنیدہ: ۔ ابھی تک تم بالکل پہلے ہی جیسے ہو۔ (یگورشکا سے) یگورشکا روشنی
بجھا دو۔ کھیل نہیں ہو رہا ہے؟ (یگورشکا اُٹھ کر روشنی بجھاتا ہے
اور پھر بیٹھ جاتا ہے (آیوانوف کو مخاطب کرکے) نکولائی الیکزیوچ
تمہاری بیوی کیسی ہیں؟

آیوانوف: ۔ بہت بیمار ہیں، آج ڈاکٹر نے کہدیا کہ ان کو یقینی تپ دق ہے

زنیدہ: ۔ واقعی؟ بڑا افسوس ہے۔ (ٹھنڈی سانس لیکر) ہم سب انہیں بہت
چاہتے ہیں۔

شیبلسکی: ۔ مہمل، مہمل، بالکل مہمل..... اس کو دق وق کچھ بھی نہیں
یہ سب نیم حکیمی ہے۔ ڈاکٹروں کی چال ہے۔ یہ حضرت اس مکان
کا چکر لگاتے رہنا چاہتے ہیں اس لئے دق تشخیص کی ہے۔ خوش
قسمتی سے شوہر صاحب میں رقابت نہیں (آیوانوف ایسی حرکت
کرتا ہے جس سے بے صبری ظاہر ہوتی ہے) اور جہاں تک
سارہ کا تعلق ہے میں اس کی کسی بات، کسی بات پر بھروسہ نہیں
کرتا، میں نے زندگی میں کبھی ڈاکٹروں، وکیلوں اور عورتوں کا
اعتبار نہیں کیا، یہ سب مہمل ہے، نیم حکیمی اور چالبازی

لیبیڈیو: ۔ (شیبلسکی سے) تم عجیب آدمی ہو باتونی..... تم نے دنیا جہان
سے نفرت کرنے کا بناوٹی طریقہ اختیار کیا ہے اور اس کی اس طرح
نمائش کرتے ہو جیسے ایک احمق نئی ٹوپی کی۔ تم بھی دوسروں کی
طرح ایک انسان ہو لیکن باتوں میں ایسے چڑی ہو جیسے تمہاری زبان
میں کوئی آبلہ ہو یا تمہیں بدہضمی کی شکایت ہو گئی ہو

شیبلسکی: ۔ کیوں کیا تم چاہتے ہو کہ میں لچّوں اور بدمعاشوں کو پیار کرتا
پھروں یا کیا؟

لیبیڈیو: ۔ تم نے لچّے اور بدمعاش کہاں دیکھے؟

شیبلسکی: ۔ یہاں جو لوگ موجود ہیں ان کی طرف میرا اشارہ نہیں ہے
مگر.....

لیبیڈیو: ۔ پھر تم نے اگر مگر شروع کیا..... یہ سب مکاری ہے۔

شیبلسکی: ۔ مکاری؟..... بہت اچھا ہے کہ تمہاری زندگی کا کوئی اصول نہیں

لیبیڈیو: ۔ میری زندگی کا اصول کیا ہو سکتا ہے۔ بیٹھا ہوا ہر لمحہ پیمانۂ حیات کے
لبریز ہونیکا انتظار کیا کرتا ہوں۔ یہی میری زندگی کا اصول ہے
بڑے میاں ہمارے اور تمہارے لئے زندگی کے اصول کا تذکرہ
کرنے کا وقت نہیں، وہ زمانہ گزر چکا۔ جی ہاں (چلّا کر پکارتا
ہے) گیورل!

شیبلسکی: ۔ کیا بار بار گیورل کو پکارتے ہو..... ابھی سے تمہاری ناک
چقندر کی جڑ کی طرح سُرخ ہو رہی ہے۔

لیبیڈیو: ۔ (پیتا ہے) کچھ پرواہ نہیں، پیارے دوست..... آج کچھ
میرا بیاہ تو ہے نہیں

زنیدہ: ۔ بہت دنوں سے ڈاکٹر لووو ہم لوگوں سے ملنے نہیں آئے
انہوں نے ہم لوگوں کو بالکل چھوڑ دیا۔

ساشا: ۔ مجھے للّٰہی بغض ہے اس شخص سے۔ ایمانداری کا چلتا پھرتا مجسمہ
وہ ایک گلاس پانی یا ایک سگریٹ بھی اپنی غیر معمولی ایمانداری کی ۴۳
نمائش کئے بغیر نہیں پی سکتا۔ جب وہ چلتا ہے باتیں کرتا ہے تو بھی
اسکے چہرے پر لیبل لگا رہتا ہے کہ "میں ایماندار آدمی ہوں" مجھے
سخت کوفت ہوتی ہے۔

شیبلسکی: ۔ وہ بڑا ضدّی اور تنگ نظر آدمی ہے (نقل کرتے ہوئے) ایمانداری
کی محنت کیلئے راستہ خالی کر دو۔ کوّے کی طرف ہر قدم پر چلّاتا ہے
اور سمجھتا ہے کہ وہ ڈوبرلیوبود ثانی ہے۔ اسکے خیالات بھی
حیرت انگیز ہیں۔ اگر کوئی کسان ذرا خوش حال ہے اور آدمی
کی طرح رہتا ہے تو بس وہ بدمعاش اور خون چوسنے والا ہو گیا
میں نے کسی دن مخمل کا جیکٹ پہن لیا اور نوکر نے مجھے کپڑے
پہنا دئے بس میں بدمعاش اور غلام رکھنے والا ہو گیا۔ وہ مارے
ایمانداری کے پھٹا پڑتا ہے۔ آپ کے معیار پر کوئی چیز پوری نہیں
اُترتی۔ مجھے تو واقعی اس سے ڈر لگتا ہے..... ہاں ہاں
نہیں معلوم کس وقت ایک طمانچہ لگا دے۔ یا احساس فرض میں
گالی دے بیٹھے

آئیوانوف: ۔میں بھی اس سے بہت تنگ رہتا ہوں لیکن ساتھ ہی میں اسے پسند بھی کرتا ہوں۔ آدمی نہایت مخلص ہے۔

شیبلسکی: ۔جی ہاں۔ کیا اخلاص ہے! کل میرے پاس آیا اور بلا وجہ کہنے لگا "کاؤنٹ تم مجھے بہت مکروہ معلوم ہوتے ہو" بڑا احسان فرمایا جناب نے۔ اور یہ سب حرکتیں کچھ یونہی نہیں کرتا بلکہ اصول کی خاطر۔ اسکی آواز میں لرزش ہوتی ہے۔ آنکھیں چمکنے لگتی ہیں اور سر سے پیر تک کانپنے لگتا ہے..... خدا غارت کرے ایسے خشک اخلاص مجھ سے نفرت کرتا ہے کرے۔ کوفت ہوتی ہے ہو۔ یہ قدرتی بات ہے میں اسے سمجھ سکتا ہوں لیکن رو در رو مجھ سے ایسا کہنے کی کیا ضرورت ہے۔ میں ایک تباہ حال انسان ہوں۔ پھر بھی میرے بال سفید ہو چکے ہیں..... یہ ایمانداری کیا ہے حماقت اور بیرحمی ہے!

لیبیڈیو: ۔جانے دو بھئی جانے دو.... تم بھی کبھی جوان تھے اور نوجوانوں کی حماقتوں کو درگذر کر سکتے ہو

شیبلسکی: ۔ہاں میں بھی جوان اور احمق رہ چکا ہوں۔ میں بھی اپنے دنوں میں شاتسکی بنا پھرتا تھا۔ میں نے بھی بد معاشوں اور لچوں کو برا بھلا کہا ہے لیکن زندگی میں کبھی کسی چور کو اسکے منہ پر چور نہیں کہا ہے نہ پھانسی پائے ہوئے شخص کے مکان میں کبھی پھانسی کے تختے کا ذکر کیا۔ میری تربیت اچھی ہوئی تھی۔ لیکن آپ کے کرخت مغز ڈاکٹر صاحب تو ایسے ہیں کہ اگر قسمت سے ان کو اپنے اصول اور انسانیت کے مقاصدِ اعلیٰ کی خاطر سر بازار میرے منہ پر ایک چانٹا یا پیٹ میں ایک گھونسہ مارنے کا موقع مل جائے تو خوشی کے مارے ساتویں آسمان پر پہنچ جائینگے اور سمجھینگے کہ اپنی زندگی کا مشن پورا کر رہے ہیں

لیبیڈیو: ۔نوجوان ہمیشہ اپنی قابلیت جتاتے ہیں۔ میرے ایک چچا تھے ہیگل کے پیرو..... وہ اپنے ہاں ایک جمِ غفیر کی دعوت کرتے۔ انکے ساتھ شراب پیتے اور پھر کرسی پر کھڑے ہو کر تقریر شروع کرتے "تم لوگ جاہل ہو، تاریکی کے ستون ہو، نئی زندگی کی کرنیں پھوٹنے والی ہیں" وغیرہ وغیرہ..... اس طرح بکے جاتے۔

ساشا: ۔اور مہمان کیا کرتے تھے؟

لیبیڈیو: ۔اوہ کچھ نہیں..... بیٹھے سنتے رہتے اور شراب پیتے۔ البتہ — میں نے ایک مرتبہ ان کو ڈوئیل لڑنے کا چیلنج دیا.... اپنے چچا کو۔ جھگڑا بیکن کے بارے میں تھا۔ جہاں تک مجھے یاد ہے میں ماتوی کی جگہ پر بیٹھا تھا اور چچا اور گراش نیلیچ گویا اسی جگہ کھڑے تھے جہاں اس وقت نکولائی ہے........ گراش نیلیچ نے ایک سوال کیا.......

(بورکن بھڑکیلا لباس پہنے ہاتھ میں ایک پارسل لئے دائیں دروازے سے داخل ہوتا ہے گنگناتا اور پھسلتا جاتا ہے.... خوشی کی لہر دوڑ جاتی ہے)

نوجوان خواتین: ۔مائیکل مائیکلچ۔

لیبیڈیو: ۔مائیکل مائیکلچ! میرے کان کہتے ہیں.....

شیبلسکی: ۔مجمع کی روح۔

بورکن: ۔میں حاضر ہوں! (دوڑ کر ساشا کی طرف جاتا ہے) محترم خاتون! میں کائنات کو آپ کے جیسے شاندار پھول کی پیدائش پر مبارکباد دینے کی جرأت کرتا ہوں۔ خدا کرے کہ وہ تاریک رات کو اسی طرح روشن کر دیں جس طرح آپ تاریکی کی سلطنت کو روشن کر رہی ہیں۔ (ڈرامائی طور پر جھکتا ہے)

ساشا: ۔شکریہ......

لیبیڈیو: ۔(آئیوانوف) تم اس یہودن سے اپنا پیچھا کیوں نہیں چھڑاتے؟

بورکن: ۔(لیبیڈیو سے) پاویل کبریلیچ کی خدمت میں تسلیمات! (آئیوانوف سے) اور اپنے سرپرست کی خدمت میں بھی! (گاتا ہے اور مجمع کے چاروں طرف چکر لگاتا ہے) معزز ترین زنیدہ سوشنا کی خدمت میں بھی! فرشتہ خصلت مارفا یگوروونا...... قدیم ترین ہستی اوو قتیاندروونا...... مقتدر کاؤنٹ......

شیبلسکی: ۔(ہنستا ہے) مجمع کی روح...... جہاں کہیں پہنچتا ہے فضا ہلکی ہو جاتی ہے۔ تم نے غور کیا ہے؟

بورکن: ۔اف میں تھک گیا...... میں سمجھتا ہوں میں تمام لوگوں کی خدمت میں تسلیمات عرض کر چکا ہوں۔ اچھا تو کیا چیز ہے خواتین وحضرات؟ ہماری طبیعتوں کو ابھارنے والی کوئی خاص بات نہیں؟ (تیزی کے ساتھ زنیدہ سوشنا کو مخاطب کرتا ہے) سنئے تو ماما... آتے ہوئے

راستے میں..... (گیورل سے) جائیے لاؤ گیورل لیکن کوئے کا جام
نہ لانا۔ (زنیدہ سے) ہاں تو آج صبح راستہ میں میں نے کچھ کسانوں
کو دریا پر آپ کے سرکنڈہ کی چھڑیاں توڑتے ہوئے دیکھا اسے بیچ
کیوں نہیں دیتیں ؟

لیبیڈیو:- (آیوانوف سے) کیوں نہیں تم اس بیہودن سے نجات حاصل کرتے ؟

زنیدہ:- (بھونچکی ہو کر) ٹھیک تو مجھے ضرور یہی کرنا چاہئے کبھی خیال ہی نہیں کیا

بورکن:- (بازوؤں کی ورزش کرتا ہے) ورزش کے بغیر میں رہ نہیں سکتا۔
..... ماما میں کونسا کام کروں جو غیر معمولی ہو؟ مارفا یگورونا
میں آج ہوں ذرا سرور میں۔ جوش سے بے قابو (گاتا ہے)
پھر ترے سامنے میں حاضر ہوں......

زنیدہ:- کچھ کرو کیونکہ ہم سب اداس ہیں۔

بورکن:- واقعی؟ کیوں آپ لوگ اتنے دل برداشتہ کیوں ہیں؟ اس طرح
بیٹھے ہیں جس طرح اراکین جوری..... چلئے کچھ کیا جائے۔ آپ
لوگ کیا چاہتے ہیں۔ تاش۔ کبڈی۔ آنکھ مچولی۔ رقص یا
آتشبازی ؟

نوجوان خواتین:- (تالیاں بجا کر) آتشبازی، آتشبازی (دوڑ کر باغ میں
جاتی ہیں)۔

ساشا:- (آیوانوف سے) اس وقت آپ اتنے سست کیوں ہیں؟

آیوانوف:- سر میں درد ہے ساشا اور کوفت ہو رہی ہے

ساشا:- ملاقات کے کمرے میں آئیے۔ (وہ دونوں دائیں دروازے کی
طرف جاتے ہیں۔ دوسرے تمام لوگ باغ میں چلے جاتے ہیں سوائے
زنیدہ سوشنا اور لیبیڈیو کے)

زنیدہ:- ہاں یہ ہے ایک نوجوان۔ آئے ہوئے ایک منٹ بھی نہ گزرا کہ
سبھوں کو خوش کر دیا (بڑا لیمپ بجھا دیتی ہے) سب لوگ باغ میں
چلے گئے تو بیکار موم بتیاں ضائع کرنے سے کیا فائدہ۔ (بتیاں
بجھا دیتی ہے)۔

لیبیڈیو:- (اسکے پیچھے پیچھے) زیونشکا مہمانوں کے لئے کھانے کا کچھ انتظام
کرنا چاہئے......

زنیدہ:- کاؤنٹ نے پورا گلاس پیا بھی نہیں بیکار چینی ضائع گئی (بائیں
دروازہ کی طرف جاتی ہے)۔

لیبیڈیو:- خود (باغ میں چلا جاتا ہے)

(آیوانوف اور ساشا داخل ہوتے ہیں)

ساشا:- (دائیں دروازہ سے آیوانوف کے ساتھ آتی ہے) سب لوگ
باغ میں چلے گئے۔

آیوانوف:- تو ساشا یہی میرا حال ہے۔ پہلے میں بہت کام کرتا تھا۔
خوب سوچتا تھا اور کبھی نہیں تھکتا تھا۔ اب نہ کوئی کام کرتا ہوں
نہ سوچتا ہوں۔ پھر بھی جسم اور روح دونوں تھکے رہتے ہیں
میرے ضمیر میں دن رات ایک چبھن سی رہتی ہے میں محسوس کرتا
ہوں کہ قصور سراسر میرا ہی ہے لیکن یہ قصور ہے کیا یہ نہیں جانتا
اسپر بیوی کی بیماری، روپیہ پیسہ کی تنگی۔ ہمیشہ کی ڈانٹ ڈپٹ
اور طرح طرح کی افواہ، غیر ضروری باتیں۔ وہ بیوقوف بورکن
...... گھر کاٹے کھاتا ہے اور وہاں رہنا ایک مصیبت ہے
میں تم سے صاف صاف کہتا ہوں کہ میری بیوی مجھ سے محبت
کرتی ہے پھر بھی اسکے ساتھ رہنا ناقابل برداشت ہے۔ تم
ایک زمانہ سے میری دوست ہو سچ بات کہنے سے خفا نہ ہوگی تمہارے
پاس اس خیال سے آیا تھا کہ شاید کچھ سکون میسر ہو۔ لیکن یہاں
بھی کوفت ہو رہی ہے اور اب گھر جانے کے لئے بے چین ہوں
معاف کرنا چپکے سے نکل جاتا ہوں۔

ساشا:- نکولائی الیکسیوچ میں تمہارے دل کی کیفیت اچھی طرح سمجھتی ہوں
تمہاری بدقسمتی یہ ہے کہ تم بالکل تنہا ہو۔ تمہارے ساتھ ایک ایسا
آدمی ہونا چاہئے جس سے تم محبت کرتے ہو اور جو تمہیں سمجھے محبت
کے علاوہ تمہارا دوسرا علاج نہیں

آیوانوف:- اور بھی کچھ کہہ لو ساشا۔ میرے جیسے پریشان خستہ حال انسان
کیلئے نئے سرے سے عشق و محبت شاید دوسرے جنم میں ہو تو ہو۔ خدا
مجھے اس عذاب سے بچائے۔ نہیں میری چھوٹی سی عقلمند دوست
میری اس حالت کا محبت سے کوئی تعلق نہیں۔ ایمان سے کہتا ہوں
کہ میں ہر چیز برداشت کر سکتا ہوں۔ مصیبت، کمزوری، دیوانگی، بیوی
کی جدائی، قبل از وقت بڑھاپا، تنہائی سب کچھ، لیکن اپنے آپ سے

نفرت، یہ برداشت نہیں کر سکتا۔ اس خیال سے مارے شرم کے مرجانا چاہتا ہوں کہ میرے جیسا مضبوط اور صحت مند آدمی ایک قسم کے ہیملٹ یا مانفرڈ! ایک فضول سا آدمی اور نہ معلوم کیا..... ہو کر رہ جائے۔ بہت سے قابلِ رحم لوگ ایسے بھی ہیں جو ہیملٹ یا فضول آدمی کے خطاب پر خوش ہوتے ہیں۔ لیکن میں اسے ذلیل سمجھتا ہوں۔ میری خودداری کو اس سے ٹھیس لگتی ہے۔ شرم سے پس جاتا ہوں اور بےچین ہو جاتا ہوں۔

ساشا:۔ (آنسوؤں کے درمیان مذاق کرتے ہوئے) آؤ نکولائی ہم لوگ امریکہ بھاگ چلیں.......

آیوانوف:۔ میں اس دروازے تک بھی جانے میں کاہلی محسوس کرتا ہوں اور تم امریکہ کی بات کرتی ہو (دونوں باغ کے دروازے تک جاتے ہیں) یہ ٹھیک ہے ساشا کہ تم بھی یہاں عافیت سے نہیں رہتی ہو۔ تم جن لوگوں میں گھری رہتی ہو انہیں دیکھ کر میں اس خیال سے کانپ اٹھتا ہوں کہ ان میں کون ایسا ہے جس سے تم شادی کر سکو۔ صرف یہ امید ہوتی ہے کہ شاید کبھی ادھر سے کوئی فوجی افسر یا طالب علم گزرے اور تم کو بیاہ لے جائے........ (زنیدہ بائیں دروازے سے جام کا برتن لئے آتی ہے)

۴۶

آیوانوف:۔ معاف کرنا ساشا میں ابھی آتا ہوں......

(ساشا باغ میں چلی جاتی ہے)

آیوانوف:۔ زنیدہ سوشنا میں ایک عنایت کی درخواست کرنے آیا ہوں۔

زنیدہ:۔ کیا بات ہے نکولائی الیکزیوچ؟

آیوانوف:۔ (ہچکچاتا ہے) بات یہ ہے کہ پرسوں آپ کا سود ادا کرنے کا دن ہے۔ بڑا ممنون ہوں گا اگر آپ تھوڑی مہلت دیدیں یا اجازت دیں کہ سود کو اصل کے ساتھ ملا دوں۔ اس وقت روپیہ بالکل نہیں ہے........

زنیدہ:۔ (خوف زدہ ہو کر) نکولائی الیکزیوچ۔ یہ کیسے ممکن ہے؟ یہ معاملہ کا کوئی طریقہ نہیں ہے۔ نہیں ایسا خیال بھی دل میں نہ لاؤ۔ خدا کے لئے مجھے پریشان نہ کرو، مجھے یوں ہی کافی پریشانیاں ہیں.......

آیوانوف:۔ مجھے بڑی ندامت ہے۔ (باغ میں چلا جاتا ہے)

زنیدہ:۔ اُف اس نے مجھے گھبرا دیا۔ میں کانپ رہی ہوں۔ سر سے پیر تک کانپ رہی ہوں......

(دائیں دروازے کی طرف چلی جاتی ہے) (کوسیخ داخل ہوتا ہے)

کوسیخ:۔ (دائیں دروازے سے داخل ہوتا ہے اور اسٹیج کے دوسری طرف جاتا ہے) میرے پاس اکیہ، بادشاہ، بیوی، آٹھ اور ٹکریاں، حکم کا اکیہ اور صرف ایک...... ایک چھوٹا سا پان تھا اور اس نے چھوٹا سلام بھی نہیں کیا۔ خدا غارت کرے....... (دائیں طرف کے دروازے کی طرف جاتا ہے)

(اودوتیا، نذآرودنا، اور پہلا مہمان داخل ہوتے ہیں)

اودوتیا:۔ (باغ کی طرف سے پہلے مہمان کے ساتھ آتے ہوئے) میں چاہتی ہوں اسکے ٹکڑے اُڑا دوں۔ یہ بھی کوئی مذاق ہے۔ پانچ بجے سے میں یہاں بیٹھی ہوں اور اس نے ایک باسی مچھلی بھی نہیں کھلائی...... یہ بھی کوئی آدمی کا گھر ہے......۔ یہ کوئی انتظام کا طریقہ ہے۔

پہلا مہمان:۔ مجھے اتنی کوفت ہو رہی ہے کہ جی چاہتا ہے جا کر دیوار پر سر دے ماروں۔ یہ بھی عجیب لوگ ہیں۔ خدا ہم لوگوں پر رحم کرے اتنا بھوکا ہوں اور اتنی کوفت ہو رہی ہے کہ جی چاہتا ہے بھیڑیے کی طرح چلاؤں اور لوگوں کا منہ نوچنا شروع کر دوں۔

اودوتیا:۔ میں گنہگار تو ہوں ہی۔ بس اسکی بوٹیاں نوچ لوں گی۔

پہلا مہمان:۔ میں تو تھوڑی بہت کچھ پیوں گا اور گھر چلا جاؤں گا۔ مجھے آپ کی ان مہذب نوجوان خواتین کی ضرورت نہیں۔ دوپہر کے کھانے کے بعد ابتک جس نے ایک گلاس شراب نہ پی ہو اس کو عشق و محبت کہاں سوجھ سکتا ہے۔

اودوتیا:۔ چلو چل کر کچھ ڈھونڈیں.......

پہلا مہمان:۔ شا شا۔ چپکے چپکے۔ میرا خیال ہے کھانے کے کمرے میں جو الماری ہے اس میں ووڈکا ہے، یگورشکا کو پکڑ لائیں...

شا۔ شا (دونوں بائیں دروازے سے باہر چلے جاتے ہیں)

(اناپیتروونا اور لوودو دائیں دروازے سے آتے ہیں)

اناپیتروونا:۔ ٹھیک ہے، یہ لوگ ہمیں دیکھ کر خوش ہو جائیں گے۔ ایں یہاں تو

کوئی بھی نہیں۔ ضرور سب باغ میں ہیں۔

لوودو: ۔ مجھے حیرت ہے کہ تم مجھے گدھوں کے اس گھونسلے میں کیوں لائیں؟ یہ جگہ میرے اور تمہارے لئے نہیں ہے۔ ایمانداروں کو اس فضا سے الگ تھلگ رہنا چاہئے

اناپیٹروونا: ۔ سُنئے جناب ایماندار صاحب۔ یہ کوئی تہذیب نہیں ہے کہ آپ ایک خاتون کو اپنے ساتھ لائیں اور راستہ بھر ایمانداری کے علاوہ کوئی دوسری بات نہ کریں۔ ممکن ہے ایمانداری کا طریقہ بھی ہو لیکن کم از کم بہت اُکتا دینے والا ہے۔ عورتوں سے اپنی خوبیوں کا کبھی آپ کو تذکرہ نہ کرنا چاہئے۔ وہ خود دیکھ لیں گی جب میرا نکولائی تمہاری عمر کا تھا تو عورتوں کی صحبت میں سوائے گانے اور قصہ کہنے کے کوئی دوسرا کام نہ کرتا۔ پھر بھی سب جانتے تھے کہ وہ کن خوبیوں کا مالک ہے

لوودو: ۔ آہ مجھ سے اپنے نکولائی کا تذکرہ مت کرو۔ اس کو میں اچھی طرح سمجھتا ہوں۔

اناپیٹروونا: ۔ تم آدمی تو اچھے ہو لیکن سمجھتے خاک بھی نہیں۔ چلو باغ میں چلیں نکولائی نے کبھی ایسے جملے نہیں کہے کہ "میں ایماندار آدمی ہوں اس فضا میں میرا دم گھٹتا ہے۔ گدھ ۔ اُلو کا گھونسلا، مگرمچھ" وہ چڑیا خانہ کو ہمیشہ الگ ہی رکھتا۔ غصہ میں بھی میں نے اس کو یہی کہتے سُنا "آہ آج میں نے کتنی ناانصافی کی" یا "مجھے اس شخص پر افسوس آرہا ہے" وہ اس قسم کا آدمی تھا اور تم ...... (دونوں باہر چلے جاتے ہیں)

(اودوتیا نذاروونا اور پہلا مہمان داخل ہوتے ہیں)

پہلا مہمان: ۔ (بائیں دروازے سے اندر آتے ہوئے) کھانے کے کمرے میں تو نہیں ہے گوشت والی الماری میں کہیں نہ کہیں تو ضرور ہوگا یگورشکا کو لانا چاہئے۔ چلو ملاقات کے کمرے میں ہو کر چلیں۔

اودوتیا: ۔ جی چاہتا ہے اسکے ٹکڑے اُڑا دوں (دائیں دروازے سے باہر چلے جاتے ہیں)۔

(مادام بیاکن اور بورکن باغ سے بھاگ آتے ہیں۔ شیبلسکی ان کے پیچھے پیچھے آتا ہے ہنستا اور ہاتھ ملتا ہوا)

مادام بیاکن: ۔ کتنی اُداس فضا ہے (ہنستی ہے) بہت اُداسی ہے۔ یہ اس طرح بیٹھتے اور چلتے پھرتے ہیں جیسے میخیں نگل لی ہیں۔ اکتاہٹ سے گھٹ گئی ہوں (ادھر اُدھر پھسلتی ہے) ذرا پیر پھیلاؤں

(بورکن اسکی کمر میں ہاتھ دیکر گالوں کو پیار کرتا ہے)

شیبلسکی: ۔ (ہنستا اور انگلی دکھاتا ہے) ستیاناس ہو۔ (کھکارتا ہے) آخر ......

مادام بیاکن: ۔ چھوڑو۔ بے شرم اپنے ہاتھ ہٹاؤ۔ خدا جانے کاؤنٹ کیا خیال کرے گا۔ ہٹ جاؤ ........

بورکن: ۔ میری روح کی حسرت، میرے دل کی راحت .... (پیار کرتا ہے) پیاری تین سو روپے مجھے قرض دیدو .....

مادام بیاکن: ۔ نہ نہ نہیں۔ نہ نہ نہیں .... جو جی چاہے کہو۔ لیکن روپیہ کا ذکر نہ کرو۔ نہیں شکریہ نہیں نہیں نہیں۔ وہ ہاتھ ہٹاؤ

شیبلسکی: ۔ (ان کے اردگرد ٹہلتا پھرتا ہے) چھوٹی سی بیڑو ...... اس میں ایک دلکشی ہے ......

۴۷ بورکن: ۔ (سنجیدگی سے) خیر بہت ہوا۔ آؤ مطلب کی بات کریں۔ ہمیں معاملات کو کاروباری آدمی کی طرح سیدھی سیدھی طرح طے کرنا چاہئے بغیر حیلہ حوالہ کئے مجھ کو ٹھیک ٹھیک جواب دو۔ ہاں یا نہیں۔ سُنو (کاؤنٹ کی طرف اشارہ کرتا ہے) اُن کو روپیوں کی ضرورت ہے کم سے کم تین ہزار روپے ہر سال۔ تم کو شوہر کی ضرورت ہے تم کاؤنٹس ہونا پسند کروگی ؟

شیبلسکی: ۔ عجیب سنکی آدمی ہے ......

بورکن: ۔ تم کاؤنٹس ہونا پسند کروگی۔ ہاں یا نہیں۔

مادام بیاکن: ۔ (اضطراب میں) سوچو تو تم کیا کہہ رہے ہو۔ میشا۔ واہ اور ایسے معاملے اس طرح ہنسی مذاق میں طے نہیں کئے جاتے... اگر کاؤنٹ کی خواہش ہے تو وہ خود ....... اور میں واقعی نہیں سمجھتی کہ کیسے ایک لمحہ میں .....

بورکن: ۔ رہنے بھی دو بہت ہوا باندھ چکیں، یہ تو معاملہ کی بات ہے ... ہاں یا نہیں ۔

شیبلسکی: ۔ (ہنستے اور ہاتھ ملتے ہوئے) ہاں۔ واقعی کیوں؟ ستیاناس ہو

کیوں نہ ایک جرأت رندانہ کروں؟ کیوں! پٹرہ (مادام بیاکن کے
گال پر پیار کرتا ہے) موہنی۔ دل کی ملکہ

مادام بیاکن:۔ ذرا ٹھہرو ذرا ٹھہرو...... تم نے مجھے پریشان کردیا...
جاؤ چلے جاؤ۔ نہیں نہیں مت جاؤ......

بورکن:۔ جلدی کرو۔ ہاں یا نہیں۔ ہمارے پاس وقت ضائع کرنے کیلئے
نہیں......

مادام بیاکن:۔ کاؤنٹ میری ایک تجویز ہے۔ تم اگر دو تین دن میرے ساتھ
رہو۔ دلچسپی رہے گی۔ میرا گھر اس گھر کی طرح نہیں ہے۔ کل آؤ
...... (بورکن سے) نہیں تم مذاق کر رہے ہو۔ کیوں؟

بورکن:۔ (خفگی میں) گویا ایسے معاملہ میں بھی مذاق کیا جا سکتا ہے!

مادام بیاکن:۔ ایک منٹ ٹھہرو ایک منٹ..... آہ میں بیہوش ہو رہی
ہوں۔ میں بیہوش ہو رہی ہوں۔ کاؤنٹس..... میں بیہوش
ہو رہی ہوں۔ کاؤنٹس..... میں بیہوش ہو رہی ہوں....
میں گر پڑوں گی۔ (بورکن اور شیبلسکی ہنستے ہوئے اسکے بازو
پکڑ لیتے ہیں اور گال پر پیار کرتے ہوئے دائیں دروازے ۴
سے باہر لیجاتے ہیں)۔

(آیوانوف اور ساشا باغ سے دوڑتے ہوئے اندر آتے ہیں)

آیوانوف:۔ (اپنا سر گھبراہٹ میں پکڑتے ہوئے) یہ نہیں ہو سکتا۔ نہیں
ساشا یہ مت کرو..... اف مت کرو۔

ساشا:۔ (بے قابو ہو کر) میں تمہاری محبت میں پاگل ہو رہی ہوں....
تمہارے بغیر میری زندگی بےمعنی ہے۔ تمہارے بغیر میرے
لئے کوئی خوشی نہیں۔ کوئی مسرت نہیں۔ میرے لئے تم ہی
سب کچھ ہو......

آیوانوف:۔ کیا فائدہ۔ یا خدا.... میری سمجھ میں کچھ نہیں آیا۔ ساشا
ایسا مت کرو.......

ساشا:۔ بچپن میں میرے دل کی مسرت تم ہی تھے۔ میں تم سے تمہاری روح
سے اسی طرح محبت کرتی تھی جس طرح اپنے سے...... لیکن
اب..... مجھے تم سے عشق ہے نکولائی الیکزیوچ....
میں تمہارے ساتھ دوسری دنیا میں چلی چلوں گی۔ تم چاہو گے
تو قبر میں بھی ساتھ چلی چلوں گی لیکن خدا کے لئے جلدی طے کرو
نہیں تو میرا دم گھٹ جائیگا.....

آیوانوف:۔ (خوشی کا قہقہہ لگاتا ہے) یہ کیا ہوا! تو نئے سرے سے
زندگی شروع کروں ساشا۔ ہاں؟.... میرے دل کی راحت
(اسکو اپنی طرف کھینچتا ہے) میری جوانی... میری تازگی....
(اناپیٹروونا باغ کی طرف سے آتی ہے اور اپنے شوہر اور ساشا
کو دیکھ کر اسکے قدم زمین پر گڑ جاتے ہیں)

آیوانوف:۔ تو ابھی مجھے زندہ رہنا ہے۔ ہاں! پھر کام شروع کرنا ہے
(ایک بوسہ۔ بوسہ کے بعد آیوانوف اور ساشا ادگرد نظر
دوڑاتے ہیں اور انا کو دیکھتے ہیں)

آیوانوف:۔ (خوفزدہ ہو کر) سارہ!

پردہ گرتا ہے



اشاعت ۱۹۴۲ء

رام پرتاب بہادر ایم - اے

# زرینہ

زرینہ! جس کا یہ نام ہو وہ سوائے خوبصورت ہونے کے اور کچھ ہو ہی نہیں سکتا۔ میرا یہ کامل یقین ہے، صرف نام یاد کرنے سے ایک آدھ کھلی کلی کی خوشبو اور حسن سنگیت بنکر میرے دماغ میں گونجنے لگتا ہے، زرینہ!! پھر مجھے گلے اور رخساروں سے کھیلتے ہوئے اسکے چمکتے ہوئے بُندے یاد آئے، کانوں اور گالوں کے اوپر سے گزرتا ہوا سفید ساڑی کا مخملی کالا چوڑی دار کنارہ اسکے چہرہ کی لامحدود خوبصورتی کو محدود کرتا ہوا میرے شاعرانہ دل و دماغ کو وجد میں لے آتا تھا۔ میں نے وہی ایک چہرہ دیکھا جس میں ناک اوپر سے دھری ہوئی چیز نہیں معلوم ہوئی فقط دیکھنے ہی سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ چھوٹی ناک اسکے حسن کا ایک نازک تر حصّہ تھی اور اس میں وہ ننھی سی شربتی رنگ کی کیل! اب بھی جب میں سوچتا ہوں تو وہ شیشہ کا ٹکڑا میری آنکھوں میں چبھنے لگتا ہے اسکے لب ایسے ملے ہوئے تھے جیسے آپس میں مل جُل کر خاموش باتیں کر رہے ہوں ان ہونٹوں کو کبھی میں نے بناوٹی رنگ کا محتاج نہیں پایا۔ سیاہ چنچل آنکھوں کا اسکے گورے مکھڑے پر ازلی رقص میری سوتی جاگتی روح کو ابدی تماشائی بنائے رہتا تھا۔ زرینہ!!! ہمیشہ مجھے اس لفظ سے کسی کی پتلی نازک کمر کی یاد آتی ہے۔ اور پھر وہ کمر جس پر اس کی غیر محسوس جوانی اٹھکیلیاں کرتی چلتی تھی۔ اسکی لمبی سڈول بانہوں کو دیکھ کر میرے خود غرض دل نے کتنی بار نہیں چاہا کہ کپڑے کی طرح وہ مجھے لپیٹ لیں۔ زرینہ!!!! اس لفظ سے مجھے ہمیشہ ادھورے افسانے یا ادھورے شعر کا خیال آتا ہے۔

لیکن تھی وہ طوائف، میں اسے طوائف ہی کہونگا کیونکہ اس لفظ میں مجھے واجد علی شاہی شان کی جھلک ملتی ہے۔ قالین کا فرش، مسند، پاندان اور اُگالدان — بیسوا میں اُسے نہیں کہہ سکتا کیونکہ اسے بیسوا کہتے وقت میں ایسا محسوس کرتا ہوں جیسے میں اسکے ساتھ بے انصافی کر رہا ہوں، اس لفظ میں جو زہر ہے، جو آلودگی ہے، جو بدصورتی ہے جو مفلسی ہے وہ زرینہ میں نہیں تھی، زرینہ وکیل چھاپ کی کالی سلیپر پہنتی تھی، وہ بیسواؤں کی طرح چپلیں نہیں پہنتی تھی چپلوں کا خیال کر کے مجھے گاندھی جی کی یاد آتی ہے اور مجھے ایسا معلوم ہونے لگتا ہے جیسے بیسوائیں اس ملک کی غربت پیروں میں پہنکر چل رہی ہیں، کالی سلیپر کے ساتھ چلی ہوئی وکالت کا خیال آتا ہے، اس طرح کی سلیپر طوائفیں اور کامیاب وکیل پہنتے ہیں۔ زرینہ سر سے پاؤں تک سادگی اور خوبصورتی کا مجسمہ تھی، وہ ایک کھلی ہوئی کتاب تھی جسے ہر کوئی پڑھ سکتا تھا، زرینہ بکتی تھی اپنے کو بیچتی نہیں تھی۔ بیسوا کو دیکھ کر ڈر لگتا ہے نفرت ہوتی ہے، زرینہ کو دیکھکر عزت کرنے کی خواہش ہوتی تھی، محبت بڑھتی تھی۔ کیا سُلجھی ہوئی پہیلی تھی وہ جس میں میں اُلجھ گیا!

( ۲ )

۴۹ میری اس کی جب پہلی بار ملاقات ہوئی وہ مجھ سے کچھ کم عمر کی تھی، میں بھی زندگی سے انجان تھا۔ یوں بھی طالب علمی کی زندگی میں کسی کو اتنی فرصت نہیں ملتی کہ دُنیا کے غیر معمولی عیش و مسرّت کا حصّہ دار ہو سکے۔ لکھنے پڑھنے کی عمر میں جب کبھی ہلکے قسم کے جذبات و خواہشات سر اُٹھاتے ہیں تو انہیں خیالوں اور خوابوں سے سینچکر سُکھا دینا پڑتا ہے وہ ایسی عمر ہوتی ہے جبکہ خاص طور سے کچھ کرنے کو نہ ہوتے ہوئے بھی ہم ضرورت سے زیادہ مصروف رہتے ہیں دُنیا اس وقت تک زندگی کو کھیلنے کے لئے کوئی خاص کھلونے نہیں دیتی جس کے ساتھ ہم مصروف ہو کر کھیلیں، پھر بھی ہم اپنے بچپن کے کھیلوں میں زیادہ مصروف رہتے ہیں۔ آغاز شباب چیزوں کے سمجھنے کا وقت ہوتا ہے ہر شخص جو مجھ سے ایک دن پہلے بھی اس دُنیا میں آیا ہو وہ مجھے راستہ بتانے کا حقدار بن جاتا ہے۔ ہر طرف سے ہم پر نصیحتوں کی بارش ہونے لگتی ہے، اگر بچہ سب نصیحتوں کو مان لے تو بوڑھا ہو جائے۔ یہ دوسری بات ہے کہ ہم ہر چیز کو اس طرح نہیں سمجھ لیتے جس طرح ہمیں بتایا جاتا ہے۔ مگر دُنیا میں آنکھ کھولتے ہی ہر شخص ہمارے سامنے ہمہ داں کی شکل میں ظاہر ہوتا ہے۔ نتیجہ ظاہر ہے دُنیا کو ہم ایک عجائب خانہ یا نمائش کی شکل میں پاتے ہیں۔ ہماری پہچان کیلئے

ہر چیز پر کوئی نہ کوئی مہر لگی ہوئی ہوتی ہے۔ یہیں اس سے مطلب نہیں کہ عام طور سے کشمل کی مہر املی پر، مہوے کی آم پر ہے۔ دُنیا ہمیں نصیحتوں کی خُرد بین دیتی ہے جس کی مدد سے ہم ہر چیز دیکھ سکیں، ہر شخص میرے لئے زندگی کے راستے پر خطروں سے آگاہ کرنے والا راہنما بن جاتا ہے، اس چیز کو مت چھوؤ، اس سے مت بولو۔ اس سے مت اُلجھو اس سے مت ملو ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ دُنیا خرابیوں اور بُرائیوں کا ایک ڈھیر سا بنکر رہ جاتی ہے، راستے ہم کو کم ملتے ہیں اور رُکاوٹیں زیادہ، روڑوں اور رُکاوٹوں کے سامنے ہم سے سر جھکانے کو کہا جاتا ہے۔

اس طرح جوانی کی صبح کو میں نے دیکھا ہر چیز میرا راستہ روکے کھڑی ہے مگر میرے اندر ایک طاقت تھی جو مجھے آگے بڑھاتی تھی۔ میں خود کو روکنے لگا ایک زبردست کشمکش ہوئی، زندگی جسے میں ایک بہتے ہوئے چشمے کی طرح سادہ اور سہل سمجھتا تھا وہ میرے واسطے ہر قدم پر بندھن ثابت ہونے لگی، لیکن میں اندرونی طاقت سے مغلوب ہوگیا اور ساری رُکاوٹوں، بندھنوں کو توڑ کر زندگی میں گھس پڑا۔

(۳)

۵۰ اس سے پہلے میں نے سُرون کمار، اور شور داس، ایسے ڈرامے دیکھے تھے اور اسٹیج پر رنگ برنگ کے پردوں کے سامنے مختلف قسم کے مناظر قدرت کے درمیان سُنہری تتلیوں جیسی پریوں کو ناچتے تھرکتے دیکھا تھا اور اپنی عمر کے لحاظ سے اس سے لطف اندوز ہوا تھا، کبھی کبھی اسکول سے لوٹتے وقت تھیٹر کے شامیانے کے باہر کھڑا ہو کر گھنٹہ آدھ گھنٹہ انگریزی بینڈ کو بجتے سُن کر اپنا جی بہلا لیا کرتا تھا، لیکن آج ناٹک دیکھتے وقت کچھ اور ہی قسم کا احساس اور تجربہ ہو رہا تھا۔ اسٹیج پر خوبصورت ہیروئن کو عشق کے طوفان میں گھر کر جو کچھ سہنا اور برداشت کرنا پڑ رہا تھا۔ اس سے میری پوری ہمدردی ہیروئن کے ساتھ تھی۔ ہمدردی ہی نہیں بلکہ کبھی کبھی میرا نوجوان دل تو ایسا مست ہو جاتا کہ جی چاہتا تھا ہیروئن کی دُکھ درد کی کہانی ختم کرنے کیلئے خود اپنے کو نثار کردوں اور اس طرح ہیرو اور ہیروئن کی تمام مشکلات ختم کردوں۔

---

میں جس درجہ میں بیٹھا تھا اسی قطار میں دو بہنیں اپنی ماں کے ساتھ بیٹھی ناٹک دیکھ رہی تھیں۔ دیکھنے سے وہ بنگالی معلوم ہوتی تھیں۔ بڑی بہن تو عورت زیادہ تھی اور لڑکی کم جس کی وجہ سے وہ میری جوانی کے سپنوں کے نزدیک بھی نہیں آسکتی تھی لیکن اس کے اور اس کی ماں کے درمیان وہ پندرہ سولہ سال کی لڑکی وہ لڑکی تھی جسے دیکھتے ہی میرے بدن میں ایک طرح کی سنسنی دوڑ گئی۔ اُسے ایک بار دیکھ کر بار بار دیکھنا ہی میرا کام رہ گیا تھا۔ دھیرے دھیرے اس ہال میں میرے واسطے دو ناٹک ہونے لگے تھے۔ ایک اسٹیج پر اور دوسرا اس لڑکی کے ارد گرد۔ اسے دیکھتے ہی میرے دماغ میں بہت سے سوال اُٹھ کھڑے ہوئے اس کو جاننے اور سمجھنے کیلئے میرے جسم کا ایک ایک تار بے چین ہو گیا۔ اس چھوٹے سے شہر میں وہ کس بنگالی گھرانے کی ہوسکتی ہے؟ وہ میرے لئے اتنی بیش قیمت ہو گئی تھی کہ میری نظر میں اس شہر میں کوئی ایسا خوش قسمت نہیں ہوسکتا تھا جس کی وہ ہوسکتی تھی۔

یہ معلوم نہیں کہ شہد کی مکھی پہلے پھول پر بیٹھتی ہے یا کانٹے پر لیکن جب سے میں اس سے دلچسپی لینے لگا تھا اسی وقت سے میری آنکھیں اس سے تعلق رکھنے والوں کی جانچ پڑتال کرنے لگی تھیں۔ ہر شخص کو میں شبہے کی نظر سے دیکھ رہا تھا۔ اس تھوڑے وقت میں اس کے سادہ حُسن کے کنج میں میری معصوم محبت نے جو آشیانہ بنا لیا تھا اس میں میں ایک غریب پرند کی طرح بیٹھا چاروں طرف آنکھیں گھما گھما کر یہی دیکھ رہا تھا کہ خوبصورتی اور محبت کے دو تنکوں کے بنے ہوئے آشیانہ کے بگاڑنے والے وہاں کون کون تھے۔ جب پردہ گرتا تو اُسکے آس پاس مجھے دو غنڈے گلاس میں شربت یا ہاتھ میں پان لئے نظر آتے معلوم نہیں وہ غنڈے تھے یا کیا۔ لیکن معلوم نہیں کیوں میرا دل اس سے واسطہ رکھنے والوں کے بارے میں اچھا نہیں سوچ سکتا تھا۔ میرے واسطے زیادہ پریشانی کی وجہ یہ تھی کہ اُس بے چین فضا میں مجھے ہر کوئی اسی کی طرف دیکھتا ہوا نظر آتا تھا یہاں تک کہ بجلی کا "ٹیبل فین" بھی جو اس کی قطار کے سامنے ہوا دینے کے لئے رکھا ہوا تھا۔ مجھے ایسا لگتا تھا جیسے داہنے بائیں گھومتے ہوئے اس کے سامنے آکر رُکنے لگتا تھا اور مجبوراً وہاں سے ہٹتا تھا۔ جس چیز کی طرف میں اپنے سُکھ اور شانتی کیلئے کھنچ گیا تھا وہ میرے واسطے لامحدود تکلیف اور پریشانی کا سبب بن گئی تھی جسے میں اچھی طرح دیکھ یا جان بھی نہ پایا تھا، وہ یکلخت میری ہو گئی تھی۔ اپنا بنانے کیلئے تو میں کچھ نہیں کرسکتا تھا لیکن اسے دوسروں کے چنگل سے چھڑانے کیلئے میری ساری قوت اندر ہی اندر ختم ہوئی جا رہی تھی، اُس اتھاہ سمندر میں امید اور ناامیدی کے اُٹھتے ہوئے جوار بھاٹے میں میرا کمزور دل ڈوبتا اور اُبھرتا رہا۔

ناٹک ختم ہوتے ہی باہر نکلا، برآمدے میں کئی سو کینڈل پاور ( ) کی روشنی میں اس کی خوبصورتی کو چار چاند لگ گئے۔ اسکی آنکھوں سے مجھے ایسا معلوم ہوا جیسے وہ مجھے غیر ارادی طور پر اپنی طرف بلا رہی ہیں۔ ادھر اُدھر دیکھ کر میں اسکے پیچھے پیچھے چلنے لگا۔ بھیڑ سے نکل کر سونی سڑک پر چلتا ہوا بھی میں اپنے چاروں طرف دیکھتا جاتا تھا۔ جب بجلی کی روشنی کا کھمبا قریب آتا تو میں ذرا پیچھے رہ جاتا، روشنی میں پہنچکر وہ مُڑ کر میری طرف دیکھتی تھی، رات کو دو بجے ہونگے، ناٹک نہ دیکھنے والی شہری دُنیا سو گئی تھی، سڑک سونی پڑی تھی۔ وہ پیدل اپنے گھر والوں کے ساتھ چلی جا رہی تھی، اسکے ساتھ وہی پان شربت والے آدمی تھے، انہیں دیکھ کر کبھی کبھی میرے دل میں ڈر پیدا ہو جاتا تھا۔ یہ ارادہ کر کے بھی کہ اگلی گلی سے مُڑ کر گھر چلا جاؤں گا۔ میں اسکے پیچھے پیچھے چلا جا رہا تھا ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے وہ میرے اندھیرے راستے میں روشنی دکھا رہی ہے۔ اندھیری گلیوں میں پھر کیسے جاتا ——

چلتے چلتے میں اس محلّے میں پہنچ گیا جہاں دن میں جانے کا مجھے خیال تک نہ آسکتا تھا۔ اسکے گھر کے سامنے پہنچ کر میں نے اُسے پہچانا، اب میرے دل میں مطلق شبہ نہیں رہا، اُسے گھر تک پہنچا کر وہ شُہدے لوٹ پڑے انہیں آتے دیکھ کر میری جان نکل گئی، طے نہیں کر پایا کہ کس طرف جاؤں، پریشانی کی حالت میں پاؤں بڑھتے گئے، سیدھا اندھیری گلی میں میں چلتا گیا لیکن آگے جا کر وہ گلی بند ملی، مجبور ہو کر لوٹنا پڑا، اسکے مکان کے سامنے اندھیرا تھا وہ برآمدہ میں کھڑی تھی، مجھے دیکھ کر اندر چلی گئی۔

اب میں اکیلا تھا۔ اور سوائے ان اندھیری گلیوں کے اور کوئی میرا ساتھی نہیں تھا۔ جدھر سے گیا تھا اسی طرف سے لوٹ رہا تھا کبھی ڈر لگتا تو کبھی اپنے ڈرنے پر غصّہ آتا۔ اپنی زبوں حالی پر زبردست دماغی چبھن اور شرمندگی کا احساس ہو رہا تھا۔ میں کہاں چلا آیا تھا؟ یہ مجھے ہو کیا گیا تھا؟ مجھے اپنی ذات سے سخت نفرت ہو رہی تھی، ایسا محسوس کر رہا تھا جیسے بڑا بھاری گناہ کر کے لوٹ رہا ہوں، اتنی رات گئے سڑکوں پر صرف میلے کی گاڑیاں چل رہی تھیں۔ ان کے پہیوں کی آواز دور سے سیٹی ہوئی آتی تھی۔ میں چلتا جاتا تھا۔ دھیرے دھیرے میں ایسا محسوس کرنے لگا جیسے میں خود میلا گاڑی کی طرح سڑک پر ہر طرف بدبو پھیلاتا جا رہا ہوں، کسی طرح سے ایک کتّا دوڑا آیا اور مجھے گھیر گھیر کر بھونکنے لگا۔ مجھے ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ مجھے پھٹکار رہا ہے، میں اور شرمندہ ہوا، کتّے سے جان چھوٹی تو گھر کا خیال ستانے لگا۔ معلوم نہیں نوکر نے بھونا نکالا ہو گا یا نہیں، امّاں شاید بیٹھی انتظار کر رہی ہوں۔ پھر خیال آیا کہ محلّہ کے کسی آدمی نے مجھے دیکھا تو نہیں، انہیں خیالوں کی بھیڑ میں ڈرتا کانپتا اور افسوس کرتا میں گھر پہنچا، سب سو گئے تھے، دروازہ پر میری چارپائی بچھی تھی، کوٹ اُتار کر سرہانے رکھا۔ صُراحی سے ایک گلاس پانی اُنڈیل کر پیا۔ پھر چارپائی پر بیٹھ کر مُنہ ہاتھ پاؤں دھوئے۔ مسہری گرا کر میں نے اپنے دونوں کان پکڑ کر قسم کھائی، اب ایسی بھول کبھی نہ ہو گی اور گائتری منتر پڑھتا پڑھتا سو گیا۔

( ۴ )

مگر میری غریبی کا خیال نہ کرو، زرینہ! میں تمہیں پیار کرتا ہوں۔" میں نے اسکے ملائم ہاتھ اپنے ہاتھوں میں لیتے ہوئے کہا، اس نے مسکرا کر اپنی اُنگلیاں چھڑاتے ہوئے جواب دیا —— "لیکن تم نہیں جانتے میں کون ہوں؟" اس کی بات کاٹتے ہوئے دُکھی آواز میں میں نے کہا —— "جانتا ہوں، لیکن مجھ سے کیوں کہلوانا چاہتی ہو؟ ..... تم میری سب کچھ ہو" یہ کہتے کہتے میرا گلا بھر آیا اور اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالتے ہوئے میں نے اسکے دونوں ہاتھ پکڑ لئے۔ ایک لمحہ مجھے وہ چُپ چاپ اُداس آنکھوں سے دیکھتی رہی —— "تم مجھے بالکل نہیں جانتے، میں محبت کرنے کے لئے نہیں ہوں۔ یہ کہتے ہوئے ناک کی نتھ چھو کر وہ بولی —— اسے دیکھتے ہو اس کی قیمت ہے ۵ سو روپے، اب مجھے چھوڑ دو، مجھے جانا ہے۔" وہ اپنا ہاتھ چھڑانے لگی۔ سڑک کے کنارے بجلی کے کھمبے کے نیچے سڑک چل رہی تھی، میں گھٹنوں کے بل زمین پر اسکے پاؤں کے پاس جُھکا ہوا تھا، اسکے دونوں ہاتھ پکڑے حسرت بھری آنکھوں سے دیکھتا ہوا کہنے لگا "میں دونگا ..... سب کچھ دونگا ..... میں سو ہزار روپے دونگا ......"

51

یہ کہتے کہتے میری زبان لڑکھڑائی، اسکے چکنے چکنے پاؤں میرے ہاتھوں میں آگئے تھے، وہ مُسکرانے لگی، اپنے پاؤں چھڑا کر کھمبے کے پاس کے پُل کی پتھریلی دیوار پر بیٹھ گئی، مجھے بھی اپنے پہلو میں بٹھا لیا، تھوڑی دیر وہ چپ چاپ بیٹھی رہی پھر کچھ سوچتے ہوئے اس نے کہا۔ "تم کیا کرتے ہو؟" میں نے بتایا "میں پڑھتا ہوں" پھر اس نے غور سے میرے چہرے کی طرف دیکھا اور ہنسنے لگی،

ایک کتا اسکے سامنے آکر کھڑا ہوگیا۔ اُسے میں نے زور سے ایک لات مار کر بھگا دیا، اُس کی کمر میں میں نے اپنا بایاں ہاتھ ڈال دیا۔ اس کا داہنا ہاتھ میرے ہاتھ میں تھا۔ میں پاگل کی طرح بیٹھا سوچ رہا تھا — اس کی کمر زیادہ پتلی ہے یا اس کا ہاتھ زیادہ ملائم ہے، اتنے میں ایک یکّے والا کوئی غزل گاتا یکّہ تیز دوڑاتا ہوا گزرا، ہم لوگوں کو دیکھ کر وہ قہقہہ مار کر ہنس پڑا، وہ مسرور ہوکر میٹھے راگ میں گنگنانے لگی ——

. . . . . . . . . . .

پھر اس نے میرے گالوں کو اپنے ہاتھوں سے تھپتھپاتے ہوئے مجھے پیار سے چوم لیا، ہونٹ سے ہونٹ ملتے ہی میری آنکھیں بند ہوگئیں اس نے مجھے اپنی لمبی لمبی باہوں میں کس لیا۔ میں نے اُس کی کمر زور سے پکڑ لی، معلوم نہیں ہم دونوں کب تک اس حالت میں چُپ چاپ بیٹھے رہے۔ پھر اسے نیند آنے لگی، میں نے اسے اپنی گود میں اُٹھا کر پُل کی دیوار کے پاس زمین پر سُلا دیا، اسکی خوبصورتی کتنی سُبک تھی! ہم دونوں ایک دوسرے سے لپٹ کر سڑک کے کنارے سو گئے۔

۵۲ زور سے مرغ نے میرے سرہانے بانگ دی، میری آنکھیں کھُل گئیں۔ گھبرا کر میں اُٹھ بیٹھا، میں کہاں ہوں! مسہری سے مُنہ نکالتے ہی دیکھا سُرخ مُرغا ایک مُرغی کو دوڑا رہا تھا۔ میں ہکّا بکّا رہ گیا۔ کیا وہ خواب تھا! میں سوچنے لگا۔ جلدی سے چارپائی سے اُٹھ پڑا، سب لوگ جاگ گئے تھے نوکر برآمدہ میں جھاڑو دے رہا تھا، سرہانے اخبار رکھا تھا۔ اُٹھا کر پڑھنے لگا۔

(۵)

سوائے بڑھیا ماں کے دُنیا میں میرا اور کوئی نہیں تھا۔ پتاجی اپنی کمائی ہوئی دولت چھوڑ کر جوانی ہی میں اپنی حسرتوں کا بوجھ لئے اس دُنیا سے چل بسے تھے، میں ہی اپنی ماں کی بوڑھی آنکھوں کی روشنی تھا۔ ماں ہی کی وجہ سے بچپن میں میں نے کسی چیز کی کمی محسوس نہیں کی۔ میری طرف سے بھی ماں کی کبھی دلشکنی نہیں ہوئی۔ پڑھنے لکھنے میں بھی میں کبھی بُرا نہیں رہا امتحان میں پاس ہونا ہی ماں کی سب سے بڑی خوشی تھی۔ میری کسی خواہش کو پورا کرنے میں انہوں نے کبھی کچھ اُٹھا نہیں رکھا، انہیں مجھ پر پورا یقین تھا۔ سوائے ان کی محبت کے میری زندگی میں اور کوئی رُکاوٹ یا بندش نہیں تھی۔

لیکن وہ دن کتنی پریشانی میں کٹ رہے تھے، پاگلوں کی سی میری حالت ہوگئی تھی، کھانا کھاتے وقت وہ مجھ سے اور کھانے کا اصرار کرتے کرتے اُداس ہوجاتیں۔ لیکن میں ان سے ہر طرح محبت کرتے ہوئے بھی انہیں خوش نہیں کرسکتا تھا۔ وجہ یہ تھی میں خود اپنی خوشی کھو بیٹھا تھا۔

دھیرے دھیرے میرا سب ملنا جلنا بھی چھوٹ گیا، گرمی کے دنوں میں زیادہ وقت کمرے میں بیٹھے ہی بیٹھے گزر جاتے۔ کبھی کمرہ کے گرم ماحول سے پریشان ہو اُٹھتا۔

شام ہوئی نہیں کہ میں ندی کی سمت چلا، ندی کے کنارے جی بہلانے کو جاتا اور زیادہ تر اس خیال سے کہ لوٹتے وقت اُس محلّے کی طرف سے آنے کا بہانہ مل جائیگا۔ عموماً سورج ڈوب جانے کے بعد میرا اس کے دروازہ کے سامنے سے گزر ہوتا۔ مکان کے سامنے ہمیشہ کوئی نہ کوئی سواری موٹر یا تانگہ کھڑا ہوتا، روشن کمرہ میں محفل جمی ہوتی جس کے بیچ میں وہ حُسن کی دیوی ہی صدارت کرتی ہوتی، مسند سے لگے ہوئے دو چار اور بڑے آدمی نظر آتے، پان سگریٹ کا دور چل رہا ہوتا۔ کبھی گانے بجانے کی محفل جمی ہوتی، میں نالے کے کنارے دیوار سے لگا دیر تک کھڑا رہتا۔ اتنے میں کسی کے مست قہقہے کی آواز آتی اور میں وہاں سے بےچین ہوکر چلنے لگتا۔ اور وہ مجھے اپنی خاموش نگاہوں سے اس طرف آتے دیکھتی۔ مجھے اپنے اوپر جھنجھلاہٹ ہوتی، غصّہ آتا اور نفرت ہوتی، میں تہیّہ کرتا قسم کھاتا کہ اب پھر یہاں نہیں آؤں گا۔

لیکن گھر پہنچنے کے بعد پھر اسکی یاد ستانے لگتی، میں سوچتا وہ مجھے ضرور چاہتی ہے، مجھے کن آنکھوں سے دیکھتی ہے! لیکن اپنی ماں سے مجبور ہے، وہ بُڑھیا چوکھٹ ہی پر پاندان لئے بیٹھی رہتی ہے۔ آخر وہ کرے تو کیا کرے! لیکن وہ مجھے ضرور چاہتی ہے، آخر میرے خواب میں آئی تھی! اسکی باہیں، اسکی کمر، اسکی اُنگلیاں، اسکے ہونٹ، اس کا گداز و ملائم جسم!! اس نے کس طرح مجھے چوم لیا تھا!!! اور میں طے کر لیتا —— وہ میری ہے۔ چاہے جو ہو میں اسے چھوڑ نہیں سکتا۔ اسکے جسم کے ہر حصّہ کو کتنے نزدیک سے میں نے دیکھا ہے، چھوا ہے، اُف کیسی پھول سی ہی ہے وہ، میں ان خیالوں سے پاگل ہو جاتا۔ اسے چھونے کیلئے میری

اُنگلیاں پھر ایک بار رینگنے لگتیں، کانپتے ہوئے ہونٹوں کے ساتھ میرے بازو ٹوٹنے لگتے، جیسے میرے بدن کے کوئی ٹکڑے ٹکڑے کر رہا ہو۔ آنکھوں سے چنگاریاں نکلنے لگتیں، بندکمرہ میں میری روح چیخ اُٹھتی ——— میں اسکے پاس جاؤں گا! ضرور جاؤں گا!!

(۶)

دوپہر کا وقت تھا۔ جیٹھ تپ رہا تھا۔ لو چل رہی تھی، ننگے سر میں اسکے مکان کے سامنے سے گزرا، دروازے بند ملے۔ ہر طرف سناٹا چھایا ہوا تھا لیکن ذرا اور غور کرکے سُنا تو طبلے اور گانے کی آواز ساتھ ساتھ کہیں سے آرہی تھی۔ بے چین ہو کر جلدی جلدی چلنے لگا۔ اتنے میں میرے کندھے پر کسی نے زور سے ہاتھ رکھ دیا۔ میں چونک گیا۔ مُڑ کر دیکھا۔ روشن لال! اس نے تعجب کا اظہار کرتے ہوئے ہنسکر پوچھا "کہئے جناب! آپ یہاں کہاں؟ بڑے چھپے رستم نکلے" میرے تو ہوش اُڑ چکے تھے، گھبراہٹ میں معلوم نہیں کیا جواب دیا۔ پھر ہم دونوں اِدھر اُدھر کی باتیں کرتے ہوئے اُس چوڑی گلی سے گزر رہے تھے۔ دونوں طرف اونچے اونچے کوٹھے، دھول لئے ہوئے لُو زور سے چل رہی تھی۔ اتنے میں روشن لال ایک دم بے تحاشا بھاگا، ہوا کے ساتھ دھول کا بگولا اُڑتا دیکھ کر میں بھی اُسی طرف بھاگا، جتنا تیز میں بھاگ سکتا تھا بھاگ رہا تھا، اِدھر اُدھر کے مکانوں کی دیواروں کو دیکھتا جاتا۔ زمین مکانوں کو لئے ہوئے نیچے اوپر ہو رہی تھی، روشن ایک گلی میں گھُس گیا میں بھی اس کے پیچھے ہو لیا۔ روشن کھڑا زور زور سے ہانپ رہا تھا، میں نے ہانپتے ہوئے پوچھا ——— "بڑے اُلّو ہو جی! بھاگے کیوں؟" روشن لال نے دم لیکر ہنستے ہوئے جواب دیا ——— "ارے یار بال بال بچ گئے، ادھر کی گلی سے میرے خسر آرہے تھے۔" مجھے بھی ہنسی آگئی ——— "لیکن تم بھاگے کیوں؟" اس نے ہنسی روکتے ہوئے کہا ——— "تمہارا دماغ پھر گیا ہے کیا۔ جانتے نہیں یہ کون محلہ ہے، اگر انہوں نے دیکھ لیا ہوتا تو بڑے جوتے پڑتے۔" اس کے ساتھ چلتے چلتے میں بھی زور زور سے ہنسنے لگا۔ اس نے پوچھا ——— "اور تم کیوں بھاگے؟" میں نے جواب دیا ——— بھئی میں نے سمجھا زلزلہ آگیا۔" روشن تالیاں بجاکر زور زور سے ہنسنے لگا۔ میں نے بیانِ صفائی دیتے ہوئے کہا "تمہیں ہنسی آرہی ہے۔ یاد نہیں جو زلزلہ میں نہیں بھاگ سکے وہ دیواروں کے نیچے پس گئے۔" پھر ہم دونوں خوب ہنسے ——— وہ میرے زلزلہ سے ڈر کر بھاگنے پر اور میں اس کے خسر کو اس محلے میں سوچکر۔

(۷)

میں اچھے یا بُرے راستہ پر چل رہا تھا۔ یہ میں نہیں سوچ سکتا تھا لیکن اپنے کو ہزاروں مرتبہ اس راستہ پر چلنے سے روکا، کس کس کا خیال میرے دماغ میں نہیں آیا۔ شرم نفرت اور ڈر مجھے چوکنے سپاہیوں کی طرح ہمیشہ گھیرے رہتے تھے۔ جس طرف بھی آنکھ اُٹھا کر دیکھتا مجھے ایسا معلوم ہوتا جیسے ہر چیز مجھ پر ہنس رہی ہے ——— مجھ سے نفرت کرتی ہے۔ راستہ میں جو بھی مجھے ملتا اور ہنسکر میرا خیر مقدم کرتا۔ اسپر مجھے شبہ ہوتا۔ ہو نہ ہو وہ نفرت سے مجھ پر ہنس رہا ہے۔ ہر شخص مجھے اپنا دشمن معلوم ہوتا۔ چنانچہ میں سب سے بچنے کی کوشش کرتا۔ کبھی کبھی تو سڑک پر چلتا ہوا میں ایسا محسوس کرنے لگتا جیسے پولیس والا ہاتھ بڑھا کر پیچھے سے میری گردن پکڑ لینا چاہتا ہے، اپنے کو ہمیشہ مجرم سمجھنے کی میری عادت ہو گئی تھی۔ کبھی یکایک میں اس خیال سے کانپ اُٹھتا۔ دھیرے دھیرے مجھے ہر چیز سے نفرت ہوتی جا رہی تھی۔ ہر چیز پر غصہ آتا تھا۔ خیالی دُنیا میں کھویا ہوا میں ہمیشہ اپنے ہی کو خلا میں پاتا ——— پوری طاقت لگا کر پھاوڑے سے کسی بڑے ستون کو یا کبھی کسی بھاری دیوار کو توڑ توڑ کر گرا رہا ہوں۔ جب کبھی سوچنے کی کوشش کرتا تو اپنے کو ایک زبردست باغی اور دہشت انگیز کی شکل میں پاتا تھا۔ میری حالت بگڑتی گئی اور میری بوڑھی ماں کی حالت اور بھی پریشان کن ہوتی گئی۔ وہ میری وجہ سے بہت متفکر رہتی تھیں میں کسی حالت میں بھی اپنے بھلے کے واسطے ان کا بُرا نہیں سوچ سکتا تھا لیکن میں کرتا کیا! میں اُن کی خوشی کے لئے اپنا سُکھ اور اطمینان قربان کر سکتا تھا۔ لیکن زرینہ تو میری زندگی میں سُکھ نہیں بلکہ دُکھ کا پیغام لیکر آئی تھی ——— میں کتنا مجبور تھا! میں اکثر اسے تیاگ دینے کا تہیہ کر لیتا اور کبھی اس سے نجات حاصل کرنے کی قسم کھاتا۔ لیکن میں کیسے تیاگ دیتا اور کس طرح تیاگ دیتا؟ زرینہ میرے واسطے تھی ہی کیا یا اس کے لئے میں کیا تھا۔ میں ان خیالات سے پریشان ہو اُٹھتا، کبھی سوچنے لگتا ——— بیٹھے بٹھائے کس مصیبت میں پڑ گیا، لیکن مکھی کی طرح گڑ میں پھنس گیا تھا۔ جتنا زور نکلنے کیلئے لگاتا اتنا ہی پھنستا جاتا۔ کنول کی طرح اس کا سادہ حُسن، اس کی پتلی کمر، اس کی سڈول ملائم بانہیں، پتلی نرم اُنگلیاں!!! اس نے کن آنکھوں سے مجھے دیکھ کر میرے ہونٹوں کو چوم لیا تھا!! یہ سب سوچتا ہوا، اسے ابھی

گود میں محسوس کرکے میں پاگل ہو جاتا، کیا یہ سب خواب تھا؟ کیا زرینہ صرف ایک خواب ہے میں پھر سوچنے لگتا۔ لیکن کتنا پُرمعنی خواب! پوری کوشش کرکے میں خواب کو خواب نہیں سمجھ سکتا تھا۔ وہ خواب نہیں جادو تھا۔ پھر میں سوچنے لگتا —— وہ میرے بارے میں ضرور سوچتی ہوگی، ورنہ میرے خواب میں کیوں آتی۔ یہ سوچتا ہوا میں اُٹھا اور اسکے مکان کی طرف اسی حالت میں چل دیا۔

(۸)

اندھیرے میں مکان کی منڈیر کے نیچے کھڑا ہوگیا، بجلی کے پنکھے سے اسکے کمرے کی روشنی کانپ رہی تھی۔ اُستاد کے مست ہاتھوں کے نیچے طبلے کھڑک رہے تھے۔ جوڑی کی کھن کھن کھن جیسے مجھے چڑھا رہی ہو، ایک سارنگی تھی جو میرے دل کے ساتھ رو رہی تھی۔ اور وہ گا رہی تھی،

نا برسو نا برسو،
نا برسو نا برسو،
ساون کے بادرا کارے

میری سوئی ہوئی آتما جاگ اُٹھی۔ جوڑ جوڑ پھڑکنے لگا، آنکھیں اُٹھاکر
54 میں نے آسمان کی سمت دیکھا —— کہیں بادل نہیں تھے۔ لیکن اسکی آوازیں
کتنی التجا ہے ان سروں کا التماس سن کر میگھ دوت مان ہی نہیں بلکہ وہ جائینگے۔ اتنے میں اس نے ذرا اونچی آواز میں انترا اُٹھایا،

آتے ہونگے آج ساجن ہمارے
پریت کے مارے تلوارے

سنتے سنتے میں بوکھلا اُٹھا۔ کیا تخت پر مسند لگاکر بیٹھے ہوئے موٹے موٹے بدمعاش اسکے ساجن ہیں! میرے دل نے کہا —— ہرگز نہیں ایک دم جی میں آیا کہ کمرہ میں داخل ہوں اور ان بدمعاشوں کو پیٹ کر وہاں سے نکال دوں اور زرینہ کو لیکر کہیں بھاگ جاؤں۔ میرے قدم بڑھے، برآمدہ کی سیڑھی کے پاس سے کتراتا ہوا میں صحیح راستہ پر پڑ گیا۔

لیکن میں نے طے کرلیا تھا کہ وہ میری ہے اور میری ہوکر رہے گی، گھر پہنچ کر سیدھا اپنے کمرہ میں گیا۔ پیچھے کمر پر ہاتھ باندھے کچھ دیر کمرہ میں ٹہلتا رہا نوکر کو تیز آواز سے پانی لانے کو کہا۔ پھر ٹہلنے لگا، گلاس میں پانی لئے ماں کمرہ میں داخل ہوئیں، پانی مجھے دیتے ہوئے ایک کرب انگیز نگاہ سے میری طرف دیکھا ماں کو دیکھ کر میں بالکل ٹھنڈا پڑ گیا۔ انہیں خوش کرنے کے لئے میں نے ہنس کر کہا —— "اماں، کئی دنوں سے میں تم سے کہنے کو سوچ رہا تھا"

ماں نے مجھے تسلی دیتے ہوئے کہا "کہو بیٹا! کہو، کیا بات ہے؟ آخر کہو گے نہیں تو معلوم کیسے ہوگا" میں بالکل بچہ بن گیا۔ سر جھکائے ہوئے، رُک رُک کر میں نے کہا "ماں، میں ایک سونے کی گھڑی لوں گا۔ میرے پاس گھڑی نہیں ہے"

"اچھا بیٹا، اچھا۔ اچھا۔ اتنی ہی بات تھی تو پہلے کیوں نہیں کہا؟ میں نے تمہیں کب روکا ہے؟" میں نے دوسری طرف منہ پھیر کر کہا —— میں نے ایک گھڑی دیکھی ہے —— وہ مجھے پسند ہے۔ گھڑی والا دو سو روپے اس کے مانگتا ہے"۔ ماں حیرت سے تکتی رہ گئیں —— "بیٹا اتنے دام کی گھڑی لیکر کیا کرو گے؟ کوئی ہلکے ——" مجھے چُپ دیکھ کر وہ اپنی بات پوری نہ کرسکیں۔ جب میں کچھ نہیں بولا تو انہوں نے اندر جاتے ہوئے کہا:۔ "اچھا اس میں کیا ہے، میں روپے دیتی ہوں، میں نے تمہاری کون سی بات نہیں رکھی" —— اور وہ نہیں معلوم کیا کہتی ہوئی اندر چلی گئیں۔

(۹)

ہائے جوانی دِوانی، تو کیا کچھ نہ کرا لے۔ جیب میں دو سو روپے نقد لئے اور جیب کو ہاتھ سے دابے زرینہ کے مکان کے سامنے گندے نالے کے پُل پر میں اندھیرے میں کھڑا تھا، ہر آدمی کو دیکھ کر چور اُچکّے کا شک ہوتا تھا، کوئی جیب نہ کاٹ لے۔ میں جس کی جوانی خریدنے کے لئے وہاں کھڑا تھا اس کا دروازہ آج بند ملا۔ برآمدہ اور دروازہ پر خاموشی کا عالم تھا اور اس تاریکی میں سے مایوسی کی لہریں نکل رہی تھیں جو مجھے ٹکرا کر لوٹ جاتیں، لیکن سیلاب کی طرح ہر لہر میرے جسم کے زیادہ حصّہ کو ڈبو دیتی تھی، دھیرے دھیرے پانی میرے گلے تک پہنچ رہا تھا۔ ڈوبتے ہوئے آدمی کی روح کی طرح میری روح پھڑپھڑانے لگی۔ اتنے میں سامنے کے دروازے کا ایک کواڑ کھلا اور میں امید کے خوف سے بھیگے ہوئے آدمی کی طرح کھڑا کھڑا کانپنے لگا۔ وہ آکر برآمدہ میں کھڑی ہوگئی۔ کچھ دیر ساکت کھڑی رہنے کے بعد اس نے اِدھر اُدھر دیکھا اور اندر جاتے ہوئے مجھے ہاتھ سے اشارہ کیا۔ ایک غیر ارادی سکوت سے جس طرح مجرم پھانسی کے تختہ کی طرف بڑھ رہا ہو میں اس کا اشارہ پاکر اسکی طرف جا رہا تھا۔

کمرہ میں داخل ہوتے ہی اس نے جھٹ سے چٹخنی چڑھا دی، پھر وہ بیچ کے کمرہ سے ہوکر بغل کے کمرہ میں گئی اور بڑے کمرہ میں پاؤں لٹکا کر بیٹھ گئی، سامنے

کی کرسی پر اُس کا اشارہ پا کر میں بیٹھ گیا۔ اسے سنجیدہ دیکھ کر میری زبان بند ہوگئی کچھ دیر خاموش رہنے کے بعد آخر کار کمرہ کی دردناک خاموشی اسی نے توڑی آپ کیوں روز یہاں تشریف لاتے ہیں" یہ سوال سنتے ہی میری آنکھوں کے نیچے اندھیرا چھا گیا۔ ہچکچاتے اور ڈرتے ہوئے میں نے کچھ کہنا چاہا، میں نے کچھ کہنا چاہا، میں آپ کو ——" لیکن میری بات اس کی پھیکی ہنسی سے کٹ گئی۔ سر اُٹھا کر وہ سامنے دیوار پر آویزاں تصویر کو دیکھنے لگی۔ اس کی آنکھیں تصویر پر جمی تھیں۔ سر جھکائے میں آنکھیں چُرا کر اُسکے گلے تک کا حصّہ دیکھ رہا تھا۔ اس سے کہنے کیلئے میں کتنے رومانی مضامین اپنے دل میں نہیں لکھ لایا تھا لیکن اس وقت زبان کھولے نہ کھلتی تھی۔ دھیرے دھیرے اس کمرہ کی خاموشی سے میں گھبرانے لگا۔ یہاں سے نکالا نہ جاؤں۔ آخر اس طرح وہ کب تک میری خاموشی برداشت کرے گی۔ میں یہی بیٹھا سوچ رہا تھا۔ جب مجھے کچھ کرتے نہ بنا تو میں نے جیب سے گٹھری نکال کر رکھ دی۔ اس نے پریشانی کے عالم میں میری طرف دیکھا اور اس کی آنکھیں مجھ سے برابر سوال کر رہی تھیں، آخر یہ کیا ہے، میں نے اس کی ناک کی نتھ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے دیکھا" اس کی قیمت دو سو روپے" یہ کہتے ہوئے میرا دل زور سے دھڑکنے لگا اور میں آگے کچھ اور نہ کہہ سکا۔ اس نے مسکراتے ہوئے گٹھری کھولی، روپے دیکھ کر اُس نے ہنستے ہوئے کہا ——

"آپ کو نوٹ نہیں ملے؟" میں بے حد شرمندہ ہوا اور اپنی اُس چھوٹی سمجھ کو کوسنے لگا جس نے زرینہ کو خریدنے کے لئے چاندی کے روپیوں کو کاغذ کے نوٹوں سے زیادہ کارگر سمجھا تھا۔ زرینہ نے شرارت سے میری جیب کی طرف اشارہ کرکے کہا" آپ کے پاس کچھ اور ہے؟" میں نے مجرمانہ انداز سے جیب میں ہاتھ ڈالے کچھ پیسے تھے۔ وہ بھی نکال کر میں نے اسکے سامنے رکھ دئے۔ زرینہ روپے اور پیسے سب ہاتھ میں لیکر بچوں کی طرح بجانے لگی۔ میں اُسکے سامنے اُلّو بنا بیٹھا مسکرا رہا تھا۔ پھر اس نے ساری مایا میری جیب میں ڈالدی اور ریشمی رومال جس میں وہ کائنات بندھی تھی جھاڑ کر اپنے پاس رکھ لیا، اس رومال میں وہ اپنی اُنگلیاں ڈال کر کھیلنے لگی" رومال میرا ہے، روپے میں نے اپنی طرف سے آپ کو مٹھائی کھانے کے لئے دئے" اس نے کہا۔

میرے پیروں کے نیچے سے زمین نکل گئی۔ میں ایسا محسوس کر رہا تھا جیسے ہوا میں کرسی لگائے بیٹھا ہوں —— میں سوچ رہا تھا اب کیا کروں؟ لیکن کچھ تو کرنا ہی چاہئے۔ جی میں آیا اپنی پوری کہانی ایک دم کہہ ڈالوں ——" لیکن میں آپ سے محبت کرتا ہوں —— جب سے میں نے آپ کو دیکھا ہے اپنی خوشی کھو بیٹھا ہوں —— اگر آپ مجھے اپنا نہیں بنا لینگی تو میں کہیں کا نہیں رہونگا"

اسکے ہونٹوں کی سُرخی مسکراہٹ اور اسکے بچپن چہرہ پر ہنسی کی ایک لکیر ناچ گئی۔ وہ پھر ایک تصویر کی طرف دیکھنے لگی۔ میں اسکی اوپر اُٹھی پتلیوں کی سفیدی کو دیکھ رہا تھا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے اسکی آنکھیں کچھ کہنا چاہتی تھیں۔ میں بھی تصویروں کی طرف دیکھنے لگا۔ دیوار کی لٹکی ہوئی تصویر میں ہوائی جہاز اُڑ رہا تھا سامنے کی سیٹ پر زرینہ پائلٹ کی ٹوپی اور چشمہ لگائے بیٹھی تھی اسکی پیچھے کی سیٹ پر راجہ ٹھاٹھ کے کوئی راجا صاحب بیٹھے تھے، اور ان کے پیچھے دُبلے پتلے سے کوئی صاحب انگریزی لباس میں سجے ہوئے بیٹھے تھے۔

اس نے تصویر کی طرف دیکھتے ہوئے کہا" راجہ صاحب اور انکم ٹیکس کے افسر۔ انہوں نے پچھلے تین سال میں مجھے کوئی دس ہزار روپے دئے ہیں۔ میں ان کی مہربانیوں کے ہاتھ بک چکی ہوں، انہیں لوگوں نے میری نتھ اُتاری تھی" اچنبھے میں اسکی نتھ کی طرف دیکھتے ہوئے میں نے شبہ میں کہا" لیکن آپ
۵۵
تو اب بھی ——" زرینہ نے تصویر کی طرف دیکھتے ہوئے کہا" ماں کا حکم ہے" ماں کا حکم ہے اور ان لوگوں کو بھی یہ حسین فریب پسند ہے" کچھ لمحے ہم دونوں خاموش بیٹھے رہے۔ آخر کار میری پریشانی دیکھ کر اُس نے میرا ہاتھ پکڑ کر مجھے اپنے پہلو میں بٹھا لیا۔ اپنے حسن کا بوجھ ہتھیلی پر رکھے جانگھ پر جھکی ہوئی مجھے ترچھی نظروں سے دیکھتے ہوئے اس نے کہا۔ آپ مجھ سے کیا چاہتے ہیں؟ میں اس سوال کے لئے تیار نہیں تھا، لیکن میں نے حوصلہ سے جواب دیا" میں آپ سے محبت کرتا ہوں" ناک پر اُنگلی لیجا کر اس نے ہنسکر کہا" تو آپ بھی اسے اُتارنا چاہتے ہیں؟" اور میرے جواب کا انتظار کئے بغیر وہ میرے پاس سے اُٹھ کر چلی گئی۔

میں چُپ چاپ بیٹھا کمرہ کی ہر چیز کو غور سے دیکھتا رہا کس قرینے سے ہر چیز اپنی جگہ سجی ہوئی تھی۔ کتنا ملائم بچھونا تھا اور کتنا بڑا پلنگ اور پلنگ کے سامنے دو گدّے دار کرسیاں رکھی تھیں۔ پھر اسکے بعد تخت تھا جس پر قالین بچھا تھا۔ تخت پر پڑے ہوئے دو مسند آپس میں کچھ مشورہ کر رہے تھے اسی قالین پر ایک طرف اُگالدان بھی رکھا تھا۔ دروازوں پر موتیوں کا جھلملی دار پردہ

پڑا تھا اور دیواروں پر چاروں طرف بڑی بڑی تصویریں آویزاں تھیں ۔ پھر میری نظر اس مخصوص تصویر پر پڑی جس میں زرینہ ہوائی جہاز چلا رہی تھی ۔ زرینہ کے پیچھے ان دو شریف آدمیوں کو دیکھ کر پہلے مجھے ایک عجیب اُلجھن ہوئی اور پھر ترس آیا ۔ پلنگ میں سرہانے کی طرف ایک آئینہ جڑا ہوا تھا ۔ ذرا پیچھے کھسک کر آئینہ میں اپنا مُنہ دیکھنا چاہا ۔ آئینہ میں میرا چہرہ چوروں کا سا لگا ۔ ایک دم میں نے مُنہ ہٹا لیا جیسے کوئی میرے کانوں میں گا رہا ہو "کھڑا کیا دیکھت درپن میں"

زرینہ واپس آ کر پھر میرے پہلو میں بیٹھ گئی ۔ اس کی طرف میں نے دیکھا ناک میں نتھ کی بجائے شربتی رنگ کی نگ جڑی ایک کیل تھی ۔ زرینہ کا حُسن اس کیل کے جڑاؤ سے کوئی مدھر راگنی الاپ رہا تھا ۔ اس نے میری آنکھوں میں آنکھیں پیوست کرتے ہوئے مسکرا کر کہا "آپ یہی چاہتے تھے نا ! لیجئے اب آپ والی ہو گئی " یہ کہتے ہوئے میرے ہاتھ اپنی چھوٹی ہتھیلیوں میں لیکر سنجیدگی سے بولی "تو آپ مجھ سے محبت کرتے ہیں ! لیکن میں محبت کے لئے نہیں بنی ہوں آپ پڑھنے لکھنے والے بھلے گھر کے لڑکے ہیں ——— آج تو خیر اماں نہیں ہیں ——— لیکن آپ میرا کہا مانیئے ———" میں ایک عجیب ہیجان
۵۷ میں یکبارگی بول اُٹھا "یہ ناممکن ہے ، زرینہ یہ مجھ سے نہ ہو گا " میرے مُنہ سے وہ اپنا نام اس بیباکی سے سُن کر مُسکرائی "یہ ناممکن ہے ! اور اگر میں آپ سے محبت کرتی ہوں ؟" میرا سر جھک گیا " اگر آپ کی اسی میں خوشی ہے تو میں آپ کو پیار کرتی ہوں لیکن میں پھر آپ سے کہتی ہوں کہ میں محبت کیلئے نہیں بنی ہوں میں یہاں بکتی ہوں " میری نظریں سیدھی اس جہاز پر گئیں ۔ تصویر کی طرف دیکھتے ہوئے اُس نے کہا " یہاں ہر چیز ایک فریب ہے ' ایک جھوٹ ہے ' وہ نقلی ہوائی جہاز کی تصویر ہے جس میں میری اور میرے چاہنے والوں کی تصویریں بعد میں شامل کر دی گئی ہیں ' ان لوگوں نے سب سے زیادہ میری قیمت دی ہے ' میں ان کی ملازم ہوں " اس کی باتیں سُنتے سُنتے میں ایک نامعلوم تشویش میں پڑ گیا میرا چہرہ کُمھلا گیا اور اندر زبان سوکھ جانے سے دم گھٹنے لگا ۔

"میں نے اُس دن آپ کو تھیٹر کے باہر دیکھا تھا اور اس دن سے لگاتار ادھر آتے جاتے دیکھ رہی ہوں ' آپ مجھے چاہتے ہیں لیکن یہاں کی ہر چیز دھوکا ہے ' فریب ہے ' ہر شخص جو یہاں آتا ہے وہ یہ جانتا ہوا آتا ہے لیکن تم کچھ نہیں جانتے" اسکے مُنہ سے "تم" سُن کر میرا دل کھل گیا ۔ اسکے الفاظ میرے کانوں میں گونج رہے تھے "لیکن اگر اس طرح تم یہاں آتے ہو تو میں تمہیں اپنے ہاتھوں سے برباد نہ ہونے دوں گی ۔ لیکن میری کامیابی بغیر تمہاری مدد کے نہیں ہو سکتی " اسکی طرف ایک ٹک دیکھتا ہوا میں اسکی باتیں سُنتا رہا " تم جانتے ہو تم نے میرے اندر ایک طوفان اُٹھا دیا ہے ۔ لیکن میں چاہتی ہوں کہ تم مجھ سے وہ نہ چاہو گے جس کے لئے دوسرے یہاں آتے ہیں ۔ اسکے بدلے میں وعدہ کرتی ہوں کہ میں تم سے وہ سلوک نہ رکھوں گی جس کے لئے میں یہاں دروازہ کھولے بیٹھی ہوں ۔ میں تم سے امید کرتی ہوں کہ تم مجھے وہ نہ سمجھو گے جو سمجھ کر دوسرے یہاں آتے ہیں ۔ تم سے مجھے جو زندگی کی ایک نئی جھلک ملی ہے اسے قائم رکھنے میں تم میری مدد کرو اور مجھے امید ہے کہ تم مجھ میں وہی پاؤ گے جس کی تصویر دل میں لیکر تم یہاں آئے تھے " میرا دل خوشی سے ناچ رہا تھا ۔ پلنگ پر اسکے ساتھ لیٹا ہوا میں ایسا محسوس کر رہا تھا جیسے بادلوں کی سیج پر سوئے ہوئے ہم دونوں آسمان میں اُڑ رہے ہوں ۔ میں شروع سے آخر تک اسی کو دیکھ رہا تھا اور وہ نہ جانے کیا سوچ رہی تھی ۔ اتنے میں کوئی باہر سے دروازہ پیٹنے لگا ۔ اس نے میری ہمت بندھائی وہ آگے چلی اور میں اسکے پیچھے ہو لیا ۔ ڈیوڑھی کی تاریکی میں پہنچ کر اس نے مجھے اپنی باہوں میں کس کر میرے ہونٹھ چوم لئے ۔ جس وقت وہ بڑے کمرے کا دروازہ کھول رہی تھی ڈیوڑھی کا ایک پٹ کھول کر میں باہر نکل گیا ۔ کوئی صاحب باہر انگریزی کپڑے پہنے سر پر نائٹ کیپ رکھے پتلون میں سے قمیص کا دامن کھینچ کر جلدی جلدی ہوا کر رہے تھے ۔ میں ان کے پیچھے سے آہستہ آہستہ باہر نکل گیا اس بیچارے کو اس حالت میں دیکھ کر مجھے وہ دن یاد آیا جب مجھ کو بھی ایک بار اس دروازہ پر پسینہ آنے لگا تھا ۔

گھر پہنچ کر میں نے کمرہ کا دروازہ بند کر لیا ۔ روپیوں کو بکس کی تہ میں رکھا ۔ پھر ڈھیرے سے وہ پانچ روپے کی سونے کی گھڑی نکالی ۔ اس نقلی گھڑی میں مجھے وقت دیکھتے ہوئے ہنسی آئی ۔ گھڑی لیکر اندر گیا ۔ ماں کی ضعیف آنکھیں لالٹین کی روشنی میں اصلی سونا دیکھ کر چمکنے لگیں ۔ ماں نے کہا " بیٹا اب تو تم نے خرید ہی لی ۔ اگر کہو تو میں اسے اپنے پاس رکھ لوں ۔ شاید تم سے کھو جائے " میں نے اپنی رضامندی کے ساتھ یہ بھی تاکید کر دی کہ اور کوئی نہ جاننے پائے ہم نے سونے کی گھڑی خریدی ہے ۔ ماں کو میری بات پسند آئی ۔ اور ان کو خوش دیکھ کر میں اُداس ہو گیا ۔

(۱۰)

انگریزی کہاوت ہے "کسی خواہش کو دبانا نہیں چاہیئے " لیکن میرا

تجربہ یہ ہوا کہ اپنی خواہش کے سامنے ایک بار سر جھکا دینے سے معاملہ حل نہ ہوا۔ میری روح کی یہ پیاس بار بار بجھ کر بھی نہ بجھ سکی۔ زرینہ کی تنبیہ پر بھی اسکے یہاں بار بار جانے کو جی کرتا تھا جس طرح شرابی کو جب شراب نہیں میسر ہوتی تو وہ بھٹی کے دروازے پر جاکر وہاں کی ہوا پی کر مسرور ہو آتا ہے۔ اسی طرح میں زرینہ کے مکان کے گرد چکر لگا کر اپنا جی بہلا آتا تھا۔

لیکن اس دن پھر دل نے میرے اوپر قابو پالیا۔ شام کا وقت تھا بیچ کے بڑے کمرے میں روشنی نہیں جلی تھی۔ میں چپکے سے اندر جاکر کونے میں کرسی پر بیٹھ گیا۔ میرے سامنے بغل کے کمرہ میں، تخت پر کوئی آدمی ایک موٹے تکیہ پر منہ کے بل پڑا ہوا تھا۔ اسکے سامنے ایک گلاس میں شراب رکھی تھی جس میں سوڈے کے بلبلے اٹھ رہے تھے، شراب کی بوتل اور دو سوڈے کی بوتلیں سامنے تھیں۔ گلاس میں برف کا ٹکڑا گل کر چھوٹا ہو گیا تھا۔ اگالدان کے اوپر پان کی بھدی پیک پڑی تھی۔ اس آدمی کے بال ماتھے پر بکھرے تھے، منہ لال ہو گیا تھا اور آنکھیں چڑھی ہوئی تھیں۔ گلاس پر ہاتھ رکھے وہ منہ کے بل تکیے پر پڑا تھا۔ میں نے ذرا جھک کر دیکھا، موتیوں کی جھلملی کے پیچھے زرینہ پلنگ پر پیر لٹکائے بیٹھی تھی۔ اسکے ہاتھ میں بھی گلاس تھا اور آنکھیں باہر نکلی پڑ رہی تھیں وہ ٹکٹکی لگائے شرابی کی طرف دیکھ رہی تھی۔

میں اپنی آنکھوں سے یہ کیا دیکھ رہا ہوں! زرینہ شرابی!! وہی زرینہ جو میری سیدھی سادی زندگی کی اکیلی رہبر ہے!!! میں بیٹھا سوچتا رہا اور جب سوچ نہ سکا تو صرف دیکھتا رہا۔ شرابی نے خمار سے جاگ کر آنکھیں اٹھا کر زرینہ کی طرف دیکھا، میں نے اسے پہچاننے کی کوشش کی۔ نہ راجہ صاحب نہ انکم ٹیکس کے افسر۔ پھر آخر یہ تیسرا آدمی کون؟ کیا بہت سے ایسے بدمعاشوں کی گذر زرینہ کے یہاں ہے؟ میں نے پھر سوچنے کی کوشش کی۔ اتنے میں زرینہ اس کی آنکھوں کا اشارہ پاکر اٹھی اور بوتل سے شراب اس کے گلاس میں انڈیلنے لگی، اسکے ضد کرنے پر تھوڑی شراب اپنے گلاس میں بھی ڈال لی اور پھر اپنی جگہ جاکر بیٹھ گئی۔ شرابی پاگلوں کی طرح ہنسنے لگا۔ زرینہ کو اس نے اپنے پاس بیٹھنے کی دعوت دی اور پھر اپنے گلاس کی شراب زرینہ کے اوپر پھینکنے کے لئے گلاس اٹھایا، زرینہ ہنستی ہوئی اسکے سرہانے پاس جاکر بیٹھ گئی۔

اب میں صرف زرینہ کو دیکھ سکتا تھا۔ شرابی زرینہ کا ہاتھ پکڑ کر اسکی انگلیاں توڑ رہا تھا۔ زرینہ ہنستی ہوئی انگلیاں چھڑا کر اسکے سر پر ہاتھ پھیرنے لگی

اتنی ہمدردی شرابی کے ساتھ! اتنی مہربانی اسکے اوپر! میرا احساس زور زور سے میرے کانوں میں چیخ رہا تھا۔ پھٹے ہوئے موٹے گلے سے شرابی بڑبڑا رہا تھا۔

پیئے جا اور پیئے جا

زرینہ نے اس کو اپنے گلے سے گانا بنا دیا،

بوتل اٹھا، کاگ اڑا

شرابی نے گانے کو جاری رکھا،

جتنا پی سکتا ہے پی لے — ارے زندگی میں اور دو دن جی لے

زرینہ نے ایک گھونٹ میں اپنا گلاس خالی کر دیا اور جھوم جھوم کر گانے لگی

عاقبت کی باتیں جانے کوئی کیا — خیر جو ہوگا دیکھا جائے گا

شرابی نے ٹٹول کر اپنا بایاں ہاتھ زرینہ کی جانگ پر رکھا اور دوسرے ہاتھ سے گلاس خالی کر دیا۔ زرینہ نے جتنی شراب بچ رہی تھی شرابی کے گلاس میں انڈیل دی اور جھک کر خالی بوتلیں تخت کے نیچے رکھنے لگی۔ شرابی نے اسکی جانگھ میں انگلیاں گڑاتے ہوئے دوسرے گلاس کو بھی خالی کر کے اسے تخت پر الٹ دیا۔ میں نیم بیہوشی میں شرابی کو انگلیاں زرینہ کی جانگھ میں گڑاتے دیکھ رہا تھا۔ میری گرم آہ بول اٹھی۔ وہی جانگھیں!

۵۷

معلوم نہیں اس حالت میں کب تک پڑا رہا۔ میری آنکھیں بند تھیں اور اس کا احساس نہیں میں سویا جاگ رہا تھا۔ یکایک کسی نے میرا ہاتھ پکڑ کر ہلایا اور میری آنکھیں کھل گئیں۔ میرے سامنے زرینہ کھڑی تھی۔ شرابی منہ کے بل تخت پر پڑا پڑا سو گیا تھا۔ اور اسکے منہ سے سرخ رال ٹپک کر تکیہ پر بہہ رہی تھی۔ زرینہ کے اشارہ پر میں اسکے پیچھے پیچھے ہو لیا۔ وہ مجھے کوٹھے پر اپنے کمرہ میں لے گئی۔ وہ اپنی چارپائی پر پڑ گئی۔ تھکا اور اکسایا میں بھی اسکی بغل میں لیٹا رہا۔ کچھ دیر چپ چاپ ہم دونوں اسی حالت میں پڑے رہے۔ پھر کوئی کمرہ میں داخل ہوا۔ زرینہ چونک کر اٹھ بیٹھی، میں نے سر اٹھا کر دیکھا زرینہ کی بڑی بہن تھی۔ الٹے پاؤں کمرہ سے باہر جا رہی تھی۔ زرینہ کچھ سوچتی ہوئی پلنگ پر کچھ دیر پاؤں لٹکائے بیٹھی رہی۔ میں اپنی جگہ پڑا رہا۔ اتنے میں زرینہ کی ماں کی آواز کمرہ کے باہر سنائی دی "کیوں زرینہ یہ کیا ہو رہا ہے؟" اس سوال کے بعد اس کی آواز اور سخت ہو گئی "تیری جیسی کئی زرینہ میں پیدا کر کے بیٹھی ہوں — چلی ہے عشق کرنے! سارے شہر کے لونڈوں کا کیا یہ کوئی ٹھکانا ہے!" زرینہ اٹھ کر کھڑی ہو گئی تھی اور میں دھیرے دھیرے کھسک کر اٹھنے کی کوشش کر رہا تھا۔ زرینہ کی ماں

کی آواز اندر کے برآمدہ میں غائب ہوگئی۔ میری خودی کو بڑی زبردست ٹھیس لگی تھی زرینہ کی آنکھوں کے آگے میری سخت بے عزّتی ہوئی۔ زرینہ کے پیچھے پیچھے میں بھی کمرہ کے باہر نکلا، نیچے برآمدہ میں پہنچکر اس نے دھیرے سے کہا۔ "جاؤ میں لکھوں گی۔" اور میں چور کی طرح وہاں سے بھاگتا ہوا گھر آرہا تھا۔

(۱۱)

سکنڈ کلاس ڈبہ میں ہم بیٹھے تھے۔ ان کے اور میرے سوا ڈبے میں اور کوئی نہیں تھا۔ میرے ہی برتھ پر وہ دوسری طرف بیٹھی تھیں لیکن داہنے رُخ پر ساری کا پلّہ اس طرح پڑ رہا تھا کہ میں انہیں دیکھ سکتا تھا۔ گاڑی چلنے پر میرے دل میں جو پہلی خواہش پیدا ہوئی وہ تھی ان کو دیکھنے کی۔ ویسے تو انکی خوبصورتی کی تعریف دوسروں کے مُنہ سے میں نے بہت کچھ سُنی تھی لیکن آج تو میں اپنی ہی آنکھوں کا اعتبار کرسکتا تھا۔ مجھے اس کا بھی خیال تھا کہ گھر سے جُدا ہونے کا انہیں بڑا رنج ہے۔ دیکھنے سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ بیٹھی بیٹھی خاموش آنسو بہا رہی ہیں اس لئے ان کا رنج دور کرنے اور اپنے دل کی پیاس بجھانے کی غرض سے میں نے ان کے کندھے پر ہلکے سے ہاتھ رکھنا چاہا۔ حالانکہ سماج نے قانون کی زنجیروں میں باندھ کر انہیں میرے حوالہ کر دیا تھا۔ لیکن پھر بھی ایک انجان عورت پر جس کی صورت سے بھی میں آشنا نہ تھا ہاتھ رکھتے ہوئے مجھے ڈر لگا۔ ایک مرتبہ ان کو چھونا چاہا لیکن ہاتھ کانپ کر رہ گیا۔ دوبارہ ہمّت کر کے میں نے مُسکراتے ہوئے ان کے کاندھے پر ہاتھ رکھ ہی دیا۔ وہ ڈر اور لجّا سے میرے غیر مانوس ہاتھ کے بوجھ کے نیچے دبی جا رہی تھیں۔ پھر بھی انہوں نے میری طرف نہیں دیکھا، میں نے انہیں اپنے پاس کھینچنا چاہا۔ لیکن جب کامیابی نہیں ہوئی تو میں نے جُھک کر ان کی ٹھوڑی پکڑ کر شرارت سے کہا۔ "مجھ سے بھی کیا شرم! تم تو اب میری ہو۔" یہ کہتے وقت میں نے اپنی بھوکی اور امیدوں سے بھری آنکھوں سے انہیں دیکھا۔ کلیجہ دھک سے رہ گیا۔ یہ کیا! زرینہ! وہی آنکھیں، وہی صورت وہی معصوم ادائیں لیکن زرینہ کی وہ مسکراہٹ نہ تھی! نہیں زرینہ نہیں، یہ میری دھرم پتنی ہیں۔ میرے ضمیر کی آواز آئی۔" میں اپنے شاعر دل کو کوسنے لگا۔ جو ہر پیکرِ حُسن میں زرینہ کو ڈھونڈھتا تھا۔ میں نے سوچا یہ تو میری بیوی ہے، ہندو گھر کی نئی دُلہن ہے۔ پتی کے سامنے کیسے مسکرا سکتی ہے۔ وہ نیچی نگاہوں سے کسی دوسری طرف دیکھ رہی تھیں۔ وہ حسین چہرہ، وہ رنگ کا نکھار، ماتھے کا سیندور، کانوں اور گلے میں جھومتے جھلکتے سونے اور نگوں کے جڑاؤ گہنے! باریک ریشمی ساری میں سے ان کا حُسن جھانک رہا تھا۔ ایسی حسین معصومیت بھی میں نے کم دیکھی۔



میں پلنگ پر لیٹا ہوا خیالوں میں کھویا ہوا تھا۔ سگریٹ کے دھوئیں سے ہوا میں محل بنا رہا تھا اور اس محل میں اپنی نئی بیوی کو دیکھنا چاہتا تھا لیکن ہر بار اس میں زرینہ ہی نظر آتی، اور میں جھنجھلا کر دھوئیں کے محل کو ہاتھ سے مار کر بار بار بگاڑ دیتا۔ اتنے میں میں نے محسوس کیا میرے سرہانے کوئی کھڑا ہے پلٹ کر میں نے دیکھا۔ میری بیوی چاندی کی طشتری میں پان الائچی لئے کھڑی ہیں میں نے اپنے تکیہ کے نیچے ہاتھ ڈالا اور اپنی بھابی کی تاکید کے مطابق گنّی نکالکر طشتری میں رکھ دی۔ زرینہ پھر مجھے یاد آئی۔ جب میں نے دیکھا وہ خاموش کھڑی ہے تو میں نے دو گلوریاں خود لیکر کھالیں۔ اچانک مجھے اس مسافر کا خیال آیا جسے میں نے ایک بار تھک کر کہیں کسی پیڑ کے نیچے بیٹھ کر اپنے ہاتھوں سے اپنے پاؤں دباتے دیکھا تھا لیکن میری بیوی کے چہرہ کا رنگ نہیں بدلا۔ انہوں نے طشتری اُٹھا کر میز پر رکھ دی۔ طشتری میں گنّی دیکھ کر کمبخت زرینہ کا خیال مجھے بُری طرح ستانے لگا۔

صبح کے آفتاب کی نرم اور رنگین کرنیں جنگلے سے گزر کر میرے پلنگ پر پڑ رہی تھیں۔ میں چُپکے سے اُٹھ کر بیٹھ گیا، سورج کی لمبی لمبی کرنوں کی روشنی میں میری بیوی کی کلائی، گلے اور کان کے گہنے دمک رہے تھے۔ وہ ابتک سوئی ہوئی تھیں۔ میں نے ان کی طرف دیکھا۔ گہنوں اور ساڑی سے لیکر ان کی پیشانی تک کی ہر چیز مجھے زرد دکھائی دے رہی تھی۔ میری آخری شاعرانہ اُمنگیں اصلیت کی دُنیا میں پیلے سونے اور رپلی صورت سے مس ہو کر خودکشی کر رہی تھیں۔ انکی سانس کی حرکت سے ہار کی کمانی دار تتلیاں کانپ رہی تھیں۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ سورج کی کرنوں نے تتلیوں میں جان ڈال دی تھی اور وہ ابھی رنگین کرنوں کے بل کھاتی ہوئی اُڑ جائینگی۔ صبح کی ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا کمرہ میں آرہی تھی جس سے میری بیوی کے رخسار پر بکھرے ہوئے بال ہلکے ہلکے اُڑ رہے تھے۔ میں نے غور سے دیکھا جس تتلی کے کمانی دار پنکھ رات ٹوٹ گئے تھے وہی تتلی بے حس پڑی تھی۔

لیکن میرے لئے شادی بھی اپنے ساتھ راحت نہ لائی۔ میرے دل میں زرینہ کی طرف سے نفرت، روز بروز بڑھتی جا رہی تھی مگر اس کا خیال دل سے نہ جاتا تھا۔ اسکی یاد آتے ہی میرا غصّہ بڑھ جاتا اور میری بیوی جو اب مجھ سے دھیرے دھیرے ہل مل گئی تھیں میرے منٹ منٹ پر احساس کے تغیرات سے ایک قدم آگے بڑھ کر دو قدم پیچھے ہٹ جاتی تھیں۔

اسی سلسلے میں ایک روز ڈاک کے ذریعہ ایک قیمتی ساری میری بیوی کے واسطے شادی کے تحفہ میں آئی۔ پارسل پر بھیجنے والے کا نام پتہ نہیں تھا۔ صرف یہی لکھا تھا "ایک دوست کی طرف سے" میں نے پیسے والوں کو گمنام خیرات کرتے سُنا تھا لیکن یہ گمنام تحفے بھیجنے کا طریقہ اپنی جگہ پر ایک ہی تھا اور مجھے بہت پسند آیا۔ اگر چڑھ ہوئی تو اس بات سے کہ وہ گمنام طریقہ سے میری زندگی میں پھر کیوں داخل ہوئی۔

باغوں میں جب پھول کھلنے لگتے ہیں تو بسنت کا چھُپ کر آنا بھی سب پر ظاہر ہو جاتا ہے۔ مجھے نہیں معلوم تھا کہ میرا راز اوروں کو بھی معلوم تھا میں اپنی لاعلمی میں اپنی شادی کو صرف ایک اتفاق یا سانحہ سمجھتا تھا۔ ایک دن صبح کو ٹہل کر واپس ہوا! تو دیکھا کہ میز کے پاس کپڑا جلا پڑا ہے، پوچھنے پر بیوی نے غصہ میں بتایا، خود انہوں نے وہ ساری جلا دی تھی۔ دو سو روپے کے تحفے کی جلی ہوئی سیاہی نے میری آنکھوں میں جلن پیدا کر دی، ولائتی کپڑے جلائے جانے کے دنوں کے مناظر میری آنکھوں کے سامنے پھر گئے۔ میں سوچنے لگا یہ بھی بائیکاٹ کا کیا قیمتی طریقہ ہے۔ لیکن زرینہ کی بات ان سے کہی کس نے؟ اپنی بھابی کا خیال آیا، میرا دماغ چکرانے لگا۔ ایک دم جی چاہا کہ سامنے جو عورت کھڑی تھی اس کا گلا گھونٹ دوں۔ لیکن وہ میری بیوی تھیں۔

## (۱۲)

شہر سے دو میل کی دوری پر اک پارک ہے۔ جب سے دُنیا کے جنجال سے دور جا کر وقت گزارنے کی میری عادت پڑی اسی وقت سے میں اس پارک سے مانوس ہوں، شہر کی بھیڑ بھاڑ اور گندگی سے بہت دور سول لائنس کی امیری کی بو سے ذرا بچکر، دریا سے تھوڑی دور یہ پارک کئی میل کی لمبائی چوڑائی میں پھیلا ہوا تھا۔ میں نے یہی ایک پارک پایا جس میں آدمی عام طور پر بہت کم ملتے تھے۔ اس سے پہلے میں یہاں صبح کے وقت آیا ہوں، شام کو آیا ہوں اور رات کو بھی۔ لیکن اس رات کو نو بجے وہاں ہونا مجھے عجیب معلوم ہو رہا تھا۔ ہلکی چاندنی پارک کی ہری گھاس اور پھولوں پر سو گئی تھی۔ بڑے بڑے درخت اپنی مبہم خاموشی میں چپ چاپ کھڑے تھے۔

ہر طرف سنّاٹا چھایا ہوا تھا، میں راستہ کے کنارے بڑی بڑی گھاس میں جو لوہے کی کُرسی رکھی تھی اس پر قریب آدھ گھنٹہ سے چپ چاپ بیٹھا تھا میرے سر کے اوپر سیمر کا ایک بڑا پیڑ کھڑا تھا، ہر دم اسکے بڑے لال پھول زمین پر پٹ پٹ گرتے تھے۔ جب کوئی پھول گرتا تو میری نظر اسکی طرف جاتی تھی آسمان سے زمین پر گر کر وہ اپنے زوال کی شرح کہانی سُنا تا ہی ہوتا کہ اتنے میں دوسرا پھول پٹ سے زمین پر گر پڑتا۔ ہر پھول کے گرنے میں کم سے کم دو آوازیں ہوتیں۔ ایک کسی ڈال سے ٹکرانے کی اور دوسری زمین پر گرنے کی۔ سیمر کے بھاری پھولوں کے گرنے کی منحوس آوازسے میں گھرا ہوا کُرسی پر بیٹھا تھا۔

کُرسی پر بیٹھا بیٹھا جب میں اپنے خیالوں میں کھو جاتا تو کوئی سیمر کا پھول زمین پر گر کر مجھے جگا دیتا۔ میں سمجھتا زرینہ آگئی۔ کتنی ہی بار اسی جگہ زرینہ مجھ سے ملی تھی۔ جب سے میں نے اسکے گھر جانا چھوڑا تھا وہ مجھ سے یہیں ملتی تھی، آج مجھے اسکی آخری ملاقات یاد آ رہی تھی۔ میرے سر پر ہاتھ پھیرتے ہوئے اس نے اُداسی سے مسکرا کر مجھ سے شادی کرنے سے انکار کر دیا تھا۔ اُس وقت میری شادی کی بات چیت گھر پر ہو رہی تھی۔ اس سے میرے اندر ایک نئی خواہش پیدا ہو گئی تھی، میں اسکے تصوّر سے ناچ اُٹھا۔

زرینہ میری ہو جائیگی۔ میں خوشی سے پھولا ہوا زرینہ سے یہاں ملنے آیا زرینہ کو شام کو کہیں گانے کیلئے جانا تھا۔ وہ اکثر ایسے موقعوں پر مجھ سے یہاں ملنے کا ارادہ کر لیتی تھی۔ زرینہ مجھ سے دور ہی تھی کہ اس کی زری کی ساری کا عکس میری آنکھوں کی پُتلیوں میں جھلکنے لگا۔ زرینہ آکر تھکی ہوئی میری بغل میں اسی کُرسی پر بیٹھ گئی۔ اس کا چہرہ مجھے باسی پھول جیسا لگا، شادی کی بات سُن کر وہ اُداس ہنسی ہنسنے لگی۔ میں اس بات کو لاکھ طرح سے اُٹھاتا اور ہر طرح سے التجا کرتا تھا لیکن وہ میری بات ٹالتی ہی گئی۔ جب مجھے غصہ آنے لگا تو اس نے میرے سر پر ہاتھ پھیر کر میرا غصہ ٹھنڈا کرتے ہوئے کہا "شادی کر لو میں بھی بہو دیکھنے آؤں گی۔"

میرا غصہ بڑھنے لگا۔ کُرسی سے اُٹھ کر اپنے دونوں ہاتھ کمر پر باندھ کر ٹہلنے لگا۔ میں بار بار یہی سوچ رہا تھا۔ اسی نے میری شادی کرائی اور میری ........ زندگی برباد کی۔ میرا ماتھا گرم ہو گیا تھا۔ اندر سے بغاوت کا ایک طوفان اُمڈا آ رہا تھا۔ ایک بھاری پھول پٹ سے زمین پر گرا۔ میں نے گھوم کر دیکھا۔ وہ پھول نہیں تھا۔ زرینہ آ رہی تھی۔ میں اس کو دیکھ کر کُرسی پر بیٹھ گیا۔ اس نے نزدیک آکر کہا "میں نے کہا آداب عرض"۔ میں نے جواب دیا "آداب عرض" کُرسی پر بیٹھتے ہوئے اس نے کہا "کہئے خیریت تو ہے، بہت دنوں بعد ملے" "آپ کی مہربانی" کیوں خیریت تو ہے

کچھ روٹھے سے لگ رہے ہو بہو نے کچھ کہا تو نہیں ؟“ ——— ”سب آپ کی مہربانی ہے “ ——— ” کیوں کیا بات ہے کچھ کہو تو سہی ——— جب سے شادی ہوئی تم ملنے بھی نہیں، خود سوچا چلو آج مل آؤں“ ———

”اچھا سوچا میں بھی ملنے ہی والا تھا“ ——— ” لیکن کچھ کہو تو کیوں ایسی روکھی روکھی باتیں کر رہے ہو ؟ میرا جی گھبرا رہا ہے، میں تو خوشی خوشی ملنے آئی سوچا بہت دنوں بعد تم سے ملاقات ہوگی۔ تم سے باتیں کرکے جی بہلاؤں گی اور ایک تم ہو کہ روٹھے بیٹھے ہو“ ——— ” زرینہ ! جو کچھ تم نے کہا میں نے کیا، اسی کا نتیجہ ہے کہ آج میں کہیں کا نہ رہا۔ میں ناراض نہیں ہوں، میرا اپنا کون ہے جس سے میں ناراض ہونگا“ ——— ” کیا بہو سے“ ——— ؟

”بہو بہو مت کرو، اگر تم چاہتی ہو کہ میں یہاں بیٹھا رہوں۔ جب سے ساری جلائی گئی میں نے اس کی شکل . . . . . . . . “ ——— ” ساری جلائی گئی“ ——— ” جی ہاں۔ وہ ساری جو تم نے بھیجی تھی جل کر خاک ہو چکی۔ لیکن اسے چھوڑو، اس وقت میرے تن بدن میں آگ لگی ہوئی ہے میں خود جلا جا رہا ہوں اور اگر تم مجھ کو اس آگ سے نکالنا چاہتی تو میری مدد کرو“

پریشانی کے عالم میں زرینہ کے ہونٹ کھلے ہوئے تھے، سر اوپر اٹھائے میری طرف دیکھ رہی تھی“ ——— ” نہیں تو مجھے تم سے رخصت ہونا پڑیگا“ یہ کہکر میں اُٹھ کر کھڑا ہو گیا اور ٹہلنے لگا۔ وہ سر جھکائے بیٹھی رہی اور کچھ عرصہ تک ہم لوگ خاموش رہے، صرف پھولوں کے گرنے کی آواز ہو رہی تھی۔

زرینہ نے سنجیدگی سے کہا ——— ” بیٹھ جاؤ۔ مجھ سے بھول ہوئی جو میں نے تم سے شادی کرنے کے لئے کہا ——— میری بھول تھی کہ اس رات کو تم کو اندھیری سڑک پر سے اپنے مکان میں بلایا اور بہو کی بھی بھول تھی کہ انہوں نے وہ ساری جلا دی۔ لیکن سب سے بڑی بھول ہے تمہاری جو ان کی شکایت لیکر تم میرے پاس آئے ہو۔ میں کیا کر سکتی ہوں، اگر میں معافی بھی مانگ لوں تو معاملہ حل نہ ہو جائیگا۔ میں نے تمہارے راستہ میں آکر غلطی کی“ ——— ” یہ مجھے سمجھنے کے لئے چھوڑ دو“ ——— ” نہیں مجھی کو سمجھنا چاہئے“ ——— ” مجھے کیا حق تھا کہ اپنی اچھی یا بُری زندگی سے نکل کر تمہاری زندگی کی ہریالی پر تفریح کرنے آئی۔ خوش تھی میں اپنی زندگی میں“ ——— ” زرینہ ! جھوٹ مت بولو۔ تم خوش نہیں تھیں“ ——— ” یہ تمہیں کیسے معلوم، میں آج سے زیادہ خوش تھی“ ——— ” اُن شرابیوں اور بدمعاشوں کے ساتھ“ ——— ” ہاں ! لیکن آج دو انسانوں کے رنج کی وجہ بنکر خوش نہیں ہوں، میں گندگی میں رہتی تھی اور وہی میری خوشی تھی۔ بگڑے ہوئے میرے پاس آتے تھے، میں اور بگاڑتی یا بناتی تھی، اسی لئے وہ میرے پاس آتے تھے۔ وہی میری زندگی کی تفریح تھی۔ اسی کیلئے سماج نے ہم کو شہر کے کنارے اس محلّے میں بٹھا دیا تھا۔ جن کو دنیا میں کوئی بھی خوش نہیں کر سکتا، وہ مجھ میں راحت ڈھونڈنے آتے تھے جنکا سنسار میں کوئی نہیں ہوتا وہ مجھے اپنا پاتے۔ میں اُس آتی جاتی اور بنتی بگڑتی دنیا میں رہ کر خوش تھی، سُکھی تھی“ ——— ” شراب پی کر ؟“ ——— ” ہاں شراب پی کر، وہی شراب جس سے تمہیں نفرت ہے، وہی شراب جو تم کو میں نے نہیں پلائی، شراب پینا اور اس زندگی میں رہنا مجھے پسند تھا۔ لیکن میرے دل میں ایک ایسا کونا تھا جس کو میں جیت نہ پائی۔ اپنے من کے اسی جھروکے سے میں نے تمہیں دیکھا۔ میں تم پر فریفتہ ہو گئی“ ——— ” اور میری شادی کرا دی“ ——— ” وہ میری ہار تھی اور تمہارا شادی کر لینا میری جیت ہے، اپنے آنسوؤں کا ہار تمہارے گلے میں ڈال کر میں نے کہا جاؤ شادی کر لو۔ میرے آنسو ہی میری محبت کی یادگار تھے اپنی خود غرضی پر میں نے تم کو قربان نہیں کیا۔ لیکن تم مجھ سے بہت امیدیں کرنے لگے جس کا نتیجہ ہے کہ آج تم اس طرح مجھے ملامت کر رہے ہو“۔

اس کی باتیں سُنتے سُنتے میں اُٹھ کر ٹہلنے لگا“ تم سے اپنی زندگی کو سُکھی بنانے کی کوشش کرنا میری بھول تھی۔ میں نہیں سوچ سکتی تھی کہ اس دُنیا میں کسی کا سُکھ کم کر کے ہی ہم سُکھی ہو سکتے ہیں۔ بیٹھ جاؤ کھڑے کیوں ہو“

میں نے بیٹھتے ہوئے کہا“ یہ سوچ رہا تھا بہت دیر ہو رہی ہے“

زرینہ ایک دم رُک کر بولی“ ہاں چلو چلتی ہوں۔ میں تم سے محبت کرتی تھی اس لئے میں نے تمہارا بُرا نہیں چاہا (پارک کے کسی کونے سے لومڑی کے رونے کی آواز آنے لگی) مجھے امید ہے تم مجھے سمجھنے کی کوشش کروگے (لومڑی زور زور سے رو رہی تھی) ایک شخص دو انسانوں کو آج سُکھی نہیں بنا سکتا وہ چاہے میں ہوں یا تم۔ مجھے امید ہے تم مجھے غلط نہیں سمجھو گے“ (ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے لومڑی روتی ہوئی میری طرف بڑھتی آ رہی تھی) میں چلتے چلتے رُک گیا اور مُڑ کر اس سے کہا“ زرینہ ! ——— (وہ لومڑی بالکل میرے پیچھے آکر رونے لگی) ——— اس نے میرے کندھے پر ہاتھ رکھ کر کہا، ” بھول جاؤ جو کچھ ہوا“۔

## سات سال بعد ـــــــــ

اب میں دو بچوں کا باپ ہوں، کھاتا پیتا آدمی ہوں، اپنے بچوں کو پیار اور بیوی کی عزت کرتا ہوں کسی چیز کی کمی نہیں محسوس کرتا۔ ویسے تو موجودہ زندگی ایسی ہے کہ آج کی دُنیا میں کوئی بھی یہ نہیں کہہ سکتا کہ اسکے پاس سب کچھ ہے۔

کسی چیز کے بارے میں اُسے الگ کر کے نہیں سوچا جا سکتا ہے۔ ہر چیز دوسری چیزوں کے مقابلہ میں ہم کو چھوٹی یا بڑی معلوم ہوتی ہے۔ میں اپنے بارے میں بھی اپنے سے بڑوں اور چھوٹوں کو دماغ میں رکھے بغیر کیسے سوچ سکتا ہوں۔ اور اس زمانہ میں تو ہر آدمی کو یہ شکایت ہے کہ اسے زندگی سے اتنا نہیں ملا جتنا وہ سمجھتا ہے اسے ملنا چاہیئے تھا اور میں تو خود اسی اعتقاد کے بل پر جیتا ہوں اور مشقت کرتا ہوں کہ کل کی دُنیا میرا احسان مانے گی ؎

زندہ ہر ایک چیز ہے کوشش ناتمام سے

یہی میرا نظریہ ہے اور یہی میرا فلسفہ۔ یہ دوسری بات ہوئی کہ آئے دن ہماری خواہشات پوری نہیں ہوتیں۔ ہر ایک آج کو منوّر اور کل کی روشنی میں دیکھ کر خود کو تسکین دیتا ہوں۔ اگر دُنیا ہم کو ایسی نہیں ملتی جس طرح کہ ہم نے ایک خیالی تصویر بنا رکھی ہے تو اسکی یہ وجہ ہے کہ شروع ہی سے ہم دو دُنیاؤں میں رہتے ہیں۔ ایک وہ دُنیا جس کو میں نے کتابوں میں پڑھا اور جس کی بنا پر دماغ میں ایک نئی دُنیا کے نقش بنائے۔ وہ دُنیا میرے دماغ کی ہے اور دوسری دُنیا میری آنکھوں کے سامنے ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ ان دونوں میں بڑا فرق ہے، لیکن میں اس سے ہراساں نہیں ہوتا کیونکہ میں سوچتا ہوں کہ اسی فرق کی بنا پر انسان کی مسلسل ترقی کا مدار ہے۔

خیر تو میں یہ کہہ رہا تھا کہ نسبتاً میں اپنے کو سُکھی سمجھتا ہوں۔ چھوٹے پیمانے پر میری ضرورتیں پوری ہو جاتی ہیں، میری ازدواجی زندگی سُکھی ہے اپنے بال بچوں میں اپنے آپ کو خوش پاتا ہوں، اسکے علاوہ مجھ میں اوروں کے مقابلہ میں ایک طرح کی برتری کا احساس بھی ہے۔ مجھے کبھی کبھی ایسا معلوم ہوتا ہے کہ میری جڑیں آم، املی، پیپل یا برگد کے درختوں کی طرح زندگی میں نیچے تک گئی ہیں۔ دوسرے مجھے گملوں میں لگے ہوئے پودوں کی طرح نظر آتے ہیں۔ کبھی کبھی مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بس ایک دھکا لگا اور وہ اپنے گملوں سمیت زمین پر ڈھلک جائیں گے۔

میں شام کو اپنے برآمدہ میں آرام کرسی پر بیٹھا ہوا کچھ سوچ رہا تھا۔ سامنے سڑک پر کوئی تانگہ رُکا۔ ایک ادھیڑ عمر کی تندرست بھرے بدن کی عورت سفید ساڑی پہنے تانگہ سے اُترنے لگی۔ اسکے ماتھے پر گھونگھریالے بالوں کے دو گُچھے دونوں طرف لٹکے ہوئے اس عورت کے بیتے ہوئے حُسن کی کہانی سُنا رہے تھے۔ اس نئے محلّے میں ہر آدمی راستہ بھولا ہوا آتا ہے۔ میں سوچنے لگا ضرور شریمتی جی کسی کا مکان پوچھنا چاہتی ہیں۔ وہ میرے برآمدہ میں آگئیں حالانکہ میں ان سے واقف نہیں تھا۔ لیکن ان کی نسوانیّت کے احترام میں مجھے کرسی چھوڑ کر اُٹھ جانا پڑا۔ انہوں نے ہاتھ جوڑ کر مجھے نمستے کیا، میں نے بھی غیر ارادی طور پر جواب میں ہاتھ جوڑے۔ وہ مسکرا پڑیں۔ میرا دل چیخ اُٹھا، یہ کیا! زرینہ!! میں نے اسے پہچانا اور گھبرایا ہوا اِدھر اُدھر دیکھنے لگا، کوئی دیکھ تو نہیں رہا ہے اُنکے ساتھ بڑے کمرے میں آیا۔ فوراً بیوی کا خیال ہوا۔ لیکن وہ ان دنوں اپنے گھر گئی ہوئی تھیں، وہاں بھی مجھے چین نہ ملا۔ ان کے ساتھ ساتھ کانپتی ہوئی ٹانگوں سے سیڑھیوں پر چڑھنے لگا۔ میں اتنی قیمتی چیز پا گیا تھا کہ اسے چھپانے کی کوئی جگہ نہیں مل رہی تھی، جیسے کُتّا روٹی کا ٹکڑا پا کر کوئی کونا تاک کر بھاگتا ہے۔

اوپر کے کمرہ میں آکر میں نے ان سے کرسی پر بیٹھنے کے لئے کہا۔ ریڈیو ٦١
دیکھ کر وہ مسکرائیں۔ میں نے پوچھا "آپ ہنسیں کیوں؟"۔ زرینہ نے مسکراتے ہوئے جواب دیا۔ "یوں ہی"۔ میں نے پوچھا۔ "کہیئے آپ مزے میں ہیں"۔ "آپ کی مہربانی"۔ "اِدھر کیسے آنا ہوا"۔ "بنارس تک ایک بیڑے کے سلسلے میں آئی تھی۔ سوچا آپ سے بھی مل لوں"۔ میں نے تعجّب سے پوچھا ــــ "لیکن میرا پتہ؟" انہوں نے ریڈیو کی طرف مُسکراتے ہوئے دیکھا اور بولیں۔ "میں نے ریڈیو سُنا تھا"۔ میں تعجب سے ان کی طرف دیکھتا رہ گیا۔ ذرا سوچنے پر خیال آیا۔ شرم سے میرا سر جُھک گیا۔ بہت دن ہوئے، ریڈیو والوں کو میں نے خط لکھا تھا۔ ریڈیو پروگرام کے بارے میں زرینہ کے گانے کی تعریف کرتے ہوئے میں نے صلاح دی تھی کہ انہیں اکثر گانے کے واسطے بُلایا جائے"ــــ "لیکن وہ چِٹھی آپ کو کیسے ملی؟"ــــ چِٹھی کا جواب میں نے سُنا تھا۔" اچھا میں نے نہیں سُنا"ــــ "جی ہاں، آپ نے بڑی مہربانی کی۔ میرا کئی بار لکھنؤ جانا ہوا، بڑی مدد آپ نے میری......" میں شرم سے پانی پانی ہو رہا تھا ــــ "جی ہاں میں نے اپنے کچھ ساتھیوں سے ویسے خط لکھنے کو کہہ دیا تھا" زرینہ مُسکراتی ہوئی بولی۔ "مجھے آپ بھولے نہیں، یہی میرے لئے کیا کم ہے"۔

میں نے ہنستے ہوئے نوکر کو آواز دی اور اُسے چائے لانے کو کہا ــــ "جی نہیں تکلف نہ کیجئے! میں نے اسٹیشن پر چائے پی لی ہے۔" میں نے اس بات سے ذرا نامطمئن ہو کر کہا۔ "آپ میرے وہاں آ رہی تھیں تو ــــ" انہوں نے میری بات کاٹتے ہوئے کہا ــــ "جی نہیں یہ بات نہیں، میں نے سوچا آپ سے ملاقات ہو یا نہ ہو" میں نے بات کاٹ کر کہا۔ "رہنے دیجئے بہت ہو چکا اب، پان میں تو اعتراض نہیں ہے" میں نے نوکر سے پان لانے کو کہا۔ . . . . . . .

. . . . . . . اس وقفہ میں ان کی نظر کمرہ کے کونہ کی میز پر رکھے ہوئے فوٹو اسٹینڈ پر پڑی، زرینہ نے مسکراتے ہوئے کہا "یہی ایک لڑکی ہے؟" میں نے تصویر میں دیکھا۔ میری دھرم پتنی میرے پہلو میں بیٹھی تھیں اور ہمارے سامنے ہماری لڑکی کھڑی تھی۔ میں نے کہا "جی نہیں ایک بچہ گود میں ہے۔" تصویر پر آنکھ جمائے ہوئے انہوں نے پوچھا "آپ کی بیوی تو مزے میں ہیں۔" تصویر میں میں اپنی بیوی کے کندھے پر ہاتھ رکھے کھڑا تھا۔ شرماتے ہوئے میں نے کہا "جی ہاں مزے میں ہیں۔"

نوکر نے پان لاکر دیا۔ پان کھاتے ہوئے سنجیدگی سے زرینہ نے کہا

"میں آپ کے پاس ایک ضروری کام سے آئی ہوں۔ میرے پاس وقت زیادہ ٦٢
نہیں ہے، اسی گاڑی سے لکھنؤ جانا ہے۔" میں نے بات کاٹ کر کہا "لیکن آپ نے تو کہا تھا بنارس۔" زرینہ بیچ میں بول اٹھی "جی نہیں۔ کل لکھنؤ سے پروگرام ہے۔" سامنے پڑا ہوا السنر ([illegible]) میں اُلٹنے لگا۔ اس نے اپنی بات جاری رکھی "میرا اس طرح آنا یہاں، معاف کیجئے گا۔ کچھ دنوں سے برابر آنے کو سوچ رہی تھی، آنا ضروری تھا؟" یہ کہتے ہوئے وہ اپنا منی بیگ کھولنے لگی، میں تعجب سے منی بیگ کی طرف دیکھ رہا تھا ــــ "آپ کو یاد ہوگا" یہ کہتے ہوئے اس نے سونے کی ایک چھوٹی سی دو موتیوں کی نتھ نکالی ــــ "آپ تو اسے پہچانتے ہوں گے ــــ یہ اس وقت اُتر چکی تھی، اسکے اُتارے جانے میں میری ماں کا ہاتھ تھا، وہ میری رسم نہ تھی لیکن میں ایسے آدمی کی تلاش میں تھی جسے میں اس کو نذر کر سکتی۔ جو عورت کو پہچانتا ہو اور اس کی قیمت سمجھتا ہو . . . . . . . اس دن ریڈیو پر آپ کا خط سُنکر میں نے طے کیا کہ آپ عورت کی اس عزت کا بوجھ اُٹھا سکیں گے۔" نتھ میرے ہاتھ پر رکھ کر وہ کرسی سے اُٹھنے لگی، میں نے پریشان آنکھوں سے اسے دیکھتے ہوئے شک کی حالت میں اُس سے پوچھا "لیکن میں اس کا کیا کروں؟" اس نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "یہ آپ کی چیز ہے، اس میں عورت کی لاج اور عزت دونوں ہیں ــــ یہ امانت آپ کے پاس رہنی چاہئے۔" یہ کہکر وہ چلنے کو تیار ہو گئیں۔ میں نے بیچین ہو کر کہا "لیکن اتنی جلدی کیا ہے، آج رہ جائیے۔ کل صبح بھی لکھنؤ جا سکتی ہیں۔" اس نے کمرہ کے چاروں طرف دیکھ کر پھیکی ہنسی ہنستے ہوئے کہا "یہ میرے ٹھہرنے کی جگہ نہیں ہے۔ مجھے جانا ہی ہوگا۔" یہ کہتے ہوئے وہ سیڑھی سے اُترنے لگی۔ میں نے ہچکچاتے ہوئے پوچھا "پھر کب ملاقات ہوگی؟" اس نے مُڑ کر میری آنکھوں میں دیکھا "زندگی کا کیا ٹھکانا" یہ کہتے کہتے وہ ساڑی کا کونہ اُٹھا کر اپنی آنکھوں تک لے گئی۔ میں دروازہ پر کھڑا تھا اس کا تانگہ چلا جا رہا تھا وہ دوسری طرف دیکھ رہی تھی۔ میں اسے دیکھ رہا تھا زرینہ کتنی بدل گئی ہے۔ اسکی عمر کس تیزی سے ڈھلتی جا رہی ہے۔ اس کا کہنا یاد ہو آیا۔ "زندگی کا کیا ٹھکانا" اور میں یکبارگی کانپ گیا۔

خیالوں میں ڈوبا ہوا اپنے کمرہ میں واپس آیا۔ چھوٹی میز پر سونے کی امانت پڑی تھی، کہاں رکھوں اسے؟ یہی سوال بار بار میرے دل میں اُٹھتا تھا، وہ چھوٹی سی چیز مجھے کتنی بھاری معلوم ہو رہی تھی، ایسا معلوم ہوتا تھا کسی نے میرے گلے میں پتھر کی بھاری چکی ڈال دی ہے۔ کچھ دیر اسے ہاتھ میں لئے اِدھر اُدھر گھومتے رہنے کے بعد اپنا بکس کھولا اور اسکی تہ میں نتھ رکھ دی۔ پھر کرسی پر آ کر بیٹھ گیا۔ کچھ دیر سوچتے رہنے کے بعد پھر بیچین ہو گیا، جا کر بکس کھولا نتھ کو ڈھونڈتے ہی سونے کی ایک گھڑی ملی۔ اس بات سے خوشی ہوئی کہ اتنی دیر میں اس نے اپنا ایک ساتھی بھی ڈھونڈھ لیا، اب میں دونوں چیزوں کو ہاتھ میں لئے کمرہ میں گھومنے لگا۔ پھر الماری کھولی، الماری کے اندر بیچ کے خانہ میں دیوار پر ایک تصویر دو کیلوں پر ٹھہری ہوئی تھی۔

تئیس سال ہوئے آسمان میں اُتر کی طرف ایک بڑا تارہ چمکا تھا جس کی سُرخ روشنی دُنیا کے پانچویں حصہ پر آج بھی چمک رہی ہے۔ یہ اُسی لال ستارہ کی تصویر ہے۔ چکنا سر، چمکتی ہوئی گہری آنکھیں، بھدی ناک، مضبوط جبڑے اور چھوٹی سی ڈاڑھی! ــــ دیکھنے میں وہ آدمی چوروں کا سردار معلوم ہوتا تھا۔ دراصل چوروں اور نیچوں سے زندگی میں اس کا گہرا تعلق رہا۔ اس تصویر کو دیکھ کر مجھے بڑا اطمینان ہوا، تصویر دو کیلوں پر ٹھہری تھی ایک کیل پر وہ نتھ اور دوسری پر وہ گھڑی ٹانگ دی۔ سونے کی نقلی گھڑی میں میرا ماضی چھپا ہوا تھا اور اصلی سونے کی نتھ میں میرے مستقبل کا بوجھ! ایک کے بغیر دوسرا ممکن نہیں، نتھ کا بوجھ میں اکیلے نہیں اُٹھا سکتا تھا، اس لئے اس تصویر کو ساتھی بنایا۔

# بقیہ مضمون صفحہ ۲۶

اور وزیر بچاؤ کے اختیارات کے حدود کی صاف صاف وضاحت کردی جائے یہ تمام باتیں بہترین نیک نیتی سے کی گئیں، اور خاص مقصد یہ تھا کہ زور شور سے کام شروع ہو جائے۔ یہ ظاہر تھا کہ بغیر اسکے ہندوستان کی حکومت کی ذمہ داری نہیں لی جا سکتی۔

موجودہ حکومت یہ یقین کر سکتی ہے کہ وہ عوام کے جذبات واحساسات کا علم رکھتی ہے، لیکن خلیج بہت بڑی ہے اور عوام کے لیڈر ہی اسے پاٹ سکتے ہیں اور عوام کے لیڈر بھی اُسی وقت کامیاب ہو سکتے ہیں جب وہ عوام کی امیدوں کے قدم بقدم رہیں۔ نظر بہ حالات کانگریس کی ورکنگ کمیٹی سمجھوتہ کی صادق اور پرُجوش خواہش کی وجہ سے اس انتہا تک پہنچ گئی کہ عوام کے جذبات انتہا درجہ تک جھیل چھال کر کم کردیے گئے، کمیٹی کو اس بات کا پوری طرح علم تھا کہ آسٹریلیا اور ہندوستان کی پوزیشن میں جو فرق ہے وہ ہندوستان کے بچاؤ کے کنٹرول اور رہنمائی کی نسبت سے عوام کو سمجھانا مشکل ہوگا۔ لیکن اس امید کا پورا بھروسہ تھا کہ ایک بار جہاں سمجھوتہ ہوا تمام پارٹیوں کی مشترکہ کوشش ایک دم سے فضا کو بدل دے گی، اور ہندوستان میں ہر شہر اور گاؤں میں پرُجوش والنٹیروں کی چہل پہل نظر آئے گی، صرف یہ کہنے کا موقع ملنا چاہئے تھا کہ ہندوستان عملاً آزاد ہے، اور برطانی اور امریکن آپ کے دوستوں اور ساتھیوں کی حیثیت سے یہاں ہیں، تاکہ آپ کو اپنی آزادی قائم کرنے اور بچانے میں مدد دیں، اس میں کسی ایک فرقہ کے دوسرے پر چھا جانے یا کسی اقلیت پر اکثریت کی جابرانہ حکومت کا کوئی سوال ہی نہیں تھا۔

سر اسٹیفورڈ کرپس کے آخری خط اور ان کی براڈکاسٹ تقریر نے تو اور بھی زیادہ گنجلک پیدا کردی اور بعد کو انہوں نے کراچی کے اخبار والوں کو جو انٹرویو دیا، اس سے تو اس انتشار میں جو رہی سہی کسر تھی وہ بھی پوری ہوگئی انہوں نے قدرتی طور پر یہ کوشش کی کہ حالات کے سیاسی جائزہ میں شخصی توازن داخل کرکے صریحی درشتیوں کو نرم کردیں، اس . . . . . . . . . . سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ ہر منہ بد ذائقہ ہوگیا۔ ہندوستان ہکا بکا ہے اور پہلے سے زیادہ غیر یقینی حالت میں ہے اور یہ محسوس کیا جاتا ہے (جس کے لئے بہت کچھ جواز موجود ہے) کہ سر اسٹیفورڈ کرپس کی آخری اداکاری خاص اس مقصد سے تھی کہ وہ دہلی اور لندن میں اپنے آدمیوں میں اپنی ناکامی کو ایک قسم کی کامیابی ظاہر کریں، ایک ایسے رجعت پسند کی کامیابی جو وقتی طور پر سامراج کے محافظ ہونے کا دعویٰ کر سکتا ہو۔

شاید مسٹر جناح سے آخری انٹرویو کے دوران میں مسٹر اسٹیفورڈ کرپس نے یہ سمجھانے کی کوشش کی کہ کانگریس مشترکہ ذمہ داری کے کونسل سے لیجسلیچر کے روبرو ذمہ داری چاہتی ہے۔ ورنہ مسٹر جناح اتنے تجربہ کار پالیمنٹیرین ہیں کہ وہ اپنے اخباری بیان میں وہ خیال نہ ظاہر کرتے جو انہوں نے سر اسٹیفورڈ کرپس کی روانگی کے بعد ظاہر کیا۔ اگر یہ خیال صحیح ہے تو سر اسٹیفورڈ کرپس نے مختلف آدمیوں سے مختلف مقصدوں سے مختلف باتیں کہیں، اس سے پہلے پنڈت جواہرلال نہرو اور کانگریس کے صدر سے انٹرویو کے دوران میں سر اسٹیفورڈ کرپس نے ہی ہمت کرکے یہ کہا تھا کہ چونکہ اگزیکٹیو کے ممبر لیجسلیچر کے سامنے ذمہ دار نہیں ہو سکتے، وہ ایک طرح پر ان پارٹیوں کے سامنے ذمہ دار ہوں گے جن میں سے وہ آئے ہوں گے۔

بہرحال کیبنٹ کی تشکیل پر تو اس لئے بحث نہیں ہوئی کہ وہ منزل آئی ہی نہیں، لیکن یہ ظاہر تھا کہ اس مشترکہ کیبنٹ سے یہ امید کی جاتی تھی کہ وہ مشترکہ ذمہ داری کے احساس کے ساتھ ایک ٹیم کی سی اجتماعی اسپرٹ سے کام کریگی اگزیکٹیو اور گورنر جنرل کے رابطہ کا بھیانک سوال، اس کا تعلق کیبنٹ کی مشترکہ ذمہ داری اور گورنر جنرل سے تھا، کیبنٹ کے اندر فرقہ واری کی بنیاد پر پالیسی اور لائن پر اکثریت اور اقلیت کا سوال تو کبھی زیر بحث آیا ہی نہیں۔ اگر بحث کیلئے یہ مان بھی لیا جائے کہ مجوزہ کیبنٹ کی تشکیل ایسی ہوتی ہے کہ رائے دہی کے معاملہ میں اقلیتوں کے نمائندے گھاٹے میں رہتے، لیکن انتہائی دھندلی نظر والی اکثریت ہی خانہ برانداز ظالمانہ کھیل کھیل سکتی ہے۔ اپنے تجربہ کی بنا پر میں اعتماد کے ساتھ یہ کہہ سکتا ہوں کہ پارٹی کیبنٹ میں بھی اقلیتیں اپنی تعداد کے مقابلہ میں کہیں زیادہ وزن رکھتی ہیں۔ وقتی مسئلے جن پر اہم نتیجوں کا انحصار ہوتا ہے ووٹوں سے نہیں بلکہ عام اتفاق رائے سے طے ہوتے ہیں لیکن اس مسئلہ کی زیادہ وضاحت کی ضرورت نہیں ہے۔

مجموعی حیثیت سے ہندوستان میں کرپس مشن کا نتیجہ یہ ہے کہ مصیبت کی گھٹائیں اور زیادہ گھر آئیں۔

---

حسرت ترمذی بی۔اے

# محبّت کی وادیاں

یہ عہدِ محبت کی آبادیاں　　سلامت رہیں دل کی بربادیاں
نشیمن کی وہ آرزو کیا کرے　　سمجھتا ہو جو خانہ بربادیاں
محبّت کی رسمیں ہی اب اور ہیں　　نہ فریادیں اور نہ فریادیاں
کہاں فکر کی اُلجھنوں سے نجات　　کہاں زندگانی میں آزادیاں
کوئی کیا کسی کی شکایت کرے　　چمن میں لُٹیں خود چمن زادیاں ۶۱
نگاہوں میں شوخی لبوں پر ہنسی　　کوئی سیکھ لے تم سے صیّادیاں
تمہاری اداؤں کے سب کھیل ہیں　　نہ آبادیاں ہیں نہ بربادیاں
کہاں تک یہ ہم سے تری غفلتیں　　کہاں تک یہ ہر لحظہ بربادیاں
محبّت کے جلووں سے آباد ہیں　　یہ صحرا ، یہ گلزار ، یہ وادیاں

قفس کے لئے دل تڑپتا رہے
ملیں ہم کو حسرت جو آزادیاں

ایشیا۔ مئی ۱۹۴۲ء

# عورت کی زندگی (تریاقِ نسواں)

اس حیثیت سے کہ عورت زندگی میں خلاق کی حیثیت رکھتی ہے۔ وہ دُنیا اور سماج کی تمام تر صحت کی ذمہ وار ہے، یہی نہیں، آنے والی نسلوں کی صحت کا دار و مدار خود آج کی عورت کی تندرستی پر ہے، مگر افسوس مرد غافل اور خود عورت دوررس نہیں۔ اس کی حیا، اور مرد کی غفلت دُنیا کو مریض مستقبل کی طرف لئے جارہی ہے۔

عورتوں کی معمولی بیماری ہی کو لیجئے، عام جسمانی کمزوری و نقاہت، بعض اوقات زچگی کے امراض اور کبھی رحم کے کمزور ہوجانے کی وجہ سے سفید رطوبات خارج ہونے لگتی ہیں، جس کی وجہ سے زندگی مضمحل نظر آنے لگتی ہے۔ قبل از وقت بُڑھاپا چھا جاتا ہے۔ یہاں تک کہ اولاد ہونا بھی بند ہوجاتا ہے۔ ان تمام شکایتوں کے لئے تریاقِ نسواں نہایت ذی تاثیر دوا ہے۔ پہلی ہی خوراک اثر کرتی ہے۔ اس دوا نے صنف نازک کے طبقے میں بڑی قبولیت حاصل کی ہے، اصل میں یہ اکسیر ہمارے دواخانے کی شہرت اور کامیابی کا باعث ہوئی ہے۔ تریاقِ نسواں ۳ ماشہ صبح اور ۳ ماشہ شام گائے کے تازہ دودھ کے ساتھ استعمال کیجئے۔ ترش اشیاء، اور گڑ وغیرہ سے پرہیز لازمی ہے۔ قیمت برائے ایک ماہ فی ڈبہ ۱۲؍ علاوہ محصولڈاک۔

نوٹ :- یہ تریاقِ حکیم نعیم اللہ صاحب سند یافتہ طبیہ کالج لاہور رجسٹرڈ انڈیجنیس میڈیکل پریکٹیشنر کلاس اے گورنمنٹ یوپی کی شہرۂ آفاق دوا ہے (ادارہ ایشیا میرٹھ)

**منیجر مشہور عالم آیورویدک اینڈ یونانی دواخانہ**

**جہانگیر آباد (ضلع بلند شہر یوپی)**

ساغر نظامی

# سماج

کھِل کھلاتے ہوئے چہروں پہ نہ جا، جانِ بہار — اے مری جانِ بہار
خندہ، جُز شورشِ آغازِ بلا کچھ بھی نہیں
نغمہ، جُز ماتمِ تابوتِ صدا کچھ بھی نہیں
ہر روشِ صحنِ گلستاں کی مزارِ بُو ہے
گو دہیں موجِ تبسّم کے فقط آنسو ہے
جگنوؤں کا یہ چراغاں ہے شراروں کا فریب
لالہ و گُل کا تبسّم ہے بہاروں کا فریب
کھِل کھلاتے ہوئے چہروں پہ نہ جا، جانِ بہار — اے مری جانِ بہار
چہچہاتے ہوئے ہونٹوں پہ نہ جا، جانِ سخن — اے مری جانِ سخن
جھوٹ نے مستیِ گفتار میں بدلا ہے لباس
غیبت و کذب کی رنگین و تراشیدہ اساس
بحرِ تکذیب کے ٹھہرے ہوئے دھارے ہیں یہ ہونٹ
یا جہنم کے دریچوں کے کنارے ہیں یہ ہونٹ
جھوٹ سے فاش نہ ہونے کی قسم لیتے ہیں
سچ کو اک آن میں الہام بنا دیتے ہیں
چہچہاتے ہوئے ہونٹوں پہ نہ جا، جانِ سخن — اے مری جانِ سخن

شہد آمیز نگاہوں پہ نہ گر، کیفِ نظر — اے مرے کیفِ نظر

یوں تو شیریں ہیں بظاہر یہ مئے زیست کے جام
لیکن احساس میں یہ جام ہیں زہرابِ تمام
تلخیاں جھانک رہی ہیں کوئی جیتا تو نہیں
بادۂ عیش جہاں میں کوئی پیتا تو نہیں
میٹھی میٹھی یہ نگاہیں، یہ تبسّم یہ نیاز
سب کے پردے میں ہے اک تلخ حقیقت غمّاز

شہد آمیز نگاہوں پہ نہ گر، کیفِ نظر — اے مرے کیفِ نظر
گنگناتی ہوئی باہوں پہ نہ جا، سازِ خیال — اے مرے سازِ خیال

استعارہ ہیں یہ ہیروں سے لدی ٹہنی کا
اک ستون چاہیئے اس بیل کو زردوزی کا
حلقہ کرتی ہیں یہ زرّیں کمرو گردن کا
عکس پڑتا ہے بہاروں ہی پہ اس گلشن کا
فن ہو یا حُسن، جوانی ہو کہ پیغامبری
ہار پڑتا نہیں مفلس کے گلے میں یہ کبھی

گنگناتی ہوئی باہوں پہ نہ جا، سازِ خیال — اے مرے سازِ خیال
عطر آلود لباسوں پہ نہ جا، روحِ گلاب — اے مری روحِ گلاب

اُس طرف دیکھ کہ تو دیکھ کے رہ جائیگا دنگ
عہدِ تہذیب میں بھی آدمی ہے ننگ دھڑنگ
ہے یہی مرکزِ بو، اور یہی مخزنِ رنگ
جسمِ عریاں پہ مگر جامۂ انفاس ہے تنگ
توشہ خانے سے غریبوں کے اُڑے ہیں یہ لباس
خونِ مزدور کی خوشبو میں بسے ہیں یہ لباس

عطر آلود لباسوں پہ نہ جا، روحِ گلاب — اے مری روحِ گلاب

ایشیا، مئی ۱۹۴۲ء

٦٩

اِن خطرناک کھلونوں پہ نہ مٹ، حسنِ نظر — اے مرے حسنِ نظر

چلتے پھرتے نظر آتے ہیں جو تہذیب کے بُت
ترشے ترشائے ہوئے آذرِ تادیب کے بُت
ان کے دل سنگ ہیں، جان سرد ہے سینے تاریک
ان کے دریا ہیں سراب، ان کے سفینے تاریک
کوئی در ان پہ سیہ کاریوں کا بند نہیں
جانِ ابلیس ہیں تہذیب کے فرزند نہیں

اِن خطرناک کھلونوں پہ نہ مٹ، حسنِ نظر — اے مرے حسنِ نظر
ریگ زاروں کی گھٹاؤں پہ نہ جا، کشتِ حیات — اے مری کشتِ حیات

کبھی مجبور پہ ہو بارشِ الطافِ امیر؟
ایک ہو جائے کبھی قسمتِ صیّاد و اسیر!
زہر خود شہد بنے، آب ہو خود موجۂ شیر
اپنی ہر کاٹ سے پیدا کرے امرت شمشیر
جذبۂ جبر کے ہونٹوں پہ تبسّم ہو، محال
ظلم کی روح کو احساسِ ترحّم ہو، محال

ریگ زاروں کی گھٹاؤں پہ نہ جا، کشتِ حیات — اے مری کشتِ حیات
مسکراتی ہوئی آنکھوں پہ نہ جا، حسنِ نظر — اے مرے حسنِ نظر

یہ کرم اور یہ اخلاق، یہ مجرے، یہ سلام
یہ تواضع، یہ تکلّف، یہ تبسّم، یہ کلام
ہر نفس گدگدے صوفوں پہ قعود اور قیام
ہر ادا قاتل و صیّاد، نظر دانہ و دام
پر یہ سب ذوقِ نمائش کے سوا کچھ بھی نہیں
اس کی تہ میں صداقت بخدا کچھ بھی نہیں

مسکراتی ہوئی آنکھوں پہ نہ جا، حسنِ نظر — اے مرے حسنِ نظر

ساغر نظامی

# انقلاب

کیوں لطف تم کو شام و سحر میں نہیں رہا
کیا میرا اعتبار نظر میں نہیں رہا

ساکت ہے کائنات تو جامد ہیں شش جہات
جیسے کہ دورِ شمس و قمر میں نہیں رہا

جس میں فروغِ لالۂ و گل دیکھتا تھا منہ
وہ آئینہ حریمِ سحر میں نہیں رہا

آئینہ ہی نہیں ہے تحیّر سے چور چور
جوہر مزاجِ آئینہ گر میں نہیں رہا

ہر شے کو دیکھتا ہوں، مگر دیکھتا نہیں
احساسِ دید چشم و نظر میں نہیں رہا

دل اختیار میں ہے نہ قابو ہے روح پر
میرا وجود میرے اثر میں نہیں رہا

تھی گردشِ حیات بھی جس عزم سے خجل
وہ عزم میرے ذوقِ سفر میں نہیں رہا

جو چومتا تھا اُڑ کے تخیّل کی چوٹیاں
وہ اشتیاق بازو و پر میں نہیں رہا

جو میرے آشیاں کو بناتا تھا آشیاں
وہ اضطراب برق و شرر میں نہیں رہا

کشتی مری امید کی اب کون لے چلے
طوفان کوئی دیدۂ تر میں نہیں رہا

جس نے تجھے تراش کے معبود کر دیا
وہ بُت تراش قلب و نظر میں نہیں رہا

جس میکدہ کا مست خرامی تھا ایک نام
وہ میکدہ بھی راہ گزر میں نہیں رہا

آتا تھا جس سے تیرے خرامِ حسیں میں لوچ
اب وہ ہجوم راہ گزر میں نہیں رہا

ملتا ہوں ہاتھ آہ کہ جب لگ رہی تھی آگ
کیوں اس گھڑی میں بھول کے گھر میں نہیں رہا

ہر دم نوازشیں ہیں نہ پیہم ستائشیں
اب کوئی لُطف عرضِ ہنر میں نہیں رہا

عکّاس تھا جو تیرے جمال و جلال کا
وہ سوزِ حُسن شام و سحر میں نہیں رہا

مبہم سا اک فریبِ اجابت تھا جس کا نام
وہ ربط بھی دُعا و اثر میں نہیں رہا

پرتو سے جس کے آرزوئے دل جوان تھی
وہ التفات تیری نظر میں نہیں رہا

شائد یہ کائنات بکھرتی نہ کچھ دنوں
کچھ اور کیوں میں تیری نظر میں نہیں رہا

ایشیا۔ مئی سنہ ۱۹۴۲ء

ساغر نظامی

# آنکھیں

نسیم و نکہت و رنگ و شراب ہیں آنکھیں   شگفتگی ہیں، کنول ہیں، گلاب ہیں آنکھیں
جزیرہ ہائے مہ و آفتاب ہیں آنکھیں   پہیلیوں کی طلسمی کتاب ہیں آنکھیں

نظر اُٹھا کے خود اپنا جواب ہیں آنکھیں

سجودِ صبح کے پاکیزہ تر اثر کی قسم   شبِ گنہ کی دھڑکتی ہوئی سحر کی قسم
کسی عفیف کی بہکی ہوئی نظر کی قسم   تمام عالمِ اسرارِ خیر و شر کی قسم

پیامِ کفر و گناہ و ثواب ہیں آنکھیں

مچل رہی ہیں کبھی مُسکرا رہی ہیں کبھی   سنبھل رہی ہیں کبھی لڑکھڑا رہی ہیں کبھی
فریبِ کیف میں سب کچھ لُٹا رہی ہیں کبھی   چھلک رہی ہیں کبھی اور پلا رہی ہیں کبھی

شراب ہیں کبھی جامِ شراب ہیں آنکھیں

تڑپ رہی ہے غمِ گفتگو کی بیتابی   جھلک رہی ہے خفی جستجو کی بیتابی
شگفتگی کو ہے پرواز بو کی بیتابی   چھلک رہی ہے مئے آرزو کی بیتابی

لطیف دو قدحِ اضطراب ہیں آنکھیں

سلام ہوتے ہیں پیہم پیام آتے ہیں          کلام ہوتے ہیں باہم سلام آتے ہیں
ابدنشاط تمنّا کے جام آتے ہیں          عجیب ان کو طریقِ کلام آتے ہیں
کہ چُپ ہیں بزم میں اور کامیاب ہیں آنکھیں

تصدّق ان پہ ہیں، شام و پگاہ کے بھونرے          طواف کیلئے بیکل ہیں آہ کے بھونرے
تڑپ رہے ہیں مری تشنہ چاہ کے بھونرے          بنے ہیں نغمۂ رقصاں نگاہ کے بھونرے
کنول کی شاخ ہو تم اور گلاب ہیں آنکھیں

دلوں میں سوئے ہوئے کارواں جگاتی ہیں          عجیب خواہشوں کی مثنوی سُناتی ہیں
سپردگی کے عجب راگ گنگناتی ہیں          بغیر سازہی سازِ کرم بجاتی ہیں ۱۷
نگاہِ شوق ہے مطرب، رباب ہیں آنکھیں

بیان پھر ہوں فسانے حسین آنکھوں سے          بلند پھر ہوں ترانے حسین آنکھوں سے
کچھ اور مست نشانے حسین آنکھوں سے          بدل گئے ہیں زمانے حسین آنکھوں سے
نویدِ شورشِ صد انقلاب ہیں آنکھیں

جوش ملیح آبادی

# "حرفِ آخر" کا ایک ورق

## حوّا کا احساسِ شباب

(ایک کنج کے سبزہ زار پر حوّا بیٹھی ہوئی ہے، آدم اسکے زانو پر سر رکھے سو رہا ہے کہ دبے پاؤں اک سُرخ پوش چہرہ پر گہری سیاہ نقاب ڈالے حوّا کے سامنے آکھڑا ہوتا ہے، اسکے احساسِ شباب کو بیدار کرنے کی خاطر آہستہ سے کہتا ہے)

اس آبِ تبسّم میں نہ آئے گی روانی　　اس حرف سے چھلکے ہیں نہ جھلکیں گے معانی
اس حسن سے ہو گی نہ کبھی شعلہ فشانی　　برسے گا نہ اک بوند بھی اس ابر سے پانی

نادان اگر تو نے مری بات نہ مانی

اس سلسلۂ شرم سے بل جائیگا جس وقت　　رگ رگ میں جوان خون اُبل جائیگا جس وقت
سانچے میں نئی آگ کے ڈھل جائیگا جس وقت　　کانٹا ترے سینہ کا نکل جائے گا جس وقت

کھل جائیں گے تخلیق کے اسرارِ نہانی

نادان اگر تو نے مری بات نہ مانی

اس شرم سے اس ضبط سے اس بیم و رجا سے　　اس جذبۂ ناموس سے اس خوفِ خدا سے
اس شدّتِ آداب سے اس فرطِ حیا سے　　اس خفّتِ مغرولیٔ انداز و ادا سے

شامیں ہی سلونی ہیں نہ صبحیں ہیں سہانی

نادان اگر تو نے مری بات نہ مانی

ہاں جھوم، کہ انگارہ جوانی کا دھک جائے　　کوندا سا لپکنے لگے بجلی سی چمک جائے
یوں پی مئے عشرت کہ ترا جسم چھلک جائے　　اور اتنی کہ انگڑائی جو لے جلد مسک جائے

اُٹھ رقص میں آ رقص میں بھرپور جوانی



ایشیا ۔ مئی ۱۹۴۰ء

(یہ کہتے ہی سُرخ پوش نگاہوں سے اوجھل ہو جاتا ہے۔ حوّا پر بیداریٔ شباب کی کیفیت طاری ہوتی ہے اور وہ اپنی کلائی کو بلند کر کے دیکھتی ہے۔ ایک عجیب لذت و کرب کے عالم میں دل ہی دل میں کہنے لگتی ہے)

بازو یہ نرم نرم یہ گوری کلائیاں — یہ تن بدن میں آنچ کی لہریں رواں دواں
بیداریوں کو اپنے جلو میں لئے ہوئے — کیسی یہ نیند سی ہے احاطہ کئے ہوئے
آنکھوں سے ایک بھاپ سی اُٹھتی ہے گرم و سرد — پنڈے کے پھیکے پن میں ہے کیسے مزہ کا درد
تڑپا رہا ہے کون دلِ دردمند کو — اینٹھن سی کھائے جاتی ہے ہر جوڑ بند کو
رگ رگ میں خون لیتا ہے تھم تھم کے چٹکیاں — رُخ سے سکون کے چھوتے ہی اُٹھتا ہے اک دھواں
کوئی ہمک رہا ہے بہ اندازِ دل نشیں — سینے میں ہے کہ گود میں مجھ کو خبر نہیں
کانوں سے لو نکلتی ہے اور آگ ہے جبیں — چھاتی اُبل رہی ہے نہ ہو جائے شق کہیں
زانو پہ سونے والے ہی سے کیوں نہ پوچھ لوں — یہ بیخودی سی مجھ میں پھٹی پڑ رہی ہے کیوں
دھومیں مچی ہوئی ہیں وہ دل میں کہ الاماں — اینٹھی سی جا رہی ہیں نگوڑی کلائیاں
اک لو سی پھٹ رہی ہے الجھتی نجوم سے — کیا صبح ہو رہی ہے رگ و پے میں دھوم سے ۱۷
ہوتی ہے کیوں لچک سی کمر میں یہ بار بار — کیسا یہ اُف ہے دھوم مچاتا ہوا اُبھار
پیدا ہوئی ہے بات یہ شاید بہت بُری — پہلو سے زلف مس ہو تو آتی ہے جھرجھری
تیزی سے بن رہی ہوں میں اک زندہ پھول بن — ہاتھوں سے نکلا جاتا ہے پھبکا ہوا بدن
ہر رونگٹے کی جاگ اُٹھی پیاس الاماں — احساس اور جسم کا احساس الاماں
شیریں و تلخ زہر رگ و پے میں بھر دیا — کس نے یہ مجھ کو جسم سے آگاہ کر دیا
لگتا ہے تیر بن کے جھکنا ہزار کا — در آیا ہے بدن میں زمانہ بہار کا
سیّال ہو رہی ہوں سنبھلتا نہیں بدن — معبود میری اوس کو پی لے کوئی کرن
اے کاش مجھ پہ رحم نہ کوئی ذرا کرے — مجھ کو نڈھال کر دے مجھے اَدھ مُوا کرے
دشمن کی طرح بھینچ کے رگ رگ کو توڑ دے — اور توڑنے کے بعد سسکتا ہی چھوڑ دے

(کہ حوّا کے جسم کی برقی لہروں سے آدم بیدار ہو جاتا ہے اور ایک سیاہ لکۂ ابر دونوں کو چھپا لیتا ہے)

ایشیا، مئی ۱۹۴۲ء

# اکسیر برص (سفید داغ)

حُسن، انسانی زندگی اور جدوجہد کا اعلیٰ ترین مقصود ہے، سوسائٹی اور زندگی میں خوبصورتی کبھی ناکام نہیں ہوئی، مگر سفید داغ (برص) انسان کی انتہائی بدقسمتی ہے، نفرت و حقارت کا موجب ہیں، سوسائٹی میں برص زدہ انسان سے کوئی حقارت کا اظہار نہ کرے، مگر اسکے منظر کا اثر انسانی دل و دماغ پر ضرور ہوتا ہے موذی ترین مرض ہے، اور انسانی حُسن کا شدید دشمن، مگر اس شدید دشمن کا علاج صرف اکسیر برص ہے جس کے استعمال سے یہ جلدی مرض جڑ سے جاتا رہتا ہے۔

صبح و شام، اکسیر برص ۶، ۶ ماشہ تیز گرم پانی میں بھگو رکھیں اور کچھ دیر بعد نتھار کر پی لیں، بچے ہوئے فضلہ کو پیس کر اور سرکہ میں ملا کر داغوں پر لیپ کر لیں۔ سوتے وقت ضماد برص نیم گرم داغوں پر لگائیں اور اسکے بعد دیکھیں کہ کس طرح یہ اپنا کام کرتا ہے۔ قیمت ایک ماہ کیلئے عہ علاوہ محصول۔

نوٹ:۔ یہ اکسیر حکیم نعیم اللہ صاحب سند یافتہ طبیہ کالج لاہور رجسٹرڈ انڈیجنس میڈیکل پریکٹیشنر گورنمنٹ یو۔پی کی مجرب اور کارگر ادویات میں سے ہے۔ (ادارۂ ایشیا میرٹھ)

## منیجر مشہور عالم آیورویدک اینڈ یونانی دواخانہ
## جہانگیر آباد (ضلع بلند شہر۔ یو۔پی)

# کسوٹی

## نئی کتابیں اور رسالے

**روح غالب** :- مرتبۂ ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور،

سلسلۂ مطبوعات ادارۂ ادبیات اردو شمارہ (۲۱)
قیمت عہ/ ادارۂ ادبیات اردو حیدرآباد دکن

مرزا غالب کی نظم و نثر اور اُن کی زندگی کے متعلق کافی لٹریچر پیدا ہو چکا ہے مگر شکسپیر کے برابر نہیں۔ غلام، بدذوق اور جاہل قوم میں جو کچھ ہو سکا اور جو کچھ ہو رہا ہے وہ مایوس کن نہیں۔ روح غالب کے نام سے ڈاکٹر زور (حیدرآباد نے) مرزا غالب کے متعلق ایک نئی کتاب ترتیب دی ہے۔ اس تالیف و ترتیب کا مقصد یہ ہے کہ اُردو کے اس شاہکار سے صرف ایسے شہ پارے چُن لئے جائیں جو زبان اور اسلوب کے لحاظ سے دلچسپ ہوں اور اُن علمی و فنی بحثوں کو علیحدہ کر دیا جائے جو تحقیق و تفتیش کرنے والوں کے لئے کارآمد ہیں نہ کہ غالب کے اسلوب خاص سے لطف اندوز ہونے اور اردو نثر کے پاکیزہ نمونوں سے واقف ہونے کے لئے۔

جن ادب پاروں کو ڈاکٹر صاحب نے منتخب کیا ہے اُن کی حیثیت ادبی ہے۔ نثر کے جو انتخابات شامل کئے گئے ہیں وہ اُن کے اُردو مکاتیب کا نچوڑ ہیں ان خطوط سے غالب کی روحانی کیفیتیں پھوٹی پڑتی ہیں۔ غالب کی شخصیت نمایاں ہوتی ہے۔

اصل میں یہ کتاب اک تالیفی نمونہ ہے، مغربی اصول ترتیب کا، دوسری کتابوں کے سقوط کے لئے اسے ترتیب نہیں دیا گیا۔ بلکہ جماعت کے لئے رنگارنگ مزاج و ذوق کے مطالبہ کی ضمنی ضرورتوں کی تکمیل کے لئے اسے ترتیب دیا گیا ہے۔ اس تالیف میں لاعلمی و فنی باتوں کے علاوہ اس مجموعہ کے خطوط سے ان عبارتوں کو بھی علیحدہ کر دیا گیا ہے جن میں غالب نے حوائج ضروری اور دیگر ایسے امور کا ذکر کیا ہے جو مطالعہ کے لطف میں بدمزگی پیدا کرنے کا باعث ہو سکتے تھے۔

یہ ہیں وہ التزامات جن کی بنا پر اسے روح غالب کہا جا سکتا ہے۔

خطوط کے سمجھنے کے لیے مرزا غالب کے حالات زندگی، تصنیفات و تالیفات، خاص عزیزوں اور دوستوں کے متعلق معلومات بھی ایک باب میں درج ہیں۔

کتاب کے پہلے باب "غالب کے متعلق ادب" میں ابتدائی کوششوں کی داستان، سوانح عمریاں، اور غالب کے سوانح نگاروں اور ناقدوں حالی آزاد حیدر یار جنگ طباطبائی۔ دوسری نثر میں ڈاکٹر عبدالرحمٰن بجنوری۔ ڈاکٹر سید عبداللطیف غلام رسول مہر شیخ محمد اکرام۔ سالک رام اور مہیش پرشاد کا ذکر ہے۔

تیسرے باب میں حیات غالب میں الف خاندان، تعلیم و تربیت، شادی اور سکونت دہلی، صحبت کا اثر، مالی پریشانیاں، کلکتہ میں، بدنامی، قید، قلعہ کی ملازمت عروج و زوال، رام پور سے تعلق، انگریزوں کی خفگی، رام پور کا دوسرا سفر، وفات ب آزادہ روی و رندمشربی، اسراف، خوشامد، مروّت و فراخ حوصلگی، مذہبی بےتعلقی و رواداری اور ظرافت کا ذکر کیا گیا ہے۔ *

* تیسرے باب "غالب کے ادبی کارنامے میں" فارسی نظم، فارسی نثر، اردو نظم، اردو نثر کا تذکرہ ہے۔
چوتھے باب "غالب کے اعزہ و احباب میں" اعزہ و احباب اور تلامذہ کا ذکر کیا گیا ہے۔

۴ پانچویں باب "خطوط غالب کے دلچسپ ادبی حصے" میں غالب کے خطوں کی خصوصیت، خطوط غالب کی فہرست، اور غالب کے خطوط درج کر دیئے گئے ہیں۔

اس کا پیش لفظ آنریبل مولوی سید مہدی حسین صاحب بلگرامی نواب مہدی یار جنگ بہادر ایم۔ اے (کیمبرج) صدرالمہام تعلیمات ممالک محروسہ و معین میر جامعۂ عثمانیہ حیدرآباد دکن نے تحریر فرمایا ہے۔ اس پیش لفظ کا یہ نکتہ بڑی اہمیت رکھتا ہے کہ غالب کو مغربی معیار و نقطۂ نگاہ سے نہیں مشرقی زاویۂ نگاہ ہی سے دیکھنا چاہیے۔ یہ انتباہ ان حضرات کے لئے ہے جو مغربی اصول تنقید کی روشنی میں غالب کو سمجھنا اور سمجھانا چاہتے ہیں۔ گو یہ پیش لفظ مختصر ہے مگر اپنی جامعیت کے لحاظ سے بہت ہی خوب ہے۔

دیباچہ مرتب نے لکھا ہے۔ غالب اور ڈاکٹر زور صاحب کے دو عکسی فوٹو ہیں۔ غالب کی کوئی نئی تصویر نہیں ہے۔

کتابت تنوع کے طور پر نہایت خوب ہی اور شعراء کے متعلق اس قسم کی نئی تالیفات اور بھی آئیں تو اُردو زبان کی یہ بہت بڑی خدمت ہے۔

ضرورت ہے کہ اب ڈاکٹر زور قبرستانوں سے رُخ پھیر کر زندگی کی طرف رجوع ہوں اور عصر حاضر کے زندہ جدید شعراء کی چھان بین کی طرف رجوع کریں اگر یہ پوری نسل کی نسل خود رو طور پر پروان چڑھنے کے لیے چھوڑ دی گئی تو اس کی ذمہ داری ان افراد پر ہوگی جو خود کو نقاد کہتے ہیں اور اس وقت تک زیرِ زمین دفن شدہ دنیا ہی سے تعلق رہا ہے۔

## اُردو میں نیا سیاسی ادب

کسی زبان میں رومانی ادب کی زیادتی ذہنی انفعال پذیری کی دلیل ہے۔ اُردو میں صدیوں ایک خاص قسم کے ادب کی ترقی ہوتی رہی۔ سیاسی ادب نام کو بھی نہ تھا۔ آزاد نے تو تاریخ کا لہجہ بھی افسانوی کر دیا۔ آخر دوسری زبانوں نے اُردو ادب پر اپنا پرتو ڈالا۔ یہاں کی سیاسی جدوجہد نے بھی اُردو ادب کو کافی متاثر کیا۔ چنانچہ اب وقتی ضروریات سے ہم آہنگ سیاسی ادب پیدا ہو رہا ہے اور یہ مستقل افادی حیثیت رکھتا ہے۔ "الہلال" اور "نگار"
۷۸ نے بڑی حد تک عوام میں سیاسی شعور پیدا کیا۔ پڑھنے والوں کو کچھ عادت سی ہو گئی کہ نظم و افسانہ کے ساتھ ساتھ اپنے زمانے کی سیاسی جدوجہد سے بھی واقف ہوں۔ اس باب میں مکتبۂ جامعہ دہلی کی کوششیں بھی کم اہم نہیں۔ مکتبہ نے سیاسیات کی مبادیات و تاریخ کے متعلق اس وقت تک متعدد سیاسی کتابیں شائع کی ہیں حال ہی میں اسی قسم کی کتابوں کا ایک سیٹ چھاپا ہے جو لڑائی کی جغرافیائی و سیاسی حیثیت پر کافی روشنی ڈالتا ہے۔ اس سلسلے کی چار کتابوں بحرالکاہل کی سیاست اور بین الاقوامیت، ممالک اسلامیہ کی سیاسیات اور نازیت پیشِ نظر ہیں۔ اس وقت میں صرف "بحرالکاہل کی سیاست" پر اظہار رائے کر سکوں گا۔

**بحرالکاہل کی سیاست** —— محوریوں اور اتحادیوں کی موجودہ جنگ میں بحرالکاہل (پیسفک) کی ہستی ایک نئے باب کے انجام و آغاز کی کنجی ہے۔ پُرسکون پانی کی یہ وسیع دنیا کرۂ ارض کے کروڑوں انسانوں کے اقتصادی قومی اور ملکی مسئلوں کا مجموعہ ہے۔ اس سمندر کی اہمیت دُنیا کے باقی سمندروں کے مقابلے میں دوسرے درجہ پر ہے۔ بحرالکاہل کی موجوں نے مغرب کی ہوسِ ملک رانی اور سینکڑوں تاجرانہ آرزوؤں کے قافلے کو اپنے سینے سے گنار لیا ہے۔ جاپان کی بیداری کے بعد بحرالکاہل کے تیسرے دور کا آغاز ہوتا ہے۔ جاپان نے مغربی اثر سے آزاد کر کے ایشیا کو خود اپنے اثر میں لینے کا جو خواب دیکھا ہے وہ شرمندۂ تعبیر ہوگا یا نہیں، اس سے بحث نہیں لیکن بحرالکاہل کی موجوں میں اس وقت تک طوفان اٹھتا رہے گا جب تک ایشیائی اقوام کو اقتصادی اور سیاسی آزادی حاصل نہ ہو جائے۔

یہ چھوٹی سی کتاب بحرالکاہل کی سیاسیات پر جامع ترین کتاب ہے جغرافیائی حالات، ساحلی ممالک، بحرالکاہل کے جزیرے، خود جنگی اہمیت اور بحرالکاہل سے بحرِ اوقیانوس کا تقابل اُن تمام جغرافیائی حقیقتوں کو روشن کرتا ہے، جو اس سمندر سے تعلق رکھتی ہیں۔

بحرالکاہل کی سیاسی اہمیت کا رشتہ دنیا کے مستقبل سے نہایت گہرا ہے، دنیا کی تمام تر تجارت کا رُخ بھی بحرالکاہل ہی کی طرف ہے۔ وہ دن دور نہیں کہ بحرالکاہل دنیا کی تجارت کا مرکز ہوگا۔ اس چھوٹی سی کتاب میں ان تمام سیاسی و اقتصادی حالات سے بحث کی گئی ہے جو بحرالکاہل کی اقتصادی اہمیت کو بڑھاتے ہیں جس قدر موجودہ سیاسی کشمکش ہے اس کے پس منظر میں بھی بڑھتی ہوئی اقتصادیات کارفرما ہیں جو بحرالکاہل کے ذریعہ ہونے والی تجارت کو دنیا میں ممتاز کر رہی ہیں۔

"چین اور دورِ حاضر" کے عنوان سے ۱۸۹۶ء سے لے کر ۱۹۴۱ء تک کے وہ تمام سیاسی انقلابات اور سیاسی تاریخ بیان کی گئی ہے جس کی آماجگاہ چین کی سرزمین اب تک بنی رہی۔ اِن انقلابات کے پیچھے جاپان، ریاست ہائے متحدہ امریکہ اور یورپی طاقتوں کے سیاسی و تجارتی مفادات کام کر رہے تھے۔ ٹیلپنگ کی بغاوت، باکسر کی جنگ، چین اور جنگ عظیم، چین کا دوسرا انقلاب، چین اور بیرونی ممالک اور اس کے بعد موجودہ دور تک کی تمام سیاسی جدوجہد آئینہ بن کر سامنے آجاتی ہے۔ چین اور جاپان کی سیاسیات کا ہر پہلو بھی اس کے اوراق میں روشن ہو جاتا ہے۔ جاپان مشرق میں اپنی طاقت کے قیام و استیلا کے لئے مغرب سے ٹکرا رہا ہے اس کا دعویٰ ہے کہ "ایشیا، ایشیا والوں کے لیے ہے" بظاہر یہ نعرہ ایک طرح مشرقی تحریک کا اجتماعی نشان معلوم ہوتا ہے لیکن جس طرح مغربی طاقتیں اور امریکہ طلبِ منفعت کے جذبہ سے مغلوب رہا جاپان بھی ایشیا کی شکارگاہ پر بلا شرکتِ غیرے اپنا قبضہ کرنا چاہتا ہے۔ جاپان کا مفاد بحرالکاہل اور اس کے ممالک سے وابستہ ہے اس سمندر کی لہروں پر وہ اتنے ہی ہاتھ پیر مارنا چاہتا ہے جتنے دوسرے پیراک اس وقت اپنی غواصی کے کارنامے دکھلا رہے ہیں۔

لیلن مغربی امپیریلزم اور جاپانی امپیریلزم میں مفاد اور نظام کے لحاظ
سے کوئی فرق نہیں۔ اس کتاب میں نہایت وضاحت کے ساتھ ان مسائل
ور حقائق پر روشنی ڈالی گئی ہے۔

برطانیہ اور بحرالکاہل کی سیاست ایک مکمل باب ہے جس میں برطانوی
مفاد کینیڈا، آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ کی سیاسیات کے متعلق لکھا گیا ہے
سی طرح ایک باب ریاست ہائے متحدہ اور بحرالکاہل کے عنوان سے ہے
جس میں امریکہ کے مفاد، اصول غیر جانب داری ......... جزائر فلپائن
ور جزائر ہوائی کے متعلق واضح معلومات درج ہیں۔ تیسرا باب روس اور بحر
لکاہل کی سیاست کے متعلق ہے۔ ان مخصوص ابواب کے بعد یہ ابواب ہیں:-

(۱) بحرالکاہل میں ہالینڈ کے مقبوضات اور اس کی سیاسی پالیسی۔
(۲) جاپان اور برطانیہ اور ریاست ہائے متحدہ۔
(۳) بحرالکاہل کے ممالک میں نقل وطن اور نسلی امتیاز۔
(۴) بحرالکاہل میں ہوائی راستے۔

ان ابواب میں بحرالکاہل کے متعلق سیاسی معلومات کا اک سمندر
بند ہے۔ آخر میں چند نقشے ہیں جو اپنی مباحث کے متعلق ہیں اور مسائل
سمجھنے میں بڑی امداد کرتے ہیں۔

میرے خیال میں جاپان، امریکہ اور برطانیہ کی جنگ کا پس منظر
سمجھنے کے لئے اس کتاب کا مطالعہ نہایت ضروری ہے۔

(باقی)

ساغر

# مجبورِ معذرت

موجودہ خلفشار میں زندگی کے اہم ترین معمولات الٹ پلٹ ہو رہے ہیں۔ ایشیا کی اشاعت کا فریضہ تو عام حالات میں، جمود اور پریشانی سے آزاد نہیں رہ سکا۔ آجکل کاغذ کی گرانی و کمیابی اور دوسری پریشانیوں کا حملہ اور بھی سخت ہو گیا ہے۔ ۶ ماہ کے لئے حکومت کی طرف سے کاغذ کی سپلائی کا انتظام ہوا تھا وہ میعاد ختم ہوئی۔ اب نئے انتظامات پیش نظر ہیں کچھ اس لئے کچھ دوسری وجوہ سے اس نمبر میں تاخیر واقع ہوئی۔ امید ہے کہ آپ معاف فرمائیں گے

منیجر

# مفرّح یاقوتی محمّد شاہی

جواہرات گرانمایہ، ورق طلا و نقرہ، مروارید ناسفتہ اور جوہر نباتات کا از حد لطیف خلاصہ طب کیمیاوی کا اعجاز نما کرشمہ بوجہ کمال اعتدال ہر مزاج کے موافق قطعی بے ضرر شہنشاہی مفرح

خادم خلق اللہ

محمد عبد المغنی انصاری مع برادران نبیرہ لقمان الملک علامہ حکیم نابینا صاحب مدظلہ العالی منیجر انصاری دواخانہ زیر نگرانی حکیم محمد عبد الغنی انصاری خسرو شاہ نظامی

(واقع شاہ گنج حیدرآباد دکن)

## یاقوتی محمّد شاہی

معروف و مشہور مغل شہنشاہ ہندوستان محمد شاہ رنگیلے کی خاص الخاص استعمال کی دوا جس کا نسخہ قطعی راز میں سینہ بسینہ نسلاً بعد نسل ہمارے خاندان عالیہ انصاریہ میں (جو عہد سلطنت مغلیہ میں علاوہ منصب طبابت شہنشاہی کے عہدۂ جلیلہ ملکی ہفت ہزاری تک پر متقرر رہ چکا ہے) چلا آرہا ہے یہ نسخہ صرف والیان ملک و سادات و امراء کیلئے مخصوص طور سے بنایا جاتا رہا۔ اگر اس کو ہر اعتبار سے علاوہ قطعی بے ضرر ہونے کے سراج و شہنشاہ مفرحات کہا جائے تو بے شمار مشاہدات کی بے لاگ کسوٹی پر ہرگز بیجا نہ ہوگا۔ یوں تو یاقوتی اور مفرحات سے طب یونانی کی قرابادینیں پٹی پڑی ہیں اور بعض تجارتی دواخانے مفرحات میں منشیات مثل چرس بھنگ افیون عارضی تفریح اور دائمی گرفتاری کیلئے شامل کرکے بدنام کنندۂ نکونامے چند کے مصداق ہو رہے ہیں مگر یہ شہنشاہ پسند مفرح یاقوتی جس کو ایک جماعت اطبا و حکماء و فضلاء عصر نے بادشاہ کیلئے مرتب کیا تھا۔ اسکے اجزاء ترکیبی منشیات سے قطعی پاک اور جواہرات گرانمایہ کا مجموعہ ہیں اس کو مجدد طب علامہ لقمان الملک حکیم نابینا صاحب نے اپنے جدید طب کیمیاوی کے طریقہ سے اب اس درجہ مکمل فرمادیا ہے کہ یہ مفرح بغایت معتدل ہوگئی ہے کسی مزاج سے چاہے وہ حار ہو یا بارد مطلق ناموافقت نہیں کرتی ورق طلا و نقرہ۔ مروارید ناسفتہ لعل بدخشانی۔ یاقوت رومانی و یاقوت اصفر و کہرباء زمرد تابناک اور دوسرے جواہرات کو اپنے دریافت کردہ طریقہ سے محلول اور بیحد الطف بنا کر اس میں شامل کیا جاتا ہے اسی وجہ سے قلب و دماغ اور تمام اعضاء رئیسہ کو حد درجہ تقویت پہنچاتی ہے اکثر لطیف المزاج اصحاب کو ایسی دوا کی تلاش رہتی ہے جو ہمہ صفت موصوف ہو بعض اصحاب چاہتے تھے کہ تقویت باہ بھی ہو۔ جسم و روح اور اعضاء رئیسہ کو یکساں مفید ہو۔ ان کیلئے یہ مفرح یاقوتی بوجہ آمیزش جواہرات اس درجہ تفریح اور ایسی ہیجان فرحت کمال کا حال پیدا کرتی ہے کہ باید و شاید۔ دماغی کام کرنے والوں کے لئے عجیب و غریب نعمت غیر مترقبہ ہے۔ اس مفرح یاقوتی میں ایک عجیب و غریب صفت ہے کہ یہ مثل جوہر الجواہر یا جواہر مہرہ کے پرانی سے پرانی عادت منشیات کو ترک کرا دیتی ہے۔ اس مفرح یاقوتی کے استعمال سے بیس بیس سالہ شرابی شوقین نے شراب ترک کر دی افیونیوں نے افیون کو ترک کر دیا اور دوسرے منشیات کے استعمال کرنیوالوں نے اس یاقوتی کو حرز جاں بنالیا۔ یہ مفرح یاقوتی جسم کی تمام ارواح کو کمال درجہ تقویت بخشتی نشاط پیدا کرتی عمدہ اغذیہ کو جزو بدن بناتی ہے وہ لوگ جو گرم مقویات کھا کر پریشان ہو چکے ہیں اور جنکو سرد دوا موافق آتی ہو مگر ان کے لئے یہ مفرح یاقوتی واقعی آب حیات سے کم نہیں ہے۔ بلا کسی قسم کے ہیجان یا جوش پیدا کرنے کیلئے بہترین مقوی ہے بہرحال یاقوتی ہر اعتبار سے ہمہ صفت موصوف ہے مگر صرف ایک صفت اس میں نہیں ہے وہ یہ کہ کم قیمت نہیں ہے وجہ یہ ہے کہ صد درجہ بیش بہا جواہرات اور عقاقیر کے جوہر اور روح کا مجموعہ طب کیمیاوی کا کرشمہ اور واقعی ایک شاہی دوا ہے جو حضرات نمونۃً بھی اسکی چند خوراکیں نوش جاں فرما لیتے ہیں وہ ہمیشہ کیلئے اسکے والہ و شیفتہ ہو جاتے ہیں۔ چونکہ یہ یاقوتی گویا روح ادویہ ہے اس لئے اسکی مقدار خوراک حد درجہ قلیل ہے جو چاہے اس کا تجزیہ یعنی عمل انالائسس کے بعد اچھی طرح جانچ سکتا ہے کہ یہ جسم انسانی کیلئے مضر ادویہ ہر قسم کی سمیات مکاسات کشتہ جات سے قطعی پاک ہے۔

مقدار خوراک ۲ رتی سے ۸ رتی تک ہے۔ ۸ رتی سے زیادہ شاید ہی کوئی قوی آدمی برداشت کر سکے۔ قیمت فی شیشی جس میں ۶ ماشہ یہ شہنشاہی یاقوتی ہے (۵ء) پانچ روپیہ۔

بدرقہ کچا دودھ ۱۰ تولہ۔ گرم پانی ۱۰ تولہ قدرے شیرینی ملاکر۔

المعلن:۔ عبد الغنی انصاری منیجر انصاری دواخانہ نبیرۂ علامہ لقمان الملک شیخ الرئیس ثانی حکیم نابینا صاحب مدظلہ العالی

# ثروت آرا بیگم

## محترمہ حمیدہ سلطان کا شاہکار

حمیدہ سلطان صاحبہ نے جو ہندوستان کی ادیب خواتین میں ممتاز درجہ رکھتی ہیں ۔ ادبی حلقوں کے پیہم اصرار اور تقاضوں سے متاثر ہو کر اپنی قدیم تصنیف "ثروت آرا بیگم" شائع فرمادی ہے۔ یہ اخلاقی و ادبی لحاظ سے ایک خاص مرتبہ کا ناول ہے جس میں زندگی اور سماج کی کامل و صحیح تصویر کھینچی گئی ہے۔ "ثروت آرا بیگم" میں قیاس سے بعید تصوریت اور گذری ہوئی شعریت کی جھلک نہیں ناول میں مقررہ ماحول اور کردار کی مطابقت سے واقعیت نگاری کو خاص اہمیت دی گئی ہے۔ اور وہ واقعیت نگاری ایک خاص ماحول سے تعلق رکھتی ہے۔

"ثروت آرا" کی زبان اُسے نمایاں طور پر دوسرے ناولوں سے اک امتیاز بخشتی ہے۔ اس کا ہر صفحہ منہ سے بول رہا ہے کہ ایک دہلوی خاتون کی تصنیف ہے۔ زبان کی بے ساختگی اور لطافت نے اس ناول کو بڑی امتیازی حیثیت دیدی ہے۔ یہ بڑی تسکین دہ بات ہے کہ اندازِ بیان اور اسلوب میں روایتی رومان نگاری اور افسانویت نہیں پائی جاتی۔ لفظی ترکیبیں اور لہجے کی بے ساختگی، سادگی، وقار اور مکالمہ میں زبان کا معیاری لوچ یہ تمام عناصر ایسے گھُلے ملے ہوئے ہیں کہ کتاب شروع کرنے کے بعد کوئی اسے ادھورا نہیں چھوڑ سکتا۔ یہی نہیں "ثروت آرا بیگم" اپنے انداز کا خاص کلچر، تہذیب اور تمدن رکھتی ہے۔ اُس کو پڑھکر دلی کی مٹی ہوئی تہذیب کا نقشہ آنکھوں میں کھنچ جاتا ہے۔ اس کے مطالعہ سے دسیوں محاورے جو دلی کے مردوں میں نہیں عورتوں میں بولے جاتے ہیں معلوم ہو جاتے ہیں۔

حمیدہ سلطان صاحبہ نے اس ناول کو اپنے برادرِ محترم آنریبل مسٹر فخر الدین علی احمد سابق ریونیو منسٹر (آسام) کے نام معنون کیا ہے شروع میں فخر الدین صاحب کی تصویر بھی شریکِ کتاب ہے۔

منیجر

ملنے کا پتہ :- **مکتبۂ ساغر ادبی مرکز میرٹھ**

**"رسالۂ ادیب"۔ دہلی**

(۱۹۳۵ء میں جاری ہوا)

ادبی مرکز میرٹھ کا علمی و ادبی ماہنامہ

# ایشیا

منظور شدہ

محکمۂ تعلیمات حکومت صوبۂ متحدہ

حکومت صوبۂ بہار اور حکومت صوبۂ سی۔ پی (برار)

زیر سرپرستی

ڈاکٹر سیّد محمود

اسسٹنٹ اڈیٹر
تقی محمد

ناشر
مکتبۂ ساغر ادبی مرکز میرٹھ

اڈیٹر
ساغر

قیمت سالانہ مبلغ پانچ روپیہ (ہندوستان سے)
قیمت فی نمبر ۵ آنے

(جملہ حقوق محفوظ)
(نمونہ مفت نہیں بھیجا جاتا)

قیمت سالانہ آٹھ روپیہ (دوسرے ملکوں سے)
ایجنسیوں کو ۲۰ فیصدی کمیشن

# فہرست مضامین ایشیا اپریل سنہ ۱۹۴۲ء

# ایشیا

| نمبر ۳ | اپریل سنہ ۱۹۴۲ء | جلد ۷ |
| --- | --- | --- |

# دنیا کا حال اور مستقبل

ازل سے لیکر آج تک دنیا اتنے مہیب زلزلہ سے دوچار نہیں ہوئی جتنے خوفناک زلزلہ سے بیسویں صدی (۱۹۳۹ء تا ۱۹۴۲ء) میں دوچار ہوئی ہے۔ شہنشاہیت، نازی ازم، فیسزم اور اشتراکیت، چار سیاسی اصولوں کے دیوانے آگ اور خون کی ہولی کھیل رہے ہیں، اس ہولی میں انسانی تہذیب و تمدن ایندھن کی مانند اور انسانی خون پانی کی طرح صرف ہو رہا ہے۔

کہا جاتا ہے کہ نازی ازم اور فسیزم جنکی گردن پر انسانیت کا خونِ ناحق ہے جن کے ہاتھ انسانیت کے خون میں رنگے ہوئے ہیں، اپنی تازہ دم بربریت کے خون ریز شمشیروں کے سایہ میں دنیا کو دبوچ لینا چاہتے ہیں، درست، مگر شاید یہ شہنشاہیت کے تمام اگلے پچھلے اعمال کا شدید ردِ عمل ہے۔ یہ ردِ عمل بھی کبھی نام نہاد انسانی آزادی کو ختم کر کے ایک ابدی غلامی کا نیا دور دنیا میں لانا چاہتا ہے، دنیا کے وسیع دائرۂ ترقی و آزادی کو سمیٹنا چاہتا ہے، اور سمیٹ کر ایک محدود مرکز میں بند کر دینا چاہتا ہے یعنی انسان اور دنیا کی تمام تر تخلیقی قوتوں کو فنا کر کے رکھ دینا اسکا اولین ارادہ معلوم ہوتا ہے۔

"برطانوی امپیریلزم" اور مہاجن امریکہ جمہوریت اور آزادی کا دعویدار ہے! دعویدار ہی نہیں، موت اور زندگی کی لرزتی ہوئی چٹان پر کھڑا ہوا ہے۔ اُس نے آزادی اور انسانیت کے دشمنوں کے خلاف اپنی تمام تر طاقتوں کی بازی لگا دی ہے، لباط پر اس کی یہ کھُلی ہوئی پوزیشن ہے کہ یا حریفوں کو موت کے گھاٹ اتار دیگا یا دُنیا سے خود مٹ جائیگا۔

۳

"اشتراکیت" جو نسلِ انسانی کی آخری حمایت بن کر نمودار ہوئی تھی ایک ایسے دشمن سے شدید مقابلے کیلئے مجبور ہو گئی ہے جو اس کے تعقل اور جذبہ کے مقابلے میں جاہل اور بہیم ہے پھر بھی روس جس کی مدافعت کی بنیاد مقابلہ کے انتہائی پُرجوش اور مخلص جذبات ہیں اپنی استقامت میں ماضی کی ساری تاریخ کو خجل کر رہا ہے:

اسوقت تک اس نے جرمنی کو روک کر تاریخی استقلال کا ثبوت دیا ہے۔ روس کی ہار اور جیت پر اتحادیوں کے مستقبل کا دار و مدار ہے۔ دنیا کی کامل تباہی اور کامل آبادی کا انحصار ہے۔

اب یہ زلزلہ بحرِ ہند کے پانی کو اچھال رہا ہے۔ ہندوستانی بندرگاہوں کو لرزا دینا چاہتا ہے، ایسے نازک موقع پر ہندوستان کو خاموش نہیں رہنا چاہیئے۔ حکومت اور ہندوستان دونوں بڑھے اور اس حل کو تلاش کرنا چاہا جو عزت اور آزادی کا حل ہو سکتا ہے مگر یہ کم قیامت نہیں کہ برطانیہ اور ہندوستان میں کھلے دل کے ساتھ کوئی معاہدہ نہیں ہو سکا۔ ایسا معاہدہ جو زندگی کو بے قیمت بنا دیتا۔ ہم کروڑ انسانوں کی روحوں میں ایثار و قربانی

کی آگ بھڑکا دیتا۔

ہندوستان کے قوم پرست حلقے بیک وقت نازیت فسیزم اور سامراجیت تینوں کے خلاف ہیں، ہر پارٹی کی سوشلسٹ، محوریوں کے خلاف ہیں۔ روس جنگ کی آگ میں پھنسا ہوا ہے، ان کے نزدیک ایمانداری سے دنیا کا حال و مستقبل خطرہ میں ہے؛ ہر کمیونسٹ اور سوشلسٹ اتحادیوں کو غیر مشروط تعاون و امداد کی پیشکش کرنا چاہتا ہے؛ وہ لوگ جس فریق کی فتح چاہتے ہیں وہ فریق وہی ہیں جنمیں برطانیہ شریک ہے۔

مگر سب جانتے ہیں کہ باوجود اس اعتقاد کے یہ لوگ جھجک رہے ہیں اصلی وجہ یہ ہے کہ بہرحال یہ کسی پارٹی اور عقیدہ کو مانتے ہوں مگر سیاسی طور پر یہ کانگریس کی رہبری اور ہدایت کو تسلیم کرتے ہیں۔ مگر وہ محوریوں کے ساتھی ہیں

اور کانگریس ہی نہیں، برطانیہ کے جمہوری نظام کے مقابلے میں شاید ایک ہندوستانی بھی محوریوں کے نظام ریاست اور جاپانی شہنشاہیت کے طریق کو پسند نہیں کرتا؛ ہر علمی انسان جانتا ہے، دنیا اشتراکیت کے درجہ تک ترقی کر چکی ہے، ہر دماغی انسان چاہتا ہے سرمایہ داروں اور امیروں کے دوش بدوش نظام ریاست میں مزدور اور کسان کے لئے بھی جگہ ہو، سماج، اور زندگی ۴
کی ہر راحت برابر برابر ہر انسان کی قسمت ہو تقریر و تحریر کی آزادی عام کی جائے شہری زندگی کے حقوق اور اس کی مسرتیں ہر فرد کا اجتماعی و سماجی حق ہوں یہ ہیں آج کے انسان کے ابھرتے ہوئے تصورات، اور ارتقائی احساسات ان کی موجودگی میں، دل و دماغ میں ان احساسات کے ہوتے ہوئے کوئی کیونکر گوارا کر سکتا ہے؛ دنیا میں اس تمام سیاسی اور سماجی ترقی کا جنازہ نکال دیا جائے۔

ہمارے ملک کی گود از شانہ کہ قاتل نازی ازم اور فسیزم ہی لُٹے اٹھائیں!؟

یہ ہے آج کے تصورات کی سچی تصویر مگر دماغ میں کچھ سوال پیدا ہوتے ہیں ہر دل استفسار کرتا ہے، ہر روح میں سوال و جواب کی کشمکش ہو رہی ہے یہ غلط اور غیر نفسیاتی نہیں، اس کی گہری بنیادیں ہیں، سوال یہ ہے کہ وہ طاقتیں جو جمہوریت اور انسانی آزادی کیلئے بزعم خود ایک مقدس جنگ لڑ رہی ہیں، ان کے نزدیک ۴۰ کروڑ افراد کی آزادی کی کیا قیمت ہے!؟

نازی غلامی کی چکی میں پسنے سے ہندوستان بچ جائے، برطانیہ کا مقصد نہایت مقدس ہے، اس مقصد میں انسانیت کا اعلیٰ ترین جذبہ جھلک رہا ہے، پیغمبروں نے بھی اس اخلاقی فریضہ کو شاید اس تکمیل کے ساتھ ادا کرنے میں کامیابی حاصل نہ کی ہو، جو چرچل اور روزویلٹ دل سے اس فریضہ کو ادا کر رہے ہیں!؟

جمہوریت اور آزادی کے ان پیغامبروں کو ہندوستان کی اصلی حیثیت بتانا ان کے مکاشفاتی دل و دماغ کی توہین کرنا ہے۔ میرا خیال ہے امریکہ ہو یا برطانیہ، دونوں جانتے ہیں، ہندوستان کے دل میں کسی حملہ آور کی محبت نہیں ہے، ملک کے قوم پرست حلقے سینکڑوں مرتبہ محوری طاقتوں کے بارے میں اپنا دل چیر کر رکھ چکے ہیں، وطن سے محبت کرنیوالا قوم پرست ہندوستان کی آزادی اور برابر کی سیاسی پوزیشن چاہتا ہے نہ کہ غلامی!؟ کوئی غلامی کیلئے جان نہیں دیا کرتا، آزادی کا جذبہ ہی سرفروشی کا جذبہ پیدا کرتا اور گھر میں آگ لگا دینے کو تیار ہو جاتا ہے۔

افسوس یہ جذبہ ہندوستانیوں میں پیدا کرنیکی کوشش اس وقت تک نہیں کی گئی!؟

ہاں ایک موقع حکومت نے پیدا کیا، اسوقت کچھ لوگوں نے شور مچایا تھا کہ یہ قیمتی دونوں جماعتوں یعنی حکومت اور ہندوستانیوں کو ہاتھ سے نہ کھونا چاہیئے، یہ دونوں چاہتے تو دنیا کے حال و مستقبل کو خاک ہونے سے بچا سکتے تھے۔ کچھ دنوں ہندوستان کی فضا کرپس کے تبسم کی پرامید روشنی میں اک نئے مستقبل کا انتظار کرتی رہی، یکایک یہ انتظار ختم ہو گیا، روشنی خوفناک اور بے چین تاریکی میں تبدیل ہو گئی، سارا طلسم دیکھتے ہی دیکھتے ٹوٹ گیا؛

ملک کے ہر سیاسی حلقے نے برٹش وار کیبنٹ کی پیشکش پر بے اطمینانی کا اظہار کیا، کانگریس کسی نہ کسی طرح ان تجویزوں کو قبول کر کے حکومت سے تعاون کرنا چاہتی تھی، تاکہ ملک کی اندرونی ترقی و محافظت کے فرض میں حصہ لے سکے؛ مگر ڈیفنس کے مسئلہ پر اختلاف ہوا، اور سمجھوتہ کی تمام عمارت دھڑام سے زمین پر آگری؛

کرپس کا وہی پرامید تبسم جو ان کے چشم و ابرو کو عارض جمال بخش رہا تھا۔ کبیدگی اور چڑچڑے پن میں تبدیل ہو گیا؛ لندن پہونچکر برٹش پارلیمنٹ میں ان کے تیور بدل گئے —!

بہرحال دنیا کی دو بڑی قوموں کے اس نیک اقدام کی ناکامی وقت کی سب سے بڑی بدبختی ہے۔ یہی اقدام مشرق و مغرب کے اک نئے ربط

تعلق کی بنیاد ڈال سکتا تھا، مگر اس خواب کو تو شرمندۂ تعبیر ہونا تھا نہ یہ خواب شرمندۂ تعبیر ہوا، آنکھ کھلی تو ناراضگی اور اختلافات کی سینکڑوں کھاڑیاں ایک دوسرے کے درمیان حائل تھیں۔!؟

اب ایسی حالت میں کہ محوریوں کے نئے حملے اپنے پر تول رہے ہیں، اس مجہول فضا کو باقی رکھنا تدبر اور دانشمندی کے قطعی خلاف ہے۔ اگر یہ سچ ہے کہ برطانیہ جمہوریت اور قوموں کی آزادی کے برقرار رکھنے کی مدعی ہے۔ خود اپنی تمام روایات کو بچانا چاہتی ہے۔ اور مشرق کو اس کی تمام روایات کے ساتھ باقی رکھ کر اپنے مفاد کی حفاظت اس کا اولین مقصد ہے، اگر قول و فعل میں تضاد نہیں ہے تو اس مجہول فضا کو ختم کرنا بھی اسی کا فرض ہے۔

قوموں کی نمائندہ جماعتیں، قوموں کی جاکر ہیں، اسی طرح حکومتیں بھی انسانوں کے مفاد کی محض نمائندہ ہیں، ان دونوں کے مابین جو مشترک شے ہے وہ ایک جذبۂ تعمیر اور محض ایک اجتماعی یا فریضۂ خدمت ہے، کسی فریق کا یہ کہنا کہ اب پہل ہماری طرف سے نہیں ہوگی، اس جذبہ اور فریضے سے روگردانی کرنا ہے۔ ان لوگوں کے خیال میں جو تصویر کے باریک ترین خد و خال پر گہری نظر رکھتے ہیں، آج بھی یہ ضرورت باقی ہے کہ برطانیہ اور ہندوستان میں از سر نو جلد ہی سمجھوتہ کی گفتگو شروع ہو، اور گفتگو کے بعد کسی نتیجہ پر پہونچا جائے، تاکہ ہندوستان کا بچاؤ ہر شخص کا قومی فرض ہو جائے۔

دنیا سے حال پکار کر یہ کہہ رہا ہے مجھے آگ سے بچاؤ، مستقبل حال سے اپنی حفاظت کی بھیک مانگ رہا ہے۔ زمین و آسمان ان مطالبوں سے گونجے ہوئے معلوم ہوتے ہیں، دنیا کو ان نظاموں کے پھیلاؤ سے بچایا جائے جو انسانیت کیلئے رجعت، تباہی، غلامی اور طبقاتی وباؤ کا منحوس پیغام ہیں؛ مگر یہ تقاضے اسی وقت پورے ہو سکتے ہیں جب ہندوستان اور حکومت دونوں جذبات کے جال سے نکل کر کھلی فضا میں آکر یہ جان لیں کہ دنیا کا حال و مستقبل بنانا ان کے سچے جان فروشانہ ارادوں کے ہاتھ میں ہے۔

## چند دن کی تاخیر

اپریل نمبر چند دن کی تاخیر سے آپ کے پاس آرہا ہے، خیر یہی کیا کم ہے کہ آرہا ہے، دنیا اور اس کے چلنے کے ذرائع کمزور اور محدود تر ہوتے چلے جارہے ہیں۔ کاغذ کا گو انتظام ہے، مگر یہ انتظام ہر وقت بے انتظامی کی گرفت میں ہے، اس مہینے میں بھی کچھ ایسی پریشانی ہوئی۔ بہرحال مئی نمبر جلد ہی آپ کو ملیگا۔ یہ مسرت میرے لئے کم نہیں، کہ نگار نامہ کے بعد ایشیا نے اپنے مقصود معیار کو حاصل کرنے میں بڑی کامیابی حاصل کی ہے۔ اپریل نمبر بھی اپنے مضامین کے لحاظ سے اہم ترین مجموعہ ہے۔ مئی کی نظم و نثر اور تنقیدی مضامین کا معیار تمام گذشتہ مہینوں سے افضل ثابت ہوگا۔ چند عجیب چیزیں آپ کو اس نمبر میں ملیں گی۔ گو تہی دامن نہیں مگر اہل قلم دوستوں کی موت جیسی خاموشی، خوئے گدائی کو جگاتی ہے۔ ایسے دوستوں کو خود انکا ہی واسطہ کچھ تو لکھیں۔

## حیدر آباد کا سفر

میں نے اپنے حیدر آبادی دوستوں سے مارچ ہی میں حیدر آباد حاضر ہونے کا وعدہ کیا تھا، مگر تمام اپریل کچھ اس قسم کی مصروفیتیں رہیں کہ اس وعدہ کو پورا نہ کرسکا اب یہ طے ہے کہ اپریل ۱۹۴۲ء کی اشاعت کے بعد ۱۵ مئی سے پہلے ہی حیدر آباد چلا جاؤں گا۔ اور مئی کے آخر تک وہیں مقیم رہوں گا۔ گذرے ہوئے چار مہینوں میں ہمت سے زیادہ کام کرتا رہا ہوں، اس مصروفیت کا صحت پر گہرا اثر پڑا ہے، میں چاہتا ہوں کہ مرکز سے کچھ دور رہ کر چند دن کہولت اور خاموشی سے گذاروں؛ بشرطیکہ گزار سکوں، حیدر آباد میں میرا پتہ یہ ہوگا۔ تمام ضروری خطوط و تار اسی پتہ سے ارسال کئے جائیں تو بہتر ہے۔ میرٹھ بھیجنے کی صورت میں جواب میں تاخیر ہو جانیکا اندیشہ ہے؛

ساغر نظامی

بمعرفت کرنل نظیر الاسلام۔ اسلام ہاؤس حیدر آباد دکن
ٹیلیفون نمبر ۳۵۴۳

# حکیم آزاد انصاری (مرحوم) کا آخری خط

از راممتا پور روڈ، ڈاکخانہ عنبر پیٹھ حیدرآباد دکن
۱۶ اگست ۱۹۴۱ء

مشفقی و محبی ساغر

مرسلہ روح مکاتیب وصول ہوئی۔ شکر گذار ہوں، معاف فرمائیے بھولا چوکی ہوئی۔ میں اپنے الفاظ واپس لیتا ہوں، کیونکہ دو یا پونے دو برس ہوئے کہ میں اس ناروا حرکت سے بذریعہ احکام امتناعی روک دیا گیا تھا۔ اور مجھ کو کچھ علم نہیں کہ یہ احکام ہنوز نافذ ہیں یا انھیں منسوخ کر دیا گیا ہے، اگر انھیں منسوخ کر دیا گیا ہے تو کچھ تشویش کی بات نہیں، ورنہ سخت بازپرس کا خوف ہے۔

لہذا شکر گذاری کا واپس لے لیا جانا ضروری ہے۔ تاکہ یہ واپسی (ندر ہے) اور عندالحاجت کام آوے۔

(اس خط کا وہ حصہ جو "روح مکاتیب" (مجموعہ خطوط مطبوعہ جولائی ۱۹۴۱ء) کے متعلق نگار نامہ مطبوعہ جنوری ۱۹۴۲ء میں شائع ہو چکا ہے اس لئے وہ حذف کر دیا گیا ہے)

اس سلسلے میں آپ نے اپنی مخصوص توجہات کو ارزانی فرما کر کچھ صحیح اور کچھ بالکل غلط میرے حال زار پر بھی کرم فرمایا ہے، خیر اپنی نسبت تو میں آئندہ سطور میں کچھ عرض کرنے کی جرأت کروں گا۔ یہاں مجھے دیگر ارباب کمال کے نوٹوں اور حاشیوں کی نسبت کچھ التماس کرنا ہے۔ آپ کے یہ سب نوٹ اور حاشئے غیر معمولی طور سے بلیغ، دلچسپ اور معلومات افزا ہیں۔ جن سے آپ کی غیر معمولی ادبی قابلیت کا ناقابل انکار ثبوت بھی بہم پہونچتا ہے، ان سب نوٹوں سے میں نے کافی فائدہ اور کافی لطف اٹھایا ہے، مگر مندرجہ ذیل دو عدد عجیب و غریب نوٹوں یا حاشیوں نے جو کیف بے پایاں مجھے بخشا ہے اس کا مزا نہیں بھولتا، نہیں بھولتا، اور بھولنا تو بڑی چیز ہے یہ مزا ہنوز کم پذیر ہوتا بھی نظر نہیں آتا، اور شاید ایک مدت تک کم پذیر نہ ہو سکے۔ ان نوٹوں اور حاشیوں کے چند ضروری اقتباسات حسب ذیل ہیں۔

## پہلے دو اقتباسات

(۱) "جوش خلقی طور پر اک مخلص افغان ہے، مگر افغان کا اخلاص بھی اس کی نسلی کیفیات کی طرح خوفناک ہوتا ہے۔"

(۲) جوش کا قدرتی اخلاص افراد سے توقعات قائم کرنے پر مجبور کرتا ہے، مگر وہ خود کبھی اس حقیقت پر دھیان نہیں دیتا کہ سوسائٹی اور دوسرے بدبخت بھی جوش سے کچھ توقعات رکھتے ہیں۔ دوسروں کی توقعات" پوری ہوں تو محض ایک سرشار قہقہہ! اور اپنی ایک توقع بھی مجروح ہو جائے تو لگا تار دشنام، مگر یہ دشنام طرازیاں بھی بڑی قیمت رکھتی ہیں:

## دوسرے دو اقتباسات

(۳) ہمارے دوست پوشیدہ کافر ہیں اور بظاہر ولی، اور سچ پوچھئے تو بظاہر بھی ولی نہیں، طویل القامت، موجودہ تمدن کی ممکن لذتوں سے بہرہ ور، بہرہ ور نہیں تو آرزومند، مگر عادتاً جب نظر آئیں گے وعظ فرماتے نظر آئیں گے، ایک طرف سخت قسم کی رومانی شاعری کے ناشر، لب پر ذکر شراب، دل میں تصور حور، مگر قلم جب متحرک ہوگا اسلامیات ضرور لکھیں گے۔ تاکہ کفار کے مقابلہ میں مومنین کی صف میں بٹھائے جائیں۔

(۴) اللہ اللہ، لوگوں کو کیا کیا شوق ہیں۔ انسان کبھی اپنی منفرد ہستی کی طرف نظر نہیں کرتا اور شاعر ہو کر کفر و اسلام کے لیبل اپنے لئے پسند کرتا ہے، کاش وہ حبیب الرحمن صدیقی کے ان الفاظ پر غور کریں کہ "ادب، دین، دھرم، وطن اور سیاست سب سے بلند ہے"۔ خیر ماہر اچھے شاعر، اچھے دوست، اچھے انسان اور اچھے ........ ہیں اور قیام حیدرآباد اس نیکی

الشیا اپریل ۱۹۴۲ء

کا مظاہرہ ہے۔

(از روح مکاتیب)

ساغر! مرحبا! آپ نے اپنے تخیل کے موقلم سے ان ہر دو باکمال اصحاب کی بعض مخصوص ذہنیتوں اور افتاد ہائے طبائع کی چند جچے تلے الفاظ میں ایسی صحیح تصویر کشی کی ہے کہ اس سے زیادہ صحیح ممکن نہ تھی۔ میری رائے ہے کہ اگر فوٹوگراف کے کیمرے کی طرح کوئی سیرت نگاری کا آلہ موجود بھی ہوتا تو وہ بھی ان صحیح تصویروں پر شاید کوئی قابل لحاظ اضافہ نہ کر سکتا۔

اب مجھے اپنے متعلقہ نوٹ اور حاشئے کی نسبت کچھ عرض کرنا ہے اور وہ یہ ہے کہ جہاں آپنے دوسرے ارباب کمال کی صحیح تصویر کشی کی ہے۔ وہاں میرا حلیۂ مبارک اپنی قدیم عادت کے مطابق بالکل غلط اور بالکل لگاٹ کے دکھایا ہے۔ یہ مجھ پر ظلم نہیں تو کیا ہے کہ آپنے مجھے اسّی بیاسّی سال کا بڈھا لکھ مارا، حالانکہ میں ابھی صرف کچھ دن کم بہتّر سال کا بچّہ ہوں، یا زیادہ سے زیادہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ بفضلہ تعالیٰ ۷۲ سالہ بہتّرا نوجوان ہوں، مگر آپ ہیں کہ آپ نے مجھے بڈھا ثابت کرنے کیلئے میری عمر میں دس بارہ سال اضافہ کر دیا۔ آخر یہ کیا اندھیر ہے۔ بار بار میری اس قدر توہین کیوں کی جاتی ہے۔ آپ کبھی مجھے بزرگ دیرینہ لکھ مارتے ہیں اور کبھی اسّی بیاسی برس کا بڈھا۔ اگر صحیح تصویر کشی اور صحیح کردار نگاری یہی ہے تو ہزار لعنت اس تصویر کشی اور کردار نگاری پر۔

آپنے بحث غزل کے متعلق جو حاشیہ دیا ہے اس کا اکثر حصّہ بالکل غلط ہے اور مجھ پر ایک اتّہام ناروا، اس حاشئے کے فرضی اقتباسات ذیل میں درج کرتا ہوں۔

(۱) رسالۂ کلیم دہلی میں نقّاد کے نام سے ایک تنقیدی مضمون شائع ہوا تھا، آزاد صاحب نے جوش صاحب سے ہر چند دریافت کیا، کہ مضمون نگار کا نام بتا دیجے، مگر کئی دن تک جوش نے نہ بتایا اور جب اصرار حد سے زیادہ گذر گیا تو میرا نام لے دیا۔"

(۲) میں جیسے ہی دہلی پہونچا آزاد صاحب میرے سر ہو گئے (وہ غزل و نظم کے معاملہ میں جگر مراد آبادی سے بھی زیادہ انتہا پسند واقع ہوئے ہیں) سچ مچ برہم تھے، میں نے انکار نہیں کیا، اقرار سے وہ اور بھی برہم ہو گئے۔

(۳) غزل کے استرداد میں جو مضمون کلیم میں شائع ہوا تھا وہ اتنا مسکت و مدلل تھا کہ آپ کو نہ صرف خاموش کر گیا بلکہ بیمار بھی ڈال گیا، اگر آپ اعتراف شکست کر لیں تو ہم آپ کو بتا سکتے ہیں کہ آپ کا قاتل آپکے دوستوں ہی میں سے ایک ہے۔ اور آپکی نگاہوں کے سامنے ہنستا بولتا اور آزاد چلتا پھرتا ہے۔"

(از روح مکاتیب)

پہلے اقتباس میں صرف اس قدر صحیح ہے کہ رسالۂ کلیم دہلی میں میرے خلاف ایک مضمون نکلا تھا، رہا یہ کہ وہ تنقیدی تھا، بالکل غلط، بیچارے اسرائیل احمد خاں نہ شاعر نہ شاعر کی دم، وہ نہ فن تنقید سے واقف اور نہ فن شعر و ادب کے متعلق علوم ضروریہ سے آگاہ، وہ کیا تنقید کرتے اور تنقید کے لئے مواد کہاں سے لاتے جبکہ وہ اس معاملہ میں سر سے پاؤں تک بالکل بدّھو واقع ہوئے ہیں، البتہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ انھوں نے مجھے گالیاں خوب دیں اور پیٹ بھر کے دیں اور اس بارہ صفحات کو گالیوں سے سیاہ کر کے اپنی گندی فطرت کا مظاہرہ بہترین طریق پر کیا۔ میری خاموشی اس بارے میں کچھ اس وجہ سے نہ تھی کہ میں اُن کے مضمون کا جواب نہیں دے سکتا تھا۔ بلکہ اس کی وجہ یہ تھی کہ میں گالیوں کا جواب گالیوں سے نہیں دینا چاہتا تھا۔

بجز منقولہ بالا فقرے کے اقتباس اوّل کے باقی فقرات سب غلط ہیں، نہ کبھی میں نے جوش صاحب سے مضمون نگار کا نام دریافت کیا۔ نہ میرا اصرار اس بارے میں حد سے زیادہ بڑھا اور نہ کبھی انھوں نے اس بات میں آپ کا نام لیا، کیونکہ میں اس سے واقف تھا کہ یہ مغلّظات آگیں مضمون جوش صاحب کی سازش سے لکھا گیا ہے اور انھوں نے اپنے ایک "سرشار قہقہے" کی تمنّا پوری کرنے کیلئے اسکو اپنے رسالہ میں شائع فرمایا ہے۔ البتہ اوّل اوّل مجھکو کچھ عرصے تک یہ معلوم نہیں ہو سکا کہ مضمون نگار کون صاحب ہیں، اور کیوں کر معلوم ہو سکا اس کا اظہار آئندہ سطور میں کروں گا۔

دوسرے اقتباس کا ایک فقرہ، ایک لفظ کیا ایک حرف بھی صحیح نہیں، نہ کبھی میں آپکے دہلی آنے پر آپکے سر ہوا۔ نہ میں سچ مچ برہم تھا، نہ جھوٹ موٹ، نہ اس بارے میں میں نے آپ سے کچھ دریافت کیا، نہ آپنے اقرار کیا نہ انکار اور نہ میں آپکے اقرار پر آپ سے اور زیادہ برہم ہوا، معلوم نہیں کہ اپنی اس بہترین تالیف میں آپ کو ان غلط واقعات کے اندراج کی کیوں ضرورت پیش آئی، کیا صحیح واقعات کے اندراج سے اس نادر تالیف کی وقعت میں کوئی کمی پیدا ہو جانے کا اندیشہ

ایشیا اپریل ۱۹۳۲ء

تھا، یا ممکن ہے آپنے اس قسم کا کوئی خواب دیکھا ہو اور اس کو واقعہ باور کر کے اپنی اس نئی تالیف میں درج کرنے پر مجبور ہوئے ہوں، اگر میرا خیال صحیح ہے تو آپ بری الذمہ ہیں۔ مجھے آپسے شکایت کا کوئی حق نہیں، کیونکہ بعض اوقات اس قسم کے خواب مجسّم بن کر انسان کو دھوکا دینے میں کامیاب ہو ہی جاتے ہیں۔ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ ان غلط اندراجات یا صحیح طور سے یوں کہنا چاہیئے کہ ان افترا پردازیوں سے کسی نامعلوم مصلحت کی بنا پر آپ کا منشا یہ ہو کہ میں آپسے ناراض ہو جاؤں، مگر باور کیجئے میں آپسے کسی حالت بھی ناراض نہیں ہو سکتا، خیال تو فرمایئے کہ آپ جیسی محبوب ترین ہستی سے کون ناراض ہونے کی جرأت کر سکتا ہے۔ اور ہستی بھی وہ دلفریب ہستی جو صرف چاہے جانے ہی کیلئے پیدا کی گئی ہو۔

آپ کی یہ رائے بھی صحیح نہیں کہ میں نظم و غزل کے معاملے میں جگر سے زیادہ انتہا پسند واقع ہوا ہوں۔ وہ صرف غزل گو شاعر ہیں۔ میں غزل، نظم، قطعہ رباعی، مخمس، مسدس، مربّع اور مثنوی وغیرہ شعر کی ہر صنف لکھتا ہوں، البتہ میں اُن نادانوں کا ہم نوا نہیں جو غزل کو مٹا ڈالنا چاہتے ہیں، میں مروّجہ غزل کے نقائص اور اس کی پستی سے ناواقف نہیں، مگر اس کو ناقابلِ اصلاح نہیں سمجھتا۔ باوجود چند دیوانوں کی مخالفت کے غزل اب بھی ہماری اصنافِ سخن میں سب سے زیادہ مقبولِ عام صنف ہے، میری رائے ہے کہ ایسی مقبولِ عام صنف سے اس کی مناسب اصلاح کر کے کوئی مفید کام لینا چاہیئے، مٹا ڈالنے سے کیا فائدہ

تیسرے اقتباس کا بھی کوئی حصہ صحت کا حامل نہیں، جو مضمون میرے خلاف کلیم میں شائع ہوا تھا وہ نہ مسکت و مدلّل تھا، نہ اس نے مجھے خاموش کیا، نہ بیمار ڈالا، ایک ناواقف شعر اور بیگانۂ فن کا کوئی مضمون جیسا کہ میں اس سے پہلے بھی عرض کر چکا ہوں، مسکت و مدلل ہو ہی کس طرح سکتا تھا، ہاں سب و شتم اور مغلظات آگینی میں وہ سب سے بڑھ چڑھ کر تھا اور سب سے بڑھ کر یہ کہ وہ جوش صاحب کو اور جوش صاحب کے بعد آپکو چند سرشار قہقہوں کے موقعے بہم پہنچا گیا اور آپ کو خوش کر گیا، اگر ایسے ہی سرتاپا مغلظات مضمون کا نام مسکت و مدلل مضمون ہے تو مجھے آپ کو خوش کرنے کو مان لینا چاہیئے کہ وہ بیحد مسکت و مدلّل تھا۔

اب میں آپ کو بتانا چاہتا ہوں کہ مجھ کو یہ کیوں کر معلوم ہو سکا کہ اس گندگی کے اچھالنے والے کون صاحب ہیں، اس بارے میں سب سے پہلے میں آپ کا یا آپکے رسالۂ پیمانہ کا ممنون ہوں جس نے یہ بتایا کہ آپ کا قاتل آپکے دوستوں ہی میں ایک ہے۔ جو آپکے سامنے ہنستا بولتا اور چلتا پھرتا ہے، اس سے مجھے اسرائیل احمد خاں کی ذات پر ایک گونہ شبہ ہوا مگر وہ یقین کے مرتبے تک ابھی نہیں پہنچ سکا تھا کہ کلیم ہی میں کشّاف کے نام سے دو مرے اور مضمون شائع ہوئے ان میں سے پہلا سر اقبال مرحوم کے خلاف تھا اور دوسرا عطاء الرحمٰن صاحب کے خلاف، یہ دونوں مضمون بھی کم و بیش اسی طرح فحش نگاری سے معمور تھے، ان مضامین اور میرے متعلقہ مضمون کا صرف پیرایۂ بیان ہی ایک نہ تھا بلکہ اکثر فقرے اور جملے بھی مشترک تھے۔ ان کے باہم مقابلے سے میر الیقین کی طرف قدم بڑھا اور پھر اس یقین نے یقین کامل کی صورت اس طرح حاصل کی کہ ایک روز رات کو جوش صاحب کی محفل نائے نوش گرم تھی، وہ کافی مخمور تھے، اسی حالت میں رسالۂ کلیم اور اس کی پالیسی کے متعلق کچھ ذکر چھڑ گیا، میں نے اثنائے گفتگو میں جوش صاحب سے پوچھا کہ یہ آپنے کشّاف صاحب اور نقّاد صاحب وغیرہ کو (میرا متعلقہ مضمون نقاد کے نام سے شائع ہوا تھا) اپنے موقر رسالے کلیم میں اسقدر گندگی اچھالنے کی کیوں اجازت دے رکھی ہے۔ کیا مغلظات نگاری بھی آپکے رسالے کی پالیسی میں داخل ہے اور کیا اس سے اس رسالے کا معیار علم دوست اصحاب کی نظروں میں گر نہیں جائیگا، جوش صاحب پوری طرح عالمِ کیف و سرور میں تو تھے ہی، کہہ اٹھے کہ یہ ہمارے اسرائیل احمد خاں ہی تو ہیں جو کبھی نقّاد اور کبھی کشّاف کے نام سے کلیم کیلئے مضامین لکھتے ہیں، جادو وہ جو سر چڑھ کے بولے، سُن لیا آپنے یہ ہے قصہ اُن مغلظات نگار صاحب کے نام مبارک کا صحت و یقین کیساتھ میرے علم میں آنیکا۔ اب فرمایئے اس واقعے کی نسبت آپکی حاشیہ آرائی کی میری نظر میں کیا وقعت رہ جاتی ہے۔ اور کیوں نہ میں اسکو اپنی نسبت آپکا اک تمام محض سمجھوں، میں یہ نہیں کہتا کہ آپنے یہ بہتان تراشی کسی بدنیتی سے دانستہ کی ہے، واقعہ زیادہ عرصہ کا ہے اسلئے ممکن ہے کہ غلطی سے آپ کو اسی طرح سے یاد رہا ہو۔ بہرحال کچھ ہو میں آپکو معاف کرتا ہوں۔ چونکہ صحیح واقعات کا آپکے علم میں لانا ضروری تھا اس لئے اس بارۂ خاص میں اسقدر خامہ فرسائی کی ضرورت پیش آئی۔

اب صرف ایک رنگین سی شکایت اور باقی رہ گئی ہے، کیوں نہ لگے ہاتھ اسکو بھی خدمتِ والا میں پیش کر دوں، اور وہ یہ ہے کہ خدا جانے صرف ایک میں بدنصیب آپکے موقر رسالۂ ایشیا سے کیوں محروم رکھا جا رہا ہوں جبکہ ایک زمانہ اس سے فیضیاب ہو رہا ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ یا تو "ایشیا" کو میرے قابل نہیں سمجھتے یا مجھکو ایشیا کے قابل خیال نہیں کرتے، وجہ کچھ ہو، میں ہر حال بہرحالت اس سے محروم۔

اپنے والد ماجد کی خدمت میں سلام بچوں کو دعا۔ نیاز کیش آزاد انصاری (حیدرآباد دکن)

ایشیا اپریل ۱۹۳۲ء

# نئی صبح

قاضی عبدالغفار

# سمندروں کی آزادی

قاضی صاحب کی سنہ ۱۹۴۲ء کی یہ تقریر "سمندروں کی آزادی" کی ایک جامع تاریخ ہے۔ بعض جگہ اس میں جرمنی، جاپان اور امریکہ کی گزشتہ سیاسیات کی طرف اشارے ہیں۔ ان اشاروں کو اب گزری ہوئی منزلوں کے جھلسے ہوئے نشانات سمجھئے، حالات کہیں سے کہیں پہنچ گئے مگر اس مضمون کی سیاسی و تاریخی حیثیت اپنی جگہ مسلّم ہے اس لئے شائع کیا جاتا ہے۔ ساغر

۹

خشکی اور پانی اور ہوا یہ تین عناصر دُنیا میں جنگ و جدال کے تین تدریجی دور ہیں۔ سکندر۔ ہلاکو اور نادر شاہ کا دور گھوڑوں اور ہاتھیوں کا دور تھا۔ پھر امریکہ کی نئی دُنیا کے انکشاف کے بعد اور خصوصاً آٹھویں صدی کے وسط میں جنگ کا ایک نیا دور شروع ہوا۔ اور یہ پانی اور سمندر، دلّی بین الاقوامی جنگ و جدل کا دور تھا۔ اسکے بعد ہوا اور تحت البحر قوتوں کی زور آزمائیوں کا دور آیا اور اُس دور کا یہ خونریز نصف النہار ہے جس کی مہلک معراج سے ہم سب گزر رہے ہیں پانی پر قوتوں کے فوجی اقتدارات کو صدمہ پہنچانے والی تحت البحر کشتیاں اور آبدوز تھے جنھوں نے اُنیسویں صدی کے آخر میں پانی کے نیچے ایک خوفناک خطرہ پیدا کردیا اُن کے بعد بیسویں صدی کے شروع میں کھُلی ہوا میں طیّاروں اور ہوائی جہازوں کی تگ و دو کا آغاز ہوا اور صفحۂ ہستی پر لاکھوں میل پھیلا ہوا پانی ان دو طاقتوں کے درمیان ایک شکنجہ میں آگیا یعنی اوپر طیّارے اور نیچے آبدوز۔

—— گویا تباہی اور ہلاکت کی سائنس نے پانی پر تیرنے والوں اور خشکی پر بسنے والوں کیلئے زندگی کو ایک عذاب بنا دیا۔

ہمارا زمانہ انسانی زندگی کے اُس نقطہ پر آگیا ہے جہاں جینا مشکل ہے اور موت آسان ہے۔ آسمان سے بھی موت برستی ہے اور زمین کے پیٹ میں سے بھی اُس کے فوارے چھوٹ رہے ہیں۔ گویا علوم اور سائنس کی ترقی کا یہ آخری اور سب سے اونچا نشان ہے۔ صدیوں تک متمدن انسان اپنے سماج کی ضروریات اور اپنے بین الاقوامی تعلقات کو منظم کرنے کی غرض سے بہت سے قانون اور ضابطے بناتا رہا لیکن اب وہ قاعدے اور ضابطے بھی ردّی کاغذ کے پُرزوں کی طرح اُڑتے پھر رہے ہیں ایک زمانہ ضرور ایسا تھا جب ہر مسئلہ اور ہر قضیہ میں قانون اور ضابطہ کا حوالہ دیا جاتا تھا — اُس وقت تک سب سے بڑا قانون بین الاقوامی قانون سمجھا جاتا تھا لیکن قانون اور ضابطہ کے وہ دن گزر گئے اور موجودہ انسانیت کے زمانہ میں اُن گزری ہوئی باتوں کا ذکر کرنا ایسا ہے جیسے خواب کی باتیں بیان کرنا قوانین کی شکست اور سیاست کے اخلاقی معیار کا انہدام "سمندروں کی آزادی" کے مسئلہ کو حل نہیں کرتا بلکہ پہلے سے زیادہ اُلجھا دیتا ہے۔ سکندر اور ہلاکو کے قدیم عہد میں سمندر کرۂ ارض کا ایک تاریک حصہ

تھے جس کی تجارتی یا سیاسی اہمیت اُس زمانہ کی سیاست میں اگر تھی بھی تو کچھ زیادہ نہ تھی۔ بلکہ عام طور پر اقوام اور ممالک کے درمیان سمندری اقتدار کا سوال بہت کم پیدا ہوا کرتا تھا۔

—— اگر ہوتا بھی تھا تو صرف اُن سمندروں کے متعلق جو کسی ملک کے ساحل سے ملحق ہوں۔ جدید اصطلاح میں پانی کی جس وسعت کو ( High Seas ) کہتے ہیں وہ بالکل آزاد تھی۔ اس آزادی کا سبب زیادہ تر جہازرانی اور تجارت کی کمی تھی لیکن پھر بھی یورپ کی بالادست اقوام "سمندروں کی شاہی" کا دعویٰ کرتی رہتی تھیں البتہ وہ دعویٰ ایسا ہی تھا جیسے آسمان پر حکومت کرنے کا دعویٰ۔ جرمنی کے ابتدائی دور میں جدید سیاست میں سمندروں کے قبضہ کی اہمیت پندرہویں صدی کے آخری چند سالوں سے شروع ہوتی ہے جبکہ ایک طرف واسکوڈی گاما نے جنوبی افریقہ کا چکر لگا کر ہندوستان پہنچنے کا راستہ معلوم کیا اور دوسری طرف کولمبس نے نئی دُنیا کا پتہ پایا اسکے بعد یورپین اقوام کے حوصلے بڑھنے شروع ہوئے اور استعماریت
10
و تجارت کے یورپین قافلے دور دور پہنچنے لگے۔ ان قافلوں میں ہالینڈ کے لوگ آگے اور اُن کے پیچھے اسپینی اور انگریز اور فرانسیسی ہر طرف پھیل گئے۔ اس طرح گویا سمندروں پر انسانی اقتدارات کی داستان کم وبیش سات صدیوں کی داستان ہے۔

سمندری مسافرت کا جس قدر پھیلاؤ بڑھتا گیا اُسی قدر زیادہ خُشکی کی طرح پانی پر بھی قوموں اور حکومتوں نے اپنے اپنے حصے بانٹنے شروع کر دئے۔ اس سمندری مسابقت کے ابتدائی زمانہ میں پرتگال والوں نے بحرِ ہند اور مراقش کے جنوب میں بحرِ اطلانتک کے ایک حصہ کو اپنا مملوکہ اور مقبوضہ قرار دیا۔ پھر اسپین نے دعویٰ کیا کہ تمام بحرِ الکاہل پر اُس کا اقتدار تسلیم کیا جائے۔ سویڈن اور ڈنمارک نے بحرِ اطلانتک تک اپنے اقتدارات محدود رکھے اور اُس وقت تک برطانیہ بھی صرف اُن ہی سمندروں پر مالکانہ دعویٰ کرتا تھا جو اُسکے جزائر کے گرد و پیش واقع تھے۔ لیکن اٹھارویں اور اُنیسویں صدی میں تجارت کا دامن سیاست کے دامن سے بندھ گیا اور مختلف اقوام میں ایک سمندری دوڑ شروع ہو گئی۔ اس مسابقت کے جھگڑوں کو رفع کرنے کیلئے "آزادیٔ سمندر" کا ایک نظریہ سیاست میں داخل کیا گیا۔ اس کی ابتدا تو ملکہ الیزبتھ کے زمانہ سے ہوئی لیکن بین الاقوامی قانون میں اس نظریہ کا استقرار سترہویں صدی سے شروع ہوا۔ اٹھارویں صدی میں خود برطانیہ نے جس کے سمندری اقتدارات بڑھتے جاتے تھے اس نظریہ کی تائید کرنی شروع کی مگر اس تجویز کی مخالفت کرنے والی اقوام بہت عرصہ تک اُس کو قبول کرنے پر آمادہ نہ تھیں۔ حتّٰی کہ ۱۸۲۱ء میں انگلستان اور امریکہ سے روس کا جھگڑا ہوا جو نہیں چاہتا تھا کہ الاسکا کے ساحل کے قریب سو میل کے فاصلہ تک کوئی غیر مُلکی جہاز بغیر اُس کی اجازت کے آنے پائے لیکن جب ۱۸۶۵ء میں روس نے الاسکا امریکہ کے ہاتھ فروخت کر دیا تو امریکہ نے اپنی ماہی گیری کو محفوظ کرنے کے لئے یہ دعویٰ کیا کہ الاسکا کے قریب کا کُھلا سمندر اُس کے قبضہ میں رہے۔ اب برطانیہ نے اس دعوے کے خلاف احتجاج کیا۔ آخر کار یہ جھگڑا پیرس کی ایک بین الاقوامی پنچایت کے سامنے پیش ہوا جس نے کُھلے ہوئے سمندروں کی آزادی کے اصول کو تسلیم کر لیا۔

سمندروں کی آزادی کے معاملہ میں ایک اہم سوال موتی نکالنے اور مچھلی پکڑنے کا سوال بھی ہے۔ اسکے متعلق مختلف اقوام میں ہمیشہ جھگڑے ہوتے رہے ہیں اور آج تک بھی سمندر کے بعض حصوں میں امریکہ۔ ناروے سویڈن وغیرہ اپنی ماہی گیری کے حقوق کو محفوظ رکھنے پر اصرار کرتے رہے ہیں۔ اسی طرح خلیج فارس میں موتی نکالنے کے لئے اور سیلون میں مچھلیاں پکڑنے کے لئے سمندر کے بعض حصے محفوظ کر دئے گئے ہیں تاہم عام سیاسی نظریہ ابتک یہی تھا کہ کُھلے سمندر بالکل آزاد ہیں اور اُن کے پانی پر اور پانی کے نیچے بھی ہر قوم اور ملک کے جہازوں اور آبدوزوں کو گزرنے کی عام اجازت ہے۔ اس طرح دُنیا کے کُھلے اور آزاد سمندر اور اُن کے ملحقات کی آزادی کو بین الاقوامی حیثیت سے تسلیم کیا جاتا ہے۔ پانچوں بڑے سمندر بحرِ شمالی۔ رود بار انگلستان۔ بحرِ آئرلینڈ۔ بحرِ روم۔ بحرِ اسود۔ بحرِ احمر۔ بحرِ عرب اور خلیج بنگال اور چھوٹے بڑے ایسے تمام سمندر آزاد کہے جاتے ہیں۔ سوائے چھوٹی چھوٹی خلیجوں اور آبناؤں کے جو کسی ملک کے ساحل سے ملی ہوئی ہوں باقی تمام پانی پر سمندروں کی آزادی کا نظریہ حاوی سمجھا جاتا تھا۔ "سمجھا جاتا تھا" میں نے اس لئے

کہا کہ یہ امن کی حالت کا قانون ہے جنگ کی حالت میں اب یہ سارے اصول اور قانون حرف غلط ہو جاتے ہیں اور اُن کو ایسا اخلاقی استحکام حاصل نہیں کہ ضرورت کے وقت کوئی فریق اُن کی پابندی کو گوارا کر سکے۔

(اب چونکہ بحرالکاہل میں جاپان کی طرف سے ایک نیا فتنہ سر اُٹھا رہا ہے تو یہ گمان ہے کہ غالباً بحر جاپان اور امریکہ کے سمندروں کی اس آزادی کا سوال پھر پیدا ہو گا۔ اور اگر جنگ چھڑ گئی تو ہر فریق زیادہ سے زیادہ سمندر پر اپنے زیادہ سے زیادہ حقوق محفوظ کرنے کی کوشش کریگا اور جہاز رانی کے وہ تمام قواعد و ضوابط شکست ہو جائینگے جو امن کے زمانہ میں سمندروں کو اور اُن سفر کرنے والے جہازوں کو ایک ضبط و نظم کی حالت میں رکھتے ہیں۔)

موجودہ بین الاقوامی قانون کے مطابق جنگ کی حالت میں اُن سمندروں کو جہاں سے جنگ قریب ہوتی ہے دو اقسام میں تقسیم کر دیا جاتا ہے۔ ایک حصہ "میدانِ جنگ" میں شامل سمجھا جاتا ہے اور دوسرا "مضافاتِ جنگ" کے نام سے منسوب کیا جاتا ہے۔ یہ وہ حصہ ہوتا ہے جہاں فریقین جنگی تیاریاں کرتے ہیں۔ ان دونوں حصوں میں فرق یہ ہوتا ہے کہ مضافاتِ جنگ میں میدانِ جنگ کی طرح جنگی اقدامات تو کئے جا سکتے ہیں مگر سمندری سرنگیں نہیں بچھائی جا سکتی ہیں۔ مگر گزشتہ جنگِ عظیم میں بھی اس ضابطہ کی پوری پابندی نہ ہو سکی تھی اور اس دفعہ تو اب کھلے سمندروں اور اُن کے ان حصوں میں کوئی امتیاز باقی ہی نہیں رہا ہے۔ فریقین کے آبدوز، طیارے ہر جگہ پہنچتے ہیں اور جہاں چاہتے ہیں حملے کرتے ہیں۔

بین الاقوامی کانفرنسوں میں بعض سمندروں کو "غیر جنبہ دار" قرار دیا گیا تھا جس کا مطلب یہ تھا کہ وہاں کوئی فریق بھی جنگی اقدامات نہ کر سکے۔ لیکن یہ شرط بھی چند روز سے زیادہ قائم نہ رہ سکی۔ چنانچہ ۱۸۵۶ء میں یہ فیصلہ مسترد ہو گیا۔

جو سمندر تمام ممالک سے دور اور کھلے سمندر کہلاتے ہیں وہ بھی اب کسی نہ کسی فریق کے اقتدارات کے تابع ہیں۔ ناکہ بندی اور جوابی ناکہ بندی کی ضرورتوں نے سمندروں کا ایک چلو بھر پانی بھی ایسا باقی نہیں رکھا جس کو "آزاد" یا کھلا ہوا کہا جا سکے۔ (آج کل سمندروں کی آزادی کے متعلق بڑا جھگڑا ریاستہائے متحدہ امریکہ اور جرمنی کے درمیان پیدا ہو گیا ہے اور شاید جاپان اور امریکہ کے درمیان بھی پیدا ہونے والا ہے۔

اس جھگڑے کی نوعیت یہ ہے کہ امریکہ جرمنوں کی ناکہ بندی تسلیم نہیں کرتا اس لئے کہ وہ سوائے فوج بھیجنے کے باقی ہر قسم کی امداد جرمنی کے دشمنوں کو دے رہا ہے اس لئے جرمنی کو حق حاصل ہے کہ وہ جہاں بھی امریکی جہازوں کو پائے غرق کر دے۔ اس کا ردّعمل امریکہ کی طرف سے یہ ہو رہا ہے کہ اُس نے اپنی اور اپنے سمندروں کی حفاظت کے لئے آئس لینڈ سے برطانیہ کے سواحل اور شمالی افریقہ اور سیام اور سنگاپور تک اپنے دفاعات کا ایک سلسلہ قائم کر دیا ہے۔ بین الاقوامی قوانین کے تحت کھلے سمندروں پر جرمنوں نے امریکی جہازوں کو نشانہ بنانا شروع کر دیا تو اب امریکہ نے اپنے قانون غیر جنبہ داری میں ترمیم کر کے اپنے تجارتی جہازوں کو مسلح کر لینے کے بعد امریکہ کا دوسرا قدم صرف یہی ہو سکتا ہے کہ وہ میدانِ جنگ میں آجائے۔ یعنی ۱۹۴۱ء میں امریکہ نے خطرات کا مقابلہ کرنے کے لئے جو تدابیر اختیار کیں اُن سے زیادہ اُس کو ۱۹۴۲ء میں اختیار کرنی پڑینگی اور ایسا ہر قدم اُس کو میدانِ جنگ کی طرف لا رہا ہے۔ حال ہی میں مسٹر کارڈل ہل نے اپنے ایک خط میں جو شائع ہو چکا ہے لکھا تھا کہ:۔

"آج جو حالات ہیں اُن کی وجہ سے ہم کو اس بات کی آزادی حاصل ہونی چاہئے کہ ہم اپنے تجارتی جہازوں کو مسلح کر دیں تاکہ وہ اپنی حفاظت کر سکیں اور ہم کو یہ آزادی بھی حاصل ہونی چاہئے کہ انتہائی ضرورت کے وقت ان جہازوں کو اُن اقوام کے لئے رسد لیجانے کے کام میں لائیں جو دُنیا کو فتح کرنے کی ایک ایسی عالمگیر تحریک کا مقابلہ کر رہے ہیں جسکا رُخ ہماری طرف بھی ہے۔")

سمندروں کی آزادی کے نظریّہ کو منہدم کرنے والی سب سے زیادہ مؤثر جو چیزیں اس جنگ میں ہیں وہ آبدوز اور طیارے ہیں جنہوں نے اس نظریہ کی بنیاد ہی کو توڑ دیا ہے۔ اس وقت خاص طور پر بحرِ اطلانتک میں جرمنوں کے سینکڑوں آبدوز پانی کے نیچے رہزنوں کی طرح پھر رہے ہیں اور کسی قوم اور ملک کا جہاز اُن کے حملوں سے محفوظ نہیں اسی طرح جرمن طیارے اپنے مرکزوں سے پرواز کر کے جہاں تک بھی پہنچ سکتے ہیں وہ سمندروں کی آزادی کا خاتمہ کر رہے ہیں۔ ۱۹۳۷ء میں

نو دولں نے آپس میں ایک معاہدہ کیا تھا جس میں اس امر پر زور دیا گیا تھا کہ آبدوزوں کی دست برد ” ایسے اقدامات پر مشتمل ہے جو انسانیت کے ابتدائی اصولوں کی نفی ہیں اور اس لئے اُن کو ڈاکہ زنی کی ایک قسم قرار دیکر اُن کا ویسا ہی رد کیا جائے“۔ آج ۱۹۴۱ء پھر ان ہی الفاظ کو امریکی سینیٹر کو نیلے دُہرا رہا ہے کہ آبدوزوں کی دستبرد ” ایک پوشیدہ ظلم ہے خون ناحق ہے اور زبردستی اور قوّت کا ایک خفیہ اصول ہے جو خدائی۔ انسانی۔ قومی اور بین الاقوامی قانون کے خلاف استعمال کیا جا رہا ہے“۔ ان ہی جذبات کے تحت امریکہ نے غیر جنبہ داری کے قانون سے باز گشت شروع کی ہے اور یہ بازگشت ” سمندروں کی آزادی ،، کے بین الاقوامی اصول کا آخری سانس ہے ۔

جس عہد میں انسانوں کی آزادی کی کوئی قیمت باقی نہ رہی ہو اُس زمانہ میں سمندروں اور پہاڑوں اور دریاؤں کی آزادی کا سوال ہی فضول ہے۔ دُنیا کے قرونِ جہالت و وحشت کی روایات کو زندہ کرنے کا بیڑا اُٹھا کر ایک مردم آزار دیوانے کی طرح ہر طرف آگ لگا تا پھر رہا ہے اس ہنگامہ میں جبکہ انسانیت کے بڑے سے بڑے اصول برباد ہو چکے کسی عہد و میثاق کی کوئی وقعت باقی نہیں رہی۔ جب اخلاقیات کو حرف غلط کی طرح مٹا ڈالا گیا تو پھر بین الاقوامی دستور و رواج کی کیا حقیقت ہے کہ وہ قوّت اور زبردستی کے جدید فلسفہ کا مقابلہ کر سکے۔ جہاں انسانیت کی ساری عمارت منہدم ہو رہی ہو وہاں کسی ایک طاقچہ یا محراب یا ستون کی شکستگی کا ماتم فضول ہے ۔

# شیخ و برہمن



دیہاتی زندگی اور معاشرت کی نمائندگی کرنے والے مشہور افسانہ نگار ڈاکٹر اعظم کریوی کے سولہ (۱۶) افسانوں کا مجموعہ ہے۔ یہ افسانے دیہات کے ہندو مُسلمانوں کی اُس یکجہتی کے آئینہ دار ہیں جو اب تک ”شیخ و برہمن“ کی آویزشوں سے آلودہ نہیں ہو سکی۔ ڈاکٹر اعظم کریوی کے افسانوں کی وہ ساری خصوصیات جنھوں نے موصوف کو موجودہ افسانہ نگاروں میں ممتاز کیا ہے اِن کہانیوں میں موجود ہیں۔ زبان کا لُطف اور اندازِ بیان کی جاذبیت قابلِ دید ہے۔ حجم ۲۱۸ صفحات۔ قیمت مجلّد دو روپئے (عـ)

ملنے کا پتہ :۔ کتب خانۂ دانش محل۔ امین آباد پارک۔ لکھنؤ

سیّد محمد تقی

# اُردو شاعری کے دَور اور اُن کا پس منظر

اُردو ادب کی تاریخ بہت پُرانی ہے اتنی کہ جوں جوں ہم ماضی کے بعید گوشوں میں داخل ہوتے ہیں اُردو کے نشان مبہم طور پر دور تک نظر آتے ہیں - قدیم اُردو کے آثار امیر خسرو کے عہد (۱۳۲۴ء) سے بھی بہت پہلے پائے جاتے ہیں - احسن مارہروی نے اُردو کا ابتدائی زمانہ عہد غزنوی (شروع بارہویں صدی کو قرار دیا ہے - ممکن ہے محتاط محققین اس خیال کی تائید نہ کریں تاہم اتنا تسلیم کرنا ناگزیر ہے کہ اُردو کی عمر آزاد کے اندازہ سے زیادہ ہے - آزاد نے ولی دکنی کو اُردو شاعری کا باوا آدم مانا ہے لیکن علم الالسنہ کی اس فاش غلطی سے قطع نظر جو آزاد نے ایک شخص کو زبان کا موجد قرار دے کر کی ہے - نئی تحقیقات نے اُن کی رائے کے خلاف کافی ثبوت مہیا کر دئے ہیں -

اُردو کی اتنی عمر ہونے کے باوجود ـــ احسن مارہروی کے اندازہ سے اُردو زبان آٹھ سو سال پُرانی ہے ـــ اتنے طویل زمانے میں اُس نے جو ترقی کی ہے وہ کچھ زیادہ ہمت افزا نہیں - لیکن اس کا یہ سبب نہیں ہے کہ ترقی کی صلاحیت اُردو میں دوسری زبانوں کی نسبت کم ہے - جہانتک اُسکے بولی ہونے کا تعلق ہے کہا جاسکتا ہے وہ دوسری زبانوں سے اصلح ہے - اس کی ترقی کی سُست رفتاری کی اصلی وجہ یہ ہے کہ اسے نامساعد حالات سے دوچار ہونا پڑا - اپنی ابتدائے عمر سے آجتک اُسے دو سخت سامراجی زبانوں سے ٹکر لینا پڑی - فورٹ ولیم کالج کلکتہ کے دورِ جدید تک وہ تن تنہا غزنویوں - غوریوں - تغلقوں اور لودھیوں کی سامراجی زبانوں - پشتو اور فارسی سے ٹکراتی رہی - اور ۱۸۵۷ء سے آج تک برطانی سامراج کی چہیتی زبان انگریزی سے ٹکر لے رہی ہے اس طرح بمشکل پون صدی اُسے حکومت کی امداد مل سکی - اور اس امداد کا دامن بھی بہت تنگ تھا تاہم اُردو ادب نے اس سے فائدہ اُٹھایا اس لئے اُردو کی تاریخ میں اسے نئے عہد سے تعبیر کیا جاسکتا ہے -

اُردو ادب کی اس طویل زندگی کو نہایت آسانی سے پانچ دوروں میں تقسیم کیا جاسکتا ہے - گیارہویں صدی سے لیکر ۱۷۵۷ء تک - ۱۷۰۷ء سے ۱۸۵۷ء تک ـــ ۱۷۵۷ء سے لیکر ۱۸۵۷ء تک - ۱۸۵۷ء سے ۱۹۱۴ء تک ـــ اور ۱۹۱۹ء سے ۱۹۳۹ء تک -

یہ تقسیم خالص ادبی تاریخ کی حیثیت سے صحیح نہیں ہے لیکن اُس پس منظری تصوّر کی حیثیت سے جو ادب کی تاریخ کے مختلف دوروں کو ممتاز کرتا ہے ہمیں اسی تقسیم پر اعتماد کرنا ہوگا -

تاریخ اُردو کا دور اوّل ہر چند کہ ہماری نظروں سے بہت کچھ اوجھل ہے مگر اس زمانہ میں اُس کے عوامی رجحان کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا - اس عہد میں عام طور پر - دوہے - گیت - پہیلیاں اور کہہ مکرنیاں کہی گئیں - یہ عوام کی چیزیں تھیں اور عوام اور ہندوستانیوں ہی سے ان کا تعلق تھا - اس زمانہ میں زبان شمالی اور جنوبی ہند کی تقسیم میں بٹی نہیں تھی - ملک کے مختلف حصّوں میں جہاں جہاں بھی وسط ایشیا کے باشندوں اور اہلِ ہند کی مختلف تہذیبوں کا گہرا میل ہوا - ان دونوں گروہوں کے تجارتی - معاشی اور سیاسی مقاصد کے مشترک ذریعہ اظہار کے طور پر اُردو نے جنم لیا - یہ ملاپ جتنا ہمہ گیر ہوتا چلا گیا اُردو کے دامن میں وسعت پیدا ہوتی چلی گئی - خیال تھا کہ وسط ایشیا - افغانستان اور ایران کے حکمراں قبائل کا گروہ جتنی زیادہ تعداد میں یہاں آبسے گا اُسی تناسب سے اُردو بھی پھیلتی جائیگی - مگر مُغل سامراج کی ایران نوازی نے اس امید کو پامال کر دیا چغتائیوں کا تصوّر حیات ایران کے مبہم اسلامی تخئیل زندگی سے بالکل متاثر تھا - بلکہ وہ امید کرتے تھے کہ فارسی تہذیب کو برقرار رکھنے والی اُن چھوٹی چھوٹی نو آبادیوں کو جو ملک کے مختلف حصّوں میں ماتحت مغل حاکموں نے بنادی ہیں اسی طرح باقی رکھیں گے - بابر - ہمایوں - جہانگیر - شاہجہاں اور عالمگیر کی یہ غیر منطقی خواہشیں تو ضرور ناکام ہوئیں مگر ان کا اتنا اثر لازمی

ہوا کہ اُردو کا مرکز شمالی ہند سے ہٹ کر ہندھیاچل کی وادیوں میں جا بسا۔

دربارِ دہلی کے ادھر اُدھر اصفہان۔ شیراز۔ کابل اور قندھار کے امرا اپنی اپنی تہذیبوں کی پوری پوری نمائندگی کرنے کے لئے موجود تھے یہ درست ہے کہ مغلوں نے ہندوستانی سماج کی دشمنی کا کبھی مظاہرہ نہیں کیا جس کا واحد سبب یہ تھا کہ اُن کی حکومت کا اقتصادی جُوا ہندوستانی سماج کے کاندھوں پر رکھا ہوا تھا اور اسی سماج کے اعلیٰ طبقے اُسے اُٹھاتے تھے۔ کسی بدیسی سماج کی اقتصادی ذمہ داریاں دہلی کے محکمۂ مال پر نہیں ڈالی گئی تھیں نہ ہندوستان کے ایوانہائے تجارت کی پالیسی پر خارجی مفادوں کی نگرانی تھی۔ تاہم تاج شاہی کے نمائندے اپنی مادری تہذیب کی سختی کے ساتھ محافظت کرتے تھے۔ اُن کا مجلسی و سماجی تصوّر وہی تھا جو ان کے آباؤ اجداد نے بلخ۔ بخارا۔ تاشقند اور بغداد کی مخلوط تہذیب کے ورثہ کے طور پر دیا تھا۔ ہندوستانی تہذیب نے مغل تمدن پر گہرے اور زبردست اثرات ڈالے جسے فاتح مسلمانوں نے غیر محسوس طور پر قبول کر لیا۔ مغل شہنشاہیت اپنے اپنے حلقوں میں ملک کی مقامی زبانوں
کو ترقی کرنے کے مواقع دیتی تھی۔ تاریخ نے ہم تک اُن چند در چند مثالوں ۱۴
کو پہنچایا ہے جو درمیانی دور کے اس طاقتور امپیریلزم کی وسیع النظری کو ثابت کرتی ہیں اور یہ واقعہ ہے کہ اُردو شعر و ادب کی ترقی میں اس چیز نے بھی کافی امداد پہنچائی۔ ہر چند کہ اس طرح ۱۷۰۷ء تک سرکار دہلی کو بالواسطہ اُردو کے خدمتگزاروں میں شامل کیا جا سکتا ہے۔ مگر یاد رکھنا چاہئے کہ یہ ایک ثانوی چیز تھی۔ اس دور تک اُن کی اپنی زبان فارسی اور اُن کا اپنا تمدن ایرانی تھا اور وہ نسبتاً اُسی سے زیادہ محبت کرتے تھے۔

ان کوششوں کا یہ نتیجہ بھی نکلا کہ جنوبی ہند نے مرکزیت اختیار کر لی دوسرے دور میں عالمگیر کے انتقال کے بعد (۱۷۰۷ء) شمالی ہند کے حکمرانوں کی ذہنیت میں انقلابی تبدیلی ہوئی۔ سلطنت دہلی کے تعلقات بدیسی مسلمانوں سے کم ہونے لگے۔ اور ہندوستانی قومیت نے طاقت حاصل کرنی شروع کی۔ سماج کے ان مطالبات کا دباؤ اتنا پڑا کہ مغل دربار کو اس مطالبہ کے سامنے سر جھکا دینا پڑا۔ اسی عہد سے ہندوستانی بھاشا کا اثر تیزی سے بڑھنا شروع ہو گیا۔

اُردو ادب و شعر پر اس دور میں (۱۷۰۷ء تا ۱۸۵۷ء) بہت مہلک اثرات پڑے۔ مغل سامراج ہچکیاں لے رہا تھا۔ تین سو سال سے زیادہ کی تہذیب تباہ ہونے کو آمادہ تھی۔ وہ سماج جس کے کاندھوں پر ایک نئی زبان کے بڑھانے۔ پھیلانے اور ترقی دینے کی ذمہ داری تھی بربادی و نامرادی کے ڈیڑھ سو تاریک سال سے گزرنے کی تیاریاں کر رہی تھی۔ مغل اور اُن کی تہذیب ہر ہر قدم پر منتشر ہوتی گئی۔ اس کا یقینی اثر جو ہونا تھا ہوا۔ اُردو شاعری اور اُردو ادب کی دُنیا سخت قسم کی مایوسی ناامیدی اور بے یقینی پر رکھی گئی۔ دوسرے دور — ۱۷۵۷ء تا ۱۸۵۷ء — برطانی سامراج کا عہد تھا۔ ایسٹ انڈیا کمپنی کے حاکموں کے طرزِ عمل نے اس نازک حالت کے اضافہ میں مزید امداد دی۔ لارڈ کارنوالس نے ۱۷۹۳ء میں بنگال میں ایک قانون کے ذریعہ ہندوستان میں بھی وہی طرز زمینداری قائم کر دیا جو انگلستان میں رائج تھا۔ کمپنی کے حکّام کی نیّت تو بخیر نہ تھی مگر تاریخی حیثیت سے اس کا فائدہ خاطر خواہ نکلا۔ پُرانے طرز کی بالکل دقیانوسی جاگیرداری ختم ہو گئی اور نئی زمینداری نے اُس کی جگہ لے لی اس حیثیت سے کارنوالس نے ہندوستانی سماج کی خدمت کی مگر چونکہ ہر قسم کی نئی کوششیں پُرانی تہذیب کو تباہ کرنے کا باعث تھیں اس لئے اس اقدام کا اثر بھی مضر ہوا۔ مایوسی کی وہ لہر جو پہلے ہی شدید تھی اب خوفناک ہو گئی۔ ادھر برطانی سرکار اپنی سامراجی لوٹ کی خاطر ہندوستان کو نئے طرز کی نوآبادی بنانے پر تلی ہوئی تھی۔ یہاں کے اُن طبقوں کو ترقی دی جا رہی تھی جو پچھلی سماج کے شکار رہ چکے تھے۔ ان کوششوں کی اس حیثیت سے ضرور تعریف کی جا سکتی ہے کہ اس سے ہندوستانی سماج نے تاریخ کی ایک نئی منزل طے کی مگر چونکہ مقصد حد درجہ گھناؤنا تھا اس لئے نتائج بھی گھناؤنے نکلے۔ ہندوستان نے برطانی غلامی کی بھیانک قیمت ادا کی۔ نہ صرف یہ کہ پُرانے سماج کے تمام مقدس اصول ہی بھینٹ دینے پڑے بلکہ اقتصادی حیثیت سے بھی تمام ملک دیوالیہ ہو گیا۔ ۱۸۵۷ء تک سامراج کی یہ پالیسی اپنے شباب کو پہنچ گئی۔

۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی اُس برطانی سامراج کے خلاف نہیں تھی جو اپنے دلی مقاصد کیلئے ہندوستان کو تباہ کرنے پر تُلا ہوا تھا اور جونک کی مانند ہندوستانی اقتصادیات کا خون چوس رہا تھا۔ بلکہ یہ بغاوت تھی اُس برطانی حکومت کے خلاف جو نئی تہذیب کے نمائندہ کی حیثیت سے ہندوستان کی پُرانی سوسائٹی میں بُنیادی تبدیلی کی خواہشمند تھی۔ ممکن

ہے یہ تبدیلی خود ہوتی اور یقیناً ہوتی مگر کمپنی کے جوشیلے تہذیب پرستوں نے مجبراً انقلابی کوشش کی۔ وہ اس میں ایک حد تک کامیاب ضرور ہوئے مگر اسکے ردّ فعل میں ہندوستانی مفکّروں۔ ادیبوں اور شاعروں کی ذہنیت سختی کے ساتھ رجعت پسند ہوگئی۔ یہ لوگ پُرانے جاگیرداری سماج کی طرف تسلّی و سکون حاصل کرنے کے لئے تکتے تھے۔ نئی دُنیا سے انہیں اس لئے نفرت ہوگئی کہ آنے والے سماج (سرمایہ دارانہ سماج) کا نقیب ــــ برطانیہ۔ اُن کا سخت ترین دشمن تھا ــــ کوشش کی گئی کہ اکبری اور عالمگیری یادگاروں کو باقی رکھا جائے۔ تمام ادیبوں اور شاعروں نے اپنا نمونہ پُرانے دور کے بگڑے ہوئے شعر و ادب کو قرار دیا۔ کچھ دنوں یہ لوگ اطمینان سے چلتے رہے مگر یہ غیر منطقی اور بے ربط چیز زیادہ نہیں چل سکتی تھی۔ آخر تیسرے دور میں حالی نے ملک کی بیراہ روی کا احساس کرکے قدامت پرستوں کو ٹوکا اور بتایا کہ وہ خطرناک راستہ پر جا رہے ہیں۔

## نیا رُخ

ادب اُردو کے دوسرے دور ۱۷۰۷ء تا ۱۷۵۷ء میں جس یاسیت نے جڑ پکڑی تھی تیسرے دور (۱۷۵۷ء تا ۱۸۵۷ء) میں بھی یہی یاسیت باقی رہی۔ حالی نے اسکے خلاف کوشش کی مگر اس عہد میں اُس کا کوئی بہتر نتیجہ نہیں نکلا۔ یہ قنوطیت من حیث المجموع تمام ہندوستانی سماج پر طاری تھی مگر برطانی سرکار کی اس پالیسی نے کہ ہندوستانی سماج کے دو اہم ٹکڑوں ہندوؤں اور مسلمانوں کی اقتصادی ترقی میں اُس نے فرق ڈالنے کی کوشش کی۔ اُردو ادب پر خصوصاً بہت بُرا اثر ڈالا۔ برطانوی حکومت نے ۱۸۵۷ء کے بعد عمداً ہندوستانی مسلمانوں کو پیسنا شروع کیا جس کا نتیجہ جہاں یہ ہوا کہ ہندوستانی سماج دو ممتاز تہذیبی رجحانات کا مجموعہ ہو گیا۔ یہ بھی اثر ہوا کہ اُردو ادب کے زیادہ ادیب ــــ جو مسلمان تھے ــــ اُسے پیچھے ڈھکیلنے میں مشغول رہے عام ہندوستانی سماج میں اور اُسکے اثر سے ملک کی دوسری زبانوں میں ــــ گزشتہ عہد کی قنوطیت کے ردّ فعل کے طور پر۔ قومیت ــ نے ترقی کی ــ یہ قومی احساسات چوتھے عہد میں نمایاں نظر آتے لگے تھے مگر مسلمان اور اُنکے اثر سے اُردو ادب اس دور میں اس تحریک سے متاثر نہیں ہوا۔

پانچویں عہد ۱۹۱۸ء تا ۱۹۳۹ء میں قومی خیالات نے ادب اُردو کو تیزی کے ساتھ متاثر کرنا شروع کیا اس لئے کہ وہ تمام ہندوستانی ادبوں سے بچھڑ گیا تھا۔ بنگالی۔ مرہٹی اور جنوبی ہند کی دوسری زبانیں قومی نظمیں، گیتوں۔ افسانوں اور ناولوں کی کثیر تعداد رکھتی تھیں لیکن اُردو ادبیات پُرانی یاسیت کے پھندوں سے نکلنے کی کوشش میں مصروف تھا۔ وہ کبھی اسلامی دور کے پُرانے عہد ترقی کے تصوّر سے اس یاسیت کا مقابلہ کرنا چاہتا تھا۔ کبھی اتحادِ اسلامی کے سراب آسا تخیّل میں پناہ لیتا تھا۔ ظاہر ہے کہ یہ تمام وہ کوششیں تھیں جو مسلمان قوم      اپنے ماضی کی یاد کو دور کرنے کے لئے کر رہی تھی لیکن یہی کوششیں اُردو ادبیات کی طرف منسوب کی جاسکتی ہیں اس لئے کہ اُردو ادب اس عہد میں آئینہ دار تھا اسلامی سماج کا۔

خوش قسمتی سے حیاتیاتی اسباب مسلم سماج اور اُس کے واسطے سے اُردو ادب کی مخالفت میں نہیں تھے۔ چنانچہ اسی عہد میں مسلم تہذیب کو چند اچھے دماغ ملے۔ اگر ساتھ ہی اقتصادی محرکات بھی مسلمانوں اور بالواسطہ اُردو شعر و ادب کی تائید میں ہوتے تو یقیناً وہ اسی دور میں بہت آگے جاچکا ہوتا۔ ۱۵

پانچواں دور اُردو ادب میں ایک انقلابی دور ہے۔ اس کے نصف اوّل میں۔ قومیت اور آخر میں بین الاقوامیت نے ترقی کی ۱۹۳۰ء تک قومی خیالات ادب اُردو پر چھائے رہے لیکن ۱۹۲۹ء اور ۱۹۳۰ء کے بین الاقوامی اقتصادی جمود نے جو تمام دُنیا کے سرمایہ داری سماج کی چولیں ہلا رہا تھا ہندوستان پر بھی اثر کیا۔ اُردو ادب کا بھی اس حالت سے متاثر ہونا لازمی تھا گو وہ ابھی اس کے لئے پوری طرح طیار نہ تھا لیکن تاریخ اپنی رفتار میں کسی ٹکڑے (        ) کی طیاری کا انتظار نہیں کیا کرتی۔ وہ تیزی سے آگے دوڑ رہی تھی۔ اگر اُردو ادب کو تاریخ کی ہمنوائی کرنا تھی تو اُسے اپنی رفتار میں سرعت پیدا کرنا لازمی تھی۔ آخر وہ متاثر ہوا اور نئی بین الاقوامیت کے لئے اُسے بھی طیار ہوتا پڑا۔ ۱۹۳۹ء کے بعد سے ادب اُردو کا وہ دور شروع ہوتا ہے جب اُس نے اپنا واسطہ عام عالمی ادب سے جوڑ لیا۔

اس طرح اُس نے مذکورہ عہدوں میں تین ممتاز پس منظری تصوّرات

سے اثر قبول کیا۔ ۱۷۰۰ء سے لیکر ۱۹۱۴ء تک یاسیت کا دور دورہ تھا۔ اور ۱۹۱۴ء سے لیکر ۱۹۳۹ء تک قومیت اور پھر بین الاقوامیت نے اُسے متاثر کیا۔

## یاسیت

یہ عہد نہ صرف زبانی حیثیت سے ہی بہت طویل ہے بلکہ لسانی حیثیت سے بھی اسکی اہمیت بہت زیادہ ہے۔ اسی زمانہ میں اُردو شاعری و ادب کی بُنیادیں مضبوط ہوئیں۔ اُس نے طاقت حاصل کی۔ ترقی کی، بڑھی اور تمام ہندوستان پر چھا گئی۔ اسی دور میں اُردو کے مشہور اساطین

فضلی - حاتم - آبرو - میر تقی

سودا - نظیر - مصحفی - انشا

غالب - ذوق - آتش - ناسخ

انیس - دبیر - داغ - امیر

۱۶ وغیرہ نے ادب و شعر کی گراں بہا خدمات انجام دیں۔

اس عہد میں تین رجحانات واضح طور پر نمایاں ہیں۔ پرولتاری۔ فارسی۔ اور جدید۔

## پرولتاری رجحان

اس عہد کے پہلے حصہ میں اور دکنی عہد کے شعراء پر پرولتاریت کی جھلک ہے۔ اس زمانہ میں اُردو شاعری کے دو رُخ ہیں۔ ایک طرف وہ درباری ضروریات پوری کرتی ہے۔ دوسری طرف عوامی مطالبات کو پورا کرنے کی طرف مائل ہے۔ ولی دکنی۔ فضلی۔ حاتم۔ میر تقی مصحفی۔ انشاؔ اور نظیر کی شاعری اس رجحان کو پورے طور پر واضح کرتی ہے۔ ان میں پرولتاری شعراء کا سرگروہ نظیر اکبر آبادی ہے۔ اُس کی شاعری میں شروع سے آخر تک خارجیت نمایاں ہے۔ لیکن دوسرے شاعروں کے کلام میں داخلیت اتنی شدت اختیار کرلیتی ہے کہ یہ خالص درباری شاعر معلوم ہوتے ہیں۔

عام طور پر مثنویاں۔ ادب و شعر کے عوام رجحان کو ظاہر کرنے کیلئے کہی جاتی تھیں۔ جیسے میر تقی۔ مصحفی اور انشا، وغیرہ کی مثنویاں۔ برسات مکان۔ مرغبازوں اور لشکر وغیرہ پر میر کی مثنویاں اس رجحان کو واضح کرنے کی بہترین مثال ہیں۔

میر کے چند شعر سُنئے۔ دیکھئے شاعر اُس عہد کے سماج کی بابت کیا خیال رکھتا تھا۔

میر دلی کی تباہ حال سوسائٹی پر اس طرح روشنی ڈالتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| دلی میں بہت سخت کی اب کی گذران | دل کو کر سنگ |
| غیرت نہ رہی عاقبت کار نہ شان | کھینچا یہ ننگ |
| یاروں میں نہ تھا کوئی مروت جو کرے | اُجڑے تھے گھر |
| تا حدِ نظر صاف پڑے تھے میدان | عرصہ تھا تنگ |

اپنی افسوسناک مفلسی کا ذکر اس طرح کرتا ہے کہ ؎

| | |
|---|---|
| تیرا اے دل یہ غم فردا بھی ہوگا | اندیشۂ رزق کم کبھو بھی ہوگا |
| کھانے کو دیا ہے آج حق نے تجھ کو | کل بھی دیویگا کل جو تو بھی ہوگا |

مثنوی مرغ بازاں میں مرغوں کی لڑائی کا دلچسپ منظر کھینچا گیا ہے ؎

| | |
|---|---|
| جیسے منگل کو بالی کی ہے دھوم | گلیوں میں روز حشر کا ہے ہجوم |
| مرغ بازوں کو ہے قیامت جوش | جس کو دیکھو تو مرغ در آغوش |
| مرغ لڑتے ہیں۔ ایک دولاتیں | سیکڑوں ان سفیہوں کی باتیں |
| اُن نے پر جھاڑے پر پھڑکنے لگے | اُن نے کی نوک پر کڑکنے لگے |
| وہ جو سیدھا ہوا تو پر ہیں کج | ساتھ اسکے بدلتے ہیں سج دھج |
| مرغ کی ایک پر فشانی ہے | اُن کی صد رنگ بدزبانی ہے |
| ایک بولے کہ کاری آئی چوٹ | ایک کہتا ہے کہ بس گیا اب لوٹ |
| جھکتے ہیں آپ کو تراتے ہیں | لاتیں گویا کہ یہی کھاتے ہیں |
| ایک کے مُنہ میں مُرغ کی منقار | ایک کے لب پہ ناسزا گفتار |
| مُنہ پہ آیا جو کچھ وہ بکنے لگے | تیکھی نظروں سے سب کو تکنے لگے |
| طرفہ ہنگامہ طرفہ صحبت ہے | بعد نصف النہار رخصت ہے |
| کھانچے سر پہ بغل میں مارے مُرغ | لے گئے جیتے مارے سارے مرغ |

اسی طرح دوسری مثنویوں میں اُس عہد کی سوسائٹی کی صحیح نمائندگی کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ ان کے مطالعے سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ شاعر شعر کی لسانی حیثیت پر اتنی توجہ نہیں کرتا جس قدر

معانی و مقاصد کی اہمیت اُسکے پیش نظر رہتی ہے۔

اس عہد کے شعراء عصر کی عوامی ذہنیت کا اندازہ پوری طرح نظیر اکبرآبادی کے کلام سے لگایا جاسکتا ہے۔ نظیر اس زمانہ کے تمام شعراء کا سرخیل ہے اُسکے تمام کلام میں عوامی حالات پر روشنی ڈالی گئی۔ اٹھارویں صدی کے آخر اور اُنیسویں صدی کے شروع میں ہندوستانی سماج کن مشکلات سے دوچار تھا۔ ایسٹ انڈیا کمپنی جو برطانی سامراج کی ہندوستان میں نمائندگی کررہی تھی اُس کی اقتصادی لوٹ سے غربت و افلاس ملک میں کس شدت سے پھیل چکا تھا۔ اس حالت کی پوری وضاحت نظیر نے اپنے کلام میں کی ہے۔ شہرآشوب۔ آدمی نامہ۔ روٹی۔ مفلسی اور کوڑی کے عنوانات سے اُس نے جو نظمیں کہی ہیں اُن کے پڑھنے سے سماج کی تباہ حالی کا نقشہ آنکھوں کے سامنے کھنچ جاتا ہے۔ شہرآشوب کے دو بند ہیں ؎

بیرونگاری نے یہ دکھائی ہے مفلسی — کوٹھے کی چھت نہیں ہے یہ چھائی ہے مفلسی
دیوار و در کے بیچ سمائی ہے مفلسی — ہر گھر میں اس طرح سے بھرآئی ہے مفلسی
پانی کا ٹوٹ جاوے ہے جوں ایک بار بند

محنت سے ہاتھ پاؤں کے کوڑی نہ ہاتھ آئے — بیکار کب تلک کوئی قرض اُدھار کھائے
دیکھوں جسے وہ کرتا ہے رو رو کے ہائے ہائے — آتا ہے ایسے حال پہ رونا ہمیں تو ہائے
دشمن کا بھی خدا نکرے کاروبار بند

یہی نہیں اُس نے سماج کی چھوٹی چھوٹی حالتوں کی دلچسپ مرقع کشی کی ہے وہ پُرانی شاعری کے تخیلاتی آسمانوں سے اُتر کر سماج کی سچی اور سیدھی حقیقتوں پر بحث کرتا ہے۔ اور پوری وضاحت سے بتاتا ہے کہ اُس وقت سوسائٹی کا سانچہ کیا تھا؟

## فارسی رجحان

اس عہد کے دوسرے حصہ میں تمام شعراء کے کلام پر فارسیت کا اثر غالب نظر آتا ہے۔ ویسے یوں تو پہلے دور میں بھی سودا اس اسکول کا نمائندہ تھا۔ لیکن شاعری کا عام رجحان عوامی تھا یا عوامیت کی طرف ان کا میلان زیادہ تھا۔ فارسی پرست شعراء کے گروہ میں سودا۔ غالب ذوق۔ انیس۔ دبیر۔ آتش و ناسخ وغیرہ ہیں۔ اس جماعت نے فارسی سے بہت کچھ مستعار لیا۔ استعارے۔ تشبیہیں۔ طرز ادا۔ محاورے۔ خیالات اور قدریں۔ تمام فارسی شاعری سے لی گئیں۔ یہ گروہ شعر کے لسانی پہلو پر بھی کافی زور دیتا تھا۔ سودا۔ ذوق۔ ناسخ اور دبیر کے کلام کا ایک کثیر حصہ محض لسانی موشگافیوں کی نذر ہوگیا ہے۔

## نیا رجحان

آخری عہد میں اُردو ادب نئے حالات سے متاثر ہونے لگا۔ یاسیت کا ردعمل تیزی سے ہوا اور اس ردعمل کے نتیجے میں قومی خیالات ترقی پکڑنے لگے۔ اس رجحان کی نمائندگی۔ حالی۔ اکبر۔ اقبال۔ چکبست شبلی جوش اور ساغر نے کی ہے۔ اس زمانہ میں قومی خیالات بہت مبہم تھے۔ چونکہ یاسیت کا ردعمل تھا اس لئے ادب کوئی نئی شعاع امید پیدا کرنے کی فکر میں تھا۔ کبھی اتحادِ اسلامی کا تصور اُس کی تسکین کرتا تھا اور کبھی ہندوستان کی متحدہ قومیت کا مبہم تصور۔ اس لئے حقیقتاً اس دور میں نئے رجحان سے اثباتی رجحان مراد نہیں اس لئے کہ اس وقت منفی رجحان ہی پیدا ہوا تھا۔ اثباتیت کا آغاز کہیں پانچویں دور (۱۹۱۸ء تا ۱۹۴۲ء) میں ہوتا ہے۔

## یاسیت پر ایک نظر

۱۸۵۷ء سے لیکر ۱۹۱۴ء تک اُردو ادب پر یاسیت کا جو 17
خوفناک عہد گذرا اس کے تین ممتاز رجحانات پر نظر کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس عہد کے پہلے حصہ میں سماج کے نقیبوں نے سوسائٹی کی تباہ حالی کا اندازہ لگایا اور اُس کی افتادگی و واماندگی پر روشنی ڈالنے کی کوشش کی۔ لیکن اس عہد تک پُرانے معاشی رشتے اتنے ڈھیلے نہیں ہوئے تھے کہ سوسائٹی بالکل تھک کر نڈھال ہوجائے۔ اس لئے اس عہد تک ادب میں بھی جان تھی اور وہ اپنے زمانہ کی زندہ حقیقتوں کو محسوس کرتا تھا۔ لیکن ۱۷۵۷ء سے ۱۸۵۷ء کی ایک صدی میں ہندوستانی سماج بالکل تباہ ہوگیا۔ قدیم اقتصادی بندھن ایک ایک کرکے بکھر گئے تھے۔ پُرانے جاگیرداری عہد کے معاشی سوتے خشک ہوچکے تھے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ادب بھی تباہ ہوگیا۔ تمام شاعری مصنوعی خیالات سے پُر ہوگئی شعر و ادب نام ہوگیا چند استعارات۔ تشبیہات۔ خاص قسم کی دروبست اور ایک امتیازی بندش و ترکیب کا۔ اس کے علاوہ اس عہد میں کوئی ندرت نہیں ملتی۔ البتہ اس فارسی رجحان کا یہ فائدہ ضرور ہوا کہ اُردو ادب لسانی حیثیت سے مالامال ہوگیا۔

۱۸۵۷ء کے بعد ہی ہندوستانی سماج میں نئے سرمایہ داری عہد کی اصلاحات پیدا ہونے لگی تھیں۔ اس کے اثر سے ادب میں پھر زندگی پیدا ہوئی اور یاسیت کے خلاف سخت ردِ عمل ہوا۔ ۱۹۱۴ء تک یہی منفی رجحان چلتا رہا۔

## رجائیت

۱۹۱۰ء سے لیکر ۱۹۲۰ء تک اسلامی دنیا میں چند انقلابی بیچینیاں ہوئیں۔ ان کا ہلکا سا اثر ہندوستانی مسلمانوں کے توسّط سے اُردو ادب پر بھی پڑا۔ شاعری کا منفی رجحان دھندلا ہونے لگا اسی تصور نے اثباتیت کی شکل اختیار کرنی شروع کی۔ ۱۹۱۴ء و ۱۹۱۸ء کی جنگ۔ رولٹ ایکٹ اور تحریکِ خلافت نے قومیت کو ترقی دی۔ ۱۹۲۹ء و ۱۹۳۹ء تک یہ دونوں اثرات دوش بدوش چلتے رہے لیکن ۱۹۲۹ء و ۱۹۳۰ء کے بین الاقوامی اقتصادی جمود اور کانگریس کی قومی تحریک نے مل کر اجتماعیت کو آگے بڑھایا۔ قومی تصور کے سایہ میں بین الاقوامی تخیل آہستہ آہستہ بڑھنے لگا۔ ادھر اجتماعیت کی ترقی نے روسی انقلاب کے ہلکے ہلکے اثرات بھی ڈالنے شروع کئے۔ ان تمام مختلف عناصر سے ۱۸
نئی رجائیت کی تخلیق ہوئی۔

## خودی

اس عہد کے شعراء و ادباء میں اقبال ہی کی یہ خصوصیت ہے کہ اُس نے اُس منفعیت کے ساتھ جو اس عہد کی تمام شاعری میں بنیادی تصور کی حیثیت رکھتی ہے اور جو خود اُسکے اپنے کلام کا بھی ایک حصّہ ہے۔ اثباتی تصور بھی اُردو ادب کو دیا۔ اقبال نے خودی کی تبلیغ کی اور پرانی قنوطیت کے خلاف ایک جہادِ عظیم۔ یقیناً اقبال نئے رجائی عہد کا امام ہے۔

## رومانی ادب کے بنیادی تصورات میں تبدیلی

اٹھارویں اور انیسویں صدی میں اُردو شاعری فارسی کی مقلد تھی۔ فارسی ادب تاجاریوں کے عہدِ انحطاط کی تقلید میں محبوب کو مرد تسلیم کرتا تھا۔ اُردو شاعری نے بھی اس غیر فطری تصور کو اپنا لیا۔ یہی تصور ان دونوں صدیوں میں یکساں مقبول رہا لیکن اٹھارویں صدی کے پہلے تہائی حصّہ میں عاشق و معشوق دو برابر کی چیز تھے۔ ۱۸۵۷ء کے بعد انحطاط ذہنی نے یہاں بھی اپنا اثر دکھایا۔ محبوب بڑھتے بڑھتے ایک جنگجو اور خونیں جرنیل بن گیا۔ ۱۸۵۷ء سے ۱۸۵۷ء تک بلکہ کچھ ۱۹۱۴ء تک محبوب اور محب کا واسطہ غلام اور آقا کے اصول پر تھا۔ اقبال کے نظریۂ خودی نے اس صد سالہ قدیم تصور کی بھی بنیادیں ہلا دیں۔ اب عاشق و معشوق کا تعلق جمہوری بنیادوں پر استوار ہوا۔ عاشق و معشوق کے تعلقات کی بنیادیں ابھی طے بھی نہ ہو پائی تھیں کہ داغ نے معشوق کی شخصیت کو ہی سوال کرنا شروع کیا۔ داغ نے جرأت کی اور کہا معشوق مرد نہیں عورت ہے۔ اس نئے تصور کی نمود ۱۸۵۷ء کے بعد ہی سے ہو جاتی ہے لیکن نئے اور جدید اسلوب پر داغ نے اسے ترتیب دیا۔ داغ کے انقلابی تصور شاعری پر قدامت نواز حلقوں نے کافی نکتہ چینیاں کی ہیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ نئے عہد کے شعراء میں اُس کا درجہ بہت بلند ہے۔ یہ صرف داغ ہی کی خصوصیت ہے کہ اُس نے پرانی رومانیات کو حقیقی تجرباتی رومانیات کے رنگ میں پیش کیا۔ اس کا اندازہ اس اثر سے لگایا جا سکتا ہے جو داغ کے کلام کو پڑھنے کے بعد ہم اپنے رومانی احساسات میں پاتے ہیں۔

۱۹۲۰ء و ۱۹۲۱ء کی تحریک خلافت تک محبوب عورت اور عاشق مرد رہا۔ لیکن اس تحریک میں اُردو کے شعراء جن کی اکثریت مسلمان تھی ہندوؤں سے قریب ہوئی۔ اس قرب کا یہ اثر ہوا کہ ہندی ادب کے نئے تصورات اُردو میں تیزی سے داخل ہونے شروع ہوئے۔ ہندوؤں کے رومانی تصور کی رو سے عاشق عورت ہوتی ہے اور معشوق مرد۔ اُردو شاعری نے بھی اس تصور کو جذب کیا۔ اس طرح ۱۹۲۰ء کے بعد رومانی ادب میں تین رجحان نمایاں ہوئے۔

(۱) عاشق اور معشوق دونوں مرد۔ یہ قدیم رجحان کی تقلید تھی۔
(۲) عاشق مرد معشوق عورت۔ یہ عرب کے رومانی تصور کی تقلید تھی۔
(۳) عاشق عورت معشوق مرد۔ یہ ہندی شاعری کے رجحان کا اقتدا تھا۔

لیکن بنیادی طور پر یہ تینوں رجحانات رجائیت کی بنیاد پر استوار تھے۔

## نئے رجائی شعراء

۱۹۳۰ء تک حالی۔ اکبر۔ اقبال۔ چکبست وغیرہ کا اثر رہا۔

لیکن ۱۹۳۰ء تک اقبال کے علاوہ ان تمام شعراء کا اثر ختم ہو چکا تھا۔ اقبال ۱۹۳۰ء تک اس لئے ہی رہنمانہ رہا کہ اُس کی شاعری کا عروج دور ہی یہ تھا بلکہ اس کا بڑا سبب یہ بھی ہے کہ وہ اُس رجعت پسندانہ تصوّر کی تبلیغ کرتا تھا جو اس عہد کی یاسیت سے بھاگ کر پرانے اسلامی تمدّن کی برتری میں پناہ لیتا ہے اور اس عہد کے مسلمانوں کی تباہی کا سبب قدیم اسلامی اصول سے انحراف کو بتاتا ہے ۔ یہ اسکول اس زمانہ میں بہت مقبول تھا۔ اس کا اثر ۱۹۳۰ء سے آگے بڑھ کر ۱۹۳۹ء تک اپنے اثرات ڈالتا رہا ۔

اقبال کے دوش بدوش اور اسکے بعد حسرت، اصغر، فانی، جگر، جوش ساغر، حفیظ، اختر شیرانی کا دور شروع ہوتا ہے ۔

ان ہمعصر اور نئے شعراء نے اقبال کے عہد کے رجعت پسندانہ خیالات کو سامنے رکھ کر نئی شاعری کو آگے بڑھایا۔ مزدوروں کی تکلیف دہ حالت جو اقبال کا جزوی موضوع بھی رہ چکا تھا اکثر شعراء نے اپنا موضوع بنایا۔ اس عہد کے باغیانہ رجحان اور تصوّر الوہیت کے خلاف تلخ تنقیدوں نے اپنی تکمیلی شکل جوش کی شاعری میں اختیار کی۔ اقبال کے عہد ہی کی اسلامی بین الاقوامیت نے شعراء کے ایک نئے گروہ کی شاعری پر اثر کیا ۔

مومن و غالب اور داغ کے تغزّل کے انعکاسات نے حسرت، فانی اصغر اور جگر کی نئی غزل کی بنیاد ڈالی ۔

اپنے اپنے مخصوص حلقوں میں ساغر نظامی اور اختر شیرانی نے قطعی جدید رومانی شاعری کا آغاز قطعی جدید اسالیب کے ساتھ کیا ۔

## ادب اور نئے معاشی رجحانات

۱۹۱۸ء کی جنگ کے بعد ہندوستانی سوسائٹی میں جو انقلابی تبدیلیاں ہوئیں اُن کا اثر اُردو ادب پر گہرا پڑا اس دور میں وہ بالکل نئے اور جدید رجحانات سے دوچار ہوا ۔ ۱۹۳۰ء تک مختلف رجحانات دوش بدوش چلتے رہے لیکن ۱۹۳۰ء کی انقلابی تحریکوں کے نتیجہ میں ممتاز رجحانات نمایاں ہوئے۔

ابتک اقبال نے حالات سے متاثر ہو کر جن نئے خطوط کی طرف رُخ کیا تھا اُن پر مبہم انداز میں تمام شعراء چلتے رہے تھے لیکن ۱۹۳۰ء تک ان رجحانات نے کوئی ممتاز شکل اختیار نہیں کی تھی۔ اس عہد کے شعراء صرف پرانی دُنیا سے ناراض ہو کر نئے عناصر کے مؤید تھے اس لئے ان سب کو انقلابی شاعر کہا جاتا تھا۔ گویا یہ سب منفی عناصر کا ردِّ عمل تھے ۔ مگر ۱۹۳۰ء کے بعد کے حالات نے انہیں یہ بتادیا کہ نئے اقتصادی و حیاتیاتی اسباب کے نتیجہ میں اب ایک نئی دُنیا لازمی طور پر بن کر رہے گی ۔

اس نئے تصوّر نے ان انقلابی شعراء میں امتیاز پیدا کر دیا ۔ وہ طبقہ جو انقلابیت کے ساتھ ہی رجعت کے گہرے جراثیم رکھتا تھا گھبرا اُٹھا اُسے اپنی اُن مقدس قدروں کی فکر ہو گئی جن کی عزت اُس کے بطون کی گہرائیوں میں پوشیدہ تھی اور جس کو اُس نے انقلاب کا پردہ ڈال کر عام نظروں سے چھپا رکھا تھا۔ اسی نئے خوف کے نتیجہ میں ان کی شاعری ۔ انقلاب و رجعت کا مجموعہ ہو گئی ۔ یہ سماج کی اقتصادی بناوٹ میں کوئی تقدس نہیں پاتے سوسائٹی کی مذہبی قدریں ان کے خیال میں اپنا اثر کھو چکی ہیں ۔ سرمایہ داری نظام تباہی و بربادی کا موجب ہے ۔ خدا ۔ روح اور دوسرے روحانی ادارے اپنے تخئیل میں کوئی منطق نہیں رکھتے ۔ مگر اسکے ساتھ ہی وہ سماجی و مجلسی حیثیت سے بالکل رجعت پسند ہیں ۔ ان کے مجلسی تخئیل میں عورت کیلئے کوئی جگہ نہیں ۔ اُن کے سماج کے اخلاقی نظریات جاگیرداری قانونِ اخلاق کی بُنیادوں پر طیار ہوتے ہیں ۔

19 ان نئے شعراء کی اس غیر منطقی ذہنیت اور پیغام کو اگر مجموعی حیثیت سے دیکھا جائے تو یہ صحیح معنی میں فاشی شاعر نظر آئینگے ۔

انقلابی شعراء میں جوش ان فاشی ادیبوں میں ممتاز نظر آتا ہے وہ موجودہ سرمایہ دارانہ سوسائٹی سے ناراض ہے ۔ مذہبی اداروں پر حملے کرتا ہے ۔ مزدوروں کی افسوسناک حالت پر آنسو بہاتا ہے ۔ برطانی سامراج کی غلط حکمت عملیوں پر سخت اور ترش تنقیدیں کرتا ہے ۔ یہ سب کچھ ہونے کے باوصف بھی عورت پر اس کے سماج میں صرف یہ ذمّہ داریاں ڈالی جائیں گی ۔

چاندنی ۔ قوسِ قزح ۔ عورت، شگوفہ ۔ لالہ زار　　علم کا کب انکے شانوں پر کوئی رکھتا ہے بار
روشنائی میں کہیں کھلتی ہے موجِ آفتاب　　کیا کوئی اوراقِ گل پر طبع کرتا ہے کتاب
مہرِ عالم میں نہیں اس بدمذاقی کا شعار　　کاکلِ افسانہ ہو دوشِ حقیقت سے دوچار
حسن کا آغوش رنگین، دلفریب و دلربا　　علم سے بجائے اقلیدس کا صرف ایک دائرہ
مصحفِ روئے کتابی روکشِ نازِ گلاب　　اور بجائے لغت یا دفترِ علم حساب
نغمۂ شیریں کے دامن میں ہو شورِ کائنات　　بزم کاوش میں جلے شمع شبستانِ حیات

وہ صرف عورت سے یہ توقع رکھتا ہے کہ مردوں کی تہذیب کو برقرار

رکھنے کیلئے وہ ایک آلہ کے طور پر کام کرے۔

اس فاشی رجحان کو پوری وضاحت سے سمجھنے کیلئے جرمنی و اطالیہ کے نئے ادیبوں اور شاعروں کا مطالعہ ضروری ہے۔ ڈاکٹر گوئرنگ جو جرمنی کی سیاسی تحریک کی اہم شخصیت ہونے کے علاوہ ایک کامیاب ادیب بھی ہے عورت کی بابت یہ خیالات رکھتا ہے۔

"عورت کی جگہ اُس کا گھر ہے۔ اُس کا فرض صرف یہ ہے کہ وہ تھکے ہوئے سپاہی کیلئے تفریح و راحت مہیا کرے۔

اطالیہ کے مشہور فاشی اخبار۔ پوپولی ڈی اٹیسلیہ میں ایک فاشی شاعر کے اس خیال کو تمام اطالوی دوشیزاؤں کیلئے بطور نصیحت پیش کیا گیا تھا۔

"عورت کا کام یہ ہے کہ وہ حسین ہو اور دُنیا میں لڑکے پیدا کرتی رہے . . . . . . . نسواتی چڑیا مرد کے لئے خود کو آراستہ کرتی ہے اور اُس کے لئے انڈے دیتی ہے۔ مرد صرف ملک کا محافظ ہے . . . . . . . علم کی ضرورت ملک کے تحفظ کے لئے ہے اس لئے
۲۰ مرد کو اس سے فائدہ اُٹھانا چاہیئے۔ یہ حسین تتلیوں کا فرض نہیں ہے"

فاشی ذہنیت رکھنے والے شعراء میں یہی نہیں کہ صرف جوش یا اُن کے ہمنوا نظم گو شعراء ہی آجاتے ہیں بلکہ یہ گروہ اُن تمام افراد پر مشتمل ہے جو قدیم جاگیرداری سماج کے مجلسی تصور کو ایک مقدس قدر تسلیم کرتے ہیں یہ ضرور ہے کہ اُنہیں خالص فاشیت نواز نہیں کہہ سکتے مگر نیم فاشی کہنے میں بھی تامل نہیں کیا جا سکتا۔

فاشی و نیم فاشی رجحان رکھنے والے شعراء کی تعداد بہت وسیع ہے قدیم یاسیت کے ردّعمل میں جتنے نئے شاعر آگے بڑھے ان کی فاشیت نیم فاشی رجحان رکھتی ہے۔ پُرانے شعراء کے مقابل ان کے " . . سیاسی سماجی اور اقتصادی نظریے یہ ہیں:۔

(۱) یہ رومانی شاعری میں پُرانے سماجی بندھنوں سے ناراض ہیں اور اس راہ میں سرمایہ دارانہ عہد کی تمام رعایتوں سے فائدہ اُٹھانا چاہتے ہیں۔ لیکن اجتماعی حیثیت سے سماج کی تعمیر کسی ایسے طرز پر پسند نہیں کرتے جو عورت کی موجودہ حالت میں تبدیلی پیدا کردے۔ اختر شیرانی اور دوسرے نوجوان شعراء اسی نقطۂ نظر پر قائم ہیں۔ بلاشک ان کے اس نظریاتی تضاد

یہاں کی اس نیم فاشیت کا بڑا سبب پُرانی جاگیرداری کی محبت۔ وقت کے نئے مطالبات کا احساس اور ساتھ ہی نئے سائنٹفک نظریوں کا ان تک نہ پہنچنا ہے۔

(۲) دوسرا گروہ جو سیاسی و اقتصادی مسائل سے بحث کرتا ہے عام طور پر قومیت سے متاثر ہے۔ بین الاقوامیت اس پر اثر نہیں ڈالتی یوں اکثر پُرانے شعراء کے طرز پر یہ بھی "انسانیت" کو اپنا موضوع بناتا ہے، لیکن اس گروہ کی انسانیت۔ رومانی اور خیالی چیز ہے جسے خارجی دُنیا کی زندہ حقیقتوں سے کوئی تعلق نہیں۔ اس کا اقتصادی نقطۂ نظر بہت انقلابی ہے۔ سرمایہ داری کی تباہیوں کا اس طبقہ کو پوری طرح احساس ہے۔ یہ اُس کے خلاف بیرحمانہ تنقید کرتا ہے مگر ساتھ ہی قومیت میں پوری طرح اعتقاد رکھتا ہے اور سوسائٹی کا مجلسی ڈھانچہ بہت کچھ پُرانے اصول پہ بنانا چاہتا ہے۔ عورت جو آجتک رومانی شاعری کا مرکزی نقطہ رہی۔ اسکے خیال میں بھی محض ایک حسین تتلی ہے اور کچھ نہیں۔ اس طرح سرمایہ داری کے مخالف ہوکر تو منطقی طور پر بین الاقوامیت کی تائید کرنا مگر اپنے غیر منطقی جذبات سے مجبور ہو کر مستقل قوم پرست رہنا۔ اور موجودہ سماج کی معاشری قدروں سے ناراض ہونیکے باوجود عورت کو وہی درجہ دینا جو پُرانے جاگیرداری شعراء نے مقدر کردیا تھا۔ اتنے منطقی تضاد ہیں کہ ان کے مجموعہ کو صرف فاشیت ہی کہہ سکتے ہیں۔

ان شعراء تک نئے سائنٹفک نظریے اُردو ادب کے موجودہ انقلابی اور پرولتاری رجحان کی وجہ سے چھن چھن کر پہنچے ہیں ان نظریات کی برہانی اور دلائلی حیثیت کو چیلنج کرنے کی ان میں جرأت نہیں لیکن چونکہ ذہن لاشعوری . . . . . . . . . . دماغ جاگیرداری کے اثرات کو آجتک چھپائے ہوئے ہے اور انجان طور پر وہ اُن کی زندگیوں۔ ذہنیتوں اور ادبی سرگرمیوں پر اثر ڈالتا رہتا ہے اس لئے وہ مجبور ہوتے ہیں کہ پُرانے سماجی نظریوں کو صحیح تسلیم کرتے رہیں۔

(۳) ایک طبقہ ان انقلابی شعراء کا وہ ہے جو نئی دُنیا کے مطالبات نئی سائنس کے نتائج۔ آج کے سماج کے رجحانات۔ فکری ساخت۔ اقتصادی دباؤ۔ حیاتیاتی اثرات۔ پُرانے عناصر کی دن بدن ناپیدگی وغیرہ کے درمیان باہمی ربط اور اس ربط کے منطقی نتیجوں کو جانتا ہے۔ یہ صحیح ہے کہ یہ سب بھی

اسی طرح نئے حالات کی پیداوار ہیں جیسے پہلے دونوں طبقوں کے شعراء مگر ان میں اور سابقہ رجحانات رکھنے والے ادیبوں میں یہ واضح فرق ہے کہ وہ پیداشدہ حالات کے منطقی ربط کو نہیں سمجھتے نہ ہی وہ اُن کمزوریوں کو محسوس کرتے ہیں جو ان کے دماغ کی گہرائیوں اور اندھیرے گوشوں میں جاگیرداری سماج اور جاگیرداری ادب نے چھوڑ رکھی ہیں۔ اوّل الذکر شعراء انقلابی خیالات کی پُر پیچ وادیوں میں ٹھوکریں کھاتے ہیں اور نہیں سمجھ سکتے وہ کیا چاہتے ہیں اور اُن کو کیا چاہنا چاہیئے۔ مگر ثانی الذکر واقعات کی علمی بُنیادوں پر تشریح کرتے ہیں وہ اسی طرح اپنی کمزوریوں پر بھی نکتہ چینی کرتے ہیں جیسے سوسائٹی پر اعتراضات کرنے کے عادی رہے ہیں۔ انہیں ماحول نے اپنی اچھائیوں اور بُرائیوں کی گود میں پالا تھا اور امید کی تھی کہ وہ دونوں کی برابر نمائندگی کرینگے۔ مگر یہ اس نمائندگی سے باغی ہو کر اُس کی بُرائیوں پر خود حملے کرنے لگے۔ لیکن فاشی شعراء اپنے ماحول کی بُرائیوں کی تنقید کرنے کی جرأت نہیں رکھتے اور صرف ملک کے موجودہ انقلابی و رجعت پسندانہ ماحول کے نقیب رہنا چاہتے ہیں۔

یاد رکھنا چاہیئے کہ فاشی شعراء کا عام اثر سنہ ۱۹۳۶ء تک رہا جبکہ اسپین کی سول وار شروع ہوئی۔ اس شہری جنگ کا اثر ہندوستانی انقلابی حلقوں نے بھی محسوس کیا لیکن یہ فاشی شعراء جنہیں انقلابی کہا جاتا تھا اس بین الاقوامیت سے ذرا متاثر نہ ہوئے۔ سنہ ۱۹۳۹ء کی جنگ میں بین الاقوامیت نے پھر اثر ڈالا لیکن یہاں بھی یہ واقعات کو محض قومی نقطۂ نظر سے دیکھتے رہے۔ روس پر جرمنی حملہ نے پرولتاری دُنیا میں ہلچل ڈالدی مگر ہندوستان کے انقلابی شعراء جو ذہناً فاشی تھے وہی اپنا قومی نظریہ پیش کرنے میں مشغول رہے کہ ان کی انقلابیت اس حد سے آگے جاتے ہوئے لرزتی ہے۔ ان حالات کے پیش نظر اس جنگ کے بعد یا انہیں خود پیچھے ہٹ جانا پڑے گا یا یہ کھُل کر رجعت پسندی کے نقیب ہوں گے۔





(بقیہ مضمون صفحہ ۲۴) مسولینی کا یہ خیال بالکل غلط ہے کہ شخصیاتی نظام اشتراکیت اور اقتصادی اعتدال پسندی پر فوقیت رکھتا ہے۔ اطالوی نظام میں ہر حلقہ کے لئے صرف ایک انجمن کی قانوناً اجازت ہے۔ اسکے فیصلے متعلقہ تجارت کے تمام مزدوروں ــ خواہ وہ اسکے رکن ہوں یا نہ ہوں پر عائد ہوتے ہیں۔ علاوہ ازیں یہ تمام نظام مکمّل طور پر حکومت اور فسطائی جماعت کے ماتحت ہے۔ اس قسم کی انجمنیں غیر فسطائی ممالک میں بھی موجود ہیں۔ اور نہ یہ اقتصادی اعتدال پسندی کے متضاد ہیں۔

اشتراکی اس نظام کی مخالفت میں یہ کہتے ہیں کہ دو سو سال تک اعتدال پسندی اور جمہوری اداروں نے سرمایہ داروں کے مقاصد کے حصول میں مدد دی ہے اور مزدوروں کو صرف سیاسی مراعات پر قانع رکھا ہے اور انہیں اقتصادی مراعات کے قریب تک نہیں آنے دیا۔ لیکن جب مزدور سیاسی نظام پر قابض ہونے کے قابل ہو گئے تو سرمایہ داروں نے جمہوری اداروں کو ترک کر دیا اور فسطائی نظام اختیار کر لیا۔ مزدوروں کی توجہات کو قومیت اور وطنیت کی طرف منتقل کر کے اقتصادی مفادات پر سرمایہ دار بدستور قابض رہنا چاہتا ہے۔ فسطائی اس اعتراض کے جواب میں اپنا یہ نظریہ ریاست پیش کرتے ہیں کہ تمام افراد کے پیش نظر صرف ایک مقصد۔ قومی استحکام۔ ہونا چاہیئے۔ قومی ترقی کو وہ ہر چیز پر ترجیح دیتے ہیں۔ موجودہ حالات میں وہ شخصی تجارت کو پیداوار کا بہترین نظام قرار دیتے ہیں۔ چونکہ اشتمالیت بین الاقوامیت کی علمبردار ہے یعنی قومیّت کے بالکل برعکس ہے اس لئے فسطائی اس کے خلاف ہیں۔

آراء کے اتنے اختلاف کی موجودگی میں حقیقت تک پہنچنا بہت مشکل ہے۔ اطالیہ کا شخصیاتی نظام قائم ہوئے کچھ زیادہ عرصہ نہیں گزرا۔ نئے حالات کے مطابق اس میں تبدیلیاں ہوتی رہتی ہیں۔ ہم اس موقعہ پر یہ ضرور کہہ سکتے ہیں کہ اس نظام نے اطالیہ کی اقتصادی حالت کو بہت زیادہ بہتر اور مضبوط کر دیا ہے۔ اس نے معیارِ زندگی میں بھی کچھ ترقی پیدا کی ہے اور لکھوکھا مزدوروں کیلئے کام کے بعد تفریح کا سامان بھی بہم پہنچایا ہے۔ ہر قسم کی سٹرائکیں اور در بندیاں ختم ہو گئی ہیں۔ اطالیہ کی مالی حالت بہت سدھر گئی ہے اگرچہ قومی مفاد کو ہر امر پر فوقیت حاصل ہے تاہم مزدوروں کی آوازمیں بھی طاقت اور اثر پیدا ہو گیا ہے۔

صرف مستقبل ہی ہمیں اس اطالوی تجربہ کے حقیقی محاسن و معائب سے آگاہ کر سکتا ہے۔ لیکن اس نظام میں بعض تعمیری خوبیاں موجود ہیں اور پارلیمانی جمہوریت کو بدلتی ہوئی دُنیا کا مقابلہ کرنے کے لئے ان تعمیری پہلوؤں سے سبق حاصل کرنا چاہیئے۔

ایشیا۔ اپریل ۱۹۴۳ء

اکرام قمر۔ بی ۔ اے

# اطالیہ کا شخصیاتی نظامِ حکومت

۲۲

موجودہ جنگ جو اصل میں مختلف نظاموں اور نظریوں کی جنگ ہے کچھ ایسے نتائج کی طرف ذہن کا رُخ پھیرتی ہے جن پر حیاتِ انسانی اور دنیا کے مستقبل کا دار و مدار ہے، اس میں کوئی شک نہیں کہ انگلستانی جمہوریت سماج کے دکھوں کا علاج ثابت نہیں ہو سکی۔ پھر بھی اس میں لچک ہے اور وہ تبدیلی و ترقی کے امکانات اپنے اندر رکھتی ہے لیکن انجمنی نظام حکومت ایک قہرمانہ نظام ہے جسکی باگ ڈور ایک جبّار مطلق کے ہاتھ میں ہے۔

فسطائیوں اور کارپوریشنوں کا اک ایوان ہے جس میں ۶۸۲ "نیشنل کونسلر" ہیں۔ دو تہائی سے زیادہ ارکان کارپوریشنوں کے نمائندے ہوتے ہیں، ان کے علاوہ عام طور پر سنڈیکیٹوں کے عہدہ دار ہوتے ہیں۔ عہدہ اور منصب کی حیثیت سے بھی بہت سے رکن اس ایوان میں شامل ہیں۔ مگر کسی کا شمول اُس وقت تک نہیں ہو سکتا جب تک مسولینی منظور نہ کرے۔

اسی طرح ایوان کی تجاویز سینکڑوں مدارج طے کر کے قائد اعظم مسولینی تک پہونچتی ہیں جو یہ فیصلہ کرنیکا مجازِ قطعی ہے کہ بادشاہ اسے منظور کرے یا نہ کرے۔ !؟

شخصیاتی نظامِ حکومت میں مزدوروں کی دکھاوے کی شرکت ضرور ہے۔ امپیریلزم کے مقابلہ میں ان کے مسائل کا کچھ نامِ نہاد حل اسی نظام میں پایا جاتا ہے۔ مگر شخصیاتی نظامِ اشتراکیت اور اقتصادی اعتدال پسندی پر ہرگز فوقیت نہیں رکھتا۔

تمام نظام اور اس کے ضمنی اداروں پر کامل طور پر فسطائی جماعت کا اقتدار ہے، فرد کی آزادی، جماعت کی آزاد خیالی، ہر جوہر پامال کر دیا گیا ہے۔

بہرحال سیاسی معلومات اور مختلف نظاموں میں مقابلہ کرنے اور نتیجے نکالنے کے لئے اس سے واقف ہونا ایک علمی ضرورت ہے۔ (مناظر)

شخصیاتی (Corporate) نظامِ حکومت میں فرد کی حیثیت کچھ نہیں ہوتی بلکہ افراد کو ان کے پیشہ کے اعتبار سے مختلف گروہوں میں تقسیم کر دیا جاتا ہے اور حکومت ان گروہوں پر مشتمل ہوتی ہے۔ ان انجمنوں یا کارپوریشنوں کے ذریعہ افراد امورِ مملکت میں حصّہ لیتے ہیں۔ فرد کی حیثیت و [illegible] کا انحصار اس امر پر ہوتا ہے کہ وہ ملک کیلئے کتنی پیداوار کرتا ہے۔

اس نظام حکومت میں اور کسی اشتراکیت (سنڈیکلزم) اور گلڈ اشتراکیت میں نمایاں فرق ہے۔ مؤخر الذکر دونوں نظاموں میں پیشہ وروں کی انجمنوں کو مساوی حیثیت حاصل ہوتی ہے۔ پیشہ ور یہ انجمنیں خود رضا کارانہ طور پر بناتے ہیں اور یہ انجمنیں حکومت کے دائرۂ اقتدار سے آزاد ہوتی ہیں لیکن شخصیاتی نظام میں ایسا نہیں ہوتا یہاں یہ انجمنیں ثانوی حیثیت رکھتی ہیں قوم اور ملک کو ہر چیز پر فوقیت دی جاتی ہے مشترکہ مفاد کو انفرادی مفاد پر ترجیح حاصل ہوتی ہے اور آزادی کی بجائے ضبط و نظم پر زور دیا جاتا ہے۔

اطالیہ میں اس نظام کا تجربہ کیا جا رہا ہے مسولینی نے جب اطالیہ میں اقتدار حاصل کر لیا تو اس کے سامنے سب سے پہلا سوال اپنے قوت و اختیار کو مضبوط کرنا تھا (جو اصحاب یہ جاننا چاہتے ہوں کہ مسولینی کس طرح برسرِ عروج آیا وہ میری کتاب "آمریت" کا مطالعہ کریں جو مکتبہ اردو لاہور کی طرف سے شائع ہو رہی ہے) کمیونسٹوں اور فسطائیت کے تمام مخالفوں کو کچلنے کے بعد اس نے اپنی توجہ اقتصادی ترقی کی طرف منعطف کی۔

مسولینی برسرِ حکومت آنے سے قبل ایک کٹر اشتراکی رہ چکا تھا اور ابھی تک اسے مزدوروں سے ہمدردی تھی لیکن اس کے جذبۂ قومیت اور اطالیہ کے استحکام کی خواہش نے اس کے اشتراکی جذبہ کو دبا دیا تھا۔ مگر وہ کبھی مزدوروں کے خلاف برسرِ پیکار نہیں ہوا بلکہ اس نے اپنے اشتراکی

جذبہ کو وقتی حالات اور ملکی مفاد کے مطابق ڈھال لیا تھا۔

مشہور "منشورِ مزدوران" میں اس نے شخصی ملکیت کو جائز قرار دیا ہے اور شخصی تجارت کو پیداوار کا بہترین نظام کہا ہے۔ مالک اور مزدور دونوں ہی قوم کے لئے لابدی اور باہم لازم و ملزوم ہیں۔ انہیں ایک ٹیم کی طرح کام کرنا چاہیئے۔ ان کے مدّنظر ذاتی منافع یا تنخواہ کی زیادتی نہیں ہونا چاہیئے بلکہ ان کی نگاہ ہمیشہ قومی استحکام پر مرکوز رہنی چاہیئے۔ اس منشور میں مزدوروں کی اسٹرائک اور کارخانوں کی دربندی (Lock out) کو خلاف قانون قرار دیا گیا ہے۔ چونکہ ان سے قومی مفاد کو نقصان پہنچتا ہے اس لئے ان کو قابلِ سزا سمجھا گیا ہے۔

اطالیہ کے شخصیاتی نظام کی بُنیادیں اطالوی مزدور تحریک کی گزشتہ کسبی اشتراکی تاریخ پر مشتمل ہیں اور اس کا اصول مسولینی کا یہ نظریہ ہے کہ طبقاتی کشمکش ترقی پسند قوّتوں کے راستہ میں حائل ہے۔ لیکن مسولینی نے اس نظریہ کے ساتھ ہی مزدور اور سرمایہ دار مفادات کا تضاد و نزاع بھی تسلیم کیا ہے اس نظریہ کی عملی صورت دو متوازی ادارے ہیں۔ ایک مزدوروں کی سنڈیکیٹ ہے اور دوسری مالکوں کی۔ ان دونوں اداروں کے درمیان فسطائی جماعت ایک ثالث کی حیثیت رکھتی ہے۔ ان اداروں کے قیام نے انجمنی نظام کے قیام میں مدد دی ہے۔

اس نظام کی اساس ۱۹۲۶و۲۷ء میں رکھی گئی اور تین قوانین رائج کئے گئے یعنی کسبی اشتراکی یا ٹریڈ یونین قانون ۱۹۲۶ء، یکم جولائی ۱۹۲۶ء کا اعلان، اور اپریل ۱۹۲۷ء کا منشور مزدوران۔ ان قوانین کی رو سے مالکوں اور مزدوروں کی انجمنوں یا سنڈیکیٹوں کی علیحدہ علیحدہ کانفڈریشنیں قائم کی گئیں۔ ایک جنرل کونسل بنائی گئی اور ایک وزارت ان کارپوریشنوں کے انتظام و نگرانی کے لئے بنائی گئی۔ لیکن دو تین سال تک ان کارپوریشنوں نے اطالیہ کی اقتصادی زندگی پر بہت کم اثر کیا۔ ۱۹۲۶ء میں کارپوریشنوں کی قومی مجلس قائم کی گئی تھی اور یہ کونسل مذکورہ وزارت کی صرف ایک جماعت شوریٰ تھی۔ اس مجلس کو ۲۰ر مارچ ۱۹۳۰ء کے قانون کی رو سے بالکل نئی بُنیادوں پر منظم کیا گیا۔ اب اس قومی مجلس کا دائرۂ عمل و اقتدار بہت وسیع ہے۔ منشور مزدوران کے اصولوں کو شخصیاتی نظام کے ارتقا اور پیداوار کی ضروریات کے مطابق عملی جامہ پہنانا اس مجلس کے فرائض میں داخل ہے۔ قومی پیداوار کے ہر مسئلہ پر یہ مجلس اپنی رائے دیتی ہے۔

۱۹۳۳ء میں مسولینی نے اعلان کیا کہ اب کسبی اشتراکی (سنڈیکلسٹ) پہلو مکمّل ہوگیا ہے اس لئے اب شخصیاتی نظام کی طرف توجہ کی جائے۔ چنانچہ ۱۳ر جنوری ۱۹۳۴ء کو ایوانِ اعلیٰ نے انجمنوں یا کارپوریشنوں کے قیام کیلئے ایک قانون منظور کیا۔ ۴ر فروری ۱۹۳۴ء کو ایک اور قانون بنایا گیا۔ اسے عملی جامہ پہنانے کے لئے مختلف احکام جاری کئے گئے۔ فروری کے قانون اور ان احکام کی رو سے مزدوروں اور مالکوں کی جماعتوں میں ارتباط پیدا کرنے کے لئے کارپوریشنیں بنائی گئیں۔ تجارتی پیشہ ور یا صنعتی انجمنوں کا ایک حلقہ ملکر ایک کارپوریشن بناتا ہے۔ یہ کارپوریشن ایک بورڈ۔ کونسل آف کارپوریشن۔ کے ماتحت ہوتی ہے۔ ان بورڈوں کے اراکین ملحقہ جماعتیں منتخب کرتی ہیں اور کارپوریشنوں کے شعبہ کے وزیر کی سفارش پر حکومت انہیں نامزد کرتی ہے۔ ہر بورڈ میں صنعتی تجربہ کار اور فسطائی جماعت اور حکومت کے نمائندے لئے جاتے ہیں اور مسولینی کے قول کے مطابق یہ اراکین خریداروں کے مفاد کی نگہداشت کرتے ہیں

۲۴ ۱۵ر نومبر ۱۹۳۴ء کو ۲۲ کارپوریشنوں کی کونسلیں قائم کی گئیں۔ اس وقت مسولینی کے پیشِ نظر ایک ایسی آئینی تنظیم تھی جو تجارتی اتحاد کے ہر قسم کے فائدہ پر منتج ہو لیکن ضرر رساں سیاسی جمہوریت کا باعث نہ ہو۔

یہ بائیس کارپوریشنیں تین حصّوں میں تقسیم کی گئی تھیں:۔

(۱) زراعتی، صنعتی اور تجارتی کارپوریشنیں۔ (۲) صنعتی اور تجارتی کارپوریشنیں۔ اور (۳) سرکاری ملازموں کی کارپوریشنیں۔

ان کارپوریشنوں کا دائرہ عمل بہت وسیع ہے۔ اقتصادی تعلقات کی تنظیم اور پیداوار کا اتحادی نظم اسکے فرائض میں شامل ہے۔ شروع شروع میں تو ان کارپوریشنوں کے فیصلوں کے لئے کارپوریشنوں کی قومی مجلس کی منظوری لازمی ہوتی تھی اور یہ صرف سرکاری حکم ہی سے قوانین کی صورت اختیار کر سکتے تھے۔ ۱۸ر اپریل ۱۹۳۷ء قانون کی رو سے اس دستور کا پہلا حصّہ بدل دیا گیا۔ اور بجائے کارپوریشنوں کی قومی مجلس کے سنٹرل کارپوریشن کمیٹی کی منظوری لازمی قرار دی گئی۔ اوّل الذکر مجلس ایک بہت بڑی جماعت اور مؤخر الذکر کمیٹی ایک چھوٹی سی جماعت ہے۔ یہ کمیٹی اراکین کابینہ، فسطائی جماعت کے سکریٹری، بائیس کارپوریشنوں

ایشیا۔ اپریل ۱۹۴۲ء

کے نائب صدروں، مالکوں اور مزدوروں کی قومی کانفڈریشنوں کے صدروں اور دوسری جماعتوں کے نمائندوں پر مشتمل ہے ۔

شخصیاتی نظام نے آخری شکل ۱۹۳۹ء میں حاصل کی۔ یعنی فسطائیوں اور کارپوریشنوں کا ایک ایوان بنایا گیا ۔ اس نئے ایوان کا افتتاح شاہِ اطالیہ نے ۲۳ مارچ ۱۹۳۹ء کو کیا ۔ اسکے ارکان کی تعداد ۶۸۲ تھی ۔ انہیں نیشنل کونسلر کہا جاتا ہے ۔ دو تہائی سے زیادہ ارکان کارپوریشنوں کے نمائندے ہوتے ہیں اور عموماً سنڈیکیٹوں کے عہدہ دار ہوتے ہیں ۔ بہت سے رکن اپنے عہدہ کی حیثیت سے اس ایوان میں شامل ہیں ۔ لیکن ان کے نام قائد اعظم مسولینی منظور کرتا ہے ۔ اس ایوان نے ایوان نمائندگان کی جگہ حاصل کرلی ہے ۔ ایوان نمائندگان کو ایوانِ اعلیٰ سے جو تعلق تھا وہی اس ایوان کو ہے ۔ ایوانِ اعلیٰ کو اگرچہ ابھی تک بادشاہ ہی نامزد کرتا ہے لیکن اس نئے ایوانِ اعلیٰ میں فسطائیوں کو ایک عظیم اکثریت دے رکھی ہے ۔

اس نئے ایوان کا کام خالصۃً مشاورتی ہے ۔ حکومت تجاویز پیش کرتی ہے ۔ دونوں ایوان ـــ یعنی نیا ایوان اور ایوان اعلیٰ ـ اس پر نکتہ چینی کرتے ہیں اور اپنا مشورہ دیتے ہیں ۔ نئے ایوان کے عام اجلاس بہت کم ہوتے ہیں اور تجاویز پر اس ایوان کی کمیٹیاں غور کرتی ہیں یہ کمیٹیاں ان میں ترامیم کرسکتی ہیں ۔ لیکن یہ ضروری نہیں کہ حکومت ان تبدیلیوں کو منظور کرلے ۔ ان کمیٹیوں کے غور کے بعد یہ تجاویز ایوانِ اعلیٰ کے سامنے پیش کی جاتی ہیں ۔ ایوانِ اعلیٰ کے بعد تجاویز قائد اعظم کے پاس آتی ہیں جو یہ فیصلہ کرتا ہے کہ بادشاہ کو یہ منظور کرنی چاہئیں یا نہیں لیکن بعض تجاویز پر ـــ جو آئین، میزانیہ، عدالتی نظام، تعزیرات میں ترامیم کے متعلق ہوتی ہیں ـــ نئے ایوان کا عام اجلاس غور کرتا ہے ۔ مگر ضرورت کے وقت یہ تجاویز بھی کمیٹیوں میں پیش کی جاتی ہیں ۔

اشتمالیت کو اطالیہ میں ختم کرنے کے بعد مسولینی نے مزدوروں کی حمایت کرنی چاہی ۔ اسے یہ اعتراف تھا کہ ان کے تعاون کے بغیر اطالیہ ترقی نہیں کرسکتا ۔ کسی کارخانہ کے مزدوروں کی انجمن قائم کرنے کے لئے اس کارخانہ کے مزدوروں کے کم از کم دسویں حصّہ کو اس انجمن کا رکن ہونا چاہئیے اور اس انجمن کو اپنے حلقہ کا واحد نمائندہ سمجھا جاتا ہے ۔ انجمن کے عہدیداروں کو راسخ العقیدہ فسطائی ہونا چاہئے ۔ ان کے انتخاب کے لئے حکومت کی منظوری لازمی ہے ۔ کارخانہ کے تمام مزدوروں سے خواہ وہ اس کے ممبر ہوں یا نہ ہوں چندہ لیا جاتا ہے اور ہر موقعہ پر اسی انجمن کو ان سب کا نمائندہ سمجھا جاتا ہے ۔ سالانہ چندہ ایک دن کی تنخواہ ہے اسی طرح مالکوں کی تنظیم کی گئی ہے ۔ مالکوں اور مزدوروں کو مساوی حیثیت حاصل ہے اور ان کی اہمیت اس امر پر مبنی ہے کہ وہ قومی بہبود و ترقی کے لئے کہاں تک ممد ثابت ہوتے ہیں ۔

مالکوں اور مزدوروں کی ان انجمنوں کا کام ان دونوں طبقات کے تعلقات کو سلجھانا اور مضبوط کرنا، تنخواہیں مقرر کرنا اور محنت کی شرائط کو بہتر بنانا ہے ۔ ان کے فرائض کار بہت وسیع ہیں ۔ جب کبھی مزدوروں اور مالکوں میں کوئی جھگڑا ہوتا ہے تو ان دونوں کے نمائندے سر جوڑ کر بیٹھتے ہیں اور اختلاف و نزاع کو ختم کرنے کی کوشش کرتے ہیں اگر وہ اپنی اس کوشش میں ناکام رہیں تو معاملہ لیبر کورٹ کے سامنے پیش کیا جاتا ہے ـــ لیکن ایسا بہت کم ہوتا ہے ۔

ملک میں سب سے زیادہ مقتدر اور با اختیار ادارہ فسطائی مجلس کبیر ہے ۔ یہ کارپوریشنوں کی قومی مجلس کے نام ہدایات جاری کرتی ہے اور اس طرح ملک کی اقتصادی پالیسی کی رہنمائی کرتی ہے ۔ تمام فسطائی ادارے اسکے ماتحت ہیں ۔ قائد اعظم کا جانشین چننے کا اختیار اسے حاصل ہے یہ مجلس کبیر قائد اعظم، وزراء، کانفڈریشنوں اور کارپوریشنوں کے صدروں اور فسطائی جماعت کے سکرٹری پر مشتمل ہے ۔ اس کا مقصد ملک کے تمام مفادات کو متحد کرنا ہے ۔

اگرچہ فسطائی جماعت اور حکومت کو بہت زیادہ اختیارات حاصل ہیں تاہم یہ کارپوریشنیں صنعت اور پیداوار کی ترقی کے لئے بہت مفید ثابت ہوسکتی ہیں ۔

اگرچہ شخصی تجارت کو براہِ راست ختم نہیں کیا گیا تاہم جس طرح اقتصادی تنظیم کو حکومت اور فسطائی جماعت کے ساتھ وابستہ کیا گیا ہے کہ تجارت پر حکومت کا اثر و اقتدار بڑھ گیا ہے اور اس سے بھی زیادہ حکومتی مداخلت کا امکان عملی طور پر بہت زیادہ اغلب ہوگیا ہے ۔

لیکن یہ نظام بہت زیادہ دفتری صورت اختیار کرگیا ہے اور تاجر طبقہ اس سے بہت نالاں ہے ۔ (باقی مضمون دیکھو صفحہ ۱۲ پر)

مرزا ارشاد بیگ

# ادب میں ارتقائی احساسات

انسانی زندگی معرضِ انقلاب میں ہے، یہ انقلاب زندگی کی حقیقت ہے۔ ادب اس حقیقت سے پیدا ہونے والی صورتِ حال کو نظر انداز نہیں کر سکتا۔ ادب زندگی پر ترقی یافتہ تخلیقی قوتوں کے عمل اور ردِ عمل کا جائزہ لیتا ہے۔ وہ یہ اندازہ کرتا ہے۔ پسِ پردہ کارفرما تغیر کی وجہ سے انسانی زندگی کیا صورت اختیار کر رہی ہے — ؟ کون سے تصورات مٹ رہے ہیں اور کون سے ذہنی افق پر ہویدا ہو رہے ہیں؟ ادب، انسانی علم و ادراک، عقائد اور خیالات پر قطع و بُرید کے عمل کو پسِ پشت نہیں ڈال سکتا۔

روایاتی تصورات، اور ارتقائی احساسات میں ایک تصادم جاری رہتا ہے، انسان اپنی احساساتی کیفیات، عملی حقیقتوں اور ماحول عمل کو اس تصادم سے مختلف پاتا ہے۔ اس کے شعور کو بھی روایاتی احساسات کچھ ایسا ہی یقین دلاتے ہیں۔ اصل میں تصورات کی نوعیت (Static) سکونیاتی ہے اور احساسات کی حرکتی (Dynamic)۔ اگر احساسات بھی سکونیاتی ہوتے زندگی میں روحِ ارتقاء مُردہ ہو جاتی۔

ادب کو (Scientific) اور (Accurate) بنانے کے لئے تخلیقی و ارتقائی احساسات کی روشنی سے خیالات و تصورات کو اخذ کرنا ضروری ہے۔ تصورات کو ارتقائی احساسات سے الگ کرنا درخت کو زمین سے اکھیڑ پھینکنے کے مترادف ہے۔ جس طرح درخت زمین سے جدا ہو کر نشو و نما سے رشتہ توڑ لیتا ہے اور سوکھ جاتا ہے اسی طرح تصورات، احساسات سے جُدا ہو کر زندگی سے (Alien) رہ جائینگے۔

وہ ادب جس کی بُنیاد روایاتی تصورات و شعور پر قائم کی جاتی ہے یا جو محض تصورات کی پرواز ہے تخلیقی زندگی کی باگ نہیں تھام سکتا ایسا ادب صحت و صداقت اور عملی حقیقتوں سے دور جا پڑتا ہے۔

اگر ثریا نے رجعت پسند ادب نے روایاتی شعور و تصورات کو ترک نہیں کیا تھا تو نئے ادب نے بھی اپنی بُنیاد۔۔ کو۔ غلط اور گمراہ شعور پر استوار کیا ہے، یہی وجہ ہے کہ دونوں ارتقائی تخلیقی احساسات کے حقیقی مطالعہ اور جائزہ سے اپنے شعور و تصورات کی صحیح تشکیل نہ کر سکے۔

ایک اور نکتہ بھی ہے۔ تصورات اور شعور کو احساسات کا مترادف (Synonymous) نہیں بنانا چاہئے۔ ان کی تمنیں احساسات کے مطالعہ کے بعد مقرر کرنی ضروری ہیں، تصورات ہمارے کچھ ادا ہوتے ہیں۔ ہماری (Impulses) کچھ اور (Impulses) کو یا زندگی کو دبانا ہے۔ تصورات کا دبانا زندگی کے لئے اتنا مضر نہیں ہے اور چونکہ

۲۵ اور چونکہ Phenomena ارتقائی تخلیقی زندگی کا آئینہ ہیں۔ اس لئے خیالات اور تصورات کو بھی اُن سے ہم آہنگ کر لینا چاہئے ایسا نہیں ہوگا تو تصورات سکونیاتی رہ جائینگے۔ احساسات کا ارتقا نہ ہو سکے گا اور صحیح زندگی پیدا نہیں ہوگی۔ احساساتی مکتبِ خیال کا مقلدِ اولیں ادب کو زندگی کا حقیقی ترجمان بنانا ہے۔

جو ارتقائی ذہن اور احساسات کے مطالعہ پر قادر ہے آرٹ اور ادب کی شاہراہ اس کے لئے کھلی ہوئی ہے، وہ مظاہرِ فطرت کی صناعت کاریاں اور ماحول کے حالات کی تصویر انسانی ادب کے نام سے پیش کر سکتا ہے لیکن سوال ایک اور بھی ہے کہ کیا ادب محض نقوش اور اشکال کا نام ہے ...................... ادب کا نام دینے کے لئے ان نقوش اور اشکال میں اپنے احساسات کو داخل کرنا ہوگا۔ ماحول اور مشاہدات کو اپنے نفس کی کیفیتوں کے پیرایہ میں بیان کرنا ہوگا۔ احساسات سے الگ ادب کوئی چیز نہیں۔

جبتک ہمارے احساسات اور ذہن کی ارتقائی صلاحیتیں نشو و نما نہ پائیں ہم ماحول اور گرد و پیش کے مشاہدے میں نئے معنی

اور مفہوم نہیں ظاہر کر سکتے۔" وہ نفسی اور طبعی قواعد وضوابط دریافت کرتا جو افعال انسانی کے ذمہ دار ہیں۔" ادب کا مرکزی نکتہ ہے نفسی اُتار چڑھاؤ۔ میلانات و رجحانات کی کامل ترجمانی۔ غیر شعوری احساساتی کیفیتوں، رجحانات اور ذہنی تخلیقی قوتوں کی شعوری تشکیل ادب کا معراج ہے۔ زندگی کی کائنات غیر شعوری نفسی کیفیتوں کے گرد گھومتی ہے۔ اس روشنی کو لیکر زندگی کو تلاش کرو۔ موجودہ ادب کا سب سے بڑا نقص یہ ہے کہ وہ مشاہدات۔ اشکال اور روایاتی مسائل کا ایک انبار اپنے گرد جمع کرلیتا ہے اور اس انبار میں زندگی کی حقیقی نمود و اضطراب اور تخلیقی صلاحیتوں کو دبا دیتا ہے۔ آرٹ اور ادب کا میدان ان وسیع حدود اور شعوری وسعتوں میں نہیں۔ ادب کی جولانگاہ وہ چھوٹی سی وسعت ہے جسے قلب کہا جاتا ہے۔ گرد و پیش کی زندگی اور مسائل اسی کے پرتو سے واضح نظر آنے لگتے ہیں۔ احساسات سے آنکھیں بند کرکے اگر زندگی کے مسائل اور کائنات کے ہر نقش پر غور کیا جائیگا تو کبھی صحیح مسائل، رجحانات اور حقیقتوں کا ایک شمہ آشکارا نہ ہوگا اصل خرابی یہ ہے کہ ہم اپنے روایاتی شعور کو زیادہ اہمیت دیتے ہیں۔ ارتقائی و احساساتی اور غیر شعوری ذہنی حقیقتوں اور تخلیقی قوتوں کو روایاتی شعور پر قربان کردیتے ہیں۔ ہم ان ارتقائی احساسات اور غیر تخلیقی قوتوں کے مطالعہ سے اپنے شعور اور تصورات کو زیادہ صحیح اور ارتقائی انکشافات سے مالا مال نہیں کرنا چاہتے جو اصل میں ادب کی بنیاد ہیں۔

## ادب برائے ادب

زندگی میں ارتقائی تخلیقی ذہنی قوتوں کی حقیقت مسلّم ہے چونکہ ہم روایاتی تصورات اور شعور کی وجہ سے ذہن کی اس کیفیت کو دبا دیتے ہیں۔ اس لئے ذہن کی ارتقائی قوتوں اور روایاتی یا اس وقت کے مروجہ ادب میں ایک خلیج حائل ہو جاتی ہے۔

روایاتی یا سکونیاتی ادب ذہن کی ارتقائی صلاحیتوں سے پست ہوتا ہے۔ اور روایاتی شعور ذہن کی ارتقائی صلاحیتوں کو شعوری حیثیت میں قبول نہیں کرتا۔ اس لئے یہ دبی ہوئی بلند صلاحیتیں اپنی تسکین کے لئے ادب برائے ادب کی شکل میں نکاس ڈھونڈ لیتی ہیں۔ گویا ادب برائے ادب ارتقائی صلاحیتوں کا غیر فطری نکاس ہے۔ روایاتی شعور و تصورات اور ادب سے یہ صلاحیتیں مطمئن نہیں ہوتیں۔ آگے بڑھنا چاہتی ہیں لیکن انسان کی روایاتی عادت اور شعور ان غیر شعوری صلاحیتوں کی سدّ راہ بن جاتا ہے۔ یہ جوہر انسانی شعور میں اپنا صحیح مقام حاصل نہیں کرپاتا۔ پرانا ادب ذہنی ارتقائی صلاحیتوں کے معیار سے پست ہوتا ہے اور نیا ادب ادب برائے زندگی کے نام سے مزدور۔ وطن اور جنسیات کے سطحی تصور پیش کرتا ہے جو ارتقائی رجحان اور میلان سے دور ہوتے ہیں۔ ان میں حقیقی گہرائی نہیں پائی جاتی۔ ارتقائی تخلیقی قوتوں اور فطری تشنگی سے ہم آہنگی تو ہوتی ہی نہیں۔ زندگی جامع حیثیت رکھتی ہے۔ اس میں روحانی۔ رومانی۔ جمالیاتی اور مادی حقیقتیں سموئی ہوئی ہیں۔ صرف رومانی یا مادی پہلو کو اختیار کرنا۔ یا صرف روحانی پہلو کو۔ ادب کو غیر فطری اور مصنوعی بناتا ہے۔ پرانے ادب نے بے بنیاد روحانیت۔ مذہب کا احیاء اور کھوکھلے اخلاق پر زور دیا۔ تو نئے ادب نے سطحی اقتصادیات اور مغربی مادیت کی نقل محض کی۔ مزدور کی کھوکھلی ہمدردی کے گرد انسانی ذہن کو گھمایا۔ جامع زندگی کی حقیقتوں کو کسی نے نہ چھوا۔ پیشرو ادب کو ارتقائی معیار کے مطابق ہمہ گیر۔ جامع اور بنیادی حقیقتوں پر مبنی ہونا چاہیئے۔ زندگی کے فطری قانون کو نظر انداز کرکے سطحی ترقی پسندی کا نعرہ گمراہ روی سے زیادہ کوئی حقیقت نہیں رکھتا۔ نئے ادب کا مقصد واضح کرتے ہوئے کہا گیا تھا۔ دنیا بے بنیاد روحانیت میں کھو گئی درست، مگر اس دعوٰی کے ساتھ ہی نئے ادب کو صحیح بنیاد پر حقیقی روحانیت پیش کرنی چاہیئے تھی۔ اور ساتھ ساتھ صحیح مادی مسائل بھی۔ لیکن اس نے روحانیت کو یکسر خارج ہی کردیا۔ اس سے بے بنیاد روحانیت کا علاج تو نہیں ہوا بلکہ مسئلہ سے گریز کیا گیا۔ دوسرے جو مادی مسائل لئے گئے۔ ان کو سطحی اور کھوکھلے طور پر پیش کیا گیا۔ نئے ادب نے یہ تو محسوس کیا کہ پرانا ادب زندگی کے مسائل کو سمجھنے سے عاجز ہے۔ لیکن جب وہ خود بڑھا تو ایک نیا نسخہ تو پیش کیا۔ لیکن غلط۔ نبض کو دیکھا لیکن مرض نہ سمجھ سکا۔

اقتصادی انقلاب زندگی کے انقلاب کا ایک جزو ہے کل نہیں ہم ابھی وطن۔ وطن پکار رہے ہیں، آج وطنیت اپنی ([illegible]) کا ارتقائی [illegible] کرچکی ہے۔ ہم آزادی کے نعرہ لگاتے ہیں لیکن اس مکدر ماحول میں۔ حالانکہ آج دنیا کے موجودہ ماحول میں آزادی کا مقصد

ہی زائل ہو رہا ہے اور دُنیا یہ محسوس کر رہی ہے کہ آزادی تو ہے لیکن ایک ایسے عالمگیر اور پُر امن ماحول میں جہاں آزادی کا مقصد غارت نہ ہو۔ اور آزادی محفوظ رہے۔ صرف یہ کہنا ہم منزل تک پہنچنا چاہتے ہیں کوئی معنی نہیں رکھتا۔ جب تک منزل کا اتہ پتہ اور نشانات نہ بتائے جائیں پس اگر ارتقائی ضروریات اور تخلیقی قوتوں کی صلاحیت کا اندازہ کر کے صحیح مقاصد کا تعین نہ کیا جائے تو ادب برائے ادب کا سوال برابر پیدا ہوگا اگر انسان کی صلاحیتوں کو حقیقی ارتقائی میدان مل جائے تو ارتقائی ذہن بے بنیاد پرواز میں مشغول نہ ہوگا۔ اور ارتقائی صلاحیتوں کا حقیقی ارتقائی میدان میں نکاس ہوتا رہے گا۔ ادب کو کسی حالت میں بھی محدود نہیں کرنا چاہیئے۔ مثلاً اگر صرف آزادی اور اقتصادیت کے مسائل کو لیا جائیگا اور نظمیں کہی جائیں گی تو گویا شاعر کی روحانی حس کو کچلا جا رہا ہے۔ اس لئے وہ الگ اپنا نکاس ڈھونڈے گی۔ اور وہی زندگی سے فرار کا خدشہ پیدا ہو جائے گا۔ آرٹ اور ادب کو جامع ہونا چاہیئے۔ اور ارتقائی معیار کو Research کرنا چاہیئے۔ سطحی اور مصنوعی میلانات کی طرف ذہن کو موڑنے کی کوشش نہیں کرنی چاہیئے۔ زمانہ نے جب کبھی جامع، فطری، بنیادی اور ارتقائی معیار کے مطابق ادبی تخلیق پیش کرنے کے بجائے یک طرفہ محدود مصنوعی۔ سطحی اور سکونیاتی حدود میں ارتقائی صلاحیتوں کو استعمال کرنا چاہا۔ ذہن آرٹ برائے آرٹ کے ذریعہ اپنی تسکین پر مجبور ہوا۔ ادب برائے ادب، ادب برائے زندگی میں تصنّع اور سکونیاتی عنصر کا نتیجہ ہے۔ دوسرے لفظوں میں آرٹ برائے زندگی کا فقدان ہی آرٹ برائے آرٹ کا محرک اور اس کے وجود کو قائم رکھنے والا ہے۔ ذہنی ارتقا انسان میں نئی تخلیقی ذہنی۔ زرخیزی۔ علاوہ پختگی پیدا کر دیتا ہے اور روایاتی آرٹ برائے زندگی پست اور سکونیاتی نکتہ پر ہی رہتا ہے یا نئے ادب کے نام سے مصنوعی اور سطحی تصوّرات میں کھو جانے کی کوشش کی جاتی ہے۔ ذہن کی نئی صلاحیتیں، نئی حقیقت، نئے مذاق اور ارتقائی نفسیاتی کیفیتوں کی متلاشی ہوتی ہیں۔ روایاتی شعور اس تڑپ کو دبا دیتا ہے۔ اگر ادب برائے زندگی قدم قدم پر نئے تاثرات کو قبول کرنے کے لئے اور خود کو ارتقائی معیار کے مطابق بلند ہوتے رہنے کیلئے آزاد چھوڑ دے۔ اور روایاتی شعور کو فراہم نہ ہونے دے تو آرٹ برائے آرٹ کو فروغ نہیں ہو سکتا۔ اور نئی صلاحیتیں خیالی اور زندگی سے الگ مرقعے بنا کر خود کو مصنوعی تسکین میں سرگرداں نہیں کریں گی کیونکہ ارتقائی صلاحیتوں کو جو تسکین اور رغبت فطری ارتقائی میدان میں حاصل ہو سکتی ہے وہ آرٹ برائے آرٹ کے خیالی میدان اور غیر فطری ماحول میں حاصل نہیں ہو سکتی۔

## ادب کا غلط مفہوم

ادب میں آجکل یہ نہیں دیکھا جاتا کہ کیا کہا گیا ہے بلکہ یہ دیکھا جاتا ہے کہ اچھوتی طرز تحریر، حسین استعارے اور البیلی بندشیں ہیں یا نہیں گویا جو شخص صرف لکھنا جانتا ہے خواہ اس کے خیالات میں وزن اور اہمیت نہ ہو وہ ادیب اور آرٹسٹ ہے۔ سوال یہ ہے کہ کیا ادب صرف لکھنے کی مشق ہے۔ تحریر تو ایک ذریعہ ہے اصل چیز وہ تصوّرِ کائنات اور تاثرات و خیالات ہیں جو ادیب ان تحریروں کے ذریعہ پیش کرنا چاہتا ہے۔ محض تجربہ۔ ٹیکنک۔ اصطلاحی فن ادب نہیں کہلا سکتا۔ یہ تو ادب کے اظہار کا آلہ ہیں۔ آجکل آرٹ اور ادب کتنا سستا ہے جو صرف چُست بندشوں، حسین الفاظ، اور دلکش تحریر کو یکجا کرنے سے حاصل ہو جاتا ہے۔ آرٹ نہ صرف حسین تحریر ہے، نہ محض مصوّری۔ بلکہ وہ خیالات اور تاثرات، وہ ذہنیت جو ماحول کے ردِّ عمل، مشاہدہ اور تخلیقی صلاحیتوں کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے اور تحریر کے ذریعہ اپنا اظہار کرتی ہے۔ آرٹ طرزِ انشاء کو پیچھے چھوڑتا ہوا انسان کے دل و دماغ کو گرفت میں لے لیتا ہے، جیسے خوشبو پھول میں سے نکل کر ہمارے دماغ پر چھا جاتی ہے۔ اس خوشبو کے ہلکے یا تیز ہونے یا لطیف یا کثیف ہونے پر آرٹ کے عروج و زوال کا دارومدار ہے۔ آجکل کے ادیب الفاظ کو بہترین طریقے سے ترتیب دے سکتے ہیں۔ لیکن ان تاثرات احساسات اور خیالات کی حقیقی اور قابلِ قدر خوشبو نہ ہونے کے برابر ہے۔ جس افسانہ میں حقیقی تصویرِ کائنات یا نظریۂ زندگی کی طرف لیجانے کی صلاحیت نہ ہو۔ اس کی بندش خواہ کتنی ہی اچھی ہوا کرے وہ ایسی خوراک ہے جس میں جراثیمِ حیات نہ ہوں۔ ارتقائی تخلیقی فطری احساسات کی صحیح گرفت کا نام ہی آرٹ ہے

اب تک جو کچھ میں نے کہا اس کا مطلب یہ ہے کہ ادب میں

ذہن کی ارتقائی صلاحیتوں اور فطرتی احساسات کو نظر انداز کر کے روایاتی یا سطحی شعور اور تصوّرات کو ان پر غالب نہیں کرنا چاہیئے۔

ادب برائے ادب دراصل علیحدہ کوئی حیثیت نہیں رکھتا بلکہ ادب برائے زندگی کے کھوکھلے پن سطحیّت اور تصنّع اور ارتقائی صلاحیتوں کو شعوری طور پر قبول کرنے میں ناکامی کا ردِّ عمل ہے، یعنی ادب برائے زندگی ہماری ارتقائی ( [illegible] ) کو مطمئن نہ کر سکا۔ اس لئے ان ( [illegible] ) کو آرٹ برائے آرٹ میں مصنوعی پناہ لینی پڑی۔

یہ نفسیاتی اصول ہے کہ اگر کسی فطری جذبہ اور تحریک کو دبا یا جائے تو وہ دوسری غیر فطری سمتوں میں نکلنے کی کوشش کریگا۔

اس کے علاوہ ہمیں فطری تخلیقی احساسات اور غیر شعوری ارتقائی ذہن کی مدد سے صحیح تصوّرات اور نظرّیات اخذ کر کے پیش کرنے چاہئیں۔ خود ساختہ نظرّیات گھڑنے نہیں چاہئیں نہ سطحی نظرّیات میں گم ہونا چاہیئے۔ اور اپنے دل کی فطری گہرائیاں ٹٹولنی چاہئیں۔ جو کچھ ہم دُنیا اور زندگی کے متعلق محسوس کرتے ہیں۔ نہ کہ جو کچھ تصوّر کرتے ہیں۔ اپنے تصوّر کو فطری احساسات کے تحت رکھنا چاہیئے۔

آج ہمارے ادب کو ایک کروٹ لینی ہے اور زندگی کی نبض پہچان کر اپنے اندر زندگی کی رہنمائی کرنے کی صلاحیت پیدا کرنی ہے۔ آج وقت کی ضروریات اور صحیح رجحانات اور اپنی تخلیقی صلاحیتوں کا اندازہ کر کے ایک پیشرو ادب پیش کرنے کی ضرورت ہے آجتک کا پیش کیا ہوا نیا ادب پیشرو ادب کے درجہ سے بڑی حد تک بھٹکا ہوا ہے ———— ۔

# دُکھ سُکھ

دیوندر ستیارتھی

## سانپ اور آدمی

بڑ سے کتنی ہی ڈاڑھیاں لٹک رہی تھیں۔ بل کھاتے بھیانک سانپوں کی طرح !

گھنی چھاؤں والے اس درخت نے اس سُنسان جگہ کو سڑک سے چھپا رکھا تھا۔ کہیں کہیں گھاس اُگ رہی تھی جیسے کسی کی مسیں بھیگ رہی ہوں۔ ایک طرف یکساں ڈھلواں چلی گئی تھی دوسری طرف ایک ٹیکرا تھا۔ جیسے یہ دوشیزۂ ارض کا اُبھرا ہوا سینہ ہو!

ہرے کھیتوں میں دھوپ تھی۔ ہنسی تھی اور سرور کی لہریں بھی۔ فصل کے دانہ دانہ میں دھرتی کا دل دھڑکتا تھا۔ اور کھیتوں کی مٹی سے سوندھی سوندھی خوشبو آتی تھی۔ جیسے گائے کے سانس میں سے دودھ کی بھینی بھینی خوشبو آتی ہے۔

اور شرمیلی دُلہن کی طرح زندگی دھیرے دھیرے حرکت کر رہی تھی۔

دور تک جہاں تک نگاہ کی پہنچ تھی سبزہ بچھا ہوا تھا اوپر آسمان پر سیلانی پرندوں کی قطاریں دکھائی دے رہی تھیں۔ اُن کی خانہ بدوش طبیعت اُن کے بازوؤں میں ایک کبھی نہ ختم ہونے والی رو پیدا کرتی رہتی۔ آدمی اُنھیں دیکھتا اور اپنی زندگی کے لئے نئے تاثرات حاصل کرتا کس نے سکھائی یہ پرواز۔ ان آزاد بے فکر پرندوں کو ؟ سینکڑوں نہیں ہزاروں میلوں سے بلند برفانی پہاڑوں کی چوٹیاں پار کرتے ہوئے وہ میدانوں کی طرف نکل آتے ہیں! سال کے سال، مقررہ موسم میں۔ کس نے سکھایا آدمی کو ہل چلانا اور دھرتی سے اناج کے جواہر پیدا کرنا؟ سال بہ سال ہر فصل پر۔ ایک مسلسل طور پر کھیتوں کی کوکھ ہری ہوتی رہتی ہے۔

اور دُنیا کی وسیع گود میں زندگی کھیلتی رہتی ہے، متواتر اٹوٹ کھلنڈرے پن سے! کون جانے اس کا آغاز، کیسے ہوا اور کب؟ اور کیا یہ کبھی ختم بھی ہو جائے گی؟

اُس سُنسان ٹیکرے پر ایک اہیر بنسری بجا رہا تھا۔ گایوں نے چرنا چھوڑ دیا۔ بنسری کے جادو بھرے منموہن نغمہ نے اُن پر ایک وجدانی کیفیت پیدا کر دی۔ ڈھلوان پر سے وہ اوپر چڑھ آئیں۔

جنگل کے ہرن اور مور بھی دوڑے آئے اور مست ہو کر بنسری کا نغمہ سُننے لگے۔

سنسار اور اس کی دلچسپیوں سے بے خبر ہو کر اہیر لگاتار اپنا نغمہ چھیڑ رہا تھا۔ بنسری میں اُس نے اپنا دل ڈال دیا تھا جیسے وہ بانس کا بنا آلۂ موسیقی نہ تھا بلکہ ایک لڑکی تھی جو اپنے محبوب کے سب سے گہرے جذبات کی ترجمانی کر رہی تھی۔ جب سے اُس نے اپنے گانے میں ایک حقیقی پناہ پالی تھی، اُسے اپنی بنسری سے ایک کبھی نہ ٹوٹنے والا لگاؤ ہو گیا تھا۔ بار بار وہ سوچتا کہ بنسری اُس کی دُلہن ہے جو اُس کے ہونٹوں کے لمس کے لئے ترستی رہتی ہے۔

گائیں مست ہو رہی تھیں، مور بھی اور ہرن بھی، جیسے اُن کی کوئی

مدّت کی پیاس بجھ رہی ہو، کوئی مدّت کی بھوک مٹ رہی ہو۔ یہ کسی نئی زندگی کا نغمہ تھا۔ اس کی ایک ایک لچک پر وہ جھوم رہے تھے۔ یہ نغمہ شاید زبانِ حال سے کہہ رہا تھا کہ زندگی ایک ہے۔ سدا اس کا دور جاری رہتا ہے۔ اور آدمی اور باقی سب جانداروں میں یہ ایک ہی زندگی، یہ ایک ہی راگنی الگ الگ رنگ اختیار کر اُٹھی ہے۔

اور پھر آسمان کے پرندے بھی اُس ٹیکرے پر اُتر آئے۔ یہ دوستی کا نغمہ تھا۔ اس کی تھرکن عشق، حسن اور شباب سے مل کر بنی تھی۔ بڑا میٹھا میٹھا رس تھا، بیچ بیچ میں ایک درد سا بھی۔ ایک ابدی درد۔

کھیتوں کا سارا سنگیت، درختوں کی تمام سرگوشیاں، جھرنوں اور دریاؤں کے بہتے پانی کے سارے بول، تیز ہوا کی آواز۔ گایوں کے دلوں کی دھڑکن، تیز سانس اور سَرَر سَرَر کی وہ آواز جو اُن کے دودھ دوہے جانے سے پیدا ہوتی ہے۔ یہ سب کچھ شاید اس نغمہ میں سما گیا تھا۔

اور پھر زہری ناگ بھی اُس ٹیکرے پر چڑھ آیا۔

سانپ کی خصلت ہے کاٹنا۔ مگر یہ تو پیار کا نغمہ تھا۔ سُنتے سُنتے وہ کئی بار چونک اُٹھا۔ اُس کے کھوپڑ سر میں زہر حرکت کرنے لگا۔ لیکن اُسے اپنے جسم میں ایک تھرتھراہٹ سی محسوس ہوئی۔ اُس کی آنکھوں میں آنسو اُمڈ آئے۔ اور نغمہ نے اُس کے زہر پر فتح پالی۔

نغمہ کی تانیں فضا میں بکھر رہی تھیں۔ چاروں طرف ایک پُرسکون خاموشی چھائی ہوئی تھی۔ زندگی کی ساری نفرت کون جانے کن گہرائیوں میں گم ہو چکی تھی۔ پُروائی بھی تھم گئی۔ یہ شاید اُس کی اطاعت کا ثبوت تھا۔

ناگ کا برہنہ جسم چمک رہا تھا۔ پھن پھیلا کر وہ رقص کر رہا تھا۔ وہی ابدی رقص۔ اُس وقت وہ اپنے زہر سے بے خبر تھا۔ سانپ کا یہ رقص کوئی مصنوعی رقص نہ تھا۔ یہ تو پیار کے نغمہ سے پیدا ہوا تھا۔

ناگ کی آنکھوں سے آنسو گر رہے تھے۔ گویا وہ بھی دل رکھتا تھا صرف زہر ہی نہیں۔ اور وہ دل کا درد سمجھتا تھا۔ زندگی کی رگ رگ میں حرکت کرنے والا لطیف درد!

دور اُفق پر کالی بدلی چھا رہی تھی۔ اور پرے کھیت سے ایک کسان دُلہن گا اُٹھی:

"اری او کالی بدلی! تم میری دھرم کی بہن ہو۔ دیکھو پیاری! پہلے میرے باپ کے کھیتوں پر برسیو۔ اور پھر سسرال کے کھیتوں پر۔ چوکیو مت، بہن! جیسے میں کہتی ہوں ویسے ہی کریو!"

اور اہیر نے اپنے لبوں سے بنسری ہٹالی۔ نغمہ بند ہو گیا۔ اُس کے کان کھیتوں سے آتے ہوئے گیت کی جانب متوجہ ہو گئے۔

گائیں ٹیکرے سے نیچے اُتر رہی تھیں۔ ہرن بھی جا رہے تھے اور مور بھی۔ پرندوں کو بھی آسمان کی بلندیاں یاد آ گئیں۔

لیکن زہری ناگ بدستور پھن پھیلائے رقص کر رہا تھا۔ اہیر ڈرا نہیں۔ وہ مُسکرایا۔ یہ اُس کے نغمہ کی دلکشی کا ثبوت تھا۔ وہ خوش تھا۔

اور کسان دلہن گا رہی تھی:

"نیم پر، ہرے ہرے نیم پر میری بہن جھولا جھول رہی تھی۔ ہائے! میری ماں رو پڑی۔ میں بھی رو پڑی۔ بہن کو کالے ناگ نے ڈس لیا!"

کس ناگ نے ڈس لیا تھا جھولا جھولتی لڑکی کو؟ کیا یہی سانپ تھا وہ ناگ، جو اہیر کے پاس پھن پھیلائے ناچ رہا تھا۔ اِسے تو رونا آتا تھا اب تک اِس کی آنکھیں بھیگی ہوئی تھیں۔ اور جب کوئی روتا ہے اُس کا زہر مر جاتا ہے!

(۲)

زہری ناگ ٹیکرے سے نیچے اُتر رہا تھا۔

اُس کے بند بند میں ایک غیر معمولی تھکاوٹ محسوس ہو رہی تھی جیسے لہو جم رہا ہو۔ جذبات کی رَو میں وہ بہت دیر تک رقص کرتا رہا تھا، ضرورت سے کہیں زیادہ۔

یہ نغمہ نہ تھا، ایک منتر تھا۔ ورنہ وہ وہاں کیوں جاتا؟

اس کا جسم گرم ہونے لگا۔ لہو پہلی چال سے چلنے لگا وہ پھر وہی پہلا سانپ تھا جس کی خصلت ہے کاٹنا۔ اور اُس کے تاثرات کی خبر صرف اُسی کو ہی تھی۔

جب وہ کھیت کی مینڈ کے پاس پہنچا تو اُس نے ناگن کی لاش بدستور پڑی دیکھی۔ اَب وہ بدبودار ہو چلی تھی۔ ناگ کا دل بے چین ہو گیا لاش کے گرد اُس نے پانچ چکر کاٹے اور پھر وہ مُڑ کر ناگن کی طرف دیکھنے لگا۔

اُس کے سر میں زہر پھر جاگ اُٹھا۔

یہ ناگن محبوبہ بنی اُس کے پیچھے پیچھے چلا کرتی تھی۔ چاندنی راتوں کی کتنی ہی پُرسرور گھڑیاں دونوں نے بارہا ایک ساتھ گزاری تھیں۔ اُس کی صحبت میں زندگی کتنی خوبصورت معلوم ہوتی تھی، کتنی ملائم اور چمک دار، ناگن کے جسم کی طرح اور خود اُس کے اپنے جسم کی طرح جبکہ کینچلی ابھی ابھی پھینکی گئی ہو۔ ناگن کی زبان پر زبان رکھ کر اُس نے اُسے اپنے دائمی پیار کا یقین دلایا تھا۔ تب وہ کیا جانتا تھا کہ اُسے یوں اپنی محبوبہ کے بے حس جسم پر آنسو گرانے ہوں گے۔

پھن پھیلا کر اُس نے ناگن کے جسم کو پھر سونگھا۔ اُس کی آنکھوں میں انتقام جاگ اُٹھا۔ اور اُس کا زہر اُبلنے لگا۔

فضا میں خاموشی چھائی ہوئی تھی۔ پُروائی کے لمس سے بھیانک زہری ناگ کا بند بند ایک بالکل نئی قوّت محسوس کرنے لگا۔

کسی شہزادے کی چاند رانی سے سانپ کی محبوبہ کیا کچھ کم وقعت رکھتی تھی؟ اُسے کوئی مار ڈالتا تو حکومت ایڑی چوٹی کا زور لگا دیتی۔ اور اگر سانپ بھی اپنی محبوبہ کے قاتل کا دشمن بن گیا تو کون سی بڑی بات ہو گئی؟

پہلے بھی ایک دن اہیر نے بنسری پر اپنا نغمہ چھیڑا تھا۔ اور ناگ اور ناگن نغمہ کی آواز سے مست ہو کر اُس ٹیکرے کی جانب چل دئے تھے جہاں اہیر اپنی لَے کی نرم نرم تھپکیوں سے گایوں کا من رجھا رہا تھا۔

ایک شریر راہی نے اپنی پُرانی عادت کے مطابق ناگن کو پتھر کا نشانہ بنا ڈالا۔ وہ تڑپی اور مر گئی۔ پگ ڈنڈی کے کنارے، جہاں بیٹھ کر اُس نے ان گنت دفعہ اپنے محبوب کی آنکھوں میں پیار کے گہرے راز دیکھ لئے تھے۔ ناگ آگے آگے جا رہا تھا۔ ورنہ اگر اُسے خبر ہو جاتی تو اُسی وقت اُس راہی کو بھی اِسی پگ ڈنڈی کے قریب ہی سُلا دیتا۔

اَب وہ راہی کہاں چلا گیا؟ بھیانک زہری ناگ انتقام ضرور لیگا۔ پہلے اُس نے سمجھا کہ ناگن کی موت کی ذمہ داری اہیر یا اُس کے نغمہ پر کسی طرح عاید نہیں ہوتی۔ جب سے اُس نے اُس کی سب سے زیادہ دودھ دینے والی گائے کی پچھلی ٹانگوں سے لپٹ کر اُس کا میٹھا میٹھا دودھ پینا شروع کر دیا تھا۔ وہ اپنی محبوبہ کو کچھ کچھ فراموش کر بیٹھا تھا۔ مگر اُس کی لاش دیکھ کر اُس کے لہو کی ایک ایک بوند نفرت کی آئینہ دار بن گئی۔ اور وہ سب شانتی جو اُسے پیار کے نغمہ سے حاصل ہوئی تھی، کون جانے کہاں غائب ہو گئی۔

وہ راہی اب نہیں ملتا تو نہ ملے وہ اُس اہیر کا خاتمہ کر ڈالیگا اور اُس کے نغمہ کو ہمیشہ کے لئے بند کر دیگا۔ نہ اُس دن اُس نے نغمہ چھیڑا ہوتا، اور نہ وہ اپنی محبوبہ سمیت ٹیکرے کی جانب چل پڑتا۔ اور وہ راہی ضرور اُس اہیر کا بھائی بند ہی تو ہے۔ آدمی کا بیٹا، سانپوں کا ابدی دشمن۔

کسی دوسری ناگن سے وہ آسانی سے پیار کر سکتا تھا۔ اپنی نسل کو آگے بڑھانے میں اُسے کیا تکلیف ہو سکتی تھی؟ آدمی بھی تو ایک عورت کے مر جانے پر دوسری عورت کا دم بھرنے لگتا ہے مگر اس کا یہ مطلب تو نہیں کہ وہ انتقام سے مُنہ موڑے۔

آخر زہر کا مفہوم کیا ہے؟ مارنا، انتقام لینا۔ زہر بنا ہی ہے مارنے کے لئے؟ آدمی کو چاہیئے ڈرنا، سانپ سے، سانپ کے انتقام سے۔ زہر سانپ کے ساتھ پیدا ہوتا ہے، جب تک وہ زندہ رہتا ہے اُس کا زہر بھی اپنا کام کرتا رہتا ہے۔ جھوٹے امرت سے تو سانپ کا زہر ہی ہزار بار سچّا ہے۔ سانپ کی زبان ناپاک سہی، مگر کیا وہ امرت کی ڈینگیں مارنے والوں سے انتقام لینا کبھی چھوڑ سکتا ہے؟

سانپ کے سر میں زہر سوتا رہتا ہے جب تک کوئی اُسے جگا نہیں دیتا۔

بھیانک زہری ناگ اہیر کے ہاتھ سے بنسری گرا دینا چاہتا تھا، ہمیشہ کیلئے، تاکہ پھر کبھی اُس کا نغمہ ہوا میں نہ گونجے۔ اور اُسے اُس کے ارادے سے کون روک سکتا تھا؟

پچھّم کی طرف دھنک سانپ کی طرح لہرائی ہوئی تھی۔ اہیر اسے دیکھ کر خوش ہو رہا تھا۔ یہ کسی بڑھیا کا جھولا تھا، جیسا کہ اُس نے اپنی دادی سے سُن رکھا تھا۔ وہ یہ بھی جانتا تھا کہ جہاں سے یہ جھولا اوپر اُٹھتا دکھائی دیتا ہے وہاں افق کے قریب ہی زہری سانپ کی بامبی ہے۔ سانپ سے بچیو، بچّہ! — ماں کی یہ نصیحت اُسے بھولی نہ تھی۔ مگر وہ اپنے نغمہ کی پہنچ سے واقف تھا۔ وہ سانپ سے ڈرتا نہ تھا۔

نغمہ گونج رہا تھا۔ ناگ چاروں طرف دیکھتا تھا، حیران نگاہوں سے، حیران کانوں سے۔ بار بار اُس کا پھن اوپر اُٹھ جاتا۔ یہ نغمہ ضرور بند

ہونا چاہیئے۔ نغمہ چاروں طرف گونج رہا تھا۔ اور سانپ نے سمجھا کہ اہیر کے سب بھائی بند۔ آدمی کے بیٹے۔ بنسریاں بجا رہے ہیں۔

اُس کے کالے چمکدار جسم کا بند بند دُکھنے لگا۔ نہیں، وہ ڈریگا نہیں وہ اکیلا ہے اور آدمی کے بیٹے لاتعداد، مقابلہ سخت ہے۔ تو کیا ہوا؟ وہ ڈٹ کر لڑے گا۔ مر جائیگا یا سب کو مار ڈالیگا۔ پہلے اہیر کو اور پھر سب آدمیوں کو اور اگر سب کے ہاتھوں سے بنسریاں نہ گرا دیں، نغمہ نہ بند کر دیا تو اُس کا نام سانپ نہیں۔

وقت گزر رہا تھا۔ دن، ہفتے اور مہینے گزر رہے تھے نغمہ بدستور جاری رہا۔ ناگ کے ذہن میں وقت کے لمبے سائے اپنے عکس پھینکتے چلتے وہ دیکھتا کہ ایک لہر جاتی اور دوسری جھٹ دوڑی چلی آتی۔ وہ مقابلہ سے بھاگے گا نہیں۔ اُس کا زہر گاڑھا ہو رہا تھا۔ جیسے بسنت رُت میں شہد اور بھی خوشبودار بن جاتا ہے اور میٹھا بھی۔

کس نے پھونکی زندگی میں اتنی خودنمائی؟ شروع میں یہ آہستہ آہستہ پیدا ہوتی ہے، جیسے درختوں پر بُور آتا ہے۔ کیا امرت میں بھی اتنی ہی خودنمائی ہوتی ہے جتنی زہر میں؟ کیسے سوجھی اہیر کو یہ شرارت۔ اہیر ہی کو نہیں، آدمی کے سبھی بیٹوں کو؟ کیا یہ بنسریاں بجانے والے دیوانے یہ نہیں سمجھتے کہ سانپ کا ایک ہی بوسہ اُن کو موت کے مُنہ میں ڈھکیل سکتا ہے؟

اُس وقت خدا کا انصاف کہاں تھا جب ایک شریر راہی نے پگ ڈنڈی کے کنارے جاتی ہوئی ناگن کا سر پتھر مار کر توڑ دیا تھا؟ اب اگر خدا بھی اُسے انتقام لینے سے منع کرے گا تو وہ ایک نہ سُنے گا۔ خدا ہوگا اپنے گھر میں۔ وہ بھی بے انصاف ہو سکتا ہے! سانپ پر اب اس کا حکم نہیں چلے گا۔ وہ سانپ بھی ہے اور شیطان بھی۔ اگر خدا میں ذرا بھی طاقت ہے تو وہ اس نغمہ ہی کو کیوں نہیں بند کر دیتا؟ خدا بھی غریبوں کو ڈراتا ہے۔ غریبوں کو اور کمزوروں کو! شیطان سانپ کے سامنے اُس کی کچھ پیش نہ جائیگی بھیانک زہری ناگ ضرور کوئی ایسی ترکیب نکال لیگا جس سے وہ خدا اور آدمی کی مشترکہ طاقت کا بھی مقابلہ کر سکے۔ اور اکیلا آدمی تو ہرگز اُس کے سامنے کھڑا نہ رہ سکے گا!

ایک دن ناگ سو کر اُٹھا تو وہ خوشی سے ناچنے لگا۔ دھرتی پر تو صرف وہی اتنا زہریلا ہے کہ آدمی کی زندگی اُس کے ایک ہی بوسہ سے فنا ہو جائے ....... اور مقابلہ اکیلے اہیر سے نہیں بلکہ سبھی آدمیوں سے ہے۔ سبھی آدمیوں سے جو بنسریاں بجا رہے ہیں!...... اُس کی خوشی سنجیدگی بن گئی...... پھر اُس کی سنجیدگی چِنتا بن گئی......

پاتال کے سارے سانپ دھرتی پر آ گئے۔ بھیانک زہری ناگ یہ جانتا تھا کہ وہ اُن کو اپنا زہر دے سکتا ہے اور اُنھیں آدمی کے ایک ایک بیٹے کا بوسہ لینے پر آمادہ کر سکتا ہے۔ اُس کی دعوت پا کر وہ سب بھاگے چلے آئے تھے، یہ کچھ کم نہ تھا۔

بھیانک زہری ناگ نے کسی طرح اپنے زہر کا بیشتر حصہ کھانے میں ملا دیا۔ اور یہ کھانا کھانے کے بعد سبھی سانپ اُس کی طرح مہلک بن گئے۔

رو رو کر اُس نے اپنی بپتا سبھی سانپوں کو کہہ سُنائی۔ اب ہر ایک سانپ ہر ایک بنسری والے کا دشمن تھا...... مگر اُس اہیر کا بوسہ وہ خود لے گا۔

## (۳)

دھرتی کا بھیانک ناگ اُس ٹیکرے کے اوپر چڑھ رہا تھا۔

اُس نے دیکھا کہ اہیر سو رہا ہے۔ بڑا اچھا موقعہ تھا۔ اوپر آسمان پر چاند نمودار ہو رہا تھا — چاند، اہیر کا ماموں! سانپ نے چاند کی جانب دیکھا اور اُس کا زہر خشمگیں ہو اُٹھا — اہیر تو اہیر موقعہ پڑنے پر وہ چاند کو بھی ڈس سکتا ہے!

ناگن کی یاد اُسے اب رُلاتی نہ تھی۔ وہ تو شہید ہو چکی تھی مگر انتقام ضروری ہے۔ وہ اب شیطان بن گیا ہے۔ نہیں، اہیر کے ہونٹ تو اُسے چومنے ہی ہوں گے! دھیرے دھیرے وہ اہیر کے پاس جا پہنچا۔ چھتری کی طرح اُس نے اپنا پھن پھیلا لیا۔ اور آگے بڑھ کر اُس نے اپنی زبان اہیر کے ہونٹوں پر رکھ دی۔ جہاں اُس کی بنسری اٹکی تھی۔ کاتک کے شہد جیسے رنگین اور رسیلے ہونٹ جو نغمہ پیدا کرنے میں سدا مدد پہنچاتے رہے تھے ایک بار ہلے اور پھر خاموش ہو گئے۔

اہیر پھر نہ جاگا۔ گائیں بدستور ٹیکرے کے قریب چر رہی تھیں، جہاں ہری ہری گھاس اُگ رہی تھی اور کسی خاموش موسیقی کی طرح جسے کوئی بند نہیں کر سکتا۔

ناگ نے اہیر کو ایسے غصہ سے کاٹا تھا کہ وہ درد کے ایک شدید

احساس سے تڑپا۔ اُس کے مُنہ سے جھاگ پیدا ہوئے۔ ناک سے خون بہنے لگا۔ اور وہ ہمیشہ کی نیند سو گیا۔

زہر کہتا ہے۔ "او زندگی! مجھ سے ڈر"۔ کون جانے زہر کا آغاز کیسے ہوا؟ اور کیا کبھی زہر ختم بھی ہو جائیگا؟ مگر زندگی کا سانس ہمیشہ جاری رہتا ہے۔ زندگی تو امرت ہے۔

پُروائی چل رہی تھی اور وہ مردہ اہیر کے سینے کے نیچے پڑی ہوئی بنسری میں سے گزر کر نغمہ پیدا کر رہی تھی۔ مگر یہ ہوا اُداس تھی اور نغمہ کی غمگینی اور دلسوزی فضا کی وسعتوں میں بکھر رہی تھی۔ ناگ شاید اپنی بامبی کی طرف چلا گیا تھا، دور اُفق کے قریب، جہاں سے دھنک اُٹھا کرتی ہے۔ بڑ کی ڈاڑھیاں برابر لٹک رہی تھیں، بل کھاتے بھیانک سانپوں کی طرح۔ پُروائی کے جھونکے انہیں ہلا رہے تھے اور اُن کی سرگوشیاں بھی غمگین اور دلسوز ہو رہی تھیں۔

نغمہ بدستور جاری رہا۔ نغمہ تو امرت ہے۔ کوئی زہر اسے مٹا نہیں سکتا۔ اور کوئی سانپ اِسے ڈس نہیں سکتا۔

سانپ اور سپولئے اِنسان کو صفحۂ ہستی سے مٹا ڈالنے کی سعی کرتے رہے۔ جیسے گھنے بادلوں میں بجلی چمکتی ہے، ہر سانپ کے سر میں زہر بار بار جاگ اُٹھتا اور پھر جلد کوئی بنسری والا سانپ کے بوسہ کی تاب نہ لا کر دم توڑ دیتا۔

گھنے سایہ دار بڑ نے اَب بھی اُس سُنسان جگہ کو سڑک سے چھپا رکھا تھا، جہاں گھاس اُگ رہی تھی۔ چھوٹی چھوٹی گھاس، جیسے کسی کی مسیں بھیگ رہی ہوں۔ اور وہ ٹیکرا، دوشیزۂ ارض کا وہ خوبصورت سینہ برابر اُبھرا ہوا تھا۔

کوئی اور اہیر اَب اُس ٹیکرے پر بنسری بجا رہا تھا گائیں مست ہو رہی تھیں۔ پھر وہ دھرتی کا بھیانک زہری ناگ بھی اوپر چڑھ آیا نغمہ نے اُس کے زہر پر پھر فتح پالی .... ........ اور بنسری بجتی رہی۔

---



پرواز جعفری مچھلی شہری

# حیات و ممات

سمجھ میں میری نہیں آئی آج تک یہ بات
کہ دل میں درد اُٹھے کانپ جائے ساری حیات

ابھی تلک مرے احساس میں اُبھرتی ہے
ابد نشاط ملاقات کی وہ پہلی رات

کلیدِ بابِ ابد ہے شعارِ بے باکی
ہے صرف جستِ تمنّا حیات ہو کہ ممات

حقیقتوں سے تہی ہیں یہ خوب رُو جلوے
ہیں حُسن و عشق فریبِ جمالیاتِ حیات

حدیثِ غم ہے یہ جذبات کی حسیں روداد
صحیفۂ دلِ نازک کے واہ رے آیات

# فرانس کا سعدی۔ "لابرو ییر"

ڈاکٹر اختر حسین رائے پوری
ڈی لٹ (پیرس)

# عورت کیا ہے؟

(LE BRUYERE) فرانس کا سعدی ہے۔ اپنی نظر بینی اور نکتہ رسی میں بے مثل اس کی تصنیف (LES CARACTERES) (کردار) کو وہی مرتبہ حاصل ہے جو گلستاں بوستاں کو۔ تعجب ہے کہ فرانسیسی جاننے والے اس سے جتنے آشنا ہیں۔ فرانسیسی نہ جاننے والے اتنے ہی ناآشنا۔ ہم نے ارادہ کیا ہے کہ اس کے نکات کا انتخاب "ایشیا" کے توسط سے وقتاً فوقتاً اردو دنیا تک پہنچائیں۔ آج کی صحبت میں عورت کے متعلق اس کے دلچسپ مشاہدوں کو پیش کیا جاتا ہے۔ اختر حسین

ایسا کم ہوتا ہے کہ کسی عورت کی خوبیوں کے بارے میں زن و مرد متفق الرائے ہوں۔ دونوں کے زاویہ ہائے نگاہ میں زمین و آسمان کا فرق ہے جن اداؤں سے عورتیں مردوں کو لبھاتی ہیں۔ ان کے چلتوں اُن میں آپس میں بگاڑ ہو جاتا ہے۔ جو ناؤ بھاؤ مردوں کو وجد میں لے آتے ہیں۔ وہ عورتوں میں حقارت و نفرت کے جذبات پیدا کرتے ہیں۔

---

یہ خیال بھی کس قدر دلچسپ ہے کہ کوئی ۱۳ سال سے لیکر ۲۲ سال کی عمر تک ایک حسین دوشیزہ ہونا اور اس کے بعد مرد بن جانا۔

---

عورت کو ایڑی سے لیکر چوٹی تک پرکھنا چاہئے ویسے ہی جیسے مچھلی دُم سے لیکر سر تک جانچی جاتی ہے۔

---

اگر عورتیں آپ اپنے لئے بناؤ سنگھار کرتی ہیں فبہا۔ وہ چاہے اپنے چہرہ پر کیسی ہی لیپا پوتی کریں۔ جیسی چاہیں نوک پلک نکالیں لیکن اگر وہ مردوں کو موہنا چاہتی ہیں اور اُن کی توجہ کے لئے سارے جتن کرتی ہیں تو مجھے مردوں کی طرف سے یہ کہنے کی اجازت دیں کہ غازہ اور لاکھے سے وہ اکثر اپنی شکلیں بگاڑ لیتی ہیں۔ ہمیں اُن کے گالوں کی جھوٹی لالی۔ اکھڑی ہوئی ابرو اور نقلی دانتوں کو دیکھ کر اُبکائی آتی ہے۔ نسوانیت کو مسخ کرنے کی ان ساری کوششوں کے خلاف ہم احتجاج کرتے ہیں۔

---

عورتیں یہ نہیں جانتیں کہ اگر ان کا روپ در اصل اتنا ہی بھیانک ہوتا جتنا سنگار میز کے سامنے سے اُٹھ کر ہوتا ہے تو وہ مردوں کی جان کے لئے وبال ہو جاتیں۔

---

ایک حسین عورت جس میں کسی ایماندار مرد کی خوبیاں ہوں۔ خدائی کا معجزہ ہے۔ وہ دونوں جنسوں کی اچھائیوں کا نچوڑ ہے۔

---

قدرت نے حُسن کے زہر کو مارنے کے لئے عورت کو سیاہ پوش بنا دیا ہے۔ یوں نہ ہوتا تو مرد اس کے زہر کے اثر سے جاں بر کیونکر ہوتا۔

---

مرد کی عنایتیں عورت کو اس سے قریب لاتی ہیں لیکن عورت کی نوازشوں سے مرد دور ہی بھاگتا ہے۔

---

اگر میں کسی لالچی عورت سے شادی کر لوں تو وہ مجھے تباہ نہ کر سکے گی کسی سمجھدار سے۔ تو وہ مجھے راہ راست دکھلائے گی۔ کسی شوخ سے۔ تو وہ ہمیشہ آتش رشک کو پنکھا کیا کرے گی۔ کسی عشوہ گر سے۔ تو وہ میرا دل بہلائیگی اور کسی سدابہار معشوق سے۔ تو وہ شاید کبھی مجھ سے بھی محبت کریگی۔ لیکن خدانخواستہ اگر کوئی "ممکنا رکنا زن" میرے پلے پڑ گئی جو خود کو اور خدا کو بھلا دینا چاہتی ہے۔ تو اس سے بھلا مجھے کیا ملے گا۔؟

---

عورتیں بین بین نہیں رہ سکتیں یا تو وہ مردوں سے بہتر ہوتی ہیں یا بدتر۔

---

اکثر عورتوں کی رہبری اصول نہیں بلکہ جذبات کرتے ہیں۔ ان کے طور طریق کا تعیّن عاشقوں کی مرضی کرتی ہے۔

---

عورت عشق کر سکتی ہے مرد دوستی کر سکتا ہے۔

---

مرد دوسروں کے راز چھپانا تو خوب جانتا ہے مگر اپنے راز طشت از بام کر دیتا ہے۔ اس کے برعکس عورت اپنے بھید چھپاتی اور دوسروں کے بھید کھول دیتی ہے۔

---

ایسی کتنی لڑکیاں تم نے دیکھی ہیں جو اپنے حُسن کے تناسب سے جاہ و ثروت کی آرزو نہیں رکھتیں۔

---

بدصورت، بوڑھے یا غریب شوہر سے ہر حسین عورت انتقام لینا چاہتی ہے۔

---

اگر کوئی مرد اپنی چڑھتی ہوئی عمر اور چہرہ کی جھریوں سے ناواقف ہے تو اسے کسی جوان عورت سے باتیں کرتے ہوئے اس کی آنکھوں اور اس کے لب و لہجہ پر غور کرنا چاہئے۔ جس حقیقت کو وہ نہیں جاننا چاہتا ہے اب جان جائے گا۔

---

عورت جو کچھ محسوس نہیں کرتی اس کا ذکر بھی بیدھڑک کر دیتی ہے

اُس سے بھی زیادہ نڈرپن سے مرد وہ سب کچھ کہہ جاتا ہے جو محسوس کرتا ہے۔

---

مرد کسی عورت کو جھوٹی محبت کے فریب میں اُسی صورت میں لا سکتا ہے جب وہ بیک وقت کسی سے سچی محبت نہ کرتا ہو۔

---

جب مرد دیکھتا ہے کہ عورت اب اُسے نہیں چاہتی تو غصّہ کا اظہار کر کے اُسے سکون مل جاتا ہے۔ لیکن جب مرد عورت کو چھوڑ جاتا ہے تو عورت کی زبان خاموش رہتی ہے اور دل مدتوں رویا کرتا ہے۔

---

اگر کسی عورت کے نامۂ محبت میں بڑی گرمی ہے تو یہ امر تو یقینی ہے کہ اس کا جسم متوالا ہو رہا ہے لیکن خبر نہیں کہ اس کا دل کس حد تک گرم ہے۔ کیونکہ جو عورت پریم سے پاگل ہو رہی ہے اُسے اپنی محبت جتانے کی ضرورت کہاں۔ وہ تو یہ جاننے کو بے صبر ہو گی کہ محبوب بھی اُسے چاہتا ہے یا نہیں۔

---



ایسے خوش نصیب شوہر کم ہیں جو دن میں کم از کم ایک بار اپنی بیوی کی جان کو نہ روئیں اور کنواروں پر رشک نہ کریں۔

---

وہ عورت بے جان ہے جس نے ہنوز اُسے نہیں دیکھا جس سے اُسے محبت کرنی چاہئے۔

---

**زیب النّساء**

## شب ز گرمی ہائے اشکِ دشتِ پیما سوختیم
## چوں چراغِ ناخدا بر رُوئے دریا سوختیم

ایشیا۔ اپریل ۱۹۴۲ء

علی اطہر اور چیخوف

# آیوانف

## (روس کے مشہور افسانہ نگار چیخوف کا ایک شاہکار اُردو میں)

## (پہلا ایکٹ)

(آیوانف کی زمینداری میں ایک باغ بائیں طرف مکان کا اگلا حصّہ اور برآمدہ۔ ایک کھڑکی کھلی ہوئی۔ برآمدے کے سامنے نصف دائرہ کے شکل کی کھلی ہوئی جگہ جس سے زاویۂ قائمہ بناتا ہوا ایک راستہ مکان کی طرف گیا ہے اور دوسرا راستہ دائیں جانب باغ میں چلا گیا ہے۔ برآمدے کے دائیں جانب باغ میں بیٹھنے کی جگہیں اور میزیں ہیں۔ ایک میز پر لیمپ جل رہا ہے۔ شام ہو رہی ہے۔ پردہ اُٹھنے پر مکان کے اندرونی حصّہ سے پیانو کا نغمہ سُنائی دیتا ہے۔)

(آیوانف ایک میز پر بیٹھا پڑھ رہا ہے۔ بورکن اونچے جوتے پہنے اور ایک بندوق لئے باغ کے دوسرے کنارے پر دکھائی دیتا ہے۔ وہ کچھ نشہ میں ہے آیوانف کو دیکھ کر انگوٹھوں کے بل اس کی طرف آتا ہے اور قریب پہنچکر اُس کے چہرے پر بندوق کا نشانہ لگاتا ہے)

آیوانف (بورکن کو دیکھکر چونک پڑتا ہے اور کود جاتا ہے) مشا یہ تم کیا کر رہے ہو؟ ..... تم نے تو مجھے ڈرا دیا ..... میں خود پریشان ہوں اور تم آکر ایسے احمقانہ مذاق کرتے ہو ..... (بیٹھ جاتا ہے) آپ نے ایک تو مجھے ڈرا دیا اور اب خوش ہو رہے ہیں .......

بورکن۔ (ہنستا ہے) ارے رے ....... مجھے بہت افسوس ہے۔ بہت افسوس (اس کی بغل میں بیٹھ جاتا ہے) اب پھر ایسا نہیں کروں گا۔ واقعی نہیں کروں گا ..... (اپنی ٹوپی اتار لیتا ہے) میں بہت گرم ہو رہا ہوں تم یقین نہیں کروگے دوست میں تین گھنٹہ میں بارہ میل چل کر آرہا ہوں۔ ..... ذرا دیکھو تو میرا دل کس طرح حرکت کر رہا ہے۔

آیوانف (پڑھتا ہے) بہت اچھا فوراً۔

بورکن۔ نہیں ابھی دیکھو (آیوانف کا ہاتھ لیکر اپنے سینہ پر رکھ لیتا ہے) کچھ سُن رہے ہو؟ دھک دھک دھک ....... اِس سے معلوم ہوتا ہے کہ مجھے دل کی کوئی بیماری ہے۔ ہے نہ؟ میں کسی وقت اچانک مر سکتا ہوں۔ میں کہتا ہوں کہ اگر میں اچانک مر جاؤں تو تمہیں افسوس ہوگا؟

آیوانف میں پڑھ رہا ہوں ...... فوراً ........

بورکن۔ مذاق نہیں بتاؤ۔ میرے مرنے پر تمہیں افسوس ہوگا؟ کیوں آیوانف اگر میں مر جاؤں تو تمہیں افسوس ہوگا؟

آیوانف۔ مجھے دق مت کرو۔

بورکن۔ ارے بھائی بتاؤ تو تمہیں افسوس ہوگا یا نہیں؟

آیوانف۔ مجھے افسوس اس کا ہے کہ تمہارے مُنہ سے شراب کی بو آرہی ہے مشا یہ نہایت تکلیف دہ بات ہے۔

بورکن۔ (ہنستا ہے) میرے مُنہ سے شراب کی بو آرہی ہے؟ کتنی حیرت انگیز بات ہے ..... اگرچہ واقعہ یہ ہے کہ حیرت کی کوئی بات نہیں پلیسنیکی میں ایک مجسٹریٹ سے ملاقات ہو گئی ہے اور مجھے اعتراف ہے کہ ہم دونوں نے آٹھ آٹھ گلاس پی ڈالے حقیقت یہ ہے کہ شراب خواری ہر شخص کے لئے بہت بُری ہے۔ میں کہتا ہوں ہر شخص کیلئے بُری ہے ہے نا؟ ضرور ہے۔ ہے نا؟

آیوانف اَب واقعی برداشت سے باہر ہے ...... تم کو سمجھنا چاہئے کہ یہ طریقہ پاگل بنا دینے والا ہے .......

بورکن۔ ارے رے رے۔ مجھے افسوس ہے۔ افسوس...... خدا تمہارا بھلا کرے۔ اچھا میٹھو...... (اُٹھ کر چلنے لگتا ہے) عجیب لوگ ہیں۔ ان سے بات تک نہیں کی جا سکتی (واپس آتا ہے) ارے ہاں۔ میں تو بھول ہی گیا تھا...... مجھے وہ بیاسی روبل تو دیدو۔

آیوانف کیسے بیاسی روبل۔!؟

بورکن۔ کل مزدوروں کی اُجرت ادا کرنی ہے۔

آیوانف۔ میرے پاس نہیں ہیں۔

بورکن۔ بہت بہت شکریہ (نقل کرتے ہوئے) میرے پاس نہیں ہیں۔ ...... لیکن مزدوروں کو اُجرت تو دینی ہے۔ یا نہیں؟

آیوانف۔ مجھے نہیں معلوم۔ میرے پاس آج روپے نہیں ہیں۔ اگلے مہینہ کی پہلی تاریخ تک انتظار کرو۔ اُس وقت میری تنخواہ ملے گی۔

بورکن۔ ایسے لوگوں سے بات کرنی ہی بیکار ہے...... مزدور تو پہلی تاریخ تک روپیہ کا انتظار نہیں کریں گے وہ سب کل صبح ہی آئینگے۔

آیوانف۔ تو میں کیا کر سکتا ہوں۔ جی چاہے میرا گلا کاٹ دو۔ میرے ٹکڑے اُڑا دو...... اور یہ تمہاری کتنی پریشان کن عادت ہے کہ جہاں میں پڑھنے لکھنے بیٹھا تم نے مجھے دق کرنا شروع کر دیا۔ یا......

بورکن۔ میں پوچھتا ہوں مزدوروں کی اُجرت ادا کرنی ہے یا نہیں؟ لیکن تم سے باتیں کرنے کا فائدہ کیا (ہاتھ ہلاتا ہے) اور آپ گاؤں کے رئیس ہیں ـــــ ہونہہ زمیندار...... نئے طریقہ کی کاشتکاری ...... تین ہزار ایکڑ کے مالک اور جیب میں ایک پیسہ بھی نہیں۔ ...... شراب بچیں اور کاگ کھولنے کا پیچ ہی ندارد...... میں جاتا ہوں کل تینوں گھوڑوں کو بیچے ڈالتا ہوں۔ اور کیا؟ جئی کی کھڑی فصل بیچ چکا ہوں۔ اب رائی بھی بیچ دوں گا (اسٹیج پر ٹہلتا ہے) تم سمجھتے ہو ایسا کرنے میں مجھے جھجک ہوگی؟ کیوں ذرا بھی نہیں۔ ایسا سمجھنے میں تم نے مجھے غلط سمجھا ہے......

(اندر سے شیبلسکی کی آواز آتی ہے "تمہارے ساتھ پیانو بجانا بالکل ناممکن ہے۔ تمہارے کان میں اتنی حس بھی نہیں جتنی ایک بھس بھری ہوئی مچھلی میں اور تمہاری انگلیوں کی ضرب تکلیف دہ ہے۔")

انا پٹرونا۔ (کھلی ہوئی کھڑکی پر نظر آتی ہے) ابھی ابھی یہاں کون باتیں کر رہا تھا؟ تم تھے مشا؟ تم اس طرح ٹہل کیوں رہے ہو؟

بورکن۔ تمہارے پیارے نکولائی کی حرکتیں جو کچھ کرائیں کم ہیں۔

انا پٹرونا۔ میں کہتی ہوں مشا ذرا نوکروں سے کہدو کہ "کروکے" لان پر تھوڑی سی سوکھی گھاس لاکر رکھ دیں۔

بورکن۔ (اشارے سے انا کو ہٹاتے ہوئے) مجھے خدا کیلئے بخشئے۔

انا۔ خدا کی پناہ۔ یہ گفتگو کا کوئی طریقہ ہے...... یہ لہجہ تمہیں بالکل زیب نہیں دیتا۔ اگر تم چاہتے ہو کہ عورتیں تمہیں پسند کریں تو اُنھیں کوئی موقع نہ دو کہ تمہیں کشیدہ اور اینٹھے ہوئے دیکھیں۔ (اپنے شوہر سے) چلو نکولائی گھاس پر لوٹیں۔

آیوانف۔ کھلی کھڑکی پر کھڑے رہنا تمہارے لئے نقصان دہ ہے۔ انیونا خدا کے لئے اندر چلی جاؤ۔ (پکار کر کہتا ہے) ماموں کھڑکی بند کر دیجئے (کھڑکی بند ہو جاتی ہے)

بورکن۔ یہ نہ بھول جانا کہ دو دن کے اندر لیبیڈیو کا سود ادا کرنا ہے۔

47 آیوانف مجھے یاد ہے۔ میں آج لیبیڈیو کے یہاں جاؤں گا اور اُن سے کچھ مہلت لوں گا (کلائی کی گھڑی دیکھتا ہے)

بورکن۔ کب جاؤ گے؟

آیوانو۔ ابھی فوراً۔

بورکن۔ (اشتیاق کے ساتھ) ایک منٹ ٹھیرو۔ مجھے خیال آتا ہے آج ساشا کی سالگرہ ہے...... ٹٹ ٹٹ ٹٹ ٹٹ...... اور میں اسے بھول گیا تھا۔ میرا بھی کیا حافظہ ہے (جانے لگتا ہے) میں جا رہا ہوں۔ میں جا رہا ہوں (گاتا ہے) میں جا رہا ہوں...... جا کر پہلے غسل کروں گا۔ کوئی اخبار پڑھوں گا اور ایمونیا کے تین قطرہ پیکر پھر تر و تازہ ہو جاؤں گا۔ اور نئے سرے سے کام شروع کر سکوں گا ...... نکولائی الیکزیوچ۔ پیارے۔ میرے عزیز دوست۔ تم تو ہمیشہ ملول رہتے ہو۔ ہر وقت شکایت کرتے رہتے ہو۔ نہایت ہی پریشان اور گھبرائے ہوئے۔ ورنہ خدا جانتا ہے کہ ہم دونوں ملکر کیا کیا نہ کر سکتے ہیں۔ میں تمہارے لئے سب کچھ کرنے کو تیار ہوں ...... اچھا یہ بتاؤ اگر میں تمہاری خاطر مارفوشا بابکن سے شادی

کرلوں تو تم پسند کرو گے؟ آدھا جہیز تمہارا......... نہیں آدھا
کیوں سب تمہارا۔

آیوالف بند کرو اپنی مہمل بکواس۔

بورکن۔ نہیں مذاق نہیں۔ بتاؤ تو ماروشا سے میری شادی تم پسند کروگے
جہیز میں ہم دونوں کا آدھا آدھا...... مگر ہاں میں اس مسئلہ
کے متعلق تم سے بات ہی کیوں کر رہا ہوں؟ تمہاری سمجھ میں کیا خاک
آئے گا۔ (نقل کرتے ہوئے) "بند کرو اپنی مہمل بکواس۔" تم بہت
اچھے آدمی ہو اور ذہین بھی لیکن جانتے ہو تم میں وہ خاص بات
نہیں۔ وہ ولولہ...... ایسا کارنامہ کرنے کا کہ شیطان بھی رشک
سے جل جائے...... تمہارے اعصاب کمزور ہیں اور مزاج مائی۔
لیکن اگر تم عام لوگوں کی طرح ہوتے تو سال بھر میں لاکھوں حاصل
کر لیتے۔ مثلاً اگر میرے پاس تئیس سو روبل ہوں تو دو ہفتہ میں بیس ہزار
بنالوں۔ تمہیں اس پر یقین نہیں آتا؟ تم اسے بھی مہمل بکواس سمجھتے
ہو۔ لیکن نہیں یہ مہمل بکواس نہیں ہے...... لاؤ دو مجھے تئیس سو
روبل میں ایک ہفتہ میں بیس ہزار لا دیتا ہوں۔ دیکھو دریا کے
اوسیالوو کے دوسرے کنارے پر ایک ٹکڑا زمین ٹھیک ہم لوگوں
کی زمین کے مقابل تئیس سو روبل میں بک رہی ہے اگر ہم وہ ٹکڑا خرید
لیں تو دریا کے دونوں کنارے ہمارے ہو جائیں گے۔ اور جب دونوں
کنارے ہمارے ہو جائیں گے تو تم جانتے ہی ہو کہ ہمیں باندھ بنانے
کا حق ہو جائے گا۔ تب ہم لوگ ایک مل قائم کرنے کی تیاری شروع
کر دیں گے۔ جیسے ہی لوگوں کو معلوم ہوگا کہ ہم باندھ بنانے والے ہیں
ایک شور مچ جائیگا اور تب ہم کہیں گے کہ دیکھو بھائیو اگر تم نہیں چاہتے
کہ باندھ بنائی جائے تو ہماری زمین خرید لو۔ سمجھتے ہو؟ زریوسکی
کی فیکٹری سے پانچ ہزار مل جائیں گے۔ کرولکوو سے تین ہزار
اور گرجا والوں سے پانچ ہزار......

آیوالف۔ مشا یہ سب مہمل اور بیہودہ باتیں ہیں۔ اگر تم مجھ سے جھگڑنا نہیں
چاہتے تو ایسی اسکیمیں اپنے ہی دماغ تک رکھو۔

بورکن (میز پر بیٹھ جاتا ہے) کیوں نہیں، بیشک...... میں جانتا تھا کہ
یہی ہوگا...... تم نہ خود کچھ کرو گے اور نہ مجھے کرنے دو گے۔

(شیبلسکی اور لوودو داخل ہوتے ہیں)

شیبلسکی۔ (لوودو کے ساتھ مکان سے باہر آتے ہوئے) ڈاکٹر اور وکیل
ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے ہیں۔ فرق صرف اتنا ہے کہ وکیل صرف
لوٹتے ہیں اور ڈاکٹر لوٹتے ہیں اور مار بھی ڈالتے ہیں...... یہاں
جو لوگ ہیں میں اُن کا ذکر نہیں کر رہا ہوں (باغ میں ایک جگہ بیٹھ
جاتا ہے) بدمعاش، لٹیرے، ممکن ہے آرکیڈیا میں کوئی استثناء
ہو۔ لیکن...... میں نے اپنی زندگی میں قریب قریب بیس ہزار
روپئے ڈاکٹروں پر صرف کئے ہیں اور ایک بھی ایسا ڈاکٹر نہ دیکھا جو
سند یافتہ اُچکا نہ ہو۔

بورکن۔ (آیوالف سے) ہاں ہاں تم نہ خود کچھ کرتے ہو نہ مجھے کرنے دیتے ہو
یہی وجہ ہے کہ تمہارے پاس روپئے نہیں ہیں۔

شیبلسکی۔ میں پھر کہتا ہوں کہ اس وقت جو لوگ یہاں موجود ہیں میں اُن
کا ذکر نہیں کر رہا ہوں...... ممکن ہے کچھ لوگ اس سے مستثنیٰ
ہوں اگرچہ...... (جمائی لیتا ہے)

آیوالف (کتاب بند کرتے ہوئے) کیوں ڈاکٹر کیا کہتے ہو؟

لوودو۔ (مڑ کر کھڑکی کی طرف دیکھتے ہوئے) جو میں نے تم سے آج صبح کہا،
انہیں فوراً کریمیا جانا چاہئے (اسٹیج پر ٹہلتا ہے)

شیبلسکی۔ (منہ ہی منہ میں ہنستے ہوئے) کریمیا!...... مشا کیوں نہ ہم
اور تم ڈاکٹر بن جائیں؟ یہ تو بڑا آسان کام ہے...... جیسے ہی
کسی میڈم انگینوٹ یا میڈم اوفیلیا نے چھینکنا یا کھانسنا شروع
کیا۔ چونکہ اس سے بہتر کوئی کام وہ کر نہیں سکتیں۔ بس ایک کاغذ
کا ٹکڑا لیکر اپنے علم کے مطابق ایک نسخہ تجویز کر دو۔ ایک نوجوان
ڈاکٹر، پھر کریمیا کی سیر اور کریمیا میں ایک تاتاری گائیڈ۔

آیوالف۔ (شیبلسکی سے) اوہ ختم کیجئے یہ باتیں، آپ کس طرح بکے جاتے ہیں
(لوودو سے) کریمیا جانے کے لئے روپئے چاہئیں۔ روپیوں کا میں
انتظام کر بھی لوں تو انّا جانے سے قطعی انکار کرتی ہے۔

لوودو۔ ہاں وہ تو انکار کرتی ہیں (مختصر وقفہ)

بورکن۔ میں کہتا ہوں ڈاکٹر کیا انا پیٹرووناواقعی اتنی بیمار ہیں کہ کریمیا
جانے کی ضرورت ہے؟

لودو۔(مڑکر کھڑکی کی طرف دیکھتے ہوئے) ہاں دق کی بیماری ہے۔

بورکن۔ سَن۔سَن۔سَن...... یہ تو بہت بُرا ہے۔ کچھ دنوں سے اناؔ کا چہرہ دیکھکر مجھے خیال ہو رہا تھا کہ وہ زیادہ دنوں تک زندہ نہ رہیں گی۔

لودو۔ لیکن......زور سے نہ بولئے.....مکان کے اندر آواز جائیگی۔

(مختصر وقفہ)

بورکن۔(ٹھنڈی سانس لیکر) زندگی کا حال ہی یہی ہے...... انسان کی زندگی اُس پھول کی مانند ہے جو چمن میں وقار کے ساتھ کھلتا ہے، ایک بکری آکر اُسے چبا جاتی ہے، پھول کا پتہ نشان بھی نہیں ملتا۔

شیبلسکی۔ یہ سب بیہودگی ہے سراسر بیہودگی (جمائی لیتا ہے) بیہودگی اور فریب۔ (مختصر وقفہ)

بورکن۔ اور دیکھو دوستو، میں ہمیشہ نکولائی الیکزیوچ کو روپئے کمانیکے طریقے بتاتا رہتا ہوں۔ ابھی ابھی میں نے ایک نہایت نفع بخش اسکیم بتائی لیکن جناب نے حسب معمول اُسے رد کر دیا۔ انھیں سمجھانے کی کوئی صورت ہی نہیں...... ذرا آپ کی شکل ملاحظہ کیجئے، غمگینی، غصہ، اضمحلال، اضطراب اور پست ہمتی کی تصویر ہیں......۔

شیبلسکی۔ بھئی تمہارے پاس ہر شخص کے لئے کوئی نہ کوئی اسکیم رہتی ہے بڑے جینیس ہو۔ ہر شخص کو زندگی بہتر بنانے کے طریقے سکھاتے ہو، ایک مرتبہ اپنا نسخہ مجھ پر بھی تو آزماؤ........ صاحب عقل ہو ایک سبق مجھے بھی پڑھاؤ، مصیبت سے نجات کا کوئی راستہ بتاؤ......

بورکن۔(اُٹھتے ہوئے) میں نہانے جا رہا ہوں...... خدا حافظ دوستو (کاؤنٹ سے) تمہارے کرنے کے بیسیوں کام ہیں..... اگر تمہاری جگہ میں ہوتا تو ایک ہفتہ میں بیس ہزار حاصل کر لیتا (جاتا ہے)

شیبلسکی۔(پیچھا کرتے ہوئے) کیسے بھئی کیسے؟ ٹھہرو تو۔ مجھے بتاؤ کس طرح حاصل کر سکتا ہوں۔

بورکن۔ اس میں بتانا کیا ہے، بہت آسان ہے (واپس آتے ہوئے) نکولائی الیکزیوچ مجھے ایک روبل تو دو۔

(آیوانف خاموشی سے روبل دیدیتا ہے)

بورکن۔ بڑی عنایت (کاؤنٹ سے) تمہارے ہاتھوں میں ابھی بہتیرے قیمتی مہرے ہیں۔

شیبلسکی۔(اس کا پیچھا کرتے ہوئے) وہ کیا؟

بورکن۔ اگر میں تمہاری جگہ ہوتا تو ایک ہفتہ میں تو تیس ہزار ضرور حاصل کر لیتا۔

(کاؤنٹ کے ساتھ باہر چلا جاتا ہے)

آیوانف (تھوڑے وقفہ کے بعد) بیکار لوگ، بیکار باتیں، احمقانہ سوالات کا جواب دینے کی مجبوری — ان پریشانیوں نے مجھے اتنا تھکا دیا ہے کہ ڈاکٹر میں بیمار ہو گیا ہوں۔ چڑچڑا، جلد باز، سخت مزاج اور اتنا پست کہ اپنے آپ کو بھی نہیں سمجھ سکتا۔ مسلسل کئی کئی دنوں تک سر میں درد رہتا ہے۔ نیند نہیں آتی۔ کانوں میں ایک گنگناہٹ سی رہتی ہے...... اور ان مصیبتوں سے نجات کی کوئی صورت نہیں ...... میں بالکل کچھ نہیں کر سکتا.......

لودو۔ نکولائی ایکزیوچ میں تم سے سنجیدگی کے ساتھ کچھ باتیں کرنا چاہتا ہوں

آیوانف۔ کیا؟

لودو۔ انا پیٹرودنا کے متعلق (بیٹھ جاتا ہے) وہ اکیلے تو کریمیا جانے پر راضی نہ ہوں گی لیکن تمہارے ساتھ جانے پر راضی ہو جائیں گی۔

٣٩ آیوانف۔(سوچتے ہوئے) ساتھ جانے کے لئے روپئے بھی چاہئیں۔ اس کے علاوہ مجھے اب لمبی چھٹی بھی نہیں مل سکتی۔ اس سال کی پوری چھٹیاں میں پہلے ہی ختم کر چکا ہوں۔

لودو۔ خیر یہ تو ہوا، ایک دوسری بات بھی ہے۔ دق کے علاج کی سب سے اہم شرط یہ ہے کہ دماغ کو کامل سکون ہو۔ اور تمہاری بیوی کو ایک لمحہ کا بھی سکون حاصل نہیں ہے۔ تمہارے برتاؤ سے وہ ہر وقت مسلسل اضطراب میں رہتی ہیں۔ معاف کرنا اس وقت میرے دل میں ذرا ہیجان ہے اور میں تم سے صاف صاف باتیں کرنا چاہتا ہوں۔ بات یہ ہے کہ تمہارا برتاؤ انا کو مارے ڈال رہا ہے (مختصر وقفہ) نکولائی الیکزیوچ مجھے موقع دو کہ تمہارے متعلق اچھی رائے قائم کر سکوں!

آیوانف۔ یہ سب سچ ہے، بالکل سچ...... میں جانتا ہوں کہ اس حالت کی ذمہ داری سراسر میرے ہی سر ہے، لیکن میرے دماغ میں ایک الجھن ہے، میری روح پر ایک جمود طاری ہے اور مجھ میں خود اپنے کو سمجھنے کی بھی صلاحیت نہیں رہی۔ نہ میں دوسروں کی حالت سمجھ سکتا ہوں نہ اپنی...... (کھڑکی کی طرف دیکھتے ہوئے) ممکن ہے

ہماری باتیں کوئی سُن لے، چلو ٹہل کر باتیں کریں (وہ دونوں اُٹھ جاتے ہیں) میں تمہیں شروع سے اپنی رام کہانی سُناتا لیکن یہ داستان طویل ہے اور اتنی الجھی ہوئی کہ صبح تک بھی ختم نہ ہو سکے گی۔ (وہ دونوں ٹہلتے ہوئے جا رہے ہیں) آنّا ایک نمایاں اور غیر معمولی شخصیت کی عورت ہے...... میری خاطر اس نے اپنا مذہب چھوڑا۔ ماں باپ چھوڑے، دولت پر لات ماری۔ اور اگر میں اس سے ایسی سینکڑوں اور قربانیاں چاہتا تو وہ خوشی کے ساتھ پلک جھپکائے بغیر کرتی۔ اور مجھ میں کوئی بھی نمایاں خصوصیت نہیں، نہ میں نے کوئی قربانی کی ہے لیکن یہ ایک لمبی کہانی ہے...... اصل بات یہ ہے ڈاکٹر (ہچکچاتا ہے) یہ ہے کہ ...... مختصر یہ کہ شادی کے وقت میں اس سے والہانہ محبت کرتا تھا اور میں نے قسم کھائی تھی کہ ہمیشہ محبّت کرتا رہوں گا۔ لیکن...... پانچ سال بیت گئے وہ اب تک مجھ سے محبّت کرتی ہے اور میں (ایسی حرکت کرتا ہے جس سے مایوسی ٹپکتی ہے) یہی دیکھو کہ اس وقت تم مجھ سے کہہ رہے ہو کہ وہ عنقریب مرنے والی ہے اور میں نہ محبّت کی کسک محسوس کرتا ہوں نہ رحم، بلکہ ایک قسم کا خلا اور تھکن...... دوسرے لوگ یقیناً اسے نہایت مذموم حرکت سمجھتے ہوں گے۔ میں خود نہیں سمجھ سکتا کہ میری روح کے اندر کیا واقعہ ہو رہا ہے (وہ دونوں سڑک پر چلے جاتے ہیں)

(شیبلسکی داخل ہوتا ہے)

شیبلسکی۔ (ہنستے ہوئے) واللہ وہ کوئی ایسا ویسا بدمعاش نہیں ہے ایک جینیس ہے، ماہر فن، ہم لوگوں کو چاہیئے کہ اس کا مجسمہ نصب کرائیں۔ وہ اس زمانہ کی تمام حماقتوں کا مجموعہ ہے، وکیل، ڈاکٹر سوداگر سبز انچی سمبوں کی حماقتوں کا معجون (برآمدہ کی سب سے نچلی سیڑھی پر بیٹھ جاتا ہے) اور حالانکہ میرے خیال میں اس کی تعلیم بھی مکمل نہیں ہوئی ہے، تعجب اسی پر ہے...... مردود کتنا بڑا جینیس ہوتا اگر تھوڑا تمدّن اور علم حاصل کر لیتا! کہتا ہے "تم ایک ہفتہ میں بیس ہزار روپیہ حاصل کر سکتے ہو" اور کہتا ہے "تمہارے ہاتھ میں ابھی تک نہایت قیمتی مہرے ہیں، تمہارا خطاب" (ہنستا ہے) "کافی جہیز والی ہر لڑکی تم سے شادی کرنے پر تیار ہوگی......"

(انا پیٹرو ونا کھڑکی کھول کر نیچے دیکھتی ہے)

شیبلسکی۔ کہتا ہے "کیا تم پسند کرو گے کہ میں مارفوشا سے تمہاری نسبت لگا دوں؟" اور یہ سونے کی چڑیا مارفوشا کون ہے؟ اوہ وہی بلا بالکن...... بابا کالکن...... جو صورت سے دھوبن معلوم ہوتی ہے......

انا پیٹرو ونا۔ تم ہو کاؤنٹ؟

شیبلسکی۔ کیا بات ہے؟

(انا پیٹرو ونا ہنستی ہے)

شیبلسکی۔ (یہودی لہجہ میں) تم ہنس کیوں رہی ہو؟

انا پیٹرو ونا۔ مجھے تمہارا ایک قول یاد آگیا۔ یاد ہے ایک مرتبہ کھانے پر تم نے کہا تھا کہ "چور جسے معاف کر دیا گیا ہو، گھوڑا...... اس کے بعد کیا ہے؟

شیبلسکی۔ یہودی جو عیسائی ہو جائے، چور جسے معاف کر دیا گیا ہو، گھوڑا جس پر ڈاکٹری کی گئی ہو...... سب یکساں ہیں۔

انا پیٹرو ونا۔ تم ایک مذاق بھی ایسا نہیں کر سکتے جس میں کینہ نہ ہو۔ تم کینہ پرور آدمی ہو (سنجیدہ ہو کر) مذاق نہیں کاؤنٹ۔ تم بڑے ہی کینہ پرور ہو۔ تمہارے ساتھ زندگی بے کیف اور پریشان کن ہوتی ہے۔ ہمیشہ بدبداتے اور شکوے کرتے رہتے ہو۔ تم سمجھتے ہو کہ تمام لوگ بدمعاش اور منافق ہیں۔ سچ بتاؤ تم نے کسی شخص کے متعلق کبھی کوئی اچھی بات بھی کہی ہے؟

شیبلسکی۔ یہ جرح کیوں ہو رہی ہے؟

انا پیٹرو ونا۔ ہم دونوں پانچ سال سے ایک ہی چھت تلے رہتے ہیں لیکن میں نے کبھی تم کو سکون کے ساتھ کینہ یا تمسخر کے بغیر کسی کا ذکر کرتے نہیں سُنا۔ لوگوں نے آخر تم کو کیا نقصان پہنچایا ہے؟ تم واقعی سمجھتے ہو کہ تم دوسروں سے کسی طرح بھی بہتر ہو؟

شیبلسکی۔ میں ایسا بالکل نہیں سمجھتا۔ میں خود اتنا ہی بڑا بدمعاش اور ٹوپی پہنے ہوئے سؤر ہوں جتنا دوسرے۔ بدخصال اور پرانا چیتھڑا۔ میں ہمیشہ اپنے آپ کو کوستا ہوں۔ میں کون ہوں؟ میں کیا ہوں؟ میں کبھی دولتمند تھا، آزاد اور مسرور، لیکن اب...... میں محتاج

ہوں اور مصاحبت کرنے والا ذلیل مسخرا۔ میں غصہ ور ہوں، میں لوگوں سے نفرت کرتا ہوں اور لوگ مجھ پر ہنستے ہیں۔ میں ہنستا ہوں تو لوگ افسوس کے ساتھ سر ہلاتے ہوئے کہتے ہیں کہ بڈھے کا دماغ خراب ہوگیا ہے ....... اور زیادہ تر ایسا ہوتا ہے کہ وہ میری بات بھی نہیں سنتے نہ ان پر کوئی توجہ دیتے ہیں .......

اناپیٹروونا۔ آج پھر بول رہا ہے۔

شیبلسکی۔ کون بول رہا ہے؟

اناپیٹروونا۔ الّو۔ روزانہ شام کو بولتا ہے۔

شیبلسکی۔ بولنے دو۔ اس وقت جو حالت ہے اس سے بدتر کوئی چیز نہیں ہوسکتی (پھیل کر بیٹھتا ہے) آہ عزیز سارہ۔ کہیں مجھے لاکھ دو لاکھ روپیہ ہاتھ لگ جائیں تو میں کچھ کر کے تمہیں دکھا دوں۔ پھر تم مجھے یہاں نہ دیکھو گی، میں اس کال کوٹھری سے نکل جاؤں گا۔ خیرات کے ٹکڑوں کو ٹھوکر مار دوں گا ........ اور پھر قیامت تک یہاں قدم نہیں رکھوں گا .........

اناپیٹروونا۔ اور اگر واقعی تمہیں دولت مل جائے تو کیا کرو گے؟

شیبلسکی۔ (ایک لمحہ سوچنے کے بعد) پہلے تو میں جپسیوں کا گانا سننے ماسکو جاؤں گا، پھر ....... پھر میں پیرس چلا جاؤں گا، وہاں ایک کمرہ لوں گا، روسی گرجا میں جایا کروں گا۔

اناپیٹروونا۔ اور کیا کرو گے؟

شیبلسکی۔ کئی کئی دن تک لگاتار اپنی بیوی کی قبر پر بیٹھوں گا اور سوچوں گا۔ وہیں بیٹھا رہوں گا یہاں تک موت آجائے۔ میری بیوی پیرس میں مدفون ہے ........ (وقفہ)

اناپیٹروونا۔ کتنی بے کیف زندگی ہے۔ ایک مرتبہ اور مل کر گاؤ گے؟

شیبلسکی۔ اچھی بات ہے۔ باجہ شروع کرو۔

(اناپیٹروونا چلی جاتی ہے، آیوانف اور لووو داخل ہوتے ہیں)

آیوانف۔ (راستہ میں لووو کے ساتھ دکھائی دیتا ہے) میرے دوست تم نے اگلے ہی سال ڈگری لی ہے۔ ابھی تک جوان اور قوی ہو۔ اور میں ۳۵ سال کا ادھیڑ ہوں۔ مجھے تم کو مشورہ دینے کا حق ہے میرا مشورہ ہے کہ کبھی کسی یہودن سے شادی نہ کرو۔ نہ کمزور اعصاب کی عورت سے اور نہ ادیبہ سے، ایسی عورت چنو جو عام عورتوں کی طرح ہو، بھورا رنگ رکھتی ہو، نہ زیادہ سرخ و سپید، نہ بہت شوخ و شنگ اپنی زندگی رواجی نمونہ کے مطابق تعمیر کرو۔ میرے عزیز پس منظر جتنا زیادہ بے کیف اور بے رنگ و بو ہے بہتر ہے۔ تن تنہا ہزاروں سے جنگ مت کرو اور نہ ہوا سے لڑو، نہ دیوار سے سر ٹکراؤ ...... خدا تمہیں سائنٹفک کاشتکاری، شاندار اسکولوں اور پرجوش تقریروں کی بلاؤں سے محفوظ رکھے ...... ایک چھوٹی سی کوٹھڑی میں اپنے آپ کو بند کر لو، اور خدا نے جو ذمہ داریاں تم پر عائد کی ہیں انہیں پورا کرو ...... یہ زندگی زیادہ آرام دہ، زیادہ مسرت آگیں اور زیادہ ایماندارانہ ہے۔ لیکن جو زندگی میں نے گزاری ہے وہ بہت تھکا دینے والی ہے۔ اُف کتنا تھکا دینے والی! ...... مجھ سے زندگی میں کتنی غلطیاں سرزد ہوئیں، کتنی ناانصافیاں، اور کتنی حماقتیں ....... (کاؤنٹ کو دیکھ کر چڑچڑے لہجہ میں) ماموں آپ ہمیشہ ساتھ لگے رہتے ہیں۔ کبھی اطمینان سے باتیں نہیں کرنے دیتے!

۴۱ شیبلسکی۔ (روتی آواز میں) خدا مجھے غارت کرے، میرے لئے کہیں پناہ نہیں ہے (کود کر مکان کے اندر چلا جاتا ہے)

آیوانف۔ (اس کو پکارتے ہوئے) اُف میں بہت نادم ہوں (لووو سے) کیوں میں نے ان کے جذبات کو ٹھیس لگائی۔ ضرور میرے دماغ کا کوئی پرزہ خراب ہوگیا ہے۔ مجھے اپنا علاج کرانا چاہئے۔ واقعی کرانا چاہئے .........

لووو۔ (جوش میں) نکولائی الیکزیوچ میں نے تمہاری باتیں سن لیں ..... ....... اور معاف کرنا میں صاف صاف بغیر کسی تمہید کے کہوں گا کہ نہ صرف تمہارے الفاظ، بلکہ تمہاری آواز، تمہارا لہجہ سخت بے روح انانیت اور انتہائی بیدردی سے بھرا ہوا ہے ...... ایک ہستی جو تمہاری قریب ترین عزیز ہے تمہاری محبت کی بدولت مر رہی ہے، اس کی زندگی کے دن گنے ہوئے ہیں اور تم ...... تم اس سے بے اعتنائی کرتے ہو، ٹہل ٹہل کر مشورہ دیتے پھرتے ہو اور بنتے ہو ....... میں تم سے نہیں کہہ سکتا، الفاظ پر مجھے قدرت نہیں لیکن ....... لیکن میرے لئے تم نہایت ہی مکروہ شخص ہو!

آیوالف۔ بہت ممکن ہے، بہت ممکن ہے........ باہر سے تم زیادہ اچھی طرح دیکھ سکتے ہو........ بہت ممکن ہے کہ تم سمجھتے ہو........ میرا خیال ہے سارا الزام میرے ہی سر ہے........ (کچھ سُننے کی کوشش کرتا ہے) معلوم ہوتا ہے گاڑی آرہی ہے۔ میں جاکر تیار ہوتا ہوں........ (مکان کی طرف جاتے جاتے رُک جاتا ہے) ڈاکٹر تم مجھ سے نفرت کرتے ہو اور اپنی نفرت چھپاتے نہیں۔ یہ تمہارے دل کی صفائی ہے........ مکان کے اندر چلا جاتا ہے۔

لووو۔ (تنہائی میں) کمبخت کمزوری۔ پھر میں نے موقعہ کھودیا۔ جو کہنا چاہتا تھا نہ کہہ سکا میں اس سے سکون کے ساتھ باتیں ہی نہیں کرسکتا۔ جیسے ہی زبان کھولی اور ایک لفظ کہا کہ حلق خشک ہوگیا اور یہاں (سینہ کی طرف اشارہ کرتا ہے) دم پھولنے لگا زبان تالو میں سٹ گئی۔ میں اس مردود سے، اس شریف بدمعاش سے نفرت کرتا ہوں، سخت نفرت........ ذرا دیکھئے باہر جارہا ہے........ بیچاری بیوی کو صرف اس سے مسرت ہوتی ہے کہ یہ شخص اس کے قریب رہے۔ وہی اس کی زندگی ہے۔ منّت کرتی ہے کہ ایک شام ساتھ گزارے اور وہ........ وہ اتنا بھی نہیں کرسکتا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گھر میں اس کا دم گھٹتا ہے، روح خشک ہوتی ہے۔ ایک شام بھی گھر پر گزارتا ہے تو اتنا مضمحل ہوجاتا ہے جیسے اس کے دماغ کی رگیں پھٹ گئیں۔ بیچارہ........ اس کو تو آزادی چاہیئے کہ نئی نئی شرارتیں کرسکے........ آہ، میں خوب جانتا ہوں کہ آپ روزانہ شام کو لیبیڈیو کے یہاں کیوں تشریف لے جاتے ہیں، خوب جانتا ہوں۔

(آیوالف ہیٹ اور اوورکوٹ پہنے، انا پیٹرووناً اور شیبلسکی داخل ہوتے ہیں)

شیبلسکی۔ (انا پیٹروونا اور آیوالف کے ساتھ باہر آتے ہوئے) واقعی نکولائی، یہ بڑی خلاف انسانیت بات ہے۔ روزانہ شام کو تم باہر چلے جاتے ہو اور ہم لوگ اکیلے رہ جاتے ہیں، اتنے اُکتا جاتے ہیں کہ آٹھ ہی بجے نیند آنے لگتی ہے۔ یہ بڑا ظلم ہے، یہ کوئی زندگی نہیں۔ اور کیا وجہ ہے کہ تم جاسکتے ہو اور ہم لوگ نہیں جاسکتے؟ کیا وجہ ہے؟

انا پیٹرووناً۔ چھوڑیئے ان کو، جانے دیجئے۔

آیوالف (بیوی سے) بیماری میں تم کیسے جاسکتی ہو۔ تم علیل ہو، مغرب کے بعد تمہیں باہر نہیں رہنا چاہیئے........ پوچھ لو ڈاکٹر سے۔ تم بچّہ نہیں ہو اینوتا۔ تمہیں سمجھنا چاہیئے........ (کونٹ سے) اور آپ وہاں کس لئے جانا چاہتے ہیں

شیبلسکی۔ میں جہنّم میں بھی جاسکتا ہوں۔ گھڑیال کے مُنہ میں بھی، اگر مجھے یہاں نہ رہنا پڑے میں اُکتا گیا ہوں، اُکتا کے خبطی ہوگیا ہوں۔ تم مجھے گھر پر چھوڑ جاتے ہو کہ انا اکیلی گھبرا نہ جائے اور میں ان پر بگڑتا رہتا ہوں اور وہ اُٹھتا ہوں۔

انا پیٹرووناً۔ چھوڑ دو، کونٹ چھوڑ دو، جانے دو۔ اگر ان کو اسی میں لطف آتا ہے۔

آیوالف۔ اینوتا تم ایسی باتیں کیوں کرتی ہو؟ تمہارا خیال ہے کہ میں وہاں تفریح کے لئے جارہا ہوں۔ مجھے قرضہ کے متعلق کچھ باتیں کرنی ہیں۔

انا پیٹرووناً۔ میں نہیں سمجھتی کہ تم صفائی کیوں پیش کررہے ہو۔ جاؤ۔ تم کو کوئی روک نہیں رہا ہے۔

آیوالف۔ ارے رے، ہمیں جھگڑنا نہیں چاہیئے۔ یقینی اس کی کوئی ضرورت نہیں۔

شیبلسکی۔ (رونی آواز میں) نکولائی، تم بڑے اچھے لڑکے ہو، میں منّت کرتا ہوں، مجھے اپنے ساتھ لے چلو، وہاں میں ذرا احمقوں اور بدمعاشوں کو دیکھوں گا، ممکن ہے اس سے جی بہل جائے۔ ایسٹر کے بعد میں ابھی تک کہیں نہیں گیا ہوں۔

آیوالف (چڑچڑے لہجہ میں) بہتر، تشریف لے چلئے۔ میں تم لوگوں سے تنگ آگیا۔

شیبلسکی۔ چلوں؟ اوہو خوش قسمتی، خوش قسمتی........ (خوش خوش آیوالف کا بازو پکڑ کر علیحدہ لیجاتا ہے) تمہاری پروں والی ٹوپی پہن لوں؟

آیوالف۔ پہن لیجئے، لیکن جلدی کیجئے۔

(کونٹ دوڑتا ہوا اندر چلا جاتا ہے)

آیوالف میں تم سب لوگوں سے کتنا تنگ آگیا ہوں، لیکن یا خدا، میں یہ کیا کہہ رہا ہوں؟ اینوتا، میں ایسے بُرے لہجہ میں بات کرتا ہوں جسے معاف نہیں کیا جاسکتا۔ پہلے تو میں کبھی ایسا نہ تھا، خیر خدا حافظ، اینوتا، میں ایک بجے تک واپس آجاؤں گا۔

انا پیٹرووناً۔ کولیا پیارے، مت جاؤ، گھر ہی پر ٹھیرو۔

۱۴۲

آیوالف (اضطراب میں) جانِ من، میری رنجیدہ ڈارلنگ، میں تم سے التجا کرتا ہوں، شام کو باہر جانے سے مجھے نہ روکو میں تم پر ظلم کر رہا ہوں اور ناانصافی لیکن مجھے کرنے دو۔ گھر پر میں بڑی کبیدگی محسوس کرتا ہوں، ہوں ہی سوچ ڈوبتا ہے مجھ پر مصیبت ٹوٹ پڑتی ہے سخت مصیبت، اس کی وجہ نہ پوچھو، اسے میں خود نہیں جانتا۔ یہاں پریشانی ہوتی ہے تو لیبیڈو کے یہاں چلا جاتا ہوں، وہاں اس سے بھی بُرا حال رہتا ہے، واپس آتا ہوں، یہاں پھر وہی حال، رات بھر اسی طرح گزرتی ہے ...... اب تو بالکل جی چھوٹ گیا۔

اناپیٹرو ونا۔ کولیا ...... لیکن اگر تم یہاں ٹھیر جاؤ؟ ہم لوگ پہلے کی طرح باتیں کریں گے، ساتھ کھانا کھائیں گے، پڑھیں گے ...... میں نے اور بڈھے کونٹ نے تمہاری خاطر بہت سے گانے سیکھے ہیں (اپنے بازو اس کی کمر میں ڈالدیتی ہے) ٹھہر جاؤ (ذرا سا وقفہ) تمہاری حالت میری سمجھ میں نہیں آتی، سال بھر سے یہی حال ہے، آخر تم اس طرح بدل کیوں گئے؟

آیوالف میں خود نہیں جانتا، خود نہیں جانتا ......

اناپیٹرو ونا۔ اور تمہیں میرا ساتھ جانا کیوں ناپسند ہے؟

آیوالف تم جاننا چاہتی ہو تو سنو۔ تم سے کہنا، تم پر ظلم کرنا ہے، لیکن بہتر ہے کہ کہہ ہی ڈالوں ...... جب میں کبیدہ رہتا ہوں تو میں ...... ...... میں تم سے محبت نہ کرنا شروع کر دیتا ہوں۔ ایسے وقت میں میں تم سے بھاگ جانا چاہتا ہوں۔ مختصر یہ کہ جی چاہتا ہے گھر سے بھاگ جاؤں۔

اناپیٹرو ونا۔ کبیدگی! میں خوب سمجھتی ہوں، خوب سمجھتی ہوں ...... تم سمجھتے ہو کولیا یہ کیا ہے؟ کوشش کرو گانے کی، ہنسنے کی، روٹھنے کی جیسے تم پہلے کیا کرتے تھے ...... یہاں ٹھہرو، ہم لوگ ہنسیں گے گھر کی بنی ہوئی شراب پئیں گے، اور تمہاری کبیدگی کو ایک لمحہ میں دور کر دیں گے۔ گا کر کچھ سناؤں؟ یا پھر ہم دونوں تمہارے مطالعہ کے کمرہ میں بیٹھیں گے، تاریکی میں، جیسا کہ ہم پہلے کیا کرتے تھے۔ اور تم مجھے اپنی کبیدگی کا قصہ سناؤ گے ...... تمہاری آنکھوں سے کتنی تکلیف جھلک رہی ہے۔ میں ان آنکھوں میں آنکھیں ڈالکر دوں گی اور ہم دونوں کی حالت بہتر ہو جائے گی ...... (انا ہنستی ہے اور پھر روتی ہے) کیوں کولیا، یہ کیا بات ہے کہ پھول تو ہر سال موسم بہار میں آجاتے ہیں لیکن خوشیاں نہیں آتیں؟ کیوں؟ اچھا تو جاؤ، جاؤ ......

آیوالف میرے لئے دُعا کرو انیوتا (آگے بڑھتا ہے، رکتا ہے اور سوچنے لگتا ہے) نہیں مجھ سے نہیں ہو سکتا (چلا جاتا ہے)

اناپیٹرو ونا۔ جاؤ ...... میز پر بیٹھ جاتی ہے۔

لوو و۔ (اسٹیج کے اوپر نیچے آتا جاتا رہتا ہے) اناپیٹرو ونا، تم کو معمول بنا لینا چاہئے کہ جیسے ہی چھ بجیں تم اندر آجاؤ۔ اور صبح تک یہیں ہو شام کی مرطوب ہوا تمہارے لئے نقصان دہ ہے۔

اناپیٹرو ونا۔ بہت اچھا جناب والا۔

لوو و۔ اس لہجہ سے تمہارا کیا مطلب ہے؟ میں سنجیدگی سے کہہ رہا ہوں

اناپیٹرو ونا۔ اور میں سنجیدہ رہنا ہی نہیں چاہتی (کھانسنے لگتی ہے)

لوو و۔ دیکھو تم نے کھانسنا شروع کر دیا۔

(شیبلسکی داخل ہوتا ہے)

شیبلسکی۔ (ہیٹ اور اوورکوٹ پہنے باہر آتا ہے) نکولائی کہاں ہے؟ وہاں گاڑی ہے؟ (جلدی سے جاکر انا کا ہاتھ چومتا ہے) شب بخیر میری موہنی (منہ بناتے ہوئے) معاف کرنا (جلدی سے چلا جاتا ہے)

لوو و۔ مسخرا۔

(وقفہ۔ دور سے گانے بجانے کی آواز آتی ہے)

اناپیٹرو ونا۔ کتنی اُداسی ہے! سائیس اور باورچی گا بجا رہے ہیں۔ اور میں ...... ایسا معلوم ہوتا ہے، مجھے سبھوں نے چھوڑ دیا۔ لووو، تم اوپر نیچے کیا آجا رہے ہو؟ بیٹھو آکے۔

لووف۔ میں چین سے نہیں بیٹھ سکتا۔ (ذرا سا وقفہ)

اناپیٹرو ونا۔ وہ سب باورچی خانہ میں گرین فنچ گا رہے ہیں (خود بھی گانے لگتی ہے) ...... (وقفہ) کیوں ڈاکٹر تمہارے ماں باپ زندہ ہیں؟

لوو و۔ باپ کا انتقال ہو گیا، ماں موجود ہیں۔

اناپیٹرو ونا۔ تم اپنی ماں کی عدم موجودگی محسوس نہیں کرتے؟

لوو و۔ مجھے اس احساس کی فرصت نہیں۔

انا پیٹروونا۔ (ہنسنے لگتی ہے) پھول ہر بہار میں آتے ہیں، لیکن خوشیاں نہیں آتیں۔ کس نے مجھے یہ جملہ سُنایا تھا؟ ذرا یاد کروں...... میرا خیال ہے خود نکولائی نے سُنایا تھا (کچھ سُننے کی کوشش کرتی ہے) پھر اُلّو بول رہا ہے۔

لووو۔ تو بولنے دو۔

انا پیٹروونا۔ میں کبھی کبھی سوچنے لگتی ہوں ڈاکٹر کہ تقدیر نے میرے ساتھ ناانصافی کی ہے، دُنیا میں ہزاروں آدمی ہیں، کسی لحاظ سے مجھ سے بہتر نہیں، لیکن خوش ہیں اور خوشی کی کوئی قیمت ادا نہیں کرتے میں نے ہر چیز کے دام دئے ہیں، ہر ہر چیز کے! دام بھی کتنے ہونگے! پھر مجھ سے اتنا سخت سود کیوں وصول کیا جا رہا ہے ........ میرے اچھے دوست، تم میرے سامنے ہمیشہ چوکنے سے رہتے ہو۔ میرے جذبات کا بڑا خیال رکھتے ہو، مجھ سے سچ کہتے ڈرتے ہو لیکن کیا تم سمجھتے ہو میں اپنا مرض نہیں جانتی؟ اچھی طرح جانتی ہوں۔ لیکن اس کا ذکر تکلیف دہ ہے (یہودی لہجہ میں) معاف فرمائیے گا جناب کیا تم عجیب وغریب کہانیاں سُنا سکتے ہو؟

لووو۔ نہیں۔

انا پیٹروونا۔ نکولائی سُنا سکتا ہے۔ مجھے لوگوں کی ناانصافیوں پر تعجّب ہوتا ہے، کیوں یہ لوگ محبّت کا جواب محبّت سے نہیں دیتے؟ سچائی کا جواب جھوٹ سے کیوں دیتے ہیں؟ مجھے بتاؤ، میرے ماں باپ کب تک مجھ سے نفرت کرتے رہیں گے؟ مجھ سے چالیس میل کے فاصلہ پر رہتے ہیں۔ لیکن میں دن رات یہاں تک کہ نیند میں بھی اُن کی نفرت محسوس کرتی ہوں۔ اور تمہارے خیال میں نکولائی کی کبیدگی سے مجھے کیا نتیجہ نکالنا چاہئے؟ وہ کہتا ہے کہ صرف شام کے وقت جب کبیدگی کا غلبہ ہوتا ہے تو مجھ سے محبّت نہیں کرتا۔ اتنا پھر میں سمجھ سکتی ہوں اور جائز رکھ سکتی ہوں، لیکن فرض کرو وہ مجھ سے بالکل اکتا جائے! یقینی یہ ناممکن ہے، لیکن ـــ اگر ایسا ہو؟ نہیں، نہیں، مجھے ایسا خیال بھی دل میں نہ لانا چاہئے۔ (گانے لگتی ہے اور گاتے گاتے چونک پڑتی ہے) میرے دماغ میں کیسے خوفناک خیالات آرہے ہیں!

ڈاکٹر تمہاری شادی ابھی نہیں ہوئی، اور بہت سی باتیں ایسی ہیں جو تم نہیں سمجھ سکتے۔

لووو۔ تمہیں تعجب ہوتا ہے ........ (انا کی بغل میں بیٹھ جاتا ہے) نہیں مجھے ........ مجھے تعجب ہوتا ہے ـــ مجھے تم پر تعجب ہوتا ہے! آؤ ذرا بتاؤ، مجھے سمجھاؤ، کیا وجہ ہے کہ تمہاری جیسی ذہین، ایماندار، فرشتہ خصلت عورت، اس شرمناک طریقہ سے فریب کھانے اور اس اُلّو کے گھونسلے میں کھنچ لائے جانے پر تیّار ہوگئی؟ تم یہاں کیوں ہو؟ تم میں اور اُس بے رحم، بے روح شخص میں کیا بات مشترک ہے........ لیکن تمہارے شوہر کے ذکر کو چھوڑ ہی دینا چاہئے ـــ تم اس ذلیل، بے کیف فضا میں کیا بات پاتی ہو؟ خدا کی پناہ! ........ وہ ہمیشہ شکایت کرتا رہنے والا دہقانی، پاگل کونٹ اور وہ بدمعاش مشا ـــ اگر دُنیا میں کوئی بدمعاش ہے تو وہ ضرور ہے ـــ اور اس کی کریہہ صورت ....... مجھے بتاؤ، تم یہاں کس لئے ٹھہری ہو، تم کیسے یہاں آئیں؟

انا پیٹروونا۔ (ہنستی ہے) بالکل اسی طرح وہ بھی باتیں کرتا تھا، لفظ بہ لفظ....... لیکن اس کی آنکھیں بڑی ہیں۔ لیکن جب وہ جوش میں بولتا ہے تو انگارے کی طرح چمکنے لگتی ہیں........ بولے جاؤ، بولے جاؤ۔

لووو۔ (ہاتھ ہلاتے ہوئے اٹھتا ہے) کیا بولے جاؤں؟ تم اندر جاؤ۔

انا پیٹروونا۔ تم کہتے ہو نکولائی ایسا ہے، ویسا ہے، یہ ہے، وہ ہے، تم اس کو کیسے جانتے ہو؟ تم سمجھتے ہو کہ ایک آدمی کے پہچاننے کے لئے چھ مہینہ کافی ہیں۔ وہ ایک نمایاں شخصیت کا آدمی ہے ڈاکٹر اور مجھے افسوس ہے کہ تم اس سے تین چار سال پہلے نہیں ملے۔ آج کل وہ دل شکستہ اور ملول رہتا ہے، نہ ٹھیک سے باتیں کرتا ہے نہ کوئی کام۔ لیکن کچھ دنوں پہلے....... اس میں کتنی جاذبیت تھی! میں پہلی نظر میں اس سے محبّت کرنے لگی تھی (ہنستی ہے) ادھر میری نظر پڑی، اُدھر چوہے دان کا دروازہ بند ہوگیا۔ اس نے کہا "چلی آؤ"....... میں نے

ہر بندھن کاٹ دئے، جیسے تم سمجھو کہ کوئی سوکھی پتیوں کو قینچی سے کاٹ دے، اور اس کے پیچھے پیچھے چلی آئی۔ (وقفہ) لیکن اب حالت مختلف ہے۔ آج کل وہ لیبیڈیو کے یہاں جاتا ہے تاکہ دوسری عورتوں سے دل بہلائے اور میں...... باغ میں بیٹھی اُلّو کی آواز سُنا کرتی ہوں...... (چوکیدار دستک دیتا ہے) تمہارا کوئی بھائی ہے ڈاکٹر؟

لووو۔ نہیں۔

(انا پیٹروونارونے لگتی ہے)

لووو۔ ایں، یہ کیا؟ کیا بات ہے؟

انا پیٹرو ونا۔ (اٹھتی ہے) ڈاکٹر مجھ سے یہ برداشت نہیں ہو سکتا...... میں جاتی ہوں......

لووو۔ کہاں؟

انا پیٹرو ونا۔ جہاں وہ ہے........ میں جاتی ہوں۔ تم آدمیوں سے کہدو کہ گھوڑے ٹھیک کریں۔ (مکان کے اندر چلی جاتی ہے)

لووو۔ نہیں۔ ایسے حالات میں مریض کا علاج کرنے سے مجھے قطعی انکار کر دینا چاہئے۔ نہ صرف یہ کہ یہ لوگ مجھے ایک پیسہ نہیں دیتے بلکہ میری روح تلے اوپر کر دیتے ہیں........ نہیں اب میں انکار کر دیتا ہوں، یہ انتہا ہے (مکان کے اندر چلا جاتا ہے)

(پردہ) (باقی)

---

# (صفحہ ۵٦ کا بقیہ مضمون)



زندگی کے متعلق۔ کہیں اسے یہ خیال نہ آگیا ہو کہ وہ بھی کسی دور دراز جگہ پر نہ پھینک دی جائے۔ اور یہ مہیب سا طوفان جسے ریل کہتے ہیں اس جگہ سے اُٹھا کر کہیں بیگانوں میں نہ لے جا پٹکے۔

میرے پاؤں بھاری بھاری ہو گئے، ہاتھوں کی طاقت سُست پڑ گئی، سانس گھٹتی ہوئی معلوم ہوئی، اور میں نے ایک تیزی کے ساتھ اس کے شانوں پر سے جُھک کر اُس کے ہونٹ........ اُس نے ایک انگڑائی سی لی، ایک جُھرجُھری سی اس کے بدن میں پیدا ہوئی۔ وہ تیزی سے میری گرفت سے نکل گئی جیسے کوئی چنگاری ہوا سے بھڑک کر اُڑ جائے۔

دوسرے دن ماں میری طرف خشمگیں نگاہوں سے دیکھ رہی تھی؛

"تونے رات یہ کیا حرکت کی رے، وہ سعیدہ کی نانی شکایت کرنے آئی تھی۔!"

میرے گلے میں ایک پھندا سا پڑ گیا، میرا دل زور زور سے دھڑکنے لگا، اور مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے زمین پھٹ گئی ہے اور میں اُس میں دھنستا چلا جا رہا ہوں۔

ماں نے میری طرف اس طرح دیکھا جیسے میں جوالامکھی کے دہانے پر کھڑا ہوں اور وہ مجھے پکڑنے کیلئے دوڑنا چاہتی ہیں۔!

---

سُدرشن

# آوارہ دماغ

## مذہب کی پیدایش

دُنیا میں مذہب نہیں تھا۔ مندر نہیں تھے۔ دیوتا نہیں تھے۔

لوگ امن پسند تھے، اور بہادر تھے، اور جو کچھ ان کے من میں آتا تھا وہ زبان سے کہہ دیتے تھے۔

مگر ان میں سے ایک آدمی چالاک تھا، اور ایک دوسرا آدمی سادہ لوح تھا، اور چالاک آدمی کاہل تھا اور سادہ لوح آدمی کے بازوؤں میں شکار مارنے کی اور زمین سے مٹی کھودنے کی بے پناہ قوت تھی۔

ایک بار قدرت نے آدمی رات کے اندھیرے میں دونوں کو ملا دیا۔



دوسرے دن شہر کے چوک میں مندر تھا، مندر میں دیوتا تھے، دیوتاؤں میں سزا اور جزا دینے کی طاقت تھی۔

اور وہ دونوں آدمی جو رات کے اندھیرے میں ملے تھے۔ اَب دن کی روشنی میں مندر پہنچے۔

ایک نے ڈرتے ڈرتے اپنی محنت و کوشش سے پیدا کیے ہوئے پھل اور اپنے ہاتھ کی بنائی ہوئی مٹھائیاں دیوتاؤں کے سامنے پیش کیں اور نمسکار کرکے اُلٹے پاؤں واپس چلا گیا۔ دوسرے نے آگے بڑھ کر نذر بھینٹ کی یہ سب چیزیں اُٹھالیں اور کھا پی کر وہیں لیٹ گیا۔

## میری بڑائی

جس دن میں نے موٹر کار خریدی اور اُس میں بیٹھ کر بازار سے گزرا۔ اُس دن میں نے اپنے من سے کہا۔ یہ پاؤں سے چلنے والے لوگ بہت چھوٹے ہیں اور میں بہت بڑا ہوں۔

اور اُس وقت میرے چہرے پر سنجیدگی تھی۔

جب شام کو میں اور میری بڑائی گھر کو لوٹے تو دونوں خوش تھے اور ہمارے چہرے چمکتے تھے۔

اور جب ہم صوفے پر بیٹھ گئے؟ تو میری چھوٹی بیٹی ایک کرسی گھسیٹ کر ہمارے قریب لے آئی۔ اور اس پر کھڑی ہو کر بولی میں تم سے بڑی ہوں اور تم مجھ سے چھوٹے ہو۔

اُس وقت اس کے چہرہ پر مذاق کی ہنسی تھی۔

اور میرے مَن میں یہ بات چبھی۔ اور میں نے اپنی بڑائی کی طرف دیکھا۔ مگر میری بڑائی بجلی کی روشنی میں غائب ہو چکی تھی۔

## پردے

سات سمندروں کے پار ایک آٹھواں سمندر ہے۔ اور اس میں ایک ٹاپو ہے جس کا نام آج تک کسی نے نہیں سُنا۔ اور اس ٹاپو میں ایک آدمی ہے جسے آج تک دُنیا کے کسی بیٹے نے نہیں دیکھا۔

جب خدا نے اسے پیدا کیا تو اس کے ساتھ کئی پردے بھی پیدا کئے اور اُن پر مہریں لگا دیں۔ اور آدمی سے کہا یہ پردے نہ پھاڑنا۔ یہ پردے تیری خوشیاں ہیں۔

اور جب اس ٹاپو پر رات کی تاریکی چھا جاتی تھی تو ان پردوں کے اندر سے روشنی نکلتی تھی۔ اور آدمی اس روشنی میں اپنے راستے ڈھونڈھ لیتا تھا۔

اور جب وہ دن کے وقت اُداس ہو جاتا تھا تو ان پردوں کے پیچھے کوئی گاتا تھا۔ اور ان گیتوں کی مٹھاس اس کی اداسیوں کو دور کر دیتی تھی۔

مگر آدمی کے من میں حیرانی پیدا ہوئی، اور اُس حیرانی نے کہا پتہ نہیں۔ ان پردوں کے اندر کیا ہے جو اندھیرے میں چمکتا ہے اور

اُداسیوں میں گاتا ہے۔

آدمی نے اپنی حیرانی کی بات سُنی اور پردے پھاڑ ڈالے، اور ان پردوں کے اندر سے زمینوں کا سونا۔ اور سمندروں کے موتی۔ اور آسمانوں کے تارے نکلے۔ اور آدمی اپنے دل میں خوش ہوا کہ مجھے یہ خوشی کی چیزیں مل گئی ہیں۔

مگر جب رات ہوئی تو ان میں ان کی چمک نہ تھی۔ اور جب دن ہوا تو ان میں ان کے گیت نہ تھے۔

اب وہ آدمی اپنا سر ٹاپو کے پتھروں پر پٹکتا ہے اور چاہتا ہے کہ کسی طرح وہ پردے پھر سے سِل جائیں۔ اور مہریں پھر سے لگ جائیں۔ مگر پردے سلتے نہیں مہریں لگتی نہیں۔

---

حرماں خیر آبادی

# آج کا انسان

جو شخص موجودہ نام نہاد سوسائٹی اور آج کے انسان کے رُخ سے پردے اٹھاتا ہے۔ جو شخص اس طلسم کو اپنے فکر و عمل کی ضربوں سے توڑتا ہے وہ انسانیت کا سب سے بڑا ہمدرد اور دوست ہے، وہ شخص وہی فریضہ ادا کرتا ہے جو اپنے اپنے دور میں دُنیا کے عظیم الشان مصلحین نے ادا کیا۔ ضمیر کا سکون صرف اس لگن میں پوشیدہ ہے کہ ایک نئی اجتماعی نیکی کے تصوّر کو زندہ اور باعمل بنانے میں زندگی صرف و تباہ کر دی جائے۔
جو افراد سوسائٹی کی تاریک و غلیظ دلدل سے روزانہ گزرتے اور دل پر چوٹیں کھا کر لوٹتے ہیں اُنھیں ان رباعیات سے یقیناً تسکین ہوگی۔ ساغر



ایماں کی جہاں میں کم عیاری! توبہ
سچ ہے، کہ طلسمِ شر سے بچنا ہے محال
انسان کی تمثیل نگاری! توبہ
اخلاص کی تہ میں ہرزہ کاری! توبہ

مانا کہ خراب ہے زمانہ یارب
چہرے سے تو آثارِ تبسّم ہیں عیاں
اس مکر کا بھی کچھ ہے ٹھکانا یارب
اور دِل ہے غموں کا اِک خزانہ یارب

ظاہر کہیں شانِ افترا بھی تو نہیں
اللہ رے مکر و فن کا گہرا پالش
کردار میں باطن کی ہوا بھی تو نہیں
چہروں پہ عقائد کا پتا بھی تو نہیں

باطل کا چمن رہیگا تازہ کب تک
ارباب کی نکتہ بیں نگاہوں میں حضور
اُٹھے گا صداقت کا جنازہ کب تک
چہرے پہ ملے رہینگے غازہ کب تک

رام پرتاپ بہادر۔ ایم، اے

# گاؤں کی لڑکی

رام پرتاپ بہادر ہندی کے مشہور و عالی مرتبت افسانہ نگار ہیں، جہاں ہندی میں کوتاہی نہیں کہانی تک پر ایک مہمل سٹیسزم چھایا ہوا ہے وہاں رام پرتاپ جیسے ترقی یافتہ کہانی لکھنے والے بھی موجود ہیں۔ جن کی کہانی میں انسانی نفسیات نگاری کے گہرے چھینٹے ہوتے ہیں اور ان کے افسانہ میں فن کاری کے اعلیٰ عناصر تکمیل کے ساتھ زندہ و تابندہ نظر آتے ہیں۔

روسی افسانہ نگاروں کی طرح وہ جزئیات نگاری میں ماہر ہیں، بے ساختگی، صداقت، ربط اور ہم آہنگی، یہ تمام جوہر ان کی کہانی کی جان ہوتے ہیں۔ ماحول کی ایک ایک چیز کی مناسب اور کامل تصویر کے ساتھ تجزیۂ نفس بہادر کی خصوصیت ہے۔

بہادر زندگی کا افسانہ نگار ہے، زندگی میں معیشت اور روایاتی اخلاق کے عناصر جس مقدار میں اور جس طرح کام کرتے ہیں وہ اس مقدار اور نوعیت سے ایک انچ آگے نہیں بڑھتا؛ سماج کے بندھن، قوی اور کمزور کی کشمکش، امیر و غریب کی دوری، چھوٹے اور بڑے کا عظیم بُعد، برائی اور بھلائی کی قدریں، زندگی کے معیاروں کا دل ہلا دینے والا تضاد، ان تمام طوفانوں کو وہ کہانی میں نامحسوس طور پر بند کر دیتا ہے، اخلاقی مآل اس کا مقصود ہوتا ہے، نہ اخلاقی نمائش، مقصود اس کا محض کہانی ہوتا ہے، مگر دل و دماغ گہرے استفہام و تفہیم کی آماجگاہ بنجاتے ہیں، اور نتائج وہی نکلتے ہیں جو بہادر کے آرٹ کا نامحسوس مقصود ہوتا ہے۔ ۴۸

اس کے کردار خود اُس سے اور وہ اپنے کرداروں سے اس درجہ قریب ہے، گویا ان ہی میں سے ایک ہے انسانی زندگی، اور فطرتِ انسانی کے تجربہ نے اُسے ماہر کی حیثیت دیدی ہے۔

اس کی کہانی کی ماحول نگاری بھی اس کی بڑی خصوصیت ہے؛ جیتے جاگتے ماحولوں سے ہمارے احساس و خیال گزرتے ہیں، اور ہم ایسا محسوس کرتے ہیں کہ سارا واقعہ ہم ہی پر بیت گیا؛ اس کی کہانی سماج اور اس کے ماحول و اخلاق کے تضاد کا چمکتا ہوا آئینہ ہے؛

ہر شاعر مجھے کچھ نہ کچھ متاثر کر سکتا ہے مگر ہر افسانہ نگار نہیں؛

گاؤں کی لڑکی پڑھتا ہوں، ختم کرتا ہوں، اور پھر پڑھتا ہوں، سیدھے سادے الفاظ میں ہمارے نظامِ زندگی اور انسانی فطرت کے ظلم کی کیسی دُکھ بھری تصویر ہے! !؟ (ساغر)

سڑک سے ملا ہوا گاؤں تھا۔ سڑک سے دیکھنے پر دو بڑے بڑے مہوے کے درخت دکھائی دیتے تھے۔ درخت گاؤں کو جانیوالی پگڈنڈی کے پاس ہی تھے۔ کھیت میں ایک جگہ کھڑے کھڑے وہ ایسے نظر آتے تھے جیسے آپس میں باتیں کر رہے ہوں۔ مہوے کے یہ درخت بہت بڑے تھے لیکن ایک دوسرے سے چھوٹائی بڑائی انھوں نے قائم رکھی تھی۔ بائیں طرف مڑ کر دیکھنے پر آم کے دو اونچے اونچے درخت بھی نظر آتے تھے۔ عمر اور قد میں آم کے درخت مہوے کے درختوں کے ساتھی تھے اور یہ چاروں درخت ایسے معلوم ہوتے تھے جیسے اس وقت کے گمراہ مسافر ہیں جب زمین پر آدم کی بود و باش نہ تھی۔

گاؤں کی زندگی میں ہر چھوٹی بڑی چیز کسی آسمانی طاقت کے بل ہی پر قائم معلوم ہوتی ہے۔ پگ ڈنڈی کے داہنی طرف دھتورے کی جھاڑیوں میں چھپا ہوا ڈیہہ بابا کا استھان تھا۔ مٹی کے بنے ہوئے ہاتھی کے سونڈ والے ڈیہہ بابا ان درختوں کے نگہبان تھے۔

اور آگے بڑھنے پر زمینداروں کے چار عالیشان مکان ملتے

تھے جو آم اور مہوئے کے قدآور درختوں کا اثر دماغ پر قائم رکھتے تھے زمینداروں کے مکانوں کے اوپر پیچھے کی طرف املی کے تین بڑے ہرے بھرے درخت نظر آتے۔ املی کے یہ درخت ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے ان مکانوں کے لئے ایک سبز پس منظر بنا رہے ہوں۔

ان بلندیوں کی دُنیا میں پھوس کے جھونپڑوں کی پست آبادی پر شاید نظر بھی نہ جاتی۔ اگر وہیں گندے پانی کا ایک بڑا پوکھرا نظر نہ آجاتا پوکھرا چھوٹے مکانوں کی آبادی کو دو حصّوں میں بانٹ دیتا تھا۔ گاؤں کی دو مختلف دُنیاؤں کے درمیان جو بیچ بچاؤ کا مفید کام وہ پوکھرا کرتا تھا اُسے سرسری طور پر دیکھنے میں آسانی سے سمجھا بھی نہیں جاسکتا۔ اگر اس پچھّم کی آبادی کے نیچے گندے پوکھرے کی ہری کائی کھاتے ہوئے سوّروں کا ایک جھنڈ نظر نہ آجاتا؛

ہندوؤں کے پُرانے فن تعمیر کی رو سے گاؤں کی چمروٹی دکھّن اور پچھّم کے کونے پر ہوتی ہے۔ اس کونہ سے سال کے کسی بھی موسم میں ہوا چماروں کی زندگی کی بدبو گاؤں میں نہیں لاسکتی لیکن یہ چمروٹی گاؤں کے اتر پچھّم میں بسی ہوئی تھی۔ اس غلطی کی وجہ کوئی خاص خدائی یا انسانی مصلحت نہ تھی سوائے اس کے کہ زمین کی سطح کے لحاظ سے گاؤں کا پانی بہکر اُسی طرف سے دریا میں جاتا تھا جہاں وہ چمروٹی بسی ہوئی تھی۔

---

زمیندار کے مکان کے سامنے والے کنوئیں پر کہرام مچا ہوا تھا کچھ چمار عورتیں پھٹے پُرانے کپڑے پہنے چیخ چیخ کر رو رہی تھیں۔ نوکر چاکر اِدھر اُدھر چھپے کھڑے تھے۔ کوئی بھینس کو انگوچھے سے جھاڑ رہا تھا۔ کوئی سلگتے ہوئے الاؤ سے اٹھتے ہوئے دھوئیں کا رُخ مویشیوں کی طرف کر رہا تھا۔ بوڑھا ہلواہا گائے کی آڑ میں کھڑا تھا۔ روتی چیختی عورتوں کے درمیان ایک گورے رنگ کی نوجوان لڑکی بڑھیا کو اپنی گود میں سنبھالے آنسوؤں کے تار پرو رہی تھی۔ زمیندار کا لڑکا غصّہ اور ہیجان کی حالت میں برآمدے میں تیزی سے ٹہل رہا تھا۔ دروازہ پر ایک کالے رنگ کا جوان چھوکرا ننگے بدن سر جھکائے بیٹھا تھا۔ پوچھنے پر پتہ چلا کہ گائے کا دودھ چُرا کر کسی نے بھوسے کی کوٹھری میں رکھ دیا تھا۔ زمیندار کا لڑکا کارندے کے ہاتھ سے لاٹھی چھین کر چمار کے لونڈے پر ٹوٹ پڑا۔ اپنے بیٹے کی مار کی خبر سُنکر بڑھیا ماں روتی چلّاتی زمیندار کے دروازے پر چلی آئی۔ زمیندار کا لڑکا بھلا یہ کب برداشت کرسکتا تھا۔ اُس کے بوٹ جوتے کی ایک ہی ٹھوکر نے بڑھیا کو قریب قریب ٹھنڈا ہی کردیا۔ عورتیں اُسی کو گھیر کر رو رہی تھیں۔

ایک ہفتہ بڑھیا چارپائی پر پڑی رہی۔ تھانے کا سپاہی روز آتا زمیندار کے لڑکے سے بڑھیا کا حال کہتا اور دو روپیہ ٹینٹ میں رکھ کر اُسے اطمینان دلا جاتا کہ تھانہ میں رپٹ نہ ہونے پائے گی۔ زمیندار کے لڑکے نے دوا دوش کے لئے پانچ روپیہ چمار کے لڑکے کو دے دئے تھے۔ بڑھیا اپنی خوش قسمتی یا بدقسمتی سے جی گئی۔ چمار کے لونڈے نے بطور دوا کے خوب شراب پی اور تھانہ کے سپاہی کے بال بچوّں نے بھی کچھ دنوں خوب کھایا پیا۔

---

زمیندار کا لڑکا کشادہ دل اور فیاض تھا۔ خاصکر گاؤں کے غریب اُس سے بہت خوش تھے۔ گاؤں کے اندھے اور اپاہجوں کی پرورش کیلئے اُس نے سالانہ اناج اور کپڑے باندھ دئے تھے۔ شہر میں پڑھنے والا زمیندار کا لڑکا صرف چھٹیوں ہی میں گاؤں آتا تھا۔ بڑے باپ کا بڑا بیٹا تھا۔ اس لئے خوشامدی باتوں میں آکر پیسے خوب اُڑاتا تھا۔ غریبوں کو بغیر سود کے اناج قرض میں دینے کا دستور اُسی نے نکالا تھا۔ علم کا ایسا اثر پڑا تھا کہ نیچوں اور چماروں کے اوپر خاص طور سے مہربان رہتا اور چونکہ گھر کا مالک وہی تھا اس لئے اس کی آزادی پر کسی طرح کی بندش نہ تھی۔ نوکر چاکر اگر اسے کبھی فضول خرچی سے روکتے تو صرف ارادہ سے کہ ضد میں آکر سرکار اور زیادہ خرچ کر ڈالیں۔

اپنے قلعہ جیسے مکان کے اندر برآمدے میں چارپائی پر لیٹے ہوئے اُسے کئی سال کی باتیں آج یاد آرہی تھیں۔ جس دن وہ گاؤں آیا تھا اُسی دن گاؤں میں ایک عجیب حادثہ ہوگیا تھا۔ ایک چمار کے پورے خاندان نے زہریلی ہلدی دال میں کھالی تھی۔ شور مچنے پر زمیندار کا لڑکا اپنے چچیرے بھائی کے ساتھ چمروٹی میں گیا۔ چمار کے آنگن میں ایک دیوار کی چھاؤں میں بارہ تیرہ سال کی چمار کی لڑکی زمین پر پڑی تڑپ رہی تھی۔ ماں، بہنیں، بھائی، سب الگ سٹ پٹا رہے تھے اور قے کر رہے تھے۔ زمیندار کے نوجوان لڑکے نے بڑی ہمدردی سے بیماروں کو اپنی بیل گاڑی پر بٹھا کر تحصیل کے ہسپتال میں بھجوا دیا۔

وہی چمار کی گورے رنگ کی لڑکی تھی جو اس دن کنوئیں پر بڑھیا کو لئے رو رہی تھی۔ وہی گوری لڑکی تھی جس پر زمیندار کا لڑکا ایک سال پہلے فریفتہ ہو گیا تھا۔ آم کے باغ میں ڈالیاں آموں سے لدی ہوئی تھیں۔ گاؤں کے لڑکے کھیلوں میں بھولے ہوئے تھے۔ کوئلیں شاخوں پر بسنت کے کیف میں جھک جھک کر کوک رہی تھیں۔ اُسی بیساکھ کی دوپہری میں زمیندار کا لڑکا چمار کی گوری لڑکی کی بڑی بڑی آنکھوں کا شکار ہو گیا۔ وہ اُسے اپنے پاس بار بار بلاتا تھا۔ لیکن چمار کی بیٹی گاؤں کے راجا کے پاس آنے سے ڈرتی تھی۔ وہ اسے اپنے جہاز جیسے مکان میں بلاتا تھا لیکن چمار کی بیٹی زمیندار کے مکان میں جانے سے خوف زدہ تھی۔ ایک دن دوسری عورتوں کے ساتھ وہ لڑکی زمیندار کے مکان میں کام کرنے گئی تھی۔ کارندے نے اسے ایک کمرہ میں کسی کام کے لئے بھیجا۔ کچھ منٹوں کے بعد وہ پسینہ میں ڈوبی میلے آنچل سے آنسو پونچھتی ہوئی کوٹھری سے نکلی۔ دوسری عورتوں نے اُسے ایک اڑتی ہوئی نظر سے دیکھا۔ پھر سب نے ایک ساتھ آنکھیں نیچی کر لیں۔ چمار کی لڑکی زمیندار کے لڑکے کی ہو کر بھی دو باتیں نہیں بھولی تھی — اُس کے کالے گھنگھریالے بال اور چمڑے کا 'منی بیگ'۔

---

زمیندار کا لڑکا چارپائی پر لیٹا ہوا اپنی ماضی کی یاد تازہ کر رہا تھا وہ سوچ رہا تھا کہ چمار کی حسین لڑکی اُس کو کتنا پیار کرتی تھی۔ اور وہ خود اسے کتنا چاہتا تھا۔ وہ بے خطر کس طرح زمیندار کے قلعہ جیسے مکان میں اُس کے شہر سے آنے کی بات سُنکر چلی آتی تھی۔ وہ کس طرح جبکہ سارا گاؤں سویا ہوتا اور گاؤں کے چوکیدار کی "سونے والو جاگتے رہیو" کی ڈراؤنی آواز سونے والوں کو جگاتی اور جاگنے والوں کو ڈراتی ہوئی کھیتوں اور کانٹوں کو عبور کرتی مکان کے پیچھے کی چار دیواری پھاند کر اُس کے کمرے میں چلی آتی۔ جب زمیندار کا لڑکا شہر واپس چلا جاتا تو چمار کی لڑکی گاؤں کے باہر تالاب پر جا کر گھنٹوں بیٹھ کر روتی۔ زمیندار کے لڑکے کو وہ بات یاد تھی کہ وہ کس طرح اُسے اپنی تھالی میں کھلانے کے لئے گھسیٹ لایا تھا لیکن چمار کی لڑکی اس کی ضد اور قسموں کے باوجود نہ مانی تو اُس نے ایک روٹی اُس کے آنچل میں ڈالدی اور وہ ہنستی ہنستی روٹی کھا گئی۔ زمیندار کے لڑکے کو وہ دوپہر کی کڑی دھوپ بھی یاد آ رہی تھی جب اُس نے اپنے مکان سے آنکھوں میں آنسو بھر کر چمار کی لڑکی کو لال چندری اوڑھے روتے ہوئے اپنی سُسرال جاتے دیکھا تھا۔ اُس کے منی بیگ میں پیسے تھے لیکن چمار کی لڑکی اپنی سُسرال تک پیدل ہی گئی۔ موٹر لاری پر وہ سُسرال نہیں جا سکتی تھی نہیں تو چمروٹی کے چمار اُسے برادری باہر کر دیتے۔ زمیندار کا لڑکا جس وقت ان خیالات میں کھویا ہوا تھا کارندے نے آکر کہا — "سرکار دروازے پر کچھ آسامی آئے ہیں"۔ زمیندار کا لڑکا اپنے آنسو چھپاتا ہوا اٹھا۔ اپنی کمزوری پر اُسے غصہ آ رہا تھا۔ اپنے مرحوم والد کا حقہ جسے اُس نے اُس دن پہلی بار بھروا کر پیا تھا ایک طرف ہٹا کر تیزی میں باہر چلا گیا۔ کارندے نے گرتی ہوئی فرشی کو سنبھالا اور سوچتا رہ گیا کہ سرکار کا غصہ اُس دن سے ابھی تک اُترا نہیں۔

زمیندار کے لڑکے کی ابھرتی ہوئی خودی کے جذبات کو زبردست ٹھیس لگی تھی۔ اس کی سنورتی ہوئی شخصیت کے لئے زمینداری کے کام میں پہلی الجھن پیدا ہوئی تھی۔ اس واقعہ کے کچھ ہی دن بعد وہ موٹر لاری کی اگلی نشست پر بیٹھا شہر جا رہا تھا۔ جیوں جیوں وہ گاؤں سے دُور ہوتا جاتا گرد اور لُو کے ساتھ ریتیلے کھیت آنکھوں کے سامنے سے اُڑتے جاتے تھے۔ اُس کا چہرہ دھوپ اور شدّت کی گرمی سے تپ رہا تھا۔ اُس وقت بھی وہی بات اُس کے ذہن میں تھی۔ اس موقعہ پر چمار کی بیٹی نے گاؤں کے چماروں کی طرف داری کیوں کی! اُس نے اُس کے چچا کے لڑکے کو ضرور مارا تھا اور خوب مارا لیکن اُس نے دودھ کی چوری کیوں کی۔ اور چمار کی لڑکی جب اُس کے مکان میں آتی تو وہ چمار کا چھوکرا اُسے دیکھ کر کیوں جلتا تھا! تو وہ اُسی بدمعاش لونڈے کے لئے رو رہی تھی! یہ سوچتے سوچتے اُس نے تہیّہ کیا۔ ان چماروں کو میں پیس کر رکھ دوں گا۔

بغل کی نشست پر گاؤں کا برہمن مکھیا بیٹھا ہوا تھا۔ زمیندار کے لڑکے کو وہ شہر پہنچانے جا رہا تھا۔ اُسے کوئی غرض ہی ہو گی۔ شاید کھیت ہی لینا چاہتا ہو گا۔ مکھیا چالاک اور جہاندیدہ آدمی تھا۔ زمیندار کے چہرے سے جو باطنی ہیجان نمایاں ہو رہا تھا اُس سے اُس نے سمجھ لیا کہ گاؤں کا مالک ابھی اپنی بے عزتی بھولا نہیں ہے۔ اُس نے موقع دیکھ کر کہا۔ یہ نیچ ذات کسی کے نہیں ہوتے۔ آپ کے والد کہا کرتے تھے "ڈھول گنوار شودر پشو ناری یہ سب تاڑن کے ادھیکاری"۔ ان نیچوں کو جتنا ہی اپنے جوتوں کے نیچے

دبائے رکھئے اتنے ہی ٹھیک رہتے ہیں۔ زمیندار کا لڑکا پہلے تو خاموشی سے سُنتا رہا پھر بولا "مہاراج آپ کا کہنا صحیح ہے میں نے ان چماروں کو منہ لگا کر غلطی کی"۔ یہ کہتے کہتے اپنی باطنی کمزوری سے اُس کا سر جھُک گیا۔

مکھیا نے بات جاری رکھی "بابو آپ لوگ تو بہت پڑھ لکھ لئے لیکن پڑھنا لکھنا اور چیز ہے اور راجنیت اور ہے"۔ زمیندار کے لڑکے کو اپنے علم اور قابلیت کا ثبوت دینے کا اچھا موقع ملا۔ کہنے لگا "نہیں مہاراج یہ تو میں جانتا ہوں کہ چھوٹے چھوٹے ہی ہیں اور بڑے بڑے ......"۔ اس وقت زمیندار کا لڑکا کسی حال میں پڑھے ہوئے ڈارون کے اصول کو سوچ رہا تھا لیکن دیہاتی زبان میں اسے واضح نہ کر سکا۔ لاری رک گئی۔ ڈرائیور نے کہا "اتریئے پُل آ گیا۔ جلد گاڑی خالی کر دیجئے"۔

---

ویسے تو سالگرہ ہر چیز کی ہوتی ہے کچھ منائی جاتی ہیں کچھ نہیں کچھ لوگ لاکھ مصیبتوں میں بھی ان موقعوں کو مناڈالتے ہیں اور کچھ موقعے ایسے بھی ہوتے ہیں جن کی سالگرہ منانے والوں کو ساری کائنات کی خوشی میسر ہوسکتی ہے لیکن نہیں منا سکتے۔ ایسی بے ترتیبی اور بے انصافی تو آج کے سماج کی خصوصیت ہے۔ لیکن دُکھ اور حسرت کا وہ موقع ہوتا ہے جب سالگرہ اس وجہ سے نہیں منائی جا سکتی جب سُنہرا موقع آتا ہے تو اُس کا موضوع ہی نہیں ہوتا۔

وہی آم کا باغ تھا۔ وہی چمار کی ——— گورے رنگ کی کنواری لڑکی۔ ویسے ہی ادھ پکے آم ڈالیوں پر لدے تھے حسب معمول ویسے ہی ڈالیوں پر اپنی مسرت کی دُنیا میں بھولی ہوئی کوئلیں کُہک کُہک کر رہی تھیں۔ قریب قریب وہی دن تھے جب ایک چت چور اُس بیچاری لڑکی کا دل چُرا لے گیا تھا۔ اُس آزاد انسانی پرندکو کوئی مکھتی شکاری گھائل کر گیا تھا۔ لڑکی کو شکاری کے پنجرے میں قید ہونے کا ملال نہ تھا لیکن آم کے باغ میں آج چھپّر کے نیچے بیٹھ کر اس بارش میں آنسو بہانا بجز تکلیف دہ تھا۔ اسی لئے وہ پھوٹ پھوٹ کر رو رہی تھی۔ جس کے بغیر آج محبت کا نیا سال نہیں منایا جا سکتا تھا۔ جیٹھ کے مہینہ میں پانی اکثر نہیں برستا لیکن اُس روز وقت سے پہلے جھڑی لگی ہوئی تھی اُس کی آنکھیں اس موقعہ پر آنسو نہ بہاتیں لیکن وقت سے پہلے محبت کی بہار اُجڑتے دیکھ کر وہ رو رہی تھی۔ آخر روتی نہ تو کیا کرتی۔!

رم جھم برستے ہوئے پانی کی خاموشی میں لڑکی چار ٹیڑھے ستونوں کی جھونپڑی میں بیٹھی باغ سے دور بہتی ہوئی ندی کی دھار کو دیکھ رہی تھی۔ یہی ندی کبھی اُسے شباب کی انگڑائیوں کی طرح معلوم ہوتی تھی۔ زمیندار کے لڑکے کے گھونگریالے کالے گیسو اُس کی آنکھوں کے سامنے ناچ رہے تھے۔ اس کی کہی ہوئی ایک ایک پیاری بات اس کی آتما میں چبھ رہی تھی "میں تمہیں پیار کرتا ہوں...... بہت پیار کرتا ہوں.... ..... تم میرے جیتے جی کبھی اپنے آپ کو حقیر نہ سمجھنا..... کوئی تمہیں کچھ نہ کہہ سکے گا!" لیکن آج کہنے والے کہہ رہے تھے۔ گاؤں کی لڑکیوں کا وہ قہقہہ اُس کے دل کو چھید جاتا تھا۔ سب کہتی تھیں "چلی تھی رانی بننے ...... راجہ سے محبت کر رہی تھی ..... جیسے یہ نہیں جانتی تھی کہ راجہ راجہ ہی ہوتا ہے اور پرجا پرجا......" وہ سوچتی کہ گاؤں والوں کا کہنا ٹھیک ہی ہے۔ لیکن وہ اپنے درد میں یہ نہیں سمجھ سکتی تھی کہ کیوں اس کا محبوب بغیر ملے شہر چلا گیا۔ وہ سوچ رہی تھی اس نے کہا تھا کہ وہ اُسی کی ہو کر ساری زندگی رہیگی جس وقت وہ ندّی کے بہتے ہوئے دھارے کو دیکھ رہی تھی اُس کے دماغ میں ایک خیالی ناٹک ہو رہا تھا۔ اس وقت وہ ناٹک کے اُس حصہ تک پہنچ چکی تھی جب چار چمار گندے کپڑے میں ایک نعش کو لپیٹے اپنے کندھوں پر لئے ہوئے ندی کے کنارے پہنچ چکے تھے۔ جب اس کی دماغی دُنیا میں نعش جلنی شروع ہوئی غریب لڑکی پھوٹ پھوٹ کر رونے لگی۔ وہ بے چاری اپنے غریب نصیب پر رو رہی تھی۔

زمینداری کی دولت میں پلا ہوا نوجوان مغرور بچہ اپنی عمر سے بھی متاثر تھا۔ اسے بار بار چمار کی گورے رنگ والی لڑکی یاد آتی۔ آخر یاد آتی کیسے نہیں! وہ اس کی پہلی محبت تھی جس کی یاد میں جذبات سے بھرا ہوا نوجوان باقی زندگی آنسوؤں سے سینچتا ہے۔ اُس لڑکی نے اپنی نادانی میں جو بھی کیا ہو لیکن اُسے یقین تھا کہ وہ اُس سے محبت کرتی تھی۔ گاؤں والوں سے اُسے ضرور نفرت ہو گئی تھی۔ وہ چماروں سے بھی نفرت کرنے لگا تھا لیکن جب وہ اپنے خیالوں اور خوابوں کی دُنیا میں کھو جاتا تو وہ خود کو ہمیشہ اُسی چمار کی لڑکی کی ابھرتی ہوئی جوانی کے ساتھ آم کے

۵۱

پیڑوں کی آڑ میں آنکھ مچولی کھیلتا ہوا پاتا۔ دل اور دماغ میں عجیب کشمکش شروع ہو جاتی اور چہرے پر اُس آہنی کشمکش کے خطرے نمودار ہونے لگتے پھر اُسے اپنی کمزوری پر غصّہ آتا۔ اپنی بے عزتی کا خیال آتا۔ اور چمار کی لڑکی کو کسی چمار کے لڑکے کے ساتھ سوچکر اس کا غصّہ اور بڑھ جاتا غصّہ اور خودداری کے تکلیف دہ جذبات سے مغلوب ہو کر پھر وہ کوئی کتاب اٹھا کر پڑھنے لگتا کبھی وہ شہرۂ آفاق جرمن مصنّف "گرٹے" کے "میفسٹوفیلیس" کے مشہور کردار کے بارے میں سوچنے لگتا جس کے تمام نیک ارادوں کا نتیجہ ہمیشہ بُرا ہوتا تھا۔

---

وقت کے ساتھ ساتھ نظام بھی بدلتا ہے نظام کے چلانے والے بھی بدل جاتے ہیں۔ زمیندار کے لڑکے نے گاؤں جانا چھوڑ دیا تھا۔ دسہرے کی کسواری تحصیل کے واسطے اُس کا چھوٹا بھائی گاؤں آیا ہوا تھا نئے مالک کی آمد میں کارندے بڑی سرگرمی سے "سگن" وصول رہے تھے آج کارندہ چماری کے دروازہ پر آدھمکا۔ اُسی مکان کے آنگن میں ایک دن جا کر اس کے مالکوں نے پورے خاندان کو موت کے مُنہ سے بچایا تھا۔ وہی گھر تھا جس میں کسی وقت اُس کے مالک کی ساری کائنات تھی۔ پچھلی فصل کا بھی لگان باقی تھا۔ چمار نے لاکھ دُہائیاں دیں لیکن جان نہ بچی۔ زمیندار کے دروازے پر طلوا بھی نہیں رہی تھی جو لگان تنخواہ میں کٹ جاتا۔ مجبور ہو کر چمار گھر میں جا کر سر سے ہاتھ دیکر بیٹھ گیا۔ لڑکی کی آنکھوں میں آنسو منڈلا رہے تھے۔ ماں بیٹھی بیٹی کا اُس کی ماضی کی یاد سے ستایا جانا دیکھ رہی تھی۔ بیٹی کی بیماری اور اس کے دن بدن گھلتے جلنے کا اسے الگ غم تھا۔ بیٹی کو تسکین دیتے ہوئے اُس نے اُس کی آنکھوں کے آنسو اپنے آنچل کے کونے سے پونچھ دئے۔ دوسروں کے آنسو پونچھنے میں اکثر اپنے آنسو بہنے لگتے ہیں۔ بیٹی ماں کے آنسو دیکھ کر چاندی اور چاندی کے نئے کرن پھول لاکر ماں کے ہاتھ میں رکھ دئے۔ وہی زمیندار کے لڑکے کی محبت کی آخری یادگار تھی۔ کرن پھول بنئے کے گھر بک کر لگان کی شکل میں زمیندار کے گھر واپس آگئے۔

---

بہت دنوں کی بات ہے جاڑے کا موسم تھا صبح سے بدلی چھائی ہوئی تھی۔ آسمان کی سرد اُداسی شہر کے اونچے اونچے مکانوں پر پھیلی ہوئی تھی۔ بادل کے بڑے بڑے ٹکڑے سوگوار آسمان سے لٹکے ہوئے تھے اس موسم کے بدلی کے دن جوان دلوں کے لئے دوزخ کی ساری تکلیفوں اور بے بسی سے بھی بدتر ہو جاتے ہیں۔ جب سارے محلّہ میں سنّاٹا چھایا ہوا تھا۔ ایک بڑے مکان کے نیچے کے کمرے میں ایک نوجوان آدمی اطمینان سے بیٹھا کوئی کتاب پڑھ رہا تھا کمرہ میں ایسی خاموشی تھی جیسے گھر میں کوئی اور نہ ہو۔ نوجوان کی حالت یہ بتا رہی تھی کہ موسم کا اُس کے اوپر کوئی اثر نہیں ہے۔

گلی میں کسی طرف سے گانے کی آواز آنے لگی بگانے میں درد تھا بُمرِیلے گانے کی کڑیاں ہواؤں کے ساتھ کھیلتی ہوئی کمرہ میں داخل ہو رہی تھیں۔ کتاب پڑھنے والے نوجوان کا دل دھڑکنے لگا۔ کمرہ گیت سے گونج گیا۔ نوجوان چونک کر اِدھر اُدھر دیکھ رہا تھا۔ اس کی پریشان آنکھیں لوہے کی سلاخوں میں سے ایک غریبی کی ماری سربھری جوان بھکارن کو دیکھ رہی تھیں وہ گاتے جا رہی تھی۔ میلے کچیلے کپڑے اور پھٹی جھولی والی بگی بھکارن گائے جا رہی تھی اور اُس کی وہ آنکھیں جو کبھی حسین رہی ہوں گی نوجوان کے اوپر جمی ہوئی تھیں۔ جیسے وہ گانے کی کڑیاں اُسی کو سُنانے کیلئے گائی جا رہی ہوں وہ خاموش غریبی کی ماری ہوئی دُبلی پتلی صورت کو ایک ٹک دیکھ رہا تھا۔ اور گلی کی اونچی اونچی دیواروں سے گھبرا رہا تھا۔ وہ سوچ رہا تھا۔ کیا وہ کوچے اُسی کے تھے! سفید ساڑی پہنے ایک نوخیز لڑکی کمرہ میں داخل ہوئی۔ وہ دراز اپنے خیالوں کی پریشانی میں کھوئے ہوئے نوجوان نے اُس کا کمرہ میں داخل ہونا نہیں دیکھا۔ اُس سفید ساڑی والی لڑکی نے بڑھ کر کھڑکی کے راستہ بھکارن کو ایک پیسہ دیا۔ بھکارن گاتی ہوئی آگے بڑھ گئی۔ سفید ساڑی والی حسین عورت کو نوجوان دیکھ رہا تھا لیکن اُس کی آنکھیں جیسے پتھرا گئی تھیں لڑکی ساکت کھڑی رہی۔ آخرکار نوجوان نے کہا۔ "رانی نوکر کو بلاؤ" رانی اُس کی بی بی تھی اور اس کی شادی ابھی حال میں ہی ہوئی تھی۔ نوکر سے نوجوان نے پوچھا۔ "تم جانتے ہو چمار کی لڑکی اَب کہاں ہے؟" نوکر اُس کے گاؤں ہی کا تھا۔ اُس نے دبے ہوئے لہجہ میں جواب دیا۔ "بہت دن ہوئے سرکار جب آپ نے گاؤں جانا چھوڑ دیا تو آٹھ نو مہینہ بعد وہ مرگئی"۔ نئی دلھن نے پریشانی سے پوچھا۔ "کیسے مرگئی؟" نوکر باہر گلی کی طرف دیکھتا ہوا بولا۔ "اُسے بچّہ ہونے کو تھا"۔

تینوں چپ چاپ کھڑے تھے۔ سب کی آنکھیں نیچے جھکی ہوئی تھیں زمیندار کے لڑکے کی آنکھوں کے سامنے گاؤں کے چھوٹے چھوٹے آم، مہوے اور املی کے درخت ناچ رہے تھے۔ وہ درخت جو اُس وقت گمراہ مسافر معلوم ہوتے تھے جیسے اس زمانے کے انسان اجنبی بن کر کھڑے ہوں۔

۵۲

اختر الایمان

# تصویر کا تیسرا رُخ

ایک ڈر سا محسوس ہوتا ہے ایک خوف سا جس کے نیچے مسرت کی ایک ہلکی سی لہر پوشیدہ ہوتی ہے ایک ہلکی سی لہر، اور انسان کی روح کھنچکر اس کی آنکھوں میں آجاتی ہے جب کوئی نوجوان لڑکی اس کی طرف دیکھتی ہے، اس طرح کہ اس کی گردن میں ایک ہلکا سا خم پڑجاتا ہے، اس کے ہونٹوں پر ایک انوکھی سی مسکراہٹ کھیلتی ہے، اس کی آنکھوں میں ایک بے نام سا جذبہ سمٹ کر اس طرح چمکتا ہے جیسے کسی خوبصورت جھیل کی سطح پر بلبلے بن بنکر ابھر رہے ہوں۔ آدمی ڈوبتا چلا جاتا ہے ان گہرائیوں میں ایک بھاری پتھر کی طرح، اپنے آپ کو بچانے کی کوشش کئے بغیر، بالکل ایسا ہی معلوم ہوتا ہے۔ میرا مقصد ہے میں نے ایسا ہی محسوس کیا، رباب کے تاروں کی طرح میرے بدن میں ایک تھرتھری سی پیدا ہوگئی، میرے جذبات الجھن میں پڑگئے، میں بہت دیر تک سوچتا رہا اور سوچتا رہ گیا اس لطیف دلکش اور حسین مسکراہٹ کے معنی جو مجھے دیکھ کر ان اجنبی ہونٹوں پر کھیلنے لگی تھی۔

---

اگرچہ واقعات دہرانے سے کچھ حاصل نہیں لیکن بعض حالات کے ماتحت دہرانے پڑتے ہیں، انھیں یاد بھی رکھنا پڑتا ہے۔ بات یہ ہے کہ زندگی کی ہر نئی تبدیلی ایک دلکش انداز لئے ہوتی ہے اور وقت گزرنے پر اسے سوچنے میں ایک گونہ لُطف آتا ہے۔ بعض دفعہ یہ احساس دل میں ایک ہلکی سی خلش پیدا کر دیتا ہے جن پر فرصت کے لمحات میں ہوائی قلعے بنائے جا سکتے ہیں۔

وہ ایک شام تھی، سہانی اور نظر فریب شام۔ دور شمال میں پہاڑ چمنے ہوئے تانبے کی مانند دکھائی دے رہے تھے، اور سورج ایک بڑے سے آہنی پہیئے کی طرح ایک دلدل میں دھنستا چلا جا رہا تھا۔ بستیاں ایک دھند لکے میں گم ہونے لگی تھیں اور چاند کی مدھم سی روشنی زمین پر جال سے پھیلا رہی تھی

بستی کے چھپّروں سے دھواں نکل نکل کر فضا میں منتشر ہو رہا تھا۔ شام کچھ بھیگ سی گئی تھی۔ مہینہ ٹھیک سے یاد نہیں ہاں دن ایسے تھے کہ نہ زیادہ سردی تھی نہ گرمی۔ ایک ہلکی ہلکی خنکی اور ایک اچھوتا اچھوتا سا کیف بکھرا ہوا تھا وہ آئی اور مسکرا کر چلی گئی۔ اس طرح کہ اس کی گردن میں ایک ہلکا سا خم پڑگیا اور اس کی آنکھوں میں ایک عجیب سی چمک پیدا ہوگئی۔

یہ اُس وقت کی بات ہے جب ——! دیکھئے ذہن سے نکل گئی۔ اس واقعہ کا خیال آتے ہی دماغ ایک ایسی الجھن میں پڑجاتا ہے کہ سوچنے کی قوت ایک منٹ کے لئے سلب ہو جاتی ہے۔ ہاں تو یہ اس وقت کی بات ہے جب میں گرمیوں کی چھٹی میں دوبارہ اس گاؤں میں آیا تھا،
۱۳۵ گاؤں کیا دراصل یہ میرا وطن ہے مگر معاش ایسی چیز ہے جس کے سلسلہ میں جانے کہاں کہاں کی خاک چھاننی پڑتی ہے۔ مگر اب اس کا کیا علاج کہ اس کے سوا کوئی اور چارہ بھی نہیں۔ اور میرے والدین بھی اسی پیٹ بھرائی کے سلسلہ میں جانے کہاں کہاں پھرتے رہے مگر اب مستقل طور پر یہیں آرہے تھے اور میں یہاں گرمیوں کی چھٹیاں گزارنے کی غرض سے آیا تھا۔

---

یہاں آکر میری دلچسپی اس جگہ سے روز بروز بڑھتی جا رہی تھی اگر کسی نوجوان سے کوئی لڑکی میرا مطلب ہے نوجوان لڑکی دلچسپی لینے لگے تو اس کی دلچسپیاں پہلے سے دگنی ہو جاتی ہیں۔ دگنی ہو جاتی ہیں یا سہ گنی میرے پاس اس کے لئے کوئی پیمانہ نہیں لیکن ہاں اس کی دلچسپیاں کچھ ضرور بڑھ جاتی ہیں۔ اس کی زندگی میں ایک بے چینی سی داخل ہو جاتی ہے، اس کے خیالات کچھ بھٹکنے سے لگتے ہیں۔ وہ ہر وقت ایسا ظاہر کرتا ہے جیسے اسے کسی کی تلاش ہے نہیں بلکہ خود بخود ظاہر ہو جاتا ہے کہ اسے کسی کی تلاش ہے، وہ کچھ کھویا کھویا سا رہتا ہے۔

ایک شام کا ذکر ہے، سورج کی آخری کرنیں دور تک پھیلے ہوئے

دھانوں کے کھیتوں میں سے ہوتی ہوئیں اُس تالاب سے بہت آگے نکل گئی تھیں جس میں سے گاؤں کی چھوٹی چھوٹی لڑکیاں کنول توڑ کر لایا کرتی تھیں اور غریب عورتیں سردی سے بچنے کے لئے کسیر؛

سائے پھیل کر نظروں سے اوجھل ہو گئے تھے، شیشموں کے زرد پتّوں پر شفق کی جھلک سے سونا سا پگھل کر جم گیا تھا اور گاؤں کے باہر بہتے ہوئے نالے کا پانی جو آگے جا کر ایک ندی میں مل جاتا تھا کچھ خاموش سا تھا، دور ایک کھیت سے دوسرے کھیت تک گونجتی ہوئی دیہاتیوں کی آوازیں ایک گہری خاموشی میں ڈوبتی جا رہی تھیں، کوّوں کے گروہ باغوں کے اوپر سے الوداع ..... الوداع کرتے، ہوا کی موجوں پر تیرتے ہوئے کہیں بہت دور کے ارادے سے چل کھڑے ہوئے تھے۔

میں کھیتوں کی مینڈ مینڈ چلتا ہوا ایک بڑی سی مالٹے کی جھاڑی کے پاس آکر رُک گیا جس کی سب سے اونچی چوٹی پر ایک پدّا بیٹھا ہوا پٹ پٹ..... پٹ پٹ کر کے اچھل اچھل کر شور مچا رہا تھا جیسے اس نے ایکہ میں کسی نوجوان لڑکی کو کسی سے باتیں کرتے دیکھ لیا ہو۔ میں نے قریب آکر اس کی طرف ہاتھ ہلایا اور اس نے اپنی آواز کو تھوڑا کھینچا اور اڑ کر ملوہ کی جھاڑی پر جا بیٹھا جیسے چھوٹے بچے کسی کی کوئی حرکت دیکھ کر چلّایا کرتے ہیں۔ "اچھا آ آ آ !" وہ برابر کے مکان سے نکل رہی تھی۔ میں کھڑا ہو کر دیکھنے لگا اور دیکھتا رہا یہاں تک کہ وہ اپنے مکان کے احاطہ میں داخل ہو گئی۔ میں کچھ دور چلا اور پھر پلٹ کر اس کی طرف دیکھا، میں نے اندازہ لگایا کہ وہ نظریں جمائے ہوئے میری طرف دیکھ رہی ہے، احاطہ کی دیوار کا سہارا لئے ہوئے، اس طرح کہ اس کی گردن میں ایک ہلکا سا خم ہے اور اس کی اوڑھنی کا ایک پلّو مضبوطی سے اس کی مٹھی میں بند ہے۔ میرے دل میں ایک میٹھی سی خلش پیدا ہوئی اور میں ایک ذہنی کشمکش میں مبتلا ہو گیا۔ 

میں ایک الجھن میں پڑ گیا، ایک تذبذب میں، میں نے اسے بہت قریب سے دیکھنا شروع کر دیا۔ اتنے قریب سے کہ بعض دفعہ میں نے محسوس کیا کہ اس کے رخساروں پر ایک عجیب سی رنگت پیدا ہو رہی ہے اور پیدا ہو کر اس طرح غائب ہو رہی ہے جیسے چکنی مٹّی کی منڈیر سے دھوپ آہستہ آہستہ اتر رہی ہو۔ وہ چلتے چلتے اوڑھنی کو اپنے گرد لپیٹ کر بدن کو اس طرح سمیٹ لیتی تھی کہ اس کی چوڑیوں کی آواز اس کے دامن میں گھٹ کر رہ جاتی تھی، مدھم پڑ جاتی تھی، اتنی مدھم کہ سنائی تک نہ دیتی تھی، میں اسے اس طرح دیکھتا رہ جاتا جیسے میرے ہاتھوں سے ابھی ابھی کچھ گر کر کھو گیا ہے۔ اور میں ایک بھاری پتھر کی طرح پانی کی تہ میں بیٹھتا چلا جاتا تھا۔

اس کی نگاہیں مجھے کچھ کہتی ہوئی معلوم دیتی تھیں اور ان میں جذبے سمٹ کر اس طرح چمک اٹھتے تھے جس طرح ندی کے صاف پانی میں چاندی کی کرنیں کروٹیں لیا کرتی ہیں۔ وہ یوں ہی اپنا دوپٹہ سنبھال کر میری طرف دیکھتی ہوئی اپنے سینہ پر اس طرح پھیلا لیتی تھی جیسے یہ ظاہر کرنا چاہتی ہے کہ یہاں بھی کوئی چیز ہے، وہ یہ دکھانا چاہتی تھی کہ اب وہ اس منزل سے گزر چکی ہے جس میں انسان کی شعوری کیفیتیں معصومیتوں کے نیچے دبی رہتی ہیں، وہ اس حد سے گزر چکی ہے جب وہ بستی کی دوسری لڑکیوں کے ساتھ مل کر کھیلا کرتی تھی۔ ایک انجان ساجن کو بلانے کے لئے گیت گایا کرتی تھی، لپک لپک، مٹک مٹک کر، اور کچے آم کی نرم نرم گٹھلیوں کو اپنی چٹکی میں پکڑ کر چھوڑ دیا کرتی تھی، یہ جاننے کے لئے کہ دیکھیں اس کے من مندر کا دیوتا کس طرف سے آئے گا اور جس سمت گٹھلی جایا کرتی تھی اُس طرف دیکھ کر مسکرا دیا کرتی تھی، ایک ہلکا سا گھونگھٹ کاڑھ لیا کرتی تھی جیسے وہ سچ مچ ہی آگیا ہو مگر اس وقت تو وہ سب بچپن تھا، ایک کھیل تھا جو برسوں سے کھیلا جاتا رہا تھا۔ اس سے پہلے جانے والی لڑکیاں جو اب اس بستی سے بہت دور جا چکی تھیں اور ان کی گاڑی جس میں وہ دلہن بن کر گئی تھیں بیلوں کے پاؤں سے اُٹھنے والی گرد میں گم ہو کر رہ گئی تھی، اس سے بھی پہلے وہ لڑکیاں جو اب اپنے بچوں کو گھٹنوں پر بٹھا کر دودھ پلاتے پلاتے روٹی پکاتی جاتی ہیں اور ایک ایسے شخص کا انتظار کرتی جاتی ہیں جو اکھڑا اور جاہل ہوگا اور آتے ہی چارپائی پر گالیاں پھٹکارے گا وہ بھی یہی کھیل کھیل کر گئی ہیں یہ تو ایک سلسلہ ہے، زندگی اور محبّت کا ایک سلسلہ، بچیاں یہ کھیل کھیل کر جوان ہوتی ہیں اور پھر بوڑھی ہو جاتی ہیں، مگر یہ سب سلسلہ چلتا رہتا ہے، یہ کھیل جاری رہتا ہے، محبّت اور ساجن کا کھیل!

مگر اب تو وہ بچّہ نہ تھی، اب وہ جوان ہو گئی تھی، اور اسے اپنے سینہ میں ایک دھڑکتی ہوئی چیز کا احساس ہو چلا تھا، وہی کھیل جسے وہ بچپن میں کھیلا کرتی تھی اور اسے کوئی نہیں روکتا تھا، کوئی بھی نہیں،

اب چھپ چھپ کر کھیلنا چاہتی تھی۔ اب لوگ اس کے کھیلوں میں الجھ ہونا چاہتے تھے۔ اسے بے خبری کے عالم میں ایک عادت ڈلوا کر اس عادت کو چھڑوانا چاہتے تھے اب وہ اپنے اندر ایک ایسی کمی محسوس کرنے لگی تھی جس کی جگہ وہ مٹی یا چینی کی بے جان گڑیا نہ لے سکتی تھی۔ اب وہ سوچنے لگی تھی خیالات ہمیشہ یکساں ہوتے ہیں، جذبات اسی طرح پیدا ہوتے ہیں، ایک نوجوان آدمی اور ایک نوجوان لڑکی کے احساسات ایک دوسرے سے بہت کچھ ملتے جلتے ہیں۔ میرا مطلب ہے وہ تنہائی کا احساس اور ایک خلا دونوں محسوس کرتے ہیں، دونوں نوجوان دل، یہ بالکل ایک فطری چیز ہے!

---

اب مجھے اس کا رہ رہ کر خیال آنے لگا تھا۔ میں بڑی شدّت کے ساتھ اپنے اندر ایک کمی محسوس کر رہا تھا، ایک کمی، ایک خلا اور میں ہر دفعہ ارادہ کرتا تھا، اس مرتبہ آہستہ سے، پیچھے سے جا کر اس کے شانوں پر ہاتھ رکھ دوں گا، وہ ٹھٹھک جائے گی۔ شرما جائیگی، اور میں کہوں گا، میں کہونگا سعیدہ مجھے تم سے ایک وابستگی ہو گئی ہے، ایک گہرا لگاؤ۔ جو شاید محبّت کی حد تک پہنچ جائے۔ تم مجھے اس طرح کیوں دیکھتی ہو، کیوں دیکھتی ہو اس طرح مُسکرا کر، اس طرح پلٹ پلٹ کر، مگر یہ ابھی تک میرے قابو سے باہر تھا۔ میں ایک جھجک محسوس کرتا تھا، ایک خوف جس کے نیچے حسرت کی ایک ہلکی سی لہر پوشیدہ ہوتی تھی۔ اور بعض دفعہ تو میں اُسے نہایت قریب محسوس کرتا تھا مجھے اس کے سانس کی گرمی اور بدن کے لمس تک کا احساس ہونے لگتا تھا بڑی شدّت کے ساتھ میرے اندر ایک جذبہ پیدا ہو رہا تھا، اتنی شدّت کیساتھ کہ میں ہر نوجوان لڑکی کو اپنی آغوش میں بھینچ لینے کے لئے بیقرار تھا۔ . . .

.. .. .. .. .. .. .. .. ..

.. .. .. .. .. .. .. .. ..

.. .. .. .. .. .. .. .. ..

.. .. .. .. .. .. .. .. ..

.. .. .. .. .. .. .. .. ..

.. .. .. .. .. .. .. .. ..

.. .. .. .. .. .. .. .. ..

.. .. .. .. .. .. .. .. ..

دوپہر کا وقت تھا، ٹھیک دوپہر کا۔ میں نے اس کے گھر میں قدم رکھا۔ وہ سامنے چارپائی پر بیٹھی ہوئی تھی۔ اس طرح کہ اس کے ایک ہاتھ میں گیہوں کی بالوں کا بنا ہوا پنکھا تھا۔ اور دوسرے ہاتھ کے سہارے اس کا سر ٹکا ہوا تھا۔ اس کی نظریں پنکھے کی سُرخ گوٹ پر جمی ہوئی تھیں، وہ کچھ سوچ رہی تھی۔ اس کی بالیاں اس کے رخساروں پر لٹک رہی تھیں، چاندی کی دو بالیاں، اور اس کے بال اس کی پیشانی پر بکھر گئے تھے۔ وہ مجھے دیکھکر اُٹھ کھڑی ہوئی، ایک انگڑائی سی لی اور برابر کے کمرے میں چلی گئی، چلی نہیں گئی بلکہ کمرہ کے ستون کی آڑ میں کھڑی ہو گئی اور اس کے پیچھے سے جھانکنا شروع کر دیا، مُسکرا مُسکرا کر جھانکنا۔ پھر وہاں سے ہٹ کر آنگن میں کھڑے ہوئے نیم کی آڑ میں چارپائی بچھا کر بیٹھ گئی اور جُھک جُھک کر میری طرف دیکھنے لگی۔ پھر حمید کو آواز دیکر اپنے پاس بلا لیا، اسے باہوں میں بھینچ لیا، زور زور سے پیار کرنے لگی، زور زور سے یہاں تک کہ وہ چیخ اُٹھا، پھر وہ دبے دبے انداز میں ہنسنے لگی۔ ایک عجیب اور اچھوتے انداز میں!

۵۵ وہ چند منٹ خاموش رہی اور پھر حمیؔد سے باتیں کرنے لگی، اس انداز میں کہ میں یہ سمجھنے لگا کہ گویا مجھ ہی سے باتیں کر رہی ہے، گویا اپنی گفتگو کا ایک ایک لفظ مجھے سُنانا چاہتی ہے، اس نے اُسے پھر اپنی باہوں میں بھینچ لیا، اس کے رخساروں پر ہونٹ رکھ کر آنکھیں بند کر لیں، پنکھا اس کے ہاتھ سے چھوٹ کر گر پڑا، سر قریب ہوتے ہوتے حمیؔد کے سر سے جا ملا، اس کی بالیاں حمید کے رخساروں سے مس کرنے لگیں۔ ایک کیف، ایک جذبۂ بے اختیار اس پر چھا گیا، اور میں دیکھتا رہا، دیکھتا رہا اور محسوس کرتا رہا، حمید اس کی آغوش میں بیٹھا ہوا تھا، اس کے بازوؤں کی گرفت میں۔ اس کی آنکھیں بند تھیں، اس کے چہرے پر ایک سکون تھا، ایک اطمینان جیسے کسی کو اعتراف کرنے کے بعد ہوا کرتا ہے، جیسے اس نے سب کچھ کہہ دیا تھا، اس کے سینہ سے ایک بوجھ سا اُٹھ گیا تھا۔ اس کی مدہوشی کے ساتھ ساتھ میں بھی از خود رفتہ ہوتا چلا گیا۔ اور تھوڑی دیر کے لئے اپنے خیالات کی گہرائیوں میں ڈوب گیا۔

جب وہ میری طرف دیکھتی تو ایسا معلوم ہوتا جیسے ہوائیں رُک گئی ہیں، میرے ہاتھوں میں ایک رعشہ سا پڑ جاتا، بدن میں ایک سنسنی سی

دوڑ جاتی، ہلکے ہلکے بخار کی سی کیفیت محسوس ہونے لگتی اور ایسا محسوس ہونے لگتا جیسے میرے کانوں کی لَو کے پاس چنگاریاں بھڑک رہی ہیں' بعض دفعہ تو ایک جنونی سی کیفیت مجھ پر طاری ہو جاتی جس کا اس وقت میرے ذہن میں کوئی نام نہیں' میں سوچنے لگتا' وہ معصوم ہے' حسین ہے' دلکش ہے' اس کی آنکھیں دو چشمے' میٹھے پانی کے دو گہرے چشمے ہیں جنھیں دیکھ کر پیاس بھڑک اٹھتی ہے' اسے دیکھ کر آدمی اپنے آپ کو ایک نئی دنیا میں محسوس کرتا ہے' بھول کر ایک نئی بستی میں چلا آتا ہے جہاں ہر چیز مسکراتی ہوئی معلوم ہوتی ہے، ہر چیز رقص کرتی ہوئی دکھائی دیتی ہے' اس وقت اصول اور پابندیاں ایک ایک کر کے ختم ہو جاتی ہیں' جوانی اصولوں کی پابند نہیں ہوتی' چار دیواریاں اور موٹے موٹے پردے خود فریبی کا ایک سہل طریقہ ہیں۔ انسان سب کچھ سمجھتا ہے' اور پھر بھول کرتا ہے بھول کرتا ہے یا فطرت کے اصولوں کی پابندی۔ ایک ہی کام کو کتنے پھیرے کر کیا جاتا ہے ایک سادہ لوح شخص سیب اٹھا کر کھا لیتا ہے' اس لئے کہ وہ کھانے کے لئے پیدا کیا گیا ہے' دوسرا اُسے کھانے کیلئے حیلے تراشتا ہے' "اُس کے اندر لوہے کے اجزا ہیں جو صحت کیلئے بہت مفید ہیں" گویا اسے اس کی رنگینی اور مٹھاس سے کوئی تعلق ہی نہیں، کوئی واسطہ ہی نہیں۔ پہلا بوالہوس' نفس پرست۔ اور دوسرا انسانی زندگی کا ماہر و نکتہ داں۔ اور پھر دونوں قدرت کا شاہکار' دونوں قدرت کا شاہکار اور ایک دوسرے کیلئے بیوقوف و حیلہ ساز!

ساری دُنیا قدرت کا شاہکار ہے' سڑکوں کے کنارے پڑے ہوئے ننگے فقیر' ہر وقت سوچنے والا بے مصرف فلسفی' خود نما امیر' لمبی لمبی ڈاڑھیوں والے دین کے ٹھیکیدار' لومڑی کی سی صفت رکھنے والے سیاستداں گھٹنوں کے بل لیٹ کر موٹی موٹی کتابیں چاٹنے والا عالم' اور ہاتھ پر روٹی رکھ کر دن بھر تھر تھر کرنے والا دیہاتی سب قدرت کے شاہکار' اور ایک دوسرے کے آلۂ کار' سب تماشا اور سب تماشائی!

میرے دل میں ایک جذبہ سا پیدا ہوا' ایک شدید جذبہ سعیدہ کو اپنی آغوش میں بھینچ لینے کا۔ میں بالکل یہی چاہنے لگا' اس کے ہونٹوں پر ہونٹ رکھ دوں اور اپنے آپ کو بھول جاؤں جس طرح اس نے حمید کے رخساروں پر ہونٹ رکھ دئے تھے اور ایک لمحہ کیلئے سب کچھ بھول گئی تھی' مجھے اس کی گردن کا ہلکا سا خم یاد آ گیا۔ آپ اسے دیوانگی کہہ سکتے ہیں نا عاقبت اندیشی کہہ سکتے ہیں مجھے کوئی اعتراض نہیں کیونکہ یہ بھی آپ ہی کے تخلیق کئے ہوئے الفاظ ہیں' میں بھول گیا اُن بزرگوں کے تخلیق کئے ہوئے الفاظ ہیں جنھیں جوانی گزارنے کے بعد اخلاقیات کا خیال آیا تھا۔ انسان کے گناہوں پر رونا آیا تھا' اس کی گمراہی سے ایک دلی ہمدردی ہو گئی تھی اسی گمراہ کن راستہ سے گزرنے کے بعد چند اصول مرتب کئے تھے۔

آپ کو یاد ہو گی بوڑھوں کی وہ انجمن' وہ انجمن جس میں اخلاقیات کے چند اصول ترتیب دئے گئے تھے' آج سے کئی سو سال پہلے' آج سے کئی ہزار سال پہلے اور وہ اصول اب تک اصولوں ہی تک محدود ہیں!

چاند کی کرنیں درختوں کی چوٹیوں پر ناچتی ہوئیں پتوں سے چھن چھن کر زمین پر ایک جال سا بُن رہی تھیں' شہر کو جانے والا راستہ دور دیو قد درختوں کے دھندلے سایوں میں گم ہو گیا تھا۔ ہوا میں لطیف سی کیفیتیں بکھری ہوئی تھیں۔ دیہاتی نوجوان حقہ کا گھیرا ڈالے ہوئے چوپال میں بیٹھے ہوئے ایک تجربہ کار بوڑھے کی باتیں سُن رہے تھے جو دور دور تک گھوم آیا تھا اور جس نے زندگی کے بہت سے نشیب و فراز دیکھے تھے۔ وہ کہانی کہتے کہتے حقہ کے لمبے لمبے کش لگانے لگا۔

"ہاں چودھری پھر کیا ہوا باس ساجادی کا؟"

"بس بھیا ندی کی لہر بہا کے اُسے دوسرے کنارے پر لے گئی۔ ........"

سامنے ریل کی چوکی پر ایک سہ رنگی لالٹین لٹک رہی تھی' چوکیدار دونوں پھاٹک بند کئے ہوئے شاید اپنی ترقی کے خواب دیکھ رہا تھا اور بڑے صاحب سے اپنی گھریلو زندگی کی داستان سُناتے سُناتے اس کے دوبارہ پوچھنے پر فقرہ دہرا رہا تھا'

"ہاں سرکار ایک لڑکی ہے' جوان لڑکی"

میں گزرا چلا گیا۔ میری رگوں میں خون ایک آتشیں مادہ بن کر دوڑ رہا تھا۔ وہ اپنے احاطہ میں کھڑی ہو کر اس گاڑی کو دیکھ رہی تھی جو ابھی ابھی شور کرتی ہوئی لائن پر سے گزر گئی تھی' اور چوکیدار کے ہاتھ میں جھنڈی ہل کر اس طرح نیچے کو گر گئی تھی جیسے کوئی کمزور شاخ ہوا کے زور سے ٹوٹ جاتی ہے۔ وہ کچھ سوچنے لگی تھی۔ شاید اپنی شادی کے بعد کی

(بقیہ صفحہ ۱۲۵ پر)

# نیا راگ

نہال سیوہاروی

## آدم

کون و مکاں میں غایت کون و مکاں ہے آدمی
اصلِ جہاں سے بے خبر اصلِ جہاں ہے آدمی

روزِ ازل سے ہے لئے دوش پہ بارِ کائنات
ذرّۂ ناتواں نہیں کوہِ گراں ہے آدمی

اس کا خرامِ تند و تیز رونقِ عرصۂ وجود
عرصہ گہِ وجود میں سیلِ رواں ہے آدمی

جب یہ نہو تو گرمئ خمکدۂ حیات کیا
خمکدۂ حیات کا پیرِ مغاں ہے آدمی

عقل نہ جس کو پا سکی، ذہن میں جو نہ آسکا
وہ دلِ کائنات کا سرِّ نہاں ہے آدمی

ایک نفس کے ساتھ ہیں گرچہ ہزار انقلاب
ہمّت آدمی تو دیکھ پھر بھی جواں ہے آدمی

مالکِ ہمّتِ بلند مہرِ مبیں سے ارجمند
عرش نشاں ہے اور کون، عرش نشاں ہے آدمی

اُف رے یہ تابناکیاں ایک شرارِ عشق کی
عہدِ ازل سے آج تک شعلہ بجاں ہے آدمی

خم رہے کیوں سرِ غرور جلوۂ دہر کے حضور
اپنی تجلّیوں سے آپ ایک جہاں ہے آدمی

معرضِ گفتگو میں ہیں تازہ ترین مکاشفات
ارض و سما شنو شنو، گرم بیاں ہے آدمی

حیرت و اشتیاق سے دیکھ رہے ہیں برق و باد
کون سی منزلوں کی سمت تیز رواں ہے آدمی

کچھ نہ خزاں نہ کچھ بہار، ایک سرور اک خمار
وجہِ بہار آدمی - وجہِ خزاں ہے آدمی

جس کی بلندیوں سے ہوش اُڑتے ہیں جبرئیل کے
دیکھ تو کس مقام پہ زمزمہ خواں ہے آدمی

فطرتِ آدمی ہے یہ، ثمرۂ آگہی ہے یہ
کوئی ہو مبتلائے غم صرف فغاں ہے آدمی

رونقِ کاروبارِ دہر ہمّتِ آدمی سے ہے
جوش پہ یہ بہارِ دہر ہمّتِ آدمی سے ہے

ایشیا - اپریل سنہ ۱۹۴۲ء

نواب جعفر علی خاں اثرؔ

# تأثّرات

خیالِ عیشِ دو عالم بھلا دیا تو نے
وہ ابتدا میں غمِ انتہا دیا تو نے

اسیر اپنے ہی خود ساختہ طلسم میں تھی
جنوں کو عقل کا رہبر بنا دیا تو نے

متاعِ ہر دو جہاں تیری اس عطا پہ نثار
کہ مجکو اک دلِ درد آشنا دیا تو نے

تمام رندی و پاکی، تمام صدق و صفا
مذاقِ عشق وہ نکھرا ہوا دیا تو نے

مرے خیال کی دُنیا کو وسعتیں دیکر
ہر اک خیال کو دُنیا بنا دیا تو نے

تعیّنات کو دے کر جمالِ بے رنگی
تعیّنات کا پردا اُٹھا دیا تو نے

نگاہِ شوق کی دیکھی جو رخنہ اندازی
نگاہِ شوق کو پردا بنا دیا تو نے

ترا کرم، ترا احسان، تیری بخشش ہے
کہ بے طلب دلِ بے مدّعا دیا تو نے

وہ حُسن جو ہے تخیّل سے حُسن کے بالا
سنوار کر، دلِ عاشق بنا دیا تو نے

سرشکِ یاس کو جب مُسکرا کے دیکھ لیا
ہزار نغموں کو دل میں جگا دیا تو نے

مذاقِ دید کو آئینہ دے کے حیرت کا
نظر کو حُسن سراسر بنا دیا تو نے

تری نظر نہیں ہوتی حریفِ شوخی کی
نظر سے آج یہ کس کو گرا دیا تو نے

خطا معاف مری بیکسی پہ کر کے نظر
کچھ اور حوصلۂ غم بڑھا دیا تو نے

اگر ہے زیست کا مقصد عروجِ انساں کا
تو کیا ملا تھا اثرؔ اور کیا دیا تو نے!

ایشیا۔ اپریل ۱۹۴۲ء

احمد ندیم قاسمی

# افسونِ رنگ و بُو

زرد سا پتہ شیشم کا اک روز فضا میں بل کھاتا
اُڑتا اُڑتا پھولوں کی کیاری میں چھپ کر بیٹھ گیا

بھونرے نے پھولوں سے جو بھی راز و نیاز کی باتیں کیں
اُس نے آنکھیں میچ کے اک لمحے میں سب کی سب رٹ لیں

رات کی تاریکی میں اُس نے پھولوں کو بیدار کیا
درد بھرے لہجے میں اُن سے رُکتے رُکتے کہنے لگا

"پیارے پھولو! اپنی نازک کلیاں چومنے دو
ہائے مجھے ان رنگ و بو کے گہواروں میں جھومنے دو"

"چوس کے رس ان مست گلابی غنچوں کا اُڑ جاؤں گا
اور نشہ جب ٹوٹ گیا پھر ہاتھ آ کر پھیلاؤں گا"

صبح ہوئی اتنے میں — اک بھونرا اُڑتا گاتا آیا
اپنے پروں کے گیت سُنائے اور ہوا میں رقص کیا

اک غنچے سے چُپکے چُپکے باتیں کیں پیاری پیاری
پی کر رس کے گھونٹ اُس نے جب کی اُڑنے کی تیاری

پتہ چلّایا "اے بھونرے - تیرے پریم کا راز ہے کیا
میں بھی ہوں اِن نازک پھولوں کی رعنائی پر شیدا"

بھونرا بولا "دیوانے - قدرت کے راز نرالے ہیں
تو نے کیوں یہ روگ اپنے بھولے سے دل میں پالے ہیں

"پریم کی پہلی شرط ہے یہ - اپنی غیرت کا خون کرو
چکنی چپڑی باتوں سے ان پھولوں کے دل بہلاؤ"

"ان کے آگے پیچھے گھومو - گانے گاؤ - رقص کرو
تب اک قطرہ رس کا چوسو - چوس کے فوراً اُڑ جاؤ"

"رنگ و بُو کے پردوں میں اک زہر چھپا ہے دیوانے!
تو لیکن جنگل کا باسی - تو یہ باتیں کیا جانے!"

اتنا سُن کر پتہ ایک بگولے کے ہمراہ - اُڑا
اپنے وطن کی خشک پتاور پہ جب جا کر لیٹ گیا

آہ بھری - کروٹ بدلی - اور بولا آنکھیں ملتے ہوئے
"بھونرے نے کیا بات بتائی - خوف آتا ہے دُنیا سے

"آگ ہے ان پیارے تاروں میں خاک ہے ان نازک پھولوں میں
جنت ہے آزاد دلوں کی پنہاں خشک بگولوں میں"

اسرار الحق مجاز بی-اے

# شاعر کی بستی

یہ میری دُنیا یہ میری ہستی — نغمہ طرازی صہبا پرستی
سب سے گریزاں سب پر برستی — آنکھوں کی مستی مہنگی نہ سستی
شاعر کی دُنیا شاعر کی ہستی — یا نالۂ غم یا شورِ مستی
یا خلد و ساقی اے جذبِ مستی ! — یا ٹکڑے ٹکڑے دامانِ ہستی!
محوِ سفر ہوں گرمِ سفر ہوں — میری نظر میں رفعت نہ پستی
اُن انکھڑیوں کا عالم نہ پوچھو — صہبا ہی صہبا مستی ہی مستی
میری نظر میں جنّت سے بڑھکر — وہ تیری نگری وہ تیری بستی
وہ آبھی جاتے وہ ہو بھی جاتے — چشمِ تمنّا پھر بھی ترستی
اُن کا کرم ہے اُن کی محبّت — کیا میرے نغمے کیا میری ہستی

(۲)

وقت کی سعیِ مسلسل کارگر ہوتی گئی — زندگی لحظہ بہ لحظہ مختصر ہوتی گئی
سانس کے پردوں میں بجتا ہی رہا سازِ حیات — موت کے قدموں کی آہٹ تیز تر ہوتی گئی

خرمنِ دل جلا رہا ہوں میں — نقشِ ہستی مٹا رہا ہوں میں
تو نہ مغموم ہو مگر اے دوست — تیری ہی سمت آرہا ہوں میں

ایشیا۔ اپریل سنہ ۱۹۴۲ء

حسرت ترمذی بی-اے

# نیم خوابی

یہ تیری نظریں، یہ نیم خوابی　　جیسے کوئی بدمست شرابی
دامِ تمنّا گیسوئے مشکیں　　جامِ تمنّا چشمِ شرابی
باغِ بہارِ حُسن و جوانی　　آنکھ نشیلی، رنگ شہابی
صبحِ بہاراں عارضِ تاباں　　لالۂ خنداں، حُسنِ گلابی
پیکرِ مستی، ساغرِ رنگیں　　پاؤں میں لغزش آنکھیں گلابی
شادابیوں پہ سارا گلستاں　　نکھرے ہوئے گلہائے شبابی
ہر ہر قدم پہ تازہ قیامت　　ہر ہر قدم پہ خانہ خرابی
برقِ نگاہی، برقِ ادائی　　دل کے لئے پیغامِ خرابی
حُسنِ مجسّم، کیف سراپا　　جانِ گلستاں روحِ شرابی
آنکھ چُرانا دل سے نہ جانا　　یہ تیرا پردہ، یہ بے حجابی
ذکر ترا حسرت کا فسانا　　بادۂ رنگیں، جامِ شرابی



ایشیا- اپریل ۱۹۴۲ء

ظفر تاباں دہلوی

# زندگی سے فرار

یاد میں تیری دوعالم کو بھلانا ہے ہمیں
عمر بھر اب کہیں آنا ہے نہ جانا ہے ہمیں

اب ہر اک نقشِ تعیّن کو مٹانا ہے ہمیں
ذرّے کو مہرِ جہانتاب بنانا ہے ہمیں

ہائے وہ آگ جو مشکل سے جلی تھی دل میں
آج اُس آگ کے شعلوں کو بجھانا ہے ہمیں

کہتے ہیں عشق کا انجام بُرا ہوتا ہے
اب تو کچھ بھی ہو محبّت کو نبھانا ہے ہمیں

رخصتِ عرضِ تمنّا نہیں ملتی نہ ملے
قصّہ شوق نگاہوں سے سُنانا ہے ہمیں ٦٢

خلشِ عشق سے بیچین ہے دل ایک طرف
اُس پہ یارب غمِ ہستی بھی اُٹھانا ہے ہمیں

ایک تم ہو کہ فسانے کو حقیقت سمجھے
ایک ہم ہیں کہ حقیقت بھی فسانا ہے ہمیں

آپ کانٹوں سے جو بچتے ہوئے چلتے ہیں چلیں
دامنِ شوق کو پھولوں سے بچانا ہے ہمیں

کاش مل جائے تری اک نگہِ لطف کہیں
دل کی اُجڑی ہوئی دُنیا کو بسانا ہے ہمیں

ہائے اس شرمِ محبّت کا بُرا ہو تاباں
عشق کا راز خود اُن سے بھی چھپانا ہے ہمیں

علی اختر حیدرآبادی

# انوار

حریمِ کعبہ بنا دی وہ سرزمیں میں نے — ترے خیال میں رکھ دی جہاں جبیں میں نے

یہ مجھ سے پوچھ کہ اجزائے رنگ و بو کیا ہیں — کئے ہیں چاک بہت جیب و آستیں میں نے

مجھی کو پردۂ ہستی میں دے رہا ہے فریب — وہ حسن جس کو کیا جلوہ آفریں میں نے

۶۳ نشاطِ ہستیٔ فانی مری نگاہ سے دیکھ — بہت اُٹھائے ہیں رنجِ گراں نشیں میں نے

چٹک میں غنچے کی وہ صوتِ جانفزا تو نہیں — سُنی ہے پہلے بھی آواز یہ کہیں میں نے

اسی جہان میں دیکھا کیا غمِ مسرور — یہیں مشاہدہ کی عشرتِ حزیں میں نے

رہینِ منزلِ وہم و گماں نہیں اختر
اسی میں ڈھونڈ لیا جادۂ یقیں میں نے

ایشیا - اپریل سنہ ۱۹۴۲ء

نجم آفندی اکبر آبادی

# انتظار

بدلا ہوا ہے دہر کا عنواں ترے بغیر
امکانِ زیست ہے غمِ اِمکاں ترے بغیر

تنظیمِ شش جہات میں آثارِ بے رُخی
تقویمِ کائنات پریشاں ترے بغیر

بالاتفاق رقصِ مہ و مہر بے محل
بے اعتبار گردشِ دوراں ترے بغیر

پژمردہ نے میں شورشِ نغماتِ مضمحل
افسردہ لے میں جوشِ بہاراں ترے بغیر

برہم سی ہے زمیں پہ ترتیبِ شمع و گل
دھندلا سا ہے فلک پہ چراغاں ترے بغیر

بے کیف دقّتِ نظر و زحمتِ خیال
بے لطف ارتعاشِ رگِ جاں ترے بغیر

بے آب چشمِ شوق کی گوہر فشانیاں
بے قدر حُسنِ چاک گریباں ترے بغیر

بے حسرنازِ حسرت و ارمان و آرزو
بیجا نوازشِ سر و ساماں ترے بغیر

سر پھوڑنے کا زعم تڑپنے کی بیکلی
عہدِ جنوں گناہ بداماں ترے بغیر

بیجاں توقعات کی تمکین بے خودی
باطل تصوّراتِ فروزاں ترے بغیر

ادراک بے ضرورت و احساس بے اصول
بے ربط امتزاجِ تن و جاں ترے بغیر

اُتری ہوئی نگاہ سے ہر موجِ دردِ دل
ایک ایک آہ تشنۂ طوفاں ترے بغیر

کھویا ہوا زباں پہ افسانہ فراق
سہما ہوا ملالِ فراواں ترے بغیر

معیار سے گرے ہوئے تسکین و اضطراب
درمان و درد دست و گریباں ترے بغیر

روٹھی ہوئی نگاہ کی جنبش ترے لئے
سمٹا ہوا سوال کا داماں ترے بغیر

ہر ہر قدم پہ عقل کی بدلی ہوئی روش
بگڑا ہوا مزاج نگہباں ترے بغیر

آزردۂ کشاکشِ عہدِ حیات ہوں
مشکل ترے بغیر نہ آساں ترے بغیر

امیدِ یک نظر میں ہر آئینۂ جمال
ایک ایک میری جان کا خواہاں ترے بغیر

ٹھہرا نہ ایک وضع پہ سو بار ہو چکا
کافر ترے بغیر مسلماں ترے بغیر

کچھ دن میں تیری یاد کی محفل اُداس ہے
اب چل بسے گا نجمِ غزل خواں ترے بغیر

ایشیا - اپریل ۱۹۴۳ء

# کسوٹی

ساغر نظامی

## نئی کتابیں اور نئے رسالے

### باقیاتِ بجنوری

ڈاکٹر عبدالرحمٰن بجنوری مرحوم کے نثر مضامین، خطوط اور نظموں کا مجموعہ۔ ناشر مکتبۂ جامعہ دہلی، قیمت عہ مجلّد ساری کتاب ٹائپ میں چھپی ہے۔

ڈاکٹر عبدالرحمٰن بجنوری اردو زبان میں جمالیاتی اور نفسیاتی تنقید نگاری کے موجد ہیں۔ غالب کے دیوان کا دیباچہ لکھ کر بجنوری نے ایک نئے اسلوبِ تنقید کا آغاز کیا۔ اُردو پڑھنے والوں میں غالب کے کلام کو سمجھنے کا ایک نیا ذوق انہیں کے دیباچہ کو پڑھ کر ہوا۔ وہ اپنے عہد کے بہت بڑے ترقی پسند تھے۔ انہوں نے مغربی ادب کے مستند نمونوں کو اُردو میں پیش کیا، اس طرح گویا فکر و عمل کا رُخ ہی بدل دیا۔

باقیاتِ بجنوری کا دیباچہ رشید احمد صدیقی نے تحریر فرمایا ہے۔ بجنوری کے متعلق وہ اس طرح اظہار رائے فرماتے ہیں۔

"بجنوری مرحوم مفکر زیادہ اور آرٹسٹ کم تھے۔ ان کی نظموں کا آپ مطالعہ کریں تو محسوس ہوگا کہ وہ آرٹسٹ سے ابتدا کرتے تھے اور مفکر میں گم ہو جاتے تھے یہ بھی ممکن ہے کہ وہ مفکر کے بوجھ کو آرٹسٹ کی دل آویزیوں سے ہلکا کرنا چاہتے تھے۔ مرحوم عظمت اللہ خاں بجنوری مرحوم ہی کی نظموں سے متاثر معلوم ہوتے ہیں۔ عربی فارسی کی متداول بحور و عروض سے آزاد ہو کر اپنے خیالات کو کم، جذبات کو زیادہ مترنم بنانے میں دونوں کو لطف آتا تھا۔ لیکن دونوں میں جو بات مابہ الامتیاز ہے وہ یہ ہے کہ بجنوری روایتی ثقاہت و ثقافت اور مفکرانہ گرانمائگی سے کبھی علیحدہ نہیں ہوتے تھے۔ زیادہ سے زیادہ یہ کہتے تھے کہ کبھی کبھی رنگین الفاظ اور رقصاں ترکیبوں سے کھیل لیا کرتے تھے یہی بات اور یہی رنگ ذوق کے ابتدائی قصیدوں میں ملتا ہے عظمت اللہ خاں جذبات کی نمائش یا مظاہرہ نہیں کرتے تھے بلکہ ان سے ایک قسم کی لذت یابی کے درپے رہتے تھے؛ عظمت اللہ خاں میں اس "التذاذ"، یا "لذتیت"، کا ردِ عمل "حزن و افسردگی" ملےگی، بجنوری میں حُسن اندیشی اور فکر کاری اسطور پر دو جدید تحریکوں کا سرچشمہ بجنوری مرحوم ہی میں ملتا ہے"۔

ڈاکٹر بجنوری کی اعلیٰ ترین علمی قابلیت، ذہانت، مشرقی اطوار و سیرت کی پختگی اور تخلیقی و جمالیاتی، اہلیتوں کی تکمیل سب کی سب ایسی حقیقتیں ہیں کہ کوئی شخص انکار نہیں کر سکتا۔ لیکن وہ ایک کامل شاعر بھی تھے، اس سے مجھے اختلاف ہے، آخر میں جو نظمیں اس کتاب میں ہیں وہ بُری نہیں، بعض میں بے ساختگی بھی ہے، مثلاً تتلی، مگر اکثر ایسی ہیں جن سے محض نو مشقی ظاہر ہوتی ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ موت نے سب سے زیادہ ناانصافی بجنوری کے ساتھ کی، چاند ابھی طلوع بھی نہ ہونے پایا تھا کہ گہن میں آگیا۔ بجنوری کی روح میں ایک عظیم المرتبت آرٹسٹ پروان چڑھ رہا تھا، خود وہ بھی اپنے ( [illegible] ) کے منتظر تھے مگر موت نے تمام تمناؤں کو خاک میں ملا دیا، لیکن بہر حال بجنوری کے ان مضامین، خطوط، اور نظموں میں ان کی اک تصویر ملتی ہے۔ بجنوری اس گروہ سے تعلق رکھتے تھے، جو ادب کے کارواں کا اولین نقیب تھا۔ اور اس لحاظ سے ادب کی تاریخ میں ان کا اہم مقام ہمیشہ تسلیم کیا جائیگا۔

### محشرِ خیال

از سجاد علی انصاری مرحوم بی اے۔ ایل۔ ایل بی (علیگ)، ناشر خان الیاس احمد مجیبی قرول باغ نئی دہلی۔ قیمت قسم اوّل مجلد مع گرد پوش ۵ہے، قسم دوم عہ بے جلد ۸ (علاوہ محصول)

اس یادگار مجموعہ کو ہمارے دوست خواجہ منظور حسین ایم اے (علیگ)

بی اے آکسن نے ترتیب دیا ہے اور ایک دوست ہی نے شائع کیا ہے، الیاس صاحب نے اس کا پہلا ایڈیشن شرکتِ ادبیہ کیملرٹ ۱۹۲۹ء میں شائع کیا تھا۔ یہ چھپتے ہی اتنا مقبول ہوا کہ بعض یونیورسٹیوں نے اسے اپنے نصاب میں داخل کر لیا؛

۱۹۲۶ء کے بعد ۱۹۴۲ء میں محشرِ خیال کا دوسرا ایڈیشن شائع ہوا جسے پڑھ کر انسان میں ٹوٹنے بننے ابھرنے اور پھیلنے کی اہلیت پیدا ہوتی ہے۔ زندگی اور اعمال و اخلاق کی قدر میں تبدیل ہوتی نظر آتی ہیں کم از کم انسان کی وہ جبلی فطرت جو متعدد اخلاقی اور سیاسی نظاموں کے دباؤ کا نتیجہ ہے کچھ تبدیلی ہوتی اور سر اٹھاتی نظر آتی ہے۔

"شعلۂ مستعجل" کے عنوان سے آل احمد سرور نے اسکا دیباچہ لکھا ہے۔ دیباچہ برا نہیں۔ لیکن جہاں جہاں سرور سنجیدہ تنقید نگاری اور طنز کو ملانا چاہتے ہیں۔ اک سبکی سی پیدا ہو جاتی ہے، رشید کی طرح انھیں رنگ آمیزی پر قدرت نہیں ہے، ادب برائے ادب، اور ادب برائے زندگی کے دو مختلف نظریوں کے درمیان وہ ایک وسطی نظریہ پیدا کرنے کی کوشش کرتے اور سجاد کے ادبیات کو اس وسطی نظریہ ادب کا حامل قرار دیتے ہیں، مگر اس کوشش کو حاضر ذہن تسلیم نہیں کر سکتا، ادب برائے ادب کے جمالیاتی عنصر، زندگی کی ایک غیر قیاسی مگر حسین تحلیل، پھر اسلوب کا دقیق و مبہم ہونا، زبان کا بھی عام بولی سے بلند ہونا، تعمیر و تخریب کے خیال سے آزاد ہو کر نتیجے نکالنا یہ ادب برائے ادب کے عاملین ہی کا طریق و اسلوب ہے۔ ترقی پسندوں کا نہیں۔ ۶۶

سجاد جس ماحول کی پیداوار ہیں، وہ ماحول اور اس کے تمام گوشے ادب برائے ادب کی تحریک ہی سے متاثر تھے، ان میں اور دوسروں میں محض کیف و کم کا فرق تھا۔ یلدرم، نیاز اور اپنے دوسرے ساتھیوں کے مقابلے میں وہ زیادہ عجوبہ فکر، بت شکن اور ساتھ ہی بت ساز بھی تھے۔ یہ کہنا کہ وہ چیزوں کو توڑنا ہی جانتے تھے، غلط ہے وہ چیزوں کو عجیب حسن کارانہ انداز سے پیدا بھی کرتے تھے۔ وہ ایک ایسے صناع تھے جو دوسروں کے شاہکاروں پر اپنا برش پھیرنے کیلئے ہمیشہ بیتاب رہتا ہو۔

سجاد کے جن بلند آہنگ، الفاظ سے سرور نے اپنا دیباچہ شروع کیا ہے وہ زوردار بھی ہیں اور مرعوب کن بھی، سجاد کا قول ہے ؎

جماعت محض جاہل، کمزور اور بزدل افراد کا اتحاد ہے
جس کا مقصد اس کے سوا اور کچھ نہیں کہ بلند نظر اور بلند حوصلہ
افراد کی قوتوں کو ابھرنے کا موقع دیا جائے۔ جماعت چاہتی
ہے کہ برگزیدہ شخصیتوں کی قوتِ ارادہ اور قوتِ عمل دونوں
ہمیشہ کے لئے برباد ہو جائیں۔ نظامِ اخلاق جماعت کے
اسی بزدلانہ اتحاد کا دوسرا نام ہے۔ بلند نظر افراد کا فرض
اور اہم ترین فرض یہ ہے کہ جماعت کے اخلاقی قوانین کو پامال
کردیں ورنہ وہ ایک دن ان کی انفرادی عظمت کو پامال کردیگی"

سرور کے ان الفاظ میں نیٹشے کی روح، برنارڈ شا کی بت شکنی، آسکر وائلڈ کی (Paradoxes) بیدل کی انانیت، غالب کی انفرادیت سب کا عکس ملتا ہے۔ مگر سوال یہ ہے کہ جماعت سے ہٹکر فرد کی پوزیشن کیا رہ جائیگی۔!؟

اصل میں اس بلند آہنگی کا اصلی مرکز وہ مٹا ہوا جاگیرداری ماحول تھا جسمیں سجاد نے آنکھ کھولی، جسمیں اُس نے دیکھا، انسان اور اس کے ابھرنے کی روح جکڑی ہوئی ہے؛ سماج پر اس سے زیادہ کاری ضرب لگانا سجاد کا فریضہ نہیں تھا کیونکہ اُسوقت نہ بیرونی محرکات ہی بیدار ہوئے تھے نہ انسانی تصورات، سجاد نے صرف محسوس کیا اور فردیت کے نام پر تخریب کا نعرہ بلند کیا۔ اب یہی نعرہ ایک اجتماعی سماج کے نام پر بلند کیا جا رہا ہے اور یہ نوعیت محض جذباتی نہیں منطقی حیثیت بھی رکھتی ہے۔

"دوست پرستی"، یا "علیگ نوازی" دوسری چیز ہے مگر ادب میں اس قسم کی رعائتیں کوئی ذی ثبات نقش نہیں چھوڑ سکتیں، سجاد کا مخصوص فریضۂ ادب اشیاء اور مسائل کی حکیمانہ و شاعرانہ تشریح و تنقید کرنے کی کوشش تھا؛ اس کوشش میں ایک انفرادی جذبۂ انا کی نمائش تو خوب ہوئی مگر ان کی رائے اور تنقید میں سخت ٹکراؤ پایا جاتا ہے "علی گڑھ میگزین" کے اڈیٹر کو خط لکھتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں۔

صحیح شاعری تو وہ ہے جو حقائق کو رنگینیوں سے اس
طرح لبریز کر دے کہ ہر شعر اپنے علم کی لطافت میں قرآن کی ایک
آیت اور اپنے عمل کی وسعتوں میں حدیث کا ایک ٹکڑا بن جائے۔"

یہ انہوں نے اپنے نزدیک صحیح شاعری کی تعریف کی۔ اس تعریف کے ماتحت "صحیح شاعری" جتنی عظیم و ناممکن الوقوع شے ہو جاتی ہے ظاہر ہے، لیکن شاعری کی اس تعریف کے دوش بدوش سجاد مزید اظہار خیال کرتے ہیں۔

حقیقتیں مذہب و ملت کی پابند ہو کر نہیں رہتیں، ایک حقیقی
شاعر کا یہ فرض نہیں کہ کسی مذہب یا کسی نظامِ اخلاق کے ایک
ایک جزو کو صراحتاً (یعنی اجمالاً) بیان کرے اس کے لیے
راہِ نجات اور بہشتی زیور کافی ہیں۔

پہلے حقائق کو مطلق آزاد تصور کر کے ایک نیا نظریہ وضع کیا، اس کے بعد رسمی مذہب و اخلاق کو راہ نجات و بہشتی زیور تک محدود کر دیا گیا۔ پھر اسی

پیراگراف میں لکھتے ہیں۔

"صحیح مذہب وہ ہے جو ناقابلِ برداشت نہ ہو۔ اور صحیح اخلاق وہ جو حقائق کی مشکلات کو تخیل کی رنگینیوں اور عقود کی لطافتوں سے آسان کر دے، اسکا یہ منصب نہیں کہ یہ یتیم خانوں اور حاجیوں کی امداد پر اپنی صلاحیتوں کو قربان کر دے۔"

یہ چار سطریں انتقادی و طنزیاتی ادب کے ذیل میں دیکھی جائیں گی، مگر تنقید اور طنز دونوں میں سخت قسم کا ٹکراؤ پایا جاتا ہے۔ اظہارِ خیال میں مجذوبانہ و شاعرانہ کیفیت اس درجہ داخل ہو گئی ہے کہ کسی قسم کا ربط باقی نہیں رہا۔ اگر یہ نثر نہ ہوتی غزل کے اشعار ہوتے تو ظاہر ہے کہ کوئی اعتراض کی گنجائش نہیں تھی۔ مگر یہ تو نثر ہے اور مسائل کے متعلق ذمہ دارانہ تنقید، صحیح شاعری، حقائق، صحیح مذہب، صحیح اخلاق سجاد نے ان چار باتوں کے بارے میں کچھ کہنا چاہا مگر وہ خوبصورت الفاظ کے علاوہ اور کچھ نہ کہہ سکے۔ یہ سجاد کی خامی ہے اور ان کے ادب میں جا بجا پائی جاتی ہے۔

آل احمد سرور اپنے دیباچہ میں ذہنِ معترض کیلئے ایک بند باندھتے ہیں کہ:۔

"سجاد انصاری کے خیالات کو صحت یا غلطی کے معیار سے نہیں جانچا جا سکتا، وہ صحت اور غلطی دونوں سے بیزار ہیں، وہ صرف دلچسپی کے قائل ہیں"

یہی سجاد کی سچی تعریف ہے، ان کے یہاں تنقیدِ حیات ہے۔ مگر زبردست منطقی استدلال نہیں۔ ان کے یہاں طنز ہے مگر نہ کلیۃً تخریبی نہ امکانی طور پر تعمیری میں سرور سے قطعی متفق ہوں کہ "ان کے خیالات میں صحت اتنی نہیں ہوتی جتنی شدت مگر اسمیں کوئی شک نہیں کہ سجاد ذہین ترین انسان تھے، اگر وہ زندہ رہتے تو اردو ادب کی سب سے انوکھی اور عظیم شخصیت ہوتے۔"

سجاد کے ادب میں مجذوبہ کاری، جدت، جاذبیت، گہرائی اور ایک مخصوص ذہن و فکر کی صلاحیت و کارفرمائی پائی جاتی ہے۔ اُن کی صحیح تعریف میرے نزدیک یہ ہے کہ وہ فطری طور پر ایک صاحبِ طرز آرٹسٹ تھے اور خارجی طور پر آسکر وائلڈ سے کافی متاثر معلوم ہوتے تھے محشرِ خیال کے مطالعہ سے انسانی روح وہی مسرت حاصل کرتی ہے جو ارسطو کے نزدیک آرٹ کا حقیقی مقصود تھا۔ بہرحال باوجود اس واضح اور روشن افادی و جمہوری نظریۂ ادب کے جو زمانۂ حاضر کا اصول ہے، میں کہہ سکتا ہوں کہ جس نے "محشرِ خیال" کو نہیں پڑھا وہ بہت بڑی نعمت سے محروم ہے۔

**فنِّ شاعری:۔** از ارسطو مترجمہ عزیز احمد بی اے آنرز (لندن)
**بوطیقا (Poetics)** شائع کردہ انجمن ترقیٔ اردو (ہند) دہلی
سلسلۂ مطبوعات انجمن ترقیٔ اردو (ہند) قیمت ۱۲/
نمبر ۱۷ (۱۹۴۱ء)

انجمن ترقیٔ اردو (ہند) دہلی نے اردو زبان کی ٹھوس خدمت کی ہے۔ ۱۹۴۱ء میں شائع ہونیوالی علمی کتابوں میں ارسطو کی بوطیقا کا ترجمہ ایک اہم کتاب ہے۔ یہ مع تمہید و ضمیمہ کے ۱۰ حصوں پر مشتمل ہے۔ مترجم کی تمہید اس کتاب کا اہم ترین جزو ہے۔ اس تمہید میں ان تمام مدارجِ تاریخ کو وضاحت کیساتھ بیان کیا گیا ہے جن سے تنقیدی شعور کو گذرنا پڑا "ارسطو کی فنِّ شاعری یا بوطیقا دنیا بھر میں نہ سہی تو کم از کم یورپ بھر میں ادبی تنقید پر پہلی کتاب ہے۔ شاید ہی کسی اور کتاب نے دنیا بھر کی تنقید پر خصوصاً اور ادب پر عموماً اتنا اثر ڈالا ہو۔ جس جس زمانے میں جس جس قوم نے ارسطو کے فلسفے کی قدر کی، اس کتاب کو بھی صحیفۂ آسمانی کے قریب قریب سمجھا۔ جیسے صحائفِ آسمانی کی شرحیں لکھی جاتی ہیں اور آیات کی تاویلیں کی جاتی ہیں، ارسطو کی اس تصنیف کے مشکل جملوں یا مبہم الفاظ کی تاویلوں میں دفتر کے دفتر سیاہ کئے گئے۔ ایک اور دلچسپ بات یہ ہے کہ شاید ہی کسی اور تنقیدی کتاب کو اس قدر غلط معنی پہنائے گئے ہوں اور اس سے اتنے غلط نتیجے نکالے گئے ہوں، جتنے ارسطو کی اس سیدھی سادھی تصنیف سے نکالے گئے جو کتاب ارسطو نے یونانی شاعری اور یونانی ڈرامہ کے متعلق لکھی تھی اُسے مغرب نے اور ایک حد تک مشرق نے نمونۂ ہدایت بنانا چاہا اور اس سلسلے میں بہت سی غلطیاں کیں لیکن باوجود اس تمام تاریخی پس منظر کے آج بھی ارسطو کی کتاب اپنی خوبیوں کے باعث یکتا ہے۔ تنقید اور خصوصاً نظری تنقید ایک ایسی چیز ہے جس کے تمام پہلوؤں پر نظر رکھنا ارسطو ہی کا کام تھا۔ ارسطو کے بعد کے تمام نقاد اپنا اپنا نظریہ تو پیش کرتے رہے یا دوسروں کے نظریے دُہراتے رہے لیکن اس کی سی جامع بحث اس کے سے استدلال پر کسی کو قدرت نہ حاصل ہو سکی معلمِ اول آج بھی معلمِ اعلیٰ ہی ہے۔ ارسطو کی یہ تصنیف جہاں تک اس کی اپنی تصانیف اور اس کے اپنے فلسفے کا تعلق ہے اس کے فلسفیانہ افکار کے مقابلے میں ثانوی حیثیت رکھتی ہے۔ لیکن جہاں تک ادب اور فنِ تنقید کا تعلق ہے۔ آج بھی کوئی کتاب ارسطو کی بوطیقا، کا مقابلہ

نہیں کرسکتی۔

کتاب کی تمہید میں بوطیقا، اور یورپ پر پڑنے والے اسکے شدید اثرات اس سے پیدا ہونیوالی غلط فہمیوں اور اس کی غلط تعبیرات کی ایک جامع تنقید و تاریخ ہے اس میں ہومر سے لیکر ارسطو تک یونانیوں کے تنقیدی شعور کی تاریخ دہرائی گئی ہے۔ اسی ذیل میں افلاطون کے مکالمات کا بھی ذکر ہے اور ان مکالمات کی تشریح بھی۔ اس تشریح سے شاعری اور تنقید کے متعلق افلاطون کے خیالات کا اندازہ ہوجاتا ہے۔

اس وقت تک شاعری اور شعراء کے متعلق افلاطون کی وہ رائے دہرائی جاتی رہی ہے جو اُس نے اپنی کتاب "ریاست" میں شاعروں کے متعلق ظاہر کی ہے۔ اس رائے کا پرتو سماج پر شعراء کی مخالفت میں پڑتا رہا لیکن اصل میں "ریاست" میں افلاطون کے پیشِ نظر یونان کے وہ شعراء تھے جنکا کلام جھوٹ کا انبار تھا۔ اس کے خلاف اپنے مکالمات میں وہ اعلیٰ ترین شاعر کا تصور پیش کرتا ہے۔ اور اگر اس کا کلام حق پر مبنی ہو تو اسے حکیم کا مرتبہ دینے کو تیار ہے؛

بہرحال افلاطون نے تنقیدِ شعر کے نظریّہ کا بنیادی پتھر رکھا، اور ارسطو نے اس پر شاندار عمارت تعمیر کی، بوطیقا سب سے پہلی کتاب ہے جو صرف فنِ شاعری سے بحث کرتی ہے۔ ۴۸

اس کتاب میں اُس نے شاعری کو انسانی ذہن کا ایک آزاد و خود مختار عمل قرار دیکر اس کے متعلق بحث کی ہے۔ افلاطون نے شاعری کو مذہب اور سیاست کا پابند قرار دیا تھا، مگر ارسطو نے اسکو مذہب و سیاسیات سے وابستہ نہیں کیا اس کے نزدیک تو شاعری اخلاقیات کی بھی پابند نہیں۔

تمہید کے بعد پہلے حصہ میں ارسطو نے شاعری پر ایک عام اور بالموازنہ نظر ڈالی ہے اور شاعری کی خاص قسمیں بتائی ہیں۔ دوسرے حصہ میں ٹریجڈی کے متعلقات سے بحث کی ہے۔

تیسرے حصہ میں رزمیہ شاعری کے اصولوں کو بتایا گیا ہے۔ چوتھے حصہ میں نقادوں کے اعتراض اور ان کے جواب دینے کے اصول واضح کئے گئے ہیں۔ پانچویں حصہ میں اس حقیقت پر روشنی ڈالی گئی ہے کہ ٹریجڈی رزمیہ شاعری سے افضل ہے۔ کتاب کے آخر میں ایک ضمیمہ ہے جسمیں صرف اُن اشارات و تلمیحات کی تشریح کی گئی ہے جو ارسطو کی کتاب کے متن میں ہیں۔ یہ تشریح بھی اس کتاب کا اہم باب ہے۔ ساری کتاب میں بعض اشارے اور تلمیحات ارسطو نے عبارت میں لیکا یک استعمال کئے ہیں اور اسی وقت ذہن متبادر ہوتا ہے کہ کس طرح انھیں معلوم کریں، مگر ضمیمہ اس ضرورت کو پورا کردیتا ہے؛

یہ کتاب ۱۲۴ صفحات کی مختصر سی کتاب ہے۔ مگر تنقیدِ شعر کے نظریّہ پر اپنا آپ ہی جواب ہے، میری رائے میں اُردو زبان کے ہر اس شاعر کو جو شعر و ادب کا روایتی نہیں حقیقی ذوق رکھتا ہے ارسطو کی بوطیقا، ضرور پڑھنی چاہیئے۔

کوئی شک نہیں کہ اس کے بعض تنقیدی اصول موجودہ ترقی یافتہ نظریۂ تنقید کے مقابلے میں فرسودہ معلوم ہوتے ہیں، مگر بنیادی طور پر قدیم و جدید اصولوں میں کچھ زیادہ فرق نہیں، مثلاً افلاطون اور ارسطو کے نزدیک آرٹ کا مقصد سماج میں مسرّت پیدا کرنے کے سوا کچھ نہیں، ادب برائے ادب، کے نظریّہ کے ماننے والوں کی ساری عمارت اسی سنگِ بنیاد پر قائم تھی؛ مگر نیا خیال رکھنے والے زندگی سے آرٹ کا ایک نیا تعلق پیدا کرچکے ہیں؛ یعنی ہزار تصادم کے بعد سہی، مگر اس تعلق کا مقصد بھی انسانی راحت و مسرّت ہی ہے۔

**پاپی** ازاپندر ناتھ اشک ناشر مکتبۂ اردو لاہور، قیمت عہ مجلد ریڈر نائز

اپندر ناتھ اشک کرنپل میں ایک افسانہ نگار کی حیثیت میں پیش ہوئے۔ مگر پاپی میں، وہ ایک کامیاب ڈراما نگار کی حیثیت میں ہیں۔ "پاپی" ایک ایکٹ کے سات ڈراموں کا مجموعہ ہے؛ ان ڈراموں کا موضوع، زندگی کا کوئی تخیّل نہیں خود زندگی ہے۔ یہی زندگی جو عمل و اخلاق کے تضادوں کی ایک بھیڑ ہے، قدرت کے جبر اور سماجی ظلم وستم کی ایک خون ریز داستان ہے؛ پاپی کے سب سے پہلے ڈرامے "دیوتاؤں کے سایہ تلے" میں محبّت کی نازک نفسیات، سرمایہ دارانہ نظام و طریقِ کار کی ہولناکی، غریب مزدوروں کی ایک محدود قسمت، لاچاری و بے بسی اور پھر ان کا دردناک انجام، اس انجام میں عورت کی نازک حسیّات کی نکمت آسا حیثیت! انسانی دل و دماغ پہلے تھرّاتے ہیں، اور پھر وہ تھرتھراہٹ ایک خوفناک بغاوت میں تبدیل ہوجاتی ہے؛

ٹریجڈی کے چھ عنصر ہیں، روئداد، اطوار، تاثرات، زبان، آرائش اور موسیقی، یہ ۶ عناصر مل کر ٹریجڈی کی خاص نوعیت اور ماہیت کا سبب ہوتے ہیں۔ ان عناصر میں سب سے نمایاں حیثیت روئداد یعنی پلاٹ کو ہے۔ ٹریجڈی زندگی کی راحت اور رنج کی نقل ہوتی ہے، راحت اور رنج، مطلق نیکی اور کامل برائی تمام تر انسانی اعمال میں مضمر ہیں۔ عمل اور روئداد ٹریجڈی کا مقصدِ خصوصی ہیں۔ ٹریجڈی میں واقعات اور روئداد کا اجتماع حقیقی اور درست ہونا چاہیئے۔ زبان، اطوار اور تاثرات کے لحاظ سے اگر کوئی نقص ہو تو قابلِ اعتراض

نہیں؛ تاثرات کو تو تیسرا درجہ حاصل ہے ۔ اس کا تعلق ان تمام حقیقی باتوں کے پُرزور بیان سے ہے جو مکالمے سے تعلق رکھتی ہیں۔ آج سے بہت پہلے، غیر ضروری خطابت ڈرامے کا لازمی جزو خیال کی جاتی تھی۔ مگر ظاہر ہے کہ آج اس کی قیمت ایک مصنوعی نقالی کے سوا کچھ نہیں ۔ تاثرات میں ہر کہی جانیوالی چیز شامل ہے ۔ خواہ وہ اثباتی ہو یا منفی، یا یونہی عام باتوں کے اظہار سے تعلق رکھتی ہو۔

ٹریجڈی میں زبان کو آخری درجہ حاصل ہے ۔ زبان محض تاثرات کو ظاہر کرنیکا ذریعہ ہے، یہ ذریعہ یقینی طور پر طاقتور ہونا چاہیئے۔ اسی کے ذریعہ ڈرامانگار اصلی مقصد میں کامیابی حاصل کرتا ہے ۔

ان عناصر کے علاوہ آرائشی عناصر موسیقی اور اداکاری ہے ۔سوان کا تعلق شاعر سے زیادہ اداکار سے ہے ۔

اُپندر ناتھ اشک کے یہ مختصر ڈرامے جو اصل میں چھوٹے چھوٹے المیہ ہیں اپنی فن کاری میں کامیابی اور تکمیل سے بہت قریب ہیں، بغیر کسی کوشش کے ہم ان ٹریجڈیوں کے افراد سے نفرت یا محبت کرنے لگتے ہیں؛ اشک کسی نئی دنیا سے کردار مانگ کر نہیں لاتا، اسی چلتی پھرتی روتی ہنستی دنیا میں سے اسی رنج اور مسرت گناہ اور ثواب، پیری اور جوانی، آنسو اور تبسّم کی بھیڑ سے کچھ کردار چن لیتا ہے ۔ ایسے کردار جن کو ہم اپنی اپنی جگہ جانتے پہچانتے ہیں؛ اس کے چھوٹے ڈراموں کو پڑھ کر کئی مسٹر سیٹھ کئی رام لکھن، کئی بابوجی کہتے ہوئے بچّہ، کئی مسز سیٹھ، اور اسی طرح اکثر کردار ہمارے ذہن وخیال میں چلتے پھرتے روتے ہنستے اور باتیں کرتے ہوئے گذر جاتے ہیں۔

اس قسم کے لکھنے والوں کا جوہر، غیر ضروری ذہانت اور ما فوق الفطرت تخلیقِ ادب میں صرف نہیں ہوسکتا، یہی وہ مرحلہ ہے، جہاں پہونچکر آسانی کے ساتھ اندازہ ہوسکتا ہے کہ نظم ہو یا نثر، غیر ضروری بلندی بھی، زندگی سے فرار کے مترادف ہے؛ زندگی سے ہمکنار اور سماج سے ہم سطح رہنے کیلئے ہمیں نظر آنیوالی سطحی حقیقتوں کو بیان کرنا ہوگا۔ کیونکہ انھیں کے حل کیلئے خود انسان نے بڑے بڑے فلسفوں کو وضع کیا ۔ یہاں تک کہ فلسفۂ مذاہب بھی اسی ضرورت کی پیداوار تھا ۔ اور ادب بھی انھیں سطحی حقیقتوں کی گہری نمائندگی کیلئے ہے ۔

کوئی شک نہیں اپندر ناتھ اشک کو ایک بڑا سفر طے کرنا ہے؛ انھیں اپنے جوہر کو لافانی ثبات بخشنا ہے، اور زندگی سے ہمکنار رہتے ہوئے انھیں بھی بہت بلند ہونا ہے ۔ یہ بھی ٹھیک ہے کہ ان کی زبان میں وہ جوش وہ رس اور وہ زور نہیں پایا جاتا ۔ جو اعلیٰ درجہ کے فنکار کی خصوصیت ہوتا ہے۔ محاوروں کی غلطیاں جا بجا ہیں، مثلاً "پھاڑ میں جائے سونا جو کان ٹوٹے " " وہ میرے ساتھ تھوڑی سی آزادی لینا چاہتا تھا۔ وغیرہ نگران کی فکر کا سانچہ کہیں سے غلط نہیں ہے ۔میرے نزدیک ایک شخص کی یہ کم خوش قسمتی نہیں۔ یہ چند ڈرامے بجائے خود فرصت کے اوقات میں اپنے مطالعہ کی گہری ترغیب ہیں ۔

"شہاب" (باتصویر) فیض عام کالج میرٹھ کا میگزین، مدیر اقتدار حسین خاں نگراں منظور حسین خاں ومقصود نعمانی ایم اے ،

قیمت وسالانہ چندہ درج نہیں، ملنے کا پتہ فیض عام کالج میرٹھ

ہر گزرا ہوا زمانہ اپنے اندر اک کشش رکھتا ہے، میرٹھ کا بھی ماضی اسی لئے شاندار و دلکش معلوم ہوتا ہے ورنہ یہ شہر کبھی اپنی مرکزیت کے لحاظ سے کامیاب ونمایاں مقام ثابت نہیں ہوا۔ بیآن یزدانی اور حضرتِ شوکت میرٹھی کے زمانہ میں جو ادبی جدوجہد یہاں پائی جاتی تھی وہ جدوجہد ادبی نہیں تھی ۔ ہمارے بزرگوں کے تفریحی چونچلے تھے، طوطیٔ ہند، اور اسکے پیچھے شاعرانہ چشمکیں یا حریفانہ آویزشیں یہ گزرے ہوئے عہد اور مسلمانوں کے مٹتے ہوئے اخلاق ۶۹
کی ناگوار تصویریں پیش کرتی ہیں۔ کسی سنجیدہ جدوجہد اور ادبی ذوق وشوق کی نمائش نہیں کرتیں ۔

اس کے کچھ سال بعد مسجد کانپور کے قضیہ سے قبل یہاں ایک نیم اخلاقی ادبی ادارہ شروع ہوا؛ جس کے روحِ رواں بھیّا احسان الحق اور خواجہ حسن نظامی صاحب تھے ۔ اس ادارہ کا خاص رسالہ اسوہ حسنہ تھا۔ ادارہ اپنا مکتبہ، اپنا پریس، اور اپنا باقاعدہ ایک عملہ رکھتا تھا۔ لیکن کچھ سال بعد یہ ادارہ بھی ناکام ہوا، اور خواجہ حسن نظامی مع بھیّا احسان الحق کے دہلی منتقل ہونے پر مجبور ہوگئے۔

تاریخ دہرانا مقصود نہیں، لیکن لوگ ابھی "الخلیل" اخبار اور پریس کو نہیں بھولے ہیں، یہ ادارہ بھی کامل طور پر ناکام ہوا۔ حالانکہ اس کے مالک کمبوہ تھے، میرٹھ میں کمبوہ فرقے اور کمبوہ رؤسا کی کافی تعداد ہے لیکن معلوم ہوتا ہے کہ صاحبِ "الخلیل" باوجود کمبوہ ہونے کے اپنے فرقہ کی ہمدردیاں حاصل نہ کرسکے؛

اس کے بعد جولائی ۱۹۳۲ء میں، گردشِ قسمت سے میں بھی اسی

معصاب، ناکامی وفنا میں آن پھنسا، برسوں کے بعد آج پہلی بار مجھے یہ محسوس ہوا ہے کہ کامل ۱۲ سال تک میں نے میرٹھ میں رہ کر ایک طویل حماقت کا ارتکاب کیا

جودت اور طاقت جو اگر کسی بڑے مرکزی شہر میں صرف ہوتی اور اپنی مادی و ادبی نتیجہ خیزی کے لحاظ سے یقینی طور پر بار آور ثابت ہوتی، میں نے اس جنگل میں ضائع کردی۔ اک سرسری اندازہ مگر کامل وثوق و یقین کیساتھ میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ ان ۱۲ سال میں محض ادبی جد و جہد پر کم از کم ۸۹ ہزار یعنی تقریباً ایک لاکھ روپیہ صرف کیا گیا۔ اس ایک لاکھ روپیہ میں میرٹھ کی طرف سے صرف خندہ اور تبسم کی ملمع کاریاں شامل تھیں اور کچھ نہیں،

ہر چند کہ ہمارے ملک میں ادب کی مادی قدر نہیں اور جب مادی قدر نہیں تو نتیجے اتنے مہتم بالشان نہیں نکل سکتے جتنے کھاد کی تجارت اور "فوج کے کھونٹوں" کے ٹھیکوں سے نکل سکتے ہیں، لیکن باوجود اس حقیقت کے اگر میری ادبی جد و جہد کا میدان دہلی بمبئی یا کلکتہ ہوتا تو کامیابی کا معیار اور ہی کچھ ہوتا۔

میں نے میرٹھ میں یہ بارہ سال کامل خود مختاریت اور آزادی کیساتھ گذارے مادی اثر تھا یا رُوحانی پرتو، مگر میں یہاں کے لوگوں کے دلوں میں رس بس گیا، ہندو ہوں یا مسلمان، عوام ہوں یا خواص، سب نے مجھ سے محبت کی، مگر میرے کاز سے ۷۰
محبت نہیں کی، شاید اس لئے کہ مجھے لوگ محبت کرنیکے قابل جانتے تھے اور میرے اس اعلیٰ مقصد کو نہیں سمجھتے تھے۔ جو سوسائٹی کی راحت اور بھلائی یا زبان و ادب کی ترقی سے تعلق رکھتا تھا۔ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ محبت کرنا کوئی خاص ذمہ داری نہیں اور کسی کاز میں حصہ لینا بجائے خود ایک ذمہ داری ہے۔ کسی مرکز سے تعلق رکھنے والی کامیابی یہی نہیں ہے کہ ایک سانچے میں مقاصد اور ارادے ڈھلتے رہیں، میرے خیال سے حقیقی کامیابی پرانے سانچوں کے مٹنے اور نئے سانچے بنتے رہتے ہیں۔ میرٹھ کی مرکزیت میں سب سے بڑی خامی اسکی "قدامت" ہے۔ یہاں جو سانچہ ہے پھپھوندی لگا ہوا، ہر شخص کو اصرار ہے، ان سانچوں پر سے گرد نہ ہٹائی جائے، توڑنا تو درکنار انھیں چھوا بھی نہ جائے۔ یہ عالم ہو تو ترقی اور زندگی معلوم!؟

میرٹھ میں کوئی علمی و ادبی ماحول تو کجا، شاعرانہ فضا بھی نہیں ہے، یا جو نام نہاد فضا ہے وہ اپنے کلچر اور روایات کے لحاظ سے آج سے ۵۰ برس قبل کی شاعری کے نمونے اور ماحول پیش کرتی ہے۔ شاید یہی سبب ہے کہ میرٹھ میں اسمٰعیل و ندرت کے بعد موجودہ عہد میں کوئی آل انڈیا شہرت کا شاعر بھی پیدا نہیں ہوا!؟

نہ یہاں ادبی مجالس اور مشاعروں کا ہی چرچا ہے جن سے ذہنوں پر خارجی اثرات اور بیرونی پرتو پڑ کر ان امکانات کو بیدار کریں جن سے نشو و نما کی اہلیتیں اور تخلیقی قوتیں تعلق رکھتی ہیں؛ یہاں محدود نمونے اور محدود سانچے ہیں، اگر آپ خود تراش تراشا کر ان میں اپنی ذات کو ڈھالنا چاہیں تو ڈھالدیں ورنہ ناتراشیدہ ہستی کی مانند اس طرح پھرتے پھرئے جیسے ریگستان میں شتر بے مہار گردن اٹھائے پھرتا رہتا ہے۔

زمانہ اور ادب کے تازہ ترین و شاداب تقاضوں سے میرٹھ محروم ہے، وہ انھیں نہ سمجھتا ہے اور نہ سمجھنا چاہتا ہے۔ میرے خیال سے اس کی قدامت اس بار کو برداشت بھی نہیں کر سکتی؛ وہ ابھی تک مٹی ہوئی جاگیرداری اور بزعم خود غلط زمینداری کے جان توڑتے ہوئے ماحول سے عقیدت رکھتا ہے دولت نہیں، دولت لٹانیوالا دل نہیں، دربار نہیں، درباروں کی شان شوکت نہیں، مسند نہیں، مسند نشین نہیں، عیش نہیں عیش کے جذبات نہیں، جذبات تو جذبات، عیش کو سوچنے کی سکت نہیں، مگر آج بھی سماج اپنی ذات سے اہل قلم کا وہی رابطہ تصور کرتا ہے، جو پہلے زمانوں میں تھا؛

میرٹھ کو جن خانہ بدوشوں نے مامن بنایا، انہیں میرٹھ نے اپنے استغنا بے حسی اور صبر آزما یکسوئی کا ہدف بنا کر فنا کے گھاٹ اتار دیا؛

ابھی کل ہی کی بات ہے سنہ ۱۹۳ء میں ایک انٹرنیشنل کمیونسٹ پارٹی کے افراد اپنا ادارہ لاہور سے منتقل کرکے میرٹھ لائے۔ کیرتی اخبار نکالا۔ آزاد پریس قائم کیا اور خود مختار ہو کر سال ڈیڑھ سال کام بھی کیا، مگر میرٹھ کے ایک ہندو مسلمان نے یہاں تک کہ کانگریس پارٹی تک نے ان سے اخلاقی تعاون نہیں کیا، کوئی شک نہیں کہ ان میں خود مٹنے کی شاندار صلاحیت موجود تھی۔ مگر اس صلاحیت کو میزبان میرٹھ نے اپنی خفتہ عملی سے اور بھی طاقت بخشی۔

صرف، میں ایک جانِ ناتواں ہوں، کہ ابھی تک زندہ ہوں، یہ زندگی یونہی نہیں، اس زندگی کی پشت پناہی تمام ہندوستان کی اخلاقی و مادی امداد اس زمانے کے جدید تقاضے اور وقت کے ارتقائی احساسات کرتے ہیں؛ اور خود میرا شعور خود میری قوتِ ارادی مجھے سنبھالے ہوئے ہے۔ اس کے سہارے میں سفر کی رفتار رفتار بڑھا کر اور منزل کی دوری و قرب کا اندازہ کرتا رہتا ہوں؛ یہی پیمانہ ہے جس پر نظر رکھتے ہوئے ادبی مرکز اور اسکی عظیم الشان جد و جہد کا سلسلہ جاری ہے اور جاری رہیگا۔ لیکن تاریخ میں یہ بات نوٹ کرلی جائے کہ اس جد و جہد کی کامیابی کا سہرا ہرگز ہرگز میرٹھ کے مسلمان و ہندو رؤسا یا عام باشندوں کے سر نہیں ہے؛

ایشیا اپریل ۱۹۴۲ء

اصل میں یہ شہر ادبی و صحافتی جدوجہد کے لئے نہیں کافی شباب کھولنے کے لئے اک موزوں مقام ہے۔

اسی میرٹھ سے جو کئی اداروں اور افراد کا مدفن ہے، فیض عام کالج کے طالب علموں نے "شہاب" رسالہ شائع کرکے جوانی کی سرشار پُرامیدی کا معجزنما ثبوت دیا ہے؛ شہاب کی زندگی کا مجھے یقین نہ ہوتا اگر اسکا چندہ طالب علموں کی فیس کا لازمی جزو نہ قرار دیدیا گیا ہوتا۔ ان حالات میں میں امید کرتا ہوں کہ یہ رسالہ جاری رہیگا اور ترقی کریگا؛

شہاب کی ترتیب میں وہی جھلکیاں ہیں جو کسی تعلیمی ادارہ کے میگزین میں لازمی طور پر ہوتی ہیں۔ اس نمبر میں ۷ ترجمہ، متعدد نظمیں، غزلیں اور مضامین ہیں۔ نظم کا معیار، نثر سے بلند ہے، اور نظم کا حصہ زیادہ بھی ہے، نثر کے مضامین اک متوسط معیار رکھتے ہیں، شروع میں شیخ الجامعہ سید عارف حسین ایم اے اور بشیر احمد ڈسٹرکٹ جج کے پیغامات ہیں؛ دونوں پیام سادہ، جامع اور وسیع المعنیٰ ہیں؛ خاص کر سارف حسین ایم اے کے یہ الفاظ کہ "اس میگزین کے اغراض و مقاصد میں قدیم شعر و شاعری کا وہ فرسودہ راگ نہ ہونا چاہیئے، جو "دنیا کی بے ثباتی" اور عالمِ فانی کی غم انگیزی کا سراسر حامی ہو۔ بلکہ شعروادب کے اس مرقع میں زندہ اور حوصلہ افزا افکار منعکس ہوں جو انسانی خودداری، تنازع للبقا، الوالعزمی اور جدوجہد کا نعرہ بلند کریں، وہ افکار جو اپنے وسیع دامن میں جیتی جاگتی علمی تحریکوں اور حوصلہ افزا خیالات کے درخشاں جواہر ریزوں کو لئے ہوئے ہوں اور ایک زندگی بخش ماحول پیدا کرسکیں۔ ہم موجودہ سیاسی دنیا کی تیز رفتار تبدیلی سے بہت جلد واقف ہوجائیں، خود بیدار ہوں اور اپنے سوئے ہوئے بھائیوں کو بیدار کرسکیں؛ "نظریۂ خودی اور تعلیم" کے عنوان سے مدیر کا افتتاحیہ خوب ہے۔ اپنے مضمون نگاروں کے متعلق انکی موافق اور مخالف رائے ذرا عجیب سی بات ہے۔ مدیر کے فرائض میں بنیادی پسندیدگی و ناپسندیدگی ایک لابدی امر ہے، وہ جس مضمون کے خلاف ہے یا اس کے معیار کو پست خیال کرتا ہے، اسکی اشاعت ہی کی ضرورت نہیں ہے۔

"آشاؤں کے دیپک" کے عنوان پر اعتراض کرتے ہوئے مدیر شہاب لکھتے ہیں۔

> البتہ ہندی الفاظ سے عنوان کو زینت بخشنا ایک ناپسندیدہ اُپج ہے اور اس روش سے اُردو ادب کو نقصان پہونچ جانیکا اندیشہ ہے؛

اُردو زبان و ادب کی اس ترقی کے بعد جبکہ "گیتوں" کی ایک منفرد صنف پیدا ہوکر اُردو شاعری کا خوبصورت اور اہم باب بن گئی ہے؛ کسی کا یہ کہنا کہ آشا اور دیپک کے الفاظ سے پرہیز کیا جائے عدم واقفیت ہی ہے اور کچھ نہیں، یہ الفاظ روزِ زبان و شاعری میں آج سے نہیں تقریباً ۲ صدی سے بولے اور لکھے جاتے ہیں۔ اُردو زبان کے مصادر، پسِ منظر اور سینکڑوں برس کی متعلقہ روایات ہمیں ان الفاظ سے قریب کئے ہوئے ہیں؛ "ہندی" اور "اردو" کے مسئلہ کو اس درجہ شدت سے دیکھنا اور پیش کرنا صحیح جذبۂ ادب نہیں؛ میری صاف رائے ہے کہ اردو میں گزشتہ چوتھائی صدی میں بڑھتی ہوئی فارسیت خود اک ذہنی غلامی تھی اور ادبی انفرادیت کی سخت توہین؛ ہندی سے، تو ہم قومی اور ماحولی طور پر قریب ہیں، فارسی سے ہماری قربت محض رجعت پسندی اور مذہبی احساس کی کارفرمائی کی بنا پر ہے۔

پھر آپکو حق ہے کہ آپ کسی سے محبت نہ کریں، مگر نفرت کے اعلان کی کیا ضرورت ہے۔

بہت سے اردو شاعر اور افسانہ نگار ہیں، جو آزادانہ ہندی الفاظ استعمال کرتے ہیں؛ بہ حیثیت آرٹسٹ انھیں ہندی الفاظ استعمال کرنیکا قطعی حق ہے۔ ہر شخص کو انگریزی سیکھنے اور بولنے کا حق ہے۔ (یہاں تک کہ شہاب میں تاریخ کے بجائے "ہسٹری" لکھنے کا بھی) مگر ہندی پڑھنے اور لکھنے کا نہیں، یہ ضد اور ناروائی نہیں تو اور کیا ہے؟

شہاب کارفرما نوجوانوں کا پرچہ ہے، نوجوانوں کو اس قسم کے جذبات سے بلند رہنا چاہیئے؛ ۷۱

اداریہ کے بعد "دل و جگر" کے عنوان سے اقتدار حسین خاں صاحب کا ایک تنقیدی مضمون ہے۔ اسمیں ضمیر حسن خاں صاحب دل شاہجہانپوری اور حضرت جگر مرادآبادی کے کلام کا موازنہ کیا گیا ہے؛ تمہید ہی میں اقتدار صاحب کے تیور معلوم ہوجاتے ہیں کہ وہ دل صاحب کی تائید میں جھوم کر اٹھنے والے ہیں؛ جگر سے ان کی دلی ناپسندیدگی ان سطور سے صاف ظاہر ہوتی ہے ؎

> "یہی سبب ہے کہ جہاں تک عام طور پر تمام اصنافِ سخن اور خصوصیت کیساتھ غزل کا تعلق ہے، تنقیدِ غلط اور بیجا طرفداری کے باعث وہ حضرت شہرت کے منتہائے عروج تک پہونچ گئے ہیں جن کے اندر اپنے دل کی ترجمانی کا تو ذکر ہی کیا، دوسروں کے وارداتِ قلب کو نظم کرنیکی صلاحیت بھی موجود نہیں"؛

"شعر تو ہوش ربا انداز میں پڑھے جانے سے پہلے بھی اس قدر پُرکیف اور لطیف ہوسکتا ہے جتنا اس کے بعد" "شہرت اور اصلیت دو جداگانہ چیزیں ہیں؛ کسی خاص فن میں شہرت حاصل کرلینا۔ اس بات کی ضمانت نہیں ہوسکتا کہ یہ شہرت

حق بجانب ہے؟ یا کسی کی اصلیت کو اسکی شہرت کے پیمانے میں ناپنا ایک مستقل غلط فہمی میں مبتلا ہو جانا نہیں ہے؟ ہو سکتا ہے نہیں بلکہ اکثر ہوتا ہے کہ جن لوگوں کی شہرت کا ڈنکا چار دانگ عالم میں بجتا ہے ان کے اوصاف و کمال کو اگر امعانِ نظر سے دیکھا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ وہ درحقیقت اس شہرتِ بے پایاں کے مستحق نہیں ہیں جو انھیں مختلف ذرائع سے حاصل ہو گئی ہے۔ بالکل یہی حال جگر مرادآبادی کا ہے۔"

اس کے بعد ظاہر ہے کہ دل صاحب کو اُن کے خلاف بالکل اصلیت اور صحیح شہرت کا حامل قرار دیا گیا ہے، مجھے اس سے بحث نہیں، کیونکہ جہاں تک دل صاحب کا تعلق ہے، بڑے پختہ کار پرانے انداز کے اساتذہ میں سے ہیں۔ مگر جگر سے ان کا مقابلہ بنیادی طور پر غلط ہے، جگر کے تغزل اور دل کے تغزل کو کوئی موازنہ نہیں ہو سکتا۔ دل صاحب کی غزل قدیم روایتِ شعری کے ماتحت آتی ہے، اس روایتِ شعری میں قافیہ اور اس کے متعلقات کو بڑی اہمیت دی جاتی تھی، جگر نے ان حدود سے کچھ زیادہ ترقی نہیں کی؛ مگر ان قیود و حدود کیساتھ ایک حقیقی نفسیاتی رنگ کا اضافہ کیا، جس نے اس کے شعر میں تاثیر و حلاوت پیدا کر دی، وہ محبت کے ان مسائل
42 کو جنھیں مرزا داغ اور ان کے متبعین زبان کے چٹخارہ اور زبان کے چوچلے کے ساتھ بیان کرتے ہیں، آنسو اور روح کی کامل لذت و رقت کیساتھ بیان کرتا ہے۔ اس کے شعر میں جدید عہد کی رومانیت کی آمیزش ہے یعنی اس کا ماحول داغ اور دل سے بالکل مختلف ہو کر اک نئی دنیا اور اس دنیا کے نئے طور طریق پیش کرتا ہے۔"

میں اس مضمون پر سرسری اظہارِ خیال محض اس لئے کر رہا ہوں، کہ اب اس قسم کی تنقید کی کوئی قیمت نہیں ہے، بے شک شہرت کمال کا پیمانہ نہیں ہوا کرتی مگر موازنہ کا کوئی نظریہ تو قائم کیجئےگا؟ یا صرف انفرادی پسندیدگی کو تنقید تسلیم کر لیا جائے۔ جگر اور دل کا موازنہ اس لئے نہیں ہو سکتا، کہ دونوں کے آرٹ کی تیکنک ایک ہوتے ہوئے بھی جدا ہے۔ جگر غزل کہتے ہوئے روایات اور رسمی اظہارِ بیان کو اور کمو کھلے طریقۂ بیان سے بچنا چاہتا ہے۔ وہ الفاظ میں اپنے انفرادی تصورات کے پرتو سے روشنی پیدا کرتا ہے۔ یہ روشنی لذت و تاثیر کی داروئے بے ہوشی بن کر انسانی روح و دل پر طاری ہو جاتی ہے۔ وہ تراکیب اور الفاظ کو شعر میں اس طرح ترتیب دیتا ہے کہ روح پر ان کا اثر پڑنا لابدی ہو جائے۔ مگر دل صاحب کے پیشِ نظر مرزا داغ کے اسکول کے تتبع میں محاورات نگاری، متعلقاتِ شعری پر نظر، اور ان سب سے ایک شوخی آفرینی ہوتی ہے۔ جگر کے کلام میں مستی، غنودگی اور ایک مبہم اضطرابی کیفیت ہے۔ یعنی ایک عشقیہ شاعر کی جو خصوصیات ہیں، وہ ہیں؛ مگر دل صاحب کا منصب بالکل جدا ہے؛ ان کے کلام میں اک واضح جذبہ سطحی اثر، شوخی، اور مرزا داغ کا سا طنطنہ پایا جاتا ہے۔ دونوں کے مناصب اور مقاصد جدا ہیں، موازنہ کیونکر ہو سکتا ہے۔

کوئی بتائے کہاں یہ اشعار!؟ ہے

جگر

(۱) نگہ یار کے مخصوص اشاروں کے سوا
مذہبِ عشق میں ہے کفر نہ ایماں کوئی

(۲) انجام سے بے پروا آغاز سے بیگانہ
پروانے کی دنیا ہے بے تابیٔ پروانہ

(۳) حسرت سے دیکھتا ہوں ہر اک شاخِ گل کی سمت
یہ ضعف اور ہائے یہ عالم بہار کا

(۴) تو محوِ بیخودی ہی رہا ورنہ بے خبر
پنہاں تھا نازِ حسن میں عالم نیاز کا

اور کہاں یہ اشعار!؟

دل

(۱) ہم کو ہنگامِ نظر آج خدا یاد آیا
دل سمجھتا تھا کہ ہے دشمنِ ایماں کوئی

(۲) ہر ذرہ میں در پردہ اک شعلہ بھڑکتا ہے
اے اہلِ نظر دیکھو خاکسترِ پروانہ

(۳) بہلا رہے ہیں اپنی طبیعت خزاں نصیب
دامن پہ کھینچ کھینچ کے نقشہ بہار کا

(۴) ہم اور سنگِ درہی کسی مستِ ناز کا
اللہ رے عروج جبینِ نیاز کا

میں دوسروں کی طرح موازنہ میں جری نہیں، نہ میرا مقصود جگر صاحب کو دل صاحب سے بڑا شاعر ثابت کرنا ہے۔ رہی شہرت سو یوپی کے جتنے مشہور شعراء ہیں، اُن کے لئے اس صوبہ کے نقادوں نے کوئی کام نہیں کیا، ان کی شہرمیں خود ان کے جوہر کا معمولی سا پر تو نہیں۔

بہرحال موجودہ نامساعدت حالات میں "شہاب" کی اشاعت فیضِ عام کالج کے جواں ہمت طلباء اور صاحبِ عزم اساتذہ کا عظیم الشان کارنامہ ہے، ہمیں عارف صاحب کے پیام کی روشنی میں امید ہے کہ شہاب کے مدیر اور نگراں اساتذہ اسکو وقت سے ہم آہنگ کرینگے، اب تو ادب رسمیات سے آزاد ہو کر، زندگی کا آئینہ دار ہے، اور نئے ارتقائی احساسات سے ہم دوش ہو رہا ہے۔

شہاب کا یہ نمبر بھی کسی تعلیمی ادارہ کے مجلۂ ادب سے کم نہیں، اس سال میں ہندوستان کے مختلف تعلیمی مرکزوں سے جو سالنامے شائع ہوئے ہیں اُن کے مقابلے میں اپنے ترقی پسندانہ مضامین اور نظموں کے لحاظ سے شہاب کا یہ نمبر کسی طرح کم نہیں، گو مخاطب کوئی نہیں مگر مجھے خطاب کرنا ہے، میرٹھ کے اردو نواز طبقوں کو شہاب کی ہر ممکن امداد کرنی چاہیئے۔

ایشیا مارچ ۱۹۴۲ء

# مفرّح یاقوتی محمّد شاہی

جواہرات گرانمایہ ورقِ طلاو نقرہ، مروارید ناسفتہ اور جوہر نباتات کا از حد لطیف خلاصہ طب کیمیاوی کا اعجاز نما کرشمہ بوجہ کمال اعتدال ہر مزاج کے موافق قطعی بے ضرر شہنشاہی مفرّح

خادم خلق اللہ

محمد عبد المغنی انصاری مع برادران نبیرۂ لقمان الملک علامہ حکیم نابینا صاحب مدظلّہ العالی منیجر انصاری دواخانہ زیر نگرانی حکیم محمد عبد الغنی انصاری خسرو شاہ نظامی

(واقع شاہ گنج حیدر آباد دکن)

## یاقوتی محمّد شاہی

معروف و مشہور مغل شہنشاہ ہندوستان محمد شاہ رنگیلے کی خاص الخاص استعمال کی دوا جس کا نسخہ قطعی راز میں سینہ بسینہ نسلاً بعد نسلٍ ہمارے خاندان عالیہ انصاریہ میں (جو عہدِ سلطنت مغلیہ میں علاوہ منصب طبابت شہنشاہی کے عہدۂ جلیلہ ملکی ہفت ہزاری تک بہ متفخرہ چکا ہے) چلا آرہا ہے یہ نسخہ صرف والیان ملک وسا رو امراء کیلئے مخصوص طور سے بنایا جاتا رہا۔ اگر اس کو ہر اعتبار سے علاوہ قطعی بے ضرر ہونیکے سرتاج و شہنشاہ مفرحات کہا جائے تو بے شمار شاہدات کی بے لاگ کسوٹی پہ ہرگز بیجا نہوگا۔ یوں تو یاقوتی اور مفرحات سے طب یونانی کی قرابا دینیں پٹی پڑی ہیں اور بعض تجارتی دواخانے مفرحات میں منشیات مثل چرس بھنگ افیون عارضی تفریح اور دائمی گرفتاری کیلئے شامل کرکے بدنام کنندۂ نکو نامے چند کے مصداق ہورہے ہیں مگر یہ شہنشاہ پسند مفرح یاقوتی جس کو ایک جماعت اطبا و کملاء و فضلاء عصر نے بادشاہ کیلئے مرتب کیا تھا۔ اسکے اجزاء ترکیبی منشیات سے قطعی پاک اور جواہرات گراں مایہ کا مجموعہ ہیں اس کو مجدد طب علامہ لقمان الملک حکیم نابینا صاحب نے اپنے جدید طب کیمیاوی کے طریقہ سے اب اس درجہ مکمل فرمادیا ہے کہ یہ مفرح بغایت معتدل ہوگئی ہے کسی مزاج سے چاہے وہ حار ہو یا بارد مطلق ناموافقت نہیں کرتی ورق طلاو نقرہ۔ مروارید ناسفتہ لعل بدخشانی۔ یاقوت رومانی و یاقوت اصفر و کبود زمرد تابناک اور دوسرے جواہرات کو اپنے دریافت کردہ طریقہ سے محلول اور بعید اللطف بنا کر اس میں شامل کیا جاتا ہے اسی وجہ سے قلب و دماغ اور تمام اعضاء رئیسہ کو حد درجہ تقویت پہنچاتی ہے اکثر لطیف المزاج اصحاب کو ایسی دوا کی تلاش رہتی ہے جو ہمہ صفت موصوف ہو بعض اصحاب چاہتے تھے کہ تقویت بھی ہو اور باہ بھی بڑھے جسم و روح اور اعضاء رئیسہ کو یکساں مفید ہو۔ ان کیلئے یہ مفرح یاقوتی بوجہ آمیزش جواہرات اس درجہ تفریح اور ایسی ہیجان فرحت کمال کا حال پیدا کرتی ہے کہ باید و شائد۔ دماغی کام کرنے والوں کے لئے عجیب و غریب نعمت غیر مترقبہ ہے۔ اس مفرح یاقوتی میں ایک عجیب و غریب صفت ہے کہ بمثل جوہر الجواہر یا جواہر مہرہ کے پرانی سے پرانی عادت منشیات کو ترک کرا دیتی ہے۔ اس مفرح یاقوتی کے استعمال سے بیس بیس سالہ شراب نوشوں نے شراب ترک کردی افیونیوں نے افیون کو ترک کر دیا اور دوسرے منشیات کے استعمال کرنیوالوں نے اس یاقوتی کو حرزِ جاں بنایا۔ یہ مفرح یاقوتی جسم کی تمام ارواح کو کمال درجہ تقویت بخشتی نشاط پیدا کرتی عمدہ اغذیہ کو جزو بدن بناتی ہے وہ لوگ جو گرم مقویات کھا کر پریشان ہوتے ہیں اور یہ جنکو سرد دوا موافق آتی ہو نہ گرم ان کے لئے یہ مفرح یاقوتی واقعی آبِ حیات سے کم نہیں ہے۔ بلا کسی قسم کے ہیجان یا جوش پیدا کرنے کیلئے بہترین مقوی ہے بہرحال یہ یاقوتی ہر اعتبار سے ہمہ صفت موصوف ہے مگر صرف ایک صفت اس میں نہیں ہے وہ یہ کہ کم قیمت نہیں ہے وجہ یہ ہے کہ حد درجہ بیش بہا جواہرات اور عقاقیر کے جوہر اور روح کا مجموعہ طب کیمیاوی کا کرشمہ اور واقعی ایک شاہی دوا ہے جو حضرات نمونتاً بھی اسکی چند خوراکیں نوش جاں فرمالیتے ہیں وہ ہمیشہ کیلئے اسکے والہ و شیفتہ ہوجاتے ہیں۔ چونکہ یہ یاقوتی گویا روح ادویہ ہے اس لئے اسکی مقدار خوراک حد درجہ قلیل ہے جو چاہے اس کا تجزیہ یعنی عمل نالائز کرکے بہت اچھی طرح جانچ سکتا ہے کہ یہ جسم انسانی کیلئے مضر ادویہ ہر قسم کی سمیات مکاسات کشتہ جات سے قطعی پاک ہے۔

مقدار خوراک ۲ رتی سے ۸ رتی تک ۷۔۸ رتی سے زیادہ شاید ہی کوئی قوی آدمی برداشت کرسکے۔ قیمت فی شیشی جس میں ۶ ماشہ یہ شہنشاہی یاقوتی ہے (٥) پانچ روپیہ۔

بدرقہ۔ کچا دودھ ۱۰ تولہ۔ گرم پانی ۱۰ تولہ قدرے شیرینی ملاکر۔

المعلن:۔ عبد المغنی انصاری منیجر انصاری دواخانہ نبیرۂ علامہ لقمان الملک شیخ الرئیس ثانی حکیم نابینا صاحب مدظلّہ العالی

# مفرّح یاقوتی محمد شاہی

جواہرات گرانمایہ، ورق طلا و نقرہ، مروارید ناسفتہ اور جوہر نباتات کا از حد لطیف خلاصہ، طب کیمیاوی کا اعجاز نما کرشمہ، بوجہ کمال اعتدال ہر مزاج کے موافق قطعی بے ضرر شہنشاہی مفرح

خادم خلق اللہ

محمد عبد المغنی الانصاری مع برادران نبیرۂ لقمان الملک علامہ حکیم نابینا صاحب مدظلہ العالی منیجر الانصاری دواخانہ زیر نگرانی حکیم محمد عبد الغنی الانصاری خسرو شاہ نظامی

(واقع شاہ گنج حیدرآباد دکن)

## یاقوتی محمد شاہی

معروف و مشہور مغل شہنشاہ ہندوستان محمد شاہ رنگیلے کی خاص الخاص استعمال دوا جس کا نسخہ قطعی راز میں سینہ بسینہ نسلاً بعد نسلٍ ہمارے خاندان عالیہ انصاریہ میں زمانہ سلطنت مغلیہ میں علاوہ منصب طبابت شہنشاہی کے عہدۂ جلیلہ ملکی ہفت ہزاری تک پر متمکن رہ چکا ہے، چلا آ رہا ہے یہ نسخہ صرف والیان ملک رؤسا و امراء کیلئے مخصوص طور سے بنایا جاتا رہا۔ اگر اسکو ہر اعتبار سے علاوہ قطعی بے ضرر ہونیکے سرتاج و شہنشاہ مفرحات کہا جائے تو بے شمار مشاہدات کی بے لاگ کسوٹی پر ہرگز بے جا نہوگا۔ یوں تو یاقوتی اور مفرحات سے طب یونانی کی قرابا دینیں پٹی پڑی ہیں اور بعض تجارتی دواخانے مفرحات میں منشیات مثل چرس بھنگ افیون عارضی تفریح اور دائمی گرفتاری کیلئے شامل کرکے بدنام کنندہ نکونامے چند کے مصداق ہو رہے ہیں۔ مگر یہ شہنشاہ پسند مفرح یاقوتی جسکو ایک جماعت اطبا و کملا و فضلاء عصر نے بادشاہ کیلئے مرتب کیا تھا اس کے اجزاء ترکیبی منشیات سے قطعی پاک اور جواہرات گراں مایہ کا مجموعہ ہیں اسکو مجدد طب علامہ لقمان الملک حکیم نابینا صاحب نے اپنے جدید طب کیمیاوی کے طریقہ سے اب اسدرجہ مکمل فرمادیا ہے کہ یہ مفرح بغایت معتدل ہوگئی ہے کسی مزاج سے چاہے وہ حار ہو یا بارد مطلق ناموافقت نہیں کرتی۔ ورق طلا و نقرہ مروارید ناسفتہ، لعل بدخشانی، یاقوت رممانی و یاقوت اصفر و کبود زمرد تا مناک اور دوسرے جواہرات کو اپنے دریافت کردہ طریقہ سے محلول اور بعید اللطف بناکر اسمیں شامل کیا جاتا ہے اسی وجہ سے قلب و دماغ اور تمام اعضاء رئیسہ کو حد درجہ تقویت پہنچاتی ہے اکثر لطیف المزاج اصحاب کو ایسی دوا کی تلاش رہتی ہے جو بہمہ صفت موصوف ہو بعض اصحاب چاہتے ہیں کہ تقویت ہو اور باہ بھی بڑھے جسم و روح اور اعضاء رئیسہ کو یکساں مفید ہو۔ ان کیلئے یہ مفرح یاقوتی بوجہ آمیزش جواہرات اسدرجہ تفریح اور ایسی ہیجان و فرحت کمال کا حال پیدا کرتی ہے کہ بائد و شائد۔ دماغی کام کرنیوالوں کیلئے عجیب و غریب نعمت غیر مترقبہ ہے۔ اس مفرح یاقوتی میں ایک عجیب و غریب صفت ہے کہ یہ مثل جوہر الجواہر یا جواہر مہرہ کے پرانی سے پرانی عادت منشیات کو ترک کرا دیتی ہے۔ اس مفرح یاقوتی کے استعمال سے بیس بیس سالہ شراب نوشوں نے شراب ترک کردی افیونیوں نے افیون کو ترک کردیا۔ اور دوسرے منشیات کے استعمال کرنیوالوں نے اس یاقوتی کو حرز جان بنا یا۔ یہ مفرح یاقوتی جسم کی تمام ارواح کو کمال درجہ تقویت بخشتی، نشاط پیدا کرتی، عمدہ اغذیہ کو جزو بدن بناتی ہے وہ لوگ جو گرم مقویات کھاکر پریشان ہوتے ہیں اور جن کو سرد دوا موافق آتی ہو نہ گرم ان کے لئے یہ مفرح یاقوتی واقعی آب حیات سے کم نہیں ہے۔ بلا کسی قسم کے ہیجان یا جوش پیدا کرنے کیلئے بہترین مقوی ہے بہرحال یہ یاقوتی ہر اعتبار سے بہمہ صفت موصوف ہے۔ مگر صرف ایک صفت اسمیں نہیں ہے وہ یہ کہ کم قیمت نہیں ہے وجہ یہ ہے کہ حد درجہ بیش بہا جواہرات اور عقاقیر کے جوہر اور روح کا مجموعہ طب کیمیاوی کا کرشمہ اور واقعی ایک شاہی دوا ہے جو حضرات نمونتاً بھی اسکی چند خوراکیں نوش جان فرمالیتے ہیں وہ ہمیشہ کیلئے اسکے والہ و شیفتہ ہوجاتے ہیں۔ چونکہ یہ یاقوتی گویا رُوح ادویہ ہے اسلئے اسکی مقدار خوراک حد درجہ قلیل ہے جو چاہے اس کا تجزیہ یعنی عمل انالائز کرکے بہت اچھی طرح جانچ سکتا ہے کہ یہ جسم انسانی کیلئے مفرد ادویہ ہر قسم کی سمیات مکاسات، کشتہ جات سے قطعی پاک ہے۔

مقدار خوراک۔ ۲ رتی سے ۸ رتی تک ہے۔ ۸ رتی سے زیادہ شائد ہی کوئی قوی آدمی برداشت کرسکے۔ قیمت فی شیشی جسمیں ۶ ماشہ یہ شہنشاہی یاقوتی ہے (عہ) پانچ روپیہ بدرقہ۔ کچا دودھ ۱۰ تولہ۔ گرم پانی قدرے شیرینی ملاکر ۱۰ تولہ

المعلن:۔ عبد الغنی الانصاری منیجر الانصاری دواخانہ نبیرۂ علامہ لقمان الملک شیخ الرئیس ثانی حکیم نابینا صاحب مدظلہ العالی

(۱۹۳۶ء میں جاری ہوا)

ادبی مرکز میرٹھ کا علمی و ادبی ماہنامہ

# ایشیا

منظور شدہ

محکمۂ تعلیمات حکومت صوبہ متحدہ

حکومت صوبۂ بہار اور حکومت صوبۂ سی پی (برار)

اسسٹنٹ اڈیٹر

محمد تقی

اڈیٹر

ساغر

ناشر

مکتبۂ ساغر ادبی مرکز میرٹھ

قیمت سالانہ مبلغ پانچ روپیہ (ہندوستان)

قیمت فی نمبر ۸ آنے

قیمت سالانہ آٹھ روپیہ (دوسرے ملکوں سے)

ایجنسیوں کو ۲۵ فیصدی کمیشن



(نمونہ مفت نہیں بھیجا جاتا)

# فہرست مضامین ایشیا فروری ۱۹۴۲ء

# ایشیا

جلد (۷) | سنہ ۱۹۴۲ء | نمبر (۱)




## چند دن حیدرآباد میں

عجیب معمّہ ہے انسانی فطرت بھی، ——— وہ دن مجھے خوب یاد ہیں جب ادبی اجتماعات، کانفرنسوں اور مشاعروں میں کشش ہی کشش اور مسرت ہی مسرت تھی۔ زندگی نے رُوح و دل کو چھوا تک نہ تھا، ایک فریبِ شوق تھا کہ حصار کئے ہوئے تھا: میں ہر بزم میں شمع کی طرح روشن اور چاند کی طرح چمکنا چاہتا تھا ——— اور نہ میں شمع تھا نہ چاند!؟

عجیب معمّہ ہے یہ انسانی فطرت، کامیابیوں اور ملک کی پذیرائیوں نے ان چیزوں کا ہجوم کردیا، مگر ادنیٰ سی دلکشی محسوس نہیں ہوتی، زندگی کا لمس احساسِ لذت کو یکسر زہر بنا گیا۔ جیسے کوئی شیمپین کے گلاس کو سم آلود کردے!!

انسانی فطرت کا تجربہ، زندگی کے مشاہدات، موجودہ سماج میں علم و ہنر کا درجہ، حاضر نظام کے عناصر شعر و ادب کا نام نہاد رابطہ!!!

اور اس تمام طوفان میں یکسا رئی ساحل کی تمنّا! ——— پھر غرقابی کا یقین،!؟ اک عالمِ حیرت ہے کہ حیرت فزا ہے

زندہ رہنا، زندگی کا اک بُت تراشنا، اک آئیڈل کو وضع و مکمل کرنا، اور ------——— اس آئیڈل کے ماتحت راحت کا تصور!؟ عملی دنیا میں تخیل اور حقیقت کا تمام کارخانہ بھک سے اُڑتا ہوا نظر آیا، یہ دنیا، یہ تضادوں کی بھیڑ، یہاں نہ تخیل کا پنپنا ممکن ہے نہ حقیقت کا، ——— یہ سب کچھ دیکھا اور مشاہدات کی تلخی رُوح کو زہریلے کیڑے کی طرح مس کرکے گذر گئی،

شمع روشن ہے، (اس لئے کہ ہر رنگ میں سحر تک اسکو جلنا ہے)

مگر اپنے لئے بجھی ہوئی، چاند ضوبار رہے مگر اپنے لئے تاریک؛ تلخی کا یہ زہریلا مَس، زندگی کی یہ خوفناک رونمائی، مشاہدات کی یہ ہیبتناکی اور تجربوں کی یہ واقعیاتی و مادّی روشناسی، انسانی فطرت کے توازن کو ہلا بھی سکتی ہے اور قوی بھی کرسکتی ہے؛ ——

یہ میں نے آج محسوس کیا زندگی میں جان نہ سہی مگر یہ دکھیا، انسان سے زیادہ قابلِ ۳۲
رحم ہے!!

اس نے کچھ نہیں دیا؛ مگر ہاں خود سے نباہ کی قوت، مقابلہ کی طاقت، انسانی خدمت کا جذبہ، گویا اپنا آخری سہارا، اپنا اچھوتا راز، اپنی ان چھوئی حقیقت، یعنی خود سے نباہ کی قوت، مقابلہ کی طاقت،۔

---

گذشتہ سال میں حیدرآباد نے کئی بار یاد کیا مگر میں نہ جاسکا۔ جنوری ۱۹۴۲ء میں کلیۂ ورنگل نے دعوت دی، یہ اک علمی ادارہ کی یاد تھی، اس یاد پر مہر تھی اختر کی (اختر حسین موہانی ایم اے، اردو لکچرار کلیۂ عثمانیہ ورنگل) کچھ کشش اختر کی کچھ سرزمینِ دکن کی، میں اس طرح کھنچا چلا گیا، گویا کھنچ جانا میرا فرض تھا؛

سر محمد یعقوب کی صدارت میں ایک مناظمہ ہوا۔ پسِ پردہ ایک بڑی تعداد خواتین کی موجود تھی، ہزاروں انسانوں کا مجمع، تہذیب و سکوت کیساتھ نئی اور پرانی شاعری کے اسالیب سے لطف لے رہا تھا، حفیظ جالندھری بھی شریک تھے۔ دکنی اور دکن میں مقیم شعراء بھی موجود تھے۔ مخدوم محی الدین، نظر حیدرآبادی، دہقانی حیدرآبادی صمد رضوی ساز، تسنیم مینائی، ماہر القادری، علامہ حیرت بدایونی، شاہد صدیقی

اوریس مینائی، حسرت ترمذی، سید فضل کریم فضلی (کلکتہ) اور دوسرے شعراء نے اپنا مخصوص کلام سنایا۔ خاص سامعین بڑی تعداد میں حیدرآباد سے آئے تھے اور تو اور قاضی عبدالغفار بھی، جن کی مصروفیت مسلّم ہے، اسی سے آپ اس باعظمت اجتماع کی اہمیت کا اندازہ کرسکتے ہیں۔ بالکل یوپی، اور پنجاب کے کل ہند اجتماعات کی سی تکمیل اور افادیت کی شان پائی جاتی تھی؛

یہ سب کچھ احمد حسین خاں صاحب پرنسپل کلیہ ورنگل، اساتذہ، اور اُس کے باذوق طلبہ کے اخلاص، ادبی ذوق، بڑے وقار آرزوؤں اور سوزِ عمل کا پرتو تھا، کہ تھوڑی دیر کے لئے (سرسوتی) شاعری کی دیوی مسکرا اٹھی ورنہ آج مسکرانے کی ... کہاں۔!؟

---

ورنگل کے بعد ۲۰، ۲۲ دن حیدرآباد میں مقیم رہا۔ یہ قیام عشرتِ یک نفس معلوم ہوا۔ دن رات کی مسلسل مہمان نوازی سے دو اندازے ہوئے۔ (۱) حیدرآبادیوں اور دکن میں جابسنے والوں کی وسیع الاخلاقی غیر ضروری حد تک وسیع ہے۔ (۲) دوسرے اردو شعر و ادب کا ذوق عام ہے۔ یہ اندازے انسانی کردار اور ادبی ترقی کے امکانات سے تعلق رکھتے ہیں۔ (۱) پہلا اجتماعی زندگی کے لئے فالِ نیک ہے؟ (۲) ممکن ہے اس جاگیردارانہ ماحول میں سرمایہ دارانہ عہد کی ادبیت ترقی کرکے نئے ادب کا لباس پہن سکے۔

حیدرآباد کی شاعری، تغزل اور نظم نگاری کے اُن تمام نئے اور پرانے تقاضوں سے متاثر ہو رہی ہے جو ماحول اور وقت نے پیدا کئے ہیں، ترقی پسند ادیبوں اور شعراء کی ایک تعلیم یافتہ جماعت حیدرآباد میں ابھر رہی ہے۔ فضا سازگار نہیں بعض خود اپنی راہ میں حائل ہیں، لیکن ابھرنے والی چیز ابھر کر رہیگی؛

قدیم و جدید میں کشمکش یہاں بھی ہے۔ زندگی اور اُس کے مسائل پر کھلی ہوئی تنقید ناپسند کرنیوالے یہاں بھی موجود ہیں؛ عوام و خواص میں شعر و ادب کا ذوق ترقی پر ہے؛ لیکن اس ترقی کیساتھ کسی خاص ثقافت اور افادیت کا تخیّل ابھی اس درجہ مکمل نہیں ہوا جتنا کہ اُسے ہونا چاہیئے۔

یہ اک سرسری نگاہ ہے، کھل کر لکھنے کا امکان نہیں، حیدرآباد سے واپسی پر ایشیا چھپ کر تیار ہو چکا تھا۔ بہرحال اس سفر میں مجھے خواص کے علاوہ حیدرآباد کے عوام سے بھی قریب ہونے کا فخر حاصل ہوا۔ اگر الفاظ میں یہ طاقت ہے کہ وہ دل کی نمائندگی کرسکیں تو میں کمالِ اعتراف و احترام کیساتھ اُن اداروں، احباب اور اصحاب کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنھوں نے میری قدر افزائی اور مسافر نوازی میں اپنی دلی فیاضی کا ثبوت دیا خاص کر

**(۱) جنرل والاشان نواب معظم جاہ بہادر (شہزادۂ دکن)**

(۲) محترمہ مسز سروجنی نائیڈو (۳) سید عبدالعزیز صاحب صدر عدالت و امورِ مذہبی (۴) یٰسین صاحب نوری سابق وزیر بمبئی گورنمنٹ (۵) کرنل نظیر الاسلام صاحب (۶) میجر خواجہ محمد سعید۔ (۷) سید ناظر الحسن صاحب ہوش بلگرامی نائب معتمد فوج [redacted] (۹) مرزا فرحت اللہ بیگ دہلوی (۱۰) خواجہ نصیر الدین صاحب [redacted] سید احمد حسرت ترمذی (۱۲) علامہ حیرت بدایونی (۱۳) مخدوم محی الدین بی اے اور ان کے احباب (۱۴) ادارۂ شرقیہ حیدرآباد دکن (۱۵) تسنیم صاحب مینائی (۱۶) [redacted] حیدرآبادی (۱۷) اختر صدیقی (۱۸) مختر صاحب عابدی، پروفیسر شعبۂ حیاتیات عثمانیہ یونیورسٹی (۱۹) کپتان یحییٰ صاحب (۲۰) ماہر القادری صاحب (۲۱) محمد یونس سلیم بی اے وکیل لطیف الحسن برنی

اور ان تمام حیدرآبادی دوستوں کا شکریہ ادا کرتا ہوں؛ جنھوں نے میرا اس طرح خیر مقدم کیا۔ گویا میں انھیں میں سے ہوں؛

رہ گئے اختر سو ان تمام حضرات کو جن کا میں شکر گذار ہوں، اختر ہی کا ممنون ہونا چاہیئے۔ یہی وہ ذریعہ ہیں جس نے اس مرتبہ مجھے حیدرآباد اور حیدرآبادیوں سے قریب کیا۔

میرے لئے اتنا شکر گذار ہونا گویا آئینہ سامنے رکھ کر اپنا شکریہ ادا کرنا ہے؛ خلوص و انسانیت کی وہ چنگاری جو اختر کے سینے میں دہک رہی ہے، میرے شکریہ سے بے نیاز ہے؛

______ یکم مارچ کو ایجوکیشنل کانفرنس کی شرکت کے لئے حیدرآباد پھر جانا ہے؛ مجھے یقین ہے کہ مارچ میں حیدرآباد کی ادبی جدوجہد اور شاعرانہ زندگی و ترقی کے بارے میں اس طرح لکھ سکوں گا جس طرح میں لکھنا چاہتا ہوں؛ حیدرآباد کے اس سفر میں میری آرزو ہے کہ ہر مستحق تک ماہنامہ ایشیا کو پہنچا سکوں۔

اس مرتبہ حیدرآباد میں میرا پتہ یہ ہوگا۔

کرنل نظیر الاسلام صاحب
اسلام ہاؤس بنجارہ ہل
حیدرآباد (دکن)

ساغر

# فانی بدایونی

## احتشام حسین

۲۶ راگست ۱۹۴۱ء کو فانی بدایونی نے حیدرآباد میں انتقال کیا۔ انتقال کے وقت ان کی عمر ۶۲ سال کی تھی اور اُن کی شاعری کے دیکھنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ ۶۲ سال بھی ایک مرگِ مسلسل کی طرح گذرے، ہر لمحہ انھیں موت کا انتظار رہا زندگی کی تلخیاں جو ایک انفرادیت پسند حساس شاعر کے یہاں بیماری بن جاتی ہیں۔ فانی سے کسی لمحہ جدا نہیں ہوئیں۔ فانی ایک وارفتہ مزاج شاعر تھے۔ وکالت ان کے لئے ایسی تھی جیسے کسی گول خانے میں چوکھنٹی چیز بٹھانے کی کوشش کی جائے مگر ہمارا نظامِ تمدن اس کی کب فکر کرتا ہے، شخصیت فنا ہو جائے، ہڈیاں چٹخنے لگیں۔ دماغ مسلسل احتجاج کرے لیکن یہ گرفت ڈھیلی نہیں پڑ سکتی۔ کون جانتا ہے کہ فانی کو انھیں تجربات نے جبر کا قائل بنا دیا ہو۔ اسی سے چھوٹنے کے لئے موت کا ہر وقت انتظار تھا۔

آج روزِ وصالِ فانی ہے　　　موت سے ہو رہے ہیں راز و نیاز

---

چمن سے رخصت فانی قریب ہے، شاید　　　کچھ آج بوئے کفن دامنِ بہار میں ہے

---

ہر نفس عمرِ گذشتہ کی ہے میت فانی　　　زندگی نام ہے مر مر کے جئے جانے کا

اور اس طرح کے سیکڑوں شعر! فانی کا رنج و الم گہرا اور فلسفیانہ ہے غمِ دو چار دن کا ہوتا تو اس میں رقت پسندی، جذباتیت اور بھڑک کر بجھ جانے کی کیفیت ہوتی لیکن جب غم زندگی بن جائے، جسے جینا گناہ معلوم ہو اس کے یہاں موت "دلھن" بن کے آتی ہے۔ فانی کی موت ڈراؤنی اور خوفناک نہیں ہے۔ کیونکہ وہی زندگی کے معمّے کو حل کرتی ہے، وہی سکون لاتی ہے۔ قنوطیت جہاں زندگی کا مقصد بن جائے فانی وہاں کھڑے ہیں۔ اس لئے فانی کے یہاں مرگ کی تکرار فلسفۂ حیات کے سمجھنے اور سلجھانے کی کوشش کے سوا اور کچھ نہیں۔ فانی جلنے ہی دُکھ درد کا راز نہیں پاتے ان پر اپنی ہی زندگی کا بھید نہیں کھلتا اس لئے کائنات ان کے پیشِ نظر نہیں۔ شدت کے ساتھ وہ اپنی زندگی کے تغیرات کو سمجھنا چاہتے ہیں۔ زندگی اُن کے لئے دیوانے کا خواب ہے جو بیان نہیں ہو سکتا۔ یہی نہیں بلکہ

نہ ابتدا کی خبر ہے نہ انتہا معلوم　　　رہا یہ وہم کہ ہم ہیں سو وہ بھی کیا معلوم

یہاں پہونچ کے بہت سے سوچنے والے فانی کے ساتھ ہو جائیں گے۔ اور بہت سے ان کا ساتھ چھوڑ کر دوسرا راستہ اختیار کر لیں گے۔ فانی لکھنؤ، اٹاوہ، بدایوں، آگرہ، حیدرآباد تمام جگہ پھرتے رہے لیکن ان کو کہیں اس کا جواب نہ مل سکا کہ زندگی کسے کہتے ہیں، ہاں موت کے بارے میں البتہ انھوں نے ایک فلسفہ بنا لیا تھا کیونکہ اس کا راز تو زیادہ تر تخئیل پر مبنی ہے۔ اور تخئیل کے لئے ایک تصوراتی بات نکال لینا زیادہ مشکل نہیں۔

زندگی خود کیا ہے فانی یہ تو کیا کہئے مگر　　　موت کہتے ہیں جسے وہ زندگی کا ہوش ہے

فانی کو موت کی تلاش تھی اور انھیں مل گئی۔ جو زندگی ڈھونڈ رہے ہیں شاید انھیں زندگی مل جائے!،

غزل گوئی فطری شاعری ہے یا نہیں؟ غزل گوئی فرسودگی کے سوا اور کچھ بھی ہے یا نہیں، غزل ہمارے بڑھتے ہوئے خیالات کا ساتھ دے سکتی ہے یا نہیں، مختصر یہ کہ اسے مٹنا چاہیئے یا رہنا چاہیئے۔ ان سوالوں کا جواب کسی تنقیدی بحث میں دیا جا سکتا ہے۔ یہاں تو ایک غزل گو شاعر کی یاد میں یہ سطریں لکھی جا رہی ہیں۔ اور انھیں حدود کے اندر سب کچھ کہا جا سکتا ہے۔ فانی کی غزل گوئی ذرا دوسرے شعراء کی غزل گوئی سے مختلف ہے بھی۔ اُس کا ایک فلسفہ ہے اس کا ایک انداز بیان ہے اور وہ اُسے غزل گو شعراء میں بہت بلند مرتبہ بناتی ہے۔ اگر کوئی غزل گو ہمارے سامنے زندگی کے مسائل، اُن کی پیچیدگیاں اور اُن کے حل پیش کرنے کی کوشش کرتا ہے تو اُس کی شاعری موجودہ دور کے لوگوں کے لئے بھی اپنے دامن میں کچھ بجلیاں رکھتی ہیں۔ فانی کے دامن میں

ایسی بہت سی بجلیاں تھیں ۔ وہ عشق اور عشق کی کیفیات کو سمجھنا چاہتے ہیں ، انھیں زندگی اور موت کا بھید معلوم کرنے کی تمنا ہے ۔ وہ انسانی طاقت اور اختیار کے حدود دیکھنا چاہتے ہیں ۔ یہ مسائل کسے پریشان نہیں کرتے ، ایک اجتماعیت پسند انھیں پھیلا دیتا ہے ، جواب کہیں اور ڈھونڈتا اور کہتا ہے کہ ع

کیوں نہ جہاں کا غم اپنا لیں پھر مل کر تدبیریں سوچیں

لیکن انفرادیت پسند تنہا ہونے کی وجہ سے شکست کھا جاتا ہے اور یہ جانتے ہوئے بھی کہ ؎

راس آتے ہیں اشک و آہ کسے — کر نہ آب و ہوائے غم سے ساز (فانی)

آب و ہوائے غم سے ساز کرلیتا ہے ۔ اور اس مصالحت کو عاشقانہ کیف کا رنگ دیتا ہے ۔

کیا کروں نازک بہت ہے اُنکی مرضی کا سوال — ورنہ فانی اس جیے جانے سے کچھ حاصل نہیں

فانی بہت اچھے غزل گو شاعر تھے ۔ اُن کی شاعری اتنی متحرک بھی ہوسکتی تھی ۔

ہاں شبِ ہجر آج صبح نہ ہو — ہاں چلی جائے یادِ زُلفِ دراز

کون باعزم ، عمل پسند اپنے نصب العین کے حاصل کرنے میں اس جوش کا

۶ پتہ نہ دے گا ؟

آیئے فانی کے کچھ شعر پڑھ کر فانی کو یاد کریں ۔

سُن کے تیرا نام آنکھیں کھول دیتا تھا کوئی — آج تیرا نام لے کر کوئی غافل ہوگیا

آخر کوئی امید اثر بھی دُعا کے بعد ! — کچھ آپ بھی کہیں گے مری التجا کے بعد ؟

ذکر جب چھڑ گیا قیامت کا — بات پہونچی تری جوانی تک

رُوحِ اربابِ محبت کی لرز جاتی ہے — تو پشیماں نہ ہوا پنی جفا یاد نہ کر

اک فسانہ سُن گئے اک کہہ گئے — میں جو رویا مُسکرا کر رہ گئے

دشمنِ جاں تھے تو جانِ مدعا کیوں ہوگئے — تم کسی کی زندگی کا آسرا کیوں ہوگئے

نکل ہی جائیں گے نالے دہن سے خوں ہوکر — زباں نہیں تو کھلے گی رگِ زبانِ صیّاد

بجلیاں ٹوٹ پڑیں جب وہ مقابل سے اٹھا — مل کے پلٹی تھیں نگاہیں کہ دھواں دل سے اٹھا

لبریز تھو زح تھا اِک اِک خط پیمانہ — محفل سے جو وہ اُٹھے لیتے ہوئے انگڑائی

محوِ تماشا ہوں میں یارب یا مدہوش تماشا ہوں — اُس نے کب کا پھیر لیا منہ اب کس کا منہ تکتا ہوں

غمِ عشق اور غمِ روزگار دونوں نے فانی کو وہ کچھ بنایا جو باقیاتِ فانی یا عرفانیاتِ فانی میں وہ نظر آتے ہیں ۔ ان کی شاعری اور زندگی میں ایک طرح کی ہم آہنگی ہے جو تجربے کی شاعرانہ صداقت کہی جاسکتی ہے ۔ کہا جاتا ہے کہ فانی میں میر اور غالب کا امتزاج ہے ۔ فانی میر اور غالب میں کسی سے قریب ہوں یا نہ ہوں اپنی ذات سے بہت قریب تھے ۔ اور اسی کی ترجمانی نے اُن کی شاعری میں اثر پیدا کردیا ہے ۔

فانی کا ایک شعر اور یاد آتا ہے ۔

اب نئے سر سے چھیڑ پردۂ ساز — میں ہی تھا ایک دُکھ بھری آواز

فانی کی انفرادیت پسندی اور غزل کی انفرادیت پسندی دونوں کی منزل ختم ہے اور نئے سر سے پردۂ ساز چھیڑنے کا وقت آگیا ہے ۔ شاید کوئی نیا نغمہ نکلے ۔ کوئی نیا گیت سُنائی دے ۔ جو اس سے زیادہ صفائی کے ساتھ زندگی کے معمّہ کو حل کرنے میں مدد دے ۔

---

(باقی مضمون صفحہ ۸)

وہ قدیم تھے ، اُن کی ہر ادا قدیم تھی ، انسان تھے ، ان میں کمزوریاں بھی تھیں ، مگر بنیادی اختلافات کے باوجود وہ نئے لوگوں کو سراہنے میں تنگدل نہ تھے ۔ میں انھیں اور وہ مجھے ۱۸ برس سے جانتے تھے ۔ اُن کے سامنے میں نے سب سے پہلی غزل مشاعرہ میں پڑھی ۔ کوئی پندرہ برس کے بعد (۳۸-۱۹۳۹ء) میں دہلی میں ملے اُن کی کسی بات میں کمی نہ تھی ، وہی ۱۹۱۹ء کے آزاد تھے ۔

جوش سے اُن کے گہرے دوستانہ روابط تھے ، بوڑھے آزاد کی معیت انھیں جوانوں سے زیادہ پسند تھی ۔ میرا خیال ہے جوش نرم دل انسان نہیں ، مگر مجھے یقین ہے کہ جس طرح وہ اقبال کے لئے روئے ، آزاد کے حصّے کے آنسو بھی ضبط نہ کرسکے ہونگے ۔

سیماب صاحب نے ان کی موت پر خوب تاریخ نکالی ہے ؎

بارِ غم سے ہوئے آزاد آزاد

۶۰ ھ ۱۳

زندگی بارِ غم نہیں تو اور ہے بھی کیا ۔ بہرحال آزاد نے قیدِ غم سے ۱۸ جنوری ۱۹۴۲ء کو حیدرآباد دکن میں نجات پائی ، شاعری کی دنیا میں انکا کتنا ہی رسمی ماتم ہو ۔ مگر اُن کے دوستوں کو ان کی موت سے جو کاری زخم پہونچا وہ جلد نہیں بھرے گا ۔

ساغر

# عظیم بیگ چغتائی

۲۰ راگست ۱۹۴۱ء کو عظیم بیگ چغتائی کی نا وقت موت، ایک مدت سے حیات و مرگ میں کشمکش، لاتعداد تصانیف، مزاح، اپنی تصانیف میں اپنے ذاتی غم کا اظہار نہ ہونے دینا۔ یہ سب ایک تشبیہ کی طرف ذہن کو منتقل کرتے ہیں۔ کسی شخص کے مکان میں آگ لگ گئی ہو اور وہ اپنے سامان کے بچانے کی جدوجہد کر رہا ہو۔ ایسی حالت میں کچھ سامان بچ جائیں گے، باہر وہ بکھرے ہوئے پڑے ہوں گے، اُن میں کوئی خاص ترتیب نہ ہوگی۔ چغتائی کا ذہن کہانیوں کے معاملے میں بیحد زرخیز تھا۔ وہ نہ جانے کتنی کہانیاں کہہ سکتے تھے۔ کہنا چاہتے تھے لیکن ادھر تھوڑے دنوں سے کہنے کی سکت بھی باقی نہ رہی تھی۔ انھیں کچھ نہ کچھ کہہ جانا تھا اس لئے زبان و محاورہ میں وہ تراش خراش نہ پیدا ہو سکی۔ جو ادب کے لئے ضروری ہے۔ کہانیوں کے پلاٹ اس طرح گٹھے ہوئے نہیں ہیں۔ اوّل درجہ کی کہانیوں میں جس کا ہونا ضروری ہے۔ موت سے مستقل مقابلہ کرتے ہوئے یہ سب کچھ چھوڑ جانا بھی بڑی باہمت روح کا پتہ دیتا ہے۔

عظیم بیگ کے یہاں علیگڑھ کی تعلیم اور مسلمانوں کے متوسط طبقے کے تمدّن کو اُن کے درمیان میں رہ کر دیکھنے کی وجہ سے ایک ایسی بصیرت پیدا ہوگئی تھی جو ہر حساس ادیب کے یہاں پیدا ہونا ضروری ہے۔ چغتائی نے جرأت کرکے وہ سب کچھ کہہ دیا جو کوئی اور نہ کہہ سکتا تھا۔

یہ کہنے کیلئے کہ اسلامی تہذیب کی ہندوستانی روایتوں اور شرع کی من مانی تفسیر اور ترجمانی نے متوسط طبقے کے مسلمانوں کی خاندانی زندگی میں بہت سی ہولناک اور گھناؤنی صورتیں پیدا کر دی ہیں، چغتائی نے مزاحیہ افسانوں اور قصّوں کا پیرایہ اختیار کیا۔ "شریر بیوی" سے لیکر اپنی آخری کہانیوں تک ایک عظیم الشان مقصد اپنے سامنے رکھا۔ متوسط طبقے کے اخلاق میں رسم و رواج اور قدامت پسندی نے وہ جگہ حاصل کر لی تھی جو اصل مقاصد کو حاصل ہوتی ہے۔ چغتائی نے بڑی بے رحمی سے اُن کا پول کھولا۔ نکاح اور طلاق پردہ، رہنے سہنے کا معیار، خلع اور تفویض، جوان لڑکوں اور لڑکیوں کی زندگی کا اُبھار، سچّی مسرت اور صحیح نشاط کی تلاش، پھر زندگی کے چھوٹے چھوٹے واقعات جن کی تہ میں خوشی اور غم دونوں ہیں، انھیں سے اُن کی کہانیاں بھری پڑی ہیں۔ چغتائی نے عورتوں کے مسائل کو سمجھنے کی کافی کوشش کی تھی اور اس جنسی ہیجان کو جو متوسط طبقے کی لڑکیاں اپنی شرافت کے غرور میں ظاہر نہیں کر سکتیں بھیس بدل بدل کر چھوٹے چھوٹے ارادوں اور معمولی معمولی حرکتوں کی شکل میں پیش کیا ہے۔

چغتائی کا کام صرف ہنسنا ہنسانا نہ تھا، پلاٹ وہ ضرور ایسے بناتے تھے جو مزاح کا پہلو پیدا کریں، لیکن وہ کبھی اپنے مقصد کی تبلیغ سے غافل نہ رہے۔ بہت سی کہانیوں میں اسی وجہ سے مقصد بہت نمایاں ہوگیا ہے۔ یہی نہیں اُنھیں "قرآن اور پردہ"، "رقص و سرود" جیسی سنجیدہ کتابیں لکھ کر بھی اپنے خیال کو ظاہر کرنا پڑا۔ چغتائی نے عام طور پر مختصر افسانے لکھے لیکن انھیں بعد میں مربوط کر لیا۔ چنانچہ "شریر بیوی" خانم، کولتار، وغیرہ ایسی ہی کتابیں ہیں جن کو الگ الگ کہانیوں کی شکل میں لکھ کر چغتائی نے کتابیں بنا لیں۔ انھوں نے بعض ناول بھی لکھے اور کبھی سنجیدہ افسانوں اور ٹریجڈی کی بھی کوشش کی لیکن اُن کی اُفتادِ طبع حرکت تیزی اور تیز رفتاری چاہتی تھی۔ بیماری نے خود جو کمزوری پیدا کر دی تھی اس کی کمی اُن کی کہانی کے کرداروں میں پیدا ہوتی تھی۔ سب زندہ دوڑنے اور بھاگنے والے، لڑنے جھگڑنے والے اور کسی طرح شکست نہ ماننے والے چغتائی کے کردار ہار جانیکے بعد بھی اپنی ہار نہیں ملتے۔

چغتائی جودھپور میں وکالت کرتے تھے۔ وہاں کی سرزمین سے واقف تھے۔ راجپوتانہ میں رومانوں کی کیا کمی ہے۔ چغتائی نے اُن میں سے کچھ پیش کئے ہیں۔ سنہ ۱۹۲۹ء میں "شریر بیوی"، کی کہانیوں سے شروع کرکے تقریباً بارہ سال میں چغتائی نے تصانیف کا انبار لگا دیا۔ اُن کے موضوعات کی وسعت اور ہمہ گیری اور ان کی تیز نگاری نے لوگوں کو ہمیشہ اپنی طرف متوجہ رکھا۔ زبان کی وسعت اور لغات کے مسئلہ پر بھی اُن کی خاص رائے تھی۔ ابھی گذشتہ

سال وہ عندلیب شادانی سے غزل گوئی اور خاص طور سے فانی کی غزل گوئی کے معاملے میں الجھ پڑے تھے۔ کون جانتا تھا کہ فانی اور ان کے ہمدرد دونوں کو ایک ہی مہینے میں اور ایک ہی ہفتے کے وقفے سے یہ دنیا چھوڑ دینی پڑے گی۔ یورپ میں موت کی گرم بازاری نے موت کا خوف اور اس کا احساس ضرور سبک اور ارزاں کر دیا ہے لیکن پھر بھی ہندوستان کے ان دو ادیبوں کی موت نے اُردو زبان اور ادب کو افسردہ کر دیا ہے۔

چغتائی کی عمر طبعی طور پر مرنے کی نہ تھی لیکن ناموافق حالات نے انھیں جینے نہ دیا۔ اس کے باوجود انھوں نے ہندوستانی ادب میں اپنے لئے ایک باوقار جگہ بنالی ہے۔ اُردو کے تخلیقی ادب میں جو اضافہ چغتائی کے قلم نے کیا ہے وہ نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ چونکہ انھوں نے بہت لکھا اس لئے اچھی اور بری ہر طرح کی چیزیں اُن کے دماغ اور قلم سے نکلیں۔ الگ الگ دیکھنے سے اُن کی کہانیوں میں بہت گہرائی، بہت وسعت نظر اور بہت جدت نہیں معلوم ہوتی لیکن ان کا مجموعی اثر بڑا گہرا ہے۔

ان کی بعض کتابوں اور بعض افسانوں کے ترجمے ہندوستان کی صوبجاتی زبانوں میں ہوئے اور چغتائی صرف اُردو کے مصنف نہ رہے تھے بلکہ دوسری زبانوں کے پڑھنے والے بھی اُن سے واقف تھے۔ یقیناً اُن کی موت سے ہندوستانی ادب کو نقصان پہونچا۔ چغتائی کی ذکاوت اور اُن کے تصورات نے جو دنیا بنائی تھی اس کا جاننے والا اُردو مزاح نگاروں میں تو اب تک کوئی دکھائی نہیں دیتا یہ کمی کون پوری کرے گا!

احتشام حسین

# حکیم آزاد انصاری

۸

قدیم روایات اور شعر و ادب کی وہ شمع بجھ گئی جس کی روشنی میں ہم مثالی دوستی کی روح ابھرتی دیکھتے تھے، پرانوں کی زندگی سے سبق لیتے تھے۔ اور قدیم آب و رنگ، طرز و اسلوب، شعور و وجدان اور مٹ جانیوالی دنیا کبھی کبھی اپنی جھلک دکھا جاتی تھی۔

فانی کے بعد آزاد کی موت اردو شاعری کیلئے قدامت کی موت ہے، ادبی تعلقات اک طرف، ہماری ذاتی محبتوں کے رشتے اتنے قوی تھے کہ اُن کی صبر آزما ابدی جدائی کو "حادثہ" سے تعبیر کرنا۔ اظہار غم کی بے مائگی ہے۔

زندگی میں ہم ایک دوسرے سے دور تھے، لیکن پھر بھی قریب تھے۔ مرنے کے بعد ایک مجہول ابدیت تاریک و عریض دیوار بن کر آکھڑی ہوئی۔ کل مرنیوالوں کے ماتم بھی دم توڑ دینگے۔ پانے اور کھونے کا یہ لامتناہی سلسلہ، مسکراہٹوں اور آنسوؤں کا یہ نہ ختم ہونیوالا دور نہ جانے کب شروع ہوا، اور نہ جانے کب تک جاری رہیگا۔!؟

آزاد کیا تھے کیا نہ تھے، !؟ مگر قدامت کی ہنستی ہوئی یادگار تھے۔ انھیں شعر و ادب کی نئی کسوٹی پر کسنا زیادتی ہے۔ وہ ایک وضعدار، زندہ دل اور بلند اخلاق انسان تھے، قدیم علمی و ادبی روایتوں کا نشان تھے۔ بہ حیثیت استاد شعر چند در چند خصوصیات کے مالک تھے اور غزل میں ایک مخصوص رنگ کے موجد تھے، کلام کی اصلی ترتیب (۲) زبان کی سلاست و صفائی (۳) ندرت بیان (۴) خوبصورت الفاظ کی تکرار (۵) صنعت ترصیع و تقابل (۶) صنعت ترصیع جدید کی ایجاد، ان کی شاعری کی خصوصیات ہیں۔

ان کی زندگی ہی میں "معارف جمیل" کے نام سے اُن کے کلام کا مجموعہ شائع ہو گیا تھا، یہ اُن کے تمام تر شاعرانہ محاسن اور مجددانہ تقاضوں سے روشناس کرا دیتا ہے،

آزاد بڑے دلچسپ اور بلند انسان تھے، دوست کی حیثیت میں اور بھی بلند، میں کبھی اس (مئی ۱۹۴۱ء) رابطی ہوئی شام کو نہیں بھول سکتا۔ جب جوش دہلی سے رخصت ہو رہے تھے، آزاد کے مکان پر جوش و مخمور لکھنوی بیٹھے تھے، زندگی اور اس کی ہر تلخی سے بالکل محفوظ، ——— اور اس کے بعد وہ جوش و آزاد کی جھڑپ!؟

پھر دہلی سے رخصت ہونے کے کچھ گھنٹے قبل آزاد اور جوش کی آخری صلح و صفائی ——— !؟ کل کی بات ہے، مگر آزاد کی موت نے اسکے آنسوؤں اور اخلاص کو اک دردناک تاریخ بنا دیا ہے۔

(باقی صفحہ ۴ پر)

# نئے ادبی رجحانات[1]

احتشام حسین

افراد کی زندگی میں وہ لمحے آتے ہیں جب اصل شاہراہ اور مرکز سے ہٹ کر دوسری راہ اختیار کر لینا اُن کے لئے بالکل ضروری ہو جاتا ہے اگر ایسا نہ ہوتا تو غالب کو یہ کہنے کی ضرورت پیش نہ آتی ؂

کوئی دن گر زندگانی اور ہے
اپنے جی میں ہم نے ٹھانی اور ہے

خاندانوں کی حالت دو تین پشتوں کے بعد بدل جاتی ہے، زندگی کے نئے نظامِ عمل میں، حیاتِ اجتماعی کے نئے فلسفہ پر گامزن ہونے کے بعد یقین ہے کہ ایسا ہو گا لیکن اب تک تو یہی رہا ہے کہ انیسؔ کو یہ کہنا پڑا ؂

کسی کی ایک طرح پر بسر ہوئی نہ انیس
عروج مہر بھی دیکھا تو دو پہر دیکھا

قوموں کی تاریخ ایسے ناگزیر موڑ پر آجاتی ہے جہاں سے اس میں زندگی کی نئی قدریں پیدا ہوتی ہیں اور پرانی روایات کا جنازہ نکلتا ہے اگر یہ بات نہ ہوتی تو دُنیا کی تاریخ اتنی رنگین اور دلکش نہ ہوتی۔ ایک تصورِ حیات، تخیل کا ایک انداز، ذکر و فکر کا ایک طریقہ کچھ دنوں تک نیا رہنے کے بعد پُرانا ہو جاتا ہے اور نئی چیزیں زندگی کی مادّی کشمکش سے پیدا ہو کر انسانوں میں نئے تخئیل، نئے اندازِ فکر اور نئے زاویۂ نظر کی بُنیاد ڈالتی ہیں۔ ویسے تو یہ لمحے ہر وقت آیا کرتے ہیں جن کے بطن میں تغیرات اور تبدیلیوں کی بہت سی نسلیں پوشیدہ ہوتی ہیں۔ لیکن جب تبدیلی کا تقاضا شدید ہوتا ہے، جب کوئی نظام اپنے بڑھنے اور پھیلنے کی طاقت کھو دیتا ہے اور نئے پیدا ہونے والے اجزا کو سنبھال نہیں سکتا اس وقت انقلاب آتے ہیں جن کی رو میں انسانیت اپنے پورے تمدّنی آثار کے ساتھ کروٹ لیتی ہے

ادب اور موسیقی، رقص اور مصوری، تعمیر اور نقّاشی کے تصوّرات بدلتے ہیں بعض چیزوں میں یہ تبدیلیاں بہت واضح، بہت روشن اور بہت گہری ہوتی ہیں جو نظر آجاتی ہیں لیکن فنون لطیفہ کے بعض اقسام میں وہ اس طرح صورت اور معنی مادّہ اور خیال کو ساتھ لیکر پیدا ہوتی ہیں کہ صرف تاریخ کی پیچ در پیچ رفتار کے جاننے والے اور حیات کے تضادی ارتقا کو پوری طرح سے سمجھنے والے ہی ان تغیرات کی تحلیل اور اُن تبدیلیوں کا تجزیہ کر کے یہ بتا سکتے ہیں کہ تمدّن اور 11
تاریخ کی اس خاص منزل پر یہی ہونا ممکن تھا۔ ادبیات کے نقاد کے لئے سب سے بڑی چیز یہی ہے کہ وہ ادب میں صورت اور معنی کی ہم آہنگی، مادّہ اور خیال کے حسین امتزاج، اثر اور کیف کے بے پناہ جادو کے باوجود بھی اُن اصولوں کو تلاش کرے جنہوں نے تغیرات کی تشکیل کی ہے۔ ان تبدیلیوں کی رفتار خطِ مستقیم کی طرح سیدھی نہیں ہے بلکہ مادّی وجود کے پیہم تصادمات سے چیزیں نئی طرح صورت پذیر ہوتی ہیں اور یہی سلسلہ جاری رہتا ہے لیکن ان تمام باتوں میں اس عمل اور ردّ عمل میں یہ یاد رکھنا بیحد ضروری ہے کہ تمام تغیّرات مادّی ہوتے ہیں اور وہی تخیل پر اثر انداز ہوتے ہیں اس لئے اگر ہم ادب کا صحیح مطالعہ کرنا چاہیں تو سماجی نظام کی مادّی تبدیلیوں پر غور کئے بغیر ہم ایک فلسفۂ عینیت کے ماننے والے کی طرح صرف سطحی، مبہم اور نامعلوم جذبات کی رہنمائی میں آگے

---

[1] مشیرانِ بزمِ ادب کے جلسہ میں ۶ راپریل ۱۹۴۱ء کو گنگا پرشاد میموریل ہال لکھنؤ میں پڑھا گیا۔ عجلت میں لکھا گیا ہے اس لئے اسکے نامکمل ہونے کا احساس ہے اور نئے ادب کی اس ادھوری ترجمانی کا ذمہ دار تنہا میں ہوں نیا ادب نہیں۔ احتشام

بڑھیں گے۔ یہ تو ہم اس وقت بھی مان لیں گے کہ تغیرات ضروری ہیں لیکن ایسا کیوں ہوتا ہے اس پر غور نہ کرینگے۔ یہ نیا نقطۂ نظر جس کا تذکرہ میں نے کیا ہے تبدیلیوں کے فلسفہ کو بھی واضح کرتا ہے، "کیوں" کا جواب بھی دیتا ہے اور ہمارے خارجی اور داخلی تصورات میں یکسانیت اور ہم آہنگی بھی پیدا کرتا ہے۔ زندگی اپنے ہر شعبہ میں ایک مخصوص نظام کے ماتحت بڑھتی اور پھیلتی ہوئی معلوم ہوتی ہے اور خیال و عمل کے درمیان کوئی ایسی خلیج حائل نہیں رہ جاتی کہ دونوں کا سمجھنا اور سمجھانا ناممکن ہو جائے۔ مادی وسائل کی مقدار اور خصوصیتیں تخیل کا ڈھانچہ بناتی ہیں اور فن کار انہیں کی عکاسی کرکے زندگی کی قدروں کی تخلیق اپنے طور پر کرتا ہے۔ یقیناً کبھی کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ ان تبدیلیوں میں کوئی ریاضیاتی تناسب نہیں ہوتا۔ بلکہ کبھی کبھی تو یہ رفتار بہت تیز یا بہت آہستہ ہو جاتی ہے اور کبھی اچانک جست کی صورت میں ظاہر ہوتی ہے۔

تبدیلی کا یہ فلسفہ ادبیات کے تغیر پر بھی حاوی ہے دُنیا کے دوسرے ملکوں کے ادبیات کے مقابلہ میں اُردو ادب کی عمر یقیناً زیادہ نہیں ہے لیکن یہ زمانہ بھی کچھ ایسا کم نہیں رہا ہے کہ ہمیں ادب میں مختلف ادوار بنانے میں زیادہ
12 دقت پیش آئے۔ رجحانات اور میلانات جن تاریخی اور مادی حقیقتوں سے بنتے ہیں ان کی کمی ہندوستان میں نہیں رہی۔ اُردو ادب نے مغلوں کے زوال کے زمانہ میں ہاتھ پاؤں نکالے، اودھ کا عروج و زوال دونوں اپنی آنکھوں سے دیکھا، دکنی سلطنتیں اسی کی نگاہ کے سامنے مٹیں، ایسٹ انڈیا کمپنی کا استحصال، انگریزی حکومت کے قیام و بقا کی کوششیں سب اسکے دیکھتے دیکھتے ہوئیں اور پھر ۱۸۵۷ء کے ہولناک واقعہ نے تو ہندوستان کو تاریخ عالم میں ایک ایسی جگہ دیدی جہاں سے کوئی ملک بھی تبدیلیوں اور اہم تغیرات کی زد میں آئے بغیر نہیں رہ سکتا تھا۔ یہ سب اُردو ادب نے دیکھا۔

غدر کا تذکرہ آگیا ہے تو اس سلسلہ میں ایک "سخن گسترانہ" بات کہہ دینے کو جی چاہتا ہے اور اس بات کا تعلق موضوع سے ہے بھی۔ علامہ عبداللہ یوسف علی نے "تاریخ ہند کے ازمنۂ وسطیٰ میں معاشرتی اور اقتصادی حالات پر تقریر کرتے ہوئے عہدِ جدید کو ازمنۂ وسطیٰ سے جدا کرنے کی کوشش میں یہ کہا ہے کہ "زمانۂ جدید عہدِ مغلیہ اور عہدِ انگلشیہ ہر دو پر مشتمل ہوگا، جن کے درمیانی وقفے میں کوئی نیا انقلاب اچانک ظہور پذیر نہیں ہوا بلکہ بتدریج تغیر و تبدل ہوتا رہا ہے"۱؎ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ کہتے وقت موصوف کے پیش نظر تبدیلی اور انقلاب کا وہ تصور تھا جس کی جڑیں معاشی اور اقتصادی نظام میں دور تک نہیں پھیلتیں بلکہ بادشاہوں کے خاندان بدل جانے اور اچانک بدل جانے کا نام انقلاب ہے ورنہ ۱۸۵۷ء کے غدر کے بعد سے ہندوستان کے تمدنی عروج و زوال میں بالکل نئی خصوصیتیں پیدا ہوتی رہیں جنہوں نے آج کے ہندوستانی دماغ کی تعمیر کی ہے۔ علامہ موصوف نے غدر کی اہمیت کا تذکرہ اپنی ایک دوسری کتاب۲؎ میں بہت تفصیل سے کیا ہے۔ "ایک پورا باب اسکے لئے وقف کردیا ہے۔" "انگریزی عہد میں ہندوستانی تمدن" میں انہوں نے غدر کو نئے تصورات کا پیش خیمہ قرار دیتے ہوئے اس کی عمرانیاتی اہمیت کو بہت واضح طریقہ پر پیش کیا ہے لیکن ان کا انقلاب اور تغیر کا وہ تصور صحیح نہیں کہا جاسکتا جو انہوں نے اپنی اوّل الذکر تصنیف میں پیش کیا ہے۔ پروفیسر فراق گورکھپوری نے اپنے ایک مضمون میں ہندوستان کے دور بیداری کا تذکرہ کرتے ہوئے غدر کو نئے تصورات، نئے رجحانات، نئی زندگی اور نئے میلانات کا ہراول قرار دیا ہے اور صحیح تاریخی نقطۂ نظر کو ذہن میں رکھ کر یہ الفاظ کہے ہیں "بدیشی حکومت قائم ہونے کا قدرتی نتیجہ ۱۸۵۷ء کا غدر تھا جو ہندوستانی تاریخ کے تضادی ارتقا میں ایک ناگزیر منزل تھا۔ اس کا انجام صرف تخریبی نتائج اور نفی پر مشتمل نہ تھا"۲؎ جبتک غدر کو اس طرح نہ دیکھا جائیگا اس وقت تک جدید ہندوستان کی تحریکات کا پورا تجزیہ نہ ہو سکے گا۔ پھر غدر ایک دن کی بات نہ تھی پوری اٹھارویں صدی اور آدھی اُنیسویں صدی کے انحطاطی دور کی کشمکش اور باہر سے آنیوالی نئی طاقتوں سے معرکہ آرا ہونے کی آخری مسلح جدوجہد کے نتیجہ کے طور پر یہ انقلاب ظہور پذیر ہوا تھا۔ اس معرکہ میں بہت سی روایتوں نے دم توڑ دیا اور بہت سی نئی چیزوں نے جنم لیا۔ کشمکش کا یہ دور پہلے ہی سے شروع ہو چکا تھا۔ ایک دفعہ اُبال آیا تھا پھر کچھ دنوں کے لئے خاموشی اور مجہولیت نے اصلاح پسندی کے حربے ہاتھ میں دے دئے لیکن ہندوستان

---

۱؎ تاریخ ہند کے ازمنۂ وسطیٰ میں معاشرتی اور اقتصادی حالات - مطبوعہ ہندوستانی اکاڈیمی ۱۹۲۹ء صفحہ ۲۸

۲؎ ہندوستان کا دور بیداری - فراق گورکھپوری - "زمانہ" جون ۱۹۲۹ء

اصلاح نہیں بلکہ تبدیلی چاہتا ہے اس لئے کشمکش اب تک جاری ہے۔ غدر کے انقلابات نے متوسط طبقہ والوں، جاگیر سے ہاتھ دھونے والے جاگیرداروں ان کے بہی خواہوں اور بیکار ہو جانے والے صناعوں کو بھی آسودہ اور مطمئن نہیں کیا اور طاقت نئے پیدا ہونے والے زمینداروں، جاگیرداروں اور اُبھرتے ہوئے سرمایہ داروں کے ہاتھ میں پہنچ گئی جن کے لئے نئی روایتوں کی ضرورت تھی اگر یہ سب کچھ ہمیں اپنے ادب میں نہیں ملتا تو یا ہمارا تاریخ کا تجزیہ غلط ہے یا ادبی قدروں کی تحلیل صحیح بنیادوں پر نہیں ہے۔ لیکن ایسا نہیں ہے معمولی نظر ڈالنے پر بھی ادب اُردو اس دور کی خصوصیات، بے چینیوں، اصلاح پسندیوں اور جدید رجحانات کا پتہ دے دیتا ہے۔ سلطنت اور دربار داری کا تقریباً خاتمہ ہو چکا تھا وظائف پر زندگی بسر کرنا آسان نہ تھا، قصائد لکھ کر خلعت اور گاؤں مل سکتے تھے اس لئے حالی، آزاد، نذیر احمد، سرسید سب نئی حقیقتوں سے دوچار ہوئے انہوں نے زندگی بسر کرنے کے دوسرے راستے نئے نظام میں تلاش کئے پرانے ادب سے بیزاری کا اظہار کیا اور نئے تصورات کا خیرمقدم۔ حالی مقدمۂ شعر و شاعری میں لکھتے ہیں:۔

"دنیا میں ایک انقلاب عظیم ہو رہا ہے اور ہوتا چلا جاتا ہے آج کل دنیا کا حال اس درخت کا سا نظر آتا ہے جس میں برابر نئی کونپلیں پھوٹ رہی ہیں اور پرانی ٹہنیاں جھڑتی چلی جاتی ہیں۔ تناور درخت زمین کی تمام طاقت چوس رہے ہیں اور چھوٹے چھوٹے تمام پودے جو ان کے گرد و پیش ہیں سوکھتے چلے جاتے ہیں۔ پرانی قومیں جگہ خالی کرتی ہیں اور نئی قومیں اُن کی جگہ لیتی جاتی ہیں اور یہ کوئی گنگا جمنا کی طغیانی نہیں ہے جو آس پاس کے دیہات کو دریا برد کر کے رہ جائے گی بلکہ یہ سمندر کی طغیانی ہے جس سے تمام کرۂ زمین پر پانی پھرتا نظر آتا ہے۔ . . .

. . . . . . . ہر بات کا ایک محل اور ہر کام کا ایک وقت ہو سکتا ہے۔ عشق و عاشقی کی ترنگیں اقبال مندی کے زمانہ میں زیبا تھیں۔ اب وہ وقت گیا . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . عیش و عشرت کی رات گذر گئی اور صبح نمودار ہوئی اب کالنگڑے اور بہاگ کا وقت نہیں رہا اب جوگیے کی الاپ کا وقت ہے۔"[1]

دیکھئے اس میں ڈارون کی بہم کی ہوئی معلومات کا کتنا اثر ہے اور دور جدید کی تبدیلیوں کا کتنا شدید احساس! آزاد لکھتے ہیں:۔

"ملک ہمارا عنقریب آفرینش جدید کے وجود میں قالب تبدیل کیا جا رہا ہے، نئے نئے علوم ہیں، نئے فنون ہیں، سب کے حال نئے ہیں، دل کے خیال نئے ہیں، عمارتیں نئے نئے نقشے کھینچ رہی ہیں۔ رستے نئے خاکے ڈال رہے ہیں۔ اس طلسمات کو دیکھ کر عقل حیران ہے مگر اسی عالم حیرت میں ایک شاہراہ پر نظر جاتی ہے اور معلوم ہوتا ہے کہ تہذیب کی سواری شاہانہ چلی آتی ہے۔ ہر شخص اپنے اپنے ویرانہ کو جھاڑ بہار رہا ہے اور جس حال میں ہے اس کی پیشوائی کو دوڑا جاتا ہے۔"[2]

ڈاکٹر نذیر احمد پرانے ادبی سرمایہ پر طنز کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

"میری مثال اس زمانہ کے شاعر کی سی ہے کہ بیچارہ کوئی مضمون سوچ رہا تھا، جس طرف ذہن کو دوڑاتا ہے دیکھتا ہے کہ وصل و ہجر اور انتظار اور واسوخت اور سراپا اور بہار اور خزاں اور استخفاف مذہب اور بزرگانِ دین کے ساتھ استہزاء وغیرہ وغیرہ کوئی خیال نہیں جس میں
over and over again
سیکڑوں ہزاروں نے طبع آزمائی نہیں کی ناچار ہار تھک کر بندر پر قناعت کرتا ہے وہ بھی ہر ایک کو نصیب نہیں۔"[3]

سرسید ان سب کے سرگروہ تھے۔ ان کی بات بھی سن لیجئے:۔

"زمانہ اور زمانہ کی طبیعت اور علوم اور علوم کے نتائج

---

[1] مقدمۂ شعر و شاعری۔ حالی۔ انوار المطابع لکھنؤ ص ۱۴۰

[2] نیرنگ خیال حصہ اول آزاد ص ۳

[3] لکچر ۲۸ دسمبر ۱۸۸۸ء محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس لاہور

سب تبدیل ہوگئے ہیں ہمارے ہاں کی قدیم کتابیں اور ان کا طرزِ بیان اور ان کے الفاظ مشتملہ ہم کو آزادی اور راستی اور صفائی اور سادہ پن اور بے تکلفی اور بات کی اصلیت تک پہنچانا ذرا بھی تسلیم نہیں کرتے بلکہ برخلاف اسکے دھوکہ میں ڈالنا اور پیچیدہ بات کہنا اور ہر بات کو لون مرچ لگا دینا اور ہر امر کی نسبت غلط اور خلاف واقعہ الفاظ شامل کر دینا اور جھوٹی تعریف کرنا اور زندگی کو غلامی کی حالت میں رکھنا ....... یہ تمام باتیں حال کے زمانہ اور حال کے زمانہ کی طبیعت کے مناسب نہیں ہیں۔[1]

اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ کبھی کبھی اتفاق بھی انسانی زندگی میں تغیرات کا سبب بنتا ہے لیکن یہ محض اتفاق نہ تھا کہ اُنیسویں صدی عیسوی کے آخری نصف حصہ میں ہر ایسے ادیب کی زبان پر جسے زندگی کی کشمکش سے دو چار ہونا پڑا تھا یہی بات آئی۔ اسی دور میں امیر اور داغ بھی تھے جن کا تعلق لکھنؤ، رامپور اور حیدرآباد دکن کے درباروں سے تھا اور انہوں نے اُنہیں قدروں کو عزیز رکھا جو اُن کے
درباری پیشروؤں کو عزیز تھیں۔ اُن کے یہاں تبدیلی کی خواہش نہیں معلوم ہوتی ۱۴
اندازِ شاعری میں جو فرق اگلے شعراء کے مقابلہ میں اُن کے یہاں پایا جاتا ہے وہ دورِ انحطاط کی دوسری نشانیوں کا پتہ دیتا ہے۔ بہت ممکن ہے کہ کوئی نقاد ان چیزوں کو نظر انداز کر جائے لیکن رجحانات کا تجزیہ کرنے والا اُن معاشی اور معاشرتی حالات پر ضرور نظر ڈالے گا جنہوں نے کہیں نئے تصورات پیدا کئے اور کہیں پرانے ہی تصورات کو برقرار رکھنے میں مدد دی۔

غدر کی وجہ سے ہندوستانی سماج میں جو اہم واقعات رونما ہوئے تھے اُن کے تفصیلی بیان کا موقع نہیں لیکن کچھ چیزیں تو ظاہر ہیں نئے سیاسی نظام نے نئے سماجی تصورات پیدا کر دئے، علم و تعلیم کا معیار بدلا، درس و تدریس کے طریقے بدلے، طرزِ معاشرت میں تبدیلی ہوئی، نئے آداب و قوانین آئے، پیشے اور پیشہ ور وہ نہ رہے، جاگیرداری نظامِ حکومت کے بل پر قائم رہا۔ صنعت و حرفت کی ترقی کچھ رُکی رُکی سی رہی۔ مسلمانوں کے ہاتھ سے حکومت نکلی، ہندو تعلیم کی دوڑ میں آگے نکل گئے، نئے نظامِ حکومت میں بہت سی جگہوں پر ان کا قبضہ ہوگیا۔ مسلمان چونکے تو انہیں دُنیا اندھیری دکھائی دی غدر نے اُنکو زیادہ مجرم ٹھہرایا تھا اس لئے انہیں اپنی حالت سنبھالنے کا ہوش ہوا۔ حالی، سر سید، نذیر احمد، آزاد سب گذشتہ عظمت کی واپسی پر غور کرنے لگے لیکن جس نظام نے انہیں جکڑ لیا تھا اس سے چھٹکارا حاصل کرنا اُن کے بس میں نہ تھا، مادی طور پر وہ شکست کھا گئے تھے، اجتماعی احساس کی کمی تھی اس لئے انہوں نے انفرادی ترقیوں کو صحیح ترقی سمجھ کر نئے نظام کی مخالفت نہیں کی اور اصلاح پسندی میں انہوں نے زندگی کے حقائق سے مقابلہ کی تاب نہیں پیدا کی بلکہ اسی محدود دائرہ میں اپنی حالت سنبھالنے کی دعوت دی، ہر شخص نے اُمید کو اپنا ہتھیار بنا لیا اور اپنے پیروں پر پھر اُٹھ کھڑے ہونے کی تعلیم دی۔ چونکہ تغیر سے ملک کو آگاہ بھی کرنا چاہتے تھے اس لئے ایک طرح کی حقیقت نگاری کی بُنیاد پڑی۔ نیچرل شاعری، سیدھی سادی زبان، پُر جوش اصلاحی تنقیدوں کا دور شروع ہوا۔ مذہب اور سائنس نے قدم قدم پر ایک دوسرے کو آنکھیں دکھائیں اور نئے قسم کے علم کلام اور نئی طرح کی تعقل پسندی کا رواج ہوا۔ ان لوگوں نے کشمکش میں حصہ لیا تھا۔ دین و دُنیا دونوں کو سامنے رکھ کر ترقی کی تھی اس لئے انہیں دین اور دُنیا دونوں عزیز تھے۔ اس وقت کے نظم و نثر کے تمام مجموعوں کا ماحصل یہی ہے کہ اپنی حالت سنبھالو، اخلاق درست کرو، کسی کے لہجہ میں ذرا زیادہ گرمی تھی، کوئی دبی ہوئی زبان سے کہتا تھا، لیکن یہی آواز تھی جو مختلف سازوں سے نکل رہی تھی۔ شرر، سرشار، اکبر ذرا پیچھے آئے لیکن اُن کے یہاں بھی انہیں تصورات کی صدائے بازگشت سُنائی دیتی ہے ایک طرح کی مجہولیت، انفعالیت اور انفرادی طور پر زندگی اور اخلاق کی درستگی کا سبق۔

آہستہ آہستہ اس میں بھی تبدیلی ہوئی۔ سیاسی نظام بدلتا چلا جاتا تھا سماجی نظام بھی بدلتا رہا۔ ایک طرف تو غدر کے بعد ہی سے وطن کے پوری طرح ہاتھ سے نکل جانے کی چوٹ کھا کر حب الوطنی کا ایک دُھندلا سا تصور پیدا ہو چکا تھا۔ دوسری جانب جب کونسلوں اور اسمبلیوں میں کھڑے ہو کر کچھ کہنے کا موقع ملا تو ایک معمولی اور محدود پیمانے پر متوسط طبقہ کے پڑھے لکھے لوگوں نے جماعتی ترقی کا خواب بھی دیکھنا شروع کیا۔ سیاسی جماعتیں بننے لگیں جنہوں نے اپنے مفاد کو پیش نظر رکھا۔ ہندوستان کی تعلیمی اوسط چھ سات فی صدی سے زیادہ نہ تھی، وہی متوسط طبقہ بناتے تھے۔ انہیں میں سے کچھ لوگ اعلیٰ طبقہ

[1] تہذیب الاخلاق جلد ۳ صـ ۱۷۴

کے ساتھی تھے اور کچھ حکومت کے سنبھالنے والے اس لئے ان کے خیالات، محسوسات سب متوسط اور اعلیٰ طبقہ کے مفاد ہی سے بنتے تھے۔ چکبست اور اقبال نے بھی اس کے باہر نہیں سوچا۔ چکبست نے تو کھل کر متوسط طبقہ کے جذبات کی ترجمانی کی لیکن اقبال نے مزدوروں اور غریبوں کو اُٹھنے اور جاگنے کی تلقین کرتے ہوئے بھی اپنے فلسفۂ خودی سے ہمیشہ سماج کی بنیادی حقیقتوں کو پردہ میں چھپا دیا جسمیں اجتماعی احساس ایک ثانوی چیز معلوم ہوتا ہے۔ ایک طبقاتی مفاد کا جادو ایسا ہے کہ وہی مہاجن جو رقت قلب کی وجہ سے چیونٹیوں کو خوراک بہم پہنچاتا ہوا چلتا ہے، سود دینے والے غریب پر ذرا بھی رحم کھانے پر راضی نہیں دکھائی دیتا۔ وہی امیر جس کے دروازے سے فقیروں کو روزانہ بھیک ملتی ہو اُسے افلاس کو جڑ سے مٹا دینے پر تیار نہیں کیا جاسکتا اس سے نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ ادیب اور فن کار کو بھی شعوری یا غیر شعوری طور پر یا تو اپنے طبقہ کے مفاد کا ساتھ دینا پڑتا ہے یا باغی بن کر اپنے طبقہ سے الگ ہو جانا پڑتا ہے۔ اور وہ جو بے دلی سے کسی تحریک کا ساتھ دیتے ہیں یا کسی تبدیلی کے بارے میں کوئی رائے نہیں دینا چاہتے۔ وہ کھل کر یا پوشیدہ دوسری جماعت سے تعلق رکھتے ہیں اور اسی نظام کو برقرار رکھنے کے حامی ہیں۔ ایک بات اس طرح ضرور نمایاں ہو جاتی ہے کہ ادب کو صرف تفریح اور دلچسپی کی چیز ماننے والوں کو بھی وقت کے تقاضے کے سامنے سر جھکا دینا پڑتا ہے اور وہ سمجھنے لگتے ہیں کہ ادب کو تفریح سے آگے بھی قدم بڑھانا پڑتا ہے ...........................

ان باتوں کا دار مدار بہت سی خود پرستیوں اور نامعلوم خواہش پرستیوں پر ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جدید ادب کے اندر بہت سے ادیب ایسے دکھائی دیتے ہیں جو سوچ سمجھ کر نئے ادبی رجحانات کو اپنے یہاں جگہ دے رہے ہیں لیکن ان کی تعداد بھی کم نہیں ہے جو رسمی طور پر چند سطحی لفظوں کے استعمال پر خوش ہیں۔

غدر کے قریب جدید ادب کی بنیاد میں انگریزی ادب سے استفادہ اور نقالی کا بھی ہاتھ تھا۔ اب وہ بات نہیں رہی ہے۔ ہمارے سامنے خود نئی حقیقتیں، نئے مسائل، نئے دکھ درد، نئی خواہشات، نئی اُمنگیں، نئی پابندیاں اور نئے ادراک ادبی تجربوں کی حیثیت سے موجود ہیں اور اب ہم جو کچھ کہہ رہے ہیں اس میں وہ بصیرت موجود ہے جو تخلیق کے لئے ضروری ہے چاہے وہ آرٹ یا سائنس کے کسی شعبہ میں ہو۔

ہندوستانی سیاسیات میں آزادی کا جو مبہم مفہوم سنہ ۱۹۳۰ء تک رہا اسکی جھلک ہمیں منشی پریم چند کے افسانوں اور ناولوں میں، ٹیگور کی نظموں اور کہانیوں میں، سروجنی نائیڈو کے گیتوں میں اور گاندھی جی کی تحریروں میں دکھائی دیتی ہے لیکن سنہ ۱۹۳۰ء سے ہندوستان کی سیاست کا رخ بدلا، معاشی نظام میں تبدیلی کا احساس پیدا ہوا اور صرف آزادی حاصل کرنے کی جد و جہد پر قناعت کرنا غلط تاریخی نظریہ معلوم ہوا کیونکہ جو ملک آزاد ہیں، جمہوریت پسندی کے مدعی ہیں۔ ان کے یہاں بھی آزادی کا مفہوم اعلیٰ اور متوسط طبقہ کی آزادی کے سوا اور کچھ نہیں ہے اس لئے آزادی کے ساتھ ساتھ ہندوستانیوں کو معاشی اور اقتصادی آزادی کا خیال پیدا ہوا اور پھر ہندوستان کی آزادی کا مسئلہ وسیع ہو کر تمام دُنیا میں آزادی حاصل کرنے کی جد و جہد کا ایک حصہ بن گیا۔ اس وقت جو شاعر اور ادیب اپنے مضامین میں انسانی زندگی کی اس وسعت کا پتہ دے رہے ہیں وہی درحقیقت ادب کی تخلیقی طاقت کا ساتھ دے رہے ہیں وہی زندگی کی حقیقت سے آنکھیں چار کر رہے ہیں۔ اس سلسلہ میں شاید یہ بات کہہ دینا بھی ضروری ہو گا کہ ہندوستانیوں کے ارادے اور خواہشیں ابھی یہاں کے سماجی حالات سے بے اطمینانی کی وجہ سے ظہور پذیر ہو رہی ہیں کوئی حقیقی تبدیلی جو تعمیری بھی ہو طاقت کے ہاتھ میں ہونے کی وجہ سے نہیں پیدا ہوئی ہے لیکن اسکے حصول کی جد و جہد، بے اطمینانی، تعمیر کا تصور یہ چیزیں ادب میں پوری طرح آگئی ہیں۔ کہیں کہیں تو لفظوں کے پیچھے پورے سماجی عمل کا اثر دکھائی دیتا ہے۔

ادب اور آرٹ کے ہر شعبے میں چند اہم تبدیلیاں ہو رہی ہیں اور ہوئی ہیں لیکن آرٹ کے بعض سانچے ان تبدیلیوں کو بہت جلد قبول کر کے ظاہر کر دیتے ہیں اور بعض پوری طرح نمایاں نہیں کرتے۔ مختصر افسانے، نظمیں، تنقیدی مضامین یہ چند اصناف ادب ایسے ہیں جو ہمارے ارادوں اور خواہشوں کی ترجمانی کر رہے ہیں لیکن غزلوں میں یا دوسرے علمی مضامین میں ابھی وہ صفائی نہیں آئی ہے جو انہیں اگلوں سے ممتاز کر سکے اگرچہ انکی روح بھی بدل چکی ہے۔ موجودہ دور کا افسانہ نویس اور نظم نگار انفرادی زندگی کی چھوٹی چھوٹی خوشیوں اور تکلیفوں، معمولی انسانی کمزوریوں اور مصنوعی اخلاقی تعلقات کو اوّل تو اپنی نظم اور افسانہ کا موضوع نہیں بناتا اور اگر کبھی

ایسا کرتا ہے تو اس انفرادی تصوّر کے پس منظر میں کوئی گہرا سماجی تصوّر ہوتا ہے یہ بات اتنی آسان نہیں ہے جتنی بادی النظر میں دکھائی دیتی ہے۔ کبھی کبھی ایسا ہوتا ہے کہ ادیب یا شاعر کامیاب نہیں ہوتا اور فنی کمزوری کا اظہار کر دیتا ہے کبھی کبھی وہ خطیبانہ اور واعظانہ رنگ اختیار کر لیتا ہے، کبھی کچھ لفظوں اور اصطلاحوں کے استعمال ہی کو کافی سمجھ لیتا ہے۔ کبھی اپنی بے مائگی کو نئی نئی اصطلاحوں کے پردہ میں چھپا دینا چاہتا ہے، کبھی معمولی اور بھدّی چیزوں پر زور دیکر اسے جدّت سے تعبیر کرتا ہے لیکن تجربہ کے دور میں یہ سب کچھ ممکن ہے اس لئے ہمیں اس مرکز، اس مستقل راہ پر نظر جمانی چاہیئے۔ نیا ادیب جس پر چلنے کا مدعی اور جہاں تک جانے کے لئے بے چین ہے۔

نئے علوم اور فنون نے، سائنس کی ترقّی نے، آزادی کے نئے تصوّرات نے، اخلاقی معیار کی تبدیلی نے بہت سے نئے اخلاقی، جنسی، نفسیاتی اور سیاسی مسائل عریاں طور پر موجودہ ادیب کے سامنے پیش کر دئے ہیں، وہ ہر قدم پر قدیم توہم پرستیوں سے ٹکر لیتا ہے اور جب پرانی آہنی دیواروں کو توڑ نہیں سکتا تو اسکے یہاں جھنجھلاہٹ پیدا ہو جاتی ہے لیکن یہ جھنجھلاہٹ بھی بالکل وقتی چیز ہے



وہ ادیب جنہوں نے ۱۹۳۰ء کے بعد سے لکھنا شروع کیا ہے اور جنہیں ہندوستان اور دوسرے ملکوں کی تاریخ پڑھنے کا موقع ملا ہے اُن کے یہاں داخلیت، رومان پرستی، خواہش پرستی اور انفرادیت کی کمی دکھائی دیگی اگرچہ ظاہر ہے کہ ان سے پوری طرح چھٹکارا ابھی ہمارے ادیبوں اور شاعروں کو حاصل نہیں ہو سکا ہے۔

ہندوستان جن حالات سے گزر رہا ہے اس کی تہ میں کتنا کرب و اضطراب ہے اس کا اندازہ اوپر کی چند تحریکوں سے اتنا نہیں ہو سکتا جتنا کہ موجودہ ادبی رجحانات سے ہو رہا ہے۔ ہمارے ادیبوں نے ادب کو زندگی سے ہم آہنگ بنانے کی کوشش کی ہے، وہ فرضی اور تخئیلی عشق و محبّت، گناہ و ثواب، علم اور تصوّف، روحانیت اور اخلاق کا تذکرہ نہیں کرتے بلکہ خود زندگی جن حقائق کو پیش کر رہی ہے انہیں سامنے لا رہے ہیں چاہے وہ حقائق کیسے ہی تلخ کیوں نہ ہوں۔ ہمدردی اور رواداری کے کھوکھلے جذبے جو جد و جہد سے دور رہ کر پیدا ہوتے ہیں وہ ان کے موضوع نہیں لیکن جس بات کو بار بار دُہرا چکا ہوں اسے پھر کہہ دینا چاہتا ہوں کہ ابھی اس ادب کی ابتدا ہے، ابھی تو بہت کچھ سیکھنا ہے، بہت کچھ تبدیل کرنا ہے اور بہت سی گہری حقیقتوں کی نقاب کشائی کرنا ہے اور اس سلسلہ میں انہیں فن کی لطیف ترکیبوں سے مدد لینا پڑے گا جو چیزیں رجحانات کے طور پر ظاہر ہو رہی ہیں انہیں ادب کا جزو بن جانا ہے اور آج کی وسیع انسانیت، بین الاقوامیت کی کوشش ظلم و جور کا استیصال، عقل کی کارفرمائی، آزادی کی سچّی لگن اور ایسے ہی دوسرے پائدار اور بلند جذبات سے ادبی سرمایہ کی تشکیل ہوگی۔

یہ بات جس طرح تمام فنون لطیفہ کے لئے صحیح ہے اسی طرح ادب کیلئے بھی ہے کہ ادب کچھ لوگوں کیلئے تو کسی مقصد کے حاصل کرنے کا ذریعہ ہے اور کچھ لوگوں کے لئے خود مقصد۔

یہ دو قسم کے فلسفۂ حیات کے ماننے والوں کا پتہ دیتا ہے لیکن وہ لوگ جو ادب ... ہی کو مقصد سمجھتے ہیں وہ بھی کچھ نہ کچھ کام ادب سے لیتے رہتے ہیں۔ اس بحث کو آج کل تنقید میں خاص جگہ حاصل ہے کہ ادب میں افادیت اور مقصدیت یا پروپیگنڈے کا کیا مطلب ہے۔ جدید تنقید جب ادب کا تجزیہ کرتی ہے تو اُسے ہر ادب میں چاہے وہ کسی دور کا کیوں نہ ہو یہ بات صاف صاف دکھائی دیتی ہے کہ شاعر یا ادیب کے طبقاتی تعلّق کی وجہ سے ادب میں مخصوص اثرات اور تجربات کا بیان ہوگا اور اس طرح زہرِ عشق اور میر کی غزلیں بھی ادب برائے ادب کا بیان ہو کر نہیں رہ جاتیں بلکہ اُن میں بھی زندگی کی مخصوص قدروں کا پتہ ملتا ہے۔ بے اطمینانی اور تغیّرات، سکون اور تصوّف یا حالات نے جن باتوں کو پسندیدہ اور عزیز بنا دیا تھا انہیں کے بیان سے ادب کا دامن بھرا ہوا ملتا ہے۔

موجودہ ادب میں یوں تو ہر پہلو سے تغیّرات پر نظر ڈالی جا سکتی ہے۔ لیکن ان سب کی تہ میں تنقیدی جائزہ کی وہ نئی طاقت ہے جس نے ادبیات کو نئے پر و بال عطا کر دئے ہیں اس کا نتیجہ یہ ہوا ہے کہ اب خود ادیب اپنے کارنامہ کا جائزہ لینے کے بعد اُسے پیش کرتا ہے۔ ہر کس و ناکس کا ذکر نہیں بلکہ ان کا ذکر ہے جن کی ادبی کاوشیں ادب کے سرمایہ میں کوئی اضافہ کرتی ہیں سائنٹفک اور غیر سائنٹفک طور پر لوگ اپنے دور کی ترجمانی، سماجی حقائق کے اظہار اور عقل پرستی کو رواج دینے پر آمادہ دکھائی دیتے ہیں۔ توہمات کا پردہ علوم نے چاک کر دیا ہے اس لئے شاعر بھی نئے علوم کی مدد سے آگے بڑھ رہے ہیں، ادیب سائنس اور دوسرے علوم کی روشنی میں قدم اُٹھائے چلے جا رہے ہیں۔ زندگی کی کشمکش دعوتِ مقابلہ دے رہی ہے اور ادیب اس سے

مقابلہ پر آمادہ دکھائی دے رہے ہیں اس میں یہ ہوتا ہے کہ ادیب کی زندگی حیاتِ اجتماعی کے اور دوسرے شعبوں سے وابستہ ہو جاتی ہے اور زندگی کے تجربے تخلیقی ادب کا موضوع بنتے ہیں۔ کچھ ادیب تو اس سلسلہ میں ایسے ملیں گے جن کا نقطۂ نظر جذباتی ہے جو بنیادی باتوں سے واقف نہیں ہیں لیکن موجودہ تمدّن کے تضاد سے پریشان ہیں، بھٹک بھٹک کر اندھیرے میں راستہ ڈھونڈھتے ہیں، کبھی راہ مل جاتی ہے کبھی قدم بھٹک جاتے ہیں۔ لیکن ایک جماعت ایسے ادیبوں کی بھی ہے جنھوں نے راستہ پالیا ہے چاہے وہ تیز رو نہ ہوں، سبک خرام نہ ہوں لیکن انہیں اپنی منزل کا نشان معلوم ہے۔ وہ ان راہوں سے واقف ہیں جدھر سے انہیں جانا ہے۔ انجمن ترقی پسند مصنّفین باقاعدہ طور پر ایسے ہی شاعروں اور ادیبوں کو اپنی جانب بلاتی ہے۔ یہ بات کسی قدر یقین کے ساتھ کہی جاسکتی ہے کہ انفرادی کوششوں کے علاوہ اگر موجودہ دور کے صحیح اور منضبط رجحانات نے کوئی پیکر اختیار کیا ہے تو وہ اس انجمن کی شکل میں ہے لیکن اس کا مطلب یہ نہیں ہے کہ اس کا ہر ممبر کسی معیاری بصیرت اور علم کا حامل ہے۔ ممکن ہے کہ خود یہ انجمن منزل تک نہ پہنچ سکے لیکن اسکی نشان بردار ضرور ہے۔ اس نے ابتک چاہے زبان اور ادب کی کوئی اہم خدمت انجام نہ دی ہو لیکن کچھ نئے رجحانات کی تشکیل ضرور کردی ہے اور ادب کے بارے میں واضح تصوّرات پیش کئے ہیں اس کا ایک دوسرا نتیجہ اور ہوا، وہ یہ کہ ادب میں مستقل اور ناممکن التغیّر قدروں کے ماننے والے ترقی پسند ادب کے خلاف صف آرا ہو گئے اور اس طرح بہت سی ایسی باتیں جو کبھی کھل کر نہیں کہی گئی تھیں کہی جانے لگی ہیں اور نئے ادبی رجحانات سے اختلاف رکھنے والے اپنے طبقاتی مفاد کو پشت پناہ بنا کر نئے ادب سے بیزاری کا اظہار کر رہے ہیں۔ بدلتی ہوئی قدروں نے زمانہ میں اس وقت کے سماجی نظام کے پُرانے اجارہ داروں کو چیخنے پر مجبور کر دیا ہے صرف ادب ہی نہیں ہے جس کی تبدیلیاں پراگندہ خاطر بنا رہی ہیں بلکہ سائنس کی بڑھتی ہوئی طاقت عمل کا جائزہ لے رہی ہے۔ انفرادیت کا علم اب بھی بلند کیا جاتا ہے لیکن اُسے اجتماعی احساس کے سامنے سرنگوں ہونا ہے، توہم پرستیاں اب بھی سر اُٹھا رہی ہیں اور ان کے اصولوں کو الہامی اور الٰہی ماننے والے سائنس کا مذاق اُڑانے پر تُلے ہوئے ہیں۔ لیکن علم اور یقین کا مقابلہ جذبات اور ظنّیات زیادہ دنوں تک نہیں کر سکتے اس لئے یہ بات وثوق کے ساتھ کہی جاسکتی ہے کہ پُرانی قدروں کو آج نہیں تو کل محاذ سے ہٹنا ہے اور ان نئی قدروں کو جگہ دینا ہے جو وقت کے تقاضے سے پیدا ہو رہی ہیں، جن کی تخلیق میں تاریخی طاقتوں کا ہاتھ ہے اور جن کے زندہ رہنے کے لئے مخصوص حالات ۱۷ پیدا ہو چکے ہیں۔

# ”زندگی“ اور ”موت“

فضل حسین کیف

محفلِ استقرار سے کیوں پیکول ہے
جہانِ آرزو پُرجوش کیوں ہے
نصیبِ دل ہے خوابِ تمنّا
وہ نغمۂ زندگی خاموش کیوں ہے

نوا راہی ہے حیاتِ جاوداں کا
بھلا کیا تجھ کو ہے ڈر مرگِ ناگہاں کا
نہیں ہے تیرے سفر کی انتہا موت
شبستاں ہے فقط یہ کارواں کا

# جاپان کی داخلی اور خارجی سیاسیات کا پس منظر

مشرق بعید۔ بحرالکاہل اور جاپان و روس کے باہمی جھمیلوں اور انکی سیاسیات کو سمجھنے کے لئے پہلے خود جاپان کی اندرونی سیاست اور اُس سیاست کے مختلف رخوں کا جاننا اور جاپانی حکومت کے اقتصادی ڈھانچہ پر نظر رکھنا ضروری ہے اس لئے کہ مشرق بعید کی سیاست میں پیچیدگیاں جاپانی سامراج کے اقتصادی مفادوں ہی کی بہت کچھ پیدا کردہ ہیں۔



آئندہ سطور میں جاپان کی اندرونی سیاست پر ایک چھچھلتی نظر ڈالی گئی ہے۔ اس سے جاپان کی سیاسی حالت کا سرسری اندازہ لگانے میں آسانی ہوگی۔

نئے جاپان کی تاریخ ۱۸۶۵ء سے شروع ہوتی ہے۔ اسی سال جدید اصلاحات کے ذریعہ قدیم جاگیرداروں سے اُن کے بڑھے ہوئے حقوق چھین لئے گئے۔

اصلاحات کے اس انقلابی اثر کا جو نتیجہ ہونا تھا ہوا۔ جاگیرداروں کی وہ اولاد جو اپنی من مانی کارروائیوں کیلئے آزاد چھوڑ دی گئی تھی قانون کے آہنی شکنجہ میں جکڑ دی گئی۔ اس سیاسی اثر کے علاوہ ان اصلاحات کا اقتصادی اور معاشی اثر بھی پڑا جس کی وجہ سے امراء اور رؤسا کی اولاد صنعت و حرفت اور تجارت کی طرف منہمک ہوگئی۔ ان لوگوں نے اس نئی دُنیا میں تیزی سے ترقی کی اور آج جاپان کی معاشی زندگی پر انہی قدیم امراء کی اولاد کا قبضہ ہے اور چونکہ یہ امراء و رؤسا اپنے خاندانی اثرات اور حکام سے تعلق کی بنا پر جاپانی سوسائٹی کا سب سے موثر عنصر تھے اس لئے انہوں نے تجارتی میدان میں بڑے بڑے ٹرسٹ قائم کرکے مشہور کاروباروں اور صنعتوں کو اپنے قبضہ میں لے لیا۔

ان سرمایہ دار خاندانوں میں دو مشہور خانوادے جاپان کی تاریخ میں خاص شہرت کے مالک ہیں۔ مٹسوئی (Mitsui) اور مٹسوبشی (Mitsubishi)۔

مٹسوئی خاندان کے قبضہ میں بینکنگ۔ اسلحہ سازی۔ طیار شدہ مال اور بڑی بڑی صنعتوں کا کاروبار ہے اور مٹسوبشی خاندان۔ جہازسازی انجنیرنگ اور دوسرے بحری سامان نیز گھریلو سامان کی تجارت پر اقتدار رکھتا ہے۔

## سیاسی پارٹیاں

یہ دونوں خاندان جاپان کی سیاسی پارٹیوں پر بھی درون پردہ اقتدار رکھتے ہیں لیکن چونکہ دونوں اپنی تقابلی فطرت Competitive nature کی بنا پر باہم دست و گریباں رہتے ہیں اس لئے وہ سیاسی جماعتیں بھی جنکی یہ علی التواتر متحرک روح ہیں باہم متصادم رہتی ہیں۔

جاپان کی سیاسی پارٹیاں بھی دو ہیں۔ سی یوکائی Seiyukai اور منسیٹو (Minseito) پہلی جماعت انگلستان کی قدامت پسند پارٹی (Conservative Party) سے بہت میل کھاتی ہے لیکن مٹسوبشی کا رجحان اعتدالیت (Liberalism) کی طرف ہے۔

ان دو پارٹیوں کے علاوہ تیسری طاقتور جماعت جو مذکورہ سیاسی پارٹیوں سے متصادم رہتی ہے لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ ان سیاسی جماعتوں کو ملک کی فوجی ترقی سے دلچسپی نہیں بلکہ اس کے برعکس دونوں جماعتیں علی التواتر برّی و بحری بیڑہ کی زیادتی کے لئے کوشاں رہتی ہیں۔

## امن پسندانہ پالیسی

جاپان کے وزیراعظم وسکاؤنٹ کاٹو۔ کے دورانِ وزارت میں کچھ نئی اور دور رس اصلاحات کی گئیں اور ۱۹۲۳ء کے خوفناک زلزلہ سے جو ملک کی مالی حالت زبوں ہو چلی تھی اُس میں یک گونہ خوشحالی کے آثار نمایاں ہونے لگے۔ اس زمانہ میں حکومت کی پالیسی امن پسندانہ تھی حالانکہ امریکہ کی طرف سے متعدد بار اشتعال انگیز اقدامات کیے گئے چنانچہ ۱۹۲۴ء میں صوبہ جات متحدہ امریکہ میں قانون انتقال منظور کیا گیا جس سے جاپانیوں کو مستثنیٰ رکھا گیا۔ پھر امریکہ نے جاپان کا قانون۔ جنٹلمین اگریمنٹ ایکٹ جو ۱۹۰۷ء سے نافذ تھا ناپسند کیا اور جاپانیوں کے مکمل اخراج کا فیصلہ کر دیا اور اس طرح ایکٹ کی دھجیاں اُڑا دیں۔ ان تمام اشتعال انگیزیوں کے باوجود بھی جاپان کی طرف سے کوئی جارحانہ اقدام نہیں کیا گیا گو کیمپ۔ نے حکومت کی اس پالیسی کو بزدلانہ خطرناک اور قابلِ ملامت بتایا۔ مگر بیرن شیڈیہارا۔ کی کابینۂ وزارت جو اُس وقت حکومت کی باگ ڈور سنبھالے ہوئے تھی۔ خارجی ممالک کے مسائل میں عدم مداخلت کی پالیسی پر سختی کے ساتھ عامل تھی۔ اس لئے اُس نے اس راہ میں کوئی اقدام نہ کیا۔ وزارت کی اس پالیسی سے کیمپ۔ بہت نالاں تھی چنانچہ جب ۱۹۲۷ء میں بینکنگ میں اقتصادی جمود کے دباؤ سے۔ شیڈیہارا۔ کی وزارت کو استعفیٰ دینا پڑا تو کیمپ۔ نے شانٹنگ پر قبضہ کرنے کے لئے افواج بھیج دیں اور وزارت کی عدم مداخلت کی پالیسی کو خیرباد کہہ دیا۔ لیکن کچھ ہی دنوں بعد بیرن شیڈیہارا۔ کی وزارت پھر لوٹ آئی اور شانٹنگ کے انخلاء کا حکم پھر دیدیا گیا۔ کیمپ نے سختی کے ساتھ حکومت کی توجہ قومی چین کی بڑھتی ہوئی طاقت اور سوویٹ روس کی ترقی پذیر فوجی حالت کی طرف مبذول کرائی جو مستقبل قریب میں جاپان کے جارحانہ مقاصد کے لئے خطرہ بننے والی تھی مگر حکومت نے کوئی توجہ نہ دی اور فوجی جماعت کو مایوس ہونا پڑا لیکن ۱۹۳۰ء میں عدم مداخلت کی پالیسی کی اشاعت ہو گئی اور فوجی جماعت کو اقتدار حاصل کرنے کا موقع مل گیا۔ واقعہ یہ ہوا کہ برطانی وزیراعظم مسٹر ریمزے مکڈانلڈ نے لندن میں بحری کانفرنس بلائی تھی تاکہ وہ واشنگٹن کانفرنس کی عائد کردہ پابندیوں پر غور کرے۔ . . . . . . . . . واشنگٹن کانفرنس میں جاپان۔ برطانیہ اور امریکہ کے درمیان بحری طاقت کا تناسب ۳ - ۵ - ۵ رکھا گیا تھا۔

اس کانفرنس میں جاپانی بحری بیڑہ کے نمائندوں نے اپنے بحری پروگرام میں ہر اک تحدیدی ترمیم کو نامنظور کر دیا۔ اسپر مسٹر میکڈانلڈ نے تمام سابقہ قواعد کے برخلاف براہِ راست ٹوکیو سے خط و کتابت شروع کر دی اور وزیراعظم کی تائید حاصل کر لی۔ چنانچہ معاہدۂ لندن کی اکتوبر ۱۹۳۰ء میں تصدیق کر دی گئی۔ وزیراعظم کے اس طرزِ عمل سے تمام فوجی حلقے بھڑک اُٹھے اور صرف دو ہی ہفتہ بعد وزیراعظم کو قتل کر دیا گیا۔

## انقلابی نقطہ

۱۹۳۰ء کے عالمگیر اقتصادی جمود . . . . . . . . . . . . . . . . . . . نے جاپان پر بُرا اثر ڈالا اُس کی خارجی تجارت ½ کم ہو گئی ظاہر ہے کہ یہ ایک تعجب انگیز حد تھی کہ جیسی دُنیا کے کسی بھی مقام پر دیکھنے میں نہیں آئی۔ اقتصادی جمود سے جاپانی کسان کو خاص نقصان پہنچا۔ کھانے کے تمام سامان کی قیمت خوفناک حد تک بڑھ چکی تھی۔ مچھلی کا حصول مشکل تھا چاول کے ملنے میں گو آسانی تھی لیکن وہ ناقابلِ فروخت ہونے کی بنا پر کسان کی مالی حالت میں کچھ مفید تبدیلی پیدا نہیں کر سکتا تھا اور ریشم کے جراثیم کی پرورش جس سے جاپانی کسان کو عام حالات میں بہت کچھ اقتصادی منافع ہوتے تھے اس لئے مفید ثابت نہیں ہو سکتی تھی کہ ریشم کی خارجی تجارت میں کمی کی وجہ سے اب وہ بھی کچھ فائدہ بخش نہیں رہی تھی اُس وقت کے جاپانی کسان کی بابت ایک ماہر اقتصادیات کا بیان ہے کہ: —

"اس جمود کے زمانہ میں جاپانی کسان کی صرف ¼ آبادی نسبتاً خوشحالی کی زندگی بسر کرتی تھی۔"

امریکہ کے ایک ماہر مالیات نے مشرق بعید کی اقتصادی حالت پر بحث کرتے ہوئے جاپانی کسان کی حالت بایں الفاظ میں روشنی ڈالی تھی:۔

"بین الاقوامی اقتصادی جمود کا قابل رحم شکار جاپانی کسان ہوا ہے۔ اُس کا ہر قسم کا غلہ بازار میں اچھی قیمت پر نہیں اُٹھتا۔ حکومت کی امداد اصل حالت میں کوئی بنیادی تبدیلی پیدا کرنے سے قاصر ہے۔ سرسری اندازہ کی رو سے کہا جا سکتا ہے کہ ۳۰ فی صدی کسان آبادی فاقہ کی حد تک پہنچ چکی ہے۔"

دیہات کے ساتھ شہر کی حالت بھی بے حد ناقص تھی اس لئے کہ جاپانی شہروں کی اقتصادی بہتری تین صنعتوں پر انحصار کرتی ہے۔ (۱) جہاز رانی۔

(۲) ریشم کی صنعت اور (۳) روئی کے سامان کے کارخانے لیکن اقتصادی بدحالی نے ان تینوں صنعتوں ہی کی کمر توڑ دی تھی اس لئے کہ نہ تو جہازوں میں سامان جانے کی وہ کثرت تھی اور نہ ہی ریشم اور کپڑے وغیرہ کی وہ مانگ جو ۱۹۳۰ء سے پہلے شہروں میں خوشحالی کا باعث بنی ہوئی تھی۔ بدقسمتی بالائے بدقسمتی یہ ہوئی کہ چینیوں نے جاپانی مال کا بائیکاٹ کر دیا اور برطانی نو آبادیات نے بھاری ڈیوٹی لگانی شروع کر دی۔ غرض ان تمام حالات کے نتیجہ میں جاپان کی دس سالہ اقتصادی ترقی تباہی کے دروازہ پر آ لگی۔ ایسی حالت میں عوام یہ کہنے لگے کہ۔ کیمپ۔ نے جس پالیسی کو پیش کیا تھا صرف اُسی پر چل کر ملک کی مالی حالت بہتر ہو سکتی ہے اور آخرکار فوجی جماعت کا اثر و نفوذ حیرت انگیز تیزی کے ساتھ بڑھنے لگا۔ یہ چیز افسوسناک تھی لیکن بہرحال اسکے علاوہ چارۂ کار ہی کیا تھا۔ آخرکار مجبوراً ملک کی قسمت کو فوجی گروپ کے سپرد کر دیا گیا جس نے اس بدحالی کو دور کرنے کے لئے چین کے ساتھ جنگ شروع کر دی اور ۱۸ ستمبر ۱۹۳۱ء کو ایک تکلیف دہ حادثہ کے نتیجہ میں جاپان نے منچوریہ پر حملہ بول دیا اور ایک سال کے قلیل عرصہ میں چینی فوجوں کو پسپا کر دیا۔ آخر منچوریہ کا نام بدلکر مانچوکو کا نیا صوبہ شہنشاہیت کے ماتحت قائم ہو گیا۔



## پچھلے دس سال

پچھلے دس سال میں جاپانی سیاست کا عام رجحان فیسزم کی طرف رہا جس کا بہت کچھ سبب سنہ ۲۹ء کے جمود کے تلخ اور گہرے اثرات اور پرانی وزارتوں کی ناکام پالیسیوں کا احساس تھا۔ اس دوران میں زیادہ تر حکومتیں جنگوں میں مبتلا رہیں جن سے اُن کی اقتصادی اور مالی حالت کو سخت چوٹیں لگیں۔ چنانچہ سنہ ۳۰ء اور سنہ ۴۰ء کے عشرۂ سابقہ ....... کی سیاسی اور اقتصادی حالت پر بحث کرتے ہوئے ٹوکیو یونیورسٹی کے پولیٹکل ڈپارٹمنٹ کے صدر اعلیٰ نے اپنی کتاب "جاپان۔ آج اور کل" میں لکھا ہے کہ:۔

"پچھلے دس سال میں جاپان کی بیرونی سیاست اوسطاً ۸۰ فی صدی جنگی مسائل کو حل کرنے میں اُلجھی رہی۔ صرف اندازہ کی رو سے بجٹ کا ۴۷ فی صدی حصہ جنگ کی نذر ہوا اور ۵ لاکھ آدمی مارے گئے۔"

یاد رہے کہ ان اعداد و شمار میں اُن اخراجات کا شمول نہیں ہے جو روسی اور جاپانی سرحدی جھگڑوں یا شنگھائی میں جاپانی اور بین الاقوامی مفادوں کی باہمی ٹکر کے نتیجہ میں حکومت جاپان کو برداشت کرنے پڑے ان کی تعداد مشہور جاپانی اخبار "آشاہی شمبون" کے ایک مضمون نگار کے اندازہ کے مطابق سنہ ۳۳ء سے لیکر سنہ ۳۹ء تک ۔ ۴۹ ۔ سالانہ ہے۔ ان پر سالانہ ۳۴ لاکھ روپیہ تک خرچ ہوتے ہیں۔

اس جنگی حالت کا ملک کی سیاسیات میں جو اثر تھا ظاہر ہے اعتدال پسند اور قدامت نواز عنصر — جہاں تک ان اصطلاحات کے برطانی مفہوم کا تعلق ہے — نہایت تیزی کے ساتھ سیاسیات سے غائب ہونے لگا اور فوجی جماعت آہستہ آہستہ تمام حکومت پر چھا گئی۔ ہونے کو اب بھی اعتدال پسند پارٹیاں جاپانی پارلیمنٹ میں موجود ہیں اور کبھی کبھی حکومت کی ذمہ داریاں بھی سنبھالتی ہیں مگر ملک کے عام رجحان اور بیرونی سیاست کے خاص اُلجھاؤ کی وجہ سے ان کی اعتدال پسندی کوئی خاص فرق نہیں پیدا کرتی۔

## جاپان اور بین الاقوامی جنگ

روس پر جرمن حملہ کے بعد ہی سے بین الاقوامی سیاسی حلقوں میں یہ پوچھا جا رہا ہے کہ جاپان اس سلسلہ میں کیا طریقہ اختیار کرے گا۔ اس لئے کہ وہ روس اور محوری طاقتوں کے ساتھ۔ غیر جانبداری اور۔ امداد۔ کے معاہدے کئے ہوئے ہے۔ اس سوال کا جواب یقیناً ان سطور کے شائع ہونے تک ناظرینِ ایشیا کو معلوم ہو جائیگا۔ لیکن یہ کہ اگر جاپان روس پر حملہ آور ہوتا ہے۔ تو چونکہ اُسے امریکہ اور برطانیہ سے بھی مقابلہ کرنا پڑیگا اس لئے کہ امریکی اور برطانی ارکانِ حکومت نے کھُل کر اعلان کر دیا ہے کہ اگر مشرق بعید میں جاپان نے کوئی بھی ایسا اقدام کیا جو اُن کے مصالح کے لئے خطرناک ثابت ہوا یا مشرق بعید میں۔ مساوی طاقت۔ کی حیثیت میں کوئی تبدیلی ہوئی کھُل کر میدان میں آجائیں گے اور ظاہر ہے کہ موجودہ حالات میں روس پر حملہ ہونے کی صورت میں یہ تمام امکانات قوی ہو جائینگے اس لئے یہ سوال خاص اہمیت رکھتا ہے کہ امریکہ و برطانیہ اور جاپان کے درمیان جنگ کی صورت میں کیا حالات رونما ہونگے۔

فوجی نقطہ نظر سے جاپان اور امریکہ کی جنگ وہ صورت اختیار نہیں کر سکتی جو یورپی جنگوں میں نمایاں ہوئی اس لئے کہ دونوں ممالک کے

درمیان پانچ ہزار میل کا سمندر حائل ہے۔ اس لئے نہ طیارے ہی آپس میں گتھ سکتے ہیں اور نہ ٹینکوں ہی کا ٹکرانا ممکن ہے اور یہ بھی قرین قیاس نہیں کہ بحری جنگی جہاز اس دور دراز کی مسافت کو طے کر کے مخالف ملک پر جا کر گولہ باری کریں۔ لہذا یہ جنگ صرف تجارتی ناکہ بندی تک محدود رہ جائے گی۔

## انڈوچائنا کا معاملہ

جاپان نے وشی کی کمزور حکومت کو دبا کر انڈوچائنا کے جنوبی بندرگاہوں اور چند ہوائی مستقروں کے استعمال کا حق لے لیا ہے۔ یہ واقعہ فوجی نقطۂ نظر سے نہایت اہم ہے اس لئے کہ اس سے پہلے ملایا۔ سنگاپور اور فلپائن کا ہر بحری مرکز جاپانی بحری مراکز سے ایک ہزار میل سے کم دور نہیں تھا۔ لیکن اب ان میں سے ہر مقام مسافت میں آٹھ سو میل کے اندر ہے۔

## تجارتی ناکہ بندی

جہاں تک موجودہ اطلاعات کا تعلق ہے انڈوچائنا کے مسئلہ میں برطانی اور امریکی حکومت نے تجارتی ناکہ بندی کرنے کا ارادہ کیا ہے اور حقیقت یہ ہے کہ جاپان کے اس اقدام کا مناسب جواب یہی تھا اس لئے کہ۔ جاپان کی صنعتیں امریکہ اور برطانی نوآبادیات کی خام پیداوار پر چلتی ہیں۔ جاپان امریکہ سے تیل۔ پٹرول مشینیں۔ اور برطانی مقبوضات سے روئی۔ شکر اور دوسرا ضروری سامان منگاتا ہے۔ جاپان کا یہاں تک امریکہ پر انحصا

ہے کہ پروفیسر مارٹن کا اندازہ ہے کہ:-

"اگر امریکہ جاپان کیلئے اپنے سامان کی برآمد ممنوع
کر دے تو تمام جاپانی صنعتیں اور کارخانے فوراً
بند ہو جائیں"

یہی وجہ تھی کہ محور کے پیہم دباؤ کے باوجود بھی جاپان کو اعلان جنگ کرنے کی جرأت نہیں ہوئی۔ لیکن یہ ممکن ہے کہ مستقبل کے ان امکانات کے پیش نظر جاپانی حکومت نے تیل اور پٹرول وغیرہ کی کثیر تعداد محفوظ کر لی ہو۔ چنانچہ گزشتہ کئی سال سے جاپان امریکہ سے ضروری اشیاء عام مانگ اور عام حاجت سے کہیں زیادہ خرید رہا ہے اور دوسرے ممالک سے اسکی درآمدی تجارت میں کئی گنا اضافہ ہوا ہے۔ مگر تجارتی ناکہ بندی کے نتیجہ میں نقصان پہنچنا ضروری ہے اس لئے کہ بعض اشیاء کا ذخیرہ کرنا ممکن نہ ہو سکا اور ان ممالک نے پہلے ہی سے دست کشی اختیار کر لی۔

حالات بتا رہے ہیں کہ جاپانی سامراج عنقریب میدان میں آنیوالا ہے وہ جنگی محاذوں کو تک رہا ہے لیکن اصلاً اس کی پالیسی کا فیصلہ روس اور جرمنی کی جنگ کی بابت مستقبل کے امکانات کریں گے۔

۱۲۱

سید محمد تقی

# دورِ عقلیّت کے سیاسی افکار

اکرام قمر۔ بی۔ اے

## (۱) آئین پسند

۱۶۵۱ء میں ہوبز کی کتاب "عفریت" (Leviathan) شائع ہونے پر پیرس میں مقیم انگریزوں نے ہوبز کو وہ لعنت ملامت کی کہ وہ خوفزدہ ہوکر پیرس سے انگلستان واپس بھاگ آیا۔ اُس کا خیال تھا کہ اگر کرامویل اور پیوریٹن (Puritan) فوج نے اسپر بہت تھوڑی مہربانی بھی کی تو بھی
۲۲ وہ گھاٹے میں نہیں رہے گا کیونکہ جلاوطن ساتھیوں کی لعنت ملامت زیادہ نقصان دہ تھی۔ شاہ پرست پادری اُس کی صرف اس بات پر مشتعل نہیں تھے کہ اُس نے بادشاہ کو نائبِ خدا ماننے سے انکار کردیا ہے بلکہ وہ اُس کی عمومی کلبیت، مادیت، اور اس کے اس گستاخانہ نظریہ کے خلاف تھے کہ کلیسائی طاقت دُنیوی طاقت کے ماتحت ہے۔ جو شاہ پرست مذہبی شغف نہ رکھتے تھے وہ بھی ریاستی حاکمیت کے نظریہ سے پریشان تھے کیونکہ یہ نظریہ جمہوریت اور ملوکیت دونوں کے موافق تھا۔ یہ نظریہ جس طرح سٹوئرٹ خاندان کی مخالفت کی مذمت کرتا تھا اسی طرح کرامویل کی مخالفت کو بنظرِ حقارت دیکھتا تھا۔ یہ نظریہ ہر اُس بادشاہ کی حمایت کرتا تھا جس کا سکہ رواں ہو خواہ قانونی طور پر اُسے حکومت کا حق پہنچتا ہو یا نہ پہنچتا ہو۔ جب ہوبز انگلستان پہنچا تو اس نے دیکھا کہ اس کی تصنیف انگلستان کے جمہوریت پسندوں میں فرانس کے شاہ پرستوں سے کچھ زیادہ مقبول نہیں ہوئی۔ سیاسین اس بات کے سخت خلاف تھے کہ اس نے ان کا معاہدۂ عمرانی کا پسندیدہ نظریہ مطلق العنانی کو ثابت کرنے کے لئے استعمال کیا ہے۔ اُسکے حاکمیت اور قانون کے نظریات کی فقہا تردید کرتے تھے۔ مؤرخین اسکی بیان کردہ دورِ جاہلیت کی حالت کی صحت سے انکار کرتے تھے۔ فلسفی اسکی نفسیات کو جھٹلاتے تھے۔ اُس نے دیکھا کہ ہر جگہ اس کی مذمت کی جاتی ہے — اور اس صورتِ حال نے اُسے متفکر و پریشان کردیا۔

ہوبز کی تردید کرنے کی نسبت اسکی مذمت کرنا آسان تھا۔ چند مفکر ہی اُس سے زیادہ منطقی قابلیت رکھتے تھے اگر اسکے نظریات کی اساس کو صحیح تسلیم کرلیا جائے تو اسکے دلائل اتنے ہی بےعیب ہیں جتنا انسانی استدلال بےعیب دلائل پیش کرسکتا ہے۔ جن دو مصنفوں نے اسکے دلائل پر مبنی بحث کی ہے وہ دونوں صفِ اوّل کے فلسفیوں میں شمار کئے جاتے ہیں انکے نام بینیڈکٹ سپائینوزا (۷۷-۱۶۳۲ء) اور جان لوک (۱۷۰۴-۱۶۳۲ء) ہیں ان دونوں میں سے کوئی بھی اُس کے اخذ کردہ نتائج پر اعتراض نہیں کرتا۔ مگر ان نظریات کو قبول کرکے وہ ان میں چند ترمیمیں پیش کرتے ہیں تاکہ انہیں عملی سیاسیات کے موافق بنایا جاسکے۔

سپائینوزا کو خاص طور پر ہوبز کا شاگرد تصور کیا جاسکتا ہے اُس کی کتاب دینی سیاسی رسالہ (Tractatus Theologico Politicus. ۱۶۷۰ء) اور اسکی تصنیف سیاسی رسالہ (Tractatus Politicum ۱۶۷۷ء) جو اسکی وفات کے بعد شائع ہوئی۔ ان دونوں میں جو دلائل پیش کئے گئے ہیں وہ "عفریت" کے دلائل کی تقلید کرتے ہیں۔ آدمی اور آدمی کی فطرت کے متعلق وہ ہوبز سے کم قنوطی نظریہ رکھتا ہے۔ اس طرح سپائینوزا منطقی بحث کی ہر منزل پر شرائط پیش کرکے آخرکار ایک ایسی ریاست پیش کرنے کے قابل ہوگیا ہے جو آئینی اور جمہوری ہے، مذہبی رواداری کی پابند اور انفرادی آزادی کے لئے موزوں ہے۔

جان لوک ۱۶۸۸ء کے انقلاب انگلستان کا مؤید تھا۔ اس کے خیالات ہوبز کی نسبت سپائنوزا کے خیالات سے زیادہ مختلف تھے۔ اس نے مشروط بادشاہت کا نظریہ پیش کیا جو اٹھارویں صدی میں رائج تھا۔ اسکے سیاسی خیالات کا قدیم و جدید دُنیا پر بہت گہرا اثر ہوا۔ لوک کے نظریات مالینیو، مانٹسکیو، روسیو، بلیک سٹون اور امریکی وفاقیوں سے لے کر موجودہ زمانہ تک اثر انداز ہوئے ہیں۔ یہ امر نہ درست ہے اور نہ لوک نے اس کا دعویٰ کیا ہے کہ اسکے مختص خیالات اُسی کے دماغ کی پیداوار ہیں۔ انگلستان میں اُس کے زمانہ سے قبل ہی آئینی نظریہ اور پارلیمانی نظام کی قدیم روایت موجود تھی اس نے معاملہ فہم ہوکر (۱۶۰۰-۱۵۵۴ء) اور غیر دانشمند سڈنی (۱۶۸۳-۱۶۲۲ء) سے بہت کچھ اخذ کیا ہے۔ ہم ان ہر دو اشخاص کی تعلیم کا مطالعہ اس مضمون میں عدم گنجائش کی بنا پر کرنے سے قاصر ہیں۔ لوک نے یہ مختلف مواد آئینی اصول کے عظیم الشان نظریہ کی صورت میں پیش کیا ہے مدنی حکومت پر اس نے دو رسالے لکھے ہیں (۱۶۹۰ء) پہلے رسالے میں اس نے فلمر کے خیالات کی وضاحت کی ہے اور ضمنی طور پر بادشاہ کے نائبِ خدا ہونے کے متروک نظریہ کی بھی تشریح کی ہے۔ دوسرے رسالے میں اُس نے ہوبز اور اس کے نظریۂ حاکمیت پر بحث کر کے حقیقی و سنجیدہ کام کیا ہے۔ یہ بات عجیب ہے کہ اس نے اپنی ایک طول طویل دلیل کے دوران میں نہ ہوبز کا خاص ذکر کیا ہے اور نہ حاکمیت کا۔ مگر اُس نے مؤثر پیرایہ میں ہوبز کے نظریہ میں اعتدال پیدا کیا ہے اور حاکمیت کی سختیوں کو کم کیا ہے۔ اُس نے قدیم انسان کے متعلق جو نظریہ پیش کیا ہے وہ ہوبز اور سپائنوزا کے نظریات سے زیادہ پسندیدہ ہے۔ وہ دورِ جاہلیت کو محبت و مسرت کا دور قرار دیتا ہے۔ اگرچہ یہ دور اسکے نزدیک غیر ترقی یافتہ اور نامکمل ہے۔ اُس نے وہ وجوہات پیش کی ہیں جن کی بنا پر ادارۂ ریاست کا قیام پسندیدہ ہوگیا تھا اُس کا خیال ہے کہ ریاست کی حقیقی بنیاد دورِ جاہلیت کے افراد کے درمیان معاہدۂ عمرانی پر ہے اور اس معاہدہ کے بعد ایک قابلِ تنسیخ حکومتی معاہدہ ہوا ہے جس میں ایک فریق تو تمام قوم کی ہیئت اجتماعی ہے اور دوسرا فریق وہ حاکم ہے جسے قوم اپنا سردار چُنتی ہے۔ لوک کہتا ہے کہ قوم اپنے تمام قدرتی حقوق اپنی بنا کردہ حکومت کے سپرد نہیں کرتی بلکہ صرف وہ حقوق اسکے سپرد کرتی ہے جو قومی وجود کے لئے لازمی ہیں۔ اور ریاست کا واحد مقصد فرد کے بقیہ قدرتی حقوق بالخصوص زندگی، آزادی اور ملکیت کے قدرتی حقوق کا تحفظ ہے چونکہ اُس نے حکومت کا دائرہ محدود کردیا ہے اس لئے اُسے اپنے "رواداری پر مکتوبات" میں یہ ثابت کرنے کیلئے چنداں دقت پیش نہیں آئی کہ ریاست کا مذہب سے کوئی تعلق نہیں اور اسے ہر اُس عقیدہ و عبادت کے ساتھ رواداری برتنی چاہیئے جو مدنی معاشرہ کے لئے نقصان دِہ نہیں۔

لوک اور اُسکے وہگ (Whigs) شاگردوں کے زیر اثر انگلستان میں اٹھارویں صدی کے اوائل میں جو آئینی رسوم رائج ہوگئی تھیں اُن کا اور لوک کی تعلیمات کا نتیجہ بیرن ڈی مانٹسکیو (۱۷۵۵-۱۶۸۹ء) کی مشہور کتاب "روحِ قانون" (L'Esprit des Lois) تھا۔

مانٹسکیو ۱۷۳۰ء میں انگلستان گیا اور وہاں اٹھارہ ماہ مقیم رہا۔ اس قیام کے دوران میں وہ لوئی پانزدہم شاہ فرانس کی ظلمت پسند شخصی حکومت اور جارج دوم کی آرام طلب آئینی حکومت کے اختلاف سے بہت متاثر ہوا۔ اُس نے برطانی طرزِ حکومت کا غائرانہ مطالعہ کیا۔ تاریخ کے مکمل و جامع مطالعہ سے اپنی معلومات کو وسیع کیا اور آخرکار اُس نے ۱۷۴۸ء میں "کتابِ عظیم" (Magnum Opus) لکھی۔ یہ کتاب اکتیس حصوں اور پانچ سو چھیانوے ابواب پر مشتمل ہے۔ یہ سیاست و قانون کے ایک وسیع دائرے کو محیط ہے۔ اگرچہ اس نے یہ مقصد ظاہر کرنے میں بہت احتیاط سے کام لیا ہے مگر اس کا بیّن مقصد یہی ہے کہ حکومتِ فرانس کے جبر میں کمی کرنے کے لئے چند ترامیم پیش کرے اور اس مقصد کیلئے حکومتِ فرانس کو کہے کہ وہ رومائے قدیم، ازمنۂ وسطیٰ کے اطالیہ اور موجودہ برطانیہ کے چند ایک آئینی دساتیر کو اختیار کرلے۔ سیاسی خیالات میں اُس نے جو سب سے زیادہ قابلِ قدر اضافہ کیا ہے وہ (انفرادی آزادی کے مفاد کی خاطر) تین حکومتی اختیارات ۔ مقننہ، عاملہ اور عدالت ۔ کو علیحدہ علیحدہ کرنے کی اہمیّت پر اصرار ہے۔ اُس نے آئین میں ضبط و توازن کے پولی بیئن (Polybian) اصول کا احیاء کیا ہے۔ ریاستہائے متحدہ امریکہ کے آئین کے بنتے وقت (۱۷۸۹-۱۷۸۳ء) مانٹسکیو کے نظریات امریکہ پر بہت اثر انداز ہوئے ہیں۔

(۲) انقلابی ۔ لوک کی تعلیمات نے مانٹسکیو کے

دل میں اعتدال پسند آئینی اصلاح کے خیالات پیدا کر دئیے لیکن روسو (۱۷۱۲ء – ۱۷۷۸ء) کا مستعد مگر غیر متوازن قلب ان تعلیمات کے زیرِ اثر معاشری و سیاسی انقلاب کے خواب دیکھنے لگا۔ روسو جنیوا میں پیدا ہوا۔ اُس کا باپ ایک مخبوط الحواس گھڑی ساز تھا۔ سولہ سال کی عمر میں روسو نے سیر و سیاحت اور غریب الوطنی کی زندگی اختیار کر لی اور یہ سیر و سیاحت اور غریب الوطنی کی زندگی ختیار کر لی۔

............ تاحینِ حیات جاری رہی (صرف پیرس میں اقامت کے مسلسل بارہ برس ۱۷۴۴ – ۱۷۵۶ء اس سیر و سیاحت سے مستثنیٰ ہیں)۔ جب ۱۷۵۰ء میں اس نے "علم و ادب کے اخلاقی اثرات" پر ایک مضمون لکھ کر دیجون یونیورسٹی سے انعام حاصل کیا تو اسے یہ احساس ہوا کہ وہ اچھا لکھ سکتا ہے۔ اس نے تصنیفات کا سلسلہ شروع کر دیا جس سے اُس نے عام مقبولیت حاصل کر لی حتیٰ کہ ۱۷۶۲ء میں اس نے "معاہدۂ عمرانی" پر عدیم النظیر کتاب لکھ کر عالمگیر شہرت حاصل کر لی۔ روسو کے اس شاہکار میں وضاحتِ بیان، دلآویز پیرایہ اور معقول و قابلِ فہم دلائل کی خصوصیات موجود ہیں۔ یہ کتاب جذباتی ہے اور عوام کے جذبات کو متاثر کرتی ہے۔ اس میں دو نظریات پیش کئے گئے
۴۴ ہیں جو روسو کی اس تصنیف سے پہلے متضاد و متبائن خیال کئے جاتے تھے ایک طرف تو فلاطون کی طرح قومی احساس کو زبردست قرار دیا گیا اور دوسری طرف شخصی آزادی کا جذبہ لوک سے بھی زیادہ ظاہر کیا گیا۔ ریاستی حاکمیت اور آزادیٔ رعایا کو کس طرح اکٹھا کیا جا سکتا ہے؟ یہ وہ مسئلہ ہے جسے حل کرنے کی روسو نے کوشش کی ہے۔ وہ اس مسئلہ کو حل کرنے کے لئے یہ تصور کرتا ہے کہ دورِ جاہلیت کی آزادی کے مالک انسان رضا کارانہ طور پر ایک معاہدہ کرتے ہیں جس سے خود بخود ایک قوم وجود میں آجاتی ہے۔ جس میں فرد جو قوم کا ایک جزو ہے قوم کے بالکل مترادف ہے اور فرد کی شخصی رائے اور قوم کی مشیّت عامہ General Will میں اختلاف و تضاد نہیں۔ معاہدۂ عمرانی کی اس نے مندرجۂ ذیل شرائط بیان کی ہیں:-

"ہم میں سے ہر فرد اپنی ذات اور اپنی تمام مشترکہ طاقت کو مشیّت عامّہ کے سپرد کرتا ہے۔ اور ہم بحیثیت مجموعی ہر رکن کو ہیئتِ اجتماعی کا ایک غیر منفک جزو سمجھتے ہیں۔"

روسو کا "مشیّتِ عامّہ" کا نظریہ ہوبز کا سر بریدہ "عفریت" ہے روسو یہ سوال کرتا ہے کہ اگر انسانی فطرت کی خودسری کے ماتحت فرد "اپنی مخصوص رائے کا مظاہرہ کرتا ہے جو مشیّتِ عامّہ کے برعکس یا اس سے مختلف ہے" تو اس کا نتیجہ کیا ہوگا؟ روسو کہتا ہے کہ اس صورت میں اسے جبراً منایا جائیگا۔ مگر اس حالت میں فرد کی قدیم و غیر منفک آزادی کا کیا بنیگا؟ روسو لکھتا ہے کہ اس طرح آزادی میں کسی قسم کی کمی نہیں آتی۔ انسان کی خودسری صرف یہ ظاہر کرتی ہے کہ وہ اپنی حقیقی رائے سے ناآشنا ہے۔ جبر اسکی حقیقی رائے کے مطابق ہے۔ قوم اُس پر صرف اس لئے جبر کرتی ہے تاکہ اُسے آزاد ہونے پر مجبور کر دے! اس طرح سے روسو کا سر بریدہ عفریت ہوبز کے صحیح و سالم دیو کی مانند خوفناک و مہیب ہے۔ یہ حقیقت ہے کہ کسی شخص کو آزاد ہونے پر مجبور کرنا اُسے اطاعت گزاری پر مجبور کرنا ہے۔ اس طرح سے روسو کا سوال لاینحل ہی رہ جاتا ہے۔

اگرچہ روسو اس مسئلہ کو حل کرنے میں ناکام رہا ہے مگر اپنی بحث و نظر کے دوران میں اُس نے علم السیاست میں مستقل اور گرانقدر اضافہ کیا ہے وہ کہتا ہے کہ سیاسی طاقت کی بُنیاد عوام پر ہے مشترکہ مفاد حکومت کا اصلی مقصد ہے۔ اُسکے نزدیک ریاست ایک عمرانی تنظیم ہے اور ایک تنظیم ہونے کی حیثیت سے اس میں قومی احساس بھی ہے اور مشیّت عامہ کا وجود بھی۔ وہ اس جمہوری نظریّہ کا حامی ہے کہ سیاسی فریضہ کا حقیقی معیار رضامندی ہے۔ وہ آزادی اور حاکمیت کے اتحاد کو ممکن قرار دیتا ہے اگرچہ اپنی تحاریر میں وہ مہمل لفاظی بھی کرتا ہے مگر اُسکے معقول اصولوں کی اہمیت اس قدر ہے کہ اُس نے سیاسی مفکّروں میں ایک اعلیٰ حیثیت حاصل کر لی ہے۔

روسو کی فصاحت اور جوش کی وجہ سے اس کے بہت سے شاگرد ہوگئے۔ اس امر میں کوئی شک نہیں کہ اسکے نظریات انقلابِ فرانس میں ممد و معاون ثابت ہوئے۔ جس طرح مانٹسکیو نے بوربونز کے سیاسی استبداد کی جڑوں کو کھوکھلا کر کے رکھ دیا تھا اور والٹیئر نے رجعت پسند و بد اطوار کلیسائے گال کی طاقت کو کمزور کر دیا تھا، ٹھیک اُسی طرح روسو نے فرانس کے غیر منصفانہ معاشرتی نظام کی اخلاقی و ذہنی بُنیادوں کو اُکھاڑ کر رکھ دیا جب ۱۷۸۹ء میں انقلاب ہوا تو سیاسی لسانی کے نشہ میں بے شمار رہنماؤں نے "معاہدۂ عمرانی" کے اصولوں کا اعلان کیا۔ یعنی مساوات، عوام کی حاکمیت اور مشیّت عامہ کی حقانیت کے نظریات پر گلی کوچوں میں بحثیں ہونے لگیں۔
روسو کے نظریات صرف فرانس ہی میں نہیں اپنائے گئے بلکہ

ایشیا فروری ۱۹۶۲ء

بہت سی اقوام نے انھیں اختیار کیا۔ یہاں ان میں سے صرف دو اہم قوموں کا ذکر کر دینا ہی کافی ہے۔ انگلستان اور امریکہ میں طامس پین (۱۸۰۹-۱۷۳۷ء) جنیوائی مسلک کا مبلغ اعظم بن گیا۔ وہ ایک کٹر انفرادی Individualist اور اپنی فطرت ہی سے ہنگامہ پسند تھا۔ انگلستان میں ہنگامہ خیز زندگی بسر کر کے وہ امریکہ چلا گیا۔ "عام فہم و فراست" (۱۷۷۶ء) اور دیگر تصانیف کے ذریعے اس نے امریکی آزادی پر باقی تمام انفرادیت پسند مصنفوں سے زیادہ زور دیا اور اسپر ان سب سے زیادہ اصرار کیا کہ امریکہ برطانیہ کا مقابلہ ضرور کرے۔ ۱۷۸۷ء میں اُس نے انگلستان واپس آکر ۱۷۸۹ء سے لیکر ۱۷۹۲ء تک کے فرانس کے انقلابی دور کا نہایت بیتابی و دلچسپی کے ساتھ مطالعہ کیا اور اُسے پسندیدگی کی نظروں سے دیکھا۔ جب ۱۷۹۰ء میں اڈمنڈ برک نے اپنے مشہور "الزامات" میں انقلاب فرانس کی مذمت کی تو طامس پین نے اس کے جواب میں ایک آتشیں رسالہ لکھا جو سیاسی علم ادب میں ایک اصولی و اہم اضافہ ہے۔ اس رسالہ کا نام "آدمی کے حقوق" (۱۷۹۲-۱۷۹۱ء) ہے۔ اسکی اشاعت کے فوراً بعد اسے بغاوت کے الزام میں گرفتاری کا خطرہ ہو گیا۔ اس لئے وہ فرانس چلا گیا اور اس کی "جمہوری مجلس" کا رُکن منتخب ہو گیا۔ وہ دس سال تک فرانس میں رہا۔ اس دوران میں قسمت کے ہاتھوں اُسے کئی مصائب کا سامنا کرنا پڑا۔ بعدازاں وہ اپنی زندگی کے بقیہ دن نیویارک میں بسر کرنے کے لئے بحر اوقیانوس کو دوبارہ عبور کر کے وہاں چلا گیا۔ اُسے روسو سے کم قوی احساس تھا۔ اس لئے اپنے اُستاد کی تعلیم کے اشتراکی پہلو کی بجائے اُس نے اُسکے انفرادی پہلو پر بہت زور دیا۔ لیکن روسو کے ان نظریات کی اس نے بہت نشر و اشاعت کی جو انسان کے قدرتی حقوق، معاشرتی مساوات، عوام کی غیر منفک حاکمیت اور شخصی آزادی میں بیجا حکومتی مداخلت کی لغویت کے متعلق تھے۔

جرمنی میں شہرہ آفاق فلسفی عمانوئل کانت (۱۸۰۴-۱۷۲۴ء) نے اپنے غیر محدود صبر و استقلال، ذہانت و میانہ روی سے روسو کی فصاحت و بلاغت کی وضاحت کی اور اس کی کتاب "معاہدہ عمرانی" کے نظریات کو عام فہم اور مربوط پیرایہ میں پیش کیا۔ "روح قانون" میں مانٹسکیو نے جو اصول بیان کئے ہیں ان میں اور روسو کے نظریات میں تطابق و مماثلت پیدا کرنے کی اُس نے بہت کوشش کی۔ سیاسی نظریہ کے میدان میں اُس کی اہم ترین کتاب "فلسفۂ قانون" (۱۷۹۶ء) ہے۔ "قانون" اور "آزادی" کی طرح کی اصطلاحات کی اُس نے جو تعریفیں اور تجزیے کئے ہیں وہ بے بہا ہیں۔

## (۴) مصلحین

عمانوئل کانت کو انقلابیوں میں شمار کرنا ایک تعجب انگیز امر ہے کوئی شخص اس سے زیادہ اعتدال پسند نہیں ہو سکتا اور نہ اسکے بلند فلسفہ یا پُرسکون زندگی سے زیادہ بے ضرر کوئی اور چیز ہو سکتی ہے (اس نے اپنی تمام زندگی اپنے وطن کونیسبرگ میں بسر کر دی تھی) وہ قوائے حاضرہ کے خلاف جارحانہ اقدام کرنے سے گریزاں تھا۔ اس نے پروشیائی تعصبات کو کم کرنے کی خاطر یہاں تک کہہ دیا کہ حاکمیت عامہ تو ہنزولرن شہنشاہی کے متضاد نہیں ہے! لیکن انقلاب ہمیشہ تشدد ہی کی تعلیم نہیں دیتا۔ انقلابی خیالات غیر جذباتی الفاظ میں بھی بیان کئے جا سکتے ہیں (اگرچہ یہ شاذ ہے) اور یہ ناقابل تردید امر ہے کہ کانت کا اخلاقی قانون کو فوقیت دینا، اُسکی تخئیل پرستی، اُس کا صلح کل مشرب، اُس کی انسان دوستی
۲۵ اُس کی امن پسندی یہ سب امور اسکے زمانہ کی جنگی قوم پرستی کے قطعی متضاد تھے اس نے ایک بلند تر سماجی نظام کے اصول وضع کئے اور اس نظام کیلئے اخلاقی انقلاب لابدی ہے۔

اسکے ہمعصروں کے خیالات اس کی برابر انقلابی نہ تھے۔ وہ مصلحین تھے اور سیاسی اداروں اور معاشرتی حالات میں اصلاح کو ناگزیر سمجھتے تھے لیکن وہ یہ کہتے تھے کہ موجودہ نظام کی حدود کے اندر رہتے ہوئے یہ اصلاحات کی جا سکتی ہیں۔ وہ تقریباً تمام تر برطانی رعایا تھے اور برطانوی لوگ میانہ روی میں خاص طور پر ماہر ہیں اور اپنے اعتقادات کے منطقی نتائج سے بچنے کی اہلیت و قابلیت رکھتے ہیں۔ ان مصلحین میں سے تین کے نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں ـــــ اڈمنڈ برک، ولیم گاڈون اور جیریمی بنتھم۔

اڈمنڈ برک (۱۷۹۷-۱۷۲۹ء) ایک آئرستانی پروٹسٹنٹ اور متبحر عالم تھا۔ اس نے شروع شروع میں قانون کی طرف توجہ دی مگر بعدازیں ادب و سیاست پر اپنی توجہ مرکوز کر دی۔ وہ پارلیمان کا رکن منتخب ہو گیا اور وِہگ وزیر اعظم کا سکرٹری بن گیا۔ اس نے اپنی جماعت اور اپنے رہنما کی نہایت قابلیت و ذہانت کے ساتھ گرانقدر خدمات کیں۔ وہ سیاسی مفکر کی

بجائے ایک عملی سیاستداں تھا۔ جب کوئی اہم مسئلہ پیدا ہوتا وہ اُس پر خامہ فرسائی کرتا۔ وہ مسائل کا سطحی مطالعے کے بجائے عمیق مطالعہ کرتا اور سیاس کی عارضی مصلحتوں اور عیّارانہ دلائل کے نیچے چھپے ہوئے فلسفیانہ ابدی حقائق دیکھ لیتا۔ وہ اس وقت تک آرام نہ لیتا جب تک کہ وہ اُن بُنیادی اصولوں کو معلوم نہ کر لیتا جن کے ذریعہ اُس کی جماعت کی مخصوص تجاویز صحیح ثابت کی جاسکتی تھیں۔ چنانچہ اس کی تصانیف عملی انسانوں کی کسی دوسرے سیاسی مفکّر سے زیادہ عملی رہبری کرتی ہیں۔ جن مسائل کا اُسے سامنا کرنا پڑا اُن میں سے اہم ترین مسائل دو تھے۔ پہلا امریکی نو آبادیات کی بغاوت (۱۷۷۶ء) کا مسئلہ تھا۔ دوسرا مسئلہ انقلابِ فرانس (۹۶-۱۷۸۹ء) کا تھا اُس نے امریکی باغیوں کی حمایت اور فرانسیسی انقلابیوں کی مذمّت کی۔ اس واقعہ سے وہ لوگ بھی کچھ حیران و ششدر رہ گئے جو اسے اچھی طرح جانتے تھے مثلاً چارلس جیمز فاکس (جو اپنی فطرت ہی سے ہر قسم کی اور ہر جگہ کی بغاوت و انقلاب کا موّید تھا) لیکن برک ایک مشتعل مزاج انسان تھا۔ وہ اپنے اصول نہ بدلتا تھا۔ اُس نے ہمیشہ اس بات پر پختہ یقین رکھا ہے کہ ریاست ایک تنظیم اور ایک زندہ ہستی ہے جو ازمنۂ عتیق سے متواتر و مسلسل قائم چلی آتی ہے۔ یہ ترقی بھی کرتی ہے اور تنزّلی بھی یہاں تک کہ فنا بھی ہوسکتی ہے۔ اس نظریہ کے ماتحت ایک طرف تو مسلسل و محتاط اصلاح لازمی تھی تاکہ کہیں یہ تنظیم فنا نہ ہوجائے۔ چنانچہ جہاں ۱۷۷۶ء میں اُس نے اس بات پر زور دیا کہ امریکہ کے جائز مطالبات تسلیم کر لئے جائیں تاکہ برطانی سلطنت میں انتشار پیدا نہ ہو اور یہ آئینی طور پر ترقی کرتی جائے۔ وہاں ۱۷۹۱ء میں اُس نے فرانس کے خیال پرستوں کی شدید مذمّت کی۔ کیونکہ وہ روسو کے خیالی نظریات سے گمراہ ہو کر اپنی عظیم الشّان شہنشاہی کو تباہ کر رہے تھے۔ پُرانی یادگار امارات کی بیخ کنی کرنا چاہتے تھے۔ مقدّس کلیسا کی تخریب پر آمادہ تھے اور ہر اُس چیز کو تباہ و برباد کرنے پر تُلے ہوئے تھے جو اُن کا رشتہ ماضی سے باندھتی تھی۔

ولیم گاڈون (۱۸۳۶-۱۷۵۶ء) برک جتنا زیرک اور متوازن مصلح نہ تھا۔ اوائل زندگی میں وہ مختلف دلچسپ ادوار کے بعد ٹوری ازم اور کالوینیت سے انارکیت اور دہریت کی طرف مائل ہوگیا۔ اُس نے رجعت قہقری شروع کردی مگر وہ اعتدال پسندی اور لا ادریت (یہ اعتقاد کہ خدا اور دوسری غیر مادّی اشیاء کی ہستی کے متعلق ہمیں نہ تو کچھ علم ہے اور نہ غالباً کبھی ہوگا)

تک ہی پہنچا تھا کہ اسّی سال کی عمر میں موت نے قبل از وقت ہی اُسکی زندگی کا خاتمہ کر دیا۔ اُس کی حقیقی اہم سیاسی تصنیف "سیاسی انصاف کے متعلق تحقیق" اُسکی زندگی کے انارکی دور (۱۷۹۳ء) میں شائع ہوئی۔ اس کتاب میں انفرادیت کی بُنیاد اس جامع نظریہ پر رکھی ہے کہ انسان اپنی فطرت سے اچھا ہے اور اگر بیرونی قیود اسکے معاملات میں دخل انداز نہ ہوں تو وہ کاملیّت کے درجہ تک پہنچ سکتا ہے۔ چنانچہ اس نے اس امر پر زور دیا کہ حکومت کو اپنی مداخلت ترک کرکے سماج کو اپنی دوبارہ تنظیم رضاکارانہ بُنیادوں پر کرنے کی اجازت دینی چاہئے۔ کلیسا کو ختم کر دینا چاہئے۔ تعلیم کا ریاست کے ساتھ کوئی تعلّق نہیں ہونا چاہئے۔ سزا کی جگہ ترغیب سے کام لیا جائے۔ شادی کی جگہ آزادانہ ملاپ ہو۔ حلف اور ٹھیکے ختم کردئے جائیں۔ اور جائداد کی دوبارہ تنظیم اس انداز میں ہونی چاہئے کہ ہر شخص اپنی ضروریات مہیّا کر سکے۔ گاڈون نے انفرادیت کا جو نظریہ پیش کیا ہے وہ سیاسی ادب میں سب سے زیادہ انتہائی ہے۔

جیرمی بنتھم (۱۸۳۲-۱۷۴۸ء) ایک دوسرا سیاسی مصلح تھا۔ اسکی انتہا درجہ کی بے ضرر زندگی پر یہ قدیمی کہاوت پوری اُترتی ہے کہ "خدا کے پیارے جوانی ہی میں مرجاتے ہیں"۔ وہ مسلسل ساٹھ سال تک تصنیف میں مشغول رہا۔ اسکی اسّی کے قریب کتابیں شائع ہوچکی ہیں اور ایک سو پچپن کتابوں کے مسوّدے ابھی تک یونیورسٹی کالج لندن کے محرابی کمروں میں پڑے ہوئے اشاعت یا آتش کا انتظار کر رہے ہیں۔ اس کی دو اہم ترین سیاسی کتابیں "حکومت پر ایک اجمالی نظر" (۱۷۷۶ء) اور "نظریۂ اخلاق و قانون سازی" (۱۷۸۹ء) ہیں۔ اسکی شہرت کا پہلا سبب یہ ہے کہ اس نے متروک افادیت کو اخلاقیات میں جامع طور پر دوبارہ مرتب کیا ہے۔ اور دوسری وجہ یہ ہے کہ اس نے اس افادیت کے نظریہ کو بالکل غیر منطقی طور پر سیاسیات میں استعمال کرتے ہوئے یہ اصول وضع کیا ہے کہ حکومت کا منتہائے مقصود کثیر ترین تعداد کے لئے کثیر ترین مسرّت کا حصول ہے۔ اگرچہ بنتھم کی انفرادی اخلاقیات کی "ہے" ([illegible]) اور اس کی قومی سیاست کی "چاہئے" ([illegible]) کے امتیاز کی خلیج کو کسی ٹھوس منطق سے پاٹا نہیں جاسکتا مگر اس میں کوئی شک نہیں کہ برطانی ترقی پسندوں کے لئے جو منطقی گہرائیوں کو اندھا دھند عبور کرسکتے ہیں بنتھم کا نظریہ اصلاح کا گراں بہا معیار ہے "کثیر ترین مسرّت" کے اصول کے تجزیہ نے اٹھارویں صدی کے اوّلین دور کے فلسفیانہ ([illegible]) انتہا پسندوں کو لازمی اصلاحات کی ایک بڑی تعداد — یعنی انتخابی، پارلیمانی، آئینی اور قانونی اصلاحات — کے حصول میں کامیاب کردیا۔ (پروفیسر مہیرن شا)

# ایشیا

## دوسرا باب

## فسانے و ڈرامے

بابتہ فروری ۱۹۴۲ء

# تہذیب کا پہلا سبق

(از للتادیوی)

"ننھو! ننھو!! ارے او ننھو بولتا نہیں" لچھمی آپانے چلاکر کہا: ہائے ہائے!! ارے کتنا گذرا ہے تو"۔ "بابو جی بلا رہے ہیں سریش بابو کے ساتھ کھیلنے کیلئے ہاتھ منہ دھوکر جلدی سے آ"۔ ننھو کا منہ مسرت سے کھلا کا کھلا رہ گیا، وہ خوشی میں نل کی طرف پلٹا، ہاتھ دھو رہا تھا اور دل میں سوچتا جاتا تھا "میں بابو جی کے ساتھ کھیلوں گا۔ اچھے اچھے کھلونے ہوں گے۔ گیند۔ بلا۔ لکڑی کا گھوڑا۔ بڑی سی ہولڑ، پھر بی بی جی ٹوٹے ہوئے سب کھلونے مجھے دیدیا کریں گی"۔...... وہ ایکدم چلا اٹھا: "اری چندرا دیکھ تو میں بابو جی کیساتھ کھیلنے جا رہا ہوں" چندرا کے جواب نہ دینے پر ننھو جھنجلا گیا" تو جل گئی ہوگی چڑیل نہیں توکہیں کی" یہ کہتا ہوا وہ کوٹھی کی طرف بھاگ گیا۔

ننھو پرکاش جی کو پرنام کرکے کھڑا ہوگیا۔ انھوں نے کہا "ننھو آج سے تو بابو کے ساتھ کھیلا کرے گا۔ اب جا اُن کے ساتھ گھاس میں جاکر کھیل"۔ آپا، سریش جس کی عمر تین سال تھی اور ننھو جو سریش بابو سے دو تین سال بڑا تھا ان کی طرف چلے گئے۔

پرکاش نے سرلا سے کہا "جب گھر میں ایک ہی بچہ ہوا ور کوئی دوسرا بچہ اُس کے ساتھ کھانے کھیلنے کو نہ ہو تو بچے کے مزاج میں خودغرضی آجاتی ہے اس لئے ضروری ہے کہ کوئی بچہ اُس کے ساتھ ہر چیز اور ہر بات میں شریک رہے"۔ سرلا بولی "ہاں کہتے تو ٹھیک ہو اب میں بھی اس کا خیال رکھوں گی۔ سریش کو تو اب ایک دو سال میں اسکول بھی بھیجنا ہوگا۔ تم نے کوئی اچھا سا اسکول بھی اُس کے لئے تلاش کیا؟" پرکاش "ابھی تو ایک دو سال اسکو گھر پر ہی تھوڑا بہت پڑھائیں گے، بھئی میرا تو دل اسکو دہرہ دون بھیجنے کو چاہتا ہے۔ سرلا" ارے اتنی دور!!؟" پرکاش "بہت دور کہاں ہے اور اگر ہو بھی تو کیا؟ بچے کی بھلائی کی خاطر دل پر جبر تو کرنا ہی پڑتا ہے"۔

ننھو اور سریش دونوں بہت خوش تھے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ ان دونوں کو ایک دوسرے کی تلاش تھی اور اب ایک دوسرے کو پاکر پھولے نہیں سماتے۔ سریش کو دیکھ کر ننھو کی آنکھیں جوش مسرت سے چمک اٹھتیں اور ننھو کو دیکھ کر سریش کے معصوم چہرہ پر رونق آجاتی۔ گھنٹوں یہ دونوں اور لچھمی آپا گھاس پر درخت کے سایہ میں بیٹھے کھیلا کرتے۔ لچھمی کہانی کہتی دونوں بہت دل لگاکر سنتے کبھی کبھی شرارت سوجھتی تو کیا؟ کیوں؟ کیسے؟ سوال کرکرکے لچھمی کو تنگ کرتے اور اپنی کامیابی پر دونوں مارے ہنسی کے لوٹ جاتے۔ کوئی چیز گھر میں آتی تو سریش ننھو کو ضرور دکھایا کرتا اور ننھو بھی اپنے گھر کی ساری داستان جب تک سریش سے نہ کہہ لیتا اس کا دل ہلکا نہ ہوتا

۲۹ وقت گذرتا گیا اور دیوالی آئی، ہولی آئی، کئی اور تہوار منائے گئے۔ سریش کی وجہ سے ننھو کا گھر بھی اب ان تہواروں پر بھر جاتا۔ وہ گودی بھر بھر کر کھیلیں اور کھانڈ کے کھلونے اور پھل لایا کرتا۔ ننھو کیلئے سریش بابو کسی دیوتا سے کم نہ تھے۔ لیکن دو محبت کرنیوالے دل ہمیشہ ایک جگہ کیسے رہ سکتے تھے؟ وہ زمانہ بھی قریب آگیا جب سریش الہ آباد سے ڈیرہ دون ایک نئے اور بہت ہی مہذب اسکول میں عمدہ تعلیم بہتر تربیت کیلئے بھیجے جانیوالے تھے۔

ننھو نے یہ خبر سنی اور اس کا دل بیٹھ گیا۔ سریش بابو کے ساتھ اُس کی خوشیوں کا خاتمہ ہونیوالا تھا۔ اس کے گھر میں بہار آنے بعد خزاں آنیوالی تھی اس کے دل کی کلی ابھی پوری طرح کھلی بھی نہ تھی کہ مرجھا گئی۔ وہ سوچا کرتا کہ سریش کے جانے کے بعد اسکو کوٹھی میں کون جانے دیگا۔؟ اور پھر یہ چیزیں اُس کو کہاں میسر آئیں گی۔ یہ سب وہ برداشت کرلیتا لیکن سارے دن وہ اکیلا کیا کرے گا؟ کس کے ساتھ کھیلے گا؟ اور کس سے اپنی دل کی باتیں کہے گا۔!؟ آخر ایک دن سریش کو پرکاش لیکر چلے گئے۔ ننھو بہت رویا۔ کئی دن اُس نے روٹی نہیں کھائی۔ اُس کا دل سریش کے بغیر کسی چیز میں نہیں لگتا تھا۔

کچھ دنوں وہ یونہی مغموم رہا پھر اسکو خیال آیا کہ سریش بابو چھٹی میں گھر

آئیں گے۔ ایک خوشی۔ ایک اُمید کی جھلک اُس کے دل میں پیدا ہوئی۔ ایک جھلک ہلکی سی پرچھائیوں کی طرح جو مدھم دھندلکے میں نمودار ہو کر کھو جائے۔

آخر وہ سریش کے آنے کی تیاریوں میں مشغول ہو گیا۔ ایک دن اُس نے باغ کے ایک کونے میں مٹی کا ایک گھر بنایا۔ گھروندے کے پاس گملے سجائے اور دل میں کہنے لگا "بابو اس کو دیکھ کر کتنا خوش ہوں گے اور جب میں کہوں گا آپ کے لئے بنایا ہے تو وہ مجھ سے لپٹ جائیں گے"۔ اس کو پھر کچھ خیال آیا ایک مٹی کا پُتلا بنا کر اُس نے دروازے پہ لگا دیا۔ گویا نتھو سریش کے گھر کی دربانی کر رہا تھا۔ نتھو نے اپنے باپ سے کہہ کر کئی غلیلیں بنوائیں۔ بہت سی شیشے کی گولیاں جمع کیں۔ غرض جو چیز وہ اچھی سمجھتا سریش کیلئے رکھ دیتا۔ پڑوس کے بچوں سے کھلونے چھین لاتا اور کہیں کونے میں چھپا دیتا۔ جیسے جیسے سریش کے آنے کے دن قریب آتے گئے نتھو کی سرگرمیاں بڑھتی گئیں اور اُس کے اضطراب میں ترقی ہوتی گئی۔

ایک دن اسکو خبر ہوئی کہ سریش بابو کل صبح کی گاڑی سے آ رہے ہیں۔ نتھو نے ایک بار ساری چیزوں کو صاف کیا اور اُن کے استقبال کیلئے تیار ہو گیا۔ موٹر کوٹھی کے پھاٹک میں داخل ہوئی۔ نتھو ایک جھاڑی کی آڑ سے جھانک رہا تھا۔ اُس نے
۴۰ مالن سے پوچھا "اماں بابو جی آ گئے میں جاؤں نا!؟" "ارے ٹھہر ذرا، ٹھنڈے ہو لیں، بی بی جی کے پاس بیٹھیں تب جائیو" — "اری اماں دیکھ تو بابو جی کتنے سُندر لگ رہے ہیں — میں بھی اُن سے ایک جانگیہ لیکر پہنوں گا" اُس نے چلّا کر ماں سے کہا۔ نتھو کو وہ پانچ دس منٹ جو سریش کو آنے اور اپنی ماں کے پاس جا کر بیٹھنے میں لگے پہاڑ ہو گئے۔ آخر کو اُس سے نہ رہا گیا، وہ مسکراتا ہوا برآمدے کی طرف چلا ——

سریش نتھو کو بھولا تو نہ تھا لیکن اب وہ اپنے اسکول کے لڑکوں سے زیادہ مانوس تھا۔ وہ صاف تھے، انگریزی بولتے تھے اور سریش کو بابو جی کی جگہ "مسٹر پرکاش" کہہ کر پکارتے تھے۔ نتھو نہ جانے کتنے ارمان اور اُمیدیں اپنے دل میں لئے پر نام کر کے سریش کے پاس جا کر کھڑا ہو گیا۔ سریش نے نتھو کو دیکھا اور نظریں نیچی کر لیں۔ وہ کتنا میلا تھا۔!؟ اُس کے ناخن، دانت، اور بال۔ سریش کو متلی محسوس ہوئی۔ ہائجین کے ماسٹر کے فقرے اُس کے کانوں میں گونجنے لگے۔ نتھو کا چہرہ اسوقت ایک مصور کیلئے بہترین موڈل تھا۔ ارمان! امیدیں!! مسرت!!! اور حسرت۔ وہ منتظر تھا کہ سریش اس کا ہاتھ پکڑ کر باغ میں بھاگ جائیگا۔ اور نتھو اُس کو وہ سب چیزیں دکھائے جو اُس نے اتنی محبت اور محنت سے سریش کے لئے بنائیں یا جمع کی ہیں۔ لیکن سریش بہت سنجیدہ بنا اپنی ماں کے قریب بیٹھا رہا۔ اُس نے دوبارہ نتھو کی طرف دیکھا تک نہیں۔

سرلا نے ایک روپیہ نتھو کو دیتے ہوئے کہا "لے! بابو جی دے رہے ہیں مٹھائی کھانا۔" نتھو کھو سا گیا وہ کبھی پرکاش کو دیکھتا کبھی سرلا کو اور کبھی سریش کو۔ "لے نا!! بڑے دماغ ہو گئے ہیں تیرے تو۔" نتھو نے روپیہ لے لیا جیسے کسی نے ایک دہکتا انگارہ اُس کی ہتھیلی پر رکھ دیا ہو۔ "چل ہٹ یہاں سے اب کیا سر پر کھڑا رہے گا۔!؟" لچھمی نے کہا۔ سریش نے اطمینان کا سانس لیا۔ وہ اتنی دیر تک نتھو کے میلے کپڑوں کی بو نہ جانے کیسے برداشت کر رہا تھا۔ اور نتھو بدبخت نامراد نتھو۔ گردن جھکائے آنسو پونچھتا ہوا اپنی کوٹھری کی طرف چلا گیا۔

# بے زبان

ڈاکٹر رشید جہاں

صدیقہ بیگم کی شادی میں بہت دقتیں پیش آرہی تھیں۔ اصل نسل کی سیدانی تھیں۔ باپ اچھے خاصے کھاتے پیتے خوشحال تھے۔ لیکن پھر بھی صدیقہ بیگم کی شادی ابھی تک نہ ہوسکی تھی تیئیس سال عمر ہوچکی تھی۔ ان کی اماں احمدی بیگم کی راتوں کی نیند تک اڑگئی تھی۔ صدیقہ بیگم اپنے بہن بھائیوں میں سب سے چھوٹی تھیں۔ دو بڑی بہنوں کی شادی ہوچکی تھی۔ اُن کی شادیوں میں کوئی مشکل پیش نہ آئی تھی۔ بڑی لڑکی کی شادی سترہ سال میں ہوئی۔ اور منجھلی تو صرف چودہ ہی سال کی تھی۔ یہ منجھلی بہن سے بارہ سال چھوٹی تھی اور بھائی سے دس سال۔ اب سب بہن بھائی شادی شدہ بچوں والے تھے۔ اور یہ تیئیس ۲۳ سال کی عمر میں ابتک کنواری تھیں۔ پیغاموں کی بھی کمی نہ تھی۔ قریب کے رشتہ میں اول تو کوئی لڑکا ہی نہ تھا۔ اور جو تھے یا تو وہ اتنے غریب تھے کہ ان کا خیال ہی ناممکن تھا یا جو ایک آدھ کھاتے پیتے تھے تو ان لڑکوں کے چال چلن ٹھیک نہیں تھے غیروں کے جو پیغام آتے تھے۔ کہیں تو حسب نسب نہیں ملتا تھا۔ کہیں لڑکا عمر دار کہیں دوہا جوڑا، کہیں بیوی بچوں والا۔ اور جو دو ایک پسند بھی آئے تو وہاں شرطیں اور تھیں۔ کہیں تو لڑکے والے کہتے تھے کہ ہم پہلے لڑکی کو دیکھ لیں پھر بات پکی کرینگے۔ کہیں پڑھی لکھی لڑکی ڈھونڈتے تھے۔ غرضکہ ہر دفعہ کوئی نہ کوئی بات نکل آتی تھی۔ ہر طرف لڑکے لڑکیاں بیاہے جارہے تھے۔ لیکن صدیقہ بیگم ابھی تک کنواری ہی بیٹھی تھیں۔

برسوں سے ایک نئی لہر دلّی کے کونے کونے میں گھوم رہی ہے۔ لیکن پھر بھی بہت گھر ایسے مل جائیں گے۔ جہاں نہ کسی آندھی کا گذر ہے اور نہ کسی زلزلہ کا اثر ہے۔ وہی وضعداری۔ وہی باہر کی بیٹھک وہی شام کا مجمع اور وہی پرانا اندرون خانہ چل رہا ہے۔ اسکول کی تعلیم تو خیر حامد حسن کے یہاں کیا ہوتی۔ اُن کے ہاں تو لڑکے تک نے خدا کے فضل سے صرف علم دین ہی میں تعلیم حاصل کی تھی۔ پہلے حامد حسن نے اس کو قرآن حفظ کردیا۔ پھر فارسی پڑھوائی اور پھر جب وہ بڑا ہوگیا تو دیوبند بھیجکر عالم بنوایا۔ اور اب وہی سارے گھر کی دیکھ بھال اور جائداد کا انتظام کرتا تھا۔ شادی بھی اُسکی شریف اور اچھے امیر گھرانے میں کردی تھی۔ اور اب اللہ رکھے چار بچوں کا باپ تھا۔ حامد حسن صاحب کا نام بہت بڑا تھا۔ خاندان بھی ہزاروں میں ایک تھا۔ لیکن پھر بھی صدیقہ بیگم کی شادی ابھی تک نہ ہوسکی تھی۔

لڑکیوں کی تعلیم کے حامد حسن بہت خلاف تھے۔ قرآن شریف۔ نماز اور دو ایک دینیات کی کتابیں ان کو پڑھادی گئی تھیں۔ اور حامد حسن اس سے زیادہ تعلیم کے حامی نہ تھے۔ باپ دادا کے نام پر جان دینے والے۔ اور اُن کے بنائے ہوئے رسم ورواج کی پابندی اسی طرح کرتے تھے جس طرح، ڈپٹی کمشنر بہادر کے حکم کی تعمیل کرتے تھے۔ کہاں مذہب ختم تھا اور کہاں رسم ورواج شروع ہوتا تھا۔ اس کی چھان بین انھوں نے کبھی نہ کی تھی اور نہ کرنا چاہتے تھے۔ بس جو شرافت کا ایک معیار بزرگ بناگئے تھے وہی ان کا پیمانہ تھا۔ اُسی سے ہر چیز کی ناپ تول کیا کرتے تھے۔ انھوں نے اپنی دنیا الگ بنالی تھی۔ جسمیں انھیں کے ہم خیال دو چار آدمی اور شریک تھے۔ یہ لوگ آپس میں مل کر محفل جماتے۔ حقہ چلتا۔ ادھر اُدھر کی باتیں کرتے اور ساتھ ہی پُرانے زمانے کی چمک اور آجکل کے زمانے کے اندھیرے پر رائے زنی کرکے آنسو بہایا کرتے تھے۔ حامد حسن تھے بہت خوش قسمت۔ بیوی بھی بالکل ہم خیال ملی تھیں۔ وہ بھی اُنیسویں صدی کا ہو بہو نمونہ تھیں۔ ڈیوڑھی پر دربان بٹھاتی تھیں کہ کوئی غیر شخص اندر نہ گھس سکے۔ نو برس کا لڑکا اندر نہ جاسکتا تھا۔ اور تو اور ہر عورت کو بھی اندر گھر میں جانے کی اجازت نہ تھی۔ پھر کسی کے یہاں آنا جانا بھی وہ بہت بُرا خیال کرتی تھیں۔

بھائی سے اس بات پر لڑائی ہوگئی تھی کہ لڑکیوں کو گھر پر بھی تعلیم نہ دو۔ ایک بھتیجی سے اپنے لڑکے کی منگنی کی تھی۔ لیکن اس بات پر کہ لڑکی نے انگریزی

بڑھنی شروع کروائی گئی تو منگنی توڑ دی اور کہا کہ میں گھر میں ٹھولانا چاہتی ہوں۔ میم صاحب نہیں۔ اپنی بات اور اُن کی ایسی پکی تھیں کہ پندرہ سال سے زیادہ ہو گئے تھے اکلوتے بھائی کی صورت نہیں دیکھی تھی۔

صدیقہ بیگم کو اُن کی والدہ احمدی بیگم نے بالکل بھونرے میں پالا تھا قریب قریب رشتہ داروں نے لڑکی کی صورت ٹھیک سے نہ دیکھی تھی۔ ہر اپنی ملنے جُلنے والی سے صدیقہ کا پردہ کرواتی تھیں۔ جس طرح کہ خود اپنے کنوارپن میں رہی تھیں اُسی طرح صدیقہ کو بھی رکھتی تھیں۔ بے مانگ کی چوٹی کرواتی تھیں۔ عطر مہندی حتیٰ کہ پھول چھونے تک کا حکم نہ تھا۔ ہر ممکن کوشش اُسکو بچہ اور انجان بنا کر رکھنے کی کرتی تھیں۔ نہ کوئی اُس کی سہیلی تھی نہ کسی سے ملنا تھا، نہ کہیں آنا نہ کہیں جانا۔ سارا دن بیکاری میں گزر جاتا تھا۔ کبھی کچھ سی لیا تو سی لیا ورنہ لیٹ کر سو گئی۔ اٹھ کر نماز پڑھ لی۔ کبھی کبھار کچھ پکا لیا۔ بس یہی اُس کا مشغلہ تھا۔ بہنیں تھیں تو وہ اوّل عمر میں اتنی بڑی اور پھر اتنی دور کہ کبھی کبھار اُن سے ملنا جلنا ہو جاتا تھا۔ لیکن اب اُن کی شادیاں ہو چکی تھیں۔ اور اب وہ عورتوں میں برابر کی ہو کر بیٹھتی تھیں۔ صدیقہ کے خیال میں وہ آزاد تھیں۔ اور اُن کو دیکھ دیکھ کر یہ رشک کھاتی تھی۔ یہ پنجرے میں بند ہوئی ہوئی گھبراتی تھی۔ اکثر گھبرا گھبرا کر دعائیں مانگتی کہ لے خدا میری بیڑیاں بھی کاٹ تک

اور جب کبھی رشتہ کی پھوپھی رضیہ بیگم آ جاتیں تو اُن کی طرف دیکھ کر وہ اور ڈر جاتی تھی کہ کہیں اُس کی بھی یہی حالت نہ ہو۔ رضیہ بیگم کوئی ساٹھ سال کی کنواری عورت تھیں۔ اب تک اُن میں ایک جھجک تھی۔ اکثر جگہ ان کو دیکھ کر لڑکیاں اور نوعمر شادی شدہ عورتیں آپس میں کانا پھونسی شروع کر دیتی تھیں کہ رضیہ بیگم کو اپنی اس کمی کا بہت احساس تھا۔ اور وہ بیچاری خود ہر جگہ کم آتی جاتی تھیں۔ اور جب کہیں جاتیں بھی تو کوشش کر کے ایسی جگہ بیٹھتیں کہ اُن پر لوگوں کی نگاہ کم پڑے۔ پھر وہ اپنی سگی پھوپھی ذکیہ خاتون کی طرف بھی دیکھتی تھی جو شادی کے مہینہ بھر بعد بیوہ ہو گئی تھیں۔ وہ نہایت دلیرانہ ہر جگہ آتی جاتیں۔ جو منہ میں آتا کہتیں بدقسمت ضرور تھیں لیکن کسی سے کم تر نہ تھیں۔ صادقہ اپنے دل میں ان دونوں عورتوں کو ملاتی تھی اور ہر دفعہ اپنی بیوہ پھوپھی کی زندگی کو ترجیح دیتی تھی۔

جب کبھی اماں یا ابا کو گُن گُن کرتے بات سُنتی یا اماں یا بھاوج کے کسی جملہ سے سمجھ جاتی کہ آجکل ایسا ویسا ذکر ہے تو امید کچھ بنتی اور پھر جب سب خاموش ہو جاتے تو یہ سمجھ جاتی کہ پھر انکار کر دیا گیا۔ دل ہی دل میں ماں پر جھنجلا پڑتی اور اس کی آنکھوں میں رضیہ پھوپھی کی مسکین اور شرمندہ صورت پھر جاتی اور وہ کہتی "آخر اماں اتنی شرطیں کیوں لگاتی ہیں۔ کہیں مہر کی شرط ہے تو کہیں خرچ پاندان پر جھگڑا ہے۔ کسی کے باپ دادا میں نقص ہے۔ تو کسی کی نانی میں۔" لیکن کہتی تو کس سے کہتی۔ ماں تو ماں تھی کوئی سہیلی نہ تھی۔ باپ سے تو اُس کی رُوح کانپتی تھی۔ بھائی سے بھی جھجک تھی۔ بھاوج غیر تھی۔ گھر میں جو مامائیں تھیں وہ بھی پُرانی نہ معلوم کس زمانے کی تھیں۔ عجیب مصیبت میں جان تھی!

آج صدیقہ بیگم پھر اپنے کمرے کا دروازہ بند کئے کواڑ سے کان لگائے اپنی اماں اور بی صغرا بیگم کی باتیں سُن رہی تھیں۔ صغرا بیگم ایک شریف گھرانے کی غریب بیوہ تھیں۔ غربت سے لاچار ہو کر رفتہ رفتہ مشاطہ کا پیشہ اختیار کر لیا تھا۔ چونکہ شریف عورت تھیں ہر گھر میں بے روک ٹوک آتی جاتی تھیں۔ تو رشتہ کروانے میں ان کو آسانی ہو جاتی تھی۔ صدیقہ بیگم جیسے جیسے ماں کی باتیں سُنتی جاتی تھیں تیوری چڑھتی جاتی تھی۔ احمدی بیگم جل بھن کر کہہ رہی تھیں: "اوئی بوی، یہ کہاں کا نیا طریقہ شریفوں میں نکلا ہے کہ لڑکی کو دیکھتے پھرو۔ ہمارے ہاں تو یہ رواج نہیں۔ ہماری شادی ایسے ہی ہوئی۔ میری اللہ رکھے دونوں بڑی لڑکیاں بیاہی گئیں۔ بہو آئی۔ کیا سارے ملک کے شریف ہی اجڑ گئے جاکر لڑکے کی اماں سے کہنا کہ بوی کیا ساری شرافت اشرم دھو کر پی گئیں۔ اپنی لڑکیوں کی شوق سے نمائش لگائیں، سودا کریں، ہماری لڑکی کانی کھدری سب کچھ ہے لیکن ہے حامد حسن کی بیٹی اور مجید حسن کی پوتی۔ پر دو پشت ہمیں اسی شہر میں گذر گئیں کوئی ہم ایسے گرے پڑے نہیں ہیں کہ ہم کو نہیں جانتا۔ ہمارے ہاں کی لڑکیاں ملتی کہاں ہیں۔ بڑے خوش نصیب ہوتے ہیں جو یہاں کی چوکھٹ چڑھتے ہیں۔ ہم تو اپنے نام پر مرتے ہیں۔ لے ہاں میں سب کچھ جانتی ہوں۔ لڑکے ہی کی طرف تو دیکھ رہی ہوں۔ اکیلا لڑکا ہے۔ چار سو کا گریڈ اُس کا ہے۔ ڈھائی سو کا نوکر۔ خاندانی ہے۔ نیک۔ میں سب کچھ ماننے کو تیار ہوں لیکن یہ شرط میں کیسے گوارہ کروں کہ وہ لڑکی کو دیکھ جائیں اور پھر پیغام دیں۔ جو وہ دیکھ کر گئیں اور کہہ دیا کہ ہمیں لڑکی نہیں پسند تو اُن کا تو لڑکا ہے۔ اُن کا کیا بگڑے گا۔ میں تو کہیں منہ دکھانے کے قابل نہ رہوں گی۔ مجھے عمر بھر کنوارا رکھنا منظور لیکن یہ مول تول تو مجھ سے نہ ہو گا۔"

"لے ہے بیگم تم تو بات بھی نہیں سُنتیں۔" "بات کہاں سنوں،" احمدی بیگم بات کاٹ کر بولیں۔ مجھ سے تو افسر جہاں جیسی بیٹے تیوری نہیں بھگتی

سکھے کو تو وہ میری عزیزہ بہن لیکن جو کوئی جھوٹے کیے تو وہ بیچوں لڑکیاں دکھا دیتی ہیں منجھلی لڑکی کو تو سُنتی ہوں کہ چار پانچ جگہ دکھایا۔ جب کہیں کسی نے جاکر قبولا۔ نا بُوا مجھ سے یہ نہیں ہو سکتا نہ میں لڑکے کی ماں کو دکھاؤں نہ اس کی بہنوں کو

" اتنے میں ایک ماما خبر لائی کہ رنگ محل سے سواریاں آئی ہیں۔ اور برقعے مانگے ہیں۔ جلدی سے دو چادریں پلنگ پر سے اٹھا کر ڈیوڑھی کی طرف چلی اور ادھر احمدی بیگم بھی قرینے سے ہو کر بیٹھ گئیں۔ اور صغرا بیگم سے بولیں۔ اب ان کے سامنے ساری بات کھول دینا "

صغرا بیگم نے جواب دیا " اے بوا کیا میں نے چونڈا دھوپ میں سفید کیا ہے؟"

چار بیویاں دو ادھیڑ عمر کی جو بہنیں معلوم ہوتی تھیں اور دو جوان عورتیں صحن سے ہو کر قریب آئیں۔ سب ایک دوسرے سے گلے ملیں اور پھر فرش پر بیٹھ گئیں بیٹھتے بیٹھتے ایک بولیں " واہ بہن جمعہ کو خوب میلاد میں آئیں "

دُلہن کے چھوٹے بچے کا جی بہت ماندا تھا۔ اور پھر مُغلانی بھی آج کل نہیں ہیں۔ ایسا بیاہ بھتیجے کا کرنے گئیں ہیں کہ مہینہ بھر ہو گیا شکل ہی نہیں دکھائی۔ صدیقہ کی طبیعت الگ ماندی ہے۔ سر میں درد ہے اور لیٹی ہے۔ اے حشمت تم کیوں دُبلی ہو رہی ہو۔ ابھی تو شادی ہوئی ہے خوشی کے دن ہیں۔

کیوں آپا صغرا یہاں کیا کر رہی ہو۔ صدیقہ بیگم کا کہیں سے پیغام لیکر آئی ہو۔" حشمت کی بڑی بہن مسرت نے پوچھا

" اے بیوی جہاں بیری ہو گی وہاں پتھر بھی آئیں گے۔ صغرا بیگم نے تڑاق سے جواب دیا۔

" تو خالہ جان پھر کیا ارادہ ہے۔ صدیقہ کی شادی کا تو بہت ہی ارمان ہے"

مسرت بولیں

" لو بوا شادی کرنا مذاق ہے اور خاص کر آجکل۔ اول تو وہ گھرانے گھرانے ہی نہیں رہے۔ ہر جگہ کچھ نہ کچھ میل ہوتا جاتا ہے۔ نہیں بُوا کسی خاص کا ذکر نہیں کرتی ہوں۔ لیکن کیا بتاؤں دِلّی میں ایک نئی وبا اور نکلی ہے کہ لڑکی کو دکھاؤ۔ آخر ہماری بھی تو شادیاں ہوئی تھیں۔ لوگ کہتے ہیں اور تو اور یہ بُوا صغرا کہتی ہیں کہ عورتوں کو دکھانے میں کیا ہرج ہے۔ میں کہتی ہوں کہ ہرج ہی نہیں۔ جو یہ صدیوں سے ہم خاندان شرافت بنا کر بیٹھتے ہیں تو وہ اسی دن کے لئے۔ آج کل تو نہ شرافت کی قدر نہ خاندان کی قدر بس نہ پیسہ ہو۔ اور موئی گِٹ پٹ ہو۔ اب ہماری بہن نے جو حشمت کو دکھا کر کیا تھا تو حشمت کون سی خوش ہیں۔

" کیا بُرائی ہے حشمت کے میاں میں۔ اب یہ نہ خوش ہوں تو ان کا اپنا قصور ہے۔ انھیں کس چیز کی کمی ہے۔ خاطر محبت کرنیوالا۔ پیسہ والا۔ اور کیا چاہیئے۔ اور یہ کہتی ہیں کہ اماں آپ میرا تو ذکر نہ کیا کیجئے۔ آپ کو جو کچھ کرنا تھا کر چکیں۔ آپ کیا جانیں سوکن کا ساتھ۔ میاں کہتا ہے کہ میں اس بیوی کا منہ نہ دیکھوں لیکن ان کو سوکن کا بڑا درد آتا ہے۔ کہیں سنیں ہیں بوا تم نے ایسی اُلٹی باتیں" مسرت کی اماں بولیں

" اماں تم میرا ذکر ہر جگہ کیوں لے بیٹھتی ہو۔ خالہ جان بتائیے صدیقہ کی بات کہاں لگ رہی ہے؟

" ابھی تو بیٹی کہیں ٹھیک نہیں ہوا۔ جہاں ایک آدھ لڑکا اچھا نظر آتا ہے تو وہی دکھانے دکھانے کا جھگڑا اور پھر مزہ یہ ہے کہ کہتے ہیں کہ پہلے دیکھ لیں پھر بات پکی کریں گے۔

اے بُوا مجھے تو تم کہنے بیٹھ گئیں کہ حشمت کو دکھا دیا۔ میں نے تو عورتوں ہی کو چپکے سے دکھایا تھا۔ لیکن اُن کو تو کہو جو مردوں کو بھی دکھا دیتی ہیں۔

" اری وہ کون ہوتی ہیں؟ احمدی بیگم نے حیران ہو کر پوچھا " کون ہوتی ہیں۔ صفدر جہاں کو تم نہیں جانتیں۔ انھوں نے تو بیٹی کو لڑکوں تک کو دکھا دیا۔ سامنے کواڑوں میں سے جھکوا دیا۔

" ہے ہے!" کہہ کر احمدی بیگم نے سینہ پر زور سے ہاتھ مارا اور لہرا کر بولیں " اوئی زمین نہ پھٹ گئی! میں تو بوا صدیقہ کو دو پیسہ کی سنکھیا کھلا کر سُلا دوں لیکن یہ کام مجھ سے نہ ہو۔ اے کیا آمنے سامنے بٹھا دیا تھا۔ شاباش ہے اس بے شرمی کو! لڑکی کو کمرے میں بٹھا کر لڑکوں کو کواڑوں سے جھکوا دیا۔ وہ لڑکا تو خیر راضی ہو گیا۔ اور بوا جو وہ راضی نہ ہوتا تو پھر اسی طرح دوسرے کو تیسرے جھکواتی چلی جاتیں۔ میرا تو ایسی باتیں سُن کر رُواں رُواں کانپتا ہے۔ توبہ اللہ، توبہ خاک چاٹ کر کہتی ہوں"

" اے ہے بیگم تم رہتی کس دُنیا میں ہو۔ کس گھر میں لڑکیاں نہیں دکھائی جا رہیں۔ صفدر جہاں نے کیا جو ہزاروں کر رہے ہیں۔ آج کل تو وہ وہ طریقے استعمال کئے جا رہے ہیں کہ سُن کر اوسان خطا ہوتے ہیں۔ محمود خاں کے لڑکے کا پیغام ایک جگہ گیا۔ لڑکا اڑ گیا کہ بغیر دیکھے نہ کروں گا۔ لڑکا اچھا تھا۔ گھر پر بُلا کر دکھانا مناسب نہ سمجھا۔ ایک انگریزی دوکان پر لڑکی کو لیجا کر دکھا دیا"

صغرا نشاط بولیں

" اور اُس نقندری نے طباق سا مُنہ کھول کر دکھا دیا! احمدی بیگم

جلکر بولیں " ہاں بوا ٹھیک ہے جب اماں ہی کو شرم نہ آئی اور بیٹی کو دکان پر لیکر پہونچ گئیں تو وہ تو پھر پڑھی لکھی تھیں - ہاں بوا تو پھر میموں میں کیا بُرائی ہے - وہ ہاتھ میں ہاتھ ڈال لیتی ہیں - اب بوا یہاں بھی یہی ہو جائیگا "

" اے لو وہ تو خدا کے فضل سے آپ کی بھاوج نے سُنا ہے کہ شروع کر دیا ہے سنجھلی لڑکی کی شادی جس طرح کی ہے وہ تو بہت ہی شرمناک ہے -

" ہاں وہ تو جو نہ کریں کم ہے - کنواری لڑکیوں کو گھر سے دُور مدرسوں میں لڑکوں کی طرح بھیجنا - سائیکلوں پر چڑھوانا - بھلا اُن کا گذر میرے گھر میں کہاں ہوتا اسی لئے تو میں نے بھائی بھاوج سے بالکل قطع تعلق کر لیا - لیکن یہ تو بتاؤ کہ شادی ہوئی کیسے ؟"

" بالکل لڑکی کی پسند سے - لڑکی نے کہہ دیا کہ میں تو کروں گی تو اس سے اماں باوا بھی خوش ہو گئے - وہ گھر میں سُنا ہے آتا جاتا رہتا تھا - سال بھر بعد جا کر کہیں شادی ہوئی "

" اور مجھ سے جو کوئی پوچھے تو ہونا بھی چاہیئے " حشمت بولیں " اوئی لڑکی اللہ اللہ کر - شرم نہیں آتی - کہیں میری صدیقہ کے سامنے ایسی باتیں نہ کر بیٹھنا - جب ہی بیاہی تیاہی لڑکیوں سے میں اس کا ملنا پسند نہیں کرتی - اور بُوا میرا تو یہ سب سُن سُن کر دل دہل جاتا ہے - پوتی کے کرتوت دیکھ کر ہمارے ابا میاں کی رُوح کیا کہتی ہوگی - میں تو اپنی بھاوج کے ڈھنگ شروع ہی سے سمجھ گئی تھی - سولہا سال ہو گئے نہ میں نے اُن کی صورت دیکھی ہے - اور نہ خدا مجھ کو زندگی بھر دکھائے - اُن کی ذلیل باتیں سُن کر میں بس خون کا گھونٹ پی کر رہ جاتی ہوں - جو آج کہیں ابّا میاں زندہ ہوتے تو ان لوگوں کی مجال ہوتی کہ ایسی باتیں کرتے - اب سُنتی ہوں کہ میری بھتیجیاں

(بہ اجازت آل انڈیا ریڈیو لکھنؤ)

سڑکوں پر بے پردہ جُوتیاں چٹخاتی پھرتی ہیں - اولاد کا کیا قصور ہے - جیسا پالو گے ویسے ہی اٹھیں گے - اب ہمارے بچے ہیں مجال ہے کہ کوئی باپ کے سامنے ہُوں تو کر جائے - صدیقہ ہی کو لے لو - جہاں بٹھا دیا بیٹھ گئی - جیسا کھلا دیا کھا لیا احمدی بیگم نے کہا اور اب تو جدھر دیکھتی ہوں یہی دیکھتی ہوں کہ لڑکیوں کو اس طرح نکال کر پھینکتے ہیں جیسے کوئی گندی نکال کر پھینکدے - ہمارے وقتوں میں برسوں ناک رگڑواتے تھے - جب کہیں جا کر بیٹی دیتے تھے - اور بوا بیٹی دیں تو دیں ساتھ ہی روپیہ کا وعدہ بھی کرتے ہیں -

" ہاں بہن ٹھیک کہتی ہو اب ہمارے گھر کے قریب حافظ جلال الدین کی بیوہ آکر رہی ہیں کوئی بیس لڑکیاں تو دیکھ چکی ہیں - ہر ایک میں کوئی نہ کوئی عیب نکال دیتی ہیں -

" کون حافظ جلال الدین ؟" صدیقہ بیگم کی اماں نے گھبرا کر بات کاٹی -

" سیّد ہیں - خاندان اچھا ہے - لڑکا بھی بُرا نہیں - لیکن اماں غضب کی ہیں " مسرت جہاں نے کہا اور یہی آپا صغرا ہی اُن کو چھ سات ، لڑکیاں تو دکھا چکی ہیں " " اوئی بوا صغرا ! تم ایسا پیغام میرے گھر میں لاتی ہو - شاباش ہے تمہیں " صدیقہ بیگم کی اماں نے کلمہ کی انگلی کو اوپر کے ہونٹ پر رکھ کر کچھ غصّہ اور کچھ حسرت سے کہا " اے ہے بیگم تم بھی کن کی باتوں ——————

صدیقہ بیگم جو ابھی تک کان لگائے ایک ایک لفظ سُن رہی تھیں ماں کا لہجہ سُن کر سب سمجھ گئیں - وہاں سے اُٹھیں اور دھڑ سے جا کے اپنے پلنگ پر گر پڑیں اور سسکیوں سے رُونے لگیں -

# بابوجی مزدور چاہیئے

( مالتی دیوی )

گھنے کہرے کی دھندلی چھایا کو چیرتی ہوئی سردیلی اور اندھیری راتوں میں بھی جبکہ ساری امیر دنیا گرم ریشمی لحافوں میں پڑی آلھڑ نیند کی گود میں مست سویا کرتی ہے۔ سونی فضا کو گونجاتی ہوئی چھوٹی چھوٹی گلیوں اور سڑکوں میں گاڑیوں تانگوں اور یکوں وغیرہ سواریوں کے پیچھے دوڑتے ہوئے سائے انتہائی درد بھری امید اور دکھ بھری آواز میں پکار اٹھتے ہیں۔ بابوجی مزدور چاہیئے؟ دوڑتے ہوئے رامو کے قدم یکایک دھیمے پڑ گئے۔ اس نے سنا۔ گاڑی کے اندر سے آواز آئی نہیں چاہیئے۔ قدم دھیمے پڑتے پڑتے بھی نہ جانے کس لالچ سے اک ساتھ نہ رکے۔ پھر ایک کرخت تیز آواز گونج اوٹھی۔" ایک بار کہہ دیا نہیں چاہیئے۔ الفاظ گونج اٹھے "نہیں چاہیئے" رامو لوٹ پڑا۔

اس کڑاکے کی سردی میں جبکہ سنسار کے عیش پرستوں نے ایک رضائی کے اوپر دوسری رضائی اوڑھ لی تب ہڈی اور گوشت کے بنے رامو نے لاپرواہی سے بدن پر لپٹا ہوا پھٹا سا انگوچھا بھی اتار کر رکھ دیا۔ اب وہ مستعدی سے دوسری گاڑی کا انتظار کرنے لگا۔

یہی رامو کی زندگی تھی۔ یہی اس کی لگاتار رٹ تھی۔" بابوجی مزدور چاہیئے" انھیں الفاظ کے دم پر وہ کماتا تھا۔ تھکا ہارا رامو جب ان الفاظ کو دہراتا تو اسکی کمزور آنکھوں کے آگے امید بن کر تانبے کے کچھ ٹکڑے چمک اٹھتے۔ کچھ پیسے ہی اسکی امید تھے۔ اور ممتحن کے منہ سے ہاں یا نہیں سننا ہی اسکے امتحان کا نتیجہ تھا۔ چند پیسوں کیلئے کتنی کٹھن تپسیا اور کتنا کڑا امتحان تھا۔

امید اور نا امیدی کے اس طوفان کے ساتھ لڑتے لڑتے اس کے کتنے ہی برس بیت چکے تھے۔ رات کو جب گھپ اندھیرا پھیل جاتا تھا تب وہ چونکتا اور بڑی تدبیر سے کچھ پیسے کھونسے دکھ اور امید کیساتھ گھر کی طرف قدم بڑھاتا۔ لمبا راستہ گھنے کالے درخت اور پتھریلی تنگ پگڈنڈی۔ وہ اور زیادہ لمبے قدم بڑھاتا آگے پیچھے چاروں طرف اندھیرا۔ پر دور اس گہرے اندھیرے میں اس کے آگے مضبوط ہنستی ہوئی بیوی رد ھیا آجاتی اور پیروں سے لپٹے ہوئے بچے پکار اٹھتے "کالا لائے ہوئے ککو" رامو کے تھکے جسم میں بجلی کی طاقت دوڑ جاتی۔ وہ جلدی جلدی قدم بڑھاتا گھر کی طرف بھاگتا۔ اسے دور سے ہی دیکھ کر بچے دوڑتے۔ وہ انھیں گودی میں اٹھا کر پیار کرتا اور پھر ہنستی ہوئی ردھیا اسے حقہ بھر کر دیتی۔ اپنی تکلیفوں کو چھپاتا ہوا رامو اسے ادھر ادھر کے کچھ قصہ سناتا۔ ردھیا ہنستی اور دھیرے دھیرے اپنی بھی دن بھر کی بیتی سنا جاتی۔ اس طرح دو محنتیوں کا دل ہلکا ہوتا۔ رات کو ردھیا اسے باجرہ کی موٹی روٹی دیتی۔ وہ خوشی سے کھا کر چل دیتا اور پھر دوستوں میں بیٹھ کر زور زور سے برہا اور ہولی گا۔ اتنا مست ہو جاتا کہ گھر بار سب بھول جاتا۔

رات کو رامو اپنے پھوس کے بستر پر پڑا خواب دیکھتا۔ وہ گاڑیوں کے پیچھے پیچھے چلا رہا ہے۔" بابوجی مزدور چاہیئے" پھر ملتے ہیں چار پیسے۔ ایکدم چار۔ رامو دعائیں دیتے کو منہ کھولتا۔ اسکا خواب ٹوٹ جاتا اور وہ بستر چھوڑ کر اٹھ بیٹھتا۔ جس وقت شریف کہلانیوالی دنیا خواب کی خوبصورت بستی میں گھوما کرتی ہے۔ اسوقت رامو کے قدم اپنی جانی پہچانی جگہ کی طرف بڑھتے اور روز کی طرح سواریوں کے پیچھے آواز گونج اٹھتی۔ بابوجی مزدور چاہیئے" کیسی عجیب رٹ تھی۔

* * * * * *

" اُف بابو کیا دیکھ کر نہیں چلتے ہو" رامو درد سے کراہ اٹھا۔ گاڑی میں سے ایک شاندار آدمی نے نکل کر ایک روپیہ رامو کے جلتے ہاتھ پر رکھ دیا۔ رامو مارے خوشی کے اپنا درد بھول گیا۔" نہیں بابوجی زیادہ چوٹ نہیں لگی ہے بھگوان آپ کا بھلا کرے" رامو نے جلدی سے لوگوں کی نظر بچا کر وہ روپیہ کمر میں کس کر آٹھ آٹھ گانٹھیں دیکر باندھ لیا۔ خوشی سے پاگل رامو نے سوچا آج وہ خوب

تاڑی پئے گا۔ رودھیا کتنی خوش ہوگی۔ نہیں نہیں تاڑی نہیں پیوں گا: یہ روپیہ رودھیا کو لال لال ساڑی خریدنے کو دوں گا۔ خوب کھلے گی" انہیں خیالوں میں غرق وہ گھر پہونچا۔ چمکتا ہوا روپیہ اُس نے جھٹ سے رودھیا کے ہاتھ پر رکھ دیا۔ رودھیا کھل پڑی اور جھٹ سے پوچھ ہی تو بیٹھی کہاں سے لائے۔ بات بنا کر رامو بولا "ایک امیر بابو کا بوجھ لادا تھا انھوں نے مہربانی کرکے دیا ہے۔" رامو ہیر کے اوپر سے پہیہ نکل جانے کی بات بھولنے کی کوشش کرنے لگا۔

جوں جوں وقت گذرتا گیا ہیر میں درد بڑھتا گیا۔ آخر رات میں درد اتنا بڑھا کہ رامو کو رودھیا سے اصلی حال کہنا ہی پڑا۔ ہیر سُوجکر بھیانک ہو رہا تھا۔ اور جسم جلکر انگارہ کی طرح دہک رہا تھا۔ ساری بات جان لینے پر رودھیا نے اُس روپئے کو نفرت کی نظر سے دیکھتے ہوئے اٹھا کر الگ رکھ دیا اور اس رحمدل بابو کو جسے کچھ گھنٹے پہلے اُس نے ان گنت دُعائیں دی تھیں کوسنے لگی۔

رامو کی حالت بگڑتی ہی گئی۔ اُسے مزدوری پر گئے قریب ایک ہفتہ بیت گیا۔ بیماری میں گھر کا ایک ایک پیسہ لگ گیا۔ بڑا لڑکا بھوک سے گھبرایا سا رہنے لگا اور چھوٹا لڑکا دُودھ کیلئے تڑپ گیا۔ رودھیا بے جان سی سب کچھ بھولی گاؤں کے دیوی دیوتاؤں کی مانتا مناتی۔ اور پھر رامو کی کھاٹ کا سہارا لے بیٹھ رہتی۔ جب رامو کو ہوش آتا تب وہ کہتا "کاہے رودھیا تو کا ہمرے ساتھ مری ہو؟" رودھیا مُنہ پر ہاتھ رکھ دیتی " ناہیں ہمار کھاتر بچن کی کھاتر ایسی بات جبان سے کاہے نکالت ہو" کہتے کہتے اُس کی آنکھوں سے آنسو کی دو بڑی بڑی بوندیں ڈھلک پڑتیں۔ وہ کھائے کیا جب گھر میں کچھ ہو تبھی نہ۔ اڑوسی پڑوسی کچھ پیسوں سے رودھیا کی مدد کرتے پر وہ سب پیسے دوائیوں میں خرچ کر دیتی۔

× × × × × × ×

آج رامو کی حالت زیادہ خراب تھی۔ روتی روتی رودھیا دیوی کے مندر میں دوڑی "دیوی مائی تو ہے چندری بھینیون"

ادھر رودھیا ماتا کو منا رہی تھی ادھر بڑا لڑکا دوڑا آیا۔

"مائی گجب ہوئ گوا" رودھیا نے آگے کچھ بھی نہ سُنا اور سیدھی گھر کی طرف دوڑی۔ وہ اپنے سہاگ کے لئے گھبرا اٹھی۔

جونہی اُس نے گھر میں قدم رکھا دیکھا کہ اُس کے ننھے پھول سے بیٹے کو لوگ باندھنے کی تیاری کر رہے ہیں۔ وہ تعجب سے کھڑی رہ گئی۔ آنسو ایک بھی نہ ٹپکا۔

کیا موت کا آنا اتنا آسان ہے؟ اس کی آنکھیں باہر نکل پڑیں۔ مانو یقین ہی نہ ہوا کہ یہ کیا ہو گیا۔ کس کی۔ کیسی لاش؟ اس کے دل کی دیوار میں ایک ایسی کیل آکر گڑ گئی جس کے گڑنے کی اُسے کبھی بھی اُمید نہ تھی۔ وہ رُو اٹھی۔ لاش چلی گئی۔ پر وہ اسی طرح آنکھیں نکالے ٹک ٹک اسی طرف دیکھتی رہی۔ آخر یقین کی بھی حد ہوتی ہے۔

بیہوشی میں رامو بڑبڑایا: "رودھیا کاہے ٹھاڑی ہے" رودھیا رامو کی طرف بڑھی اور پتھر کی مورتی کی طرح اسکی کھاٹ پر آکر بیٹھ گئی جیسے کچھ ہوا ہی نہ ہو۔

دو دن بیت گئے۔ تیسری رات کو رامو کا جسم بھٹی کی طرح دہکنے لگا وہ درد سے بیتاب ہو کر چیخ رہا تھا۔ رودھیا بھوکی پیاسی خاموش ایک ٹک رامو کی طرف دیکھتی رہی۔ اُس کے مُنہ سے یہ الفاظ تیز مشین کی طرح نکلنے لگے۔ "دیوی تو ہے چندری بھینیون"

موت کا سایہ رامو کے چہرے پر پڑنے لگا وہ ہنسا "کاہے رودھیا دیوی تو ہے چندری بھینیون" ایک ایک لفظ قہقہے کیساتھ گونج اُٹھا۔ ہا۔ ہا۔ ہا۔ ہا تو ہے چندری بھینیون" رودھیا ڈر کر چارپائی چھوڑ کر اُٹھ کھڑی ہوئی اُس نے اپنے ہونٹوں کو کس کر بند کر لیا۔

× × × × × ×

رودھیا نے دیکھا۔ اُسی آنگن میں جہاں چند دن پہلے ایک ننھی سی لاش باندھی جا رہی تھی وہیں۔ ٹھیک اُسی جگہ آج ایک بڑی لاش باندھی جا رہی ہے رودھیا نے لاش کو پکڑ لیا "ہمار کھاتر۔ بچن کی کھاتر" اس کے آگے وہ کچھ بھی نہ کہہ سکی۔ اس دوسری نوکیلی کیل نے آکر اس کے دل کی دیوار کو ایک ساتھ چُور چُور کر دیا۔

× × × × × ×

مکان والا کرایہ کے تقاضے کرنے لگا۔ اُس کے کُل چار روپیہ آتے تھے۔ رودھیا نے سامان بیچکر کسی طرح اُس کے دو روپیہ چکا دئے۔ ایک رات گاؤں والوں اور پڑوسیوں کی نظر بچا کر وہ اپنے سات سالہ بچّہ کا ہاتھ پکڑے آنسوؤں کو پلکوں سے ڈھکے گاؤں چھوڑ کر چل دی۔

ادھر دور بہت دور اُسی جگہ پر سواریوں کے پیچھے اک خاموش آواز فضا میں گونج اٹھتی تھی۔ "بابو جی مزدور چاہیئے" کیسی ٹیس تھی اس آواز میں!؟

# گھن گرج

گولے بارُود کی گھن گرج سے دور ، گاؤں نیچی نیچی پہاڑیوں کے اُوپر گھنے درختوں کی چھاؤں میں آباد تھا۔ گاؤں کے درمیان میں سے ایک سڑک گذرتی تھی۔ جس کے دونوں طرف سایہ دار درختوں کی قطاریں کھڑی تھیں۔ درختوں کے سفید چکنے تنے یوں معلوم ہوتے تھے گویا خانہ بدوش کنواریوں کی جوانیاں اُنکی ننگی پنڈلیوں میں رچی ہوئی دہک رہی ہوں۔ یہ جنوبی چین کی ایک بہت اچھی تفریح گاہ تھی۔ جہاں بوڑھے افیونی سرمایہ دار قناعت اور غفلت کے نشے میں مدہوش پڑے رہتے تھے۔

جب چیانگ کائی شیک جنوبِ بعید کی طرف بھاگا۔ جاپانی فوجیں بھی اُدھر مڑیں۔ اسوقت بمبار طیاروں اور فوجی ہلاکت سامانیوں نے گاؤں کے گاؤں کو تباہ کردیا۔ . . . . . . . . درختوں کی پتّیاں اس طرح جھڑیں جیسے بہار کی دیوی کا جوبن نوچ کھسوٹ ڈالا گیا ہو۔ سینہ تانے نازک کمر، خوبرو درخت اس طرح جھکے کھڑے تھے۔ جس طرح لیکا یک اُنسٹھ برس کی راتیں گذارنے کے بعد ساٹھویں سال کی صبح کو بوڑھا اپنے مستقل بڑھاپے کی ٹھنڈی بجلی محسوس کرتا ہو۔ خوبصورت ہلکے پھلکے مکانات زمین سے لگ گئے۔ گھاس پھوس کی ہری بھری جھونپڑیوں کا نشان تک بھی نہ رہا۔ ہر چیز پر مُردنی چھا گئی۔ تمام آبادی ٹوٹے پھوٹے گھروں میں دبک بیٹھی جیسے سب کو سانپ سونگھ گیا ہو۔

سڑک کے دوسرے کنارے پر ایک دو منزلہ مکان تھا۔ یہ صوبے کے گورنر کی اقامت گاہ تھی۔ اور اس وقت اس میں چینی سپاہیوں کا ایک دستہ ٹھیرا ہوا تھا۔

جاپانی طیاروں نے اسے اچھی طرح چھلنی کردیا تھا۔ اوپر کی منزل کا زیادہ حصہ نیچے آرہا تھا۔ سارے کمروں کی چھتوں میں بڑے بڑے سوراخ پڑ گئے تھے اور پتھر کی دیواریں اور فرش اچھی طرح مسمار ہوگئے تھے۔ میلی میلی دیواروں پر ہر جگہ خون کے چھینٹے پڑے تھے۔ ساری فضا تھرّائی ہوئی تھی۔ بھورے بھورے بادل آسمان پر اس طرح بپھرے ہوئے دوڑ رہے تھے۔ جس طرح تازی کتے شکار کی دھن میں ہانپ رہے ہوں۔ تیز و تند ہوا رہی سہی خدائی کو تباہ کرنے لگی تھی۔

وانگ ایک سپاہی مکان کے دروازے پر کھڑا آسمان کیطرف دیکھ رہا تھا۔ اس کی رائفل کاندھوں سے لٹکی ہوئی تھی۔ آہنی سرپوش نے اس کی پیشانی ڈھانپ رکھی تھی۔ چھوٹی چھوٹی آنکھیں آسمان کی جانب اٹھی تھیں۔ اور وہ قدرت کے تماشے کو محویت کے عالم میں دیکھ رہا تھا: بجلی چمکتی تھی اور نظروں کے سامنے سے کوند جاتی تھی۔ بادل گرجتا تھا۔ اور کان کے پردے ہل جاتے تھے۔ سُرخ سُرخ بجلی کے پیچھے کئی سیاہ طیارے گزر جاتے تھے۔ سنسناتی ہوئی ہوا بھی رُخ سے بے رُخ ہوجاتی تھی۔ پھر وہی مزدوروں کا فاقہ، کسانوں کی محنت، یتیمی، مظلومیت ——————

وانگ بلند آواز سے بڑبڑانے لگا۔

وطنِ مقدس کا بینک پھر خالی کیا جائیگا۔ مزدور پھر اسی طرح خون پسینہ ایک کردینگے۔ کسان پھر اسی طرح دھوپ میں جلے گا اور سردی میں کانپے گا۔ آہ! یہ لڑائی —— یہ کمبخت لڑائی، یہ جنگ و جدال، یہ چند نفوس کی بازیگری —— صرف دو آدمی شطرنج کی بساط لیکر بیٹھتے ہیں اور مہروں کو کھلاتے ہیں۔ اس طرح ان چند آدمیوں نے دنیا کو لڑائی جھگڑے میں مبتلا کر رکھا ہے —— آہ! بھوک —————— بھوک —— کتنی شدت کی بھوک، دیکھوں، کچھ ہے بھی . . . . !

بھوک محسوس کرکے اُس نے تھیلا دیوار سے اتارا۔ ایک نان پاؤ اُس میں سے نکالی اور بھوکے کتے کی طرح اُسے چبانے لگا۔

نان پاؤ باسی تیواسی تھی۔ کوشش سے بھی چبائی نہ گئی باوجودیکہ بھوک نے تلملا رکھا تھا۔ اور تازہ راشن کی بظاہر کوئی امید نہ تھی۔ پھر بھی اُس نے جھنجلا کر نان پاؤ کا باقی ٹکڑا دُور پھینک دیا۔ جو کیچڑ میں گر پڑا، وہ پھر بڑبڑانے لگا۔ . . . . . . . .

سپاہی کی زندگی ایک کھلونا ہے۔ وطن کی عزت اور وطن کی آزادی کے نام پر اس کی

عزت اور اُس کے پیدائشی حقوق پامال کر دئے ہیں۔ ان بیچاروں کے خرمنِ حیات کو اس لئے شعلوں کی نذر کر دیا جاتا ہے کہ چار یا پانچ انسانی تندوروں میں چاندی سونے کی آگ جلتی رہے۔ وطن اپنوں کے ہاتھ میں ہو یا غیروں کے ہاتھ میں، موجودہ معاشی نظام کے تحت خودی کو بلندی کہاں حاصل ہو سکتی ہے۔ جب تک یہ نظام نہ بدلے، ملک خواہ کسی کے ہاتھ میں ہو ہم تو غلام ہی رہیں گے۔ چاہے وہ غلامی جاپانیوں کی ہو یا اپنے مہاجن چیانگ چینگ کی۔ ہم ناحق لڑتے ہیں۔ آہ ہم کیوں لڑتے ہیں۔ بھوک کی وجہ سے —— اپنا ایمان اور اپنی جان بیچتے ہیں —— پھر بھی بھوکے ہی رہتے ہیں۔ کمبختوں نے اپنے عیش و فراغت کیلئے یہ سارا جال بچھا رکھا ہے۔ اور ہماری جانوں کے معاوضہ میں ہمیں سوکھی روٹی دیتے ہیں۔ لذیذ و پُر لطف خوراک تو درکنار، سلونی گرم گرم نان پاؤ بھی ہمیں نہیں ملتی۔ جس طرح ہمارے سوکھے جسم خون کی ندیوں میں پھینکے جاتے ہیں اسی طرح یہ سوکھے نان پاؤ کیچڑوں ہی میں پھینکے جانے کے قابل ہیں۔"

اس نے قدموں کی آواز سُنی اور دیکھا کہ ایک سپاہی سامنے سے گذر رہا ہے وہ کیچڑ کے پاس پہنچ کر یکایک ٹھٹھک گیا، جھکا، نان پاؤ کا ٹکڑا کیچڑ سے نکالا۔ اسے اپنے کوٹ کی آستینوں سے پونچھا اور جلدی جلدی اُسے کھانے لگا۔ ۳۸

وانگ کو بڑی شرم آئی۔ اُسے نان پاؤ نہیں پھینکنی چاہیئے تھی۔ دنیا میں ہر شخص تو فلسفی نہیں ہوتا۔ اُس نے نووارد سپاہی کی طرف ہمدردی کی نگاہ سے دیکھا سپاہی سوکھی ہوئی اکڑی نان پاؤ کو واقعی جھنجوڑ رہا تھا۔ جس طرح ایک بازاری کتا چربی سے لپٹی ہوئی پتلی سی ہڈی کو جھنجوڑتا ہے۔

وہ لانبا تھا۔ پتلا تھا۔ کاندھے جھکے ہوئے۔ چہرہ نہایت دُبلا: ناک چینیوں کے برعکس کسی قدر لانبی، آنکھیں وحشی اور روسیوں جیسی، بڑھی ہوئی ڈاڑھی۔

وانگ اس کی طرف بڑھا۔ اور نرم لہجے میں پوچھا: "تم بہت بھوکے معلوم ہوتے ہو۔ کامریڈ! مجھے معاف کردو۔ اگر مجھے یہ معلوم ہوتا۔ کہ تم اس نان پاؤ کو کھا سکوگے۔ تو میں اسے کبھی نہ پھینکتا!"

"کوئی بات نہیں! مجھے تم لوگوں کی طرح ان باتوں کی پروا ہوتی تو آج اُسی کیچڑ کے نیچے میں بھی پڑا ہوتا:"

"مجھے افسوس ہے اور میں شرمندہ ہوں۔ تم میرے کامریڈ ہو۔ اور غالباً عالمگیر امن کی برادری سے تعلق رکھتے ہو —— آؤ چلو اس گرجتے ہوئے آسمان کے نیچے کہیں بیٹھ کر کچھ پئیں۔" وانگ نے اپنے جھولے سے بیئر (Beer) کی بوتل نکالی اور پینی شروع کردی۔

"میرا نام وانگ ہے، تمہارا کیا نام ہے؟"

"چارلی! میں ہسپتال سے بھاگ آیا ہوں۔ میں لے ہن کی لڑائی میں زخمی ہو گیا تھا۔ ابھی مجھے پوری صحت تو نہیں ہوئی۔ پھر بھی ہسپتال میں رہتے رہتے گھبرا گیا تھا۔ اس لئے بھاگ آیا۔ میں ساری زندگی بھوکا رہا ہوں اور شاید بھوکا ہی مروں گا۔ یہی وجہ ہے کہ ہر وقت مجھ پر اسقدر دحشت سوار رہتی ہے ....."

وانگ نے اسے عجیب و غریب آدمی پایا۔ اور اسکی گفتگو کا طریقہ عجیب تر۔

چارلی نے بات جاری رکھی: "مجھے اپنے متعلق زیادہ نہیں معلوم ہے جس طرح میں نے کیچڑ میں سے تمہاری پھینکی ہوئی نان پاؤ اٹھاکر کھالی ہے اسی طرح کسی نے مجھے بھی سڑک سے اٹھاکر پالا تھا۔ بچپن کی صرف ایک بات یاد آتی ہے۔ جب میں لاوارث بچّوں کے ہسپتال میں تھا، ایک نوجوان نرس تھی۔ وہ مجھے نہ معلوم کیوں بہت چاہتی تھی۔ مجھے بھی اس سے بہت محبت ہو گئی تھی۔ میں اسکی انگلیاں پکڑے ادھر اُدھر دوڑا کرتا تھا۔ اس دوران میں ایک بوڑھا سپاہی کبھی کبھی مجھے دیکھنے آجایا کرتا تھا جب میں بارہ تیرہ برس کا ہوا۔ تو نحوست کے بادل میرے سر پر منڈلانے لگے۔ میں ایک عیسائی مشن کے سپرد کر دیا گیا۔ جہاں مجھے بید کی کرسیاں بنانے کے کارخانے میں لگا دیا گیا۔ پیسے تھوڑے ملتے تھے کیونکہ اس تجارت میں منافع بہت کم ہے۔ یہیں سب سے پہلی بار میں نے بھوک محسوس کی۔ کارخانہ ایک بوڑھے کے سپرد تھا۔ جس کی بیوی جتنی موٹی تھی۔ اتنی کنجوس بھی تھی۔ روٹی کا ایک ٹکڑا کاٹتی تو سو طرح کے منہ بناتی۔ بھویں تن جاتیں، پیشانی پر شکنیں پڑ جاتیں اور جب تک کہ باحسرت و یاس ہم کام کرنیوالے معصوم لڑکے اپنے اپنے ٹکڑے کھانہ جاتے۔ وہ بڑبڑاتی ہی رہتی۔ کاش تم اسے اسوقت دیکھتے جب وہ ہمارے لئے شوربہ نکالتی تھی چمچہ دیگچی کے اندر گھومتا رہتا۔ جیسے کشتی سمندر میں ہو۔ کمبخت اس طریقے سے ذرا سا شوربا نکالتی۔ اور چھوٹے سے چمچے کو دیکھا کرتی —— نہ معلوم کتنی ٹھنڈی سانسیں بھرتی تب کہیں ذرا سا شوربا ملتا۔ کارخانے میں دو لڑکے اور بھی تھے۔ جو میرے ساتھ کام کرتے تھے۔ دونوں اندھے تھے۔ ان کے ساتھ بھی میرے ہی جیسا برتاؤ کیا جاتا تھا۔ مگر وہ خوش تھے اور بظاہر انھیں کوئی تکلیف نہ تھی۔ اس لئے کہ وہ عورت کی اُن حریص آنکھوں کو تو نہیں دیکھ سکتے تھے۔

میں نے اس جگہ تین برس کام کیا اور تین برس مستقل بھوکا رہا۔ ایک دن بھی بھوک پوری طرح نہ مٹی۔ جس وقت میں نے روٹی کا ٹکڑا کیچڑ میں سے نکالا

تو تم حیران ہوئے ہوگے۔ کہ میں کس قسم کا آدمی ہوں ـــــ میں اپنا گزارہ ہی اسی طرح کرتا ہوں۔ اور اسی طرح کرتا رہا ہوں۔ بعض دفعہ مجھے اس سے بھی سخت ٹکڑے ملے ہیں۔ اور ان کو مجھے رات بھر پانی میں ڈالنا پڑا ہے۔ بعض وقت اچھی چیزیں بھی ملیں۔ کیونکہ سکول جاتے ہوئے لڑکوں کی عادت ہوتی ہے۔ کہ کچھ نہ کچھ کھاتے جاتے ہیں۔ اور گراتے جاتے ہیں۔ میں نے مزدور ـــ قلی ـــ دوکاندار چوکیدار ہر حیثیت سے کام کیا ہے اور اب سپاہی ہوں۔ پہلے بھی دوسروں کے لئے کام کیا تھا۔ اور اب بھی دوسروں کیلئے لڑتا ہوں۔"

وانگ کے آنسو گر رہے تھے۔ اور وہ سسکیاں بھر رہا تھا۔ اس نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا یہ کامریڈ سچ ہے۔ اس نظام کے تحت ہم جو کچھ کر رہے ہیں۔ وہ دوسروں ہی کے لئے ہے۔ اور یہ لڑائی بھی دوسروں ہی کے لئے لڑی جا رہی ہے۔ تمہاری بھوک نہ آزاد چین مٹا سکے گا اور نہ غاصب جاپان ہی۔ تم پہلے بھی بھوکے رہے ہو اور آئندہ بھی بھوکے رہوگے۔ بھوک کے لئے دھرتی کے اس عالمگیر جاگیردارانہ نظام کو الٹ پلٹ کر دینا ہوگا۔ بغیر اس کے بھوک نہیں مٹ سکتی۔ اور لڑائی سے کوئی فائدہ نہ ہوگا۔

چارلی نے وانگ کا ہاتھ محبت سے بے اختیار ہو کر دبایا اور بولا میں بھوکا رہا ہوں اور بھوکا ہی مروں گا۔ زندگی کے تیس سال میں ایک دن کے لئے بھی پیٹ بھر کر نہیں کھایا۔"

دونوں نے گرمجوشی سے ہاتھ ملایا۔ اور چارلی مکان کے اندر چلا گیا۔ تھوڑی دیر بعد جب ڈیوٹی بدلی۔ اور دروازے کے سامنے پہرا دینے کے لئے دوسرا سپاہی آیا۔ تو وانگ بھی اندر گیا۔ اس نے چارلی کو بے خبر سوتے پایا۔ وہ بھی اس کے پہلو میں لیٹ گیا۔ اور ذرا سی دیر میں خراٹے بھرنے لگا۔

بارہ بجے رات کو چارلی جاگا۔ غالباً بھوک سے بے تاب ہو کر، بادلوں کو ہوا کے جھونکوں نے بھگا دیا تھا۔ اور چاند کی کرنیں سوئے ہوئے جوانوں پر چھت کے سوراخوں کے ذریعہ بچھی پڑتی تھیں۔ چندرماں کی ان کنواریوں کی زیادہ تر کشش اندازی وانگ ہی کے ٹکڑے پر تھی۔ اس کا مسکراتا ہوا چہرہ دمک رہا تھا اتنے میں سارجنٹ نے دروازہ کھولا۔ اور ان پانچ سپاہیوں کے نام پکارے جن کو اسوقت گشت پر جانا تھا۔

وانگ کا نام بھی ان میں تھا۔ مگر وہ اسوقت نیند میں گم تھا۔ اور کسی طرح نہ جاگا۔ باقی چار اُٹھ کھڑے ہوئے۔ اور جن کی ڈیوٹی نہیں تھی وہ کروٹیں لینے لگے۔ مگر وانگ نہ اٹھا وہ سوتا رہا۔ چارلی اٹھ کھڑا ہوا۔ اس نے سارجنٹ کو فوجی سلام دیتے ہوئے کہا۔" وانگ صبح سے بہت بیمار ہے اسے بخار ہو رہا ہے وہ ابھی ابھی سویا ہے۔ میں شام ہی کو ہسپتال سے آیا ہوں۔ تازہ دم ہوں اور گشت پر جانے کیلئے تیار ہوں۔ میں بھی کامریڈ ہوتنگ کی کمیونسٹ فوج کا سپاہی ہوں۔"

سارجنٹ نے پوری چاندنی وانگ کے چہرہ پر چھٹکی ہوئی دیکھی پھر چارلی کی طرف دیکھا مسکرایا اور اجازت دیدی۔ پانچوں آدمی گشت پر چلے گئے۔

آدھ ہی گھنٹہ ہوا تھا۔ کہ کہیں قریب سے گولیاں چلنے کی آوازیں آئیں آوازیں تیز اور کرخت تھیں سب جاگ اُٹھے اور تفتیش کیلئے باہر نکل آئے۔

"وقت کیا ہے؟" وانگ نے پوچھا۔ "مجھے آج رات گشت پر جانا تھا۔"

کسی نے جواب دیا تمہاری جگہ پر چارلی چلا گیا۔

اُسی وقت ایک سپاہی دوڑتا ہوا آیا۔ ہر ایک نے اسے گھیر لیا اور گھبرا گھبرا کر اُس سے پوچھنے لگے کیا ہوا؟ "ہم پر جاپانیوں کے ایک بھاری دستے نے حملہ کر دیا ہے ہمیں جنوب کی طرف فوراً بھاگنا چاہیئے۔" باقی چار سپاہیوں کا کیا ہوا۔ جو تمہارے ساتھ گشت پر گئے تھے۔ کسی نے پوچھا

"چارلی کو کیا ہوا۔ وہ کہاں ہے؟" وانگ نے گھبرا کر پوچھا۔

"بیچارہ مر گیا۔ گولی سر میں لگی۔ ایک لفظ بھی نہ بولا۔"

سید فرید جعفری

ل۔ احمد اکبر آبادی

# ایک فیشنیبل سوانگ

جولائی ۲۶ء کی چوتھی تاریخ ہے :۔ فلاڈلفیا کانگریس کے اجلاس کو آج پورے ڈیڑھ سو سال ہوئے ہیں! امریکائی کونسل خانے میں شنگھائی کی ساری یورپی آبادی کے تمام قابل ذکر لوگ اس لئے جمع ہیں کہ سرزمین ترقی اور آزادی کی جنم بھومی امریکا ——— امریکا نہیں بلکہ تنہا فاتح یعنے ڈالر کے سامنے اپنے احترام اور پرستش کے جذبات کا نذرانہ پیش کریں!

ہال کی دیواروں پر پسیجتی گرمی کی فضا میں واشنگٹن اور لنکن کی بڑی بڑی تصویریں سنہرے اور دمکتے ہوئے چوکھٹوں میں لٹک رہی ہیں۔ امریکائی نیلے پرچم کی آڑی ترچھی لکیریں اور ستارے لہرا رہے ہیں۔



یکایک بیتلی بینڈ باجے کے سُر بلند ہونے لگتے ہیں۔ امریکا کا چینی کونسل تیز قدمی سے بڑھتا اور بیچ ہال میں کھڑا ہو جاتا ہے۔ پھر اعلان آزادی کا کاغذ کھولنے لگتا ہے۔ اسے کھانسی اٹھتی ہے ..... سب کے سب سانس روکے انتظار کی تصویر بن گئے ہیں۔ اس مجمع کے کانوں میں آج وہ لفظ پھر گونجنے والے ہیں۔ جو ڈیڑھ سو برس سے ہر سال بجلی اور گرج کی طرح گونجتے رہے ہیں! آج یہ سب لوگ پھر آزادی اور مساوات کا فخر انگیز نغمہ سننے والے ہیں!

میں بھی اس مجمع میں ہوں۔ میں اپنے دائیں بائیں نظر ڈالتا ہوں۔ امریکائی بیوپاری، انک سک سے درست، انگریزی اور فرانسیسی، سب کے سب سنجیدہ لباس پہنے، سروں کو جھکائے، اس طرح بیٹھے ہیں جیسے کہ گرجے کے اندر ہوں!

کونسل پھر کھانستا ہے، اور ارد گرد ایک نظر ڈالتا ہے۔ آدھا منٹ سخت قسم کے تعطل میں گذرتا ہے۔ اس آدھے منٹ کی فرصت میں محسوس ہوتا ہے کہ اس غیر مہذب ملک اور استبداد کی سرزمین یعنی چین، پر اس پر عظمت اعلان کی اہمیت کیا ہے!

فلاڈلفیا کانگریس کی روشنی میں اگر پچھلے چند سالوں کے واقعات یعنے واشنگٹن کانگریس کے بعد جو کچھ ہوا، اسے دیکھا جائے تو اس کا مطلب اور مفہوم دوسرا ہی ہو جاتا ہے! لیکن شاید میں تنگ نظر ہوں، اس لئے کہ آدھے منٹ کی اس مہلت میں میرے خیال کے اندر انقلاب امریکا کے ہیرو نہیں آتے۔ بلکہ ان کی جگہ شنگھائی کے رکشا قلی چھین لیتے ہیں!

شنگھائی کی یورپی آبادی میں ایک رکشا والا صبح سات بجے سے رات کے ایک بجے تک جبکہ تھیٹر اور سینما ختم ہوں، بھاگتا رہتا ہے، تب کہیں اس کے ہاتھ میں ایک ڈالر آتا ہے۔ اس ڈالر کا اسّی فیصدی حصہ تو رکشا کا مالک ہتھیا لیتا ہے اور دس فیصدی شہر کی میونسپلٹی ٹیکسوں میں لے لیتی ہے۔ رکشا والے کے پاس اسکی اٹھارہ گھنٹے کی محنت کا دسواں حصہ بچتا ہے، وہ اس قلیل حصے میں بھی گذر کر لیتا ہے۔ اس لئے کہ کپڑا اگر وہ پہنتا ہے تو نام کیلئے؛ اس کے سونے کیلئے سڑک اور رکشا کا سہارا بہت ہے؛ اور گھر کنبے کے نام سے تو وہ واقف بھی نہیں ہوتا۔ اس کی ضرورت بس ابلے ہوئے چاولوں کی ایک رکابی ہے یا کبھی کبھار افیون کے دو کش!

اس رکشا والے کے ڈالر کی کہانی ابھی ختم نہ سمجھئے۔ اُسے ابھی ایک اور شخص سے معاملہ کرنا ہے، اور یہ شخص امریکہ کا مہاجن یعنی بنک کا مالک ہے۔ جو ہنڈی کے بٹے اور چاندی کے بھاؤ کا سٹہ کھیلتا رہتا ہے۔ امریکہ کے کسی بلند محل میں بیٹھا ہوا منٹ منٹ کے بازار بھاؤ مشین پر پڑھتا رہتا ہے۔ اور جب چاہتا ہے اپنے شنگھائی کے ایجنٹ کو تار دیکر بھاؤ اونچا نیچا کر دیتا ہے۔ امریکائی دلال، چینی صرّاف، اور بمبئی کے یہودی، چین میں اس کے گرگے ہیں۔ پرچے بدلے جاتے ہیں، رجسٹروں میں اندراج ہوتا ہے۔ اور غریب رکشا والے کے بچے ہوئے دس فیصدی پانچ ہی فیصدی رہ جاتے ہیں! باقی پانچ امریکائی بنک اپنے حصہ داروں کو بانٹتا ہے، اور حصوں کا یہ نفع اسّی فیصدی ہوتا ہے ——— "نو آبادی" کے کسی بنک کیلئے اس سے کم نفع تقسیم کرنا ذلّت کی بات ہے! یہ بے زبان رکشا قلی اپنے گاڑھے پسینے کی کمائی کو اس طرح ہوا ہوتے

ایشیا فروری ۱۹۴۲ء

دیکھتا ہے تو ذرا سا اس کے پاؤں توڑ دیتی ہے۔ جو اس آدم گھوڑے کو پانچ چھے برس سے زیادہ نہیں چلنے دیتی۔ اس پانچ چھے برس کے اندر اسے ایک رکابی بھات تو ضرور ہی چاہیئے مگر جب اس کے پانچ فیصدی بھات کی رکابی نہیں خرید سکتے تو وہ ان کا ذرا ہتیلی پر جا پٹختا ہوا چانڈو خانے میں داخل ہو جاتا ہے۔

میں اس عظیم الشان ہال میں بیٹھا جب رکشا والے کے دھیان سے چونکتا ہوں تو اپنے سیدھے ہات والی کو دیکھتا ہوں۔ یہ ایک امریکائی بنک کا ڈائرکٹر ہے جو سر جھکائے اعلان آزادی کا منتظر ہے!

کونسل نے اپنا چشمہ لگا لیا ہے۔ اسے پھر کھانسی اٹھتی ہے۔ بہت ہلکی اور ضابطے کی کھانسی! چینیوں کے وہ لڑکے بھی کھانستے ہیں جو امریکا اور انگلستان کے کارخانوں میں کام کرتے ہیں۔ یہ لڑکے میل اور گندگی کے اندھیرے میں گلا گھونٹنے والی گرمی کے اندر کپڑے کے بدیسی ملوں میں کام کرتے ہیں۔ اور روئی کے ریشے ان کے حلق اور ناک سے اندر پہونچتے رہتے ہیں۔ روئی کی یہ گرد اُن کے پھیپڑوں پر جم جاتی ہے! ہاں یہ لڑکے بھی کھانستے ہیں۔ اُن کے سینوں میں ہنڈیا سی پکتی رہتی ہے۔ کھدکتی ہوئی سُنائی دیتی ہے! اُن کے گالوں پر ایک پتی ہوئی سی دمک ہوتی ہے۔ ان کے دیدے باہر نکل پڑنا چاہتے ہیں۔ اور اُن کے ماتھے پر پسینے کی بوندیں ٹھیری رہتی ہیں۔ وہ جب کھانستے ہیں تو کھکاریں روئی کے ریشے نکلتے ہیں! اور بالآخر ان پر کھانسی کے دورے پڑنے لگتے ہیں۔ یہاں تک کہ وہ ایک دن بے حال ہو کر گر جاتے ہیں!

کپڑے کے مل میں کام کرنے والا یہ لڑکا شام کے چھ بجے سے صبح کے آٹھ بجے تک روئی صاف کرتا ہے اور اُس کے بدلے میں نو فیصدی گھر لیجاتا ہے۔ اس رقم سے پاؤ بھر چاول خریدے جا سکتے ہیں۔ یہ پاؤ بھر چاول تو اس کے چھوٹے بھائی بہن کے پیٹ میں پہنچ جاتے ہیں!

مگر اس لڑکے کی کہانی بھی یہاں ختم نہیں ہو جاتی۔ نیویارک کے بہت اونچے دفتر میں بیٹھا ہوا ایک بیوپاری ایک تار بھیجکر چین کا سارا چاول خرید کر دساور لاد دیتا ہے۔ اور پھر سب گاؤں سے گھٹیا قسم کا چاول شنگھائی لاتا اور اچھے چاول سے چار فیصدی فی پونڈ مہنگا بیچتا ہے۔ سنیچر کی صبح کو جب ایک لڑکا چاول خریدنے جاتا ہے تو معمول سے آدھا پونڈ مال کم پاتا ہے۔ وہ بقال کی صورت دیکھتا اور سُنتا ہو کہ بھاؤ چڑھ گیا ہے! لڑکا یہ سُنتا اور صبر کر لیتا ہے کہ چھوٹے بھائی بہن بالکل ہی تو نہ فاقہ کرینگے۔

میں پھر اپنے بائیں ہاتھ والوں کو دیکھتا ہوں۔ ایک چکنی کھوپری والے مل مالک اور ایک دساور لادنے والی کمپنی کے ایجنٹ پر میری نظر پڑتی ہے! یہ دونوں یانکی ( Yankee ) فراکوٹ پہنے، سر جھکائے نہایت عقیدت سے آزادی کا اعلان سُن رہے ہیں! کونسل اونچی اور صاف آواز میں پڑھ رہا ہے:-

" انسانی معاملات کی دنیا میں ایک قوم کیلئے ضروری ہو جاتا ہے کہ وہ اُن سیاسی بندھنوں کو توڑ کر جو اُسے دوسری قوم کا پابند بنائے ہوں، دنیا کی دوسری طاقتوں کی طرح برابر کا درجہ اور مرتبہ حاصل کرے۔ جو خدا اور فطرت کے قانون کے مطابق اس کا حق ہے!"

اس کے بعد وہ کونسل ان بنیادی حقوق کی فہرست پڑھتا ہے جسے سُنکر انسانی آزادی کے سپاہیوں کی کئی نسلوں کے دلوں کی حرکت تیز ہو ہو گئی ہے، مگر اس کونسل کے لہجے میں ایسی کوئی بات نظر نہیں آتی ہے جس سے معلوم ہو کہ اسکے جذبات بھی متاثر ہیں۔ یہ بھی محسوس نہیں ہوتا کہ اسے کسی قسم کی غیرت کا احساس ہے۔ وہ بس اس طرح پڑھے جا رہا ہے۔ جیسے کھاؤں کی فہرست یا شیر بازار کا بلیٹن یا ریلوے ٹائم ٹیبل پڑھ رہا ہے! وہ آگے پڑھتا ہے:-

" ہم اس صداقت کو مانتے ہیں کہ خدا نے تمام انسانوں کو برابر کا پیدا کیا ہے اور ان کو مساوی طور پر بعض حقوق دئے ہیں جو ان سے چھینے نہیں جا سکتے۔ کیونکہ یہ بنیادی حقوق ہی انسانی زندگی کے ہم معنیٰ ہیں! آزادی اور مسرت کی تلاش انسان کا حق ہے۔ اور انسانی جماعتوں میں ان حقوق کو ہی حاصل کرنے کیلئے حکومت قائم کی جاتی ہے، اور ایسی حکومت کے جائز اختیارات کا منبع یا سوتا اُن لوگوں کی رضامندی ہے جن پر کہ حکومت کی جائے! مگر جب کوئی حکومت ان حقوق کے حاصل کرنے میں سدِ راہ ہو یا ان حقوق کو پامال کرے تو اس ملک والوں کو حق حاصل ہوتا ہے کہ ایسی حکومت کو ختم کر کے دوسری حکومت قائم کرلیں، اور اس حکومت کی بنا، ایسے اصول پر رکھیں اور اس کے اختیارات کو اس صورت میں قرار دیں جن لوگوں کی حفاظت اور مسرّت کیلئے مناسب ترین معلوم ہوں!"

" جو لوگوں کی حفاظت اور مسرت کیلئے مناسب ترین معلوم ہوں!"

اس فقرے کو سُن کر میری نظر سامنے ایک شخص پر پڑتی ہے جو چست خاکی وردی پہنے اور براؤن چمڑے کی چوڑی پیٹی لگائے "اٹینشن" کھڑا ہے۔ اس کا نام کپتان رائٹ ہے۔ اور یہ شنگھائی کی یورپی قوموں کی والنٹیر کور کا کپتان ہے۔ وہ اسطرح

بے حس وحرکت کھڑا ہے۔ جیسے اعلان آزادی نے اس پر جادو کر دیا ہے! یہ کپتان انھیں لوگوں کی اولاد ہے ۔جنھوں نے ماسوشیٹ ملیشیا کے نام سے لکسنگٹن میں انگریزوں سے آزادی کی لڑائی لڑی تھی۔

"اُس ملک کے رہنے والوں کو یہ حق حاصل ہوتا ہے کہ ایسی حکومت کو ختم کر کے دوسری حکومت بنالیں!"

سنہ ۱۹۲۰ کی ۳۰ مئی کو انسپکٹر ایوانسن کے تھانے کے چاروں طرف اسی کپتان رائٹ نے ہزن بولا تھا - ایوانسن نے حکم دیا اور رائٹ نے تعمیل کی! نہتے مزدوروں کا قتل عام ہوا ـــــ نوجوان طلباء کو بے دریغ قتل کیا گیا! اور یہ اس لئے ہوا کہ امریکائی ڈالر چین میں داخلہ چاہتا تھا اور داخل ہونے کیلئے اسے سنگینوں کی مدد کی ضرورت تھی!

کپتان رائٹ ان لوگوں میں سے ہے جو چین میں "کھلا دروازہ" یعنے بے روک ٹوک داخلے کی پالیسی چاہتے ہیں۔ اور یقیناً کپتان رائٹ "خاص رعایتوں" کے بھی خلاف ہے۔ مگر ڈالر! ڈالر کا مطالبہ ہے کہ اس کا راستہ صاف رہے! اسی لئے کپتان رائٹ نے پہلے دن چھیالیس چینی مزدوروں کو شنگھائی کی ۴۲ سڑکوں پر سلایا اور دوسرے دن بینیٹھ کو کھیت رکھا اور ڈھائی سو کو زخمی کر کے ڈالر کا راستہ صاف کر دیا!

تحقیقاتی کمیٹی بیٹھی اور ایوانسن سے سوال کیا گیا:۔

"تمہارے خیال میں دو ہزار آدمیوں کی بھیڑ کو منتشر ہو جانے کے لئے دس سیکنڈ کا وقت کافی تھا؟

"نہیں ـــ میں سمجھتا ہوں یہ بات ناممکن تھی!"

"پھر بھی تم نے گولی چلانے کا حکم دیدیا؟"

"ہاں!"

اس تحقیقات کے بعد ایوانسن کو "بہادری" کا تمغہ دیئے جانے کی سفارش ہوئی اور ایک سو گیارہ بھاگتے ہوئے چینیوں کی پیٹھوں اور پہلوؤں نے اس "بہادری" پر ٹھٹھا مارا! کپتان رائٹ کو اچھے لفظوں میں ذکر کئے جانے پر قناعت کر لینا پڑی۔ کیونکہ اس سے زیادہ پرشہرت ہو جاتی اور محتاط امریکائی کو یہ بات بھاتی نہیں ہے!

میں حیرانی میں مبتلا ہوں کہ کپتان رائٹ جو اسوقت آزادی کا اعلان سُن رہا ہے۔ کیا اس کے خیال میں سنہ ۱۹۲۰ء کا یہ قتل عام بھی ہے؟ کونسل آ گئے پڑھتا ہے:۔

"اس لئے ہم متحدہ ریاستہائے امریکا کے نمائندے جو عام کانگریس میں یہاں جمع ہیں۔ دنیا کے سب سے بڑے جج سے اپنے نظام کی کامیابی کیلئے دعا کرتے ہیں اور نئی ریاستوں کے باشندوں کے نام پر اعلان کرتے ہیں کہ یہ متحدہ ریاستیں آزاد و خود مختار ریاستیں ہیں اور آزاد و خود مختار رہنا ان کا حق ہے! یہ ریاستیں آجکی تاریخ سے ان تمام معاہدوں سے بری ہیں جو تاج برطانیہ کیلئے گئے تھے۔ اور برطانیہ عظمیٰ سے اب ان ریاستوں کا کوئی سیاسی رشتہ باقی نہیں رہا!"

اعلان کے آخری الفاظ پیتلی بینڈ باجے کی بلند آوازوں میں گم ہو جاتے ہیں۔ ہر آدمی اطمینان کی سانس لیتا ہے اور سب برآمدے میں آجاتے ہیں۔ میں برآمدے کی سیڑھیوں پر کھڑا ہوا منگولیا کے درختوں کی پتیوں کو ہوا سے اٹھکیلیاں کرتے دیکھنے لگتا ہوں۔ ان درختوں کے پرے خلیج کے زمردیں پانی کے کنارے، فرانسیسی کونسل خانے کی عمارت نظر آرہی ہے۔ عمارت کے اوپر فرانسیسی ترنگا جھنڈا لہرا رہا ہے۔ جو اصل میں تو فرانسیسی نیشنل گارڈ کا پرچم تھا۔ مگر اب شیر بازار کے دلالوں کی جمہوریت کا نشان ہے!

جھنڈے کے سُرخ اور نیلے رنگ ہوا میں لہرا رہے ہیں۔ شاید ان رنگوں میں کوئی کشش ہے کہ ایک چیل منڈلاتی اور پھر باڑے کی لکڑی کے سرے پر بیٹھ جاتی ہے ـــ خموش اور شاہانہ انداز سے بیٹھی ہوئی ہے!

میں اس تماشے میں کھویا ہوا ہوں کہ کوئی شخص میرے شانے کو تھپ تھپاتا ہے۔ یہ موسیو رینو ایک فرانسیسی اخبار نویس ہے۔ اس کا چہرہ تمتایا ہوا ہے۔ ہال کے سوانگ نے اسے متاثر کر دیا ہے۔ وہ مجھ سے کہنے لگتا ہے۔

"امریکا کا اعلان آزادی ہمارے اعلان حقوق کا باپ ہے! سب انسان برابر ہیں اور آزاد رہنے کیلئے پیدا کئے گئے ہیں۔ سماجی مرتبے کا فرق عام بہبود کے سوا کسی دوسری وجہ سے جائز نہیں ہو سکتا!"

موسیو رینو شاید تعطیل کی حرمت برقرار رکھنے کیلئے مجھ سے بے تکلفی کا برتاؤ اور خوش کن باتیں کرنا چاہتا ہے مگر میں اس حال میں نہیں ہوں۔ میں اسے انگلی کے اشارے سے فرانسیسی جھنڈا دکھاتا ہوں۔

"وہ دیکھو، موسیو رینو، تمہارے جھنڈے پر چیل نے کس طرح قبضہ جمالیا ہے"[1]

---

[1] اس شگون کا نتیجہ نکلنے میں چودہ سال لگے اور ۱۹۴۰ء میں جرمن عقاب نے [illegible]

ایشیا فروری ۱۹۴۶ء

وہ مجھے سگار پیش کرتے ہوئے جواب دیتا ہے۔

"موسیو، آپ غلطی پر ہیں، آپ کو شاید معلوم نہیں، ——— فرانس کے پرچم کی علامت تو گالی (GALLIC) مرغ ہے!

میں سگار کا شکریہ ادا کرتے ہوئے پھر کہتا ہوں:۔

لیکن موسیو رینو گالی مرغ کا زمانہ تو بیت گیا۔ تاریخ میں ایک ایسا وقت ضرور آیا جب فرانس نے دنیا کو تخلیقی محنت کا سبق دیا، دنیا کو جدو جہد کیلئے بیدار کیا اور اُسے ڈراؤنے خوابوں سے نجات دلائی۔ مگر اب تو فرانس ایک شکار ہو جانیوالی چڑیا سے زیادہ نہیں ہے۔ اب وہ اس بیرحم جنگل اور ظالم..... کا شکار ہے جو غریبوں کو پکڑ کر چیر پھاڑ ڈالتا ہے!"

میرے اس کہنے سے موسیو رینو بہت سنجیدہ بنجاتا اور کہتا ہے:۔

"مساوات، موسیو برابر والوں ہی میں قائم ہو سکتی ہے۔ شاید آپ نے نوآبادیوں میں بڑی جمہوریتوں کے فرزندوں کو دیکھ کر یہ رائے قائم کی ہے۔ مگر یہ نہ بھولئے موسیو کہ جمہوریتوں کے یہ فرزند دیسی وحشیوں کی نفرت کا موضوع ہوتے اور اپنے بچاؤ پر مجبور ہو کر یہ رویہ اختیار کرتے ہیں! امریکا یا فرانس میں رہ کر آپکی رائے دوسری ہوگی، موسیو!"

میں اس کے جواب میں اسے بتاتا ہوں۔

"موسیو، میں امریکا گیا تو نہیں مگر وہاں کے کاشتکاروں کا حال میں نے سُنا ہے۔ جلوس اور مظاہروں پر زہریلی گیس چھوڑی جانے کا بھی حال سُنا ہے ووٹوں کی خرید و فروخت کا بھی حال سُنا ہے، تیل کے معاملے میں جعل اور فریب کا حال بھی سُنا ہے۔ سرِ راہ حبشیوں کو درّے مارے جانے سے بھی واقف ہوں اور بجلی کی کرسی کا بھی علم ہے! اور موسیو "بندر کی عدالت" بھی جانتا ہوں۔ اور یہ بھی خبر ہے کہ اناج کا کباڑا (ایک شخص سارا غلّہ خرید لیتا ہے) ہوتا ہے! میں موسیو، (KU-KLU-KLAN) کا نام اور کام بھی جانتا ہوں اور میں نے یہ بھی پڑھا ہے۔ کہ رین بسیروں (Night Lodging) کے سامنے بیروزگاروں اور بےگھروں کی کتنی لمبی قطاریں کھڑی رہتی ہیں!

"میرا خیال تو موسیو یہ ہے کہ جتنا فاصلہ رشنگھائی کی مزدور آبادی) شاپئی اور ہوٹل کیتھنک میں ہے اتنا ہی ففتھ ایونیو (نیویارک کے کروڑ پتیوں کا محلہ) اور غریب کوارٹروں میں ہے! اسلئے موسیو، جو قوم کسی دوسری قوم پر ظلم ڈھاتی اور اسے غلام بناتی ہے وہ آزاد رہ ہی نہیں سکتی!"

یہ بتانے کے لئے کہ زیادہ گفتگو بیکار ہے، موسیو رینو میرے پاس سے چل دیتے ہیں۔ مگر سامنے، فرانسیسی باؤٹے پر وہ چیل اسی طرح قبضہ جمائے بیٹھی ہے۔ اس پر میرا خیال یونانی دیومالا کی اس کہانی کی طرف منتقل ہو جاتا ہے جسمیں ۴۳
مینٹور کی زبان سے چڑیوں کے اڑ جانے کو اُڈی سس کی موت کا شگون بتایا گیا ہے!

(ماخوذ)

ڈاکٹر اختر حسین رائے پوری

# دل کا اندھیرا

تنقید حیات آرٹ، افسانویت اور یورپ کے موجودہ خون ریز و آتشیں ماحول کی کامل و موثر تصویر کشی "دل کے اندھیرے" کی روشنی میں ثبات و حرکت کیساتھ نظر آتی ہے۔

یہ کوئی ترجمہ نہیں ہے، اختر کا تخلیقی کارنامہ ہے، وہ دلّی اور رائے پور کے برابر نہ سہی مگر پیرس کو بہت کچھ جانتا ہے۔ سیاسی اور سماجی ارتقا کے گہوارہ میں اس کے شعور و وجدان، اور احساس و مشاہدہ نے کئی سال گذارے ہیں۔ وہ پیرس کے باشندوں، اسکے تہذیب و تمدن، اسکی گلیوں، سڑکوں ندیوں — کل ماحول سے اتنا ہی گہرا خلوص رکھتا ہے جتنا ایک نسل و رنگ، اور وطن و قوم کے بندھنوں سے آزاد مخلص آرٹسٹ کو انسانیت کیساتھ ہو سکتا ہے۔ خاص کر انسانی اور تمدنی جمال کے مرکز فرانس کے ساتھ۔

آپ دیکھیں گے، اس مختصر سی کہانی میں اخلاص و تاثر کی وہ روح پائی جاتی ہے جو فرانس سے تعلق رکھنے والے فرانسیسی ادیب ہی میں ہو سکتی ہے۔

کہانی کا مرکزی خیال، یورپ کی جنگ، اور اس کے بنیادی اقتصادی و سماجی اسباب ہیں، ان اسباب پر حکیمانہ تنقید کہانی کی جان ہے۔ اس کہانی میں ترقی پسند ادب کے تمام عناصر پورے توازن اور سلیقے کیساتھ اجاگر ہوئے ہیں، یہ گویا موجودہ ترقی پسند کہانی کا ایک آئیڈیل ہے جس میں خیالاً اور ان کے اظہار و بیان کا کھردرا پن نہیں پایا جاتا۔ ساغر

۴۴

جب ریل کی رفتار یک بیک سست پڑ گئی اور کسی نے ہوا میں ایک نیلی قندیل کو جنبش دے کر زور سے "گاؤلیت — باری" کی صدا لگائی — تو آندرے چونک پڑا۔ کھڑکی سے اُس نے سر نکال کر دیکھا کہ ہر طرف اندھیرا گھُپ ہے۔ اور اُجالے کے نام پر بس برف کے وہ گالے ہیں جو لگا تار آسمان سے ٹپک رہے ہیں۔

آندرے کو یقین نہ آیا کہ یہ اس نورستان کا اسٹیشن ہے جسے پیرس کہتے ہیں مانا کہ جنگ کا زمانہ ہے — اسے یہ یاد دلانیکی ضرورت نہ تھی۔ کیونکہ وہ خود لڑائی کے میدان سے ہفتہ بھر کی چھٹی پر آرہا تھا۔ لیکن یہ سدا روشن شہر مسلسل تاریکی میں کس طرح زندہ تھا پھر آپ ہی آپ آندرے کو اپنی اس پڑوسی کا خیال آیا جو محبت کی طرح حسین تھی لیکن کئی سال بعد جب وہ اس سے دو چار ہوا تو ٹھٹک کر رہ گیا۔ اس کی جوانی ڈھل چکی تھی حسن پامال ہو چکا تھا۔ جھرّیاں چہرے پر زوال کی جھنڈی لہلہا رہی تھی۔ اپنے شہر کی خاموشی اور تاریکی کو دیکھ کر آندرے کو ویسا ہی جھٹکا لگا۔ اور وہ دیر تک دم بخود کھڑکی کا سہارا لئے کھڑا رہا — مہینوں بندوق چھپائے دشمن کے مقابل کھڑے بھی جو حقیقت اس پر عیاں نہ ہوئی تھی وہ اس اندھے اور اندھیرے شہر پر نگاہ پڑتے ہی واضح ہو گئی۔

ہاں یہ دراصل لڑائی تھی — انسانوں کے دو قبیلوں کے درمیان جو ایک کھنچی ہوئی لکیر کے آر پار کھڑے اس گھڑی کے منتظر تھے جب انھیں ایک دوسرے کو قتل کرنیکا حکم ملیگا۔ اور ان میں سب سے زیادہ فرض شناس وہ ہوگا جو سب سے زیادہ آدمیوں کو مار ڈالے۔

آندرے کے ذہن میں پیرس کی تصویر کسی نفیس اور نازک یونانی مجسمہ کی صورت میں محفوظ تھی اور اب اسے محسوس ہوا کہ اس مجسمہ پر کسی نے سیاہ چادر ڈال دی ہے۔

ریل آہستہ آہستہ چلتی اور رکتی ہوئی دیر کے بعد پلیٹ فارم پر آکر کھڑی ہوئی۔ اسٹیشن میں اگر اندھیرا نہیں تو خاصا دھندلکا تھا۔ اِدھر اُدھر بجلی کے چند قمقمے گہرے نیلے سرپوشوں میں مُنہ لپیٹے پڑے تھے۔ آنے جانے والی گاڑیوں کا کوئی وقت معین نہ تھا۔ جسے جب فرصت ملتی آجاتی۔ پھر بھی بڑے دن آپہنچے تھے، اور تھوڑے سے خوش نصیب سپاہیوں کو اس موقع پر گھر جانے کی اجازت ملی تھی۔ اُن کے عزیز یہ تو نہ جانتے تھے کہ وہ کب آئیں گے۔ اور اگر آئے بھی تو اندھیرے میں کس طرح پہچانے جائیں گے۔ پھر بھی وہ آس باندھے ہر پھاٹک

پر کھڑے باہر جانیوالے مسافروں کو تاریخ کی روشنی میں نہلا رہے تھے۔

آندرے اس بھیڑ میں گھس بیٹھ کر بمشکل باہر نکلا۔ مخلوط درختوں اور سپاٹ چھتوں پر برف تہ بہ تہ جم گئی تھی۔ سڑکوں کو صاف کرنیکا اس سال کوئی انتظام نہ تھا۔ اس لئے برف کے تودے ہر طرف جمع تھے اور آنکھ چوکتے ہی راہگیر پھسل کر منہ کے بل گر پڑتے تھے۔

برف باری کا سلسلہ جاری تھا اور اسٹیشن کے علاقہ سے ہٹ کر ہر سو سناٹا سا تھا۔ پہلے تو اُس کے جی میں آیا کہ کوئی سواری لے اور اپنے محلّہ کی راہ پکڑے لیکن قریب سے سین ندی کی سرگوشی سنائی دے رہی تھی۔ وہ زیر لب اس کے بچپن کا فسانہ گنگنا رہی تھی۔ جب وہ کنارِ دریا کے ایک گاؤں میں رہتا اور اسمیں بسر کرتا تھا۔ آندرے اپنا سوٹ کیس ہاتھ میں اٹھائے اور کمبل کاندھے پر ڈالے ہوئے اس طرف چلا اور پل کی ایک بینچ پہ بیٹھ گیا۔

ندی کا پانی بے رنگ تھا اور اس پر برف کے قطعے تیر رہے تھے۔ صدیوں کی داستان اس کے جگر پر مرقوم تھی اور آس پاس کے اندھیرے کو دیکھ کر اس پر حیرانی اور اداسی کی کیفیت طاری تھی۔ ابھی کچھ مہینوں پہلے کی بات ہے جب سڑکوں اور عمارتوں سے رنگ برنگی کرنیں اسکی موجوں پہ تیرا کرتی تھیں۔

چاندنی راتوں میں بادبانی کشتیاں اسکی گود میں ناچتیں اور اس کے کنارے بے گھروں یا چاہنے والوں کا ہجوم سکون کی تلاش میں آتا تھا۔ دیکھتے ہی دیکھتے یہ کیا ہوگیا۔ پھر بھی یہ لازوال دریا لیل و نہار سے واقف تھا۔ جس قوم کے قلب سے ہو کر اس کی راہ گذرتی تھی اُسے وہ روز اوّل سے جانتا تھا۔ اور بہتے بہتے جب اسکی تہ سے وہ خون کی بوندیں اوپر چھلک آتیں جو یہاں کے رہنے والوں کی تلواروں سے ٹپکی تھیں۔ تو دریا جوش میں آتا اور اس کا دھارا تیز ہو جاتا۔

آندرے بہتے ہوئے پانی کے تاثرات کو بخوبی سمجھ سکتا تھا۔ کیونکہ اس کے لئے بیم کی مہک اسکی اپنی آواز کی لنک اسمیں سربستہ تھی۔ اور طبیعت کے بھاری پن کو جھٹک کر اس نے دل سے کہا۔ نہیں یہ شہر ابدالآباد تک قائم رہیگا۔ اسکی تعمیر چوب و سنگ سے ہوئی ہو لیکن اسکی بنیاد ایک خیال اور ایک خواب پر رکھی گئی۔ اور اگر وہ آج بگڑ گیا تو کل پھر بنے گا۔

جب اس کی آنکھیں تاریکی میں دیکھنے کی عادی ہوگئیں تو آس پاس کچھ اور لوگ نظر آئے جو اسی کی طرح ندی سے باتیں کرنے آئے تھے۔ وہ سب پُل کے ستونوں کو تھامے سر جھکائے کھڑے تھے۔ اور اُن کی بے زبانی میں ایک جہانِ غم پنہاں تھا۔ دفعتاً آندرے کو اس مقدس وعدہ کی یاد آئی جس کی تکمیل کیلئے وہ یہاں آیا تھا۔ پیڑوں کے جھرمٹ میں اُس کے قدموں کے پاس ایک نیم جاں لاش پڑی ہے۔ اپنی ٹولی کے ساتھ وہ دشمن کی ٹوہ لینے نکلا تھا۔ ہوا برف میں گھلی ہوئی چاندنی کہر میں بسی ہوئی۔ بہت دور افق کے پاس دشمن تاک لگائے بیٹھا ہے۔ دونوں چاہتے ہیں کہ موقع ملتے ہی ایک دوسرے پر ٹوٹ پڑیں اور زیادہ سے زیادہ آدمیوں کو کم سے کم عرصہ میں مار ڈالیں۔ ان کی ساری صلاحیتیں ہلاکت کے حربوں کے استعمال میں صرف ہیں۔ اگر ان کا بس چلے تو یہ اپنے ناخنوں کو بڑھا لیں اپنے دانتوں کو تیز کرلیں اور درندوں کی طرح ایک دوسرے کو پھاڑ کھائیں آندرے کی سمجھ میں نہ آیا کہ ایسا کیوں ہوتا ہے۔ بندوق پر اس کی انگلی جنبش کرتی ہے۔ ایک گولی فضا کو چیر کر کسی نامعلوم انسان کے جسم میں بیٹھ جاتی ہے۔ وہ مر جاتا ہے۔ اسکے عزیزوں کے نام جنگ کے دیوتا کی طرف سے شکریہ کا پروانہ آتا ہے اور محلہ والے ان ننگے بھوکوں کو دیکھ کر ہمدردی سے سر ہلاتے ہوئے کہتے ہیں۔ یہ ملک و قوم کے لئے مصائب برداشت کر رہے ہیں۔

یہ نیم جاں لاش جس کی ہے اُسے وہ جانتا پہچانتا نہیں۔ وہ ابھی نوجوان تھا۔ اس کی آنکھوں میں ارمانوں اور آرزوؤں کی دنیا بسی ہوئی امید اسکی ہونٹوں پر مسکراتی ہوئی۔ جب رات کو وہ گشت لگانے نکلے تو وہ چپکے چپکے اپنی باتیں سنانے لگا۔ پیرس میں فلاں مقام پر اسکی دوکان ہے۔ اندر وہ گھر والوں کے ساتھ رہتا ہے۔ گھر میں بوڑھی ماں اور نئی دولہن کے سوا کوئی نہیں۔ بڑے دنوں میں اسے گھر جانیکی چھٹی ملے گی۔ کپتان نے اس کی درخواست پر سفارش کر دی ہے۔

اتنے میں ایک گولی اس کے سر پر لگتی ہے اور وہ گھڑی بھر تڑپ کر مر جاتا ہے اور مرتے مرتے وہ پُر حسرت نگاہوں سے اپنے نامعلوم ساتھی کو دیکھتا ہے اور وہ اُنکے پیغام کو سمجھ جاتا ہے۔ مرنے والے کے ہاتھ میں ہاتھ دیتے ہوئے آندرے یہ سوچنے سے اپنے کو باز نہیں رکھ سکتا کہ موت جیسی قادر مطلق شے کیسی حقیر چیزوں میں رہتی ہے۔ لوہے کے ذرّوں میں، زہریلے جراثیم میں اور زندگی کہاں رہتی ہے ایک ہچکی میں، سانس کے ایک جھٹکے میں۔

رات بھیگ رہی تھی ہوا سرد تر ہوگئی تھی آندرے اٹھ کر آگے چلنے لگا۔ اب بھی کئی درماندہ ندی کے کنارے بیٹھے ہوئے ماضی کی روشنی اور حال کی تاریکی کو گھور رہے تھے۔ جب صبح ہوگی تو ان میں سے کئی اس ندی کی تہ میں سوتے ہوں گے زندگی کے افکار و مصائب سے انھیں ہمیشہ کیلئے نجات مل جائیگی۔ ان کا گوشت مچھلیاں

کھا جائیں گی۔ اور پھر ان مچھلیوں کو انسان کھا جائیگا۔

گھروں اور دوکانوں کے دروازے بند —— صرف کھانے پینے اور ناچنے گانے کے ٹھکانے کھلے ہوئے۔ ان کے اندر سے ہنسنے بولنے کی آواز آتی ہوئی، لیکن آواز میں ہزیان کی سی کیفیت۔ لوگوں کی ہنسی میں وحشت کا انداز ہے۔ آندرے ایک کیفے میں داخل ہوا اور کونے کی ایک میز پر بیٹھ گیا۔

یہ عورتیں اور یہ مرد سرسام کے مریضوں کی طرح کہرام مچا رہے ہیں۔ گویا یہ سب ایک پُرآشوب سیلاب سے بچنے کیلئے نوح کی کشتی پر بیٹھیں گے۔ انھیں نہیں معلوم کہ اس کشتی کو کبھی کوئی ساحل ملے گا یا نہیں۔ اور وہ سوچتے ہیں کہ آؤ کچھ ایسا کریں کہ زندگی اور موت کی یاد بھول جائے ——

آندرے کو ہنگری کے اُس گاؤں کی یاد آئی جس کے چاروں طرف دشمنوں نے آگ لگا دی اور جب لوگوں کیلئے بچنے کا کوئی راستہ نہ رہا تو وہ سب ایک جگہ جمع ہوئے۔ شراب کے گیلن کھول دئے گئے

باجوں نے موت کے رقص کا نغمہ چھیڑا۔ سب مرد عورت متوالے ہوگئے۔ وہ دو دو ایک دوسرے سے لپٹ کر پڑ گئے اور جب آگ انھیں جلانے آئی تو کسی کو اُس کی پرواہ نہ ہوئی۔

۴۶ تہذیب و تمدن کے باوجود انسان وہی دوپایہ ہے۔ جو باغ عدن میں عورت اور چارے کی فراوانی سے خوش اور ان کی محرومی سے دکھی رہتا تھا۔ آدم اور آدمی میں زبان اور ہاتھوں کی چند جنبشوں کا امتیاز ہے اور بس۔

آندرے کے آگے لڑائی کے میدان کا نقشہ کھنچ گیا۔ سپاہی وہاں کیچڑ سے لت پت خندق میں جیتے مرتے ہیں۔ یہی ان کا گھر اور یہی ان کی قبر ہے۔ جب شہروں کے رہنے والے سردی میں کوئلے اور رضائیوں کیلئے واویلا مچاتے ہیں۔ چائے اور گوشت کی کمی کا رونا روتے ہیں تو یہ سپاہی کھلے ہوئے آسمان تلے برف کے بار سے دبے ہوئے اس تار پہ کھڑے رہتے ہیں جو زندگی اور موت کے مابین سرحد قائم کرتا ہے۔ وہ مذہب، ملک، قوم یا ملک کی خاطر لڑنے بھیجے جاتے ہیں اور ان بلند بانگ الفاظ کا مطلب صرف اتنا ہوتا ہے کہ تھوڑے سے آدمیوں کے لئے شہنشاہیت تک بہت سی خوبصورت عورتوں اور طرح طرح کے کھانوں کے وسائل مہیا کئے جائیں۔

آندرے کے ہونٹوں پر ایک تلخ تبسم آیا۔ اور اُس نے بیئر (Beer) کے چوتھے گلاس کا آخری گھونٹ پیتے ہوئے دل ہی دل میں کہا۔ اور جب ان ملکوں کے پیشوا مر جاتے ہیں تو ان کا جسم سڑ کر کھاد بن جاتا ہے۔ اور اس کھاد سے اناج اگتا ہے جسے حیوان اور انسان سب ہی کھاتے ہیں۔

بیزاری اور تلخی کا طوفان لئے ہوئے وہ باہر نکلا۔ اُس کے بے گناہ دوست نے اس لئے اپنی جان دی تھی اور وہ آئندہ چل کر خود بھی ایسے مارا جائیگا کہ کیفے میں بیٹھے ہوئے لوگوں کی خواہشوں کی تکمیل کی جائے۔ اور ان خواہشوں کا ماحصل اچھے کھانے کے بعد کی ایک پُرسکون ڈکار اور کسی عورت کے آغوش میں پُراطمینان خراٹوں کے سوا کیا ہے۔

(۲)

دن چڑھ چکا تھا جب آندرے کی آنکھ کھلی۔ مہینوں بعد وہ اپنی گہری نیند سویا تھا۔ کھڑکی کا پردہ کھینچ کر اس نے زمین و آسمان کو دیکھا۔ نیلے آکاش پر سورج جگمگا رہا تھا اور دھوپ جمی ہوئی برف پر چاندی لٹا رہی تھی۔

آندرے تیار ہو کر اس پتہ پر چلا جہاں ایک بوڑھی ماں اور ایک دولہن اپنے پیارے کا انتظار کر رہی تھیں۔ اور اُن جیسی کتنی عورتیں اپنے عزیزوں کی راہ شب و روز تکا کرتی ہیں۔

آندرے اُس گھر سے جس قدر قریب ہوتا گیا اُس کے دل کی دھڑکن اتنی ہی تیز ہوتی گئی۔ لڑائی کے میدان میں کئی بار اُسے بکٹ سے بکٹ مہم پر جانا پڑا تھا۔ لیکن اب تک وہ کسی مہم میں اتنا ہراساں نہ ہوا تھا۔ شدید سردی کے باوجود اس کے ماتھے پر پسینہ آرہا تھا اور وہ اپنے رعشہ رعشہ میں کپکپی محسوس کرنے لگا۔ راستہ میں ایک جگہ ٹھہر کر اُس نے شراب پی اور سوچنے لگا کہ کیا یہ اچھا نہ ہوگا کہ وہ خط یا تار کے ذریعہ یہ خبر بھیجکر اپنی گلوخلاصی کرے۔ لیکن اس کی جیب میں شادی کی وہ انگوٹھی ہے جو مرنے والے نے اپنی دولہن کو لوٹائی ہے۔ اور چاندی کے ننھے سے چوکھٹے میں جڑی ہوئی مریم کی تصویر جو ماں نے اپنے بیٹے کیساتھ کر دی تھی۔ ان یادگاروں کو بھی تو ان سوگوار عورتوں کے سپرد کرنا ہے۔ آندرے نے اپنے بٹوے کو کھول کر دیکھا اور یکبیک اُسکی نگاہ اس لوہے کی زنجیر پر پڑی جو ہر سپاہی کی کلائی سے بندھی ہوئی تھی۔ اس میں اس کا نام اور اس کی فوج کا نشان کھدا ہوا تھا۔ جب کوئی مر جاتا تو یہ زنجیر اُس کے گھر بھیجدی جاتی۔ آندرے کی جیب میں مرنے والے کی زنجیر پڑی ہوئی تھی۔ تینوں چیزوں کو رومال میں لپیٹے ہوئے وہ سوچنے لگا کہ اپنی موت سے زیادہ اندوہناک امر کسی دوسرے کی موت کی اطلاع

اُس کے عزیزوں کو پہنچاتا ہے۔ اور اُسے ان لوگوں کی بیاکی پر حیرت ہوئی جو لاشوں کے پاس بیٹھ کر اطمینان سے پُرسہ کرتے اور سیاپہ گاتے ہیں۔ اسوقت اپنی حالت دیکھ کر آندرے کو ایسے لوگوں پر ہنسی کا شبہ ہونے لگا۔ کیونکہ موت کا پُر وقار سکون صرف ناکلامی کا طلبگار رہے۔

اسے اپنی قسمت پر بھروسہ نہیں رہا۔ اسکی بیزاری اور تلخی دھوم بن کر گھل گئی۔ ان عورتوں نے تو زندگی سے کچھ زیادہ نہیں مانگا تھا۔ دونوں کا سہارا ایک مرد تھا۔ جس نے دانستہ کبھی کسی کا کچھ نہیں بگاڑا۔ ایک چھوٹی سی دوکان میں وہ تینوں اخبار اور کتابیں بیچا کرتے تھے۔ اتنے میں ایک روز ان کے ملک پر ایک دوسرا ملک حملہ کر دیتا ہے۔ وہاں کا ایک ویسا ہی دوکاندار دور بیٹھ کر ہوا میں بندوق چلاتا ہے۔ اور اس کی گولی کسی کو مار ڈالتی ہے۔ اور اب یہ بوڑھی ماں کس کے برتے پہ جیئے گی۔ یہ پریم پیاسی عورت کس کا سہارا لے گی۔

آندرے اپنی قسمت کو سراہتا ہے کہ دنیا میں اس کا کوئی نہیں وہ کسی کو نہیں چاہتا اور کوئی اسکی پرواہ نہیں کرتا۔ جب ہر طرف امن تھا تو یہ بے معنی زندگی اس کے لئے وبال تھی لیکن آج یہ سب سے بڑی برکت ہے۔ کوئی اسکا انتظار نہیں کرے گا۔ کوئی اس کے مرجانے پر آنسو نہیں بہائیگا۔ اور یہ صورتِ حال عین موت کے مطابق سکوں پرور ہے۔

وہ دوکان میں داخل ہوتا ہے۔ کونے میں کرسی پر ایک بوڑھی اونی مفلر بُن رہی ہے۔ اندر کے کمرے سے برتن دھلنے کی آواز آرہی ہے۔ وہاں شاید اُسکی بہو ہے۔ آندرے اندر جاکر ٹھٹک جاتا ہے۔ اُس کی سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا کہے وہ الماری سے کتابیں نکال کر دیکھنے لگتا ہے۔

بوڑھی اپنی جگہ سے اٹھتی ہے اور گاہک کو سلام کرتی ہے۔ "کیسی سہانی صبح ہے لیکن عیسیٰ کی شہادت کے دن موسم بہت اداس تھا۔ ...... آپ کو کیسی کتابوں کی ضرورت ہے؟ ـــــ اگر میں غلطی نہیں کرتی ہوں تو آپ مورچے سے چھٹی پر آئے ہیں۔ جی؟ میرا قیاس ٹھیک ہے نا؟ تو پھر آپ ایسی کتابیں پڑھئے جن سے امید اور تسکین ملے۔ عیسیٰ کی زندگی؟ سان فرانسس کے بول؟

بُڑھیا خوش ہے۔ اسے یقین ہے کہ اس کا بیٹا بھی آجکل میں آتا ہوگا وہ کتابیں نکال نکال کر میز پر رکھتی جاتی ہے۔ روزگار بہت مندا پڑ گیا ہے۔ شہر ویرانہ پڑا ہے۔ بکری ہو تو کس چیز کی۔ اخبار ضرور بک جاتے ہوں گے۔ لیکن ـــ اس

لیکن کیساتھ بوڑھی کا چہرہ فرط انبساط سے کھل اٹھتا ہے۔ "جب لڑائی ختم ہوجائے گی تو مورس سب کام سنبھال لے گا۔ وہ میرا اکلوتا بیٹا ہے۔ کاش آپ جانتے ہوتے کہ وہ کتنا محنتی اور سعادت مند ہے۔ آپنے اُسے کہاں دیکھا ہوگا۔ اونچا قد۔ بھوری نیلی آنکھیں، سنہرے بال۔ وہ بھی آج کل میں دس دن کی چھٹی پر آنیوالا ہے۔ میں تو اُس کے لئے مفلر کے سوا کچھ نہ بُن سکی۔ لیکن اُس کی بہو نے اوہ، اگر آپ اُس کے بنائے ہوئے سوئٹر اور موزوں کو دیکھیں ـــ"

آندرے کا دل بھر آیا۔ مدت کے بعد اُس کی آنکھوں کو آنسوؤں کی تری محسوس ہوئی۔ وہ چپ یہ سب سُنتا رہا اور پھر پیٹھ پھیر کر کسی الماری سے کتابیں نکالنے لگا۔ بھرائے ہوئے گلے سے وہ صرف یہ کہہ سکا۔

"ان کی قیمت؟"

جب بُڑھیا نوٹ کا نامہ لینے کیلئے صندوقچہ کی طرف گئی۔ آندرے نے فوراً جیب سے وہ تینوں چیزیں نکالکر میز کے کونے پر رکھدیں۔ آنکھیں پھیر کر اُس نے "الوداع"۔ "خدا آپکا نگہبان ہو" کہا اور فوراً دوکان کے باہر نکل آیا۔ وہ یوں لپکتا ہوا پاس کی گلی میں گھس گیا۔ گویا کسی جرم کا خطاوار ہو۔ پیچھے مُڑ مُڑ کر دیکھتے ہوئے وہ اندھا دھند بھاگتا گیا۔ اور اس کا دل ڈرا کہ اگر وہ بے کس عورتیں اُس کا دامن تھام کر زندگی کی بھیک مانگ بیٹھیں تو وہ کیا دیگا۔

آسمان کا نیلاپن اور نکھر گیا تھا۔ سورج کی تابانی زیادہ کھل گئی تھی۔ لیکن دلوں میں اندھیرا تھا۔ اور اندھیرے میں مایوسی تھی۔ ہر مکان کے در و دالان سے ایک خاموش دُعا۔ ایک بے زبان التجا اٹھتی اور اُس طرف دیکھتی جہاں انسانوں کے غول زندگی کے حکم پر مرنے اور مارنے کیلئے جمع تھے۔

بچے آندرے کی طرف انگلی اٹھا کر آپس میں کچھ کہنے لگتے۔ شاید ان کا مطلب یہ تھا کہ ان کے باپ یا بھائی اسی سپاہی کی طرح لڑ رہے ہیں۔ سپاہی اور لڑائی کے کھیل وہ آپس میں رچاتے ہیں اور حسرت سے سوچتے ہیں کہ کاش ہم بڑے ہوتے اور سپاہی بن کر لڑتے۔ اور آندرے یہ سوچ کر کانپ جاتا ہے کہ ایک نئی نسل وجود میں آرہی ہے جس کی سب سے بڑی تمنا قتل و غارت گری ہے۔ لیکن مائیں اسے دیکھ کر پسیج جاتی ہیں اور سہم کر آپس میں کہتی ہیں کہ بہت دور اسی جواں سال کی طرح ان کے بیٹے بھی انسانیت کی خدمت کر رہے ہیں۔ جوان عورتیں اسے للچائی ہوئی نظروں سے گھورتی ہیں۔ اور انہیں اپنی جوانی پر رونا آتا ہے جو سونی بیت رہی ہے ـــ گلیوں کا سلسلہ ایک پارک کے سامنے جاکر ختم ہوتا ہے۔

آندرے تھک کر ایک بنچ پر بیٹھ جاتا ہے۔ وہ چار دن میں وہ اپنی فوج کے ساتھ ہوگا۔ اور پھر اُسے شاید کبھی اتنی فرصت نہ ملے کہ یوں تنہا بیٹھ کر آسمان وزمین کو اس نگاہ سے دیکھ سکے۔

یہ کائنات کتنی عجیب ہے، اور کس قدر پُر اسرار۔ انسان اس طلسم کے دروازہ پر کھڑا ہو کر قیامت تک دستک دیتا رہیگا۔ اور قیامت کے دن جب یہ دروازہ ٹوٹے گا تو یہ نظر آئیگا کہ خون کا ایک دریا ہے جس کے بیچ و بیچ ہڈیوں کا محل بنا ہوا ہے اور اسمیں وہ معبود رہتا ہے جس کی پرستش فریب خوردہ انسانیت ہمیشہ سے کرتی آئی ہے۔

بھری دوپہر میں کلیسہ کا گھنٹہ بج رہا ہے۔ بس ایسے بج رہا ہے کہ ہمیشہ سے بجتا آیا ہے۔ بجانیوالوں اور سُننے والوں کو کچھ نہیں معلوم کہ اس آواز میں خوشی ہے یا غم امید ہے یا مایوسی۔

آندرے دیر کے بعد اپنی جگہ سے اٹھتا ہے۔ اسے کہیں نہیں جانا ہے۔ اُسے کچھ نہیں کرنا ہے۔ اُسے سب کچھ بھول جانا ہے۔ جب زندگی کا مقصد موت کے سوا کچھ نہیں تو اُس کے مرحلوں پر کیوں سر کھپایا جائے۔ چلتے چلتے وہ کلیسہ کے سامنے پہنچتا ہے۔ اور بلا ارادہ اُس کے اندر داخل ہو جاتا ہے۔ ہلکا ہلکا سا اندھیرا گہری گہری سی خاموشی۔ آرگن ایک متین لیکن دل سوز نغمہ بجا رہا ہے۔ یہاں وہاں سوگوار عبادت گذار گھٹنے ٹیکے اور ہاتھ باندھے کھڑے تھے۔ جگہ جگہ عیسیٰ اور مریم کی شبیہوں کے آگے موم بتیاں جھلملا رہی تھیں۔ اگر اور عود کی خوشبو سے ہوا بوجھل تھی۔

تھوڑی دیر اس فضا میں بیٹھ کر آندرے کو محسوس ہوا کہ انسان کے میدان جنگ سے عبادت گاہ زیادہ مہلک ہے۔ کیونکہ یہاں آدمی اپنے مصائب کو بھول جانیکا درس لیتا ہے۔ ان سے لڑنے کا نہیں۔ عبادت کا کلوروفارم سنگھا کر ظلم انسانیت پر نشتر زنی کیا کرتا ہے۔

آندرے کو ان انسانوں پر رحم آیا۔ یہ پیاسے ہیں اور زندگی کے صحرا میں مارے مارے پھر رہے ہیں۔ اگر سراب میں پانی کی جھلک دیکھ کر یہ فریب کھا جائیں تو کیا عجب۔

اتنے میں وہ کیا دیکھتا ہے کہ وہی بوڑھی لاٹھی ٹیکتے ہوئے اندر آرہی ہے اسکی بہو سیاہ نقاب اور سیاہ لبادہ میں ملبوس اس کا ہاتھ تھامے ہوئے ہے۔ دونوں کے سر جھکے ہوئے ہیں۔ دو کمزور درخت جنھیں پالا مار گیا ہے۔ دونوں کونہ کے ایک شہ نشیں کے مقابل جا کر کھڑی ہو جاتی ہیں۔

آندرے دم بخود ہے۔ وہ مجرم کی طرح اُن دکھیاریوں کو دیکھ رہا ہے۔ کیوں کہ وہ یہ منحوس خبر انھیں لایا۔ کون زیادہ قابلِ ملامت ہے — موت کا فرشتہ یا موت کی خبر دینے والا؟

یک بیک کئی لوگ چیخ پڑتے ہیں اور قبل اسکے کہ آندرے کی سمجھ میں کچھ آئے وہ اپنے کو اُس بوڑھی کے پاس پاتا ہے۔ بوڑھی نہ دُعا مانگ رہی ہے، نہ رو رہی ہے نہ اُس نے سجدہ کیا ہے، نہ فریاد کی ہے۔ اُس نے مریم کے بُت کے مُنہ پر تھوک دیا ہے اور یہ تھوک خدا کی ماں کے گالوں پر بہہ رہا ہے۔

آندرے بوڑھی کو ایک ہاتھ سے لپیٹ لیتا ہے اور دوسرے ہاتھ میں رومال لیکر بُت کا مُنہ صاف کرنے لگتا ہے۔

# ایشیا

## تیسرا باب

## نظم و غزل

بابتہ فروری سنہ ۱۹۴۲ء

# انقلاب

ساقیا دور میں اب لاعوضِ جام کچھ اور		کہہ رہی ہے روشِ گردشِ ایّام کچھ اور
تابکے حظِّ دل و چشم کی سعی ناکام		تجھ سے لینا ہے محبّت مجھے اب کام کچھ اور
یاد پھر آئی ہیں آغازِ جنوں کی راتیں		اور پیچھے کو پلٹ گردشِ ایّام کچھ اور
حُسن کا مرتبہ حیرت نے سمجھنے نہ دیا		جتنا دیکھا انہیں بڑھتا گیا ابہام کچھ اور
حُسن پر قیدِ تعیّن سے اُدھر حرف آیا		اور ادھر حدِّ نظر نے کیا بدنام کچھ اور
جو نہ دیکھا نہ سُنا تھا وہ سُنا اور دیکھا		جو نہ ہونا تھا ہوا۔ اے دلِ ناکام کچھ اور

ان کے وعدے ہی بدلتے نہیں دن رات اثرؔ
حال عالم کا یہ ہے صبح کچھ اور شام کچھ اور

محمّد علی خاں اثرؔ رامپوری

# زمزمے

زمین کانپ اُٹھی آسمان تھرّایا
غمِ جہاں کو غمِ عشق نے جب اپنایا

بتائیں کیا دلِ مضطر اُداس کتنا تھا
کہ آج تو نگہِ ناز نے بھی سمجھایا

نگاہِ شوق نے کچھ انجمن نے کچھ سمجھا
کوئی نہ جان سکا اس طرح وہ شرمایا

تو عشق ہی کی پشیمانیوں کے پھیر میں ہے
تجھے خبر بھی ہے کچھ حُسن بھی تو پچھتایا

پڑی تھی دولتِ کونین جلوہ گہ میں تری
کہاں سے عشق بھی یارب یہ دل اُٹھا لایا

مٹا دیا مرے دل نے نشانِ جورِ بُتاں
میں ڈر رہا تھا کہ پتھر سے شیشہ ٹکرایا

تری نگاہ ہوئی جب تو زندگی پائی
کہ آج تک تو مجھے موت نے بھی ترسایا

نہ ہجر ہجر ہے تیرا نہ وصل وصل ترا
اگر یہی ہے محبت تری تو باز آیا

نگاہِ ہوش رُبا تک تو ہوش قائم تھے
میں کھو گیا ہوں ان آنکھوں کا جب پتہ پایا

نگاہِ چشمِ سیہ کار سے کوئی پوچھے
یہ کس نے دہر کی تاریکیوں کو چمکایا

ابھی تو جور و کرم سے ترے گزرنا ہے
ابھی کہاں تجھے کھویا ابھی کہاں پایا

عجیب شے ہے یہ چونکی ہوئی سی بے خبری
نگاہِ یار تجھے آج کیا خیال آیا

ہمیں سے عشق کی گہرائیوں کی لاج رہی
ہر اک نے تیری محبت کا جام چھلکایا

رہیں گی یاد رسا کاریاں تری اے عشق
کہاں سے تو نے کہاں اہلِ دل کو پہنچایا

یہ زندگی کے کڑے کوس سے یاد آتا ہے
تری نگاہِ کرم کا گھنا گھنا سایا

تری نظر سے بھی جس کو چھپا کے رکھا تھا
وہی تو دردِ محبت میں آج کام آیا

کبھی سُنے نہ تقاضائے فطرتِ ازلی
اسی نے خُلد سے انسان کو نکلوایا

ہے آج خود مجھے حیرت سی اپنی وحشت پر
قسم ہے زلف کی ابتک تو میں نہ گھبرایا

نہ کر سکی تھی تری چاہ کس مپرسیٔ عشق
تری نگاہ نے پوچھا تو دل بھی للچایا

مناسبت بھی ہے کچھ غم سے مجھ کو۔ اور اے دوست
بہت دنوں سے تجھے مہرباں نہیں پایا

بیانِ غم میں بھی کچھ احتیاط لازم ہے
اُداس حسن کو کر کے فراق کیا پایا

فراق گورکھپوری ایم۔ اے

# مراجعت

ہو چکا دامنِ دل تار، چلا آنے دے
اس قدر بھی نہ ہو بیزار، چلا آنے دے
اپنی محفل میں پھر اک بار چلا آنے دے

تیری محفل کی بہاروں کو نہیں چھیڑوں گا
اپنے ٹوٹے ہوئے تاروں کو نہیں چھیڑونگا

اک کلی بھی مری نظروں سے نہیں ہانپے گی
مری آہوں سے تری شمع نہیں کانپے گی

کوئی آنسو مری پلکوں سے نہیں ٹوٹے گا
تیرے پھولوں کا حسیں رنگ نہیں چھوٹے گا

آئینہ تک بھی تو حیران نہ ہوگا مجھ سے
کوئی جلوہ بھی پریشان نہ ہوگا مجھ سے

بے ارادہ بھی پریشاں کروں تو کہنا
چاک اب اپنا گریبان کروں تو کہنا

بے سکوں رہ کے بھی آرام نہ مانگوں گا کبھی
اب بہ اِصرار کوئی جام نہ مانگوں گا کبھی

جو گزر جائے شکایت نہ کروں گا تجھ سے
تو کہے گی تو محبّت نہ کروں گا تجھ سے

مدّتوں بے سروساماں پھرا ہوں انجم
آج لے کر یہی ارمان پھرا ہوں انجم

جاں نثار اختر ایم اے

ایشیا - فروری ۱۹۴۲ء

# ساقی مجھے بھیک دے سکون کی!

اُٹھا وہ جھوم کے ابرِ بہار اے ساقی
بدل گئی روشِ روزگار اے ساقی

فضا میں دوڑ رہی ہیں شراب کی موجیں
برس رہی ہے مئے خوشگوار اے ساقی

ہر ایک چیز پہ مستی ہر ایک شے میں جمال
جہاں ہے جلوہ گہ حُسنِ یار اے ساقی

گلوں سے روئے زمیں پر شفق کی رنگینی
شفق سے رنگِ فضا لالہ کار اے ساقی

کہیں بنفشہ کہیں یاسمن کہیں سنبل
چمن ہے صفحۂ نقش و نگار اے ساقی

بنا ہوا ہے "خراباتِ نو بہار" چمن
ہر ایک شے ہے یہاں بادہ خوار اے ساقی

ہر اک کلی ہے صُراحی شرابِ رنگیں کی
ہر ایک گل قدحِ زرنگار اے ساقی

ہر ایک شاخ میں ہے پائے رند کی لغزش
ہر ایک برگ کفِ رعشہ دار اے ساقی

فضائے باغ جواہر فروش و گوہر ریز
ہوائے صحنِ چمن مشکبار اے ساقی

چمن ہے کانِ گہر اشکہائے شبنم سے
ان آنسوؤں پہ ستارے نثار اے ساقی

ترے حضور میں لایا ہوں کچھ تمنائیں
ترے کرم کا ہوں امیدوار اے ساقی

جہاں کو تو نے سکون و قرار بخشا ہے
مجھے بھی بخش سکون و قرار اے ساقی

ظفر تاباں دہلوی

شام کی ظلمت کو اندازِ سحر آتا نہیں
یہ وہ دُنیا ہے جسے کوئی ہُنر آتا نہیں

آدمی اس سرزمیں پر ہے ہلاکِ بندگی
یعنی فرضِ زندگی ہے انہماکِ زندگی

خواجگی کا تابعِ احکامِ انساں ہے یہاں
بندگی کہتے ہیں جس کو اصلِ ایماں ہے یہاں

جانتا ہے بندگی کو ننگ نامی الاماں
الاماں اے جہلِ دنیائے غلامی الاماں

واہ ذہنیت یہ دُنیائے جہالت خیز کی
برہمن کو فکر ہے خوشنودیِ پرویز کی

اس جہاں کے کاخ و کو میں شاہراہوں میں غلام
مسجدوں میں، مندروں میں، خانقاہوں میں غلام

لب پہ خواب آور ترانے ہیں ارادے پست ہیں
اس جہاں کے نغمہ پیرا و سخن ور مست ہیں

جن کے آبا فخر تھے اس عالمِ ایجاد کے
اُن کے بچّوں کی گردنوں پہ ہے صیّاد کے

ایک ہی عالم میں شیخ و برہمن پاتا ہوں میں
کوئی ملّت ہو غلامی کا چلن پاتا ہوں میں

وہ غلامی جس سے ہو بے نور ہستی کا چراغ
ہوش جس کے نام سے رخصت ہو مختل ہو دماغ

وہ غلامی خود شناسی سے جو بیگانہ کرے
آپ کو کھو کر طوافِ شمع پروانہ کرے

وہ غلامی ننگِ انساں کا عدو جس کو کہیں
دشمنِ ناموس، انساں کا عدو جس کو کہیں

وہ غلامی واہ ہو تبدیل جس سے آہ میں
فرق جو باقی نہ رکھے ضیغم نہ روباہ میں

وہ غلامی جس سے ہو ہر نشۂ ہستی ہرن
گل سے ہو نکہت گریزاں روح سے خالی ہو تن

وہ غلامی جو مٹا دے ہر نمایاں شان کو
قوم کا تکیہ بنا دے قوم کے ایوان کو

وہ غلامی جو نشاطِ زندگانی چھین لے
ملّتِ محکوم سے ہمّت، جوانی چھین لے

وہ غلامی جس سے بہرِ منزلت روکنا پڑے
حکمراں کے سامنے محکوم کو جُھکنا پڑے

شہر یارِ دہر کا اندازِ خواری ہائے ہائے
ابنِ آدم اور یہ خدمت شعاری ہائے ہائے

خاک میں غلطاں ہو فرقِ آدمیت کی کلاہ
اے زمیں تاریک ہو، اے آسماں ہو جا سیاہ

---

نہال سیوہاروی

# بہار کی رات

آ مری جان جلد آ بس یہی رُت ہے پیار کی
دل میں کھِلی ہے چاندنی رات بھی ہے بہار کی

(۱)

چشمۂ عشق بھی اگر موج زناں رہے مدام
پہنچے نہ کچھ اسے ضرر از گذرِ صباح و شام
پھر تو ضرور ہر بشر بن کے رہے غلامِ عشق
اپنی حیات و جاہ و زر وقف کرے بہ نامِ عشق
ایک ہی رنگ پر مگر سوزشِ اندروں نہیں
تاب و تپِ غمِ جگر بے خبرِ سکوں نہیں

اس لئے اے مری حیات
مجھ کو پسند ہے یہ بات
ساتھ رہیں بس ایک رات
ہو وہ مگر بہار کی
آ مری جان جلد آ بس یہی رُت ہے پیار کی

(۲)

جب ہوئے یار دو جدا نالہ کناں و اشکبار
سمجھے کہ زخم وہ لگا اب نہ بچے گی جانِ زار
جب گئے چند دن گزر آپ قرار آ گیا
جس پہ فدا تھی جاں۔ نظر گر وہی یار آ گیا
اب نہ وہ کیفِ جوش ہے اب نہ وہ لب پہ آہ ہے
آتشِ دل خموش ہے شوق بھی کم نگاہ ہے

اس لئے اے مری حیات
مجھ کو پسند ہے یہ بات
ساتھ رہیں بس ایک رات
ہو وہ مگر بہار کی
آ مری جان جلد آ بس یہی رُت ہے پیار کی

(۳)

مل گئے دو حبیب جب پڑھنے لگے وہ بابِ عشق
صبح و مسا و روز و شب حفظ ہوئی کتابِ عشق
ہو گئی سیر جب ہوس کرنے لگے وہ خونِ عشق
بن گیا آشیاں قفس ختم ہوا جنونِ عشق
زیست کے سانحات میں رہ نہ سکا خمارِ عشق
کشمکشِ حیات میں خاک ہوئی بہارِ عشق

اس لئے اے مری حیات
مجھ کو پسند ہے یہ بات
ساتھ رہیں بس ایک رات
ہو وہ مگر بہار کی
آ مری جان جلد آ بس یہی رت ہے پیار کی

(۴)

بنتے ہیں جو وفا شعار کہتا ہوں اُن سے صاف صاف
قول کا اُن کے اعتبار مجھ کو نہیں خطا معاف
ایک سے تا بہ زندگی عشق بشر کی خو نہیں
ایک خدا کی بندگی مذہب آرزو نہیں
شوق ہیں جب ہوس نہیں پھر وہ نہیں عیارِ عشق
تاب کن قفس نہیں طائرِ بے قرارِ عشق

اس لئے اے مری حیات مجھ کو پسند ہے یہ بات
ساتھ رہیں بس ایک رات ہو وہ مگر بہار کی
آ مری جان جلد آ بس یہی رُت ہے پیار کی
دل میں کھِلی ہے چاندنی رات بھی ہے بہار کی

آنند نرائن مُلّا

ایشیا۔ فروری سنہ ۱۹۳۴ء

# یادِ ماضی کا پیغام

وہ کہتے ہیں کہ میری لغزشوں کو بھول جاؤ تم   کتابِ عاشقی کا باب اک نیا سناؤ تم
بہار کی دھنوں میں دُکھ کا ایک نیا راگ گاؤ تم   سرشکِ درد بادلوں کے ساتھ پھر بہاؤ تم
غبارِ قلب دھو کے کیفِ عشق ساتھ لاؤ تم
وہ کہتے ہیں کہ میری لغزشوں کو بھول جاؤ تم

افق پہ تیرتی ہیں مست و مشکبار بدلیاں   بنی ہوئی ہیں موجِ نکہتِ بہار بدلیاں
شراب ریز بدلیاں، شباب کار بدلیاں   بُری طرح سے گر رہی ہیں بیقرار بدلیاں
سکونِ دل کی بدلیوں کو اپنے ساتھ لاؤ تم

پیام دے رہے ہیں گل مہک مہک کے عشق کا   سُنا رہی ہے نغمہ شاخِ گل مہک کے عشق کا
طیور گیت گا رہے ہیں پھر چہک کے عشق کا   بجا رہا ہے ساز میکدہ بہک کے عشق کا
شرابِ عیش ایک بار آکے پھر لنڈھاؤ تم

بہار کی لطافتوں میں کھو گئی ہیں ہستیاں   ہر اک طرف ہواؤں میں گھلی ہوئی ہیں مستیاں
مسرتوں میں جذب ہو گئی ہیں دل کی پستیاں   مصیبتوں کی محو ہو گئی ہیں چیرہ دستیاں
بُرے دنوں کی یاد دل میں بھول کر نہ لاؤ تم

جواں ہے نوبہار و لالہ زار و جوئے بار بھی   جواں ہے گلستاں بھی دشت اور کوہسار بھی
جواں ہیں پست ہمتیں جواں ہے قلبِ زار بھی   جواں ہیں حسرتیں جواں ہے عشقِ بیقرار بھی
جوانی ہنس رہی ہے اس سمے میں کیوں نہ آؤ تم

زمردیں چمن کی رنگتوں کے ساتھ آؤ تم   بہار کی لطیف نزہتوں کے ساتھ آؤ تم
شفق کی ارغوانی طلعتوں کے ساتھ آؤ تم   گھٹا کی مشکبو لطافتوں کے ساتھ آؤ تم
گلوں کی نشہ ریز نکہتوں کے ساتھ آؤ تم

پپیہے کی پکار پھر نہ قلب کو رجھائے گی   نہ کوئلوں کی کوک دل میں ہوک سی اٹھائیگی
سدا نہ دل کی ہوک پھر یہ لطف ساتھ لائیگی   دلوں کی چھیڑ چھاڑ پھر نہ یہ سماں دکھائے گی
بہار کی پری ہے محوِ رقص و نغمہ آؤ تم
نہ یہ سماں رہے گا پھر نہ یہ گھٹا رہے گی پھر   نہ مشک رنگ و مشکبار یہ فضا رہے گی پھر

حیاؔ

# غلاموں کی دنیا



بے عمل، بے آب وتاب زندگی، بے ننگ و نام
آہ وہ دنیا جہاں کے رہنے والے ہوں غلام

جس کے انسانوں کو ننگِ عالمِ انساں کہیں
کہنے والے زندگی کا جس کو گورستاں کہیں

دیکھ ہے کیا صفحۂ عبرت غلاموں کا جہاں
سر بسر اک عالمِ ظلمت غلاموں کا جہاں

یہ وہ عالم ہے جہاں عشرت کی ارزانی نہ ڈھونڈ
عیش کوشی، عیش رانی، عیش سامانی نہ ڈھونڈ

رہنے والے اس زمیں کے مرکزِ آلام ہیں
یہ وہ صہبا نوش ہیں، جن کے شکستہ جام ہیں

کارگاہِ دہر میں تقدیر کے بیٹھے ہیں یہ
جن کی جنت چھن چلی آدم کے وہ بیٹے ہیں یہ

ان کو کیا معلوم کس صورت سے جینا چاہیئے
کس طرح بے منتِ اغیار جینا چاہیئے

ان کو کیا معلوم ہے ہستی کا نصب العین کیا
یہ جہاں کہتا ہے آزادی کسے، ہے چین کیا

ان کو کیا معلوم کیا ہے شیوۂ مردانِ کار
آدمی کیونکر بدل دیتے ہیں رنگِ روزگار

ان کو کیا معلوم کیا ہے عظمتِ خاکِ وطن
چاہتی ہے کیا فغانِ سینۂ چاکِ وطن

ان کو کیا معلوم کیا ہے منزلت انسان کی
یہ غلامی کو سمجھتے ہیں صفت انسان کی

ان کو کیا معلوم کیا ہوتا ہے احساسِ خودی
آدمیت کے لئے لازم ہے کیوں پاسِ خودی

ان کو کیا معلوم اس عالم کی آقائی ہے کیا
یہ سمجھتے ہی نہیں پربت ہے کیا رائی ہے کیا

ان کو کیا معلوم کیا ہیں پرچم و تخت و کلاہ
زندگانی ہے غلاموں کے تخیل میں گناہ

ان کو کیا معلوم یہ عالم بہارِ عیش ہے
ان کی دنیائے غلامی سوگوارِ عیش ہے

ان کو کیا معلوم کیا ہے رزم طوفانوں کے ساتھ
ان کو دیکھا ہی نہیں پُرجوش طوفانوں کے ساتھ

زندگی ہے جس کی شکلِ موت اُس عالم کو دیکھ
دیکھنے والے غلاموں کے جہانِ غم کو دیکھ

ہے بظاہر عالمِ زندہ مگر زندہ نہیں
اسکے سینے میں شرارِ زیست تابندہ نہیں

انتہائے خواب کے سانچے میں ہے ڈھالی ہوئی
ہے یہ دنیا موت کے آغوش میں پالی ہوئی

ڈھونڈنے سے بھی نہیں ملتا نشانِ انقلاب
دور ہے اس سرزمیں سے کاروانِ انقلاب

گردشِ ایام کا کچھ زور چلتا ہی نہیں
حشر بھی آئے تو یہ عالم بدلتا ہی نہیں

# خیر مقدم

ہر ایک حرفِ آرزو کو داستاں کئے ہوئے — زمانہ ہو گیا ہے اُن کو میہماں کئے ہوئے
سرودِ عیش تلخیٔ حیات نے بھلا دیا — دلِ حزیں ہے بےکسی کو حرزِ جاں کئے ہوئے
بہارِ حُسن و دلبری کا خواب پھر سے دیکھ لوں — خیالِ حُسن و دلبری کو جاوداں کئے ہوئے
کلی کلی کو گلستاں کئے ہوئے وہ آئیں گے — وہ آئیں گے کلی کلی کو گلستاں کئے ہوئے
سکونِ دل کی راحتوں کو آج اُن سے مانگ لوں — سکونِ دل کی راحتوں کو بیکراں کئے ہوئے
حدیثِ آہِ نیم شب سُناؤں گی سُناؤں گی — زبانِ شبنم و گہر کو ترجماں کئے ہوئے
وہ آرزوئے دل کی ہمتیں بڑھائیں شوق سے — غرورِ عشق بےنوا کو کامراں کئے ہوئے
وفورِ شوق و بےخودی ٹھہر ٹھہر دلِ حزیں! — نگاہِ شوق و بےخودی کا امتحاں کئے ہوئے
تجلّیاں لئے ہوئے وہ آرہے ہیں سوئے دل — نگاہ و دل کی وسعتوں کو لامکاں کئے ہوئے
وہ آئیں گے تو آئیں گے جنونِ شوق اُبھارنے — وہ جائیں گے تو جائیں گے تباہیاں کئے ہوئے
متاعِ صبر و ہوش کو لُٹاؤں ان کی راہ میں — وداعِ صبر و ہوش کو متاعِ جاں کئے ہوئے
میں اُن کی بھی نگاہ سے چھپا کے ان کو دیکھ لوں — کہ اُن سے بھی ہے آج رشک بدگماں کئے ہوئے
وقارِ عشق تو سہی کریں وہ اعترافِ غم — نظر کو دل کی دھڑکنوں کا رازداں کئے ہوئے
سرِ نیاز و پائے ناز ابتدا تھی عشق کی — اب انتہائے بےخودی ہے سرگراں کئے ہوئے

یہ کیفِ انتظار ہے کہ ساری عمر کاٹ دوں
نظر کو وقفِ انتظارِ دلستاں کئے ہوئے

ع جہاں بیگم آدا (بدایونی)

# موت

اپنی سوئی ہوئی دُنیا کو جگا لوں تو چلوں
اپنے غمخانے میں اک دھوم مچا لوں تو چلوں
اور اک جامِ مئے تلخ چڑھا لوں تو چلوں

**ابھی چلتا ہوں، ذرا خود کو سنبھالوں تو چلوں**

جانے کب پی تھی، ابھی تک ہے مئے غم کا خمار
دُھندلا دُھندلا نظر آتا ہے جہانِ بیدار
آندھیاں چلتی ہیں، دُنیا ہوئی جاتی ہے غبار

**آنکھ تو مل لوں، ذرا ہوش میں آلوں تو چلوں**

وہ مرا سحر وہ اعجاز کہاں ہے لانا
میری کھوئی ہوئی آواز کہاں ہے لانا
میرا ٹوٹا ہوا وہ ساز کہاں ہے لانا

**اک ذرا گیت بھی اس ساز پہ گالوں تو چلوں**

میں تھکا ہارا تھا، اتنے میں جو آئے بادل
کسی متوالے نے چپکے سے بڑھا دی بوتل
اُف وہ رنگین پُر اسرار خیالوں کے محل

**ایسے دو چار محل اور بنا لوں تو چلوں**

مجھ سے کچھ کہنے کو آئی ہے مرے دل کی جلن
کیا کیا میں نے زمانہ میں نہیں جس کا چلن!!
آنسوؤ!! تم نے تو بیکار بھگویا دامن

**اپنے بھیگے ہوئے دامن کو سکھا لوں تو چلوں**

میری آنکھوں میں ابھی تک ہے محبت کا غرور
میرے ہونٹوں کو ابھی تک ہے صداقت کا غرور
میرے ماتھے پہ ابھی تک ہے شرافت کا غرور

**ایسے وہموں سے بھی اب خود کو نکالوں تو چلوں**

معین احسن جذبی بی-اے

(بہ اجازت آل انڈیا ریڈیو لکھنؤ)

# میری منزل

طاقتِ رفتارِ تاباںؔ آزمانا ہے مجھے        مشکلاتِ راہ کو آساں بنانا ہے مجھے
کچھ بھی ہو لیکن قدم آگے بڑھانا ہے مجھے        دور جانا ہے مجھے ہاں دور جانا ہے مجھے

---

میری منزل رفعتِ افلاک سے بھی دور ہے        میری منزل سرحدِ ادراک سے بھی دور ہے
ہر قدم لیکن سوئے منزل اُٹھانا ہے مجھے        دور جانا ہے مجھے ہاں دور جانا ہے مجھے

---

وسعتِ دوراں سے بھی آگے نکل جاؤں گا میں        عالمِ امکاں سے بھی آگے نکل جاؤں گا میں
ذرّۂ ثابت کو سیّارہ بنانا ہے مجھے        دور جانا ہے مجھے ہاں دور جانا ہے مجھے

---

گرمیِ رفتارِ عہدِ نو جوانی کی قسم        برق گامی کی قسم طوفاں خرامی کی قسم
امتیازِ دوری و قربت مٹانا ہے مجھے        دور جانا ہے مجھے ہاں دور جانا ہے مجھے

---

اُٹھ چکا ہے جو قدم پیچھے وہ ہٹ سکتا نہیں        چاہے کچھ ہو جائے لیکن میں پلٹ سکتا نہیں        ۶۱
اب تو بڑھنا ہے مجھے بڑھتے ہی جانا ہے مجھے        دور جانا ہے مجھے ہاں دور جانا ہے مجھے

---

لڑکھڑاتا - ڈگمگاتا - ٹھوکریں کھاتا ہوا        میں چلا جاؤں گا قربِ و دور پر چھاتا ہوا
ذہن سے قصدِ تمکّن اب بھلانا ہے مجھے        دور جانا ہے مجھے ہاں دور جانا ہے مجھے

---

راستہ میں خشمگیں طوفان حائل ہی سہی        ایک اک ذرّہ جفا کوشی پہ مائل ہی سہی
ہمنفس پھر بھی قدم آگے بڑھانا ہے مجھے        دور جانا ہے مجھے ہاں دور جانا ہے مجھے

---

خار کیا تلوار سدِّ راہ بن سکتی نہیں        آہنی دیوار سدِّ راہ بن سکتی نہیں
انقلابی عزمِ مستحکم دکھانا ہے مجھے        دور جانا ہے مجھے ہاں دور جانا ہے مجھے

---

راہ کی دشواریوں سے کھیلتا جاؤں گا میں        سخت ناہمواریوں سے کھیلتا جاؤں گا میں
آبلہ پائی پہ تاباںؔ مسکرانا ہے مجھے        دور جانا ہے مجھے ہاں دور جانا ہے مجھے

تاباں (فتح گڑھ)

ایشیا۔ فروری ۱۹۴۲ء

# بادل

(۱)

ایک شاعر کے پراگندہ خیالوں کا ہجوم — اُجڑے اُجڑے سے گلستانوں میں ہے سیر کناں
اپنے ہی رنگ کی گہرائی میں اُڑتے اُڑتے — جیسے رُک جائے فضاؤں میں مرے پائپ کا دھواں

---

قصرِ ذی شان و پُر ہیبت کی سیہ دیواریں — جیسے ہر ایک جگہ چھوڑ دیں اپنی صیقل
یا سمندر کی اک الھڑ سی حسیں دوشیزہ — بس یوں ہی بھولے سے کپڑوں میں لگالے کاجل

---

سرد موسم میں سرِ چرخ کوئی دوشیزہ — رات کی سیر کو نیلی سی دُلائی میں آئے
آسماں والوں کی رنگیں شرارت کے سبب — جیسے ہر ایک جگہ نرم دُلائی پھٹ جائے

---

ایک آوارہ نے جنگل کی اُدھر بستی میں — ابھی کچھ دیر ہوئی جیسے لگائی تھی آگ
یا اُڑاتے ہیں بہر سمت ہزاروں مے خوار — ساغرِ چرخ میں صہبائے تر و تازہ کے جھاگ

---

سادے سادے سے حسیں پھول ہوائیں پاکر — گلشنِ بحر میں ہر چار طرف لہرائیں
اور سورج کی شعاعوں کے حسیں جھرمٹ میں — آسمانوں کے سمندر کے کنول کھل جائیں

---

آرٹسٹ اک نئی تصویر بنانے کے لئے — جائزہ جیسے ہر اک سمت نظاروں کا لے
اور پھر تختۂ تصویر کو برہم ہو کر — مختلف رنگ کو اک ساتھ ملا کر بھر دے

---

دور کے مغرور ارادوں سے مرے دور سلام — بکھرے بکھرے سے یہ موضوع یہ آوارہ خیال
جس طرح میری حسیں اور نئی نظم کے گرد — چاند تاروں نے کہیں چھپ کے لگائے ہیں جال

سلام (مچھلی شہری)

ایشیا۔ فروری ۱۹۴۲ء

# ہدیۂ محبّت

(انجم کے نام)

سکوں ہو فضاؤں میں یا اضطراب
محبت تو چھیڑے گی اپنا رباب

اُٹھیں آندھیاں خاک و خاشاک کی
نہ کھوئے گیا یہ آئینہ آب و تاب

زمانہ میں ہو خشک سالی تو ہو
برستی رہے گی سدا یہ شراب

شریعت جہنّم سی آنکھیں دکھائے
یہ جنّت نہ ہوگی کسی کو عذاب

کھُلیں عقل و حکمت کے دفتر کھُلیں
جنوں کا نہ ہوگا کبھی سدِّ باب

محبت ہوس کی ہے بیٹی تو کیا!
وہ بدکار عورت یہ عصمت مآب

محبت ہے اک مریمِ پاک دل
ہوس اک زلیخائے رنگیں شباب

محبت کی دیوی کے آغوش میں
سکوں بن کے رہتا ہے ہر اضطراب

امیدوں کی ضو ریز قندیل سے
جھلکتا ہے قصرِ محبت کا باب

[illegible]
[illegible]

مگر وہ محل میری انجم نہیں
جہاں سینکڑوں عصمتیں ہوں خراب

جہاں حکمِ مستی ہو گلبانگ نے
جہاں اذنِ لغزش ہو دورِ شراب

ہوس مقصدِ مے پرستی نہیں
بہت دن سے پیتا ہوں میں بھی شراب

وہ ہر دم ترے ساتھ دُنیا کی سیر
وہ ہر لمحہ رنگیں ترا اک خواب

کبھی وہ فضائیں پہلگام کی
مچلتی ترے رُخ پہ موجِ شہاب

کبھی سیرِ رنگین گلمرگ کی
ترے سُرخ عارض سے ملتے گلاب

میہ نو کا سنگم پہ منظر کبھی
تری چشم و ابرو کا مبہم جواب

کبھی وہ شبِ ماہ میں سیرِ تاج
نظر میں محبت کی روشن کتاب

وہ گنگا کے دھارے کا منظر کبھی
کہ جیسے مچلتا ہو تیرا شباب

وہ راوی کے ساحل پہ تو سرو قد
کہ اُلٹی ہو نورِ جہاں نے نقاب

وہ میرے لئے تیرا ذوقِ وفا
کہ جس کی کوئی حد نہ کوئی حساب

رہے گرچہ محرومِ تعبیر آہ
مری جاگتی چشمِ حسرت کے خواب

مگر اس سے تو آہ یہ مت سمجھ
کہ ہے زندگی دل کی ناکامیاب

ہو کچھ، زندگی موت فرقت وصال!
محبّت بہر کیف ہے کامیاب

جاں نثار اختر (علیگ)



ایشیا۔ فروری ۱۹۴۲ء

# اجتماعِ ضدّین

حُسن کی فطرت میں نرمی عشق کی فطرت میں خروش
اُس کی فطرت میں لطافت اس کی فطرت میں خروش

عشق کی آنکھیں درخشاں شعلۂ نمناک سے
حُسن کا چہرہ مزیّن نورِ ہفت افلاک سے

حُسن میں شانِ تغافل عشق میں آمادگی
اُس میں شانِ دلربائی اس میں رنگِ سادگی ٦۴

اُس کی خو میں لوچ ہے مثلِ خرامِ جوئبار
اس کے حصّے میں پڑا ہے کوہساروں کا وقار

چاند کی سی اُس میں خنکی شاخِ گل کی سی لچک
اس میں شعلوں کی حرارت بجلیوں کی سی لپک

وقف ہے وہ کجکلاہوں خوش جمالوں کے لئے
اور یہ وجداں پرست آشفتہ حالوں کے لئے

ذوقی

ایشیا۔ فروری ۱۹۴۲ء

# طلسمات

(دو تازہ غزلیں)

ہجومِ خیالات ہے اور کیا ہے — وہی بارِ آفات ہے اور کیا ہے
وہی ہم ہیں اور آرزوئے تلاطم — وہی شورِ جذبات ہے اور کیا ہے
وہی ہم وہی تم وہی سوزِ قربت — ابھی تک ملاقات ہے اور کیا ہے
ابھی تک کھنچے جا رہے ہیں دل و جاں — یہ جذبِ مدارات ہے اور کیا ہے
وہی انتظارِ مسلسل کا عالم — جنونِ ملاقات ہے اور کیا ہے
کہاں ہم کہاں تم کہاں یہ ستارے — یہ دل کی کرامات ہے اور کیا ہے
فغانِ شبی نغمۂ صبحگاہی — فریبِ مناجات ہے اور کیا ہے
۶۵ جنونِ محبت، جنونِ محبت!! — فسونِ روایات ہے اور کیا ہے
نہ پوچھو مرے ذوقِ عصیاں کا حاصل — جوانی کی اک رات ہے اور کیا ہے
مرے من کی دُنیا ترے من کی دُنیا — جہانِ طلسمات ہے اور کیا ہے
مری اشک ریزی پہ اتنی نہ کانپو! — کہ یہ عیشِ جذبات ہے اور کیا ہے
دلوں میں بہ شکلِ شرارِ تمنا — مرا سوزِ نغمات ہے اور کیا ہے
ازل میرا سایہ ابد میرا پرتو — مری ذات ہی ذات ہے اور کیا ہے

ہے ساغر کو مٹنے کی خواہش ابھی تک
یہ سحرِ خرابات ہے اور کیا ہے

ساغر (نظامی)

(۲)

بلند از وفا و جفا ہو گئے ہم
محبت سے بھی ماورا ہو گئے ہم

اشاروں، اشاروں میں کیا کہہ گئے وہ
نگاہوں، نگاہوں میں کیا ہو گئے ہم

ترے دل میں رہ کر نظر میں سما کر
تمنائے ارض و سما ہو گئے ہم

نہ دیکھے گئے اُس نظر کے تقاضے
زسرتا بہ پا مدعا ہو گئے ہم

جسے دیکھئے تک رہا ہے ہمیں کو
تری بزم کا آئینا ہو گئے ہم

سمجھنا ترا کوئی آسان ہے ظالم
یہ کیا کم ہے خود آشنا ہو گئے ہم

محبت کی کچھ تلخیوں کی بدولت
سغنئ شیریں نوا ہو گئے ہم

حقیقت نہ تھی دل لگانے کے قابل
حقیقت سے کیوں آشنا ہو گئے ہم

پڑا رہ گیا سازِ ہستی اکیلا
برنگِ ترنم رہا ہو گئے ہم

تباہی بھی ہے اک نشانِ ہدایت
لٹے اس قدر رہنما ہو گئے ہم

جو اُبھرے تو طوفان و سیلاب بنکر
جو ڈوبے تو رازِ بقا ہو گئے ہم

مشیت کو خاموش دیکھا تو بڑھ کر
بنامِ خودی ناخدا ہو گئے ہم

صدا دو محبت کے تاریخ داں کو
کہ پھر سے اسیرِ بلا ہو گئے ہم

نہیں کم یہ ہستی کی معراج ساغر
کہ خاکسترِ میکدا ہو گئے ہم

ساغر (نظامی)

# کسوٹی

## (نئی کتابیں)

**ذکر و فکر** ۔ مقصود زاہدی صاحب کے مضامین اور افسانوں کے اس مجموعہ پر ہندوستان کے تقریباً ہر رسالہ اور اخبار نے اپنی رائے کا اظہار کیا یعنی "ذکر و فکر" کی یہ حیثیت تو طے شدہ ثابت ہوئی کہ لوگ اس پر اظہار رائے کرنے کیلئے مجبور ہو گئے۔ یہ تمام رائیں میری نظر سے گذریں اور میں اس نتیجہ پر پہونچا کہ لوگ مقصود صاحب کی نیم خوابیدہ قوتوں کے قائل ہیں۔ اور ہر شخص اس خیال سے متفق ہے کہ مقصود کی شخصیت میں ایک جدید مصنف بیدار ہو سکتا ہے۔ جہاں تک میری رائے ہے میں نے ذکر و فکر کے دیباچہ ہی میں ان بنیادی خیالات سے بحث کی تھی جو آج حاشیہ کی صورت میں ظاہر کئے گئے ہیں۔

ہر اس شخص کو جو نئے ادب کی راہ پر گامزن ہونا چاہتا ہے آج شدید طور پر خود انتقاد اور خود اعتماد ہونے کی ضرورت ہے۔ محض تقلیدی طور پر نچلے طبقہ کی نمائندگی اور طبقاتی خوش آئند انقلابی تصورات، آنیوالے ایک پرولتاری انقلاب کا خواب، چند نام نہاد اور گمراہ کن الفاظ، مزدور، انقلاب، خون، امیر، غریب اور ان سب کی نہایت بے جان اور رسمی نمائندگی کا نام نیا ادب ہرگز نہیں ہے۔ اور اگر یہ فرض بھی کر لیا جائے کہ ادب محض ایک خاص اقتصادی نظریہ کے ماتحت پیدا ہونا چاہیے تب بھی مباحث اور مسائل میں جو لطیف ترین متضاد گوشے ہیں انھیں کو آپ نظر انداز نہیں کر سکتے۔ آج نئے ادیب کیلئے اعلیٰ درجہ کا مفکر ہونا لازم ہو گیا ہے۔ میرے خیال سے آج وہ گروہ رجعت پسندی کے قریب آ گیا ہے جس نے نام نہاد ...... حدود تک ترقی پسندی کو محدود کر دیا ہے۔

ترقی پسند ادب میں بہت سے عناصر ایسے ہیں جن کو ہم اس عبوری دور میں قطعیت کا درجہ نہیں دے سکتے لیکن سب سے پہلے "زندگی جیسی کہ آج ہے" اُسے صحیح ترین شکل میں پیش کرنا ایک کامیاب اور اعلیٰ درجہ کے آرٹسٹ کا اوّلین فریضہ ہے۔ اس کے بعد "زندگی جیسی کہ ہونی چاہیئے" کی منزل آتی ہے جہاں نظریاتی اور صحیح انقلابی بنیادوں پر تدریجی ترقی کے امکانات کو پیش نظر رکھتے ہوئے ہمارے ادب کے ناخداؤں کو آگے بڑھنا ہوگا۔

مقصود کو مشاہدہ کا شوق ہے۔ سوچنے کا ذوق ہے۔ وہ انسانی دکھ سکھ کا اندازہ کر سکتے ہیں۔ ان کا انداز تحریر شگفتہ، سادہ اور دلکش ہے۔ یہ تمام خصوصیتیں ایسی ہیں کہ مقصود کی ذات میں کچھ اور جاذبیت پیدا ہو گئی ہے۔ بہرحال یہ شاندار کامیابی ہے کہ (شاندار پسپائی کے وزن پر) ذکر و فکر کو دیکھ کر لوگوں نے ان کی صحیح طاقتوں کا اندازہ کیا اور کھلے دل سے ان کی ذات سے بڑی بڑی اُمیدیں وابستہ کیں۔ یہ کتاب ادبی مرکز میرٹھ سے مل سکتی ہے، قیمت علاوہ محصول آٹھ آنے ۸ر

The Life and Odes of Ghalib مولفہ و مترجمہ عبداللہ انور بیگ۔ ایم اے، ایم او ایل۔ ایل۔ بی ایڈوکیٹ۔ لاہور

سوانح غالب اور اُس کی غزلیات ناشر اردو اکاڈمی لاہوری گیٹ لاہور قیمت ۸ر

اُردو اکاڈمی لاہور نے گذشتہ سال میں کئی کتابیں بہت اچھی شائع کیں، علاوہ تخلیقی ادب کے اس کی توجہ ترجمہ شائع کرنے کی طرف بھی مبذول ہوئی۔ ترجمہ بظاہر بہت آسان کام معلوم ہوتا ہے۔ لیکن تخلیقی ادب سے زیادہ اہم اور مشکل کام ہے۔ ترجمہ کے ذریعہ خوفناک غلط فہمیاں بھی پیدا ہو سکتی ہیں اور بنیادی تعمیری صحت کا فرض بھی ادا کیا جا سکتا ہے۔

انور صاحب نے اس سے پہلے اقبال کے کلام کو انگریزی میں پیش کیا تھا، اُن کے متعلق معلوم ہوا ہے کہ وہ مشرقی علوم کے علاوہ جرمن، فرانسیسی زبان و ادب سے بھی واقف ہیں؛ نہایت خاموش کام کرنیوالے ہیں۔ اُنکی صلاحیت و جرأت تو اسی سے ظاہر ہے کہ انھوں نے غالب جیسے بلند مرتبہ شاعر کے کلام کو انگریزی زبان میں منتقل کرنیکی سعی کی۔

ایشیا فروری ۱۹۴۲ء

کسی زبان کی شاعری کو دوسری زبان میں منتقل کرنا نہایت امتحان و ذمہ داری کا کام ہے، اس فریضہ کو ادا کرنے کیلئے مترجم کیلئے لسانی نزاکتوں، اور شاعرانہ گہرائیوں کا ماہر ہونے کی ضرورت ہے۔ اول تو اُسے شاعر کی اصل رُوح سے کامل وقوف کی ضرورت ہے اور پھر ان زبانوں پر کامل درک کی بھی جن سے ترجمہ کیا اور جن میں ترجمہ کیا جا رہا ہے۔

جہاں تک ترجمہ کا تعلق ہے، ترجمہ نہایت مایوس کُن ہے، یہ مایوسی کوئی انور صاحب کی عدم قابلیت کا نتیجہ نہیں۔ شعر کا ترجمہ کسی دوسری زبان میں کرنا بجائے خود نہایت خطرناک فریضہ ہے۔ وہ لذت اور وہ رُوحانی وسعت جو کسی زبان کے الفاظ کے سواد سے تعلق رکھتی ہے۔ غیر زبان کے الفاظ میں منتقل ہی نہیں ہو سکتی۔ مثلاً غالبؔ کے اس شعر کا ترجمہ میں کہ ؎

بسکہ ہوں غالبؔ اسیری میں بھی آتش زیر پا
"موئے آتش دیدہ" ہے حلقہ مری زنجیر کا

انور صاحب نے موئے آتش دیدہ" کا ترجمہ ( A hair that hath seen fire ) وہ بال جس نے آگ کو دیکھا ہے کیا ہے۔ حالانکہ "آتش دیدہ" کا ترجمہ "آگ کو دیکھا" ہے نہیں ہے "آتش دیدہ" بال کی صفت ہے فعل نہیں ہے۔ اس لئے "موئے آتش دیدہ" کے معنی ہیں۔ وہ بال ۷۰
جسے آگ دکھائی گئی۔ لہٰذا اس کا ترجمہ یوں ہونا چاہیئے۔ ( Fire - Shane hair ) نہ کہ ( That hath seen fire )

اسی طرح غالبؔ کے اس شعر کا ترجمہ کہ ؎

غنچہ پھر لگا کھلنے آج ہم نے اپنا دل    خوں کیا ہوا دیکھا، گم کیا ہوا پایا

"گم کیا ہوا پایا" کا ترجمہ ( Having lost it found ) کیا گیا ہے۔ گویا گم کیا ہوا پایا کا ترجمہ انور صاحب کے نزدیک " دل کو گم کر دیا اور پا لیا" ہے۔ مگر شعر کا صحیح ترجمہ یہ نہیں ہے۔ غالبؔ کے شعر کا نثری ترجمہ یہ ہوتا ہے کہ " بہار کی آمد سے جو کلی کھلی ہے اور اُسمیں جو رنگ نمایاں ہوا ہے وہ میرے خون آلود دل کی تصویر ہے۔ (یہ حادثہ غالبؔ کے دل کے ساتھ ہو چکا ہے، وہ غنچہ و رنگیں سے دلِ خون آلودہ کا استعارہ کرتا ہے۔ غنچہ کے کھلنے کو خون ہونے سے تعبیر کرتا ہے اور پا یا کو مل جانے سے ( Regained ) اس مقام پر نظیری اور غالبؔ دونوں تناسخ کے قائل معلوم ہوتے ہیں۔ نظیری کہتا ہے کہ ؎    یادگارِ جگرِ سوختۂ مجنوں است    لالۂ چند کہ از دامنِ صحرا برخاست

معلوم ایسا ہوتا ہے کہ انور صاحب نے اردو شعر کو غور سے سمجھنے کی سعی نہیں کی، اور اپنی توجہ محض ترجمہ کر دینے کی طرف مبذول رکھی۔

اسی طرح الفاظ کے ترجموں میں بھی محض ڈکشنری کا سا فرض ادا کیا گیا ہے۔ "محبوب قاتل" کا ترجمہ ( Assassin ) یا گورِ غریباں کا ترجمہ ( Strang ro' grave . ) کیا گیا ہے۔ حالانکہ وہ غور کرتے تو اُن میں اس سے زیادہ صحیح اور موزوں ترجمہ کرنے کی اہلیت موجود ہے۔ یہ اور اس قسم کی کمزوریاں غالبؔ کو انگریزی میں غلط متعارف کرا سکتی ہیں، اور یہ غالبؔ کیساتھ کافی ظلم ہے۔ کلامِ غالبؔ کے انتخاب میں بھی پوری توجہ صرف نہیں کی گئی۔ بعض دلدوز اشعار نظرانداز کر دیئے گئے ہیں، اکثر معمولی اشعار چُن لئے گئے ہیں، ممکن ہے انور صاحب کا ذاتی ذوق اس انتخاب میں کارفرما ہو۔

بہرحال، اقبالؔ کے بعد غالبؔ کو انگریزی میں لانا، ایک بہت اہم خدمت ہے، جو نقائص موجودہ ایڈیشن میں رہ گئے ہیں اُن نقائص کو انور صاحب دوسرے ایڈیشن میں نظرِ ثانی کے بعد نکال سکتے ہیں، اُردو اکیڈمی کی یہ خدمت یقیناً داد کی مستحق ہے۔ کتاب اپنے ظاہری حسن و جمال کے لحاظ سے کافی شاندار ہے۔

Expression and Communication مصنفہ ڈاکٹر دین محمد تاثیر ایم اے
پی ایچ ڈی (کینٹب)
قیمت ۸ آنے۔ ملنے کا پتہ مسٹر پی۔ سی۔ ٹائر۔ ٹائرہ ہاؤس امرتسر (پنجاب)

یہ مختصر لیکن جامع، اہم اور مفید رسالہ "فنونِ لطیفہ اور اُن کی ادائیگی" کے موضوع پر سوسائٹی فار دی پروموشن آف آرٹ اینڈ کلچر کی تحریک پر تاثیر صاحب نے مرتب کیا ہے۔ فنونِ لطیفہ اور سماج کی پیچیدگیوں اور ان سے تعلق رکھنے والے نئے پیدا شدہ مسئلوں پر بحث کی ہے، خاص کر آلاتِ ادائیگی کے متنازعہ مسئلہ پر۔

تاثیر صاحب نے فرانس کے مشہور مصور۔ گلیز اور کرسٹوفر کاڈول کے حوالوں سے موجودہ سرمایہ دار سماج پر تقریباً انھیں الفاظ میں روشنی ڈالی ہے جن الفاظ میں مارکس اور اینگلز گذشتہ صدی میں بحث کر چکے ہیں، تاثیر لکھتے ہیں۔

آرٹسٹ کے لئے اس دیوانی دنیا کو کیا بنانا ضروری ہے۔ اس بنیادی تضادوں والی دُنیا کو، اس دنیا کو جس میں اکثریت بھوک اور فاقہ کی آگ میں بھسم ہو رہی ہے۔ اس چیز کو چھوڑو، اور آرٹسٹ کر بھی کیا سکتا ہے۔ جبکہ اس کے دماغی سرمایہ کو بازاری چیزوں

کی طرح سمجھا جانے لگے اس کی وہی قیمت رکھنے لگے جو، جوتوں، ٹوپیوں اور کرسیوں کی ہوتی ہے۔ آرٹ اور دوسری چیزوں کے امتیازی فرق کیساتھ، یہ چیزیں تو زندگی کی ضروریات میں شامل ہیں۔ آرٹ ضروریاتِ زندگی میں لازماً شامل نہیں۔"

ان الفاظ میں اُس اسکول کی تقلید جھلکتی ہے جو سرمایہ داری کے پیدا کردہ جھمیلوں اور اس دور میں آرٹ کی مایوس کن حالت پر بے رحمانہ تنقید کرنے کا عادی رہا ہے۔ ڈاکٹر تاثیر آگے چل کر کہتے ہیں :-

سپنگلر کا یہ کہنا کہ :-

" دن اور رات سے اک مسرت گم ہو گئی ہے "

اس کا ماتم نہیں ہے۔ یہ ذاتی گھٹن اور غصہ کا اظہار نہیں ہے بلکہ یہ ایک بہت اہم اور سنجیدہ چیز ہے، یہ ایک بنیادی چیز ہے جو غائب ہو گئی ہے" صفحہ ۱۴

سرمایہ دار سماج پر جو گروہ ترقی پسندانہ تنقید کرتا ہے تاثیر صاحب اسی گروہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ لیکن آگے چل کر آپ ولیم ہنڈلیٹ کے موید بھی معلوم ہوتے ہیں۔ وہ کہتا ہے کہ :-

" یہ ممکن ہے کہ تمام قوم سے ترقی یافتہ طبقوں کی جدائی .... اور انسانی دماغوں کی دو جداگانہ طبقوں میں تقسیم (ترقی یافتہ اور غیر ترقی یافتہ) ایک تیاری ہو جسے میں آرٹ کی مختلف اصناف میں دیکھ رہا ہوں" ص۳۵ ولیم کے قول پر تاثیر صاحب کی رائے ہے کہ :-

" یہ ایک علم ہئیت کا سا اندازہ ہے لیکن ایک اُس دنیا میں جہاں وہ چیز جسے کبھی مستحکم اور حقیقی سمجھا جاتا تھا۔ غیر حقیقی اور ......... معلوم ہوتی ہے، کس چیز پر اعتماد کیا جا سکتا ہے؟ مستقبل پہلے کے مقابل اب کہیں زیادہ خداؤں کے ہاتھ میں معلوم ہوتا ہے " ص۳۸

گویا آپ کے نزدیک سماج نامعلوم مدت تک دو تقسیم شدہ ٹکڑوں کے اُن جھگڑوں کو برداشت کرتا رہیگا جو انسانیت کی تمام تر تباہی کی اصل ہیں اور اگر آخر میں کوئی تبدیلی ہوئی تو وہ منطق کی راہ سے ہٹکر خدائی رہنمائی کی تلاش کریگا۔

دونوں باتیں صحیح نہیں ہیں نہ سوسائٹی غیر معینہ مدت کیلئے موجودہ نظام پر قائم رہ سکتی ہے اور نہ تاریخی و سماجی طاقتوں کی رفتار غیر منطقی ہو سکتی ہے۔

آگے چل کر تاثیر صاحب نے پھر اسی خیال کا اظہار فرمایا ہے :-

سپنگلر کے ہم زبان ہو کر یہ کہنا ابھی قبل از وقت ہے کہ " دنیا میں بڑا عہد پھر سے شروع ہو رہا ہے" ص۳۹

لیکن بہر حال ان چند جزیات کو چھوڑ کر، ادب اور سماج، اور خاص کر سرمایہ داری ادب کے ساتھ سماج کے سلوک کا تعلق ہے تاثیر صاحب نئے اسکول ہی کے موید ہیں :-

عہدِ سرمایہ داری میں جب عام پیداوار (Mass Production) میں عجلت کیساتھ ترقی ہو رہی ہے۔ یہ اُمید کرنا حقیقتوں سے مذاق کرنا ہوگا۔ کہ سوسائٹی ان فنکاروں، ادیبوں اور شاعروں کو برداشت کر سکتی ہے جو غیر مادی قسم کے فلسفیانہ مسائل سے بحث کرتے ہیں اور جو اپنا مخاطب ایک محدود طبقۂ عقلاء (Intellectuals) کو فرض کئے ہوئے ہیں۔

ایسی حالت میں اگر یہ ادیب سوسائٹی کو بُرا کہتے ہیں تو تعجب نہیں کہ جو کچھ وہ کہنا چاہتے ہیں سوسائٹی اسکو سمجھنے کے لئے تیار نہیں ہے۔ ظاہر ہے کہ ان حالات میں اُن کے لئے صرف دو راستے ہیں یا تو وہ تاثیر صاحب کے الفاظ میں :- رمباڈ کا راستہ اختیار کریں اور بیسویں صدی کو اپنے پیچھے چھوڑ دیں ص۲۴ اور غیر ترقی یافتہ مقامات میں رہن سہن اختیار کریں جس طرح رمباڈ پیرس کو چھوڑ کر حبش چلا گیا تھا۔ اور یا ـــ ایکسل کی پیروی کریں، یعنی اپنے خیال میں مگن رہیں، ذاتی تصورات، جنون و خبط کی دُنیا میں گھومتے رہیں اور بالآخر حقیقتوں پر اپنے توہمات کو ترجیح دیں بلکہ خود اُنھیں کو حقائق سمجھنے لگیں ص۲۷

بلا شک سرمایہ دار ادیبوں کا انجام یہی ہے اور یہی ادب برائے ادب کے نظریہ کی حدِ آخر ہے۔

یہ رسالہ محض ۹۳ صفحات کا ہے لیکن اس مختصر سے رسالہ میں تاثیر صاحب نے موضوعات زیر بحث پر عالمانہ بحث کی ہے۔ ادب اور عوام کے موضوع پر یہ کتاب مفید اور بلند مسائل کے بلند اور مفید ترین حلوں پر مشتمل ہے۔ ادب اور اُس کے جدید تقاضوں سے روشناس ہونے کیلئے ہر اُس شخص پر اُس کا مطالعہ فرض ہے جو تنقیدِ ادب کے نئے پہلوؤں سے آگہی چاہتا ہے۔ یقیناً اس کا مطالعہ زاویہ ہائے فکر پیدا کرے گا۔

## کلیاتِ میر تقی

مرتبہ و مصححہ مولوی عبدالباری آسی، مولوی سید جعفر علی
مطبوعہ نولکشور پریس و بکڈپو لکھنؤ۔ قیمت درج نہیں

نولکشور پریس لکھنؤ نے اردو زبان کی جتنی عظیم خدمت کی ہے، تاریخ اس سے انکار نہیں کر سکتی، ۳۰ سال قبل اس کی طباعت و اشاعت کا معیار قدیم طباعتی

کسی زبان کی شاعری کو دوسری زبان میں منتقل کرنا نہایت امتحان و ذمہ داری کا کام ہے؛ اس فریضہ کو ادا کرنے کیلئے مترجم کیلئے لسانی نزاکتوں، اور شاعرانہ گہرائیوں کا ماہر ہونے کی ضرورت ہے۔ اول تو اُسے شاعر کی اصل رُوح سے کامل وقوف کی ضرورت ہے اور پھر ان زبانوں پر کامل درک کی بھی جن سے ترجمہ کیا اور جن میں ترجمہ کیا جا رہا ہے۔

جہاں تک ترجمہ کا تعلق ہے، ترجمہ نہایت مایوس کُن ہے؛ یہ مایوسی کوئی انور صاحب کی عدم قابلیت کا نتیجہ نہیں۔ شعر کا ترجمہ کسی دوسری زبان میں کرنا بجائے خود نہایت خطرناک فریضہ ہے۔ وہ لذت اور وہ رُوحانی وسعت جو کسی زبان کے الفاظ کے سواد سے تعلق رکھتی ہے۔ غیر زبان کے الفاظ میں منتقل ہی نہیں ہو سکتی۔ مثلاً غالب کے اس شعر کا ترجمہ میں کہ ؎

بسکہ ہوں غالب اسیری میں بھی آتش زیر پا
"موئے آتش دیدہ" ہے حلقہ مری زنجیر کا

انور صاحب نے "موئے آتش دیدہ" کا ترجمہ ( A hair That hath Seen fire ) وہ بال جس نے آگ کو دیکھا ہے کیا ہے۔ حالانکہ "آتش دیدہ" کا ترجمہ "آگ کو دیکھا" ہے نہیں ہے "آتش دیدہ" بال کی صفت ہے فعل نہیں ہے۔ اس لئے "موئے آتش دیدہ" کے معنی ہیں۔ وہ بال ۷۰
جسے آگ دکھائی گئی۔ لہٰذا اس کا ترجمہ یوں ہونا چاہیئے۔ ( Fire - Shane hair ) نہ کہ ( That hath seen fire )

اسی طرح غالب کے اس شعر کا ترجمہ کہ ؎

غنچہ پھر لگا کھلنے آج ہم نے اپنا دل
خوں کیا ہوا دیکھا، گم کیا ہوا پایا

"گم کیا ہوا پایا" کا ترجمہ ( Having lost it found ) کیا گیا ہے۔ گویا گم کیا ہوا پایا کا ترجمہ انور صاحب کے نزدیک "دل کو گم کر دیا اور پا لیا" ہے۔ مگر شعر کا صحیح ترجمہ یہ نہیں ہے۔ غالب کے شعر کا نثری ترجمہ یہ ہوتا ہے کہ "بہار کی آمد سے جو کلی کھلی ہے اور اُس میں جو رنگ نمایاں ہوا ہے وہ میرے خون آلود دل کی تصویر ہے۔ ریہ حادثہ غالب کے دل کے ساتھ ہو چکا ہے، وہ غنچہ و رنگیں سے دلِ خون آلودہ کا استعارہ کرتا ہے۔ غنچہ کے کھلنے کو خون ہونے سے تعبیر کرتا ہے اور پا یا کو مل جانے سے ( Regained ) اس مقام پر نظیری اور غالب دونوں تناسخ کے قائل معلوم ہوتے ہیں۔ نظیری کہتا ہے کہ ؎

یادگارِ جگرِ سوختۂ مجنون است
لالہ چندکہ از دامنِ صحرا برخاست

معلوم ایسا ہوتا ہے کہ انور صاحب نے اردو شعر کو غور سے سمجھنے کی سعی نہیں کی، اور اپنی توجہ محض ترجمہ کر دینے کی طرف مبذول رکھی؛

اسی طرح الفاظ کے ترجموں میں بھی محض ڈکشنری کا سا فرض ادا کیا گیا ہے۔ "محبوب قاتل" کا ترجمہ ( Assassin ) یا "گورِ غریباں" کا ترجمہ ( Strangers' grave ) کیا گیا ہے۔ حالانکہ وہ غور کرتے تو اُن میں اس سے زیادہ صحیح اور موزوں ترجمہ کرنے کی اہلیت موجود ہے۔ یہ اور اس قسم کی کمزوریاں غالب کو انگریزی میں غلط متعارف کرا سکتی ہیں، اور یہ غالب کیساتھ کافی ظلم ہے؛ کلام غالب کے انتخاب میں بھی پُوری توجہ صرف نہیں کی گئی۔ بعض دلدوز اشعار نظر انداز کر دیئے گئے ہیں، اکثر معمولی اشعار چُن لئے گئے ہیں؛ ممکن ہے انور صاحب کا ذاتی ذوق اس انتخاب میں کارفرما ہو؛

بہر حال، اقبال کے بعد غالب کو انگریزی میں لانا، ایک بہت اہم خدمت ہے؛ جو نقائص موجودہ ایڈیشن میں رہ گئے ہیں اُن نقائص کو انور صاحب دوسرے ایڈیشن میں نظر ثانی کے بعد نکال سکتے ہیں؛ اُردو اکیڈیمی کی یہ خدمت یقیناً داد کی مستحق ہے۔ کتاب اپنے ظاہری حسن و جمال کے لحاظ سے کافی شاندار ہے؛

Expression and Communication مصنفہ ڈاکٹر دین محمد تاثیر ایم اے پی ایچ ڈی (کینٹب)

قیمت ۸ آنے۔ ملنے کا پتہ بشر پی بی سی۔ ٹائر۔ تاثیر ہاؤس امرتسر (پنجاب)

یہ مختصر لیکن جامع، اہم اور مفید رسالہ "فنونِ لطیفہ اور اُن کی ادائیگی" کے موضوع پر سوسائٹی فار دی پروموشن آف آرٹ اینڈ کلچر کی تحریک پر تاثیر صاحب نے مرتب کیا ہے۔ فنونِ لطیفہ اور سماج کی پیچیدگیوں اور ان سے تعلق رکھنے والے نئے پیدا شدہ مسئلوں پر بحث کی ہے؛ خاص کر آلاتِ ادائیگی کے متنازعہ مسئلہ پر۔ تاثیر صاحب نے فرانس کے مشہور مصور۔ گلیئز اور کرسٹوفر کاڈول کے حوالوں سے موجودہ سرمایہ دار سماج پر تقریباً انہیں الفاظ میں روشنی ڈالی ہے جن الفاظ میں مارکس اور اینگلز گذشتہ صدی میں بحث کر چکے ہیں؛ تاثیر لکھتے ہیں۔

آرٹسٹ کے لئے اس دیوانی دنیا کو کیا بنانا ضروری ہے۔ اس بنیادی تضادوں والی دُنیا کو، اس دنیا کو جس میں اکثریت بھوک اور فاقہ کی آگ میں بھسم ہو رہی ہے۔ اس چیز کو چھوڑو، اور آرٹسٹ کر بھی کیا سکتا ہے۔ جبکہ اس کے دماغی سرمایہ کو بازاری چیزوں

ایشیا فروری ۱۹۴۲ء

کی طرح سمجھا جانے لگے اس کی وہی قیمت رکھنے لگے جو، جوتوں، ٹوپیوں اور کرسیوں کی ہوتی ہے۔ آرٹ اور دوسری چیزوں کے امتیازی فرق کیساتھ، یہ چیزیں تو زندگی کی ضروریات میں شامل ہیں، آرٹ ضروریاتِ زندگی میں لازماً شامل نہیں۔"

ان الفاظ میں اُس اسکول کی تقلید جھلکتی ہے جو سرمایہ داری کے پیدا کردہ جھمیلوں اور اس دور میں آرٹ کی مایوس کن حالت پر بے رحمانہ تنقید کرنے کا عادی رہا ہے۔ ڈاکٹر تاثیر آگے چل کر کہتے ہیں :-

سپنگلر کا یہ کہنا کہ:-

"دن اور رات سے اک مسرت گم ہو گئی ہے"

اس کا ماتم نہیں ہے۔ یہ ذاتی گھٹن اور غصہ کا اظہار نہیں ہے بلکہ یہ ایک بہت اہم اور سنجیدہ چیز ہے، یہ ایک بنیادی چیز ہے جو غائب ہو گئی ہے" صفحہ ۱۴

سرمایہ دار سماج پر جو گروہ ترقی پسندانہ تنقید کرتا ہے تاثیر صاحب اسی گروہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ لیکن آگے چل کر آپ ولیم ہیڈلیٹ کے موید بھی معلوم ہوتے ہیں۔ وہ کہتا ہے کہ:-

"یہ ممکن ہے کہ تمام قوم سے ترقی یافتہ طبقوں کی جدائی .... اور انسانی دماغوں کی دو جداگانہ طبقوں میں تقسیم (ترقی یافتہ اور غیر ترقی یافتہ) ایک تیاری ہو جسے میں آرٹ کی مختلف اصناف میں دیکھ رہا ہوں" ص۳۵ ولیم کے قول پر تاثیر صاحب کی رائے ہے کہ:-

"یہ ایک علم ہیئت کا سا اندازہ ہے لیکن ایک اُس دنیا میں جہاں وہ چیز جسے کبھی مستحکم اور حقیقی سمجھا جاتا تھا۔ غیر حقیقی اور .......... معلوم ہوتی ہے، کس چیز پر اعتماد کیا جا سکتا ہے؟ مستقبل پہلے کے مقابل اب کہیں زیادہ خداؤں کے ہاتھ میں معلوم ہوتا ہے" ص۳۸

گویا آپ کے نزدیک سماج نامعلوم مدت تک دو تقسیم شدہ ٹکڑوں کے اُن جھگڑوں کو برداشت کرتا رہیگا جو انسانیت کی تمام تر تباہی کی اصل ہیں اور اگر آخر میں کوئی تبدیلی ہوئی تو وہ منطق کی راہ سے ہٹکر خدائی رہنمائی کی تلاش کریگا۔ دونوں باتیں صحیح نہیں ہیں نہ سوسائٹی غیر معینہ مدت کیلئے موجودہ نظام پر قائم رہ سکتی ہے اور نہ تاریخی و سماجی طاقتوں کی رفتار غیر منطقی ہو سکتی ہے۔

آگے چل کر تاثیر صاحب نے پھر اسی خیال کا اظہار فرمایا ہے:-

شپنگلر کے ہم زبان ہو کر یہ کہنا ابھی قبل از وقت ہے کہ "دنیا میں بڑا عہد پھر سے شروع ہو رہا ہے" ص۳۹

لیکن بہر حال ان چند جزیات کو چھوڑ کر، ادب اور سماج، اور خاص کر سرمایہ داری ادب کے ساتھ سماج کے سلوک کا تعلق ہے تاثیر صاحب نئے اسکول ہی کے موئد ہیں!

عہدِ سرمایہ داری میں جب عام پیداوار (Mass Production) میں عجلت کیساتھ ترقی ہو رہی ہے۔ یہ اُمید کرنا حقیقتوں سے مذاق کرنا ہوگا۔ کہ سوسائٹی ان فنکاروں، ادیبوں اور شاعروں کو برداشت کر سکتی ہے جو غیر مادی قسم کے فلسفیانہ مسائل سے بحث کرتے ہیں اور جو اپنا مخاطب ایک محدود طبقۂ عقلاء (Intellectuals) کو فرض کئے ہوئے ہیں۔

ایسی حالت میں اگر یہ ادیب سوسائٹی کو بُرا کہتے ہیں تو تعجب نہیں کہ جو کچھ وہ کہنا چاہتے ہیں سوسائٹی اسکو سمجھنے کے لئے تیار نہیں ہے۔ ظاہر ہے کہ ان حالات میں اُن کے لئے صرف دو راستے ہیں یا تو وہ تاثیر صاحب کے الفاظ میں "— ریمبانڈ کا راستہ اختیار کریں اور بیسویں صدی کو اپنے پیچھے چھوڑ دیں ص۲۴ اور غیر ترقی یافتہ مقامات میں رہن سہن اختیار کریں جس طرح ریمبانڈ پیرس کو چھوڑ کر حبش چلا گیا تھا۔ اور یا ـــ ایکسل کی پیروی کریں، یعنی اپنے خیال میں مگن رہیں، ذاتی تصورات، جنون و خبط کی دُنیا میں گھومتے رہیں اور بالآخر حقیقتوں پر اپنے توہمات کو ترجیح دیں بلکہ خود اُنھیں کو حقائق سمجھنے لگیں" ص۲۷ ۱۷

بلا شک سرمایہ دار ادیبوں کا انجام یہی ہے اور یہی ادب برائے ادب کے نظریہ کی حدِ آخر ہے۔

یہ رسالہ محض ۳۹ صفحات کا ہے لیکن اس مختصر سے رسالہ میں تاثیر صاحب نے موضوعات زیرِ بحث پر عالمانہ بحث کی ہے۔ ادب اور عوام کے موضوع پر یہ کتاب مفید اور بلند مسائل کے بلند اور مفید ترین حلوں پر مشتمل ہے۔ ادب اور اُس کے جدید تقاضوں سے روشناس ہونے کیلئے ہر اُس شخص پر اُس کا مطالعہ فرض ہے جو تنقیدِ ادب کے نئے پہلوؤں سے آگہی چاہتا ہے۔ یقیناً اس کا مطالعہ زاویہ ہائے مفکر پیدا کرے گا۔

## کلیاتِ میر تقی

مرتبہ و مصححہ مولوی عبدالباری آسی، مولوی سید جعفر علی مطبوعہ نولکشور پریس و بکڈپو لکھنؤ۔ قیمت درج نہیں

نولکشور پریس لکھنؤ نے اردو زبان کی جتنی عظیم خدمت کی ہے، تاریخ اس سے انکار نہیں کر سکتی، ۳۰ سال قبل اس کی طباعت و اشاعت کا معیار قدیم طباعتی

روایتوں کے مطابق تھا۔ لیکن نئی کتابوں کی اشاعت میں اس جمالیاتی ترقی وتہذیب کی جھلک پائی جاتی ہے جو ہمارے زمانے سے تعلق رکھتی ہے؛

کلیات میر تقی اس نئے تغیّر اور تبدیلی کا مظہر ہے؛ میر کے کلام کے مختلف مجموعہ شائع کئے جاچکے ہیں، لیکن ہر بار اُن کی تکمیل اور تصحیح کے سلسلہ میں شبہات ظاہر کئے جاتے رہے۔ نولکشور بکڈپو نے اس مطالبہ کو محسوس کرکے گیارہ سو صفحات کے اس ضخیم مجموعہ کو مولوی عبدالباری آسی اور سید جعفر علی صاحب کے زیرنگرانی ترتیب وجمع کرکے شائع کیا ہے۔

شروع میں آسی صاحب کا دیباچہ ہے جس میں، میر صاحب کے کلام، اُن کے حالات، قومیت، وطن، اور دوسرے متعلقہ حالات سے بحث کی گئی ہے۔ لیکن ان تمام متعلقات کے بتانے میں صرف انھیں واقعات پر اکتفا کیا گیا ہے جو شعراء کے عام تذکروں میں پائے جاتے ہیں۔ ان حالات میں نہ میر کے عہد کے اس بحرانی دور کو بتایا گیا ہے جس سے میر کی شاعری کا پس منظر بن رہا تھا۔ نہ اُن سماجی، اقتصادی اور معاشی حقیقتوں کو زیربحث لایا گیا ہے۔ جو میر کی شاعری یا اس زمانے کے تمام تر شعروادب پر اثرانداز تھیں۔

کسی شاعر کے حالات بیان کرنے میں صرف اُس کی نسبیت، خاندان
۴۷ وطن اور اس کی شاعری کے مختلف اصناف، غزل قصیدہ، رباعی مثنوی وغیرہ اور کسب معاش کے لئے اُس کی کاوشوں کی تاریخ دہرا دینا ہی آج کافی نہیں ہے۔ آج یہ بتانا ضروری ہے کہ وہ کس سماج کا نمائندہ تھا، اس کا ماحول کیا تھا۔ ماحول کے کیا تقاضے تھے؛ ماحول نے شاعر کی ذہنیت کا کیا سانچہ بنایا۔ اس کی شاعری کا وہ رُخ کیوں رہا جو ہم دیکھتے ہیں؛ غرض اس سلسلے میں ان تمام اقتصادی، معاشی، سیاسی، اور مجلسی عناصر کی تشریح لازمی ہے۔ جن سے کسی عہد کی شاعری اور شاعر پیدا ہوتا ہے۔

اس تذکرہ میں ان مسائل کیطرف کوئی اشارہ نہیں؛ پرانے طرز کی تذکرہ نویسی ہی کی اقتدا کی گئی ہے۔ لیکن بعض پہلوؤں سے اس تذکرہ کی بہت بڑی اہمیت ہے (۱) کوشش کی گئی ہے کہ اس مجموعہ میں میر کے تمام مجموعۂ کلام کو جمع کردیا جائے۔ قدیم نسخوں، پُرانی کتابوں اور دوسرے ذرائع سے جس قدر کلام مہیا ہوسکا۔ اس مجموعہ میں یکجا کردیا گیا ہے، جو حضرات میر کو کامل طور پر پڑھنا چاہتے ہیں۔ انھیں اس مجموعہ کو ضرور حاصل کرنا چاہیئے۔

کلام میر کے علاوہ اس کلیات کا افادی پہلو بھی زبردست ہے، آخر میں ایک فرہنگ الفاظ بھی دی گئی ہے؛ اس فرہنگ کے ذریعہ غیرمروج اور غریب اردو وفارسی الفاظ اور محاورات کے سمجھنے میں آسانی ہوتی ہے، یہ دو کام بجائے خود نہایت مشکل اور اہم تھے؛ کلیات میر تقی کے مرتبین نے اس باب میں اپنے فرض کو کامل طور پر ادا کیا ہے۔ نولکشور پریس اردو داں طبقے کے شکریہ کا مستحق ہے۔ یقیناً یہ ایک ایسی خدمت ہے جو تاریخی حیثیت رکھتی ہے

جہاں تک اس کے جمالیاتی رُخ کا تعلق ہے، یہ کلیات قدیم معیار طباعت سے بہت بلند ہے۔ مگر لمحۂ حاضر کا جمالیاتی احساس کچھ اور بلندی چاہتا ہے پھر بھی اس کی ضخامت اور تکمیل کو دیکھتے ہوئے موجودہ صورت کو کسی طرح کم تر درجہ کے حسن سے تعبیر نہیں کیا جاسکتا؛

---

**نغماتِ نور** مجموعۂ کلام نور لودھیانوی قیمت مجلد ۳/ غیرمجلد ۲/ ملنے کا پتہ:۔ جعفریہ بک ایجنسی رجسٹرڈ نمبر ۲۲۶ ۲ فیض باغ لاہور

گذشتہ ۲۵، ۳۰ سال میں پنجاب کے شعراء پر دو اثر پڑتے رہے ہیں۔ ایک تو عام تغزّل کا عکس، دوسرے اقبال کی شاعری کا پرتو، غزل میں بعض، مرزا داغ اور بعض حسرت سے متاثر ہیں، عابد علی لے حسرت موہانی کے کامیاب مقلد ہیں، اور حفیظ جالندھری مرزا داغ کی شوخی کو شرما شرما کر اختیار کرتے ہیں۔ اقبال کے تمام تر کلام سے کوئی ایک پنجابی شاعر کامل طور پر اسقدر متاثر نہیں ہوا، کہ ہم اسے اقبال کی یادگار کہہ سکیں، امین حزیں بھی جن کے یہاں فلسفۂ خودی کا اعادہ، اقبال کے اسلوب کی پھیکی تقلید اور فارسی تراکیب کی بہتات ہے، نمونہ نہیں ہیں، وہ اقبال سے متاثر ضرور ہیں، مگر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس کے آتشکدہ کے محض پڑوسی ہیں، خود اُن کے خرمن میں وہ چنگاری براہ راست اُڑکر نہیں آئی جس سے اقبال کا دل روشن تھا؛

دوسروں کا کیا ذکر، لیکن اتنا ضرور ہے کہ پنجاب کے شعراء نے اقبال کے اسلوب اور خیالات کو عام طور پر اختیار کرنا چاہا۔ اور اُن خطوط پر دوڑے جو اقبال نے اپنے لئے پسند کی تھیں؛ یہ حضرات کافی کوشش کرتے ہیں کہ اُن کی شاعری کے پس منظر کیلئے سخت قسم کی تصوف نما مذہبیت، خودی اور بیخودی کی غیرمادی بحث اور ناممکن الحصول وحدتِ اسلامی کا تصور بنیاد کا کام کرے۔ یہ کوشش کرتے ہیں کہ طرزِ تفکر کا وہی سانچہ بنائیں جو علامہ اقبال کا تھا؛ اقبال چاہتا تھا کہ مسلمانوں کو قدیم جاگیرداری اور شخصی حکومتوں کے برکات کی یاد دلاکر

قوی بنائے۔

نور صاحب بھی انھیں مقتدر شعراء میں سے ایک ہیں، جنھیں اقبال کا طرزِ تفکر، اسلوبِ بیان، اور طرزِ خطاب پسند ہے؛ کہیں کہیں اُن کے کلام میں اقبال کے علاوہ دوسرے شعراء کے اسالیبِ بیان کی جھلک بھی نظر آتی ہے۔

اس مجموعہ میں غزل، نظم، گیت، سلام، نعت، منقبت غرض تمام اصنافِ سخن کے نمونہ موجود ہیں، اور اُن کا ایک درجہ ہے کتاب کے آخر میں ادبِ لطیف کا ایک حصّہ ہے جس میں کچھ ٹیگوری نثر کے نمونے ہیں۔ ظاہر ہے کہ موجودہ زمانے میں ان تقلیدی عناصر کی کوئی قیمت نہیں؛ نور صاحب کو چاہیئے کہ وہ ایک راہ اپنے لئے طے کریں، اور اُسی کے مسافر بنیں۔ شاعری موجودہ زمانہ میں ایک منطقی پس منظر چاہتی ہے۔ اگر غور و فکر اور شعری عناصر کے میل سے شاعر کوئی تخلیق کر سکے تو واقعی اس تخلیق کو درجہ دیا جا سکتا ہے۔ ورنہ ہر سعی لاحاصل ہے، شعر و ادب کو اب اپنی موجودہ منزلوں سے بھی آگے جانا ہے۔

## پستک بھنڈار کا سلسلۂ کتب

ناشر پستک بھنڈار لہریا سرائے
دربھنگہ (صوبۂ بہار)

## دنیا کے دس بڑے آدمی

یہ سلسلہ گیارہ چھوٹی چھوٹی کتابوں پر مشتمل ہے۔ یہ رسالے بچوّں کیلئے ہیں مگر ان میں سے چند عمر رسیدہ اور تعلیمیافتہ افراد کیلئے بھی مفید ہو سکتے ہیں۔

رسالوں کے نام یہ ہیں۔

دنیا کی کہانیاں، شیطانی بوتل، ننھوں کے دیس میں، ایجاد اور موجد خدا بخش، جادو کا راگ، تیر انداز، ہیرامن طوطا، گیدڑ پانڈے اور خالہ بلّی

### دنیا کے دس بڑے آدمی

قیمت آٹھ آنے

بہار کے ذہین انشا پرداز اور قومی کارکن انیس الرحمٰن صاحب نے اسکو تالیف کیا ہے۔ اس رسالہ میں گوتم بدھ، ارسطو، جولیس سیزر، عیسٰی، محمدؐ، شکسپیر، والیٹر، نپولین، ڈارون اور کارل مارکس کے حالاتِ زندگی سہل اور پسندیدہ زبان میں بیان کئے گئے ہیں، حالات کیساتھ ان برگزیدہ اور عظیم شخصیتوں کے اصول اور نظریوں کو بھی وضاحت اور تشریح کیساتھ لکھا گیا ہے، ارسطو کے حال میں بہ سلسلۂ عمرانیات انیس صاحب نے انسان کی عمرانی ترقی پر بحث کرتے ہوئے کہ کس طرح انسان جنگلوں میں رہتا تھا، کس طرح اُس نے کھیتی باڑی کرنی شروع کی، مال جمع کیا اور اس کے بعد آپس میں لڑنے جھگڑنے لگا۔ لکھا ہے کہ:۔

"اب فکر یہ آن پڑی کہ مال اسباب کی حفاظت کی جائے رائے یہ ٹھہری کہ ایک سردار مقرر کیا جائے"

اس طرح انیس صاحب نے نظریۂ سرداریٔ قبیلیت کو خود اختیاری انتخاب کے نظریہ کی روشنی میں واضح کیا ہے۔ جو عمرانیات کے ذمہ دار مصنفین کے نزدیک صحیح نہیں ہے!؟

اب رہی ترتیب و انتخاب، مشہور ہستیوں میں ڈارون، اور مارکس کے اسماء کی شرکت قابلِ تعریف ہے۔ مگر جولیس سیزر کی شمولیت کے وہ تاریخی اور واقعیاتی اسباب کیا ہیں، جو سیزر کو دنیا کی عظیم ترین شخصیتوں کی صف میں کھڑے کر سکتے ہیں! ڈارون اور مارکس کو جو عہدِ نو کی علمی اور انقلابی شخصیتیں ہیں درس و تدریس کی کتابوں میں عام طور پر نظر انداز کیا جاتا ہے۔ مگر ان کا جاننا اس نسل کے لئے ضروری ہے۔ جو اُن کے پیدا کردہ سائنٹفک ماحول میں آنکھ کھول رہی ہے۔ جولیس سیزر کا جاننا کوئی بات نہیں، اس بہادر جرنیل نے شخصی ترقی و تکمیل کا ضرور ثبوت دیا۔ لیکن تاریخ کے عام بہاؤ پر اس کا کوئی خاص احسان نہیں، سیزر کے بجائے روس کے مشہور انقلابی رہنما لینن کے حالات کا اضافہ بچوّں کیلئے نہایت ضروری چیز تھا!

یہ وہ نکات ہیں جنھیں نظر انداز کر دینے کے باوجود ان رسالوں کی افادیت اور اہمیت میں کوئی فرق نہیں آتا؛ یقیناً یہ اتنی مفید کتابیں ہیں کہ انھیں ابتدائی کلاسوں کے کورس میں داخل کر لینے کی سفارش کرنا ایک ضروری سفارش ہے۔

ناشر، پستک بھنڈار لہریا سرائے دربھنگہ۔ لکھائی چھپائی بہترین، قیمت ۱۰ آنے

پٹنہ کے مشہور ترقی پسند شاعر رضی نے ان کہانیوں کو مرتب کیا ہے، دُنیا کی مختلف دس زبانوں کی ۱۲ شاہکار کہانیاں ایک جگہ مرتب کر کے شائع کرنا پہلی کوشش ہے اور نہایت مستحسن ہے۔ واشنگٹن اروِن۔ ٹالسٹائے چیخوف، ٹیگور، ایچ جی ویلز، خالدہ ادیب خانم۔ لاہسان۔ انفانسے ڈووے، آلو کرنائے۔ اور مصطفیٰ لطفی کے دلچسپ اور شاہکار افسانے اس مجموعہ میں شامل ہیں۔

ٹیگور کا کابلی والا، اور ٹالسٹائے کا مرغی کے انڈے کے برابر اناج اگانے شاہکار افسانے بھی اس میں شریک کر دئے گئے ہیں۔ ان میں بعض کہانیاں مافوق العقل حادثات اور پریوں کے ذکر پر مبنی ہیں، تاہم اُن کی افادی قدر ہے۔

بچوں کی نفسی کیفیت کے لحاظ سے یہ مناسب ترین انتخاب ہے، رومانوی افسانوں کے مطالعہ سے جو خراب نتائج طفلی کے دماغ پر پڑ سکتے ہیں، اُن نتائج سے کم از کم ایسے مجموعے بچوں کو محفوظ کر سکتے ہیں؛

مترجمین نے ترجمہ کی زبان ہلکی پھلکی اور دلچسپ رکھی ہے، زبان کی سادگی اور شیرینی نے کشش کو اور بھی بڑھا دیا ہے۔ ہاں اسالیب کی خصوصیات ترجموں میں نمایاں نہیں ہو سکیں، بعض جگہ ادبی خامیاں بھی ہیں، مثلاً ٹالسٹائی کے افسانے میں "اناج اگانے" کے بجائے "اناج ابجانے" استعمال کیا گیا ہے۔ یا مصطفیٰ لطفی کے افسانہ "گدہ" کے مترجم نے آہ کرنے کے بجائے، "آہ بہا کنا" استعمال کیا ہے، کئی جگہ اسی قسم کی مثالیں ملتی ہیں؛

کوئی شک نہیں کہ بعض محاورے مقامی ہوتے ہیں اور زبان کی وسعت کے خیال سے ان کا استعمال ہرگز نامناسب اور غلط نہیں۔ مگر لسانی اور صوتی حسن ضائع نہیں ہونا چاہیئے، ملی جلی زبان، کے لئے اُردو ہندی کے الفاظ اردو میں استعمال کرنے کیلئے صناعتی احتیاط و تناسب کی ضرورت ہے؛

## شیطانی بوتل

قیمت ۱ر پستک بھنڈار لہریا سرائے دربھنگہ (صوبہ بہار)



اب لفظ "بھنڈار" ہی کو لیجئے، زبان سے نکلتے ہی اس کی "ڈ" دماغ پر لٹھ سا رسید کرتی ہے، مگر مرکز، مخزن، اور اسی قسم کے مترادف الفاظ میں ایک قسم کی نزاکتِ صوتی اور زبان کی خوبصورتی ہے، "بھنڈار" والے کہہ سکتے ہیں کہ بکڈپو، میں بھی "ڈ" ہے، بجا، مگر وہ نہیں جانتے کہ "پ" کے ترنم نے بکڈپو کے "ڈ" کی سختی بہت کم کر دی ہے؛

اگر اردو ہندی کے ادیب اور کوئی اپنا صحیح صناعتی فرض محسوس کریں تو وہ تعصبات پیدا ہی نہیں ہو سکتے جو اصل میں الفاظ اور اُن کے غلط استعمالات سے پیدا ہوتے ہیں۔

شیطانی بوتل آر۔ایل اسٹیونسن کی کہانی (The Bottle Imp) سے ماخوذ ہے، اسٹیونسن انگریزی ادب کا اعلیٰ ترین صاحبِ طرز ادیب و افسانہ نگار ہے؛ افسانہ کی جزئیات کو نمایاں کرنا اسکی خصوصیت ہے، شیطانی بوتل میں یہ خصوصیت زیادہ نمایاں نہ سہی مگر اس کا اسٹائل اس کہانی کی ہر سطر سے نمایاں ہے۔ اس کتاب کے مولف و مترجم انیس الرحمٰن صاحب نے نہایت کامیاب ترجمہ کیا ہے، ترجمہ میں اصل کی شان ہے، دونوں غیر متفاہم عناصر کامیابی کیساتھ ایک جا نظر آتے ہیں؛

یہ ایک خاص امتیاز و نوعیت کی طویل کہانی ہے اور پڑھنے سے تعلق رکھتی ہے؛

## ننھوں کے دیس میں

قیمت ۸ر آنے، مولف انیس الرحمٰن ناشر، پستک بھنڈار لہریا سرائے دربھنگہ۔

یہ جان سوفٹ کے سفر نامۂ گلیور سے ماخوذ ہے جسے اعجوبہ افسانے کی حیثیت سے خاص امتیاز حاصل ہے، قدیم عربی افسانہ نگاروں کی طرز کی تقلید کی جھلک پائی جاتی ہے۔ مگر اپنی انفرادیت بھی رکھتا ہے۔ انیس صاحب نے اس کمال و لطافت سے اُردو میں منتقل و اخذ کیا ہے کہ اصل کی اعجوبہ کاری اپنی کامل شان و دلنوازی سے جلوہ گر ہے۔ اگر مبالغہ نہ سمجھا جائے تو یہ ترجمہ بجائے ایک تصنیف کی حیثیت رکھتا ہے؛

## ایجاد و موجد

قیمت ۶ر از شری رام برکش بینی پوری سائز ۱۷×۲۷/۸ ۵۵ صفحات باتصویر، آرٹ پیپر پر پوری کتاب چھپی ہے۔

بینی پوری بہار میں ہندی زبان کے مشہور اور مقبول ادیب ہیں، خاصکر ان کے مزاحی مضامین ہندی دنیا میں بہت پسند کئے جاتے ہیں؛ بینی نے میٹھی اور سادہ زبان میں ہمارے زمانے کی چند ایجادوں، ریل گاڑی، جہاز ڈوبکنی کشتی، ہوائی جہاز، بجلی تاربرقی، لاسلکی، ٹیلیفون، گراموفون، چھاپہ خانہ اور ان کے موجدوں کا حال بیان کیا ہے، بچوں کے لئے نہایت موزوں و مناسب کتاب ہے۔ لکھائی چھپائی، تصویروں اور آرٹ پیپر کے لحاظ سے اس کی قیمت بہت ہی کم ہے؛

(باقی باقی)

## نئی چرکھاری

مصنفہ آغا حیدر حسین صاحب حیدر ایم۔ آر۔ اے۔ ایس سول و اسسٹنٹ سشن جج چرکھاری۔ ملنے کا پتہ:- لال برادرس اور صدیقی بکڈپو لکھنؤ

چرکھاری سنٹرل انڈیا کی ایک چھوٹی ریاست ہے، لیکن اس کے مرحوم فرمانروا سے بہت بڑی خصوصیات تعلق رکھتی تھیں، ریاستوں کے دیسی دھرّے کے متعلق کوئی نیا نظریہ پیش نہیں کیا جاسکتا، سوائے اس کے کہ برطانوی

ہند میں جس قدر سیاسی ارتقا اور نظم و ضابطہ پایا جاتا ہے وہ ان ریاستوں میں جزوی طور پر بھی نہیں، اس کی پہلی وجہ نمائندہ حکومت نہ ہونا اور شخصِ واحد کی اجارہ داری ہے۔ برطانوی ہند میں جمہوریت کی نام نہاد صورت موجود ہے۔ مگر ریاستوں میں یہ بھی نہیں۔ یہ تمام دیسی ریاستیں حکومتِ ہند کی ایک سیاسی پالیسی کے تحت چل رہی ہیں، جب تک برطانوی ہند میں مرکزی حکومت کا قیام نہیں ہوتا اور اس سے ریاستی نظامِ حکومت کا رشتہ نہیں جڑتا، ریاستوں کے عوام کی بھلائی ممکن نہیں۔

یہ ریاستوں اور اُن کے عوام کی ترقی سے تعلق رکھنے والا بنیادی سوال ہے، اور اس کے کئی گوشے ہیں، (۱) مرکز میں ایک قومی حکومت کا قیام، (۲) ہندوستان کی ایک اجتماعی و سیاسی وحدت کا معاہدہ اور اس پر والیانِ ریاست کا ایمان (۳) ریاستوں میں عوام کی نمائندہ حکومتوں کا قیام (۴) مرکز میں دیسی ریاستوں کی نمائندگی اور ان کا تناسب۔

ان گوشوں کی تکمیل اسی وقت ممکن ہے، جب ایک عظیم الشان اجتماعی وحدتِ سیاسی کو عالمِ شہود میں لایا جائے۔ یہ بڑی قومی حکومت یقیناً والیانِ ریاست کے ذاتی و خاندانی مفادات کے قطعی منافی ہوگی۔ اور بظاہر یہ امید نہیں کہ وہ اپنے اثرات اپنی موروثہ ریاستوں پر سے ہٹا لینا بہ آسانی قبول کرلیں گے۔ خود حکومتِ ہند برطانوی ہند میں کسی تغیر اور انقلاب کی قائل نہیں تو یہ..... والیانِ ریاست کیوں کر اس تبدیلی کے لئے تیار ہو سکتے ہیں؟ اگر کچھ کارگر ہو سکتے ہیں تو داخلی اثرات ہی کارگر ہو سکتے ہیں۔ بعض ریاستیں، اپنے فرماں رواؤں کی قدرتی اور حقیقی حاکمانہ دلچسپی حاصل کئے ہوئے ہیں، ان ریاستوں میں حیدرآباد، اور میسور نمایاں ریاستیں ہیں بعض ریاستیں اپنے فرمانرواؤں کی شدید لاپرواہی کا نشانہ بنی ہوئی تھیں، ان میں سے ریاست چرکھاری بھی ایک ریاست تھی۔ جس کے حالات آغا حیدر حسین صاحب نے ایک رسالہ کی صورت میں شائع کئے ہیں، اس کے مطالعہ سے ریاست کے حالات، جائے وقوع، آبادی، مختصر تاریخ، اور اس کی قدیم و جدید حیثیت سمجھ میں آجاتی ہے، خان بہادر سید عین الدین صاحب موجودہ دیوان ریاست سے قبل چرکھاری کے غریبوں اور تیسرے طبقے کی بڑی بری حالت تھی، خزانہ، عدالتوں اور عمارتوں میں مالی، عدلی، اور تعمیری کھوکھلا پن تھا۔ ریاست کے نظم و نسق پر غاصب اور ظالم عناصر چھائے ہوئے تھے، اور کوئی کسی کا فریاد رس نہ تھا، لیکن سید صاحب نے جنھیں قدرت نے ایڈمنسٹریٹر پیدا کیا ہے۔ ریاست کے تمام شعبوں میں نظم و عدل قائم کیا اور ریاست کے مردہ جسم میں ایک نئی زندگی دوڑا دی۔

یہ نئی زندگی کسی بنیادی حیات کی ضامن نہ سہی، مگر ایک چھوٹی ریاست میں اتنی ترقی قطعی ناممکن تھی۔ پھر معلوم ہوتا ہے کہ جن حالات میں اس ترقی کو ممکن بنایا گیا وہ نہایت شنیع اور خطرناک تھے۔

آغا صاحب کی تصنیف چرکھاری کے ارتقا اور ضابطہ و نظم کی ایک مختصر سی تاریخ ہے جو ذاتی مدح سرائی سے بلند ہو کر لکھی گئی ہے۔

## آیات و نغمات

از جوش ملیح آبادی ناشر مکتبۂ اردو لاہور
قیمت تین روپیہ ۸ آنے۔

حجم ۲۴۸ صفحات، مطبوعہ نامی پریس لکھنؤ (ستمبر ۱۹۴۱ء)

حضرت جوش ملیح آبادی کی تازہ نظموں کا مجموعہ ہے۔ جس میں مرتب یا ناشر نے یہ بھی بتانے کی تکلیف گوارا نہیں کی کہ یہ نظمیں کس زمانہ سے تعلق رکھتی ہیں!؟

بہر حال چند نظموں کو چھوڑ کر یہ تمام کلام (۱۹۳۵ء سے لیکر ۱۹۴۱ء) تک کا ہے۔ اس مجموعہ کی اعلیٰ ترین نظموں "باغی روحوں کا کورس" وغیرہ سے جوش ۷۵
کی تبدیلی و ارتقا، کے نئے اندازہ ہوتے ہیں۔

شاعر کا مشاہدہ تجربہ اور تفکر کے بلند و نازک مقام پر لیجا کر کس طرح اسے تنہا چھوڑ دیتا ہے؟ اس کتاب میں پھیکی رومانیت اور حسنِ فطرت کی پرفریب دلکشی و دلدوزی بھی اسکے مشاہدات و تجربات کی تلخی مٹانے میں کامیاب نہیں ہوتی

جیسے جیسے زندگی کے مشاہدات اور مطالعۂ فطرت نے جوش کو فکر و نظر کی قوتیں بخشی، اسکے حکیمانہ مزاج کو جلا ہوتی گئی، لیکن وہ زندگی کا مثبت نقطۂ نگاہ پیدا نہ کرسکا۔ اس کے فلسفہ کا نمایاں منفی پہلو، اُسے شوپنہار، جیسے قنوطی حکما کی صف میں بٹھا دیتا ہے۔

اقبال کی شاعری کا اثباتی پہلو، اسے رومی و عطار اور برگساں کے پہلو میں جگہ دیتا ہے۔

یہاں سب سے بڑا سوال خود نفی و اثبات کے متعلق پیدا ہوتا ہے۔ یہ اثبات و یقین کوئی ظنی و اضافی چیزیں ہیں، یا محض اثبات و یقین ہی ہیں!؟

اثبات۔ جو رومانیین کے فکر کا ایک تخیلاتی عنصر ہے۔ کوئی منطقی پسِ منظر نہیں رکھتا؛ وہ انسان و قدرت کے درمیان ایک دھندلا اور نازک ترین رشتہ ہے جسے کمال احتیاط کے ساتھ ٹوٹنے سے بچایا جا سکتا ہے۔ لیکن زندگی کا منفی پہلو رکھنے والے زندگی اور قدرت انکار میں روحانی کیفیت کو بالکل ہی مٹا دیتے ہیں۔ وہ توہم کا رشتہ بھی باقی نہیں رکھتے۔ جس طرح اقبال کی آخری تصنیفات میں "مردِ مومن" کے رُخ سے آخری نقاب اٹھ گیا تھا۔ جوش کی نئی تصنیف میں ان کے "حکیم" کے بت سے بھی حجابات اٹھ رہے ہیں، سہ

خدا گواہ کہ منشا ہے یہ مشیت کا
کہ قلبِ آدمِ خاکی سدا فگار رہے

آخر میں کہتا ہے سہ

مگر حکیم وہی ہے جوان شدائد میں
ہمیشہ فارغِ غم ہائے روزگار رہے

اقبال "یقین" کے سہارے روحِ آدم کو زندگی اور حوادثِ زندگی کے مقابلے کیلئے تیار کرتا ہے۔

جوش بے یقینی اور تشکیک کے بل پر حیات و قدرت سے مقابلہ کیلئے کہتا ہے اور انسانی افضلیت و بلندی کی مبادیات وضع کرنے کی سعی کرتا ہے ۶۴
یہ نفی و اثبات کی رُوح ہے جو اُردو کے دو شاعروں میں رنگا رنگ طریقوں سے پائی جاتی ہے۔

جن تفکرات، اور حکیمانہ استفہام و تفہیم اور جذباتی کشمکش کے ناتمام خاکے آیات و نغمات میں پائے جاتے ہیں۔ ان کی تکمیل "حرفِ آخر" میں ہو گئی ہے۔ یہ جوش کی نئی غیر مطبوعہ تصنیف ہے جس میں مسائلِ حیات انسان و خدا، دین و دنیا، مرگ و حیات اور فلسفۂ ارتقا پر شاعر نے ڈرامائی اسلوب میں بحث کی ہے۔

یہ سوال بالکل علیحدہ ہے کہ زندگی کے لئے توہم کی ضرورت ہے یا حقیقت کی، زہر کی ضرورت ہے یا سکر کی۔!؟

لیکن بہر حال یہاں دو فرد ہیں، ایک کے ہاتھ میں جامِ سکر ہے دوسرے کے ہاتھ میں زہر کا پیالہ، دیکھیں انسانیت کے لئے کس کا نسخہ آبِ حیات ثابت ہوتا ہے۔

سلسلۂ مطبوعاتِ ادارۂ ادبیاتِ اردو شمارہ (۶۳)

## انوار

معنفہ علی اختر صاحب حیدر آبادی، ملنے کا پتہ۔ سب رس کتاب گھر رفعت منزل خیریت آباد قیمت عہ

انوار۔ حیدر آباد (دکن) کے کہنہ مشق اور مشہور شاعر علی اختر صاحب حیدر آبادی کے کلام کا مجموعہ ہے۔ اس میں حمد بھی ہے نعت بھی ہے؛ غزلیں بھی ہیں .......... روحانی نظمیں بھی مختصر نظمیں بھی اور رباعیات بھی۔ تمام اصنافِ کلام میں پختگی صحت مند خون کی طرح دوڑ رہی ہے۔

سید علی اختر حیدر آبادی، جن کی زندگی دکن کے دور دراز گزشتہ گیرانہ ماحول میں گذری اور گذر رہی ہے۔ اپنے فکر و نظر اسلوب اور روایات کے لحاظ سے ا، جدید اسکول سے تعلق رکھتے ہیں۔ وہ جدید جو ادب قدیم ہو رہا ہے؛ ان کے کلام کی رنگینی، دل آویزی الفاظ کی تراش فارسی الفاظ کی بندش، در و بست اور شعریت کا پورا رچاؤ اپنے اندر رکھتی ہے، محاکات، منظر نگاری اور زندگی کے مسائل پر اپنے زاویہ نگاہ سے تنقید ان کے کلام کا نمایاں عنصر ہے۔

زندگی اور اس کے مسائل کے متعلق انکا زاویۂ نگاہ روحانی اور رومانی ہے۔ ان کا طرزِ فکر، قدیم صوفیانہ طرزِ فکر ہے۔ فارسی غزل سے لے کر اُردو غزل تک جو "یاسیت" اب تک چھائی رہی، وہ اُن پر بھی چھائی ہوئی ہے۔ زندگی اور حیاتِ بعد الممات کی یہ بھی وہی تعبیر کرتے ہیں جو اگلوں نے کی۔ حیدر آباد میں ان کی ذات بلند اخلاق اور ارفع شاعری کا سرچشمہ ہے، چند شعر سنئے سہ

وہ خود بھی اس شوق، پر تھے حیران کیا ہے جب انتخاب میرا
ابھی زمانے کو یاد ہوگا سوال ان کا جواب میرا
خرد ہے آئینِ خامکاری، نہ آگہی ہے نہ ہوشیاری
یہ عالمِ ہوش بھی ہے شاید کوئی پریشان خواب میرا
اللہ مری مجبوریٔ دل اک وہم سا ہے آزادی کا
اک حسرت ہے آبادی کی اک عالم ہے بربادی کا

---

"ادارہ"

# روغن تاج گیسو دراز

ـــــــ ایجاد ـــــــ

به نسخہ خاص علامہ لقمان الملک

حضرت والد ماجد حکیم نابینا صاحب سابق طبیب خاص اعلیٰحضرت حضور نظام خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ (از فقیر دعاگو حکیم خسرو شاہ نظامی)

## روغن تاج گیسو دراز

آج کل حشرات الارض کی طرح روغن اور ہیر آئیل نکل آئے ہیں جو بڑے خوشنما رنگت کے نظر آتے ہیں، اگر جن میں سے (۹۵) فیصدی مٹی کے صاف شدہ تیل اور دوسرے مضر صحت اجزاء کی وجہ سے، تجربہ سے بجائے فائدے کے مضرت رساں ثابت ہو رہے ہیں۔ یہاں تک کہ بیشمار لوگوں کے بال اس قسم کے تیلوں کے استعمال کی وجہ سے قبل از وقت سفید ہو جاتے ہیں۔ روغن تاج کے متعلق صرف اتنا کہنا ہے کہ یہ حضرت والد ماجد مجدد طب لقمان الملک حکیم نابینا صاحب قبلہ مدظلہ العالی کے مجربات خاص میں سے ہے اور چونکہ حضرت والد ماجد اعلیٰحضرت غفران مکاں مرحوم کے طبیب خاص تھے اس لئے محلات مبارک میں بکثرت یہ روغن تاج استعمال ہوتا تھا۔ جو واقعی اپنے فوائد کے اعتبار سے روغنیات کا سرتاج ہے۔ اس کے اجزاء دماغ کیلئے اس حد تک تقویت بخش و مفید ہیں کہ اس کے کچھ دنوں استعمال سے دماغی چکر آنکھ کے سامنے اندھیرا آنا یہ سب کافور ہو جاتے ہیں۔ اس لئے دماغی کام کرنیوالوں کیلئے نعمت غیر مترقبہ ہیں۔ بالوں کی جڑوں کو غذا بہم پہونچا کر اسقدر مضبوط کر دیتا ہے کہ اگر بال کمزوری کی وجہ سے گر رہے ہوں تو صرف چند روزہ استعمال سے اُن کا گرنا بند ہو جاتا ہے۔ بالوں کو نہ صرف بیحد دراز کرتا ہے بلکہ گھنے اور کالے بھی کر دیتا ہے۔ سیاہ کرنیکے یہ معنی نہیں ہیں کہ تیل خضاب کا کام دے بلکہ اگر نزلہ وغیرہ کی وجہ سے قبل از وقت بال پکنے لگے ہوں تو پہلا عمل تیل کا یہ ہوتا ہے کہ دوسرے بال سفیدی سے محفوظ ہو جاتے ہیں۔ اور بتدریج تمام سفید شدہ بال خود بخود گر جاتے ہیں اور انکی بجائے سیاہ نکلتے ہیں۔ دماغی کام کرنیوالوں نفیس طبیعتوں اور بیگمات کیلئے نہایت اعلیٰ تحفہ ہے چونکہ ساٹھ ستر سے زیادہ ادویات اور بعض کیمیا جڑی بوٹی سے یہ شاہی تیل سخت محنت سے بنایا جاتا ہے اسلئے اسکی قیمت مروجہ خوشنما مضر تیلوں سے بظاہر زیادہ مگر از حد واجبی ہے۔ قیمت فی بوتل نیم پاؤ دیڑھ ایک روپیہ آٹھ آنے

بیت ۔۔ دواخانہ متعلقہ فقیر دعاگو حکیم خسرو شاہ نظامی خلف لقمان الملک حکیم نابینا صاحب شاہ گنج حیدرآباد دکن

---

## رُوح الذہب

ایک حد درجہ جلیل القدر بکمال معتدل دوا جو تدریجی تیری کام کرتی ہے ہر موسم میں قابل استعمال، ہر امزجہ کے چاہے حار ہو یا بارد، بوجہ کمال اعتدال سازگار مطلب کیمیادی کے سالہا سال کے بیحد بیش بہا تجربات کا لب لباب، لقمان الملک شیخ الرئیس ثانی حضرت جد امجد علامہ حکیم نابینا صاحب قبلہ کے نصف صدی کے تجربات کا نچوڑ، وہ دوا جس کے متعلق علامہ مشرق لسان القوم حضرت اقبال اعلی اللہ مقامہ فرماگئے ہیں ۔

ہے دو روحوں کا نشیمن قالب خاکی میرا :. اک سراپا شورِ مستی اک سراپا تاب و تب

یک جو اللہ نے بخشی مجھے روز ازل :. دوسری ہے آپکی بخشی ہوئی روح الذہب

روح الذہب کے متعلق بغایت دلچسپ علمی رسالہ مع پانچ زر رسالہ سونے کے بطور دوا استعمال کی مجمل تاریخ کے آپکو انصاری دواخانہ زیر نگرانی والد ماجد قبلہ حکیم عبدالغنی صاحب انصاری خسرو شاہ نظامی واقع شاہ گنج سے بلاقیمت مفت مل سکتا ہے مگر اس استدعا کیساتھ کہ آپ ذوق علمی کی توہین اسکو کوئی سینمائی اشتہار سمجھ کر دو چار ورق ادھر اُدھر سے پلٹ کر رکھ دینے سے نہ فرمائیگا۔ اسلئے کہ یہ کارنامہ علمی آپکے ذوق بلند پائے ادبی کے عین مطابق ہے۔ آپکے خادم و بہی خواہ ۔ عبدالغنی عبدالودود مع برادران

# مفرّح یاقوتی محمد شاہی

جواہرات گرانمایہ، ورق طلا و نقرہ، مروارید ناسفتہ اور جوہر نباتات کا از حد لطیف خلاصہ، طب کیمیاوی کا اعجاز نما کرشمہ، بوجہ کمال اعتدال ہر مزاج کے موافق قطعی بے ضرر شہنشاہی مفرح

خادم خلق اللہ

محمد عبد المغنی انصاری مع برادران نبیرۂ لقمان الملک علامہ حکیم نابینا صاحب مدظلہ العالی مینیجر انصاری دواخانہ زیر نگرانی حکیم محمد عبد النبی انصاری خسرو شاہ نظامی

(واقع شاہ گنج حیدرآباد دکن)

## یاقوتی محمد شاہی

معروف و مشہور مغل شہنشاہ ہندوستان محمد شاہ رنگیلے کی خاص الخاص استعمال دوا جس کا نسخہ قطعی راز میں سینہ بسینہ نسلاً بعد نسل ہمارے خاندان عالیہ انصاریہ میں رہا جو عہد سلطنت مغلیہ میں علاوہ منصب طبابت شہنشاہی کے عہدہ جلیلہ ملکی ہفت ہزاری تک پر متفرز رہ چکا ہے۔ چلا آرہا ہے یہ نسخہ صرف والیان ملک رؤسا و امراء کیلئے مخصوص طور سے بنایا جاتا رہا۔ اگر اسکو ہر اعتبار سے علاوہ قطعی بے ضرر ہونیکے سرتاج و شہنشاہ مفرحات کہا جائے تو بے شمار مشاہدات کی بے لاگ کسوٹی پر ہرگز بے جا نہ ہوگا۔ یوں تو یاقوتی اور مفرحات طب یونانی کی قرابادینیں بٹی پڑی ہیں اور بعض تجارتی دواخانے مفرحات میں منشیات مثل چرس بھنگ افیون عارضی تفریح اور دائمی گرفتاری کیلئے شامل کرکے بدنام کنندہ نکو نامے چند کے مصداق ہو رہے ہیں۔ مگر یہ شہنشاہ پسند مفرح یاقوتی جسکو ایک جماعت اطباء و کملاء و فضلاء عصر نے بادشاہ کیلئے مرتب کیا تھا اس کے اجزاء ترکیبی منشیات سے قطعی پاک اور جواہرات گراں مایہ کا مجموعہ ہیں اسکو مجدد طب علامہ لقمان الملک حکیم نابینا صاحب نے اپنے جدید طب کیمیاوی کے طریقہ سے اب اس درجہ مکمل فرمادیا ہے کہ یہ مفرح بغایت معتدل ہو گئی ہے کسی مزاج سے چاہے وہ حار ہو یا بارد مطلق ناموافقت نہیں کرتی۔ ورق طلا و نقرہ مروارید ناسفتہ لعل بدخشانی۔ یاقوت رمانی و یاقوت اصفر و کہرباء زمرد تاباک اور دوسرے جواہرات کو اپنے دریافت کردہ طریقہ سے محلول اور بحد اللطافت بناکر اسمیں شامل کیا جاتا ہے اسی وجہ سے قلب و دماغ اور تمام اعضاء رئیسہ کو حد درجہ تقویت پہنچاتی ہے اکثر لطیف المزاج اصحاب کو ایسی دوا کی تلاش رہتی ہے جو بہمہ صفت موصوف ہو بعض اصحاب چاہتے ہیں کہ تقویت ہو اور باہ بھی بڑھے جسم و روح اور اعضاء رئیسہ کو یکساں مفید ہو۔ ان کیلئے یہ مفرح یاقوتی بوجہ آمیزش جواہرات اس درجہ تفریح اور ایسی ہیجان و فرحت کمال کا حال پیدا کرتی ہے کہ بااندوشاندہ۔ دماغی کام کرنیوالوں کیلئے عجیب و غریب نعمت غیر مترقبہ ہے۔ اس مفرح یاقوتی میں ایک عجیب و غریب صفت ہے کہ یہ مثل جوہر الجواہر یا جواہر مہرہ کے پرانی سے پرانی عادت منشیات کو ترک کرادیتی ہے۔ اس مفرح یاقوتی کے استعمال سے بیس بیس سالہ شراب نوشوں نے شراب ترک کردی افیونیوں نے افیون کو ترک کردیا۔ اور دوسرے منشیات کے استعمال کرنیوالوں نے اس یاقوتی کو حرز جاں بنایا۔ یہ مفرح یاقوتی جسم کی تمام ارواح کو کمال درجہ تقویت بخشتی، نشاط پیدا کرتی عمدہ اغذیہ کو جزو بدن بناتی ہے وہ لوگ جو گرم مقویات کھاکر پریشان ہوتے ہیں اور وہ جن کو سرد دوا موافق آتی ہو نہ گرم ان کے لئے یہ مفرح یاقوتی واقعی آب حیات سے کم نہیں ہے۔ بلا کسی قسم کے ہیجان یا جوش پیدا کرنے کیلئے بہترین مقوی ہے بہرحال یہ یاقوتی ہر اعتبار سے بہمہ صفت موصوف ہے۔ مگر صرف ایک صفت اسمیں نہیں ہے وہ یہ کہ کم قیمت نہیں ہے وجہ یہ ہے کہ حد درجہ بیش بہا جواہرات اور عقاقیر کے جوہر اور روح کا مجموعہ طب کیمیاوی کا کرشمہ اور واقعی ایک شاہی دوا ہے جو حضرات نمونتاً بھی اسکی چند خوراکیں نوش جان فرمالیتے ہیں وہ ہمیشہ کیلئے اسکے والہ و شیفتہ ہوجاتے ہیں۔ چونکہ یہ یاقوتی گویا روح ادویہ ہے اسلئے اسکی مقدار خوراک حد درجہ قلیل ہو چاہے اس کا تجزیہ یعنی عمل انالائز کرکے بہت اچھی طرح جانچ سکتا ہے کہ یہ جسم انسانی کیلئے مفرد ادویہ ہر قسم کی سمیات مسکرات کشتہ جات سے قطعی پاک ہے۔

مقدار خوراک۔ ۲ رتی سے ۸ رتی تک ہے۔ ۸ رتی سے زیادہ شاذ ہی کوئی قوی آدمی برداشت کرسکے۔ قیمت فی شیشی جسمیں ۶ ماشہ یہ شہنشاہی یاقوتی ہے (عہ) پانچ روپیہ۔

بدرقہ۔ کچا دودھ۔ گرم پانی قدرے فیرنی ملائی وغیرہ۔ المعلن:۔ عبد الغنی انصاری منیجر انصاری دواخانہ نبیرۂ علامہ لقمان الملک شیخ الرئیس ثانی حکیم نابینا صاحب مدظلہ العالی۔

(۱۹۳۵ء میں جاری ہوا)

ادبی مرکز میرٹھ کا علمی و ادبی ماہنامہ

# ایشیا

منظور شدہ

محکمۂ تعلیمات حکومت صوبۂ متحدہ

حکومت صوبۂ بہار اور حکومت صوبہ سی، پی (برار)

زیر سرپرستی۔ ڈاکٹر سیّد محمود

اسسٹنٹ اڈیٹر
محمد نقی

اڈیٹر
ساغر

ناشر
مکتبۂ ساغر ادبی مرکز میرٹھ

قیمت سالانہ مبلغ پانچ روپیہ (ہندوستان سے)
قیمت فی پرچہ ۸ / آٹھ آنے

قیمت سالانہ آٹھ روپیہ (دوسرے ملکوں سے)
ایجنسیوں کو ۲۰ فیصدی کمیشن



(نمونہ مفت نہیں بھیجا جاتا)

# فہرست مضامین ایشیا مارچ سنہ ۱۹۴۲ء

# ایشیا

جلد ۷ | مارچ سنہ ۱۹۴۲ء | نمبر ۲


## رات اندھیری طوفاں سرپر!

محصور اور مظلوم دنیا کے لئے یہ وقت قیامت سے کم نہیں، قیامت بربادیٔ عالم کی اک لفظی تعبیر تھی مگر یہ وقت گرجتی اور دہکتی ہوئی حقیقت ہے۔ یہ حقیقت قوموں کی ناقابلِ معافی فروگذاشتوں، قیاسی تقاضوں اور قدرت کے معینہ جابر نظام کی کوکھ سے پیدا ہوئی ہے۔ قیامت کی حقیقت! جس سے ہمارے ٹکرانے یا نہ ٹکرانے کا سوال نہیں، وہ خود ہم سے ٹکرانے کیلئے پوری خوفناکیوں کیساتھ بڑھی چلی آتی ہے۔

کوئی خود مختار اور آزادی پسند ہندوستانی، ملک کو غلامی کا نیا چولا بدلوانے کی تائید میں نہیں۔ ہر شخص کی آرزو ہے کہ دنیا میں جمہوریت اور انفرادی آزادی برقرار رہے، مگر اس کے لئے موجودہ نظام اور ذہن کی کامل تبدیلی کی ضرورت ہے اس تبدیلی کے بعد ہندوستان ترقی اور حرکت کے اس نقطۂ عروج پر نظر آسکتا ہے جہاں سے آنیوالی قیامت سے ٹکرا کر کم از کم مٹ جانے کی حسرت ہی سلیقے سے پوری ہوسکے۔

ہم تاریخ کے اہم ترین منازل سے قریب تر ہو رہے ہیں۔ اس تاریخ کے منفی پہلو سے مجھے غرض نہیں، مگر شاید، تدبر اور عاقبت اندیشی کی مٹی ہوئی صلاحیت کچھ معجزہ دکھائے، شاید انتہا کو پہونچے ہوئے دنیا کے سیاسی حالات نے برطانیہ کی قلب ماہیت کردی ہو، شاید تاریخ کا سب سے بڑا سیاسی پیامبر کرپس ہندوستان کے دل کو جیت لے، شاید انگریز قوم اپنی روایات کے خلاف کوئی صالح اور مدبرانہ قدم اٹھائے۔ اگر ایسا ہوا تو دنیا کے مستقبل کا نیا باب ہندوستان، اور صرف ہندوستان کھولے گا؛

کامل اور واضح نتیجے قبل از وقت نکالنا، ممکن نہیں، ہندوستان جو سینکڑوں غلیظ اور ناقص، لاکھوں غلط و منافق عناصر کا ایک عجیب و غریب مجموعہ ہے اسوقت تک ترقی و آزادی کے کئی موقع ضائع کرچکا ہے، اگر ہندوستانیوں اور خود حکومت نے پرانی راہوں ہی پر چل کر منزل پر پہونچنا چاہا تو میرے خیال میں سفر شروع کرنے ہی کی ضرورت نہیں؛

پچھلے سیاسی گناہوں کے بطن سے پھوٹنے والی آتشیں قیامت کا مقابلہ کرنے کیلئے حکومت کو اپنے مفاد کی خاطر تبدیل ہیئت کرلینا چاہیئے۔ اور ہندوستانیوں کو اگر ملک کی آزادی، انفرادی خود مختاریت، تقریر و تحریر کا اختیار۔ یہی نہیں تمام عالمِ انسانیت کا امن، کمزوروں اور غریبوں کی بقا منظور ہے تو ایک مرکز پر متحد ہوجانا لازمی ہے؛

یہ مرکز کیا ہوسکتا ہے ؟!؟ کل ہندوستان کی نمائندہ ترقی یافتہ قومی حکومت کا عارضی ڈھانچہ، اور اس کو جنگ کے بعد مستقل آزاد قومی حکومت کے نام پر قائم کرنیکا متحدہ مطالبہ!

یہ ڈھانچہ کیوں کر بنے!؟ اس ڈھانچہ کو ہندوستان کی مختلف سیاسی پارٹیاں، ہندوستان کی آزادی اور محبت کے نام پر تیار کرسکتی ہیں، اگر آج بھی ذاتی ضدیں، اور لیڈرشپ کی دلی خواہشات کو سدِ راہ بنایا گیا، تو یہ

ایشیا مارچ ۱۹۴۲ء

نزدیک آزادی سے زیادہ مقدم فرض سیاسی لیڈروں کا زوال قرار دیا جانا چاہیئے۔

اور اگر برطانیہ کی بیشکش اتنی ترقی یافتہ ہی نہ ہو کہ اس کی طرف توجہ کی جاسکے۔ تو پھر سوال ہی کیا ہے۔ یہ طلسم خیال خود بخود ٹوٹ جاتا ہے۔ کسی کی یہ خواہش نہیں کہ یہ مرحلہ ناکام ہو مگر تاریخ اور دوڑتے ہوئے عناصر اس مرحلہ کا بھی انتظار نہیں کرینگے۔ اس کے بعد ناکامی کی صورت میں ملک کی ہر پارٹی کو تحفظ کے ذرائع پر غور کرنا لابدی ہے۔ حکومت کو بہت کام ہے، اس لئے ہر آنے والی مصیبت سے بچاؤ یا مقابلہ کی ذاتی قوت و حوصلہ ہم میں خود ہونا چاہیئے۔ اُس حوصلہ کو اک مرکزی قوت دینے کے لئے، ہندو، مسلمان، سکھ، پارسی، عیسائی، تمام قوموں کو مذہبی اور سیاسی اختلافات مٹا کر ایک دوسرے کی امداد و ہمدردی کیلئے کوئی نظام بنانا چاہیئے۔ خواہ حکومت سے مل کر، خواہ علیحدہ، بہرحال اب وقت آگیا ہے کہ ہم موقع کی نزاکت کو محسوس کریں۔ طوفان سر پر ہے، اور اندھیری رات گہری ہوتی چلی جارہی ہے۔

# گرجتے ہوئے طوفان میں!

گرجتے ہوئے طوفان میں ادارۂ ایشیا جس رفتار سے کام کو جاری رکھے ہوئے ہے وہ اس کے لئے اعجاز ہے، یہ رفتار شاید بہت ہی دھیمی ہوجاتی اگر اس ادارہ کو قلمی امداد پہونچانے والے، اپنے اعلیٰ ثبات دماغی اور صادق ترین اخلاص کا ثبوت نہ دیتے۔ مجھے یہ عام رائے معلوم کرکے اطمینان ہے کہ مکاتیب نمبر کی دو جلدوں کے بعد جو معیارِ ادب ایشیا نے پیش کیا ہے، وہ اس کے گذشتہ معیار سے بہت بلند ہے۔ اور اس تمام پرواز میں رجعت کی سمتیں قطعی مفقود ہیں۔ کم از کم یہ وہ بلند مرکز ہے جہاں سے ہم ترقی کی عمودی چوٹی کی طرف آسانی سے اُڑ سکتے ہیں:

فروری سے ایشیا کے لکھنے والوں میں کچھ نئے رفقاء کا اضافہ ہوا ہے۔ طاہرہ دیوی، ہاجرہ بیگم، پنڈت سُندر لال، قاضی عبدالغفار، فضل قریشی دہلوی، شارق میرٹھی، محشر بدایونی، ڈاکٹر اختر امام (بنگال) اور ڈاکٹر اختر حسین رائے پوری، ڈی، لٹ (پیرس)،

اختر حسین رائے پوری، ایشیا کے قدیم دوست اور سرپرست ہیں۔ اُن کی ذہانت اور اخلاص نے ایشیا کو ہمیشہ نوازا، مگر جب تک یہ سورج مغرب کی گود میں رہا ایشیا کو بھلاتے رہا۔ اور جب مشرق میں اپنی نئی تابانیوں کے ساتھ طلوع ہوا، ایشیا پر اُس نے وہ خاص پرتو ڈالا جو اُس کے اخلاص کی روشنی کی مضبوط گواہی ہے، ہم سب ایک مقصد کے لئے جیتے ہیں، وہ مقصد ہے۔ انسانی ذہن کی ترقی و پاکیزگی، مسرت اور بلندی، اسی مقصد میں ڈاکٹر اختر نے ایشیا کے حلقہ کو وسیع کرکے دل کی جو وسعت دکھائی، وہ اُن کے اعلیٰ ادیب ہی نہیں، بلند تر انسان ہونے کی دلیل ہے، اور اچھا انسان ہونا ادیب ہونے سے زیادہ ضروری ہے۔ گرجتے ہوئے طوفان میں ان ساتھیوں کی رفاقت ہمت افزا ہی نہیں، حیرت ناک ہے۔ مگر شاید یہ صحیح ہے، اعلیٰ درجہ کی مصیبت اعلیٰ کارناموں کا موجب ہوتی ہے۔

ساغر



سعید احمد رشید میرٹھہ

ڈاکٹر اختر امام (بنگال)

# شلر کے شرارے

(یہ مختصر سا مقالہ ۲۱ ستمبر ۱۹۶۱ء کو انجمن ادب بنگالہ میں پڑھا گیا)

جس وقت المانیا کی حیات اجتماعی میں شعریت اپنی تمام تابناکیوں کے ساتھ جلوہ فرما تھی۔ یہاں کی سرزمین سے ایک شاعر پیدا ہوا۔ وہ شاعر جس کی بے وقت موت خود ایک یاس آمیز شعر ہے، میری مراد فریڈرش شلر سے ہے جسکے اچھوتے تخیل، حسن بیان اور جوش محبت نے دُنیائے ادب میں ایک ہلچل ڈالدی یہ ایک حقیقت ہے بیحد شیریں اور مستحکم کہ دنیا کی تمام امیر زبانوں میں ایسے شاعر بہت ہی کم پیدا ہوتے ہیں۔ جنھوں نے خود اپنے جذبات سے مجبور ہو کر شاعری کی یہی وجہ ہے کہ اُن کے کلام میں ایک عالمگیر محبت اور کائناتی تخاطب ہے۔ افسوس یہ ہے کہ اس بے پناہ شاعر کے خیالات سے اُردو دنیا بہت کم واقف ہے۔ وہ تو خدا اقبال کا بھلا کرے کہ اُس نے گوئٹے کے مشرقی دیوان ......
کے جواب میں "پیام مشرق" لکھ کر المانوی ادب سے ہم لوگوں کو روشناس کرایا۔ ورنہ ہم ابتک ان سدابہار پھولوں سے ناواقف ہی رہتے۔ جہاں تک شلر کا تعلق ہے اور شلر ہی پر کیا موقوف ہے۔ انگریزی زبان کے علاوہ مغربی زبانوں کے شہپارے اب تک ہماری زبان میں منتقل نہیں ہوسکے۔ اس بے اعتنائی کے دو ہی اسباب ہوسکتے ہیں۔ ایک تو یہ کہ مغربی شاعری کا نگارخانہ بھونڈی اور بھیانک تصویروں سے بھرا پڑا ہے۔ اور ہمارے نقطۂ نگاہ سے ان میں کوئی کشش نہیں یا یہ کہ ہم اُردو بولنے والے اس سے کامل واقفیت کی بنا پر اس کا بار بار تذکرہ بیکار سمجھتے ہیں۔ حقیقت کچھ بھی ہو اب وقت آگیا ہے کہ ہم تراجم کی اہمیت کو سمجھیں اور اس طرح اپنے ادب کو غیر اُردو افکار سے متعارف کریں۔
"زہے تازہ نو بہ نو!

فریڈرش شلر ۱۰ نومبر ۱۷۵۹ء کو دریائے نیکر کے کنارے چھوٹے سے خوبصورت شہر مارباخ میں پیدا ہوا۔ چونکہ اس کا باپ پرتگان کا زہ پا ایک فوجی ڈاکٹر تھا اس لئے کسی ایک جگہ جم کر اسکا تعلیمی سلسلہ شروع نہیں ہوسکا۔ اس کا سیرت نگار لکھتا ہے کہ لورخ ([illegible]) اور لڈوِش بورش ([illegible]) میں اس کے والدین کافی عرصہ تک رہ گئے۔ اس لئے صحیح معنوں میں اس کے خیالات کی نشو ونما انہی دو قصبوں میں پڑی۔ کچھ دنوں بعد ویرٹم بورش ...... کے نواب صاحب کے حکم کے بموجب اس کو حربی مدرسہ میں داخل کر دیا گیا۔ یہ فطرت پرست نوجوان فوجی پابندیوں سے اُکتا سا گیا۔ اور فن حرب سے زیادہ شاعری کا دلدادہ ہوگیا۔ چنانچہ ۱۷۷۶ء میں جبکہ شلر کی عمر سترہ سال 11
کی تھی اس نے پہلی بار غنائی شعر کہے اور اس کے بعد اس مدرسہ کو چھوڑ کر آزادانہ پھر لگیا ۱۷۸۱ء میں جبکہ نوجوان شاعر کچھ کم بائیس برس کا تھا، اس نے اپنا پہلا ناٹک موسوم بہ "رہزن" ملک کے سامنے پیش کیا۔ گوئٹے کے ورتھر کی طرح "رہزن" میں شلر نے جس باغی کا ذکر کیا ہے۔ غالباً خود شاعر اپنی صورت آئینہ تخیل میں دیکھ رہا تھا۔ اسی زمانہ میں مانہائم (Mannheim) میں ناٹک کمپنی کے ڈائرکٹر دالبرگ (Dalberg) نے شلر سے درخواست کی کہ کچھ ترمیم کے بعد "رہزن" کو اسٹیج پر آنے کی دعوت دی جائے۔ شلر راضی ہوگیا۔ "رہزن" کھیلا گیا۔ تماشائیوں نے طوفانی استقبال کیا۔ اس طرح المانیا میں پہلی بار شلر کے شعلے بھڑک اٹھے۔

اس ڈرامے میں شلر کی ابتدائی خامیاں اور مستقبل کی ترقیاں صاف نظر آتی ہیں۔ جس وقت شاعر نے یہ ناٹک لکھا تو اسوقت اُس نے صحیح معنوں میں انسانی سیرت کا مطالعہ نہیں کیا تھا۔ مردوں کے کردار کہیں کہیں تو اپنے اصلی روپ میں جھلک بھی پڑتے ہیں۔ مگر جہاں تک نسوانی تحلیل نفسی کا تعلق ہے۔ شاعر کو ایک سطحی علم تھا۔ دنیا کے بسنے والوں کو اُس نے کتابوں کے ذریعہ تاک جھانک کر

دیکھا تھا۔ خود اپنے مشاہدات کا سرے سے فقدان ہے۔ باغیانہ فطرت کے تحت اس کے ناٹکی مکالموں میں ضرورت سے زیادہ پُرزور انداز بیان ہے۔ جیسے دو دیو گرج رہے ہوں۔ حالانکہ شاعر کا مقصد تو یہ تھا کہ گفتار میں جوش اور گرمی ہو۔ اس کے علاوہ افسانہ کے اہم واقعات میں باہمی ربط کی کمی ہے۔ جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ پوری کہانی گونگے کا خواب بن جاتی ہے۔ یہ تو تھا تصویر کا ایک رُخ۔ دوسری جانب اس ڈرامے میں ایک فطری تمثیل نگار کی پوری شان موجود ہے مثلاً ناٹکی فضائے بعید پیغام اور دنیا کے تمام المیۃ کی نمایاں خصوصیت یعنی خواہشات کا تصادم، حیرت، رحم اور خوف وغیرہ۔

۱۷۸۳ء کے لگ بھگ اُس نے دوسرا ڈرامہ "جینوا میں جیکو کی سازش" پیش کیا۔ یہ ڈرامہ کیا ہے ایک سماجی المیۃ! جسمیں ایک شریف النفس، بلند حوصلہ اور حریت پسند آدمی کی تصویر کھینچی گئی ہے۔ ایسا حریت پسند جو ملک کو ظالم حکمران سے نجات دلائے۔ اس ناٹک پر ایک طائرانہ نگاہ ڈالنے سے یہ بات صاف ظاہر ہوتی ہے کہ شاعر سماج کی بے جوڑ بندشوں کو توڑ کر اُن کے تار و پود بکھیر دینا چاہتا ہے۔ ابسن (Ibsen) کی طرح اس باغیانہ فضا میں وہ کافی عمر تک سانس لیتا رہا۔

اس کے ناٹکوں کی تخلیق اسی طرح وقتاً فوقتاً ہوتی رہی۔ اس کے بعد اپریل ۱۷۸۵ء کا سکر آمیز وقفہ شروع ہوتا ہے۔ اسی زمانہ کا ذکر ہے کہ اس کے پاس دو غیر متعارف پرستاروں کے خطوط لائپزش سے آئے۔ شلر ان دونوں کو جانتا بھی نہ تھا۔ خط کا مضمون یہ تھا کہ موسم بہار لائپزش کے مضافات میں گذاریئے اور ہمیں میزبانی کا شرف عطا کیجئے۔ شلر حیران تھا کہ یا اللہ یہ کیا ماجرا ہے۔ آخر یہ پرستار ہے کون؟ اس کو شاید پہلی بار صحیح احساس ہوا کہ اب وہ گھریلو نہیں بلکہ المانیا کی قومی ملکیت ہے۔ شلر نے دعوت نامہ قبول کر لیا اور اپریل کے اواخر میں لائپزش روانہ ہو گیا۔ لائپزش سے اس کے پرستار اسکو گولیز (Gohlis) لے گئے اور وہاں ان دو ادب نوازوں نے اپنی اپنی محبوباؤں سے تعارف کرادیا۔ موسم بہار کی رنگینیاں، ہر طرف بالزم کراٹ، ہیل شلوسل، لالہ اور گلاب کے پھول، شہد کی مکھیوں کی بھنبھناہٹ، سکون، شباب اور خوشبو نے اس جوشیلے شاعر کو موہ لیا۔ وہ اس فردوس بریں میں کھو سا گیا اور تمام ارضی مسرتوں سے لُطف اندوز ہوا۔ یہ سفر ادبی اعتبار سے بہت قیمتی ثابت ہوا۔ کیونکہ اس کے بعد اس نے "نغمۂ مسرت" لکھا۔

نغمۂ مسرت میں، بہار، خوشبو اور حسین جوانیاں اپنی تمام رعنائیوں کے ساتھ جلوہ گر ہیں۔

جولائی ۱۷۸۷ء میں جب کہ نواب صاحب وائمر سے کہیں باہر تشریف لے گئے تھے۔ شلر یہاں پہنچا۔ وہ اکثر یہ محسوس کرتا تھا کہ گوئٹے کے خیالات کا جواسا سی چشمہ بہہ رہا ہے اس کا مزہ اس سے زیادہ کسی نے نہیں لوٹا۔ یہ وہ وقت تھا جب کہ شلر کا بے پناہ ہمعصر گوئٹے اپنی بیتاب رُوح کو تسکین دینے کی خاطر اطالیہ چلا گیا تھا۔ وائمر میں صرف ہرڈر (Herder) اور ویلاند (Wieland) موجود تھے۔ ان دو ادیبوں نے شلر کو ہاتھوں ہاتھ لیا۔ ہرڈر اور ویلاند نے گوئٹے اور کانٹ کی طرح شاعر کے تصورِ حیات کو کافی متاثر کیا ہے۔ وائمر میں کچھ دنوں تک رہنے کے بعد شلر رُوڈول اشٹاٹ (Rudolstadt) چلا گیا۔ اور فون لینگفلڈ کے خاندان سے مراسم شروع ہو گئے۔

خود شاعر "روڈول اشٹاٹ" کے شہر کو کام دیوتا کا ذکر اشارتاً کر گیا ہے۔ اور غالباً یہیں اس کا محبت اور حُسن پرست دل تیر الفت سے زخمی ہوا۔ لانگفیلڈ کی چھوٹی لڑکی حُسن، صحت اور رُومانی سلجھی نظر کا مجموعہ تھی، شلر نے اس لڑکی سے شادی کر لی۔ اس واقعہ کے بعد وہ بدستور مطالعہ میں معروف رہا مگر اس کا رجحان تاریخ و فلسفہ کی طرف ہو گیا۔ تاریخی اور فلسفیانہ مقالے لکھتا رہا جو اس زمانہ کے گلدستوں میں شائع ہوئے اور آج تک سدا بہار ہیں۔ اس کے تاریخی اور فلسفیانہ مقالوں نے ملک الشعراء گوئٹے کو اس کی طرف متوجہ کیا اور شاعر اعظم کی سفارش سے شلر کو "یونا (Jena)" میں پروفیسری ملی۔

خارجی اثرات کا جہاں تک تعلق ہے، گوئٹے، کانٹ اور روسو کے بلند پایہ خیالات نے اس کی شاعری پر کافی اثر ڈالا ہے۔ اس کے علاوہ مشرقی تحریک کا پرتو بھی موجود ہے۔ ریوکرٹ (Rückert) اور پرگشٹال (Purgstall) نے مشرقی شہپاروں سے مغرب کو روشناس کیا اور یہ اثر گوئٹے کے کلام میں اور بھی نمایاں ہو جاتا ہے۔ خصوصاً مغرب کے مشرقی دیوان (West Östlicher Diwan) میں، جیسی گوئٹے نے خواجہ حافظ کے رنگ میں ردیف و قوافی کو مدنظر رکھتے ہوئے، رباعیاں غزلیں اور قصیدے لکھے ہیں۔

کائنات کے مطالعہ سے "جمالیات" کا صحیح تصور شلر نے متعین کرلیا۔ یہی وجہ ہے اس کے اخیر زمانے کے ناٹکوں میں جمالیات کے لئے ایک مخصوص جگہ ہے۔ بہ حیثیت مجموعی جوش بیان اور فطری زندگی میں ایک معصومانہ رنگ دوڑتا ہے۔ شلر نے اپنے اشعار میں مرکزی خیالات کے اردگرد جو فطرتی مناظر پیش کئے ہیں اس سے وہ ایک قسم کی صدائے بازگشت کا کام لیتا ہے۔ جو شعر اور زمین شعر میں ہم آہنگی پیدا کردیتی ہے۔ وہی ہم آہنگی جو لیونارڈ ڈاونچی (Leonardo da Vinci) نے مونالزا کی شبیہ اتارتے وقت مدنظر رکھی۔

۱۷۹۹ء سے شلر مستقل طور پر وائمر میں رہنے لگا۔ یہ دور ہر اعتبار سے اہم ہے کیونکہ یہیں گوئٹے سے استفادہ کا براہ راست موقع ملا۔ شلر اپنی تمام جودت طبع دکھائے اور المانوی ادب کو حیات نو بخشنے کے بعد یہیں ۹ رمئی ۱۸۰۵ء میں اس دنیا سے چل بسا۔

اس مختصر سے تعارف کے بعد اب میں اس کی مختلف نظموں کا ترجمہ پیش کرتا ہوں۔ اہل نظر اس بات سے خوب واقف ہیں کہ ترجمہ ترجمہ ہی ہے۔ مجھ کو اس وقت کامیاب ترجمہ پر ایک المانوی ناقد کا یہ جملہ یاد آتا ہے۔

وہ کہتا ہے، "ترجمہ مشکل کام ہے۔ کامیاب ترجمہ ایسا ہے جیسے ایک حسین دوشیزہ کے رخ پر باریک ترین نقاب کا بوسہ لے لیا جائے۔" یہی حال ہر زبان کا حال ہے۔ فردوسی ہی کو لیجئے۔

بہ بالا یکے سرو شاداب بود — تو گوئی ہمہ تخت سہراب بود

یا امرالقیس کا یہ شعر

مکرٍ مفرٍ مقبلٍ مدبرٍ معاً — کجلمود صخرٍ حطہ السیل من علِ

اور غالب کے

چاک مت کر جیب بے ایام گل — کچھ ادھر کا بھی اشارہ چاہیئے

شاید ترجمہ سے لطافت کھو بیٹھیں گے۔ اب ملاحظہ ہو شاعر کا بہاریہ گیت کہتا ہے:۔

اے حسین دوشیزہ!
او فطرت کی خوشی، خوش آمدید!
تیرے رنگا رنگ پھولوں کو دیکھ کر سبزہ زار خوش آمدید کہہ رہے ہیں اے نوحسینہ آہی گئی۔
حسینہ! تو کتنی من موہنی معلوم ہوتی ہے۔
اب تو ہم لوگ مارے خوشی کے پھولے نہیں سماتے ہیں اور تیرا استقبال کرتے ہیں۔
اور بہار! ذرا سن تو! کبھی تجھ کو میری محبوبۂ دلنواز کا بھی خیال آتا ہے
خدارا اسکا بھی دھیان رکھ!
میری پیاری معشوقہ مجھ سے محبت کرتی تھی۔
اور وہ تو اب تک مجھ کو چاہتی ہے۔
بہار! سن میری محبوبہ کی زیبائش کیلئے کچھ چند کلیاں بھی پیش کرنا!
تجھ سے بس یہی التجا ہے۔
بہار تجھ سے دوبارہ التجا کرتا ہوں،
سچ بتا تو بیوفائی تو نہ کرے گی؟
اے حسین دوشیزہ!
او فطرت کی خوشی! خوش آمدید!

یہ نمونہ ہے اس کے ابتدائی کلام کا جس میں معنویت سے زیادہ ناپختگی جھلکتی ہے، ہاں ایک اعتبار سے اسکا مرتبہ بلند ہے وہ یہ کہ بہاریہ نغمے کی پوری شان موجود ہے۔ دوسرے دور کی ایک نظم ہے "ملاقات" ۱۲۳
اس میں کہتا ہے۔

"ہاں! تو پھر آج بہت دنوں بعد ہم لوگ رہائن کی دلکش سرزمین میں ملے ہیں!
تو سن! اسی مناسبت سے نغمہ کے گلے کا ہار
شاداب اور معطر پھولوں سے تیار کرنا چاہیئے۔
لیکن کس مقدس ہستی کی شان میں ان گیتوں کا نذرانہ پیش کریں؟
ہاں سن بھی! خوشی کی تمنا میں خوب ناچیں اور گائیں!
یہ کیا کم خوشی کی بات ہے کہ عبادت گاہوں کو پھولوں سے مزین کیا ہے اور عیش و عشرت کا دیوتا انگوروں کو نچوڑ رہا ہے۔
پیاری! جس کا آتشکدہ بھڑک اٹھا ہو
اس کو آسمانی شراروں کی حاجت ہی کیا؟
جب دل میں محبت کی چنگاریاں سلگ رہی ہوں تو دماغ کوئی
آتشیں کی ضرورت ہی کیا؟

ایشیا مارچ ۱۹۴۲ء

اے کاش کہیں بادلوں میں چھپ کر، دیوتا پھول برسا دے۔
اور سُن! دنیا کے تمام حکمرانوں سے زیادہ طاقتور محبت بھری آنکھیں ہیں۔
زمین و آسمان میں فطرت کا رنگ دوڑ رہا ہے۔
یہ تمام دیوتا اسی سے اکتساب نور کر رہے ہیں اور دنیا نے نئے جوڑے زیب تن کر لئے۔
جیسے آفتاب کی سُنہری کرنوں میں کوئی ہفت رنگ قالین بن رہا ہو۔
یا رنگا رنگ پل پرسے، ویرانہ میں کوئی دیوتا آسمان کی طرف اڑا جا رہا ہو۔
ہاں ایسی ہی برقی چمک کے ساتھ حسن جلوہ ریز ہوتا ہے۔
اور شباب پرور رات کہیں جا کر چھپ جاتی ہے۔

اس نظم میں راگ اور رنگ دونوں موجود ہیں۔ مسرت کا صحت بخش تصور موجود ہے۔ اور اس کی بیتاب فطرت کا اندازہ ہوتا ہے۔
تیسرے دور کی ایک نظم اب ملاحظہ ہو:-

جلوہ ریز خدا! غروب ہو جا

زمین اوس کی پیاسی ہے اور انسانوں کے ہونٹ خشک ہو گئے ہیں۔ کرنوں کے شہسوار اپنے گھوڑوں کو دوڑائے لئے جا رہے ہیں۔ اس لئے اپنے محل میں آرام کر! ۱۴

ذرا دیکھ تو خدا! سمندر کی بلوریں موجوں سے تجھے محبتانہ تبسم کے ساتھ کون چشمک زنی کر رہا ہے؟
کیا تیرا دل اُس درد سے آشنا ہے؟
کرنوں کے شہسوار اپنے گھوڑوں کو بھگاتے لئے جا رہے ہیں اور خدائے سیر تبسم ہے۔
لے تو سردار لگام پھینک دیتا ہے جس کو کام دیوتا تھام لیتا ہے۔
یہ شہسوار ٹھیر گئے اور برفانی موجوں سے پیاس بجھاتے ہیں۔ آسمان میں دبے پاؤں معطرات چلی آ رہی ہے اور اُس کے پیچھے شیریں محبت ہے۔
سکون اور محبت!

دوسری جگہ ایک دوشیزہ رنج فراق سے بیتاب ہو کر کہتی ہے۔
اُدھر کے پتے تیز ہوا میں سرسرا رہے ہیں اور بدلیاں سرکتی چلی آ رہی ہیں۔ اور ایک دوشیزہ دریا کنارے شاداب زمین پر بیٹھی ہوئی ہے۔ سامنے بپھری موجوں کا جوش شباب پر ہے۔
یہ دوشیزہ، ایک آہ سرد کے ساتھ اپنی شراب ریز آنکھوں سے رات کی بھیانک تاریکی کو تک رہی ہے۔
"آج دنیا سونی پڑی ہے اور میرا جی اداس ہے۔ ایسے میں یہ ہماری امیدوں کا دامن بھری کیا سکتی ہے۔
خدائے مقدس! اپنی بچی کو اٹھا لے۔
کیونکہ یہ تیری عنایتوں کا مزا لوٹ چکی۔
میں کافی زندہ رہی اور محبت بھی کی
آنسو ہیں کہ تیزی سے رواں ہیں،
اور نالۂ فراق بھی جو مردوں کو جگا نہیں سکتے۔

اس المیہ میں ایک دوشیزہ کی درد بھری لے موجزن ہے۔
اب ایک اور نظم ملاحظہ ہو جس میں شاعر نے اپنی معشوقہ Emma کو بیتابانہ یاد کیا ہے۔

دور بہت دور کہر کے دھندلکے میں
میری محبتوں کے دن جا چھپے ہیں
اور اب صرف ایک جھلملاتے ہوئے تارے کو میری آنکھیں فرط شوق سے تک رہی ہیں۔
اندھی موت نے تجھ پر ایک طویل نیند طاری کر دی ہے اور تیری ذات سے میری تلخیاں وابستہ ہیں۔
ایما! آہ تو تو طوفان نور میں موجزن ہے
میری محبت اب کہاں؟
ایما! کیا اس سے بھی شیریں تمنا اور ہو سکتی ہے کہ ہمارے گذرے ہوئے رومانی دن پلٹ آئیں۔ میری پیاری ایما! بیتے ہوئے دنوں نے جو گلہائے رنگا رنگ جمع کر رکھے ہیں۔ کیا یہ واقعی محبت کے پھول تھے؟
اور یہ ساری چنگاریاں جنہیں آسمانی سوز پوشیدہ تھا بجھ کر راکھ ہو گئیں!

شلر اور گوئٹے اٹھارویں صدی کے دو مایۂ ناز المانوی شعرا گذرے ہیں ان میں سب کچھ موجود ہے خصوصاً المانوی زاویۂ نگاہ سے۔ یہ دونوں شعرا مضطرب روحوں کیلئے سامان تسکین بہم پہنچاتے ہیں جس طرح ہارون الرشید کا بغداد، شکستہ حال مسلمانوں کی دلی، ابو نواس اور مرزا غالب پر نازاں ہے اسی طرح فریڈرش اعظم کا وائمر

ایشیا مارچ ۱۹۴۲ء

قاضی عبدالغفار

# جرمن کلچر اور نئی تنظیم

خون اور فولاد کا دیوتا محبت اور رحم کی جگہ لیگا۔ ان چند لفظوں میں صدر روزویلٹ نے تقریر کرتے ہوئے دنیا کی اس مستقبل کا ذکر کیا تھا جسکو پیدا کرنے کیلئے جرمن "کلچر" کی ترقی کے مختلف طریقے اختیار کئے جا رہے ہیں۔ لفظ "کلچر" لاطینی زبان سے لیا گیا ہے۔ اس کے اصلی معنی خیالات کی شائستگی اور تربیت کا ایک اعلیٰ مقام ہے جو کسی قوم کے اجتماعی اور انفرادی زندگی کو حاصل ہو جائے یہ تہذیب انسانی ذہنی اور دماغی تکمیل ہے۔ لیکن جدید جرمن اور نازیت کے بانیوں نے اس لفظ میں جو معنیٰ پیدا کئے ہیں وہ ایک ایسی قومی ترقی کا عملی تخیل ہے جس کے تحت حیوانی قوت کی انتہائی شدت کیساتھ تہذیب کے تمام قدیم اخلاقی معیار کو برہم کر کے کمتر اور کمزور اقوام پر جرمن تسلط قائم کرنا جائز ہی نہیں بلکہ ضروری قرار دیا گیا ہے۔ اس تسلط کی تکمیل کیلئے جرمن قوم کے افکار و عزائم کو انسانیت کے اس عہد قدیم سے ملا دینے کی کوشش کی گئی ہے جو حیوانیت سے زیادہ قریب ہے۔ بقول ایک جرمن مفکر کے "جرمن قومیت اُن اجنبی اثرات سے قطع تعلق کرتی جا رہی ہے جس کو یہود و نصاریٰ کی مذہبی روایات نے اس کی اجتماعی زندگی میں داخل کر دیا تھا" اب وحشت انسانیت کے ارتقا کا (اسکو آپ ارتقائے معکوس بھی کہہ سکتے ہیں) ایک اعلیٰ ترین منظر ہے اور اس کے اندر موجودہ تہذیب و تمدن سے ہزارہا سال پہلے کی وہ تمام خصوصیات تازہ کیجا رہی ہیں۔ جو صرف حیوانی قوت کو تفوق کا معیار بناتی تھیں۔ اسکی صرف ایک مثال میں آج آپکو سنانا چاہتا ہوں۔

## عورت اور نازیت

جو لوگ مذاہب کے تعلیمات اور تہذیب انسانی کے مسلمہ اصولوں سے واقف ہیں وہ جانتے ہیں کہ زندگی کی تنظیم میں عورت کا درجہ اور مقام کیا ہے ماں بیوی اور بہن کی حیثیت سے تمام مذاہب اور تہذیبوں نے عورت کی ایک مخصوص حیثیت اور تمدن میں اس کا ایک خاص مقام مقرر کر دیا ہے اور متمدن اقوام کی زندگی میں اس کے جنسی فرائض کا ایک اخلاقی معیار بھی مقرر ہے۔ جس کے مطابق مرد اور عورت کے تعلقات کی تنظیم کی جاتی ہے۔ اُن جماعتوں میں بھی جو لا مذہب ہیں زن و شو کے تعلقات کا کوئی نہ کوئی معیار مقرر ہے۔ عورت کا وجود جس طرح کہ مرد کا وجود اپنے بعض فطرتی فرائض کا پابند ہے اور ان میں سب سے بڑا فرض نسل انسانی کی ترقی ہے لیکن جرمن "کلچر" نے فطرت کے اس تقاضے کو اپنی ضرورتوں کا اس درجہ پابند کر لیا ہے کہ اب جرمن اور محوری ممالک میں عورت کا وجود تمام انسانی حقوق سے محروم ہو کر صرف ایک ایسی مشین کے مماثل ہو گیا ہے جس کا کام سوائے بچے پیدا کرنے کے اور کچھ نہیں ہے۔ نازیوں کے ایک اخبار نے حال ہی میں کہا تھا کہ جرمنوں کو سب زیادہ "انسانی سامان جنگ" درکار ہے اور ایک جرمن یونیورسٹی کی پروفیسر نے فرمایا تھا کہ وہ لڑکی اور عورت جو زیادہ سے زیادہ بچے پیدا نہ کرے اپنے ملک سے غداری کرتی ہے"۔ اگر بچوں کی یہ مانگ نسل انسانی کی ترقی کیلئے ضروری سمجھی جاتی تو اُس پر اعتراض کرنا ناروا ہوتا لیکن جرمن "کلچر" میدان جنگ میں توپوں کیلئے صرف ایندھن تیار کرنے کی غرض سے زیادہ سے زیادہ بچے ... اُگنے پر اصرار کرتا ہے اس کی نظر میں ہر نوجوان ایک ہیزم سوختنی ہے جو جنگ کے آتش خانوں کو گرم رکھنے کیلئے پیدا کیا جاتا ہے اور پالا جاتا ہے بقول ایک جرمن مصنف کے "ہر جرمن ماں کا ہر تندرست بچہ جرمن قوم کی زندگی میں میدان جنگ کا ایک سپاہی ہے۔ الفرڈ روزنبرگ

کہتا ہے کہ "جرمن ..... میں ہر ایسی عورت جو بچہ پیدا نہ کرے — خواہ وہ شادی شدہ ہو یا غیر شادی شدہ — قومی دولت مشترکہ کا ایک ناممکل جزو سمجھی جائیگی" ظاہر ہے کہ جرمن "کلچر" کے اس نقطۂ نظر نے مناکحت اور مرد و عورت کے جنسی تعلقات کی اس اخلاقی حیثیت کو بالکل ختم کر دیا ہے جس کی بنا پر گھروں کی خاندانی زندگی منظم ہوا کرتی ہے۔ اب تو آرنسٹ برگمان مناکحت کی تمام پابندیوں سے قطع نظر کر کے صرف یہ حساب لگاتا ہے کہ:۔

"ہر ایک تندرست جرمن نوجوان کو کم از کم (۲۰) لڑکیوں سے بچے پیدا کرنے کے قابل ہونا چاہیئے"

سنہ ۱۹۲۸ء میں نازیوں کی حکومت نے ایک قانون نافذ کر کے زن و شو کے ایسے تمام تعلقات کو ناجائز اور قابل تنسیخ قرار دیدیا جن سے بچے پیدا نہ ہوں۔ جرمن نوجوانوں کی تمام انجمنوں میں جو ملک میں پھیلی ہوئی ہیں لڑکیوں کو عام طور پر یہ تعلیم دی جانے لگی کہ ماں بننے کیلئے شادی کرنا ضروری نہیں ہے بلکہ مملکت اور فیوہرر کی خدمت کرنے کیلئے بغیر شادی کئے بھی بچے پیدا کرنا ضروری ہیں۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا ہے کہ آج جرمنی کے ہر ایک ہزار بچوں میں سے پندرہ بیس بچے غیر شادی شدہ مردوں اور عورتوں کے جنسی اتصال کا نتیجہ ہوتے ہیں ان بچوں کی پرورش اور نگہداشت اس توجہ اور اہتمام کیساتھ کی جاتی ہے جس توجہ اور اہتمام کیساتھ سامان جنگ کے ذخائر جمع کئے جاتے۔ توپیں ڈھالی جاتی ہیں۔ طیارے بنائے جاتے ہیں۔ پٹرول جمع کیا جاتا ہے۔ اور دبابے تیار کئے جاتے ہیں!

جرمن "کلچر" کی اس جد و جہد کا یہ نتیجہ ہوا کہ سنہ ۳۸ء میں لاتعداد جرمن بچے پیدا ہونے لگے۔ کہ وہ جوان ہو کر میدان جنگ میں مرنے والے نوجوانوں کی جگہ پُر کر سکیں سنہ ۱۴ء کے جنگ میں جو لاکھوں جرمن نوجوان مارے گئے تھے اُن کی جگہ جلد سے جلد پُر کرنے کے لئے ہٹلر نے اپنی قوم کو جنسی تعلقات میں ہر قسم کی اخلاقی پابندیوں سے آزاد کر دیا اور انسانی نسل توپوں کا ایندھن بنا دی گئی۔ جرمن "کلچر" کے اس اصول کو دوسرے محوری ممالک میں بھی اختیار کیا گیا۔ چنانچہ اٹلی اور جاپان میں تمام قوانین بدل دئے گئے حتیٰ کہ زنا اور اغوا کی سزاؤں میں بھی بہت تخفیف کر دی گئی۔ وہاں کچھ عرصہ پہلے (۲۱) سال کی عمر تک کی لڑکیوں کا اغوا جرم تھا لیکن مسولینی نے اس عمر کے معیار کو گھٹا کر (۱۴) سال کر دیا۔ یعنے اب چودہ برس کی عمر سے زیادہ کی لڑکی کا اغوا کوئی جرم نہیں رہا۔ جرمن "کلچر" نے "حیاتیات" سے قدیم اخلاقی اصولوں کو خارج کر کے ایسے اصولوں کو تمام محوری ممالک میں رائج کر دیا ہے جو انسانوں کے جنسی قوانین کو خالص حیوانی زندگی کیطرف واپس لے جا رہے ہیں۔ اب حیاتیات کے جرمن ماہرین صرف یہ دیکھتے ہیں کہ ان کے ملکوں کی اجتماعی زندگی میں سے زیادہ سے زیادہ کتنے بچے پیدا کئے جا سکتے ہیں اور یہ بچے صرف اس طرح شمار کئے جاتے ہیں جیسے توپیں یا رائفل یا دبابے اس سے زیادہ جرمن "کلچر" کی نظر میں اُن کی کوئی حیثیت نہیں۔ یہ گویا بھیڑیں یا بکرے ہیں جو قربانی کیلئے تیار کئے جاتے ہیں۔ اس کے علاوہ اُن کی زندگی کا کوئی مقصد باقی نہیں یعنے جرمن کلچر نے انسانیت کی تمام دوسری خصوصیات کو حرف غلط کی طرح مٹا دیا ہے۔

"حیاتیات کے نقطۂ نظر سے اس مسئلہ پر بحث کرتے ہوئے ایک جرمن مصنف نے لکھا ہے کہ تندرست مرد ستر برس کی عمر تک بھی بچے پیدا کر سکتا ہے۔ اس لئے یہ خیال غلط ہے کہ جنگ میں نوجوانوں اور جوانوں کے مارے جانے کی وجہ سے شرح پیدائش کم ہو سکتی ہے البتہ عورتیں اکثر (۵۵) سال کی عمر کے بعد بچہ پیدا نہیں کر سکتیں۔ اس لئے ان کا وجود اس عمر کے بعد بیکار ہو جاتا ہے۔ لہذا اس کی رائے میں (۷۰) سالہ مردوں کی قیمت بھی (۵۰) سالہ عورت سے زیادہ ہوتی ہے۔ نازیوں کیلئے گھر کی زندگی میں عورت کا وجود بے قیمت ہے اگر وہ زیادہ سے زیادہ بچے پیدا نہیں کرتی ہے۔ جرمن ماہرین فن نے "حیاتیات" کے تجربات کے بعد یہ حساب لگایا ہے کہ جس طرح ایک گھوڑا (۵) سال کی عمر میں (۸۰) یا (۹۰) گھوڑیوں سے بچے پیدا کر سکتا ہے اس طرح کوئی وجہ نہیں کہ ایک نازی سپاہی بھی بہت سی عورتوں سے بہت سے بچے پیدا نہ کرائے۔ وہ اس امر پر زور دیتے ہیں کہ مناکحت اور ازدواجی تعلقات، مذہبی یا اخلاقی پابندیوں کو منسوخ کر کے صرف حیوانی فطرت کے مسلمہ اصولوں کو رہنما بنا کر جرمن نسل کی ترقی میں کوشش کرنی چاہیئے۔

— یہ جرمن "کلچر" ہے۔ یہ وہ "تنظیم نو" ہے جس کو دنیا پر مسلط کرنے کیلئے ہٹلر لاکھوں انسانوں کا خون بہا رہا ہے۔ اس کلچر میں انسانوں کی انسانیت کو گھوڑوں اور گدھوں کی طرح افزائش نسل کیلئے استعمال کرنا ایک قومی فرض قرار دیدیا گیا ہے۔ نازی کلچر کے ان حقائق پر گہری نظر

ڈالئے اور دیکھئے کہ یہ کیسا خوفناک انقلاب ہے جو آدم کی اولاد کو وحشت اور بربریت کے اُن ویرانوں کی طرف کھینچے لئے جاتا ہے جہاں اُن کی قدیم تہذیب کا کوئی اخلاقی معیار اور اصول باقی نہ رہیگا۔ جہاں وہ جنگل کے بہائم کے ساتھ ساتھ شمار کئے جائیں گے جہاں وہ بھیڑیوں اور گیدڑوں کی طرح بچّے پیدا کرینگے۔ جہاں ان کی جنسی قوتیں صرف ایک مشین کی طرح استعمال کی جائے گی۔ جہاں مرد محض توپوں کا ایندھن سمجھے جائیں گے اور عورتیں کوئی جنسی آبرو نہ رکھیں گی۔ سوائے اس کے کہ وہ مردوں کی جنسی ضروریات کو پورا کریں اور ایسے بچّے پیدا کریں جن کی ہڈیوں سے ڈکٹیٹروں کی عظمت وجلال کے مینار ومحراب تعمیر ہو سکیں۔ نازیوں نے بچّوں کے پیدا کرانے کا جو حیوانی اصول اختیار کیا ہے اس کا نتیجہ سوائے اس کے کچھ بھی نہیں ہو سکتا کہ انسانی زندگی کے ہر ذہنی اور اخلاقی شعبہ میں پستی اور خواری پیدا ہو اور موجودہ سماج کی ساری تنظیم یکسر برباد ہو جائے۔ جنسی اخلاق اور صالحت اور خاندانی زندگی کی اس تباہی سے صرف ایک ایسی ہی "تنظیم جدید" پیدا ہو سکتی ہے جو انسانوں کو حیوان بنا دے اور اُن تمام حد بندیوں کو توڑ دے جن سے انسانیت اور حیوانیت کے درمیان ایک بیّن امتیاز قائم ہے۔

آج دو کروڑ سے زیادہ مرد اور عورتیں بھی ذہنی تربیت حاصل کر رہی ہیں کہ ان کا وجود صرف ایک لیڈر کے احکام کا پابند ہے اور اُن کا کام سوائے اس کے کچھ نہیں کہ وہ اپنی آئندہ نسلوں میں جنگل کے درندوں کی سی قوت پیدا کریں۔ انسانی شعور اور عزت نفس۔ اس جرمن کلچر کی فرہنگ میں ایک بے معنے اصطلاح ہے۔ وہ صرف چند لیڈروں کا حصّہ ہے۔ اور باقی جتنے انسان ہیں وہ جانوروں کا ایک بڑا گلّہ ہیں۔ ذہنی اور اخلاقی غلاموں کا ایک بڑا گروہ جو صرف ایک فرعون کو سجدہ کرنے اور صرف ایک فرعون کی ٹھوکروں میں زندگی بسر کرنے پر مجبور ہے! ـــ ہٹلر کی تنظیم جدید کا یہ محض کوئی تصوّر نہیں ہے بلکہ ایک حقیقت ہے جس کا خوفناک چہرہ اب بے نقاب ہو چکا ہے۔

## نئی تنظیم

دنیا کی تنظیم کے نقشے ہر گوشہ میں بنائے جا رہے ہیں۔ تہذیب حاضر کی عظیم الشان عمارت مسمار کی جا رہی ہے۔ یہ معلوم ہو چکا ہے کہ اس کی تعمیر ہی میں "مضمر تھی اک صورت خرابی کی" اور اہل فکر و نظر کے پُرسکون گوشوں میں اب یہ تلاش ہو رہی ہے کہ آمریت وجمہوریت کے اس ہنگامۂ دار وگیر کے ختم ہونے کے بعد انسانی تمدن کا یہ اونٹ کس کروٹ بیٹھے گا۔ دنیا کے اس حال خراب پر متعجب ہونے میں کیوں وقت ضائع کیجئے۔ جو ہونا تھا وہ ہو رہا ہے۔ لیکن اس کے بعد کیا ہوگا۔ حیوانی "عالمگیریت" کی پُرخروش قوتیں آخر ایک دن دنیا کے اس ویرانہ میں کہیں نہ کہیں تھک کر گرنے والی ہیں۔ اسوقت آمریت کے وحشیانہ فلسفہ اور جمہوریت کے راہ گم کردہ تصورات دونوں نظر ثانی کے محتاج ہوں گے اور جس طرح ان میں سے ایک یعنے آمریت جواب انسانی تمدن کو ہزارہا سال پیچھے لیجانا چاہتی ہے اسی طرح دوسری ان میں سے جو بہت عرصہ تک انقلاب کی آواز کو سُننے سے انکار کرتی رہی۔ اپنی زندگی کے تمام نقوش پر نظر ثانی کرے گی اور قوموں کی آنیوالی نسلیں اپنے لئے ایک نئی زمین مانگیں گی اور ایک نیا آسمان۔

آمریت کا فلسفہ یا نازیت کا فلسفہ جو ہٹلر کی کتاب "میری سرگزشت" میں بے نقاب کیا گیا ہے۔ اب اپنی ہی پیدا کی ہوئی آگ اور فولاد کی کشمکش میں اس قدر مصروف ہے کہ اُسے اب اس بات پر غور کرنیکی فرصت ہی نہیں کہ مستقبل کی گود میں جو نئی دنیا پرورش پا رہی ہے وہ کیا ہوگی۔ وہ تو اب صرف ہٹلر کے اس تصور میں لپٹا ہوا ہے کہ (۱۰) کروڑ نازیوں کی ایک مضبوط چٹان زندگی 17
کے سمندر میں قائم کی جائے جس پر یورپ اور شاید ایشیا کی بھی تمام اقوام غلامی کی زنجیروں میں باندھ کر ڈال دی جائینگی۔ محوری مدبّرین کی تقریروں اور تحریروں میں بار بار یہ ذکر کیا جاتا ہے کہ اگر وہ اپنے خونخوار عزائم میں کامیاب ہو گئے تو اس خاک وخون کی دُنیا کا ٹوٹا ہوا ڈھانچہ ایک ایسی عالمگیر آمریت کی صورت اختیار کریگا جس کا محور ومرکز ایک غیر مشروط نازیت ہوگی۔ اور اس دُنیا کو اس طرح بسایا جائیگا جس میں انسانوں کی انفرادیت آمریت کے قوی بازو میں سلب کر لی جائے۔ لیکن اہل نظر یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ اس جنگ میں دو چیزیں تو یقیناً ختم ہو رہی ہیں۔ ایک آمریت اور ایک سامراج۔ پھر ان دو کے بعد انسانیت کا جو اساس باقی رہتا ہے اس کی تشکیل وتنظیم کیا ہوگی۔ آمریت کو فی الوقت اس بات کی کچھ پروا نہیں اور نہ اُس کے پاس اس سوال کا کوئی جواب ہے۔ جرمن اور اٹلی ایک "نئی تنظیم" کے تخیل کو اپنی جد وجہد کا اساس بتلاتے ہیں۔ مگر وہ یہ نہیں بتاتے اور شاید بتا ہی نہیں سکتے کہ آخر اس تخیل کے خد وخال کیا ہیں اور دائمی غلامی کا جو طوق وہ انسانوں کے گلے میں ڈالنا

ایشیا مارچ ۴۲ء

چاہتے ہیں وہ فطرت انسانی کے قوانین کو کس طرح ہمیشہ کیلئے ختم کر سکے گا۔
جاپان اس تخیل کو ایک دوسرے رنگ میں پیش کرتا ہے۔ وہ ایشیا میں اپنی ایک نئی دنیا بسانا چاہتا ہے۔ ایک ایسی دنیا جو اُس کو پھیلنے کا موقعہ دے اس کی قوم کو آباد ہونے کیلئے زمین کے وسیع علاقے دے۔ اور اُس کی معاشی ضروریات کو ضرورت سے زیادہ پورا کرے۔ وہ اپنی ایسی دنیا چاہتا ہے کہ جس کو علانیہ فاتح اور مغلوب تو نہ کہا جائے۔ مگر جس پر جاپانی "نوجیت" کی مستحکم سیادت قائم ہو ——— مستقبل کے متعلق یورپین اور ایشیائی محور کے یہ تصورات ہیں اور یہ ایسے تصورات نہیں ہیں جن سے دنیا واقف نہ ہو۔

اب ذرا دوسری طرف بھی دیکھئے۔ جمہوریت میں بہت سی خرابیاں ہیں۔ بہت سے دھوکے اور فریب ہیں۔ بہت سی خامیاں ہیں مگر اس میں انقلابی لچک بھی اور انقلابوں کیلئے وسعت بھی ہے۔ وہی ایک ماں کی گود ہے جس میں انسانی زندگی کے انقلابات پرورش پاتے ہیں۔ جمہوریت ہی کی اولاد سے اشتراکیت بھی ہے اور کمیونزم بھی۔ اولاد اچھی بھی ہوتی ہے اور بُری بھی۔ مگر نہ تو وہ اپنی ماں کے وجود سے انکار کر سکتی ہے اور نہ ماں اُس کے وجود سے انکار کر سکتی ہے۔ اس کو اپنی خاندانی میراث بھی ملتی ہے اور وہ اپنی نسل کی روایات بھی اپنے ساتھ رکھتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جنگ کے موجودہ شور محشر میں بھی جمہوریت کے مختلف گوشوں میں کچھ لوگ ایسے ہیں جو اپنے تصورات میں مستقبل کے خاکے تیار کر رہے ہیں۔ کچھ عرصہ ہوا انگلستان کے مفکر ایچ۔جی۔ویلز نے "حقوق انسانیت" کی ایک دستاویز مرتب کر کے شائع کرائی تھی۔ اُس کے بعد چند ہی روز ہوئے کہ مسٹر چرچل اور صدر روزویلٹ کے مشورہ کا نتیجہ ایک دستاویز اطلانتک شائع ہوئی جس کی تفصیلات سے ابھی ہم واقف نہیں ہو سکے ہیں لیکن جس کے بنیادی اصولوں کی ایک جھلک ہمیں دکھائی جا چکی ہے۔ اس کے علاوہ بھی بہت سے اہل نظر اپنے تصورات کو پیش کرتے رہے ہیں اور بہت سے گوشوں میں سوچا جا رہا ہے کہ آخر بیسویں صدی عیسوی کے اس طوفان نوح کے بعد ہماری یہ دنیا اگر کوئی کروٹ لیگی تو وہ کیا بن جائیگی۔

ان خیالات کا مرکزی نقطہ جس پر ہر مکتب خیال متحد ہے یہ سوال ہے کہ جنگ کے ان حیوانی جذبات کو جنھوں نے انسانیت اور تہذیب کے بڑے بڑے گنبدوں اور میناروں اور محرابوں کو مسمار کر دیا ہے۔ کس طرح قابو میں لایا جا سکتا ہے۔ اور کس طرح دنیا میں انسانی زندگی کا ایک ایسا نقشہ بنایا جا سکتا ہے جس میں سیاسی رقابتوں اور نسل و قومیت کے امتیازات کی کشمکش کے امکانات باقی نہ رہیں۔ اس طلسم پیچ و تاب میں امن و امان کی بہت سی آرزوئیں مبتلا ہیں۔ اور اہل نظر ان حالات و اسباب کا گہرا مطالعہ کر رہے ہیں جن کی بنا پر مغربی تمدن اور مغربی علوم و سائنس کی ترقیوں کا خمیر اس طرح بگڑا ہے کہ بگڑتا ہی چلا جا رہا ہے۔

تھیٹر کے اسٹیج پر اداکار خود اپنی اداکاری کے عیب و سقم کو اچھی طرح نہیں سمجھ سکتے ہیں۔ ان کے سامنے جو تماشائی ہوتے ہیں وہ اُن کی اداکاری کے معائب و نقائص پر زیادہ نظر کر سکتے ہیں۔ اس لئے جنگ کے فریقین کی طرف سے دنیا کے مستقبل کی تنظیم و تشکیل کے جو تصورات اور خاکے پیش کئے جا رہے ہیں اُن پر تنقید۔ وہی لوگ کر سکتے ہیں جن کی جھونپڑیاں ابھی تک جنگ کے شعلوں سے محفوظ ہیں اور جو کسی قدر فاصلہ پر کھڑے ہوئے اُن عالیشان محلوں اور ایوانوں کو منہدم ہوتے دیکھ رہے ہیں۔

تفصیلات سے بحث کرنا تو اس وقت ناممکن ہے لیکن میرے خیال میں اس عالمگیر عہد ابتلا کا بڑا سبب مجلس اقوام کے تخیل کی ناکامی ہے اور اس ناکامی کا بڑا سبب اپنے مفادات کے متعلق اقوام کی خودغرضیاں ہیں اور جمہوریت کی وہ اخلاقی کمزوری ہے جس کی تین بڑی مثالیں ہماری نظر کے سامنے ہیں۔ یعنے چین۔ حبش اور اسپین۔ چین میں جاپانی آمریت کی پیشقدمی نہ روکی جا سکی۔ حبش میں اٹلی کی دست درازی کا کوئی انسداد نہ ہو سکا۔ اور اسپین میں اٹلی اور جرمن کی سازشوں کا سدباب نہ ہوا۔ پے درپے تین بڑے امتحانوں میں ناکام ہو کر مجلس اقوام کا اقتدار بالکل ختم ہو گیا۔ اور تقلیل اسلحہ کی تجویز حرف غلط بنا دی گئی۔

اگر ان نتائج کے سرچشمہ کا کھوج لگایا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس دور عقلیت میں فکر و عقل کی بے قید آزادی اور مادی قوت پر انسانوں کے عزائم کا انحصار ہے جس نے انسانوں کے تمدن کا کوئی اخلاقی معیار باقی نہیں رکھا جس طرح اعمال و اقوال کے اس طرح فکر و نظر کے بھی کچھ راستے وہ ہیں جو سیدھے ہیں اور کچھ وہ ہیں جو ٹیڑھے ہیں۔ ٹیڑھے وہ ہیں جن پر خودغرضی اور افادیت پسندی تمام دوسرے انسانی امتیازات کو نظر انداز کر دیتی ہے۔ دور حاضر کے ہم بظاہر تندرست بیماروں اور بظاہر دانشمند بے عقلوں کا حقیقی مرض یہی ہے۔ اور یہ ایک ایسا ابتلا ہے جس کا علاج

(بقیہ مضمون صفحہ ۲۰ پر)

پنڈت سندرلال

# ہندو مسلم تنازعہ

(پنڈت جی کے اصل مسودّہ کے مطابق)

کسی بھی اخلاقی مریض پر غصّہ کرنا یا اُس سے نفرت کرنا اُسی طرح بیجا اور غلط ہے۔ جس طرح کسی جسمانی مرض میں مُبتلا انسان پر غصّہ کرنا یا اس سے نفرت کرنا۔ خود بیماری سے بچنے کی کوشش ایک علیحدہ چیز ہے۔ جس طرح افراد پیدا ہوتے ہیں۔ تندرستی کا حصن اٹھاتے ہیں بیمار پڑتے ہیں اور مرجاتے ہیں۔ اُسی طرح قومیں پیدا ہوتی ہیں۔ تندرستی کا سُکھ بھوگتی ہیں۔ بیمار پڑتی ہیں اور مرتی ہیں۔ اور جو حالت جسمانی بیماریوں کی ہے وہی اخلاقی اور رُوحانی بیماریوں کی ہے۔ ہر مرض میں اگر مریض کے اندر جراثیم کے مُقابلہ کی طاقت باقی ہے اور مناسب علاج ہوگیا تو پھر سے تندرستی حاصل کرنیکا اور اگر ان دونوں میں سے کسی ایک کی بھی کمی رہی تو مرجانیکا۔ دونوں کا امکان رہتا ہے۔ ہماری قوم اس وقت ایک گہرے مرض میں مبتلا ہے۔ غصّہ کرنے یا ایک دوسرے کو الزام دینے سے کچھ حاصل نہیں ہوسکتا۔ صحیح علاج کی کوشش کی جائے اگر اس دیرینہ سال قوم میں دم یا وائیٹیلٹی ( تو گمانا کما ہے تا نہ کما ) باقی ہوگی ممکن ہے۔ اللہ پھر اس کے دن پھیر دے۔ ورنہ ہم سب کو اُسی کی رضا پر توکل کرنا چاہیئے۔ اور اگر اُس کی مشیت کو یہی منظور ہے تو دوسری زیادہ تندرست۔ زیادہ سمجھدار اور زیادہ جوان قوموں کے لئے میدان خالی کر کے صفحۂ ہستی سے مِٹ جانا چاہیئے۔ آخر ہوگا وہی جو اُسے منظور ہے۔

جسم کے اندر سودا۔ سفرا۔ بلغم اور خون وغیرہ اگر ایک مناسبت سے رہیں تو اُسی کا نام تندرستی ہے۔ اگر کوئی مُناسبت سے بڑھ جائے یا کم ہوجائے اس حالت کا نام مرض ہے۔ اسی طرح قوموں کے مختلف اوصاف ہیں۔ مثلاً خود پسندی جب تک خود داری کی حد تک رہے بڑی اچھی چیز ہے۔ اس سے بڑھ جائے بُرائی ہے۔ یہی حالت قدامت پسندی کی ہے۔ اپنے ملک اپنے مذہب بلکہ دُنیا کے متقدّمین کی دل میں عزت ہونا بڑی اچھی چیز ہے۔ قدیم زمانے کی اچھائیاں بھی ہمیں ہاتھ سے نہیں کھونی چاہئیں۔ ہر زندہ مہذّب اور ترقّی پذیر مُلک میں ہر فرد کے لئے کامل مذہبی آزادی بھی ایک ضروری چیز ہے۔ ہر شخص کو اپنے طریقہ پر اور جس زبان میں وہ چاہے اپنے معبود کو یاد کرنے اور اپنے مذہبی رسوم کو ادا کرنے کا پورا موقع اور حق ہونا چاہیئے۔ لیکن اگر کسی قوم میں قدامت پسندی اس حد تک پہنچ جائے کہ اُس ملک کے رہنے والے باوجود مکمل مذہبی آزادی اور مذہبی اختلاف کے ایک عام اور مشترکہ سماجی زندگی۔ مشترکہ کلچر اور مشترکہ زبان بازار میں میلوں میں۔ کھیلوں میں۔ کچہریوں میں
19 تعلیم میں صنعت و حرفت میں۔ علم و فن میں۔ لباس میں۔ کھانے پینے میں۔ رہن سہن میں۔ اپنے اندر کم و بیش ایک مشترکہ اور متحدہ زندگی پیدا نہیں کرسکتے۔ اور قائم نہیں رکھ سکتے تو وہ مُلک بحیثیت ایک مہذب اور آزاد مُلک کے دیر تک زندہ نہیں رہ سکتا۔ سلطنت مغلیہ کے زمانے میں یہ مُلک اُس شان اور خوبصورتی کے ساتھ اس طرح کی ایک مشترکہ اور متحدہ سماجی زندگی کو اپنے اندر پیدا کررہا تھا جسے دیکھ کر دنیا دنگ تھی۔ سب سے زیادہ رونا اس چیز کا ہے کہ اپنی تواریخ بھی ہمیں نہایت غلط پڑھائی جاتی ہے۔ اور ہمارے اسوقت کے بڑے بڑے مُلکی رہنما ایسی ہی غلط تاریخ کو پڑھ کر بڑے ہوئے ہیں۔

موجودہ جھگڑوں کا بیج اس وقت پڑا جب کہ پچھلی صدی کے آخیر اور موجودہ صدی کے شروع میں قدامت پرستی کی کچھ بے وقت لہریں اس مُلک کے اندر چلنی شروع ہوئیں۔ ہم نے اس صدیوں کی متحدہ زندگی سے پیچھے ہٹانا چاہا۔ سب سے زیادہ افسوس ناک صورت اس رجحان نے اس وقت اختیار کی جب کہ کچھ نیک دل لیکن ناعاقبت اندیش مُحبّان وطن نے ہندی کے نام سے ایک ایسی نئی زبان وجود میں لانے کی کوششیں شروع کیں جو آج تک بھی ہندوستان کے کسی ضلع یا حصّہ کی عام بول چال کی زبان نہیں ہے اور جس نے ہندو مُسلمانوں کے

دِلوں کو ایک دوسرے سے پھاڑنے میں سب سے زیادہ حصّہ لیا ہے۔ جس وقت اُن لوگوں نے بھی جن کے ہاتھ میں ایک وقت تمام قوم نے اپنی قسمت کی باگ ڈور سونپ دی تھی۔ اپنا رجحان اس طرف ظاہر کیا۔ حالت اور زیادہ نازک ہوگئی۔ دوسرے فریق پر اس کا ردِّ عمل لازمی تھا۔ اس کا ماتھا ٹھنکا اُسے محسوس ہونے لگا کہ برادرانِ وطن اُس متّحدہ اور مشترکہ زندگی سے پیچھے ہٹنا چاہتے ہیں۔ جسے سب نے ملکر صدیوں میں تعمیر کیا تھا۔ ردِّ عمل بڑھا۔ قدرتی تھا کہ مُلک کے دشمن اس حالت سے پورا فائدہ اٹھائیں طبیعتیں یہاں تک بہکیں کہ ایک قوم کی دو قومیں نظر آنے لگیں۔ آئندہ کے لئے متّحدہ قومیت ایک خواب معلوم ہونے لگی۔ یہ خیال کیسے کہ جو غلط کشمکش ایک کی جگہ دو قومیں دکھا رہی ہے۔ وہ اگر قائم رہ گئی تو اتنے ہی پر نہیں رُک سکتی۔ پھر خُدا نہ کرے۔ دو نہیں تین نہیں۔ کم از کم بیس آزاد قومیں اور آزاد سلطنتیں اس مُلک میں نظر آئیں گی جو علیحدہ علیحدہ دُنیا کی مختلف طاقتور قوموں کے ہاتھوں کے مُہرے ہوں گی۔ اور اس وقت جو "ہندوستان" اور "ہندوستانی" کہلاتے ہیں۔ اُن کا ہمیشہ کے لئے جنازہ نکل جائے گا۔ مرض فی الحال کافی زور پر ہے۔ نیتیں دونوں طرف کی درست ہیں۔ لیکن دونوں اپنے اپنے سے مجبور ہیں۔ جس دھرم اور جس مذہب کو عالمگیر ہونیکا دعویٰ ہے اُسے اندیشہ ہے کہ اگر اس ملک میں "نمائش" کی جگہ "پردرشنی" یا "پردرشنی" کی جگہ "نمائش" کہا جانے لگا تو اُس کی ہستی خطرہ میں ہے۔ جن لوگوں کو وہ زبردست روشنی ورثہ میں ملی ہے۔ جو ہزاروں رنگ کی رنگ برنگی

۲۰

چمنیوں میں سے بھی اپنا جلوہ دکھا سکتی ہے، اور دکھاتی رہی ہے۔ اُنہیں اب ڈر ہے کہ چمنی کا رنگ بدلا اور روشنی بجھی۔ عنقریب کیا ہوگا یہ اللہ ہی بہتر جانتا ہے۔

لیکن مایوسی کے لئے کوئی گنجائش نہیں۔ ملک کے عام ہندو اور مُسلمانوں کے دل ابھی تک بالکل صاف ہیں۔ وہ گیتا اور قرآن۔ کبیر کی ساکھی اور مولانا روم کی مثنوی۔ نانک اور محب اللہ۔ دادو اور بُلّے شاہ کو ابھی تک بھولے نہیں ہیں۔ اُن کا دھرم۔ اُن کا مذہب ابھی تک باوجود توہّمات اور ضعیف الاعتقادیوں کے "پریم کا دھرم" اور "عشق کا مذہب" ہے جنھیں دونوں طرف غیریت نظر آرہی ہے۔ اُن میں سے زیادہ تر عملاً اور اعتقاداً نہ ہندو ہیں اور نہ مُسلمان۔ یورپ میں فرقہ دارانہ جھگڑے ایک ہزار سال سے اوپر تک اس سے ہزاروں گُنا زیادہ خوفناک شکل میں جاری رہے۔ جاپان میں بودھوں اور عیسائیوں میں صدیوں اس سے کہیں زیادہ بُری صورت رہی۔ یہ بادل چھٹینگے۔ فضا بدلے گی اگر وہ دن نہیں رہے تو یہ بھی ہمیشہ نہ رہیں گے۔ ایک خواب ہے نہایت بُرا خواب ہے جس سے یہ قدیم قوم کم از کم ایک مرتبہ اور بیدار ہوئے بغیر نہیں رہ سکتی مجھے کوئی شبہ نہیں۔ مریض کا اصلی قلب درست ہے۔ اسمیں غضب کی وائیٹیلیٹی (قوّتِ مدافعت) ہے۔

علاج صاف ہے۔ راستہ نظر آرہا ہے۔ غیروں کی آمد سے ٹھیک پہلے کی جس مشترکہ اور متحدہ زندگی سے ہم نے قدم پیچھے ہٹائے ہیں۔ اُسی طرف ہمیں پھر لوٹنا ہے اور لوٹنا ہے مضبوطی اور اعتقاد کیساتھ۔

---

## (بقیہ مضمون صفحہ ۱۸)

کسی دستاویز اور عہدنامے اور دستور اساسی سے نہیں ہوسکتا۔ یہ دلوں کا معاملہ ہے۔ دماغوں کا معاملہ نہیں ہے جمہوریت ہو یا قومیت ہو یا اشتراکیت ہو۔ یہ سب ایک ایسی اخلاقی بنیاد کے محتاج ہیں جس کو خواہشیں اور خود غرضیاں نقصان نہ پہونچا سکیں لیکن ہٹلر "میری سرگزشت" میں سیاست کی تمام اخلاقی بنیادوں کو یہ کہہ کر منہدم کرچکا ہے کہ "حق اور باطل کا معیار صرف کامیابی ہے"۔

نوح کے زمانہ میں دنیا غرق کی گئی تھی، تاکہ ایک نئی اور بہتر دنیا پیدا ہو۔ اس طوفان کی بربادیوں میں نئی آبادیاں مضمر تھیں۔ اس ابتلائے عظیم کی ہلاکتوں میں ایک بہتر زندگی کے وعدے پنہاں تھے۔ یہی داستان دنیا کے ہر دور میں دہرائی جاتی رہی ہے اور اب پھر دہرائی جارہی ہے۔ ان بربادیوں کے ہنگامہ ہی میں نئے قاید پیدا ہوا کرتے ہیں اور وہ نئی راہیں پیدا کیا کرتے ہیں۔ فطرت کے وعدے اور قانون جھوٹے یا نا استوار نہیں ہوا کرتے۔ اسلئے ہمیں یقین ہے کہ ہم آج ایک نئے انقلاب کے دروازہ پر کھڑے ہوئے ہیں اور عہد حاضر کا یہ فتنہ جس نے جرمن آمریت کے گہوارہ میں پرورش پائی ہے۔ دنیا کے ایک نئے دور۔ ایک نئی بیداری اور ایک نئے انقلاب کی تمہید ہے — ایک نوید ہے جو ہمارے کانوں میں گونج رہی ہے اسلئے آنیوالے خطرات کے خیال سے پریشان ہونا یہ معنی رکھتا ہے کہ گویا ہماری نظر وسیع تر دائرہ میں کام نہیں کرتی یا ہم ادنیٰ اور ذاتی منافادات کے زاویۂ نظر سے عالمگیر مفادات کو دیکھنا چاہتے ہیں۔ ذاتی مفادات اور ذاتی خطرات ایک عالمگیر انقلاب کے مقابلہ میں کوئی قیمت نہیں رکھتے۔ اور اکثر آندھیوں اور طوفانوں میں برباد ہوجایا کرتے ہیں لیکن اُن ہی کی مٹی سے جمہوریت کی نئی عمارتیں تیار ہوا کرتی ہیں۔ درحقیقت جمہور کے اجتماعی وجود میں شخصی زندگی کا سرمایہ اتنا بھی نہیں جتنا کہ سمندر میں "ایک قطرہ" ہم قوموں کے ارتقا کو اگر انسانوں کی زندگی کے مختصر زمانہ سے ناپا کریں تو وہ ایسا ہے جیسے کہ سمندر کے پانی کو آبخوروں میں بھر کر تولا جائے۔ افراد کا فنا ہوجانا انسانی نسل کی تاریخ میں ایک بہت ہی خفیف واقعہ ہے۔ لہٰذا جو لوگ انسانیت کے افق پر نظریں جمائے ہوئے ہیں وہ اپنی ذات اپنی جان یا اپنے ادنیٰ مفادات کے تحفظ کا خیال بھی نہیں کرسکتے وہ دنیا کی ایک نئی تنظیم،

(بقیہ مضمون صفحہ ۲۴ پر)

قاضی عبدالغفار

# سنگاپور

بحر پیسفک اور بحر ہند کے درمیان ملایا اسٹیٹس کی آخری نوک پر جو ایک طرف جزیرۂ بورنیو اور دوسری طرف جزیرۂ سماٹرا سے ملی ہوئی ہے مشرق بعید کا یہ ایک برطانوی چوکیدار تھا۔ جو جبل الطارق۔ نہر سویز اور مالٹا کی طرح ایشیا کی طرف برطانوی اقتدارات کے دشمنوں کا راستہ روکے ہوئے تھا۔

جس وقت فرانس یورپ کے میدان جنگ میں موجود تھا۔ ہند چین میں اس کی طاقت برطانیہ کے لئے بھی باعث اطمینان تھی۔ لیکن فرانس کے انہدام کے بعد اب برطانیہ کو بحر پیسفک کے طرف امریکہ اور بحر ہند کی جانب سنگاپور کے استحکامات پر بھروسہ کرنا تھا۔ اور اس لئے مشرق بعید کے اس برطانوی چوکیدار کی اہمیت اب اس قدر زیادہ ہو گئی تھی جس قدر کہ پہلے کبھی نہ تھی۔ اس چوکیدار کی سیاسی عمر دوسرے برطانوی چوکیداروں کے مقابلہ میں بہت کم تھی۔ لیکن اُس کی اہمیت کسی دوسرے دفاعی استحکام سے کم نہیں تھی۔

سنگاپور کی قدیم تاریخ بہت دھندلی ہے۔ تیرہویں اور چودہویں صدی میں سنگاپور ایک آزاد ریاست تھی۔ مگر سنہ ۱۳۶۰ء میں اہل جاوا نے اس کو برباد کر دیا اور اس کے بعد تقریباً (۵۰۰) سال تک وہ ویران رہا۔ اس زمانہ میں تاریخ کے صفحات پر اُس کا نام و نشان نہیں ملتا تاآنکہ سنہ ۱۸۲۲ء میں وہ برطانوی سیاست کی بساط پر نمودار ہوتا ہے۔ البتہ حال ہی میں آثارِ قدیمہ کے ایک ماہر ڈاکٹر کوارش نے اس جزیرہ نما کی قدیم تاریخ کے متعلق بعض انکشافات کئے ہیں۔ اور بتایا ہے کہ وہاں چوتھی صدی سے تیرہویں صدی تک کے ایسے قدیم آثار برآمد ہوئے ہیں جس سے ثابت ہوتا ہے کہ سنہ ۴۰۰ء میں بھی ہندوستان کی قدیم تہذیب اس جزیرہ نما تک پہنچ چکی تھی۔ چنانچہ اُنھوں نے ہندچینی میں ایک قدیم ہندی … کے آثار برآمد کئے ہیں جو پانچویں صدی عیسوی میں وہاں آباد تھا۔

جزیرہ نمائے ملایا میں برطانیہ کا سب سے پہلا مقبوضہ مشرق میں مغرب کا سب سے قدیم مقبوضہ پینانگ ہے جس کو سلطان کداح سے ایسٹ انڈیا کمپنی نے سنہ ۱۷۸۶ء میں حاصل کیا تھا۔ اس سے پہلے وہ اہلِ پرتگال کے قبضہ میں تھا۔ اور اس کے بعد سنہ ۱۸۱۶ء میں اہل ہالینڈ کی مقبوضات میں شامل کر لیا گیا تھا سنہ ۱۸۵۶ء کے بعد سے اس مقبوضہ کی وسعت میں کافی اضافہ ہوتا رہا۔ چنانچہ سنہ ۱۸۲۳ء میں کمپنی نے سلطان جوہور سے ایک کارخانہ قائم کرنے کیلئے سنگاپور کے علاقہ میں ایک قطعہ زمین حاصل کیا جس کی قیمت (۱۲½) ہزار پونڈ دی گئی اور جس کا سالانہ کرایہ (۵) ہزار پونڈ تھا۔ چونکہ یہ علاقہ ایسٹ انڈیا کمپنی کے کاروبار میں شامل تھا اس لئے سنہ ۱۸۲۶ء میں اس کو ہندوستان کی حکومت کیساتھ وابستہ کر دیا گیا۔ سنہ ۱۸۳۶ء میں اس علاقہ کا صدر مقام سنگاپور کو بنایا گیا۔ جو ایک نوآبادی تھی۔ سنہ ۱۸۶۷ء میں اس علاقہ کا تعلق حکومت ہند سے دفتر نوآبادیات کی طرف منتقل کر دیا گیا۔ اس کے بعد برطانوی سلطنت کے رسل و رسائل کے وسیع سلسلہ میں رفتہ رفتہ یہ ایک دفاعی مورچہ بن گیا۔ اور اس کے استحکامات میں روز بروز اضافہ ہوتا رہا۔

جغرافیائی لحاظ سے سنگاپور کا محلِ وقوع اس قسم کا ہے کہ حکومت برطانیہ اگر اس بندرگاہ کو سرتاسر قلعہ بندیوں سے مستحکم نہ کرتی تو فرانس کے انہدام کے بعد وہ ایک دن بھی اس پر قابض نہ رہ سکتی۔ چنانچہ سنگاپور کی حفاظت کے لئے جہازوں کا ایک جنگی بیڑہ اور متعدد تباہ کن کشتیاں اور ساحلی توپیں اور مشین گنیں اور بم پھینکنے والے زبردست طیارے مہیا کئے گئے تھے۔ یہاں بڑی بڑی طیارہ شکن توپوں کا انتظام کیا گیا تاکہ سنگاپور ہر طرح کے حملے اور ہر طرح کی مزاحمت سے محفوظ رہے۔ بحرِ اوقیانوس میں نیوزی لینڈ کی حفاظت کیلئے آسٹریلیا کی حفاظت کیلئے اور ہندوستان اور برما اور سیلون اور جزیرہ نمائے ملکا کے دفاعی انتظامات اور حفاظت کیلئے سنگاپور پر اس تمام فوجی ساز و سامان کا ہونا

ضروری تھا۔

جزیرہ نمائے ملکا پر نظر ڈالنے سے معلوم ہوگا کہ اس کا رقبہ پانچسو مربع میل سے زیادہ نہیں ہے۔ اور وسعت کے لحاظ سے یہ جزیرہ گرد و نواح کے مقامات میں سب سے زیادہ زرخیز ہے۔ اس جگہ کی آبادی کے لحاظ سے یہاں کی درآمد بہت زیادہ ہے۔ صرف ۱۹۳۵ء میں اس جزیرہ کی ربڑ وغیرہ کی سالانہ برآمد بقدر ساٹھ لاکھ روپیہ کے تھی۔ سال بھر میں اس جزیرہ نما کی برآمد و درآمد کے مال کی کل میزان چالیس ملین روپیہ تک ہوتی ہے۔ اگر اس کا ہم ہندوستان اور ہانگ کانگ کی درآمد و برآمد کے ساتھ مقابلہ کریں تو معلوم ہوگا کہ ہندوستان کی (۸۰) ملین روپیہ کی اور ہانگ کانگ کی (۵۵) ملین روپیہ کی درآمد برآمد ہے۔ اس سے واضح ہو جائیگا کہ تجارتی حیثیت سے یہ مقام کتنا اہم ہے۔

اس مقبوضہ کی آبادی کا حال یہ ہے کہ سنہ ۱۸۲۰ء میں چین کے پانچسو آدمی سنگاپور میں آکر آباد ہوئے تھے۔ ان لوگوں کے یہاں آکر آباد ہو جانے سے ہر سمت کے لوگ اس آبادی کی طرف متوجہ ہونے لگے۔ اور اس کی رونق رفتہ رفتہ بڑھنے لگی یہاں تک کہ آج سنگاپور کی آبادی (۵) لاکھ نفوس پر مشتمل ہے۔ اور ان میں پنجابی چینی، جاپانی، عرب، فرانسیسی، روسی، جرمن، ہالینڈ کے رہنے والے اور ہندوستان کے سکھ سب ہی موجود ہیں۔ سنہ ۱۹۳۶ء میں اس آبادی میں (۵۲) ہزار ہندوستانی موجود تھے۔ ان میں سے زیادہ تر مزدور اور تجار ہیں۔ ان کے علاوہ یورپ کے دیگر مختلف ممالک کے دس ہزار آدمی بھی آباد ہیں۔ مختلف قوموں کی یہ ترنج میل بستی ہے۔ جسمیں مندروں کی کلغیوں کے ساتھ مسجدوں کے مینارے سر بفلک نظر آتے ہیں۔ اور کلیسا کے گھنٹوں کی آواز میں چینی عبادت گاہوں کی گھنٹیاں بیک وقت اپنی آواز ملایا کرتی ہیں۔ مشرق و مغرب اور کالے سفید اور زرد کا سنگم برطانوی سلطنت کی اس ہمہ گیری کا آئینہ دار ہے۔ جس کی وسعت میں ایشیا کے ڈانڈے یورپ سے مل گئے ہیں اور مشرقی سمندروں کا پانی مغربی سمندروں کے پانی سے ٹکرا رہا ہے۔ دنیا کے بدلتے ہوئے حالات سے متاثر ہو کر سنہ ۱۹۲۱ء میں حکومت برطانیہ نے سنگاپور کو اپنا مشرقی نقطۂ دفاع قرار دینے کا فیصلہ کیا۔ چنانچہ برطانیہ کی بحری فوج کا ایک حصہ سنگاپور کی حفاظت کیلئے وقف کر دیا گیا۔ اور کابینہ نے سنگاپور کے استحکامات کے متعلق ایک تجویز پیش کی اور یہ تجویز فوراً منظور ہو کر نافذ ہو گئی۔ اور سنگاپور میں ہوائی مستقر قائم کر دیا گیا۔

اس سال سنگاپور میں مختلف معدنیات کھودنے کیلئے کانیں دریافت ہوئیں اور ان کانوں کی وجہ سے باہر کے لوگوں کی آمد کا سلسلہ اور بھی زیادہ بڑھ گیا۔ بڑھتی ہوئی آبادی کے ساتھ سنگاپور کی شہرت نے بھی غیر معمولی ترقی کر لی۔ سنگاپور اور انگلستان کے مابین آٹھ ہزار میل کا فاصلہ ہے اور بحیرۂ روم کے مشرقی دہانے سے سنگاپور پانچہزار ایک سو بیاسی میل دور ہے۔ ہندوستان اور سنگاپور کے مابین ایک ہزار پانچسو میل کا فاصلہ ہے۔ سنگاپور اور شانگھائی میں یکہزار دو سو چالیس میل سے زیادہ اور سنگاپور اور آسٹریلیا میں دو ہزار میل سے زیادہ مسافت ہے۔

برطانیہ کا یہ مشرقی چوکیدار جس قدر زیادہ مستحکم ہوتا گیا اسی قدر زیادہ وہ جاپان کا مرکز نظر بنتا گیا۔ ایشیا میں جاپانی استعمار کے منصوبے برطانیہ یا امریکہ کی چوکیداری کو گوارا نہیں کر سکتے اور ایک دفعہ سے زیادہ ایسا نازک وقت آچکا ہے۔ جب کہ یہ اندیشہ تھا کہ جاپان اور برطانیہ کی رقابت جنگ وجدال کا رنگ اختیار کریگی۔ لیکن چند سال ہوئے برطانیہ اور جاپان کا ایک معاہدہ ہو جانے کے بعد یہ امید پیدا ہو گئی تھی کہ اب کچھ عرصہ کیلئے مشرق و مغرب کی ان دو قوتوں کا تصادم نہ ہوگا۔ لیکن چین کے خلاف جاپان کی جارحانہ زبردستیوں نے برطانیہ سے اس کے تعلقات کو پھر خراب کر دیا اور جاپان کے بحری جہاز سنگاپور کے سامنے اپنی بحری طاقت کے مظاہرے کرتے ہوئے دیکھے جانے لگے۔ چنانچہ مشرق بعید کا یہ جبرالٹر پھر کسی دشمن کی ٹکر کیلئے تیار ہوتا رہا۔ یہ صورت حال اور بھی زیادہ نازک اس لئے ہو گئی کہ جاپان اور محوری دول کے تازہ معاہدہ نے بحر پیسفک کے ساحل پر امریکہ کو اور بحر ہند کے کنارے پر برطانیہ کو خطرہ کے قریب سے آگاہ کر دیا۔ جس طرح طارق کی چٹان سے بحر روم کی طوفانی موجیں ٹکرا رہی تھیں اسی طرح جاپان کی فوجی آمریت کے عزائم کا ایک طوفان سنگاپور کی طرف بڑھتا چلا آیا۔ اور بالآخر اُسے لے ڈوبا۔

مرزا ارشاد بیگ

# آج کا انسان اور ماحول کی جدوجہد

آج کا انسان دیکھتا ہے کہ دنیا کا نظام اس کی زندگی کو نظر انداز کرتا اور کچلتا ہوا چل رہا ہے -

—— حالات اس کی زندگی کی تمناؤں، خواہشوں اور خلقی بلندیوں (جو علم و اکتشاف و ترقی اور اقدار کیلئے بیچین ہیں) سے بغاوت کرتے ہیں۔ نام نہاد سیج جسکی وہ عزت اور احترام کرتا تھا۔ زندگی کی مشکلات میں رتی بھر کارگر ثابت نہیں ہوتا۔ مصائب اور اذیتیں دن بدن بڑھتی جا رہی ہیں۔ وہ اپنے دور میں خود کو تنہا پاتا ہے۔ اور موجودہ نظام کا کھوکھلا پن اس پر پوری طرح عیاں ہو جاتا ہے۔

—— اس کے پاس کوئی نصب العین نہیں ہے۔ اس کے لمحاتِ زندگی پر تعطل چھایا ہوا ہے۔ اس کے پرانے شعور اور ارتقائی ذہن و احساسات میں کشمکش ہے۔ آج کے حالات اور اس کے اپنے ارتقائی دل و دماغ بھی اس کا ساتھ نہیں دیتے۔ کیونکہ وہ خود گویا پرانا شعور ہے۔ اس طرح آج انسان کے دو (Ideas) ہیں ایک پرانے شعور پر مبنی۔ اور دوسرا ارتقائی محرکات کا حامل۔ انسان خود بھی اپنے حقیقی ارتقائی Ideas کا ہمنوا ہیں ——

آج تمام دنیا کے انسان یہ محسوس کر رہے ہیں۔ کہ جہاں تک ان کی حقیقی آرزوؤں اور خواہشوں کا تعلق ہے۔ وہ یکساں قابلِ توجہ ہیں۔ محبت۔ خاندانی زندگی۔ کاروبار۔ علم و انکشافات اور ترقی کی نئی راہیں۔ غذا، سکون اور آرام۔ حفاظت اور امن و چین کی زندگی۔ جذبات اور احساسات اور اقدار سے متعلق حس یہ سب تشنہ اور گرسنہ ہیں۔ انسان کائنات کے اس شور و غوغا میں اس طرح جھلایا ہوا کھڑا ہے۔ جیسے موجودہ وحشی اور بربری نظامِ عالم نے اس کے عزیز ترین اور لطیف ترین جذبات کے منہ پر تھپڑ رسید کیا ہو۔ اور وہ غیرت و خودداری سے غیظ و غضب میں تڑپ کر یہ سوچ رہا ہو۔ کہ اس بے معنی وحشی نظام کی دھجیوں کو بھی آگ لگا دے۔ اور ان کی خاک تک کو نہ رہنے دے۔ آج کا انسان گویا کہہ رہا ہے۔ خدا کی قسم۔ اس نظام کے سایہ میں جتنی ناانصافیاں مجھ پر ہوئیں۔ اور جو ظلم اور دکھ میں نے سہے۔ وہ آدم کی اولاد نے کبھی نہ سہے ہوں گے۔ میرے دل و دماغ کی گہرائیاں آج وہ دہ چرکے اور ناسور اپنے اندر روپوش اور نہاں پاتی ہیں۔ جنھوں نے مجھ پر آشکارا کر دیا ہے کہ اس ماحول میں ایک حساس اور خوددار انسان کے لئے کوئی جگہ نہیں ہے۔ اس کا جی چاہتا تھا۔ کہ اس دنیا کو سلام کرے۔ اور کہے۔ اے خدا میں تیری دنیا سے بھر پایا۔ تیری کائنات میں میرے لئے کوئی جگہ نہیں ہے۔ تیری دی ہوئی روح اس کائنات میں سسکتی ہوئی کس مپرسی کیساتھ بھٹک رہی ہے۔ آہ کیا طرفہ نیرنگی ہے۔ اس کے جذبات کا اس رنگ و بو کے عالم میں کوئی مول نہیں۔ اس کے درد کا کوئی شناسا نہیں۔ آہ کیسی رقت انگیز بے بسی ہے۔ وہ دیکھ رہا ہے۔ وہ جان رہا ہے۔ وہ محسوس کر رہا ہے۔ اس پر ظلم ہو رہا ہے۔ ناانصافی کا سلوک کیا جا رہا ہے۔ اُسے کچلا جا رہا ہے لیکن وہ خود کو بے دست و پا پاتا ہے۔ اے انسان آج تجھے کس نے مفلوج کر دیا۔ تیری قوت پرواز اور جرأت کس نے سلب کر لی...... یہ دیکھ کر میں چونک اٹھا۔ کہ انسان کے شعورِ کہنہ نے اسے مجروح اور بے بس کر کے پھینکدیا ہے۔ یہ ہار پرانے شعور کی ہار ہے۔ اور یہ بے بسی پرانے شعور کی بے بسی۔ اے انسانِ نو۔ مژدہ۔ کہ تو ازل سے اپنی سرشت میں بے بس نہیں ہے—— تاریخ کے اوراق میں تیرے شعورِ کہنہ کی شکست کے ذکر تو ہیں۔ لیکن انسان کی شکست سے قادرِ مطلق نے اپنی کائنات کو کبھی آلودہ نہیں ہونے دیا۔

میرا دل زار زار رو رہا تھا۔ اے خدا تو نے اپنے سچے بندوں کو یوں کیوں کچل ڈالا ہے۔ کیا اُن کی بے بسی تیری بے بسی نہیں —— میں ناواقف تھا۔ کہ یہ

بے بسی روایاتی خدا کی بے بسی ہے ۔ اور یہ شکست دنیا کے بیکار اور تصوری خدا کی شکست ۔ دنیا کی جدوجہد بیکار خداؤں کے تصور کی شکست اور پائمالی سے خون آلود ہے ۔ لیکن لاریب حقیقی قادرِ مطلق دنیا اور انسان کی ہر حرکت اور عمل میں نئے انسان کے روپ میں بڑھتا آیا ہے ۔ عرب کے بُت پرستوں کے بُت بھی تو خدا ہی تھے ۔ کیا اُن کی ہار کو ہم نے خدا کی ہار کہا ۔ کیا ہے ۔ اگر دُنیا آج مذہب کے بیکار خدا کی شکست کو خدا کی شکست کہتی ہے ۔ کیا ہے ۔ اگر انسان آج اپنے تصوری خدا کو کوستا ہے ۔ قادرِ مطلق تو نئے انسان کے روپ میں اپنی جیت پر مسکرا رہا ہے ۔ اگر پہلے اس نے بت پرستوں کو شکست دی تھی ۔ تو آج وہ تصور اور وہم پرستوں کو شکست دے رہا تھا ۔ اگر کل اُس نے مٹی کے سینکڑوں یا ہزاروں خداؤں کو مٹا کر اپنا قدم بڑھایا تھا ۔ تو آج اپنے حریف بیکار روایاتی خدا کو مٹا کر اپنی برکتیں لئے نئے انسان کے واسطے منتظر ہے ۔

آج انسان اپنے دل و دماغ کی گہرائیوں کا اطمینان چاہتا ہے ۔ آج انسان حیوانی زندگی ۔ مذہب کی رسمی زندگی ۔ خاموش اعتقاد ۔ اور وطن کے فرض کی تباہ کُن زندگی کے بجائے اپنے فطری حواس اور احساسات کی ۔ اپنی ارتقائی قوتوں اور حقیقی تمناؤں کی زندگی کے لئے یکساں مضطرب ہے ۔ آج ارتقائی ذہن اور [illegible] کی قوتیں اپنے بلند ترین مدارج پر منقسم ہیں ۔ آج انسان کا پہلا شعور بیحد کنگال ہے ۔ لیکن اس کا ارتقائی ذہن ہمارے تصور کی رسائی سے زیادہ مالا مال ...... آج انسان کا شعور بیحد نسلوں ۔ قوموں اور مذاہب میں بٹا ہوا ہے ۔ لیکن اس کی تحت الشعوری [illegible] یگانگت اور یک جہتی کے ناقابلِ تقسیم سلسلہ میں منسلک ہو چکی ہے ۔ آج ہمارا پہلا شعور تار تار اور تباہ حال ہے ۔ مایوس اور نا اُمید ۔ تاریکی میں لپٹا ہوا اور بے بس و بے کس ... ۔ نیا شعور اپنی [illegible] اور ناقابلِ تسخیر قوتیں لئے نئے انسان کی صورت میں ان گنت روشنیاں ۔ امیدیں اور آشائیں توتیں اور طاقتیں لئے کھڑا ہے ۔ اے تباہ حال اور حرماں نصیب انسان احساس کی قوت تجھ میں مردہ ہو چکی ہے ۔ اس لئے کہ بے شمار تباہیاں اور بربادیاں تیرے گرد منڈلا رہی ہیں ۔ اور اس طرح منڈلا رہی ہیں ۔ کہ تو ادھل ارتقائی قوتوں کا یقین تک کرنے کو تیار نہیں ۔ اس لئے کہ تیرے شعور کم ہونے بجھے تہی دامنی اور بربادی ہی دی ہے ۔ اور تو ایک بلند ترین زندگی کے خیال کو ایک خواب دل خوش کُن سے زیادہ درجہ دینے کو تیار نہیں ہے ۔



---

## بقیہ مضمون صفحہ (۲۰)

وہ جمہوریت کی ایک نئی تشکیل کیلئے ہر گوشہ میں آمریت کے برباد کرنے کے ہر امکان کیلئے ہر قیمت ادا کرنے پر آمادہ ہیں ـــــ ان کی نظر میں یہ آنیوالا زمانہ کوئی ایسا زمانہ نہیں جن کو افراد کی عمروں سے ناپا جائے ۔ یہ قوموں کی اجتماعی عمروں ہی کے طول سے ناپا جا سکتا ہے ۔ پس اس عظیم الشان تصور میں اس آنیوالے زمانہ کا انتظار کیجئے ۔ جب انصاف اور مساوات اور امن کی سیاسی اصطلاحات کا ایک بہتر اور زیادہ استوار اخلاقی معیار پیدا ہوگا ۔ اور جنگ کے عالم سوز شعلوں میں جو دنیا برباد ہو گئی وہ بارہ دگر آباد ہو گی ۔ ـــــ یہ لوگ جن تصورات کا دامن پکڑے ہوئے ہیں اُن کی وسعت ۔ ارادہ اور آرزو کی اس حد پر ختم ہوتی ہے ۔ جہاں شاعر نے کہا تھا کہ :۔

گو مشت خاک ما ہم برباد رفتہ باشد

سید محمد تقی

# ادب اور اس کے نئے تقاضے

اس عہد میں جس سے ہم گذر رہے ہیں، ایک تہذیب شکست ہو رہی ہے۔ اور دوسری نئی دنیا اس کی جگہ حاصل کر رہی ہے۔ یہ چیز کس قدر تعجب انگیز ہے کہ جو کچھ گذرنا چاہتا ہے اور جو کچھ آرہا ہے۔ اُسے بجا طور پر نہیں سمجھا گیا۔ ہم جو کچھ جانتے اور سمجھتے ہیں اس کی تنقید کر سکتے ہیں، ایک تھکا ہوا دماغ کسی طرح نہیں سمجھ سکتا کہ عہد جوانی میں کیا کچھ ہو چکا ہے۔

فنِ مصوری کے نئے تقاضے ان لوگوں کے لئے پریشان کن ہیں جنھوں نے ان حیاتیاتی اسباب کی موجودگی پر کبھی شک نہیں کیا۔ جو بڑے بڑے سامراجوں کی تباہی اور نئی شہنشاہیتوں کے احیاء کا باعث ہوئے۔ جو لوگ اپنے اردگرد کی بدلتی ہوئی دنیا کو ایک ایسا وقتی حادثہ سمجھتے ہیں جو کسی بنیادی تبدیلی کو پیدا کئے بغیر گذر جائیگا، وہ ابدی تحفظ پر کامل یقین کئے ہوئے ہیں"

(البرٹ گلیزز)

فرانس کے مشہور فن کار اور عہدِ جدید کے قابل نقاد البرٹ گلیزز کی یہ رائے نئے ادب اور اس کے اسباب پر بنیادی حیثیت رکھتی ہے۔ جو لوگ حیاتیاتی اسباب اور ان کے فعل و ردِ فعل کو تسلیم نہیں کرتے اور جو ہمارے سماج کو محض جامد گمان کرتے ہیں ان کے نزدیک جو کچھ ہو رہا ہے یا جو کچھ ہونیوالا ہے وہ محض ایک تخیلاتی چیز ہے جو سماج کی گہری بنیادوں پر اثر کئے بغیر گذر جائیگی مگر جن لوگوں کے نزدیک سماج نام ہے اقتصادی اسباب کے اس مجموعی اثر کا جو صدیوں کی پیہم کوششوں کے نتیجہ کے طور پر ظاہر ہوا ہے وہ نئے حالات کے ضروری تقاضات کا اندازہ لگاتے ہیں:

ادب کے متعلق قدیم نقطۂ نظر رکھنے والا گروہ یا وہ گروہ جو ادب برائے ادب کا قائل ہے، ادب اور سماج کو ایک ناقابلِ تغیّر وجود تسلیم کرتا ہے۔ اس کے نزدیک حیاتیاتی اسباب یا اقتصادی اقدار کوئی اہمیت نہیں رکھتیں وہ ان اسباب سے آنکھیں بند کئے ہوئے محدود ترین حلقہ میں غور کرنیکا عادی ہے۔ لیکن ادب کو بدلنے والے سماج کا نقیب سمجھنے والے "ادب برائے زندگی" کے نظریہ پر عقیدہ رکھتے ہیں:



## ادب برائے زندگی

نئے مصنفین نے ادب برائے ادب، اور ادب برائے زندگی کے موضوع پر کافی بحثیں کی ہیں۔ لیکن چند مستثنیات کو چھوڑ کر اس واقعہ کو تسلیم کرنا پڑے گا کہ ابھی تک ادب برائے ادب، اور ادب برائے زندگی، کا مفہوم کامل طور پر واضح نہیں ہوا۔ بعض لوگ ادب برائے زندگی اس ادب کو سمجھتے ہیں، جو انقلاب، مزدور، سماج، سرمایہ داری، جاگیرداری کی نئی اصطلاحوں پر مشتمل ہے۔ اور ادب برائے ادب، ان حضرات نے اس ادب کا نام رکھا ہے جو حسن و عشق، رنگ، نغمہ، موسیقی شراب و کباب جیسے نشاطی موضوعات کو عنوانِ نثر و نظم بنائے ہوئے ہے لیکن ایسا سمجھنا صحیح نہیں ہے۔ اگر ادب برائے زندگی صرف چند اشتراکی اصطلاحوں کا نام قرار دیدیا جائیگا تو میکسم گورکی، پشکن، کراپٹکین، ماداَم رولان، برنارڈ شا اور اسی قسم کے چند اور حقیقت پسند اہلِ قلم کو چھوڑ کر ہمیں تمام دوسرے ادیبوں کو صرف ادب برائے ادب، کا نقیب ماننا پڑے گا۔

ایشیا مارچ ۱۹۴۳ء

حقیقتاً ادب برائے ادب بذاتہ کوئی چیز نہیں ہے، ادب ہمیشہ انسانی سماج کے کسی نہ کسی پہلو کا پرتو رہا ہے۔ وہ کبھی ہماری سوسائٹی کے مابعد الطبیعاتی رجحانات کی تشریح کرتا تھا۔ لیکن اب ان انقلابی عناصر کی تعبیر کرنیکی طرف رجوع ہو رہا ہے۔ جو نئے سماج کو متاثر کر رہے ہیں۔

یہ مابعد الطبیعاتی عناصر عہدِ جاگیرداری کی ممتاز خصوصیت تھے۔ اس عہد میں ادب چند فارغ البال انسانوں کی دماغی تفریح کا ایک ذریعہ تھا۔ ان لوگوں کو اپنے عجوبہ پسند روحانی اور غیر حقیقی تصوّرات کیلئے غذا کی ضرورت تھی۔ ادب اس ضرورت کو پورا کرتا تھا، تاہم اس دور میں بھی ادب کو کبھی کبھی زندہ حقیقتوں پر بحث کرنے کیلئے مجبور ہونا پڑا۔ ہرچند کہ ان حقائق کے اظہار کا کوئی منطقی پس منظر نہیں تھا۔ یعنی ماحولی اثرات اس قدر چھائے ہوئے تھے کہ ان اثرات کے جال سے ذہنِ انسانی کے لئے فرار ناممکن ہو گیا تھا۔

جاگیرداری عہد کا ادب، زندگی کے دبے ہوئے گوشوں کو نمایاں کرنے کی کوشش کرتا تھا۔ مگر یہ نہیں بتاتا تھا کہ وہ دبے ہوئے کیوں ہیں؟ اور ہر جبرِ زندگی کو مقدرات سے تعبیر کر کے آگے بڑھ جاتا تھا۔

۲۶

# زندگی

بحث طلب امر یہ ہے کہ زندگی سے ہم کیا مراد لیتے ہیں، اگر زندگی ایک فرد اور اُس کی محدود اقتصادی ضروریات کا نام ہے تو بلاشبہ ادب برائے زندگی بھی اسی ادب کا نام ہو کر رہ جائیگی جو ہمیں یہ بتائے کہ معاش حاصل کرنے کے ذرائع کیا ہیں۔ اور اگر زندگی نام ہے سوسائٹی اور اس کی تمام تر ضروریات اور تمام رجحانات کا اور اگر معاشرہ و کائنات کے مختلف اثرات کے باہمی روابط، عمومی حیاتیاتی اسباب وغیرہ کا بھی اس سے تعلق ہے تو ادب برائے زندگی بھی اس ادب کا نام ہوگا جس کے دائرہ میں یہ تمام وسیع دنیا آجاتی ہے ؛

پرانی دنیا میں (جو جاگیرداری عہد کیساتھ ختم ہو گئی) اقتصادی اسباب مجموعی سوسائٹی نہ بنا سکے۔ گو مذاہب نے قبل از وقت اجتماعی تصوّر پیدا کرنے کی کوشش کی مگر اس ارادہ میں بُری طرح ناکامی ہوئی۔ سماج اور اس کے اقتصادی ذرائع اس قدر محدود تھے کہ وہ کسی عظیم مجموعی سماج کا بار برداشت نہیں کر سکتے تھے۔ اس لئے سوسائٹی مجبوراً چند بے تعلق ٹکڑوں میں بٹ گئی تھی۔ البتہ مذہب نے اتنا ضرور کیا کہ اُن کے مابعد الطبیعاتی تصوّرات کو اسلام، عیسائیت، یہودیت۔

ایشیا مارچ ۱۹۴۳ء

ہندوئیت اور بُدھ مت جیسے بڑے بڑے ٹکڑوں میں بانٹ دیا۔ لیکن جہاں ان روحانی تصوّرات کا مقابلہ سماج اور اُس کے اقتصادی حیاتیاتی اسباب سے ہوا۔ ان کو اپنی شکست تسلیم کرنا پڑی۔

ایران نے اسلام کی وہ تشریح کی جو عرب سے بالکل مختلف تھی۔ بدھ مت چین میں جا کر کنفیوشس کے قومی تصوّرات سے اتنا متاثر ہوا کہ ہندوستانی بدھ ازم اس کے مقابلے میں ایک دوسری چیز نظر آنے لگا۔ ان خارجی تصوّرات نے سماج کی ساخت پر کوئی اثر نہیں ڈالا۔ مختلف سوسائٹیوں اور مختلف ماحولات نے ان رومانوں کو اسی قدر قبول کیا جس قدر وہ ان کے اپنے تصورات سے مطابق ہوئے۔

ان مذاہب کی ناکامی کے بعد صرف اقتصادی اسباب ہی سماج کی بناوٹ کے ذمّہ دار تھے۔ لیکن یہ سخت غیر منظّم اور منتشر تھے۔ اُن کی بنیادوں پر انسانی اجتماعیت کسی بڑے حلقہ تک وسیع نہیں ہو سکتی تھی۔ اور سماج پر انفرادیت کا دباؤ تھا۔ انفرادیت ہی کا یہ اثر تھا کہ اس دور میں، رومانی شاعری جو خدا، فرشتوں، روحانی چیزوں اور حُسن و محبت جیسے مسئلوں پر بحث کرتی تھی، کافی اثر رکھتی تھی۔ تاہم اس عہد کے ادب کو بھی ادب برائے ادب کے ذیل شمار نہیں کیا جا سکتا، یہ چیزیں بھی ایک عہد کے انسانی احساسات کا پرتو ہیں۔ البتہ ہم اپنی ضروریات کے پیشِ نظر پرانے ادب پر یہ اعتراض کر سکتے ہیں کہ اس نے ضروری و غیر ضروری میں فرق کرنے کی کوشش نہیں کی۔ ہرچند کہ زندگی میں رومان کا ایک درجہ ہے۔ مگر سماج کی بنیادی ضرورت، اس کے اقتصادی اسباب کی اہمیت ہے۔ زندگی پہلے زندہ رہنے کیلئے مجبور ہے۔ سوچنا اور خواہش کرنا، بعد کی منزلیں ہیں۔ لیکن پرانے ادب نے محض سوچنے اور محض خواہش کرنے کو پہلا درجہ دیا۔ یہی وجہ ہے کہ داخلیت پُرانی شاعری کا خاص عنصر تھی۔

اگر سماج نام ہے افراد کی اس کثیر تعداد کا جو وسیع معاشی ذرائع کو چلا کر ہماری دنیا کو آگے بڑھا رہی ہے تو ادب جو حاضر سماج کا پرتو ہے اس کی بھی یہ ذمہ داری ہے کہ وہ ان ضروریات کو واضح کرے۔ اگر آج کا ادب رومانی تصوّرات کی تسکین کرنے پر قناعت کر لیتا ہے تو اُس کے معنی یہ ہیں کہ وہ آج سے کئی صدی پیچھے لوٹ کر جاگیرداری عہد کے ادب کی نقّالی کرتا ہے۔ وہ سماج کے اعلیٰ طبقے کے افراد کی رومانی خواہشوں کو پورا کرتا ہے۔ اور سماج کے نچلے طبقوں کی نمائندگی نہیں کرتا۔ حالانکہ آج ایک مجموعی سماج کی تعمیر و تشکیل کا آغاز ہو چکا ہے۔ اور وہ آنکھیں جنہیں دیکھنے کی قوت حاصل ہے، زندگی کے ان گوشوں کو نظر انداز نہیں

کرسکتیں۔ جن پر آج تک نظر نہیں پڑی تھی۔ یا جو کم نگہی کا دیدہ و دانستہ شکار رہے۔

بلاشبہ وہ وقت آئیگا جب موجودہ سماج ان اقتصادی مشکلات کا حل تلاش کرلیگا اور اُسے موقع ملے گا کہ وہ رومانی دنیا پر بحث کرے۔ وہ پرکھے کہ خدا، عشق، رہبانیت اور رُوحانی احساسات کیا قیمت رکھتے ہیں۔ اور منطقی دنیا میں ان کی کیا اہمیت ہے۔ لیکن ابھی یہ وقت بہت دور ہے۔ آج ہم محض اُن موضوعات پر غور کرنے کیلئے وقت نہیں نکال سکتے۔ آج ادب میں رومانیت کا صرف اس قدر درجہ ہونا چاہیئے کہ وہ ہمارے صنفی احساسات کا ترجمان ہے اور بس۔

## عہدِ سرمایہ داری

سرمایہ داری عہد میں اوسط طبقے کو کافی اقتدار حاصل تھا۔ یہ نچلے طبقوں کے لاکھوں انسانوں پر حکومت کرتے تھے۔ انھوں نے اپنے ادب کو صنفی احساسات ومطالبات کی تکمیل کا ذریعہ بنا دیا۔ انیسویں صدی کے شروع میں رومانی ادب کا بول بالا تھا۔ شیلی، بائرن، کیٹس، اور ورڈز ورتھ یورپ میں اور ہندوستان میں سنہ ۱۹ء سے لیکر سنہ ۱۹۳۵ء تک کے تمام ادبا و شعرا اسی سماجی رجحان کو ظاہر کرتے تھے۔ ادب کا یہ دور بھی ادب برائے ادب کے تحت نہیں آتا۔ اسلئے کہ سرمایہ داری دور کی ابتدا میں اقتصادی و معاشی اسباب نے کوئی مستقل سانچہ اختیار نہیں کیا تھا۔ کہ نچلے طبقہ کے افراد سماج کی ساخت میں کوئی انقلاب لا سکتے۔ ظاہر ہے کہ اس کا سبب یہ تھا کہ سماج اسوقت نام تھا چند افراد کے مجموعہ کا، اسے نچلے طبقوں کے لاکھوں اور کروروں انسانوں کے تاثرات سے کوئی دلچسپی نہ تھی۔ نہ انسانوں کی یہ کثیر تعداد سماج پر اپنا حق جتانے کیلئے کوئی اقدام کرسکتی تھی۔ اور کبھی اس قسم کی کوئی کوشش کی بھی گئی تو وہ کوشش بُری طرح ناکام ہوگئی۔

پُرانی دنیا میں سماج کے اس انفرادی تخیّل کی وجہ سے ادب چند افراد کی ضروریات کا خیال رکھتا تھا، اور یہ افراد اقتصادی طور پر قطعی مطمئن تھے، وہ اپنی غیر مادّی خواہشوں کی تکمیل چاہتے تھے۔ لیکن اب صورت حال قطعی مختلف ہے آج کا سماج اجتماعی بندھنوں میں اسیر ہے۔ ان حالات سے ادب کا متاثر ہونا قدرتی امر ہے، یہ حالات معاشرتی و معاشی نظام کی تبدیلی کا نتیجہ ہیں۔ جن کا پرتو اپنے پورے کمال کیساتھ زندگی پر پڑ رہا ہے؛

اُس دور کا ادب اوسط طبقے کا ادب ہے۔ اور وہ انھیں کے میلانات کو ظاہر کرتا ہے۔ اس زمانہ میں شعروادب پر اعلیٰ اور اوسط طبقے کی اجارہ داری اس حد تک بڑھ گئی۔ کہ جین کاکیٹن نے یہاں تک کہہ دیا کہ:-

"عوامی شعروادب کا وجود ہی نہیں پایا جاتا"

کاکیٹن کا یہ خیال غلط نہیں ہے یہ واقعہ ہے کہ جاگیرداری عہد میں عوامی ادب ایک بے معنی اصطلاح تھی لیکن بیسویں صدی میں حالات نے ایک شاندار تبدیلی پیدا کی۔ اب انسانی شعور میں وسعت پیدا ہوئی ہے۔ اور اجتماعیت کا احساس بیدار ہوگیا ہے۔ آج اگر سماج کا کوئی حصہ اقتصادی مشکلات کا شکار رہے تو سوسائٹی اطمینان کی زندگی بسر نہیں کرسکتی۔ چنانچہ آج سماج ہر گھڑی تباہی و بربادی کے کنارے لرز رہا ہے۔ اور وہ اتنے سخت ہچکولے کھا رہا ہے۔ کہ سوسائٹی کا کوئی بھی طبقہ واقعات سے بے توجہ ہوکر نہیں رہ سکتا، اب شاعری کو عوام کی شاعری ہوکر ترقی کرنی ہوگی۔ ورنہ وہ ختم ہوجائیگی۔ ٹالسٹائی نے اپنے مشہور نظریہ "حسن کاری" میں اس امر پر انقلابی حیثیت سے زور دیا ہے کہ ادب و شاعری کو عام فہم ہونا چاہیئے اور انسانیت کے کم سواد اور کثیر حصّہ کو فائدہ اٹھانا چاہیئے۔ ان حالات کے پیشِ نظر اس زمانہ میں ادب کا محض رومانیت میں مبتلا رہنا قطعی غیر منطقی ہے۔

رومانیت تو آج تک صرف اوسط طبقات کے ذہنی رجحانات کو ظاہر کرتی
رہی ہے۔ نچلے طبقے تو سخت اقتصادی دباؤ، اور تعلیمی وجمالیاتی احساس کی کم شعوری ۲۷
کی وجہ سے رومان کو رومان کی طرح محسوس بھی نہیں کرسکتے؛ یا اگر کبھی رومانیت کا پرتو ان پر پڑتا بھی ہے تو ان کا رومان اقتصادی زنجیروں میں الجھ کر رہ جاتا ہے؛ اس لئے اگر آج کا سرمایۂ ادب فقط رومانیت کو قرار دیا جائیگا تو ادب تمام طبقات کی نمائندگی کرنے میں قطعی ناکام رہیگا؛

بلاشبہ، جب تک انسانی زندگی میں صنفی رجحانات موجود ہیں، رومان اک حقیقت ہے۔ اور ہم مسائل کے خشک عناصر کو محسوس کرنے کے باوجود اس کے اثر سے انکار نہیں کرسکتے۔ پھر غلط یا صحیح اوسط اور اعلیٰ طبقہ بہرحال ہمارے سماج کے حصّہ ہیں۔ اس لئے ادب کا فرض ہے کہ وہ اُن کے حسّیات و میلانات کی ترجمانی بھی کرے اور ہر ترجمان کے سچے دعویدار کو ان نفسیاتی رشتوں کو نہیں توڑنا چاہیئے۔ جو رومانی دنیا سے الگ ہوکر تخیّل اور حقیقت کو جوڑتے ہیں۔

جہاں تک زندگی کے کاہل عناصر کا تعلق ہے۔ وہ سماج سے رفتہ رفتہ مٹتے اور ہٹتے جائیں گے۔ اور ادب میں اُن کی نمائندگی خود بخود مدّہم پڑتی جائیگی، آگے چل کر وقت خود مطالبہ کریگا۔ کہ ادب کی حدود سے اُن طبقوں کے احساسات کو فنا کردیا جائے۔ اس وقت ادب ایک نئے اور شاندار راستہ میں قدم رکھیگا۔

ادب پر جب اس حیثیت سے غور کیا جائے۔ کہ وہ بہرحال سماج کے کسی نہ کسی طبقے کے ذہنی میلانات کی تشریح کرتا ہے اور یہ بتاتا ہے کہ سوسائٹی نے کسی مخصوص عہد میں سوچنے کی کتنی مخصوص لائنیں پیدا کی تھیں۔ تو ہمیں اسکو من حیث المجموع ادب برائے زندگی کی صنف میں لانا پڑے گا۔ مگر جاگیرداری عہد کا ادب عام طور پر خیالی حقیقتوں کو زیرِ بحث لاتا تھا۔ اس لئے اس کے اس مخصوص رجحان کو جو بلا شک محدود ہے۔ ادب برائے ادب کی صنف میں شمار کرنا لازمی ہے؛

یہ ادب، محاسنِ الفاظ، جدّتِ کلام، دروبست، بندشِ الفاظ کی ہم آہنگی اور موسیقی پر زور دیتا ہے۔ اس کے نزدیک زندگی کی سچی حقیقتوں سے بحث کرنا کوئی ضروری فریضہ نہیں۔ وہ کبھی کبھی کائنات کے اُلجھنوں کی تشریح کرنا چاہتا ہے۔ مگر سبب اور اسباب کی پیچیدہ کڑیوں میں پھنس کر مجبوراً تخیلاتی دنیا میں بھٹکنے لگتا ہے۔ عبوری دوروں کا تمام ادب انھیں ناکام کوششوں کی ایک طویل داستان ہے۔

## حیاتیاتی اسباب اور اقتصادی ذرائع

ہمارے عہد کی ادبی کشمکش سے معلوم ہوتا ہے کہ حیاتیاتی اسباب اور اقتصادی
ذریعوں نے پرانے سماج پر کتنے غیر متوازن اثرات ڈالے۔ کبھی حیاتیاتی اسباب افراد کو ۲۸
سماج کے معیار سے آگے لیجانے کا باعث ہوتے تھے۔ اور کبھی اقتصادی ذریعے سماج کو افراد کے معیّنہ ارتقائے ذہنی سے صدیوں دور لیجانیکی کوشش کرتے تھے!

حیاتیاتی اسباب اور اقتصادی ذرائع کے اسی عدم توازن یا افراد اور جماعت کی اسی غیر متناسب ذہنی ترقی، باہمی نعصیت اور انفعالیت نے غیر مادّی فلسفہ کو پیدا کیا۔ اور پروان چڑھایا۔ کبھی ایک شاعر و فلسفی اپنے عہد کے فکری خطوط سے کئی صدی آگے بڑھ کر سوچنے کی کوشش کرتا تھا۔ لیکن جہاں تک اس کے عہد کا سماج آچکا ہے۔ اسی قدر اُس کے خیالات میں حقیقت پسندی ہوتی تھی۔ لیکن اس عہد کے عام معیار سے جس قدر وہ آگے کی طرف پرواز کرتا تھا۔ اُس کے نظریوں میں خیال پسندی بڑھتی جاتی تھی؛

ارسطو، روسو اور مارکس نے مستقبل کیلئے چند حقیقی اور بنیادی خیالات پیش کئے لیکن یہ اپنے نظریوں میں اس قدر کامیاب نہیں۔ جس قدر اُن کے عہد کا عام ذہنی معیار اُن کا ساتھ دیتا ہے، جیسے ہی یہ مستقبل کی گہری اندھیاریوں میں زیادہ داخل ہونیکی کوشش کرتے ہیں۔ عقلیت اور منطق ان کا ساتھ چھوڑتی جاتی ہے۔

حیاتیاتی اسباب اور اقتصادی ذرائع کی بے آہنگی اتنی بڑھی ہوئی ہے

کہ اب سے ہزاروں سال پہلے ایسے بلند دماغ افراد کا وجود ملتا ہے جو اگر آج ہوتے تو ان کی ذہنی صلاحیتیں موجودہ ترقی یافتہ دماغ سے ہم آہنگ اور مسطّح ہوتیں۔ اس کے برعکس بیسویں صدی کے سماج کے کئی ٹکڑے اتنے غیر ترقی یافتہ ہیں کہ چار ہزار سال قبل کی سوسائٹی کے حصّے معلوم ہوتے ہیں!؟

درمیانی عہد کی اس ذہنی کیفیت سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ عہدِ جاگیرداری کے مفکّر اور شاعر رجعت پسند نہیں تھے۔ ان کی نظر مستقبل پر تھی۔ مگر فکری تہیدستی کی بنا پر مجبور ہوتے تھے۔ اس مجبوری میں خیالی دنیا ہی ان کا مامن ہو سکتی تھی۔

پرانے ادب اور شاعری میں اخلاقی، صوفیانہ، اور مذہبی افکار کی کثرت بلاغت، فصاحت لفظی گورکھ دھندوں اور بندش کی چپستیوں کا وجود اسی غیر متناسب صورتِ حال کی چغلی کھاتا ہے؛

لیکن بہرحال پرانے سماج کے فکری معیاروں کا اندازہ حیاتیاتی اسباب اور اقتصادی ذرائع کی ہم آہنگی اور ناآہنگی کے بدلتے ہوئے تناسب کو دیکھ کر لگایا جا سکتا ہے؛

## سماج کے خالق اور نشوونما دینے والے عناصر

سماج کو اقتصادی ذرائع پیدا کرتے اور بڑھاتے ہیں یا حیاتیاتی اسباب اس کی ترقی اور نشوونما کا اصل سبب ہیں؟ یہ سوال اپنی جگہ ایک اہم سوال ہے اشتراکی ادبا کا دعویٰ ہے کہ سماج کے تمام تغیرات محض اقتصادی اسباب کا ذریعہ ہوتے ہیں۔ غیر اشتراکی ادیب سماج کی تبدیلی اور تغیر کو حیاتیاتی اسباب کا نتیجہ خیال کرتے ہیں؛ بقائے اصلح کے اصول کے ماتحت سماج ارتقا حاصل کرتا ہے اور اقتصادی ذرائع سماج پر اثر کرنے میں بالکل ثانوی حیثیت رکھتے ہیں۔ اس طرح یہ لوگ سماجی ترقی کو محض انفرادی کوششوں کا مرہونِ وجود خیال کرتے ہیں؛

بلا شبہ اشتراکی ادبا کا یہ دعویٰ صحیح نہیں ہے، فقط اقتصادی ذرائع ہی سماج کی نشوونما اور ترقی کا ذریعہ نہیں، مگر اس کے ساتھ ہی غیر اشتراکی ادیبوں کا یہ خیال بھی درست نہیں کہ سماج پر فقط حیاتیاتی اسباب ہی موثر ہوتے ہیں۔ بے شک یہ ایک واقعاتی چیز ہے۔ کہ حیاتیاتی اسباب سماج پر اثر ڈالنے میں اوّلیت کا درجہ رکھتے ہیں۔ اور اقتصادی ذرائع ثانوی، مگر جہاں تک سماج کو بنانے اور آگے بڑھانیکا تعلق ہے ان دونوں کی حیثیت برابر ہے۔

یہ دونوں اسباب جس قدر قریب ہوتے ہیں، اجتماعیت ترقی کرتی ہے۔

یا یوں کہیے کہ یہ جتنی تیزی سے اثر ڈالتے ہیں اسی تناسب سے یہ قریب ہوتے ہیں، عہدِ جاگیرداری میں اُن کی بے آہنگی جتنی وسیع تھی اسی قدر انفرادیت کا زور تھا، لیکن ان کی تیز تر اثر انگیزی کے نتیجے میں سرمایہ داری میں اجتماعیت پیدا ہوتی چلی گئی۔ اور آخر اجتماعی تصور انفرادیت پر غالب آگیا۔ گو یہ زمانہ اجتماعیت کے غلبہ کا زمانہ ہے تاہم اب بھی انفرادیت فیسزم اور نازی ازم کے پردہ میں ظاہر ہوتی ہے۔ لیکن اقتصادی اسباب نے اسے اتنا مجبور کر دیا ہے کہ وہ انفرادیت کے محدود معنٰی میں اجتماعیت سے کچھ نہ کچھ مستعار کیفیت لینے پر مجبور ہو گئی ہے۔ مستقبل میں انفرادیت قطعی طور پر ختم ہو جائیگی۔ اس کے فنا کے بعد حیاتیاتی اسباب اور اقتصادی ذرائع میں پوری ہم آہنگی پیدا ہو جائیگی۔

اقتصادی ذرائع سماج کے عقلی، فکری اور ذہنی اداروں کی ترقی کو بتاتے ہیں۔ یعنی افراد کی عقلی سطح کسی عہد کے اقتصادی ذرائع ہی ہوتے ہیں۔ لہذا ادب میں بھی واقعیت اور صداقت جو کسی عہد کے ذہنی و فکری ارتقاء کا پتہ دیتی ہے۔ اسی تناسب سے پیدا ہوتی ہے۔ جو حیاتیاتی اسباب اور اقتصادی ذرائع کی ہم آہنگی کے درمیان پایا جاتا ہے۔

جاگیرداری زمانہ میں یہ ہم آہنگی بہت کم تھی، اس لئے ادب میں واقعیت نسبتاً کم درجہ پر پائی جاتی تھی۔ مگر عہدِ سرمایہ داری میں یہ دونوں تاثیری عناصر قریب تر ہو گئے۔ اس لئے ادب میں واقعیت اور حقیقت نگاری بھی بڑھ گئی۔

## ادب کی تقسیم

اگر ادب برائے زندگی کی روح واقعیت نگاری ہے تو فقط نئے ادب کو ادب برائے زندگی کی تفسیر ماننا صحیح نہ ہوگا۔ اس لئے کہ پُرانے ادب میں بھی واقعہ نگاری اور مرقع نگاری ایک اہم عنصر کی حیثیت سے تسلیم کی گئی ہے۔ قدیم ہندوستان، مصر، بابل اور عرب کی شاعری میں اس کی ان گنت مثالیں موجود ہیں۔ اسی خیال کے پیشِ نظر گارفیلڈ نئے اور پُرانے ادب کی تقسیم کو صحیح نہیں مانتا۔ اس کے نزدیک قدیم و جدید ادب کی رُوح ایک ہی۔ وہ کہتا ہے کہ:۔

"جو شخص ادب کی حقیقی روح سمجھ سکتا ہے اُسے چاہیئے کہ وہ کسی خاص دور کے ادیبوں کو نہ چنے بلکہ ادب کے سرچشمہ تک پہونچے اور اس ہلکی سی لہر کا اندازہ لگائے جو زمانے کے بہتے ہوئے دھارے میں ظاہر ہوتی ہے۔ اور خیال کے سمندر میں بتدریج وسیع اور گہری ہوتی جاتی ہے۔

جدید زمانے کے لوگ اسی قسم کی لہروں کی تلاش میں ہیں"

گارفیلڈ کے نزدیک ادب کی تقسیم قدیم و جدید کے لحاظ سے نہیں کی جاسکتی اس کے نزدیک ادب اک ہلکی سی لہر کا نام ہے۔ جو ہر دور میں یکساں پائی جاتی ہے یہاں سوال اٹھتا ہے کہ اگر ادب کی رُوح، واقعیت نگاری، یا ارسطو کے الفاظ میں فطرت کی نقّالی تسلیم کر لی جائے (آرٹ فطرت کی نقّالی کا نام ہے۔ آرسطو) یا افلاطون کے قول پر کہ "آرٹ چند سایوں کا نام ہے" سرِ تسلیم خم کر دیا جائے، تو اس خیالی، ذہنی، غیر حقیقی ادب کی تشریح کیا کی جائے گی، جو پُرانے زمانے کی اک ممتاز خصوصیت رہا ہے اور جس کا ہلکا سا پرتو ہم آج بھی اپنے ادب میں پاتے ہیں؟!

جہاں تک پُرانے ادب کی تخئیلت اور خالص تصوّریت کا تعلق ہے۔ اتنا ضرور صحیح ہے کہ قدیم ادب خیالی نتیجے نکالتا تھا لیکن اس کے تصورات کی کچھ استعاراتی بنیادیں تو بہرحال ضرور تھیں۔

"طلسم ہوش رُبا" کے جنوں اور بھوتوں کا پایا جانا ممکن نہ سہی۔ لیکن خوفناک انسانوں کا پایا جانا اور ان اجزار کا پایا جانا بالکل یقینی ہے۔ جن کے مجموعہ کو ایک خاص شکل میں پیش کرنے سے ان کے مجسّمہ کی تصویر ہمارے ذہن میں پھر جاتی ہے۔

حقیقتاً آرسطو کا یہ کہنا کہ آرٹ فطرت کی نقالی کا نام ہے۔ اس منطقی نظریّہ سے پیدا ہوتا ہے کہ انسان جو کچھ سوچتا سمجھتا، بولتا اور غور کرتا ہے وہ لازمی طور پر خارجی مادّی اسباب سے پیدا ہوتا ہے، اور یہ کہ انسان غیر مادّی چیز کا تصوّر بھی نہیں کر سکتا اور کوئی بھی خیالی چیز جہاں تک لفظ کے خیالی حقیقی معنی کا تعلق ہے۔ ذہن انسانی میں پیدا ہو ہی نہیں سکتی۔ لہذا آرٹ بھی لازماً فطرت اور اس کے تغیّرات کی ایسی نقل کا نام ہے جس سے ایک خاص جمالیاتی اثر پڑے، لیکن فطرت کی نقّالی کا یہی طرز نئے اور پُرانے آرٹ یا ادب میں فرق پیدا کر دیتا ہے۔ اور اس لئے یہ دو مختلف چیزیں ہو جاتی ہیں۔

## نیا ادب

ادب برائے ادب۔ کی تقسیم میں اعتقاد رکھنے والے اور ادب برائے ادب کے نظریہ کو تسلیم کرنیوالوں کا بیان ہے۔ کہ ادب کی تقسیم۔ نئے اور پُرانے ادب کے دو ٹکڑوں میں نہیں کی جاسکتی۔ ادب ایک ہی ہے اور وہ ایک ہی رہنا چاہیئے۔ ان کے نزدیک گارفیلڈ کے بیان کے مطابق ادب ایک ہلکی سی لہر ہے۔

ایشیا مارچ ۱۹۴۳ء

جو زمانے کے بہتے ہوئے دریا کیساتھ بہہ رہی ہو۔

یہ سچ ہے کہ ادب ایک ہلکی سی لہر ہے۔ لیکن وہ گارفیلڈ ہی کے قول کے مطابق خیال کے سمندر میں بتدریج وسیع اور گہری بھی ہوتی جاتی ہے۔ فطرت کی نقالی یا۔ ایک ہلکی سی لہر۔ پرانے ادب کی بھی روح تھی اور نئے ادب کی بھی روح ہے۔ البتہ اتنا فرق ہے کہ نئے ادب نے فطرت کی نقالی میں زیادہ سے زیادہ مہارت کا ثبوت دیا ہے۔ نیا ادب کوشش کرتا ہے کہ وہ نفسیات کی باریک اور نازک گہرائیوں میں اُتر جائے۔ اور فطرت کے رازاتنے اچھوتے طرز سے بیان کرے کہ ہر جذبہ، واقعہ اور واردات کی تصویر نگاہ و خیال کے سامنے کھینچ جائے۔ یہ کچھ آسان نہیں۔ فطرت کے پُرپیچ دقیق اور نازک جزئیات کا احاطہ اور انہیں اُن کے صحیح اور معینہ مقامات پر رکھ کر کامل درست اور فطری نتیجے نکالنا نہایت مشکل فریضہ ہے۔ لیکن یہی وہ فریضہ ہے جو آرٹسٹ کی امتیازی خصوصیت ہے۔

نئے اور پُرانے ادب کا ایک اہم امتیاز۔ فنکار اور غیر فن کار کے مابین ذہنی معاہدہ کی تنسیخ ہے۔ نئے ادب نے اس معاہدہ کو چاک کر دیا ہے۔

## ۳۰ معاہدۂ ذہنی

قدیم فنکار اپنے ادّعائے فن کاری کی بنا پر عوام سے چند مراعات کا متمنی تھا؛ وہ جانتا تھا کہ زندگی کے جن جمالیاتی گوشوں کو وہ نمایاں کر سکتا ہے عوام کی نگاہیں ان گوشوں میں داخل نہیں ہو سکتیں۔ وہ امید کرتا تھا کہ اُسے اپنے آرٹ کی اساس کو ایک متصورہ اور ممکن واقعہ، شئے یا حادثہ پر قائم کرنیکی اجازت دی جائے گی؛ خواہ وہ واقعہ یا حادثہ حقیقتاً پیش نہ آیا ہو۔

ایک مصوّر کسی اُس بادشاہ۔ دیوی یا دیوتا کی تصویر بناتا تھا جس کا موجود ہونا قدیم زمانہ میں ممکن ہے۔ گو وہ حقیقتاً موجود نہ رہا ہو۔ عوام آرٹ کی اہمیت کے پیش نظر فنکار کو۔ ممکنات۔ کی یہ مراعات دیدیتے تھے۔ اس طرح فنکار اور غیر فنکار کے مابین یہ ذہنی معاہدہ قائم تھا کہ وہ فنکار کو چند مراعات دینگے اور کسی واقعہ کی بنیادی سچائی سے متعلق اپنے ذہن میں پیدا ہونیوالے منطقی سوالات کو دبا دیں گے۔ جس کے جواب میں۔ فنکار۔ اُن کے جمالیاتی اور رومانی حس کی تسکین کا سامان مہیا کرے گا۔

ایک یونانی مصوّر اس تصور کیساتھ کہ۔ ایک حسین دیوی کا وجود ممکن ہے اُس کی تصویر اس طرح تیار کرنیکا مجاز تھا۔ کہ اس میں حُسن سے متعلق ہر ممکن چیز کی رنگ آمیزی کر دے۔ اسی طرح انیسویں صدی میں یورپ کا ایک افسانہ نگار اس امکان کو فرض کر کے کہ ایک۔ نوجوان مرد اور نوجوان لڑکی کے درمیان محبت ہی ممکن ہو۔ اپنے پورے افسانہ کی بنیاد ڈالدیتا تھا۔

ظاہر ہے کہ اس معاہدۂ ذہنی کی رُو سے مذکورہ مراعات دی جاسکتی ہیں۔ لیکن پرانے ادب اور آرٹ نے اس معاہدہ کی آڑ میں اتنی غیر منطقی اور بے ربط چیزیں بیان کی ہیں کہ وہ تمام محض خیالی دنیا کی پرچھائیاں معلوم ہو رہی ہیں۔ لیکن عوام کے بڑھتے ہوئے منطقی مطالبوں کیوجہ سے یہ معاہدہ کمزور ہوتا چلا گیا اور فنکار سے وہ بہت سی مراعات چھین لی گئیں جو پُرانے ادب نے اسے دیدی تھیں۔ نیا ادب فنکار سے یہ جائز مطالبہ کرتا ہے کہ وہ فرضیات سے نکل کر نفسیات کو اختیار کرے۔ آخر وہ کیوں کچھ ممکن الوقوع چیزیں فرض کرتا ہے۔ جبکہ ہماری زندگی میں اَن گنت یقین الوقوع چیزیں پائی جاتی ہیں۔

بلاشبہ اس واقعہ سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ کہ پُرانے ماہرین فن نے ان مراعات سے جائز فائدے اٹھائے۔ اور۔ ۔ ۔ ۔ ۔ فن کے بہترین نمونہ پیش کئے لیکن ساتھ ہی یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ اگر وہ اس معاہدہ سے فائدہ اُٹھانے کی بجائے چند جاندار اور ٹھوس حقیقتوں پر اپنے آرٹ کی بنیاد رکھتے تو اس میں اتنی تیز تاثیر پیدا ہو جاتی جو مصنوعی حقیقتوں کی ملمع کاری سے ممکن نہیں۔ اس لئے نیا ادب ایک شاعر سے یہ اُمید کرتا ہو کہ اگر وہ شراب کے اثرات کا خود تجربہ نہیں اٹھا سکا تو صرف اس لئے کہ اس کی معلومات میں وہ اثرات آچکے ہیں۔ اُسے ان کو بیان کرنیکی اجازت نہیں ہے۔ یا تو وہ خود تجربہ حاصل کرے یا وہ اُن چیزوں کو بیان کرے جنکا تجربہ انہیں حاصل ہو۔

بالکل اسی طرح ایک بادہ کش شاعر سے نئے ادب کا یہ مطالبہ ہے کہ وہ صرف اس لئے کہ عوام کی رومانی حس کو متحرک کرے کیوں شرابیات و خمریات میں خود کو محدود کئے لیتا ہے جبکہ عوام کے جمالیاتی احساسات کو مشتعل کرنے کے لئے زندگی کی ان چند در چند حقیقتوں کو بیان کرنا زیادہ بہتر ہے۔ جو آئے دن ہمارے تجربہ میں آتی ہیں۔ اور یہ بالکل مناسب نہیں کہ اس رعایت کو لیتے ہوئے کہ ایک مخمور شرابی کی کیفیات کچھ ایسی حقیقتیں ہیں جو زندگی کی تلخ حقیقتوں سے بہرحال ممتاز ہیں۔ اور اس لئے کہ وہ ممتاز ہیں ان کی نفسیات کا اظہار ہمارے عجوبہ پسند جذبہ کو بہت اپیل کرے گا۔ لہذا انہیں بہتر طور پر بیان کرنا شاعر کا ایک آرٹ ہے۔ (بقیہ مضمون صفحہ ۵۱ پر)

# ایشیا

## دوسرا باب

## فسانے و ڈرامے

بابتہ مارچ سنہ ۱۹۳۳ء

ہاجرہ بیگم

# بچّے کی ذہنیت اور کہانی

بچّے کی زندگی میں کہانی کی بڑی اہمیّت ہے۔ سوائے ان مظلوم بچّوں کے جن کے پلنے کارخانے ہوتے ہیں اور جن کی مائیں مشین کے شکنجے میں خود مشین بن جاتی ہیں۔ کون ایسا بچّہ ہوگا جو کہانی کے نام سے واقف نہ ہو۔ کہانی کی دلچسپی سے تو انکار کسی کو نہیں لیکن کم لوگ ایسے ہیں جو اس بات پر غور کرتے ہیں کہانی کیوں ہر بچّے کو بھاتی ہے اور کس طرح ہم اُن کی اس دلچسپی سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

کہانی شروع ہوئی جب سے کہ انسان کی نسل شروع ہوئی۔ زبان بنی اور سماج کے قاعدے قانون مقرر ہوئے اور اسکا ثبوت خود ہمیں کہانی سے ملتا ہے۔ کیونکہ ادب کی اس شاخ سے شوق رکھنے والوں نے جب دنیا بھر کی کہانیاں اکٹھا کیں تو ان کو چند کہانیوں میں بعض باتیں عام معلوم ہوئیں۔ مثلاً اکثر قوموں کی کہانیوں میں اسی طرح کی باتیں عام تھیں جیسے کہ انسان کا جانور کی شکل میں تبدیل ہو جانا۔ کسی خوفناک چیز کا دوسروں کو نگل لینا اور پھر ان چیزوں کا جانور کے پیٹ سے برآمد ہونا۔ جان کا کسی چیز (ڈبیہ یا طوطے میں) بند ہونا۔ آسمان پر گھوڑے کھٹولے یا قالین کی مدد سے چڑھنا۔ کسی خاص ٹوٹکے کی مدد سے مرے انسان کا جی اٹھنا وغیرہ۔ اور زیادہ چھان بین کرنے پر معلوم ہوا کہ یہ چیزیں ان قوموں کی کہانیوں میں عام تھیں جو کہ ایک عام تمدنی دور سے گذر چکی ہوں۔ مثلاً وہ تمام قومیں جو کسی نہ کسی وقت قدرت کی طاقتوں کی پجاری رہ چکی ہیں (گو آج نہ ہوں) اپنی کہانیوں میں آندھی کیساتھ جنوں اور دیووں کا بیان کرینگے۔ اسی طرح جن جن قوموں میں یہ عقیدہ رائج تھا کہ سورج ایک لمبی مسافت طے کر کے شام کو جب مغرب میں پہنچتا ہے تو اندھیرے سمندر میں ڈوب جاتا ہے اور پھر صبح کو نکل آتا ہے۔ ان سب قوموں میں آپ ایک سی کہانی پائیں گے کہ کسی خوبصورت لال چیز کو کوئی خوفناک جانور ہڑپ کر جاتا ہے اور پھر وہ پیٹ چاک کر کے باہر نکل آتی ہے۔ یورپ کے ملکوں انگلستان، سکینڈ نیویا، فرانس وغیرہ میں ایک سرخ پوش لڑکی کو بھیڑیا نگلتا ہے۔ (Red Riding Hood)، امریکہ کے سرخ انڈین میں ایک بہادر کو ریچھ کھا جاتا ہے۔ ہمارے ہندوستان میں مور کو (جو سورج کی نہایت خوبصورت شبیہ ہے) گیدڑ نگل جاتا ہے۔

اسی طرح آپ تمام آریہ قوموں میں خواہ وہ یورپ کی ہوں یا ایشیا کی سات بھائیوں یا سات بہنوں کی کہانیاں عام پائیں گے۔ ان کہانیوں میں ہمیشہ سب سے چھوٹا بچّہ ہوشیار اور خوش قسمت ہوتا ہے۔ اور گو کئی طرح کی مشکلات کا سامنا اسے کرنا پڑتا ہے۔ کبھی کوئی پہیلی بوجھنی، کبھی بیوی تلاش کرنی لیکن وہی فتحیاب ہوتا ہے۔ یہ کہانی اس لئے آریہ قوموں میں پائی جاتی ہے کہ آریہ ایک زمانہ میں چھوٹے بیٹے کو ہی ماں باپ کا وارث قرار دیتے تھے۔ اسلئے کہ بڑی اولاد جوان ۳۳
ہو کر خود اپنے پاؤں پر کھڑی ہو سکتی ہے۔ لیکن سب سے چھوٹا کمزور اور کم عمر رہ جاتا ہے لیکن جب بڑے بیٹے کو وارث بنایا جانے لگا تو ضرورت اس بات کی ہوئی کہ چھوٹے بچّے کی وراثت اسکو عقلمند کہہ کر مناسب ثابت کی جائے۔

جان کا کسی ڈبیہ یا جانور میں محفوظ ہو جانا غیر آریہ قوموں کا عقیدہ تھا۔ چنانچہ آج بھی افریقہ کی حبشی قومیں اس پر یقین رکھتی ہیں کہ ان میں سے ہر ایک کا کوئی خاص ٹوٹم مقرر ہے اور اسی چیز کی حفاظت کرتے اور دشمن سے اس کو بچاتے ہیں اور اس کا اثر یہاں تک سُنا گیا ہے کہ اگر کوئی دشمن کسی کے ٹوٹم کو توڑ ڈالے تو وہ شخص واقعی دہشت سے مر جاتا ہے۔

غرضکہ کہانی کی ہر ایک بات گو شروع میں بے سر و پا معلوم ہو چھان بین کرنے پر صاف ہو جاتی ہے۔ یہاں تک کہ اگر ایک نقشہ تیار کیا جائے تو کہانی کو خواہ وہ دنیا کے کسی بھی حصّے سے آئی ہو اُس کے مرکزی پلاٹ کی مناسبت سے ایک خاص خانہ میں درج کر سکتے ہیں۔ اور اُن کے ایسے گروپ بنا سکتے ہیں جیسے کہ جانوروں کی کہانیاں، پریوں کی کہانیاں، سوتیلی ماں کی کہانیاں

ایشیا مارچ ۱۹۴۳ء

سات بھائیوں یا تین بھائیوں کی کہانیاں اور دہرانے والی کہانیاں ۔

یہ دہرانے والی کہانیاں نہایت دلچسپ ہیں۔ تقریباً سب قوموں میں عام ہیں اور مختلف ناموں کی عجیب فہرستیں ان میں ہوتی ہیں۔ جن کا آپس میں کچھ زیادہ رشتہ نہیں معلوم ہوتا۔ مثلاً ایک پرانی کہانی ہے ۔ ایک مکھی کی جو اپنا نام بھول گئی ۔ اُس نے گائے سے اپنا نام پوچھا ۔ گائے نے کہا مجھے نہیں معلوم ۔ بچھڑے سے پوچھ، مکھی نے کہا گائے ۔ گائے کا بچھڑا ۔ اپنا نام بتا ۔ بچھڑے نے کہا "گائے گائے کا بچھڑا ۔ بچھڑے کا چرواہا میرا نام بتا ۔ اسی طرح ہوتے ہوتے وہ مچھیرے کے پاس جاتی ہے اور کہتی ہے ۔ گائے گائے کا بچھڑا ۔ بچھڑے کا چرواہا ۔ چرواہے کا سونٹا سونٹے کا بٹیر ۔ بٹیر کی چڑیاں ۔ چڑیوں کی ندی ۔ ندی کی مچھلیاں ۔ مچھلیوں کے مچھیرے میرا نام بتا ۔ یا ایسی کہانیاں بھی ہوتی ہیں جن میں صرف چند فقرے بار بار دہرائے جاتے ہیں ۔

کہانی سُنانے کو تو ہر کوئی سناتا ہے لیکن سُنانے کا اصلی ڈھب کم کو آتا ہے ۔ پہلے زمانہ میں اس فن کے ماہر پیشہ ور داستاں گو ہوتے تھے ۔ لیکن وہ داستاں گو بڑے آدمیوں کو قصّہ سنانے کیلئے موزوں تھے ۔ کیونکہ اُن کی پیچیدہ اور رنگین داستانیں دراصل اس فن کی یادگار تھیں ۔ جس کی مدد سے تحریر کی ایجاد سے پہلے لوگ اپنی روایات مذہبی قاعدوں اور سماج کے قوانین کو یاد رکھتے تھے ۔ یہاں تو ہمارا مقصد بچّوں کی کہانیوں سے ہے ۔

۳۴

بچّہ کی پہلی کہانی وہی دُہرانے والی کہانی ہوتی ہے ۔ اس کی پلاٹ نہایت سادہ ہوتی ہے اور چند فقرہ بار بار دہرا کر نئے نام کے ساتھ جوڑ دئے جاتے ہیں ۔ مثلاً خالہ بلّی حج کو چلیں راستہ میں ملی مینا اس نے ساتھ چلنے کو کہا اور پوچھا خالہ بلّی تم ہمیں کھاؤ گی تو نہیں ۔ خالہ بلّی نے کہا " تیرے کھاتے کرتا کھاؤں، تیرے کھاتے عصا کھاؤں ۔ تیرے کھاتے تسبیح کھاؤں ۔ تجھے کیوں کھانے لگی تھی ۔ آگے ملا طوطا ۔ طوطے نے بھی وہی سوال کیا اور وہی جواب پایا اسی طرح کبوتر مرغا چوہا وغیرہ سب ملتے ہیں اور ایک جواب پاتے ہیں ۔ یہ کہانیاں اتنی سادہ ہوتی ہیں کہ دو سال کے بچّے بھی انھیں سمجھ لیتے ہیں ۔ اور بار بار دہرانے سے یاد کر لیتے ہیں ۔ ان کا خاص مقصد ہوتا ہے ۔ نئے نام سیکھنا اور حافظہ بڑھانا ساتھ ہی اتنی مختصر ہوتی ہیں کہ بچّہ سنکر اچاٹ نہیں ہوتا ۔

تین چار سال کی عمر میں ذرا لمبی کہانی جسمیں کئی ایک واردات ہوں سمجھ میں آنے لگتی ہے ۔ جیسے ایک تھی چڑیا ۔ ایک تھا چڑا ۔ چڑیا لائی دال کا دانہ چڑا لایا چاول کا دانہ ۔ دونوں نے ملکر کھچڑی پکائی ... ' یا ایک کوا تھا ایک فاختہ تھی ۔ کوّے نے نمک کا گھر بنایا ۔ فاختہ نے موم کا ' وغیرہ ۔ ان سب کہانیوں میں کوئی نہ کوئی نکتہ ضرور بیان کیا جاتا ہے ۔ مثلاً چڑے چڑیا کی کہانی میں چڑیا کا جھوٹ بولنا اور اُس کی سزا پانا ۔ کوّے اور فاختہ کی کہانی میں ہمسایہ کی مدد سے انکار اور اس کا بُرا نتیجہ ۔ اس طرح سے بچّہ آپس کے برتاؤ کے قاعدے سیکھتا ہے اور اس کی (Social Sense) کی بنیاد پڑتی ہے ۔ لیکن یہ سب اس خوبی سے بات میں بات کے طور پہ وہ سُنتا ہے کہ نصیحت کے طور پر اسکو بارِ خاطر نہیں معلوم ہوتا ۔

پانچ چھ سال کی عمر میں بچّہ کی سمجھ اتنی بڑھ جاتی ہے کہ وہ جان جاتا ہے کہ انسان حیوان اور اُس کے گرد و نواح کی چیزوں کی عام طاقتیں محدود ہیں نہ گائے بات کرتی ہے نہ چڑیا ہنڈیا پکاتی ہے ۔ لہٰذا اُس کے تخیل کو اب ضرورت ہوتی ہے ۔ پریوں اور دوسری غیر انسانی طاقتوں کی ۔ اب اَن ہونی بات بھی جادو کے زور سے ہو جاتی ہے ۔ لڑکی ندی بن جاتی ہے ۔ شہزادہ پنکھا جھل کر ادجھل ہو جاتا ہے ۔ پتھر پانی چھڑکنے سے انسان ہو جاتا ہے ۔ وغیرہ

یہ غیر محدود فضا بچّے کے پہلے خیالات کیلئے ضروری ہے ۔ اور اس آزادی میں وہ بہت بلندیوں کو پہنچتا ہے ۔ "یوں ہو تو کیا ہو" شاید یوں بھی ہو جائے " مزہ ہو جو یوں ہو ۔ یہ اُس کے دماغی رجحانات ہوتے ہیں اور اُن کی تکمیل میں پریوں کی کہانیوں سے مدد ملتی ہے ۔ ان کہانیوں میں بھی جیسا کہ بیان ہو چکا ہے ۔ کچھ قاعدہ قانون ضرور ہوتے ہیں ۔ مثلاً المیہ یعنی ٹریجڈی نہیں ہوتیں ۔ بچھڑے ملتے ہیں ۔ مشکلات حل ہوتی ہیں ۔ اور دُکھ کے بعد سُکھ ہوتا ہے اور ہونا بھی ایسا چاہیئے ۔ بچّہ قدرتی طور پر (Optimistic) ہوتا ہے ۔ اس کے حوصلے بلند اور فطرت بشاش ہوتی ہے ۔ ان کہانیوں سے بچّے کو دنیا کے بہت سے نئے اور پرانے قاعدوں قرینوں سے واقفیت ہو جاتی ہے ۔ غریبی امیری کا فرق ۔ راجہ کی مطلق العنانی ۔ ماں کی مامتا ۔ سوتیا ڈاہ ۔ مرد عورت کی محبّت ۔ شادی کا رواج ۔ موت کا تذکرہ ۔ غرضکہ کیا کچھ نہیں ہوتا ۔ اور سُننے والا کی دنیا اب بجائے گھر کی چار دیواری کے شہروں ۔ بیابانوں اور پرستاروں تک وسیع ہو جاتی ہے ۔

لیکن بڑھتی عمر کے ساتھ نیا دور شروع ہوتا ہے ۔ یعنی وہ جبکہ بچّہ ہر چیز کو پرکھنا ۔ جانچنا ۔ اور آزمانا چاہتا ہے ۔ اب اس کے لئے اڑان کھٹولے

کا ذکر کافی نہیں۔ وہ اڑن کھٹولے پر بیٹھ کر سمرقند جانا چاہتا ہے۔ جادو کی چھڑی کو ہاتھ سے چھونا چاہتا ہے اور جب یہ طلسماتی دنیا اس کے گرفت میں نہیں آتی تو اس کے وجود پر بھی اس کو کچھ شک ہونے لگتا ہے۔ اور اب اس کو اُس جیسے بچوّں کی اور انسانوں کی کہانیاں زیادہ پسند آتی ہیں۔ بہادری کے قصّہ۔ سیاحت نامہ رستم اور سہراب۔ سندباد جہازی۔ گلور صاحب کی سیاحت وغیرہ اس کو زیادہ بھاتے ہیں۔ اور دس سال کی عمر تک پہنچتے پہنچتے "وہ کہانی" کی اوّل منزل کو پیچھے چھوڑ دیتا ہے۔

یہ تو موٹے طور پر ایک عام بچےّ کی دماغی کیفیت ہوتی ہے۔ لیکن سب بچے ایک جیسے نہیں ہوتے۔ اور جو بچے کہ عام بچوّں سے ممتاز ہوتے ہیں اُن کے لئے خاص طور پر سوچنا پڑتا ہے کہ اُن کو کیسی کہانی سنائیں یا پڑھنے کو دیں۔ مثلاً ایک بچہ ہوتا ہے جس کو انگریز سائیکولیجسٹ (Considerable Type) کہتے ہیں۔ یہ بچہّ اپنی روزمرّہ کی زندگی میں سست۔ ڈرپوک۔ بے وقوف اور کھویا ہوا رہتا ہے۔ لیکن اپنے خیالات کی دنیا میں وہ ایک نئی زندگی بسر کرتا ہے اور سمجھتا ہے کہ وہ دراصل شاہزادہ یا شاہزادی یا کوئی اور پوشیدہ شاندار ہستی ہے۔ ایسا بچہ کسی کھلونے یا گڑیا کو اپنا چاہتا ہے۔ کہانی خاص طور پر ایسی جس میں مظلوم بچہّ آخر میں شاہزادہ یا پری بن جاتا ہے۔ نہایت شوق سے سُنتا ہے۔ لیکن ایسے بچےّ کو بڑی عمر تک بھی کہانیاں سُنانا اُس کے حق میں ظلم کرنا ہے۔ ہم کہانی کے ذریعہ اسکی ذہنیت پر اثر ڈال سکتے ہیں۔ اس کو اپنے آپ پر بھروسہ کرانے کیلئے ہم اُس کو اُس جیسے چھوٹے چھوٹے بچوّں کی بہادری کی داستانیں سُنا سکتے ہیں۔ اور بجائے جنوں اور پریوں کے قصّوں سے اُس کے دماغ کو بھر دینے کے سائنس کے سچے کرشمے سیر و سیاحت کے عجیب عجیب واقعات اُس کے سامنے رکھ سکتے ہیں۔ اور اس طرح مادّی دُنیا میں دلچسپی پیدا کر سکتے ہیں۔

اس کے برعکس ایک ٹائپ ہوتا ہے۔ نہایت ہی بے درد بچےّ کا! جو ہر چیز کو توڑتا پھوڑتا چھوٹے بچوّں کو مارتا اور جانوروں کو ستاتا ہے۔ ایسے بچوّں کو چوروں اور ڈاکوؤں کے قتل اور غارت گری کے قصےّ سنانا ان کو اور خونخوار بناتا ہے۔

بجائے اس کے اگر انھیں جانوروں کے قصّے جن میں اُن کی حیرت انگیز زندگی کی داستانیں ہوں۔ یا قربانی اور سچی بہادری کی روایات سُنائیں تو یقیناً اُن کی ذہنیت تبدیل ہونے میں مدد ملیگی۔

غرضکہ ہر بچہّ کی طبیعت کی مناسبت سے معلوم کیا جا سکتا ہے کہ کونسی کہانی اس کے دل پر بُرا اثر ڈالے گی۔ علاوہ اس کے چند ایسی چیزیں ہیں جو کہ بچوّں کی کہانیوں میں کبھی بھی نہ آنا چاہئیں۔ مثلاً موت کا خوفناک تذکرہ۔ یا دہشت دلانے والی چیزوں کا ذکر۔ یا انسان کے کسی فرقہ یا گروہ سے نفرت اور حقارت کا سبق دہشت۔ نفرت اور حقارت یہ سب ایسے جذبات ہیں جن کا بچےّ کے دماغ پر بہت بُرا اور گہرا اثر پڑتا ہے۔



طاہرہ دیوی شیرازی

# باز گشت

وہ مصوّر تھا۔ ایک باکمال مصوّر

مختلف رنگوں کے مناسب امتزاج سے جب وہ اپنے شاعرانہ دماغ کے تخلیق کردہ ذہنی پیکر صفحۂ قرطاس پر تکمیلِ فن کے ساتھ پیش کر چکتا۔ تو بسا اوقات خود اُسے مغالطہ ہو جاتا۔ کہ شاید وہ ذی حیات ہیں۔ اور اگر کوئی حسین دوشیزہ اُن سے گفتگو کرنے لگے، تو جواب دینے کی غرض سے لب کشائی کے لئے مجبور ہو جائیں گے۔ لیکن وہ اپنے اس وہمی نظریہ کو عملی جامہ پہنانے کی جرأت کبھی اپنے دل میں پیدا نہ کر سکا۔ کیونکہ یہ امر اسے کبھی کسی عنوان گوارا نہیں تھا۔ کہ انھیں صحیح معنوں میں ذی حیات بنا کر سریع الزوال اور فانی بنا دیا جائے۔

زندگی اور موت آپس میں لازم و ملزوم ہیں۔



مسلک کے اعتبار سے وہ اس عقیدے کا زبردست حامی تھا۔ کہ کوئی فنِ لطیف بغیر عریانی کے معراجِ کمال حاصل نہیں کر سکتا۔ کیونکہ دونوں میں چولی دامن کا ساتھ ہے۔ بشرطیکہ عریانی صرف اس حد تک روا سمجھی جائے۔ کہ وہ برہنگی کے ضمن میں نہ آسکے۔ گویا جس طرح سنجیدہ فطرتیں اظہارِ مسرت کو محض تبسم تک محدود رکھتی ہیں نہ کہ قہقہہ تک وسیع۔ بالکل اسی طرح کبھی نور کے پردوں میں چھپ کر اور کبھی نکہت کے نقابوں میں ملفوف ہو کر اس کے تصورات کی مستور عریانیاں اپنی جھلک دکھاتی ہیں۔ اور چونکہ اس کے خیال کے مطابق عریانی کا بہترین مظہر صرف عورت ذات سے ممکن ہے۔ —— اور عورت بھی وہ جو بارِ جوانی سے دب رہی ہو —— اس لئے اس کی ذہنی مخلوق میں زیادہ تر صرف صنفِ نازک ہی کو دخل حاصل ہوتا تھا۔ جن کے خصوصاً مینائے شباب کو نقش کرتے وقت وہ ہمیشہ پچھلے پہر کے تاروں کی ہلکی ضیاء، نسیم سحر کی خنک لطافتیں، اور شبنم کی مرطوب لذتیں چرا لیتا تھا۔ پھر اگر یہ نعمتیں اس کی صحیح ضرورتوں کو پورا کرنے سے قاصر رہ جاتیں تو اسے مجبوراً سماوات کی لانہایت وسعتوں میں گم ہو کر سورج دیوتا اور چاند دیوی سے بھیک مانگنی پڑتی۔ یعنی جب آفتاب دن بھر کی مسافت طے کر چکنے کے بعد سیاہ پوش رات کے دامنِ ظلمت میں روپوش ہونے لگتا، تو وہ اُسے مخاطب کر کے کہتا۔

اے اندھیری دنیا میں اجالا کرنیوالے دیوتا! مجھے اپنی شفق افروز درخشاں پیشانی سے تھوڑا سا وہ رنگِ عقیدت دے دے جس کے پرتو کی ایک ہلکی سی جھلک نوعِ انسان کے اکثر افراد کو تیری بارگاہ میں آمادۂ پرستش کر دیتی ہے۔ میں اس رنگ سے اپنی تصویر کے آخری خطوط کی تکمیل کروں گا۔"

اسی طرح جب ماہتاب ایک عریاں مدّشی کی طرح تابوت فلک سے برآمد ہوتا۔ تو وہ اس سے التجا کرتا۔

"اے رات کی ملکہ! اے آسمان کی دیوی! مجھے تیرے جواں سال و گداز سینے کی وہ کشش و جاذبیت درکار ہے جس کا ادنیٰ کرشمہ خاموش سمندروں میں طوفان اور پُرسکون موجوں میں بے قراری پیدا کر دیتا ہے۔ مجھے اس کشش کی ساحرانہ قوتوں سے تصویر کے مینائے شباب میں وہ جادو بھرنا ہے، جو دیکھنے والوں کو ایک ہی نظر میں دلدادۂ تخیل بنا دے۔"

اور عموماً ایسا ہوتا کہ اس کی یہ آرزوئیں پوری ہو جاتیں۔

یہ ہے ایک ہلکی سی جھلک اس کے حقیقی ذوق اور تکمیلِ ذوق کی عملی سرگرمیوں کی

لیکن ایک وقت آیا، جب اس کی طبیعت کی افتادگی اس یک رنگی سے گھبرا گئی جس کا سب سے بڑا سبب اُسکی چڑھتی ہوئی عمر کا تقاضہ تھا۔ وہ شباب کی منزلوں سے گذر کر شیب کی دنیا میں قدم رکھ رہا تھا۔ جہاں دل کی امنگیں مضمحل ہو کر بے حس ہو جاتی ہیں، اور انسان عموماً مذہب کی طرف رجوع ہو جاتا ہے۔ مذہب جو جذباتِ لطیف کی دُنیا کو برباد کرنے کا سب سے زیادہ کارگر آلہ ہے۔ جو انسان کو اُس کی انسانیت فنا کر دینے کے بعد —— باطن میں اسی فرشتہ کا ہمسر بنا دیتا ہے۔ جو الوہیت کے تمام مدارج طے کر کے ابلیسِ لعین ہو گیا۔ ضرورت سے زیادہ تقدس کا نتیجہ اس کے سوا اور کیا ہو سکتا ہے۔ فرشتے کی معراج یہی ہے۔ کہ وہ شیطان بن جائے۔ غرض یہ کہ وہ زندگی کے ہر جزو میں مذہب کی کارفرمائی

دیکھنے کا دلدادہ ہوگیا۔ حتیٰ کہ آرٹ میں بھی، حالانکہ آرٹ کو مذہب سے کیا سروکار ہوسکتا ہے۔

اس نے فیصلہ کرلیا۔ کہ آئندہ وہ کبھی عریاں تصاویر نہیں بنائیگا۔ کیونکہ عریانی آئینِ مذہب میں مذموم ہی نہیں بلکہ ہر اعتبار سے ممنوع بھی ہے۔ اس ضمن میں وہ گرجا کے پادریوں کا ہمنیاں ہوگیا۔ کہ عریانی ہیجانِ جذبات پیدا کردینے کے باعث ہمیشہ مخربِ الاخلاق ثابت ہوتی ہے۔ لہذا نسوانی حُسن کے وہ تمام دلکش مظاہر جو کبھی اس کے پندار میں لطیف ترین تھے، حددرجہ کریہہ المنظر سمجھے جانے لگے۔

پیکرِ نسائیت کے وہ مینائے شباب، جن کو ہمیشہ عریاں رکھنا وہ شانِ مصوّری تصوّر کرتا تھا۔ اس درجہ مستور رہنے لگے۔ کہ مختلف ملبوسات کی متعدد تہوں کو ناکافی سمجھ کر گردوپیش کے ماحول تک سے استفادہ کرنے لگا۔ مثلاً کبھی شاخِ گل اور کبھی طاؤس کی لمبی گردن اور کبھی دستِ بدُعا کے ذریعہ وہ سینے کو اس طرح چھپا دیتا کہ دیکھنے والے کی نظر اس کے نشیب و فراز تک مشکل سے پہونچ سکتی۔ اور ایسی صورت میں کہ اگر کوئی شئے درمیان نہ آسکتی، تو وہ خود پیکر کے یک رخی طرزِ نشست سے سینہ کا وجود ہی معدوم کردیتا۔

انجیلِ مقدّس کے اوراق اور اُن کی مندرجہ کہانیاں اس کے دل و دماغ پر حاوی ہوگئیں۔ وہ آدم سے لیکر یسوع ناصری تک تمام پیغمبروں اور آسمان و زمین کے جملہ فرشتوں کے نمایاں کارنامے اور مشہور روایات — جن کو تشکیلی اعتبار سے ذرا بھی اہمیت دی جاسکتی تھی۔ بڑی جانکاہی سے صفحۂ قرطاس پر نقش کرنے لگا۔ اسے سب سے زیادہ محنت حضرتِ عیسیٰ کے حالاتِ زندگی پیش کرتے وقت اٹھانی پڑتی تھی۔ کیونکہ اس ضمن میں وہ فنّی مہارت کے علاوہ اپنی عقیدت مندی کا ثبوت بھی دینا چاہتا تھا۔ اور چونکہ مسیح کے ساتھ مقدّس مریم کا وجود ایک خاص نسبت رکھتا ہے۔ اس لئے پیکرِ نسوانی کی وہ عمیق معصومیت جسے وہ اپنی تمام عمر میں کسی عنوان اور کسی رنگ میں پیش نہ کرسکا تھا۔ اب بڑی آسانی کے ساتھ اپنی جھلک دکھانے لگی۔ یہاں تک کہ بہت ہی قلیل مدّت میں اطالیہ کے وہ ماہرینِ فن جو مذہبی نقاشی کے باعث شہرۂ آفاق تھے۔ اس کے مقابلے میں محض طفلِ مکتب ہوکر رہ گئے۔

اس کے وہ تمام پچھلے شاہکار جن کی قدرومنزلت خود اُس کی نگاہ میں بھی تھی، اس کی نظر سے گر گئے۔ اور اسی لئے ان کو اپنے نگارخانے کی دیواروں سے اتار کر ایک ایسے تیرہ و تاریک کمرے میں ڈالدیا۔ جس کی وقعت طاقِ نسیاں سے کم نہیں تھی۔ اس کے برعکس نگارخانے کو اپنی نئی چترکاریوں سے اس طرح مزیّن کیا، کہ دیواریں بجائے خود کتابِ مقدس کے اوراق معلوم ہونے لگیں۔

یہ ہے ایک ہلکا سا خاکہ اُس کی طبیعت کے انقلاب اور انقلاب کے مابعد اثرات کا۔

---

بڑے دن سے کچھ عرصہ قبل جب اس کے سامنے یہ خواہش ظاہر کی گئی کہ وہ سالانہ تہوار کے موقع پر بڑے گرجا کی تزئین کیلئے مقدّس مریم کی ایک ایسی تصویر پیش کرے جس کے نقش و نگار میں انتہائی معصومیت کیساتھ شدید مظلومیت کی کیفیات کو سمو دیا گیا ہو۔ تو اُس نے اپنی تمام توجّہ صرف ایک غیرفانی شاہکار تخلیق کرنے کیلئے وقف کردی۔ اور ساتھ ہی تہیہ کرلیا۔ کہ اس کے بعد وہ مُوقلم کو ہاتھ بھی نہ لگائیگا۔ تاکہ ایسا نہ ہو کہ کوئی دوسرا شبیہِ مریم پر سبقت لے جائے۔ وہ مغرور تو نہیں تھا۔ لیکن بالکل غیرشعوری طور پر یہ حقیقت اس کے دل و دماغ میں پنہاں تھی کہ اُس کا ہر نقشِ ثانی اپنے نقشِ اوّل سے بہتر رہتا ہے۔

ناقدین کی رائے اس سے بھی زیادہ بلند تھی۔

---

ایک ماہرِ فن کیلئے سب سے اولین کاوش "ماڈل" کا انتخاب ہے۔ کیونکہ جس طرح بھی زندگی میں منزلِ مقصود تک پہونچنے کیلئے ایک قبلہ نما کا ہونا ضروری ہے، اسی طرح تاثراتِ قلبی کو کسی پیکرِ مجسم سے منسوب کئے بغیر متشکل کرنا بہت دشوار ہوتا ہے۔

۳۷ اُن تمام مقاماتِ سیر و تفریح پر جہاں صنفِ نازک کا ہجوم خاص طور پر ہوتا ہے، اُس نے بے شمار چکر لگائے۔ اُس کی نظر ہزاروں صورتوں پر پڑی، مگر کسی کو بھی وہ معیاری رتبۂ قبول حاصل نہ ہوا۔ جو پہلے سے اُس نے اپنے ذہن میں قائم کر رکھا تھا۔ بیشتر میں معصومیت کا فقدان تھا۔ اور کہیں یہ جھلک بھی نظر آئی تو دوسری خصوصیات کی کمی نے اُس کو نظرِ انتخاب سے گرا دیا۔ پھر یہ بھی تو دقّت تھی کہ محض انتخاب سے کام نہیں چل سکتا تھا۔ تاوقتیکہ اس کی پسندیدہ ہستی ماڈل بننے کیلئے آمادہ نہ ہو جائے۔ اس امر کا لحاظ بھی ضروری ہے۔

دلی تجسّس سے کام لیا جائے۔ تو اس دارِ امکاں میں سب کچھ مل جاتا ہے۔

چنانچہ اس کی سعیِ پیہم ایک روز بارآور ہوئے بغیر نہ رہ سکی۔

آفتاب سرمگیں پہاڑیوں کے پیچھے روپوش ہوچکا تھا۔ لیکن اس کی آخری قرمزی شعاعیں دامنِ اُفق کو ہنوز زرنگار بنائے ہوئے تھیں۔ جس کے انعکاس سے پانی کی شفاف مگر بیتاب لہریں، جن کی بیتابی آبی جانوروں کی تڑپ کے علاوہ کسی اور اثر کی بھی رہینِ منّت تھی، آتشِ سیّال بنی ہوئی تھیں۔ دیوقامت ساحلی درختوں کے سائے تڑپتی ہوئی موجوں پر عفریتی پیکروں کی طرح آپس میں ایک دوسرے

ایشیا مارچ ۱۹۴۲ء

سے دست وگریباں معلوم دیتے تھے۔

ٹھیک اسی وقت اس سنسان فضا میں وہ بند کے قریب ایک سنگین لوح پر کہنیاں جمائے مطالعۂ قدرت میں مصروف تھا۔ اور ساتھ ہی سوچ رہا تھا کہ ماڈل مل جانے پر وہ اپنی نئی تصویر میں اس قسم کا پس منظر پیش کرے گا۔ تاکہ اس کی ایمائی کیفیات کے ساتھ ماحول اچھی طرح ہم آہنگ ہو سکے۔

اچانک پاؤں کی چاپ نے اُسے چونکا دیا۔ اُس نے مڑکر دیکھا۔ ایک پریشان حال عورت ڈگمگاتے قدموں سے بڑھتی چلی آ رہی تھی۔ یقیناً اُس کا چہرہ اُن معیاری خدوخال کا حامل تھا جو قدیم اطالوی مصوّروں نے حضرت مریم کیلئے مخصوص کردیئے تھے اور انہیں کے مطابق وہ اپنی تصاویر تیار کرتے تھے۔

ہر ایک ٹھنڈا سانس بتا رہا تھا۔ کہ وہ زمانے کے ہاتھوں بُری طرح ستائی ہوئی ہے۔ اور ایسا معلوم ہوتا تھا گویا قمریوں کی اسیرانہ بیکسی اور سرو کا معصومانہ سکوت اس کے اعضا میں ایک افسردہ لوچ بن کر تحلیل ہو گیا ہے۔

چہرے کے مضمحل نقش و نگار اور رنگ و روپ کی پژمردگیاں یقین دلا رہی تھیں کہ وہ عہدِ جوانی میں حسن و جمال سے محروم نہیں رہی ہے۔ لیکن اُس کی آنکھوں کی چمک ـــ عورت کی آنکھوں کی وہ چمک جو دل کا آئینہ سمجھی جاتی ہے ـــ شاہد بن رہی تھی کہ معصیت کی دنیا میں اُس نے کبھی قدم تک نہیں رکھا۔ اس کا دامن ہمیشہ گناہ کی آلودگیوں سے منزّہ رہا ہے۔ وہ پھولوں کے رخسار پر پڑے ہوئے قطراتِ شبنم کی طرح پاک ہے۔

حد درجہ محویت کے باعث ایک لمحے کیلئے اُسے ایسا محسوس ہوا۔ گویا وہ بھی وقت و مقام کے تعینات سے بے نیاز عالمِ خواب میں نظر آنے والے کسی پیکر کی مانند ہے جس کا عدم و وجود برابر سمجھا جاتا ہے۔ لیکن جب ایک نگاہِ غلط انداز ڈالتی ہوئی وہ اسکے قریب سے ہو کر گذر گئی تو یہ یقین کر لینا اُس کے لئے آسان تھا۔ کہ دراصل وہ اسی عالمِ رنگ و بو کی رہنے والی ہے۔ اور اس کا مرتبہ ان دیویوں سے بھی زیادہ بلند ہو سکتا ہے۔ جو یونان و روما کی اساطیرُ الاوّلین میں نمایاں حیثیت رکھتی تھیں۔

جس طرح ایک محفلِ سرود میں کسی دوسرے کے گیت سُن کر ایک مغنّی کی خود اپنی رگِ موسیقی بھی پھڑک اٹھتی ہے۔ اسی طرح اسکو اپنے دائیں ہاتھ کی ان تین انگلیوں کا بالائی سرے پر جو مصوّری کے وقت مُوقلم کو اپنی مضبوط گرفت میں لئے رکھتی ہیں خفیف ارتعاش سا محسوس ہونے لگا۔

وہ غیر ارادی طور پر ایک سایۂ متحرک کی طرح اس کے پیچھے پیچھے چلنے لگا۔

لیکن زیادہ دور تک نہیں۔ کیونکہ جلدی ہی وہ ایک دوسرے کے دوش بدوش ہو گئے عورت کی سبک خرامی کے مقابلے میں مرد کی آہستہ چال بھی تیز رفتار ہی ثابت ہوتی ہے۔

ایک اجنبی کو اس طرح اپنے ہمراہ دیکھ کر وہ ذرا ٹھٹکی، مڑی اور بہ نظرِ استفسار دیکھنے لگی۔ وہ کھوئی ہوئی حالت میں عرضِ مدعا کیلئے مناسب الفاظ ڈھونڈھنے لگا۔

روپیہ حصولِ مقصد کی کلید ہے۔ وہ غریب تھی، مفلس و نادار۔ اور یہ اپنی آرزو پوری کرنے کیلئے تمام مال و متاع قربان کردینے پر تُلا ہوا تھا۔ صرف سات یوم ماڈل بن کر نگارخانے میں بیٹھے رہنے کا معاوضہ ایک گراں قدر رقم! ۔ بھلا کون آتی ہوئی دولت کو ٹھکرا دیتا۔

معاہدے کی حدیں ختم ہوئیں۔ کام شروع ہو گیا۔ اور مقدّس مریم کی مظلوم معصومیت مُوقلم کے اعجاز سے صفحۂ قرطاس پر جلوہ گر ہونے لگی۔

---

معاہدہ کا ساتواں دن تھا اور سالانہ تہوار میں ابھی دو ایک یوم باقی تھے۔ تصویر تقریباً مکمل ہو چکی تھی۔ وہ ماڈل کے انتظار میں خاموشی کے ساتھ کمرے کے اندر گھوم رہا تھا۔ اور دور و نزدیک کے مختلف مقامات پر کھڑے ہو کر مختلف زاویہ ہائے نظر سے خطوط کی کشش اور رنگوں کے امتزاج کا مطالعہ کر رہا تھا۔ کہ اگر کوئی نقص یا کمی باقی ہو تو آج اُسے پورا کرلے۔ حقیقتاً اُس نے فنِ لطیف کا وہ بے مثل نمونہ تیار کیا تھا جس کی قدر و منزلت خود صانع کی نظر میں بھی بہت بلند ہوتی ہے۔

یوں تو اُس کی شہرت اب بھی کچھ کم نہیں تھی۔ لیکن اس معجز نگار یوں کے سلسلے میں وہ بڑے فخر کیساتھ محسوس کر رہا تھا۔ کہ خراجِ تحسین تمام گذشتہ کارناموں کے مقابلے میں سبقت لے جائیگا۔

انتظار کی شدید گھڑیاں ابھی ختم نہ ہونے پائی تھیں۔ کہ بڑے گرجا کے پادری کی غیر متوقع آمد نے اس کے سلسلۂ خیال کو توڑ دیا۔ اُس نے آتے ہی تصویر پر ایک معنی خیز نظر ڈالی اور پھر مصوّر کی طرف متوجّہ ہو گیا۔ غیر معمولی رنگِ رُخ کسی خاص جذبے کا پتہ دے رہا تھا۔ تاہم اُس نے ضبط سے کام لیتے ہوئے پہلے غیر متعلقہ گفتگو شروع کی۔ اور کچھ دیر بعد اصل موضوع کی طرف رجوع کیا۔

اُس نے یہ تسلیم کرا لینے کے بعد کہ مذہبی نقاشی کو عقائد کی روشنی سے الگ نہیں کیا جا سکتا۔ اور مقدّس مریم کی شبیہ بنانے کیلئے جو ماڈل منتخب کیا جائے۔ ضرورت ہے کہ وہ کردار کے اعتبار سے اعلیٰ ترین ہو، مصوّر کو اس حقیقت سے باخبر کیا۔ کہ اس تصویر کیلئے جو عورت اُس نے انتخاب کی ہے۔ وہ سماج کی نظروں میں ذلیل ترین

سمجھی جاتی ہے۔ کیونکہ اس کا شمار بازاری عورتوں میں ہوتا ہے۔ جوانی کی راتیں اس نے اس طرح بسر کی ہیں۔ کہ ہر شب اس کا آغوش ایک نئے مرد کی ہوسناکیوں سے گرم رہا۔ اور سنسار کے ہر گناہ کے ارتکاب میں جو کسی عنوان عورت ذات سے متعلق ہوسکتا ہے۔ اسنے کبھی تامل سے کام نہیں لیا۔ اس کے چہرے کی وہ کیفیات جو معصومیت و مظلومیت کے ظاہری رنگ میں نمایاں ہیں۔ درحقیقت شباب کے بے جا تصرّف اور اس شکستِ پندار سے پیدا ہونیوالی افسردگی کا نتیجہ ہیں۔ اب اس کے لئے پرستیدۂ عالم بننے کا زمانہ گذر گیا۔ کشکولِ معصیت کی تمام جمع پونجی عیاشیوں کی نذر ہوگئی۔ اور اس لئے فاقہ مستی سے پیدا ہونیوالا اضمحلال مظلومیت کی حد تک پہنچ گیا ہے۔

---

سکوتِ مطلق میں مصوّر کو اپنے دل کی دھک دھک صاف سنائی دے رہی تھی اس کے بحرِ تصوّر میں زبردست طوفان برپا تھا۔ ایوانِ آرزو کی دیواریں جن کو لطیف رنگوں سے تعمیر کیا تھا منہدم ہوکر بنیادوں سے بھی نیچے گر پڑی تھیں۔ اُسے کمرے کی ہر شے گھومتی معلوم دے رہی تھی ——— وہ تصویر بھی، جس کو مریم سے منسوب کرنا تھا۔ مگر اب عنوان طلب تھی۔

زندگی ایک فریب ہے۔ — وہ سوچ رہا تھا ——— اور زندگی کا ہر فعل ریاکاری کے رنگ میں ڈوبا ہوا۔ تقدّس خواہ کتنا ہی عمیق ہو معصیت کی لطیف چاشنی سے اسکو علیحدہ نہیں کیا جاسکتا۔ نیکیاں بدی سے الگ ہوکر قائم نہیں رہ سکتیں۔ اور حُسن کی رعنائیاں عیّاشیوں کے بغیر پھیکی ہیں۔ عورت، جس کے عناصرِ ترکیبی کا ابتدائی خمیر ہی گناہ سے تیار کیا گیا تھا۔ کسی طرح بھی گناہ سے خالی الذہن نہیں رہ سکتی۔ اس ضمن میں ایک حوّا اور ایک مریم، ایک دیوی اور ایک طوائف سب برابر ہیں۔ پھر آخر کب تک دنیا اس قسم کے مغالطوں اور اوہام خیالی میں مبتلا رہے، یسوع ناصری واقعی بغیر باپ کے پیدا ہوئے تھے۔ عقل میں نہ آنیوالی باتوں کو بغیر سمجھے تسلیم کرلینے سے بہتر یہ ہے کہ ان کو اچھی طرح سمجھ کر تسلیم نہ کیا جائے۔

چنانچہ ماڈل کے آجانے پر خود اُس کی زبانی معلوم کرلینے کے بعد کہ گرجا کے پادری نے جو اطلاع دی تھی وہ واقعی درست تھی۔ اس کا سب سے پہلا حکم یہ تھا۔ کہ وہ عورت اپنا تمام لباس اتار کر پھینکدے۔ وہ مریم کی ایک فنّی تصویر بالکل عُریاں حالت میں تیار کرنیکا فیصلہ کرچکا تھا۔ اسے اپنا قدیم اصول یاد آگیا۔ کہ کوئی فنِ لطیف بغیر عریانی کے معراجِ کمال حاصل نہیں کرسکتا۔

نشے میں چور کرکے اُس نے عورت کو خوب متوالا بھی بنادیا۔ تاکہ وہ عہدِ پیری میں کچھ دیر کے لئے جوان معلوم ہونے لگے۔ وہ تصوّرات سے کام لیکر تصویر کے پردے میں مقدس مریم کے عہدِ شباب کی ایک ایسی تعیش گذار رات کا منظر پیش کرنا چاہتا تھا جس کی ایمائی کیفیتوں میں عہدِ دوشیزگی کے اندر ہی ماں بن جانیکا راز مضمر ہے۔

وہ جانتا تھا۔ کہ علم برداران مذہب اس کے آخری شاہکار کو قبول نہیں کرینگے۔ لیکن اُس کے نگارخانے کی زینت ——— کیا وہ بھی اس سے دوبالا نہ ہوسکے گی۔ اسکے جذبات میں زبردست انقلاب برپا تھا۔ اس لئے وہ ایک باغیانہ سرکشی کے ساتھ مذہب کے تمام عقیدوں، سماج کے جملہ اصولوں اور معلمانِ اخلاق کے زرّیں اقوال کو ٹھکرا دینا چاہتا تھا۔

انجام کار وہ اپنے مسلک کے اعتبار سے جہاں تھا وہیں آگیا۔



ڈاکٹر اختر حسین رائے پوری
ڈی لٹ (پیرس)

# محفل رقص کی تصویر

(کالیداس، پیرلوتی اور میر حسن کے قلم سے)

یہاں نظارۂ رقص کی تین تصویریں پیش کی جاتی ہیں۔ جن کے صناع تین باکمال ادیب ہیں۔

کالیداس نے اپنے ڈرامے مالوکاگنی متر میں نہایت حسن و خوبصورتی سے محفل رقص و سرود منعقد کی ہے۔ راجا اگنی متر اپنی رانی دھارنی کی باندی مالوکا کی تصویر دیکھ کر اس پر ریجھ جاتا ہے۔ اور اُسے دیکھنے کا موقع تلاش کرتا ہے۔ مالوکا اور راجا کی ایک دوسری باندی گوتمی دو مختلف استادوں سے ناچ کی تعلیم حاصل کر رہی ہیں۔ یہ دونوں استاد جوش رقابت میں ایک محفل سجاتے ہیں۔ تاکہ اپنی اپنی چیلی کے کرتب دکھلائیں۔ ایک جوگن جو محل میں رہتی ہے۔ اس مقابلے کی ثالث مقرر کی جاتی ہے۔ راجا کا مطلب بر آتا ہے۔ اور وہ اپنی محبوبہ کو دوبدو دیکھ لیتا ہے، سنسکرت ڈرامے میں ودوشک (مسخرہ) کو وہی حیثیت حاصل ہے جو کلاسکل یورپین ڈرامے میں "فول" کو، وہ عموماً ہیرو کا لنگوٹیا یار ہوتا ہے۔ یہ ترجمہ ڈرامے کے دوسرے ایکٹ سے براہ راست سنسکرت سے کیا گیا ہے۔ حصۂ نظم وادین میں رکھا گیا ہے۔



فرانس کے نامور ادیب پیرلوتی (Pierre Loti) نے اپنے سفرنامۂ ہند میں کوچین کے ایک ناچ کا حال بڑے لطیف انداز میں لکھا ہے۔ اس کا ترجمہ ہندوستانی رقاصہ کے عنوان سے کیا گیا ہے۔

میر حسن نے بھی اپنی مثنوی میں بدر منیر اور بے نظیر کی شادی کے بیان میں ناچ کی محفل بڑی دھوم سے سجائی ہے۔

ان ترجموں اور اقتباس سے ایک تو اُن ادیبوں کا کمال ظاہر ہوتا ہے اور پھر ادب کا تقابلی مطالعہ بھی کم دلچسپ نہیں۔ (مترجم)

---

(رقص و سرود کا انتظام ہو چکا ہے۔ اور راجا اپنے دوست کے ساتھ تخت پر بیٹھا ہوا ہے۔ رانی، جوگن اور خدم و حشم حسب مراتب بیٹھے ہوئے ہیں)

**راجا۔** دیوی ان دونوں اُستادوں میں سے پہلے کس کی تعلیم اداکاری کا امتحان لیا جائیگا؟

**جوگن** یوں تو دونوں اپنے فن کے چاند سورج ہیں، تاہم عمر کی بزرگی کے لحاظ سے گن داس کو ترجیح دینا چاہیئے۔

**راجا۔** اچھا تو، مودگلیہ، ان صاحبوں کو یہ خبر پہنچا کر اپنی خدمت پر مستعد رہو۔

**حاجب** کرامات، جہاں پناہ۔ (رفت)

**گن داس۔** حضور، شرمشٹھا[1] کا بنایا ہوا ایک گیت چوپائی میں ہے، جو مدھم سُر میں گایا جاتا ہے۔ اس کے ایک بند کو توجہ سے سننے کی زحمت فرمایئے۔

**راجا۔** فرط احترام سے میں ہمہ تن گوش ہوں۔

(گن داس باہر جاتا ہے)

**راجا** (علیحدہ) یار: "وہ جو پس پردہ ہے، اس کے شوقِ دیدار میں یہ بیقرار نین گویا پردے کو اُلٹ دینے کی کوشش کر رہے ہیں۔"

**مسخرہ** (چپکے سے) بھئی لو، تمہاری آنکھوں کا رس تو آگیا، لیکن تمہاری رانی شہد کی مکھی بنی بیٹھی ہے۔ ذرا ہوشیاری سے درشن پیاس بجھانا۔

(مالوکا اپنے استاد کے ساتھ جو اس کے سڈول بدن کو غور سے نرکھ رہا ہے، اندر آتی ہے)

[1] جنوں کے راجا کی بیٹی اور راجا ییاتی کی بیوی تھی جس کا ذکر پرانوں میں کئی جگہ آیا ہے۔

مسخرہ۔ (کان میں) حضور دیکھئے تو سہی۔ تصویر اور اصل کے حسن میں جو سر مو فرق ہو۔

راجا (آہستہ سے) دوست میرا دل اس خیال سے دھڑک رہا تھا کہ کہیں جیب میں اس کا روپ نکھر آیا ہو۔ لیکن اب تو یہ گمان ہوتا ہے کہ اس کا مصوّر نظارۂ حسن میں اتنا کھو گیا تھا کہ تصویر جیتی جاگتی نہ بن سکی۔"

گن داس۔ بیٹی لاج اور جھجک کو چھوڑ کر اپنے آپے میں آجا۔

راجا۔ (خود بخود) حقا کہ اس کا ہر عضو تن سانچے میں ڈھلا ہوا ہے۔

آنکھیں غلافی ہیں۔ چہرہ زمستاں کے ماہتاب کی طرح روشن ہے اور کاندھوں سے دونوں ہاتھ کس بانکپن سے نیچے ڈھل گئے ہیں بھری ہوئی چھاتی میں گدرائے ہوئے جوبن تن کر ایک دوسرے سے بھڑ گئے ہیں۔ آغوش میں کیا کٹاؤ ہے۔ اور کمر اتنی پتلی کہ بازو حائل کرلے۔ ساق بلوریں گداز ہیں اور ان سب پر پاؤں کے انگوٹھے کی ہلکی سی کجی غضب ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس کا کالبد اپنے اُستاد کے تخیّل کی مناسبت سے تیار کیا گیا ہے"

(مالو کا تال سر ملا کر اس رباعی کو لحن سے گاتی ہے)

"پیتم پیارے کا ملنا ناممکن ہے۔ اس لئے لے دل اب آس چھوڑ دے لیکن میری بائیں آنکھ کی کور رہ رہ کر پھڑک کیوں رہی ہے۔ مدتِ دراز کے بعد آج جو محبوب نظارہ فروز ہے تو اُس کے پاس جاتے ہوئے میں شرما رہی ہوں۔ میرے مالک! گو میں باندی ہوں پھر بھی یقین جان کہ تیرے فراق کی ماری ہوئی ہوں۔"

(گیت میں مسطورمعنی کے اظہار کیلئے وہ ناچ کر بھاؤ بتلاتی ہے)

مسخرہ۔ (کان میں) دوست، یہ چوپدا سنا کر اس نے بھی اظہارِ الفت کر دیا۔

راجا۔ بھائی میرا دل بھی یہی شہادت دیتا ہے۔

"میرے مالک میں تیری مشتاق ہوں" یہ گا کر غمزہ و عشوہ سے اس نے ان الفاظ کو واضح کیا اور اشارے اشارے میں مخاطب کرکے اپنا دردِ دل سنا دیا۔ کیونکہ رانی متعرنی کی موجودگی کے سبب اظہارِ مدّعا کی کوئی دوسری صورت نہ ہو سکتی تھی۔"

(گانا ختم کرکے مالو کا محفل سے اٹھنا چاہتی ہے)

مسخرہ۔ ٹھہریے جناب آپ کی ایک آدھ بھول چوک کے متعلق مجھے دریافت کرنا ہے۔

گن داس۔ بیٹی ذرا ٹھہر جاؤ۔ کسی کو یہ کہنے کی جگہ نہ رہ جائے کہ تمہاری تعلیم میں کوئی نقص رہ گیا۔

(مالو کا پلٹ کر خاموش کھڑی ہو جاتی ہے)

راجا۔ (خود بخود) ہر ڈھب پر اس کا حسن نئی آن بان دکھلانے لگتا ہے۔

"لاریب کہ شانِ رقص سے یہ اندازِ استادگی کہیں زیادہ دلفریب ہے، یہ انداز کہ دھڑ چھڑی کی طرح سیدھا ہے۔ اور بایاں ہاتھ سرین پر اس انداز سے رکھا ہوا ہے کہ اس کی چوڑی جیب چاپ کلائی سے لپٹی ہوئی ہے۔ اور دوسرا ہاتھ یوں ڈھیلا لٹکا ہوا ہے گویا شیام بیل کی زلف ہے۔ اس کی آنکھیں روِش پر جمی ہوئی ہیں جس پر بکھرے ہوئے پھولوں کو وہ اپنے انگوٹھے سے آہستہ آہستہ مسل رہی ہے"

گن داس (مسخرے کو مخاطب کرکے) سُنیں تو سہی کہ جناب کا اعتراض کیا ہے؟"

مسخرہ۔ پہلے اپنی ثالثہ سے پوچھ لیں بعد ازاں میں اس نقص کا ذکر کروں گا جو دورانِ رقص میں مجھے نظر آیا۔

گن داس۔ دیوی! اپنے مشاہدہ کے مطابق فیصلہ کیجئے کہ یہ کرتب کامیاب رہا یا ناکام

جوگن۔ میری دانست میں تو وہ بالکل بے عیب تھا۔ کیونکہ:۔ ۴۱

"اس کے جسمِ نازنیں کا ہر بُنِ مُو جذبات کی بولتی ہوئی تصویر بن گیا تھا۔ خرام اور لے میں مناسبت تھی اور وہ خود جذبات کے اظہار میں محو ہو گئی تھی سیمیں بازوؤں کی ہر جنبش کمال نازک تھی اور رس کی لہریں یکے بعد دیگرے امنڈتی آتی تھیں لیکن از ابتدا تا آخر جذبۂ محبت میں جو قیام تھا۔ اس نے دلچپی میں اتار چڑھاؤ پیدا نہ ہونے دیا۔"

## ہندوستانی رقّاصہ

وہ چہرہ قریب آتا جاتا ہے۔ جس کی آنکھیں بہت بڑی بڑی ہیں۔ جو شباب پرور ہے۔ جس پر غازہ ملا ہوا ہے۔ شہوانیت اور کلفت اس سے صاف عیاں ہیں۔ اور بڑی نزاکت و سرمستی سے وہ کبھی سامنے آتا اور پھر ہٹ جاتا ہے۔ اس کی ناچتی ہوئی نین پتلیوں کو دیکھ کر گمان مینا کاری کی زمین پر سیاہ سنگِ سلیمانی جڑے ہوئے ہو

ملیشیا مارچ ۱۹۳۲ء

جذبۂ شہوت کو ابھارتی ہوئی وہ آگے آکر پھر تاریکی کی طرف لوٹ جاتی ہے اور اس کی ہر پیش قدمی میں ایک نیا اشتعال انگیز اشارہ پنہاں ہوتا ہے۔ اور اس سارے وقفے میں اس کا تارِ نظر مجھ پر بندھا ہوا ہے۔ یہ سانولا سلونا مکھڑا جواہرات سے منڈھا ہوا ہے۔ ہیرے اور کندن کا ایک مکٹ پیشانی کا ہالہ بنا کر اور زلفوں کو اپنے آغوش میں چھپا کر کانوں کے اوپر ڈھلک گیا ہے۔ ناک میں اور کانوں میں کئی ہیرے جگمگا رہے ہیں۔

رات کا وقت ہے اور ہر طرف روشنی ہو رہی ہے لیکن اس انبوہ میں میں فقط اس تاجدار حسینہ کو دیکھ سکتا ہوں جس کے مکٹ کی انی مجھ پر جادو پھونک رہی ہے۔ بہتیرے تماشائی اس کے گرد حلقہ بنا کر یوں گھور رہے ہیں کہ اسے بمشکل تمام تاؤ بھاؤ بتانے کی جگہ ملتی ہے۔ ایک ذرا سی کھلی ہوئی جگہ رہ گئی ہے جس میں سے ہو کر وہ میرے قریب آتی اور پھر پلٹ جاتی ہے۔ لیکن اس کا ہونا نہ ہونا میرے لئے برابر ہے۔ اور میں صرف اس عورت کو، اس کے درخشاں مکٹ کو، اس کی چشمِ سرمہ سا کو اور کٹیلی ابرو کو دیکھ سکتا ہوں۔ اس کا جسم نازنیں سانپ کی طرح لچکیلا ہوتے ہوئے بھی گداز اور مضبوط ہے۔ کیسے سحر طراز بازو ہیں وہ جو گل بسیاں کرنے کو بیتاب معلوم ہوتے ہیں۔ جو سانپوں کی طرح بل کھا رہے ہیں اور جو کاندھوں تک گہر و زمرد سے زیر بار ہیں لیکن نہیں کشش تو ان آنکھوں میں ہے جن کا انداز ہر آن تغیر پذیر ہے۔ کبھی وہ ۴۲

شعلہ زن ہیں تو کبھی اُن میں عجب دلپذیر حلاوت ہے۔ جب وہ میری آنکھوں میں آنکھیں ڈالتی ہے تو میں کانپنے لگتا ہوں۔ مکٹ کے رتن اور ناک کان کے جواہرات اس آب و تاب کے ساتھ جلوہ فگن ہیں۔ اور یہ طلائی فیتہ ایسا روشن حلقہ بنائے ہوئے ہے کہ اس وقت بھی جب وہ مجھ سے بالکل ہٹ جاتی ہے، اس کا چہرہ اپنے دل رُبا نک سک اور اٹے اٹے سے سانولے رنگ کے ساتھ ایک پُر اسرار ابہام میں ملبوس نظر آتا ہے۔ رقّاصہ آتی ہے اور جاتی ہے معلوم ہوتا ہے کہ وہ صرف مجھے ناچ دکھا رہی ہے کتنا نا محروم ہے یہ رقص! صرف ان بیش قیمت گھنگروؤں کی رم جھم سُنائی دیتی ہے! اس کے ننگے اور ننھے پاؤں کی چاپ کا زیر و بم قالین ہی میں سما جاتا ہے۔ ان پیروں کی کشیدہ اور سیماب وش اُنگلیوں میں چھلّے پڑے ہوئے ہیں۔

یہ رقص جس جگہ ہو رہا ہے وہ پھولوں کی مہک اور عطروں کی لپٹ سے اس قدر بسی ہوئی ہے کہ دم گھٹ رہا ہے۔ فرانسیسی علاقے کے جو ہندوستانی یہاں رہتے ہیں انہوں نے میری خاطر یہ محفل سجائی ہے۔ میں اس کا مہمان ہوں جو ان میں سب سے زیادہ دولتمند ہے۔ میرے آتے ہی میزبان نے یاسمین کے پھولوں کے کئی لڑی کا ہار گلے میں ڈال دیا اور ایک نقرئی گلاب پاش سے مجھ پر چھڑکا ؤ کیا۔ گرمی کے مارے سانس رُک رہا ہے۔ تقریباً سب ہی مہمان بیٹھے ہوئے ہیں۔ گویا کالے کالے سروں کی ایک قطار ہے جس پر مندری کی پگڑیاں رکھی ہوئی ہیں۔ نیم برہنہ دست بستہ نوکر تاڑ کے رنگین پتّوں کے بڑے بڑے پنکھوں کو ان کی کھوپڑیوں پر جھل رہے ہیں۔ اس خوش لباس مجمع میں جہاں مرد بھی جواہر جڑے ہیں، ان غریبوں کی برہنگی کمال درجہ موجب حیرت ہے۔

رقّاصہ سے کہہ دیا گیا تھا کہ یہ جشن میرے اعزاز میں ہے اور یہی وجہ ہے کہ جسے ذوق و اکتساب دونوں حاصل ہیں یوں مجھ پر توجہ کر رہی ہے۔

آج شام کو وہ دور دراز سے یہاں آئی ہے۔ دکن کے کسی مندر میں وہ شیو بھگوان کی داسی ہے۔ دور دور تک اس کا شہرہ ہے اور ایک ناچ کے لئے اسے بہت روپئے دینے ہوتے ہیں۔

وہ آگے پیچھے جھوم رہی ہے۔ ساتھ ساتھ اس کے برہنہ سیمیں بازو مچل رہے ہیں اس کی انگلیاں طرح طرح سے مٹک رہی ہیں۔ انگشتِ پا جو بچپن سے اپنے کرتب کی مشق کرتے آئے ہیں اور بھی اچرج دکھا رہے ہیں۔ انگوٹھا برابر الگ اور ادھر کھڑا رہتا ہے۔

سنہرے کمر بند اور اس سینہ بند کے بیچ جس میں اس کے جوبن جکڑے ہوئے ہیں۔ اس کے چنپئی بدن اور گٹھے ہوئے سڈول جسم کی ذرا سی پھبن نظر آ رہی ہے۔ سینوں کے نچلے اُبھار کی تھرکن کو بھی ہم صاف دیکھ سکتے ہیں۔ اس کا رقص مختلف اداؤں کے اظہار کا ایک سلسلہ ہے۔ ایک قسم کی اداکارانہ یک شخصی تمثیل ہے۔ اس کا رہ رہ کر سامنے آنا اور جھک کر پیچھے لوٹ جانا۔ تماشائیوں کے جمگھٹ کو چیر کر مجھ پر ٹکٹکی باندھے ہوئے بہت قریب آ جانا اور پھر بجلی کی طرح اس تاریکی میں گھُل مل جانا جو دیوان خانوں کی پشت پر چھائی ہوئی ہے!

وہ شہوت اور ملامت کا ایک نظارہ پیش کر رہی ہے۔ پس منظر میں ساز ندے طنبوروں اور بانسریوں سے اس نظارہ کو سرودی لباس پہنا رہے ہیں۔

اداکاری کے ساتھ وہ زیرِ لب گاتی بھی جاتی ہے۔ اتنے دھیمے سُروں میں جنہیں اس کے سوا کوئی اور نہیں سُن سکتا۔ اس سے اس کی یادداشت تازہ ہوتی جاتی ہے۔ اور اپنے کرتب کے مختلف پہلوؤں کو اُجاگر کرنے میں اُسے مدد ملتی ہے۔

لو وہ دیوان خانے کے تاریک گوشے سے باہر نکلی، سونے روپے سے جگمگاتی ہوئی! گلہ و شکوہ کی پُر عتاب اداؤں کے ساتھ وہ میری طرف لپکتی ہے۔ اور اس

انداز سے مجھ پر ملامت کرتی ہے گویا فلک کو میرے گناہ کی ہولناکی کا تماشا دکھا رہی ہے۔

یک بیک رقاصہ طنز سے کھلکھلا کر ہنسنے لگتی ہے۔ اپنی زہر آلود حقارت سے وہ مجھے عرق عرق کر دیتی ہے اور طعنہ زن مجمع کو انگلی اٹھا کر میری طرف متوجہ کرتی ہے یہ تو ظاہر ہے کہ اس کی طعن و تشنیع بھی اسی طرح فرضی ہے جس طرح وہ پُرغضب بددعا لیکن اس اداکاری کے فطری ہونے میں ذرا شبہ نہیں۔ اس کی کھلکھلاہٹ اور اس ہنسی کی صدائے بازگشت اس کے سرجوش سینہ میں گونج رہی ہے۔ اور جب وہ ہنستی ہے تو اس کا منہ، آنکھیں، ابرو، نیز ہانپتی اور کانپتی ہوئی چھاتیاں بھی ہنسنے لگتی ہیں۔

جب وہ اس طرح ہنستی ہوئی پیچھے بھاگتی ہے تو بلا کا اثر ہوتا ہے۔ اور تماشائی اس کے ساتھ ہنسنے کیلئے مجبور ہو جاتا ہے۔

وہ پوری طاقت سے پیچھے پلٹتی ہے۔ اپنے سر کو اس طرح موڑ کر کہ مجھے دوبارہ نہ دیکھ سکے لیکن اب وہ ہولے ہولے بڑی شان کے ساتھ ادھر آ رہی ہے وہ طعن چھیڑنے کے لئے ہی تھا۔ اس کی محبت انتہا ہے۔ اتھاہ الفت نے اسے پرشکستہ کر کے اس صورت میں بھیجا ہے کہ کبھی تو وہ معافی کی التجا میں دونوں ہاتھ پھیلاتی ہے اور کبھی خود سپردگی کا یقین دلاتی ہے۔ اور اب جو وہ اپنے سر کو پیچھے پھینک کر اور نیم کشودہ لبوں میں گوہرِ دنداں کی آب دکھلا کر، جو ہیرے کی کیل کے نیچے جھلک رہے ہیں، بازگشت کرتی ہے تو وہ مجھے دعوتِ ہم رکابی دیتی ہے۔ بلکہ وہ مجھے حکم دے رہی ہے۔ اس کے بازو، اس کے جوبن، اس کے متوالے نین مجھے اپنے پاس بلا رہے ہیں۔ اس کی زندگی کا ہر تار سراپا اذن بن گیا ہے۔ گویا وہ مجسم مقناطیس ہے۔ ذرا سی دیر میں بلا ارادہ کہیں میں اس کی دعوت پر لبیک نہ کہہ دوں۔

ان دلربائیوں نے مجھے گرفتارِ نظر کر لیا ہے۔ جھوٹے ہیں اس کی محبت کے دعوے! اس کی ہنسی کی طرح یہ بھی اس تماشے کے سیپارے ہیں۔ یہ کون نہیں جانتا۔ اور پھر بھی اس احساس سے کوئی فرق پیدا نہیں ہوتا۔ شاید اس عشوہ طرازی کا علم منظر میں ایک نئی اور شدید کشش پیدا کر دیتا ہے۔

جب وہ بھاؤ دکھاتی ہے تو دونوں سازندوں میں اور اس میں ایک مقناطیسی یا پُراسرار پوشیدہ تعلق پیدا ہو جاتا ہے۔ وہ بھی انسانوں کی قطار میں سے ہو کر آگے آتے اور پیچھے جاتے ہیں۔ آگے بڑھ کر پھر تین چار قدم پیچھے لوٹ جاتے ہیں۔ رقاصہ جب میرے پاس آتی ہے تو وہ بھی قریب آ جاتے ہیں لیکن اس کی واپسی کے پہلے ہی لوٹ جاتے ہیں۔ وہ کبھی نظروں سے اسے اوجھل نہیں ہونے دیتے اور ان کی آتشیں نگاہیں اس پر جمی رہتی ہیں۔ ساتھ ساتھ وہ منہ پھاڑ کر موذن کی سی فلک سیر آواز میں گاتے جاتے ہیں۔ یہ اونچے پورے سازندے سر جھکا کر اس کے ٹھینگے سے قد کا جائزہ لیا کرتے ہیں۔ ان کے وتیرے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ استاد ہیں۔ جو اس رقاصہ کی روح میں سمائے ہوئے ہیں۔ گویا وہ اپنی آواز سے اس کی رہبری کر رہے ہیں اور وہ اپنے سانس کی گرمی سے اسے گرما رہے ہیں۔ یا یہ کہ وہ کوئی نازک اور فرخندہ تتلی ہے۔ جسے انھوں نے اپنی مرضی کا غلام بنا رکھا ہے اس پوری روش میں کوئی ایسی نامعلوم شے ہے جو غیر مرئی اور کنج فطرت معلوم ہوتی ہے۔

طائفہ جس جگہ بیٹھا تھا وہاں روشنی کچھ ہلکی ہلکی سی تھی۔ وہاں دو تین خوش لباس رقاصائیں بیٹھی ہوئی تھیں جن کا ناچ پہلے ہو چکا تھا۔ ان میں سے ایک نے مجھے خاص طور پر متاثر کیا کیونکہ وہ ایک زہریلے مگر حسین پھول سے ملتی جلتی تھی۔ دراز قامت اور چھریرا بدن جس کے اعضا بہت نازک معلوم ہوتے تھے اور آنکھیں کاجل کی لمبی لیک کے بغیر بھی بہت بڑی تھیں۔ گہرے کالے بال جن کے گچھے چوٹیوں میں گندھے ہوئے، گالوں پر لہرا رہے تھے۔ سیاہ لباس، سیاہ کمربند اور ہلکی سی روپہلی کور کی کالی نقاب۔ اس کے گہنوں میں زمرد کے سوا کچھ نہ تھا۔ کلائی اور ہاتھوں میں بیش بہا لعل اور ناک میں عقیق کا بلاق جو لبوں پر یوں لٹکا ہوا تھا گویا موٹے موٹے ہونٹوں

۴۳ پر خون کا ایک قطرہ ٹپک پڑا ہے۔

لیکن میں ان سب کو بھول گیا جب میں نے اس رانی کو، اس ستارہ جبیں کو دیکھا جو یکایک سازندوں کی قطار کو چیر کر نمودار ہو گئی۔ وہی جو سونے روپے میں لدی ہوئی سب کے بعد سامانِ نظارہ مہیا کرنے آئی تھی۔

یہ رقص طویل تھا۔ بہت طویل حتیٰ کہ تکان سی محسوس ہونے لگی۔ تاہم اس لمحے کے خوف سے میں ہراساں ہو رہا تھا جب وہ ختم ہو جائیگا اور میں پھر کبھی اسے نہ دیکھ سکوں گا۔

ایک مرتبہ پھر اس نے ملامت اور مسکراہٹ کے نشتر لگائے۔ از سرِ نو اس کی چمکتی ہوئی آنکھوں کا تیز طنز میرے دل میں چبھ گیا اور لگاوٹ کے وہ اشارے میرے دل میں کھپ گئے۔

بالآخر وہ خاموش ہو گئی اور سب کچھ ختم ہو گیا۔ میں ہوش میں آتا ہوں اور اس مجمع کو دیکھ کر یاد کرتا ہوں کہ یہ جشن اور اس کی حقیقت کیا تھی۔ اب برخاست ہونے کا وقت ہو گیا ہے۔ اور میں اپنا ہدیۂ تحسین پیش کرنے کی غرض سے رقاصہ کے پاس جاتا ہوں۔ وہ ایک جھینے بینے رومال سے منہ کا پسینہ پونچھ رہی ہے۔

ایشیا مارچ ۱۹۳۴ء

گرمی کے مارے اس کی پیشانی سے پسینہ کی بوندیں موتیوں سینے پر ڈھلک رہی ہیں اب بالکل بے نیازی، بے پروائی اور بے تکلفی کے ساتھ یہ تتلی باری بجا رہی تل تراساگر مجھے سلام کرتی ہے۔ اس ہندوستانی سلام کے بھولے پن میں بھی تیکھا طنز پنہاں ہے۔ ہر سلام کے ساتھ وہ اپنے رُخِ زیبا کا پردہ دار ہاتھوں کو بنالیتی ہے۔ جن کے پور پور میں ہیرے دمک رہے ہیں۔

کسی رقاصہ کی رُوح نسل اور نجابت کی کیا پرواکرتی ہے؟ وہ خاندانی نرتکیوں کی اولاد ہے جسے سینکڑوں اور ہزاروں سال سے یہ تعلیم دی گئی ہے کہ وہ محض عیش و عشرت کی بندی ہو کر زندگی گذار دے۔

---

## بینظیر اور بدرِ منیر کی شادی کا جلسہ

کروں راگ اور ناچ کا کیا بیاں ۔ قدیمی کسی وقت کا سا سماں
وہ اربابِ عشرت کا آپس میں مِل جمانا کھڑے راگ کا ٹے کے دل
وہ ایمن کی تانیں اِدھر اور اُدھر مِلے سُر طنبوروں کے با یک دگر
اور اس صف سے اک چھوکری کا نکل
اُلٹنا دوپٹے کا دے دے کے تال
کبھی پرملو، میں دکھاتی ادا
کبھی گت سری، ناچنا ذوق سے
اِدھر کی تو یہ گت اور اس کا یہ بھاؤ
کھڑی ہو کے دو گھونٹ حقّہ کے لے
انگوٹھی کی لے سامنے آرسی
اُلٹ آستیں اور مہری کا چاک
بنا کنگھی اور کر کے ابرو درست
دوپٹے کو سر پر اُلٹ اور سنبھل
پکڑ کان اور گنگھروؤں کو اُٹھا
اِدھر اور اُدھر رکھ کے کاندھے پہ ہاتھ
فتح چند کے ہاتھ کی مورت ایک
کبھی ناچنا اور گانا کبھی
جتانا ہُنر اپنا پہلے پہل
وہ بڑا سا قد اور گھنگرو کی چال
کہ جوں لوٹ کر ہو وے بجلی ہوا
کہ تیورا کے عاشق گرے شوق سے
اُدھر اوٹ میں نائیکہ کا بناؤ
چبا پان اور رنگ ہونٹوں پہ دے
وہ صورت کو دیکھ اپنی گلزار سی
نئے سر سے انگیا کو کر ٹھیک ٹھاک
جھٹک دامن اور ہو کے چالاک چُست
یکایک وہ صف چیر آ نکل
پہن پاؤں میں اور سر سے چھوا
چلے ناچتے آنا سنگت کے ساتھ
لجائی ہوئی چاند سی صورت ایک
رِجھانا کبھی اور بتانا کبھی



منظور حسین شورؔ ایم اے

# نوائے وقت

سینۂ وقت میں پوشیدہ ہیں لاکھوں خورشید ہر شبِ تار سے اک تازہ سحر پیدا کر
خاک میں فطرتِ آدم کی جو مضمر ہیں ہنوز اُنہیں ذرّات سے خورشید و قمر پیدا کر
ذرّے ذرّے میں یہاں ایک دھڑکتا دل ہے جلوے محسوس ہیں پنہائے نظر پیدا کر
نکہت و نور کی ہر موج ہے طغیانِ نشاط نفسِ غم میں بھی نغموں کا اثر پیدا کر
شعلے درکار ہیں ترکیبِ نشیمن کے لئے اب گُل و لالہ سے طوفانِ شرر پیدا کر
ذوقِ تقلید ہے افکار و نظر کی توہین لغزشِ پا میں بھی اندازِ خضر پیدا کر
کارواں رختِ سفر کھول چکے منزل پر شام منزل ہی سے اب صبحِ سفر پیدا کر
داستانِ مے و مینا تو بہت عام ہوئی کوئی افسانہ بعنوانِ دگر پیدا کر

یوجین اونیل[1] اور فضل حق قریشی دہلوی

# آرٹسٹ کی زندگی اور موت

(ایک ایکٹ کا ڈرامہ)

افراد

(۱) مسز رولینڈ

(۲) الفریڈ رولینڈ (اسٹیج کے باہر)

**منظر**:- امریکہ کا شہر نیویارک ایک مختصر مکان کا چھوٹا سا کمرہ جو بیک وقت باورچی خانے اور کمرۂ طعام کا کام دیتا ہے۔ عقب میں دائیں جانب ایک دروازہ جو ایک بیرونی وسیع ہال میں کھلتا ہے۔ دروازے کے بائیں جانب ہاتھ دھونے کا نل اور گیس کا چولھا چولھے سے ذرا ہٹ کر لکڑی کا گنجینہ جس میں طشتریاں وغیرہ رکھی ہیں۔ بائیں طرف دو کھڑکیاں جن کی دہلیزوں میں چند گملے غفلت و لاپروائی کا شکار ہو رہے ہیں۔ کھڑکیوں کے سامنے ایک میز جس پر روغنی کپڑا بچھا ہے بید لگی ہوئی دو کرسیاں میز کے قریب رکھی ہیں۔ ایک تیسری کرسی عقبی دروازے کے دائیں جانب دیوار کے پاس پڑی ہے۔ داہنی دیوار کا ایک دروازہ خواب گاہ میں کھلتا ہے۔ جہاں مختلف قسم کے کپڑے کھونٹیوں پر لٹکے ہوئے ہیں۔ کمرے میں ایک سرے سے دوسرے سرے تک الگنی بھی بندھی ہوئی ہے

۴۵ صبح کے تقریباً ساڑھے دس بجے ہیں۔ موسم خوشگوار ہے۔ دھوپ کھلی ہوئی ہے۔ مسز رولینڈ خواب گاہ سے جماہی لیتی ہوئی نکلتی ہے۔ اس کے ہاتھ چہرے مہرے کو درست کرنے میں مصروف ہیں۔ خصوصاً انگلیاں بڑی سرعت کیساتھ بالوں میں پن لگا رہی ہیں۔ بال گلہری کے گھونسلے سے نکلے ہوئے گوڈر کی طرح ایک گچھے کی شکل میں چند یا پر جمے ہوئے ہیں۔ اس کا قد میانہ ہے۔ جسم بے ڈول اور غیر جاذب نظر نیلگوں لباس جس کی تراش بغیر کسی اصول کے وضع کی ہے جسم پر بے زیب معلوم ہوتا ہے ڈھیلا ڈھالا اور کہیں کہیں سے پھٹا چرا۔ خستہ حال۔ نقش و نگار میں وہ سیدھی سادی با قاعدگی ہے۔ جس میں کوئی حسن کاری نہ ہونے کے باعث جاذبیت نہیں ہوتی۔ عمر ۲۲ سال ہوگی۔ مگر چہرے سے بڑھاپن ظاہر ہونے لگا ہے۔

وہ کمرے کے وسط میں پہنچ کر پھر جماہی لیتی ہے۔ اور ایک طویل انگڑائی کے بعد ہاتھ ڈھیلے [illegible] تی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ زیادہ دیر تک سونے کے باوجود اس کی نیند نہیں بھری۔ اس کی خوابناک آنکھیں کمرے میں کسی چیز کو ڈھونڈھ رہی ہیں۔ چند لمحے کے بعد وہ مریل بیل کی طرح آہستہ آہستہ چلتی ہوئی گیس کے چولھے کے پاس پہنچتی ہے۔ اور دیا سلائی کھینچ کر اسے روشن کر دیتی ہے۔ پھر نل کے پانی سے کیتلی بھر کر شعلوں پر رکھ دیتی ہے۔ اس کام سے گویا تھک کر وہ میز کے قریب پڑی ہوئی کرسی پر دراز ہو جاتی ہے۔ اور پیشانی پر اس طرح انگلیاں پھیرتی ہے گویا سر میں درد ہو رہا ہے۔ اچانک اس کے چہرے پر ایک تازگی دوڑ جاتی ہے۔ گویا کوئی بھولی بسری رات یاد آگئی ہے۔ گنجینے اور اس کے اندر رکھی ہوئی طشتریوں کا جائزہ لیتی ہوئی اس کی نظریں خواب گاہ کے دروازے کی طرف اٹھتی ہیں اور کان ایک ایسی آہٹ پر لگ جاتے ہیں جو خود اس کے اوہام خیالی نے پیدا کی ہیں۔

---

[1] یوجین اونیل امریکہ کا سب سے کامیاب تمثیل نگار ہے اور اسے نوبل پرائز مل چکا ہے

مسز رولینڈ (آہستہ لہجہ میں) الفریڈ ...... الفریڈ ...... دوسرے کمرے سے کوئی جواب سُنائی نہیں دیتا۔ مجبوراً وہ کسی قدر مشکوک مگر بآواز بلند کہتی ہے) یہ ظاہر مت کرو کہ تم سو رہے ہو۔ (اس کا بھی کوئی جواب خواب گاہ سے نہیں ملتا۔ اور یہ یقین کر لینے کے بعد کہ کوئی جواب نہیں ملیگا۔ وہ کرُسی سے اٹھتی ہے۔ اور پنجوں کے بل گنجینہ تک جاتی ہے۔ پھر پوری احتیاط کیساتھ کہ کہیں کوئی آواز نہ ہو جائے۔ وہ دروازہ کھول کر شراب کی بوتل اور گلاس نکالتی ہے۔ یہ دونوں چیزیں دوسری اشیاء کے پیچھے اس طرح چھپی ہوئی ہیں کہ پہلی جھلک میں کسی کو نظر نہ آئیں۔ حد درجہ احتیاط کے باوجود گلاس کا کنارہ ایک طشتری سے ٹکرا جاتا ہے۔ اس آواز سے وہ خود اس طرح چونک پڑتی ہے۔ گویا اس کا ضمیر مجرم ہے اور ملتجیانہ نظروں سے دروازہ کی طرف دیکھتی ہے گویا معافی کی خواستگار ہے)

(کپکپاتے ہوئے لہجہ میں) الفریڈ!

(ایک لمحہ وہ خاموش رہتی ہے۔ کہ شاید کوئی آواز سنائی دے۔ مگر مطمئن ہو کر شراب کے چند جرعے گلاس میں انڈیلتی ہے اور غٹ غٹ پی جاتی ہے۔ پھر انتہائی عجلت کیساتھ کہ کہیں آخر وقت میں راز فاش نہ ہو جائے وہ گلاس اور بوتل کو گنجینہ میں چھپا دیتی ہے۔ اور دروازہ کو اسی احتیاط کیساتھ جس طرح کھولا تھا آہستہ

۴۶ آہستہ بند کر دیتی ہے۔ اس مہم سے فارغ ہو کر اور اطمینان کا سانس لینے کے بعد کرسی پر دوبارہ بیٹھ جاتی ہے۔ الکحل کے وہ نشہ آور گھونٹ اس کی رگوں میں دوڑنے والے خون کو شراب بنا دیتے ہیں۔ جس کے باعث تمام چہرا تمتما اٹھتا ہے۔ رخساروں پر سُرخی دوڑ جاتی ہے اور معلوم ہونے لگتا ہے۔ کہ اس کے مردہ جسم میں زندگی کی تھوڑی سی رمق باقی ہے۔ تبسم کی ہلکی لہر اس کے لبوں پر نمودار ہوتی ہے۔ کیونکہ وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہو چکی ہے۔ وہ ٹکٹکی باندھ کر دروازہ کی طرف دیکھتی ہے لیکن وہاں زندگی کی کوئی لہر محسوس نہیں ہوتی۔ پھر پلٹ کر اس کی نظریں کھونٹی پر لٹکے ہوئے کوٹ اور صدری پر جم جاتی ہیں۔ وہ چوروں کی طرح کھلے ہوئے دروازے کی طرف بڑھتی ہے اور قریب پہنچ کر رُک جاتی ہے۔ نظر کے سامنے نہ سہی لیکن خواب گاہ میں کسی کی موجودگی کا اسے یقین ہے۔ وہ کان لگا کر سُننے کی کوشش کرتی ہے)

(خفیف متبسم لہجہ میں) الفریڈ!!

(اس دفعہ بھی کوئی جواب نہیں ملتا۔ جھپٹ کر وہ کھونٹی کے اوپر سے کوٹ اور صدری اتار لیتی ہے۔ اور ان کو لیکر بدستور کرسی پر آن بیٹھتی ہے۔ جیب تلاشی کی تمام سرگرمیاں بیکار ثابت ہوتی ہیں۔ کیونکہ مطلب کی کوئی چیز نہیں ملتی مگر اچانک صدری کی اندرونی جیب سے ایک خط برآمد ہوتا ہے)

(طرزِ تحریر کو دیکھتے ہوئے) ہاں ہاں یہ تحریر میں پہچانتی ہوں۔

(وہ خط کھول کر پڑھنا شروع کرتی ہے۔ شروع میں چہرے پر نفرت اور غصّے کے اثرات نمایاں ہوتے ہیں۔ لیکن رفتہ رفتہ ان میں تبدیلی ہوتی ہے حتیٰ کہ فاتحانہ سرکشی اپنا رنگ جما لیتی ہے۔ چند لمحے وہ کسی سوچ میں غرق رہتی ہے۔ اس طرح کہ ہاتھوں پر ٹیکے ہوئے خط پر نظریں جمی رہتی ہیں اور لبوں پر ایک ظالمانہ تبسم آجاتا ہے پھر وہ خط کو ملفوف کر کے صدری کی اسی جیب میں رکھ دیتی ہے اور اتنی احتیاط کیساتھ کہ سونیوالا بیدار نہ ہو جائے۔ دونوں چیزیں وہیں کھونٹی پر ٹانگ دیتی ہے۔ وہ خوابگاہ پر ٹھٹک کر ایک آخری نظر ڈالتی ہے)

(تند و تیز لہجہ میں)! الفریڈ — بلند تر لہجہ میں) الفریڈ

(گھٹی ہوئی کراہنے کی آواز جب کہ کوئی ساتھ ساتھ جماہی بھی لے رہا ہو۔ دوسرے کمرے سے سُنائی دیتی ہے)

تمہیں نہیں معلوم کہ اب اٹھنے کا وقت ہو گیا ہے؟ کیا تم تمام دن پلنگ سوار رہنا چاہتے ہو؟ (پلٹ کر اپنی کرسی کی طرف آتے ہوئے) اس کا تو مجھے کامل یقین ہے کہ تم اس حد تک کاہل اور سُست ہو کہ تمام دن بستر پر پڑے رہو۔ وہ کرسی پر بیٹھ کر بےچینی کے ساتھ کھڑکی کے باہر دیکھتی ہے۔ خدا جانے اس وقت کیا بجا ہو گا۔ جب سے تم نے اپنی اہمال پسندی کے باعث گھڑی رہن رکھی ہے۔ ہم وقت کا صحیح اندازہ لگانے کے لائق بھی نہیں رہے۔ تم اچھی طرح جانتے ہو کہ ہمارے پاس بس وہی آخری قیمتی چیز تھی۔ جس کو رہن رکھ کر تم نے خاک میں ملا دیا۔ ہر چیز ہمارے قبضہ سے نکل گئی۔ اسی امید موہوم میں کہ شاید کوئی روزگار مل جائے (وہ فورِ جوش میں اپنا پاؤں فرش پر مارنے اور دانتوں سے لب چبانے لگتی ہے۔ ایک لمحہ خاموشی کے بعد) الفریڈ! اُٹھو۔ فوراً اٹھ جاؤ۔ تم نے سُنا یا نہیں۔ میں باہر جانے سے پہلے بستر طے کر دینا چاہتی ہوں۔ میں تمہارے ہاتھوں اس جگہ بدنظمی سے اکتا گئی ہوں۔ (بظاہر مطمئن انداز سے) یہ تو بالکل ظاہر ہے کہ تم کو کسی قسم کا بھی روزگار مل جانے کے بعد ہم اسی جگہ نہیں پڑے رہیں گے۔ خدا جانتا ہے کہ میں اپنا فرض ادا کر رہی ہوں۔ اپنی ہمتوں سے زیادہ۔ صبح سے شام تک سینے پرونے میں مصروف رہتی ہوں۔ اور تم تمام دن دنیا کے چھٹے ہوئے اوباش یعنی مصوّروں شاعروں اور راویوں کے ساتھ تضیع اوقات کرتے ہو ہوٹلوں اور میخانوں میں۔

(ایک خفیف وقفہ۔ اس دوران میں وہ پہنچ پیالی کیساتھ اس طرح

کھیلتی ہے۔ گویا اس کے اعصاب میں ہیجان پیدا ہو گیا ہے)

اور تم روپیہ لاؤ گے کہاں سے۔ آخر مجھے بھی تو معلوم ہو؟ اس ہفتہ مکان کا کرایہ نہیں دیا گیا۔ اور تم مالک مکان کی ذہنیت سے واقف ہو۔ وہ اس کے بعد لمحے ایک لمحہ قیام کا بھی روادار نہیں ہوگا۔ تم کہتے ہو کہ روزگار نہیں ملتا۔ یہ بالکل جھوٹ ہے۔ بکواس ہے۔ تم نے کبھی کوشش ہی نہیں کی۔ تمہارا تمام دن شاعری کی بھول بھلیاں میں بسر ہوتا ہے۔ بس لکھے جاؤ۔ بے معنی نظمیں جنھیں کوئی پھوٹی کوڑی کے عوض بھی نہیں خرید سکتا۔ اور یہ کوئی تعجب کی بات نہیں ہے۔ ان میں ہوتا ہی کیا ہے۔ ملک اور قوم کی خدمت تو کجا تم ان کے ذریعے اپنی خدمت بھی نہیں کر سکتے میرا تجربہ ہے کہ مجھے روزگار جلدی مل جاتا ہے۔ اور صرف اسی طرح ہم اب تک فاقہ کی موت مرنے سے بچے ہوئے ہیں۔

(اٹھ کر چولھے کے قریب جاتی ہے اور کیتلی میں نظر ڈال کر دیکھتی ہے۔ یہ معلوم کرنے کیلئے کہ پانی کھولا یا نہیں۔ پھر واپس آکر بدستور کرسی پر بیٹھ جاتی ہے)

خواہ کچھ بھی ہو آج تو تمہیں کچھ نہ کچھ رقم پیدا کرنی ہی پڑے گی۔ کیا ضروری ہے کہ میں ہی مصیبت میں پیٹوں۔ میں اس سے زیادہ اپنی جان نہیں کھپا سکتی۔ اب تمہیں اپنی آنکھیں کھولنی پڑیں گی۔ اپنے حواس درست کرنے ہوں گے۔ مجھے نہیں معلوم۔ بھیک مانگو، قرض لو یا چوری کرو۔ لیکن روپیہ لاؤ۔ روپیہ (نفرت آمیز قہقہہ کے ساتھ) لیکن کہاں سے اور کس طرح؟ میں جاننا چاہتی ہوں۔ مجھے اچھی طرح معلوم ہے۔ تم اس قدر مغرور ہو کہ بھیک نہیں مانگ سکتے۔ اور قرض اس قدر لے چکے ہو کہ اب دوست احباب اور عزیز و اقارب کو تم پر اعتماد نہیں رہا۔ چوری کرنے کیلئے اعلیٰ ہمت اور قوی دل کی ضرورت ہے۔ جس کی تمہارے پاس کمی ہے (ایک لمحہ کے بعد غصہ میں کھڑے ہو کر) کیا تم ابھی تک بیدار نہیں ہوئے؟ خدا کی پناہ! ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تم ایک بار اٹھ کر پھر سو گئے ہو۔ یا پڑے اینڈ رہے ہو۔ (وہ خواب گاہ کے دروازے کے قریب جا کر اندر نظر ڈالتی ہے۔ غنیمت ہے تم اٹھ بیٹھے۔ وقت کا احساس تو ہوا۔ لیکن یہ کیا؟ میری طرف ان نظروں سے مت دیکھو۔ تمہارے یہ انداز مجھے زیادہ بیوقوف نہیں بنا سکتے۔ میں تمہاری ذہنیت کو اچھی طرح سمجھتی ہوں۔ اتنی اچھی طرح کہ تم میرے سمجھنے کو بھی نہیں سمجھ سکتے۔ (دروازے کے پاس سے ایک معنی خیز انداز میں ہٹتے ہوئے) میرے عزیز شوہر! مجھے بہت کچھ معلوم ہے۔ اور حال میں جو کچھ معلوم ہوا ہے اس کی خبر نہ کرنا۔ جانے سے قبل تم کو سب کچھ بتا دوں گی۔ فی الحال کیوں پریشان ہو۔

(وہ کمرے کے وسط میں کھڑی ہو کر تیوری پر بل ڈالتی ہے۔ پھر زیادہ برہمی کے ساتھ ہوں۔ شاید اب تک مجھے ناشتہ تیار کر لینا چاہیئے تھا۔ خواہ گھر میں کچھ موجود ہو بھی یا نہیں۔ تم کو روپے پیسے سے کیا غرض۔ ٹھیک ہے نا۔ (وہ منتظر رہتی ہے کہ شاید کوئی جواب ملے۔ مگر بے سود) میرا سوال ہی حماقت آمیز ہے۔ (مختصر مگر لرزہ خیز قہقہے کے بعد) اب ضرورت ہے کہ میں تمہیں اور زیادہ سمجھنے کی کوشش کروں۔ کل رات جب تم برہم ہو کر یہاں سے گئے تو میں جانتی تھی کہ اس کا نتیجہ کیا رہے گا۔ اب تم پر ایک لمحہ کیلئے بھی بھروسہ نہیں کیا جا سکتا۔ تم کس قدر آن بان سے گھر واپس آئے۔ ہمارا باہمی جھگڑا گویا تمہارے لئے ایک معقول بہانا بن گیا۔ کہ تم گھر سے دور رہ کر اپنے آپ کو جانوروں سے بدتر کر لو۔ اور پھر سمجھ میں نہیں آتا کہ گھڑی رہن رکھنے کی کیا خاص ضرورت تھی۔ سوائے اس کے کہ تھوڑی بہت شراب خرید کر تمام رقم برباد کر دی۔

(انگیٹھی کے قریب جا کر طشتریاں اور پیالیاں وغیرہ نکالتی ہے۔ لیکن سلسلۂ کلام جاری رہتا ہے)

جلدی کرو۔ آج کل ناشتہ تیار ہونے میں زیادہ دیر نہیں لگتی۔ خدا تمہارا بھلا کرے تمہاری عنایتوں کے باعث ہمارے گھر میں معمولی روٹی مکھن اور کافی کے سوا
اور رکھا کیا ہے۔ پھر بھی اسے غنیمت سمجھو۔ میں نے سی پرو کر چار پیسے کمائے ورنہ 47
اس کے بھی لالے تھے۔

(وہ ایک دھماکے کیساتھ روٹی کو میز پر پٹکتی ہے)

روٹی باسی ہو کر سوکھ گئی ہے۔ میرا خیال ہے کہ تم اسے پسند کرو گے۔ تم کو اس سے بہتر کوئی چیز نہیں ملنی چاہیئے۔ لیکن میں تمہارے ساتھ کیوں مصیبت پیٹوں۔ (چولھے کے قریب جاتے ہوئے) ایک منٹ میں کافی تیار ہو جائیگی اور تمہیں یہ توقع رکھنے کی ضرورت نہیں کہ میں تمہارا انتظار کروں گی۔ (یکایک بہت غصے کے ساتھ) کچھ سمجھ میں نہیں آتا۔ آخر تم کیا کر رہے ہو؟ (دروازے کے قریب جا کر نظر ڈالتی ہے)

بہرحال لباس تو تم نے تقریباً پہن ہی لیا۔ مجھے اندیشہ تھا کہ تم دوبارہ پلنگ پر تو نہیں لیٹ گئے۔ کیونکہ یہ تو تمہاری پرانی عادت ہے۔ آج تم کس قدر بھیانک معلوم ہو رہے ہو۔ خدا کے لئے ڈاڑھی صاف کرو۔ تمہیں دیکھ کر طبیعت ابکانے لگتی ہے۔ تم آوارہ گرد معلوم ہو رہے ہو۔ ایسی حالت میں تمہیں روزگار نہ ملے تو تعجب کی بات نہیں۔ دوسروں کو الزام کیوں دیا جائے کہ وہ

لازم نہیں رکھتے۔ نفاست سے تمکو درگا بھی واسطہ نہیں ہے۔ (چولہے کے قریب جاتے ہوئے) یہ دیکھو۔ گرم پانی کی کافی مقدار میں موجود ہے۔ اب کسی عذر کی گنجائش نہیں ہے۔ (ایک پیالی میں تھوڑا سا گرم پانی کیتلی کے اندر سے اُنڈیلتی ہے) لو یہ رہا پانی۔

ایک مردانہ ہاتھ خواب گاہ کے دروازے کے باہر نکلتا ہے۔ اس میں خفیف سا رتعاش ہے۔ انگلیاں بھی کپکپا رہی ہیں۔ پیالی کو سنبھالنے کی کشمکش میں تھوڑا پانی چھلک کر فرش پر گر پڑتا ہے۔

(ملامت کرتے ہوئے ذرا ہاتھ کی لغزش ملاحظہ ہو۔ کہتی ہوں کہ تم شراب پینی چھوڑ دو۔ تم اسے برداشت نہیں کر سکتے لیکن تمہاری سمجھ میں نہیں آتا۔ فرش کی طرف دیکھ کر) فرش کی حالت بھی قابل دید ہے سگرٹ کے جلے ہوئے ٹکڑے۔ دیا سلائیاں اور راکھ۔ کونے کونے میں چپّہ چپّہ پر کیا تم انہیں راکھہ دان میں نہیں ڈال سکتے۔ تمہاری بلا سے۔ تمہیں میری مصیبتوں کا احساس ہرگز نہیں ہو سکتا۔ تمہیں کمرے کے اندر جھاڑو دینی پڑے تو حقیقت معلوم ہو۔

(جھاڑو اٹھا کر کسی قدر شرارت کیساتھ صفائی شروع کر دیتی ہے اس طرح کہ خوب خاک اڑنے لگتی ہے۔ دوسرے کمرے سے شترا تیز کرنیکی آواز سنائی دیتی ہے)

۴۱ (جھاڑو دیتے ہوئے) جلدی کرو میری روانگی کا وقت قریب آگیا ہے۔ اگر مجھے دیر ہو گئی تو اندیشہ ہے۔ کہ ملازمت سے جواب نہ مل جائے۔) اور پھر ظاہر ہے کہ گذارا کیوں کر ہو سکے گا۔ (طنزاً) اور ہاں تمہیں بھی تو کام کی تلاش میں جانا ہے ورنہ بیکاری تمہیں زیادہ تباہ کر دے گی۔ (میز کے نیچے سے کوڑا نکالتے ہوئے) میں یہ معلوم کرنا چاہتی ہوں کہ تم آج روزگار کی تلاش میں جاؤ گے یا نہیں تمہیں اچھی طرح معلوم ہے۔ کہ دوسرے عزیز و اقارب ہماری مدد کرنے کیلئے تیار نہیں ہیں۔ وہ بھی تمہارا رنگ اچھی طرح دیکھ چکے ہیں۔ (ایک لمحہ تک خاموشی کیساتھ جھاڑو دینے کے بعد) میں اس قسم کی زندگی سے تنگ آگئی ہوں۔ میں سوچ رہی ہوں۔ کہ اپنے میکے چلی جاؤں لیکن مشکل یہ آپڑی کہ سب میرے گھر والوں کو میری زبوں حالی کا علم ہو جائے گا۔ ابھی تک وہ جانتے ہیں کہ میں لکھ پتی رولینڈ کے اکلوتے بیٹے کی شریک حیات ہوں۔ رولینڈ جو گریجویٹ ہونے کے علاوہ ایک کہنہ مشق شاعر اور بے مثل افسانہ نویس بھی ہے۔ جو اس وقت شہر کی ناک ہے۔ ہوں!۔ (حقارت آمیز لہجہ میں) لیکن دنیا کے بہت سے لوگ اس ممتاز ہستی سے حسد کرنا چھوڑ دیں گے۔ اگر حقیقت بے نقاب ہو جائے۔ تمہارے لکھ پتی باپ مرنے سے قبل ہزاروں کے زمیندار تھے۔ اور شادی کے بعد سے آج تک تم نے اپنی بیوی کیلئے کتنی رقم صرف کی۔ تم اچھی طرح جانتے ہو اور اس پر یہ غرور ہے کہ تمہاری شریک حیات بننا گویا میرے لئے باعث فخر ہے۔ کیا اس لئے کہ میں بے شمار مصیبتوں میں گرفتار ہو گئی ہوں۔ تم اپنے دوستوں سے میرا تعارف کراتے ہوئے شرم محسوس کرتے تھے۔ کیونکہ میرا باپ بقّال ہے۔ اور خود تم کیا ہو؟ میرا باپ کم سے کم ایماندار سمجھا جاتا ہے۔ اور یہ افتخار تمہارے باپ کو کبھی نصیب نہیں ہوا۔ تمہارے لکھ پتی باپ کو جو مرنے کے وقت ہزاروں کا قرضدار تھا۔

(وہ بڑی سُرعت سے کوڑے کو دروازے کی طرف لے جا رہی ہے۔ ایک لمحہ کیلئے جھاڑو کا سہارا لیکر جھک جاتی ہے)

تم چاہتے تھے۔ ہر شخص یہ خیال کرلے کہ تم مجھ سے شادی کرنے کے لئے مجبور کئے گئے ہو۔ تمہیں میری حالت زار پر رحم آگیا ہے۔ کیوں ٹھیک ہے نا؟ شادی سے قبل تم بڑی دلیری کے ساتھ میری محبت کا راگ الاپتے رہے اور تم نے کوشش کی کہ میں تمہارے ہر فریب کو ایک صداقت سمجھوں۔ لیکن اب میں اصلیت سے ناواقف نہیں رہی۔ تمہارے ساتھ رہ کر میں نے بے حسی کی زندگی بسر نہیں کی ہے۔ (سنجیدگی سے) غنیمت ہے کہ ہمارا غریب بچّہ مر کر پیدا ہوا۔ اچھا ہوا کہ تم اس کے باپ نہ بن سکے۔

ایک لمحہ کیلئے خاموشی کیساتھ جھاڑو دیتی رہتی ہے۔ پھر ایک وحشیانہ مسرّت کے ساتھ سلسلۂ گفتگو کو جاری کرتی ہے) لیکن صرف میری ہی ذات اس امر کی شکر یہ ادا کرتی ہے کہ تمہاری عنایتوں سے میری زندگی وبال جان بنی ہوئی ہے بلکہ ایک ہستی اور بھی ہے۔ مجھے معلوم ہے۔ اور اب وہ تم سے شادی کرنے کی امید بھی ترک کر چکی ہے۔ اس کا بھی مجھے علم ہے۔ (دوسرے کمرے میں سر ٹیڑھا کر) ہیلن کی بابت کیا رہا؟ وہ نیم خوفزدہ ہو کر اُلٹے قدموں ہٹ جاتی ہے) میری طرف اس طرح مت دیکھو۔ یہ ٹھیک ہے کہ میں نے خط پڑھ لیا ہے۔ آخر اس میں کیا ہرج ہے؟ یہ میرا حق تھا میں تمہاری شریک حیات ہوں اور میں اس سلسلہ میں سب کچھ جانتی ہوں۔ لہذا مجھ سے جھوٹ مت بولنا۔ مجھے گھور کر مت دیکھو۔ تم اپنے جادو بھرے انداز سے میرے دل کو نہیں موہ سکتے۔ اگر میں چاہوں تو آج صبح بغیر ناشتے کے تم کو باہر بھیج سکتی ہوں۔ (وہ جھاڑو کو ایک کونے میں رکھ دیتی ہے) تم نے میری خدمات کے عوض شکریہ تک کبھی ادا نہیں کیا (وہ چولہے کے قریب آکر کیتلی میں کافی ڈال دیتی ہے) کافی تیار ہو گئی ہے۔ میں تمہارا انتظار نہیں کر سکتی وہ دوبارہ اسی کرسی پر بیٹھ جاتی ہے، کچھ دیر بعد پیشانی پر ہاتھ رکھ کر ترش لہجہ میں)

آج صبح ہی صبح میرے سر میں درد ہو رہا ہے ۔ کس قدر شرمناک امر ہے۔ کہ اس حالت کے باوجود مجھے ایک گندے کمرے میں دن بھر کام کرنے کیلئے جانا پڑے گا ۔ اور میں آج نہ جاتی ۔ اگر تمہارے اندر ذرا بھی انسانیت ہوتی ۔ میرا حق ہے ۔ کہ بجائے تمہارے میں تمام دن آرام سے پلنگ پر پڑی رہوں ۔ تمہیں معلوم ہے کہ میں گذشتہ سال کس قدر بیمار رہی ہوں ۔ اور پھر بھی اگر میں ذاتی آسائش کے لئے کچھ خرچ کر کرا دوں تو تم اعتراض کرتے ہو ۔ تم اتنا بھی نہیں چاہتے کہ میں کوئی تقویت کی دوا استعمال کر لوں (بلند قہقہے کے ساتھ) میں جانتی ہوں کہ میری موت تمہارے لئے باعث مسرت ہوگی ۔ میں تمہارے راستے میں ایک کانٹا بنی ہوئی ہوں ۔ میرے بعد تم کو آزادی ہوگی ۔ تم اُن بیوقوف لڑکیوں پر آسانی سے ڈورے ڈال سکو گے ۔ جو تمہارے اور تمہاری قابلیت کے متعلق زبردست غلط فہمی میں مبتلا ہیں ۔ جو تمہیں خدا جانے کیا سمجھتی ہیں ۔ یہ ہیلن اور اسی قماش کی دوسری نوجوان لڑکیاں ۔

(دوسرے کمرے سے ایک دردناک آہ سنائی دیتی ہے ۔)

(اطمینان کے ساتھ) ٹھیک بالکل ٹھیک ۔ میں جانتی تھی کہ تم استرے سے اپنے آپ کو زخمی کر لو گے ۔ اس طرح شاید تمہیں کچھ سبق مل جائے ۔ تم خود بھی جانتے ہو کہ تمہیں رات رات بھر آوارہ گردی کرتے ہوئے اور شراب پیتے ہوئے زندگی خراب نہیں کرنی چاہیئے ۔

(وہ دروازے کے قریب جا کر اندر کی طرف دیکھتی ہے ،)

تم اس قدر زرد کیوں نظر آ رہے ہو ؟ تم آئینہ میں اپنے ہی عکس کو اس قدر گھور گھور کر کیوں دیکھ رہے ہو ؟ خدا کے لئے اپنے چہرے سے اس خون کو پونچھ ڈالو ۔ (سہم کر) کس قدر خوفناک منظر ہے ۔ (پُرسکون لہجہ میں) تاہم مناسب یہی ہے ۔ میں خون کا نظارہ زیادہ برداشت نہیں کر سکتی (وہ جھجک کر پیچھے ہٹ جاتی ہے) میرا خیال ہے کہ تم کوشش نہ کرو اور کسی حجام کی دوکان پر چلے جاؤ ۔ تمہارے ہاتھ خوفناک طریقے پر کپکپا رہے ہیں ۔ لیکن تم مجھے گھور کیوں رہے ہو ؟ (وہ دروازے کے پاس پلٹ آتی ہے) کیا اس خط کی وجہ سے تم مجھ پر برہم ہو رہے ہو ! آخر وجہ ؟ اس کو پڑھ لینا میرا حق تھا میں تمہاری شریک حیات ہوں ۔

(واپس آ کر کرسی پر بیٹھ جاتی ہے ۔ ایک لمحہ خاموش رہتی ہے ،)

میں پہلے سے جانتی تھی کہ تم کسی نہ کسی پر ڈورے ڈال رہے ہو ۔ میں تمہارے اس چکمہ میں نہیں آ سکتی ۔ کہ تم اپنا قیمتی وقت دارالمطالعہ میں بسر کرتے ہو ۔ اچھا بتاؤ تو یہ ہیلن کون ہے ؟ کیا کوئی مصورہ ہے ؟ یا اسے بھی شعروشاعری کا شوق ہے اس کے خط سے کم سے کم یہی ظاہر ہوتا ہے ۔ میں شرط لگاتی ہوں کہ اس نے تمہارے کلام کو ایک نوشتۂ قدرت سے زیادہ قابل تحسین بتایا ۔ اور تم نے ایک بیوقوف کی طرح ان الفاظ کو صحیح سمجھا ۔ کیا وہ نوجوان اور خوبصورت ہے ؟ کبھی میں بھی جوان اور خوبصورت تھی ۔ اس وقت تم مجھے اپنی شاعرانہ رنگین بیانی سے بیوقوف بنانے میں کامیاب ہو گئے ۔ لیکن تمہارے ساتھ رہ کر ہر عورت اپنی زندگی سے اکتانے لگے گی ۔ یہ میرا ذاتی تجربہ ہے ۔

(کھڑے ہو کر کافی کو چولھے کے اوپر سے اُتار لیتی ہے ،)

ناشتہ تیار ہے ۔ (نفرت سے نظر ڈال کر) ناشتہ ! (صرف اپنے لئے ایک پیالی میں کافی انڈیلتی ہے ۔ اور چائے دانی کو میز پر رکھ دیتی ہے ۔) تمہاری کافی ٹھنڈی ہو جائے گی ۔ تم کیا کر رہے ہو ؟ حجامت ختم نہیں ہوئی ؟ خدا کے لئے بس کرو ۔ ان دنوں کسی نہ کسی صبح کو تم کوئی گہرا زخم کھاؤ گے ۔

(روٹی میں سے ایک ٹکڑا کاٹ کر مکھن لگاتی ہے ۔ بعد کی گفتگو کے دوران میں وہ توس کھاتی اور کافی کا گھونٹ لیتی جاتی ہے ۔)

ناشتہ ختم کرتے ہی مجھے بھاگ جانا پڑے گا ۔ ہم دونوں میں سے بہرحال ایک کو کام کرنا ہی پڑے گا ۔ (ناراضگی کے ساتھ) بتاؤ ۔ تم روزگار کی تلاش میں جاؤ گے یا نہیں؟ ۴۹
مجھے یقین ہے کہ تمہارے مخلص دوستوں میں سے کوئی نہ کوئی تمہاری مدد کرنے کے لئے تیار ہو جائیگا ۔ بشرطیکہ وہ تمہیں کسی لائق سمجھتا ہو ۔ لیکن میرا قیاس ہے کہ وہ سب تمہاری چرب زبانی کے شیدائی ہیں ۔

(ایک لمحہ کیلئے خاموش بیٹھ جاتی ہے ،)

وہ ہیلن خواہ کوئی بھی ہو ۔ مجھے اس پر ترس آتا ہے ۔ کیا تم دوسروں کے جذبات کو محسوس نہیں کرتے ؟ اُس کے خاندان کے لوگ کیا کہیں گے ؟ اپنے خط میں اس نے اس قسم کا ذکر کیا ہے ۔ آخر اس نے کیا فیصلہ کیا ہے ؟ ایک بچے کی ماں بنے گی ۔ یا کسی دائی وغیرہ کی مدد سے بدنامی کے داغ کو قبل از وقت مٹا دے گی ۔ یہ معاملہ ہے بہت پُرلطف ۔ لیکن اس غریب کے پاس روپیہ کہاں سے آئیگا ؟ کیا وہ کسی امیر گھرانے کی لڑکی ہے ؟

(وہ رُک جاتی ہے ۔ کہ شاید ان سوالات کے طومار میں سے کسی ایک کا جواب مل جائے ۔)

ہاں ! میں جانتی ہوں ۔ تم اس کی بابت مجھے کچھ نہیں بتاؤ گے ۔ یہ نہ سمجھو کہ مجھے اس پر ضرورت سے زیادہ ترس آ رہا ہے ۔ اسے اپنے نیک و بد کا احساس ہونا چاہیئے تھا ۔

اس خط سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ مدرسہ میں پڑھنے والی کج فہم لڑکیوں میں سے نہیں ہے۔ کیا اسے معلوم ہے کہ تم شادی شدہ ہو؟ یقیناً اُسے معلوم ہونا چاہئیے تمہارے سب دوستوں کو معلوم ہے کہ تم ایک دل سوز ازدواجی زندگی بسر کر رہے ہو۔ مجھے یہ بھی معلوم ہے کہ انہیں تمہاری حالت پر ترس آتا ہے۔ لیکن تصویر کا دوسرا رُخ اُن کی نگاہ کے سامنے نہیں ہے۔ اگر وہ مجھ سے گفتگو کریں تو اُن کے نظرئیے ہی بدل جائیں۔

(کھانے کی رفتار تیز ہو جاتی ہے۔ اور گفتگو ذرا رُک رُک کر تی ہے)

اگر ہیلن کو یہ معلوم ہے کہ تم شادی شدہ ہو تو سمجھنا چاہئیے کہ وہ بہت ہی لائق لڑکی ہے۔ پھر وہ کس بات کی منتظر ہے؟ بس یہی نا کہ میں تمہیں طلاق دوں اور وہ تم سے شادی کر لے۔ کیا وہ سمجھتی ہے کہ میں اتنی بیوقوف ہوں؟ تم خود بھی جانتے ہو کہ مجھ سے طلاق لے کر چھٹکارا حاصل نہیں کر سکتے۔ میں اس قسم کی غلطی نہیں کر سکتی۔

(کافی کی پیالی خالی کر دیتی ہے۔)

میں صرف اتنا کہہ سکتی ہوں کہ وہ اس لائق ہے کہ اُسے جس قدر بھی روحانی صدمے پہنچیں کم ہیں۔ رہی میری رائے سو میرا خیال ہے۔ کہ تمہاری ہیلن ایک بازاری عورت سے کسی طرح کم نہیں ہے۔ ۵۰

(دوسرے کمرے سے تکلیف کی ایک مبہم سی آواز سنائی دیتی ہے)

کیا پھر کہیں سے کاٹ لیا۔ خوب ہوا۔ تمہارا یہی علاج ہے۔ اچھا اب مجھے دوڑ جانا چاہئیے میرے لئے اس قسم کی زندگی بسر کرنا بہت دلچسپ ہے۔ میں تمہاری ستم رانیاں زیادہ عرصہ برداشت نہیں کر سکتی۔

(اسے ایک عجیب آواز سنائی دیتی ہے۔ اور وہ اس کی حقیقت سمجھنے کے لئے کان لگا کر کھڑی ہو جاتی ہے)

ہیں! یہ کیا! تم نے تمام پانی انڈیل دیا۔ تم انکار نہیں کر سکتے۔ فرش پر اس کے ٹپ ٹپ گرنے کی آواز مجھے صاف سُنائی دے رہی ہے۔ (ایک نا معلوم خوف کی مُبہم سی کیفیت اس کے چہرے پر نمودار ہوتی ہے۔) الفریڈ! تم میری باتوں کا جواب کیوں نہیں دیتے؟ (وہ آہستہ آہستہ کمرے کی طرف بڑھتی ہے۔ کرسی سے لڑھک کر گرنے کی آواز سُنائی دیتی ہے۔ اور فرش سے کسی چیز کا تصادم ہوتا ہے۔ وہ خوف سے تھرتھراتی ہوئی کھڑی کی کھڑی رہ جاتی ہے)

الفریڈ! — الفریڈ! میری بات کا جواب دو۔ تم کس چیز سے ٹکرا کر گرے ہو۔ کیا اس وقت بھی تم نشہ کی حالت میں ہو۔

الفریڈ!

(وہ دروازے کے قریب رُک جاتی ہے۔ اس کی نظریں اندرونی کمرے کے فرش پر جم جاتی ہیں۔ شدید خوف اس کے تمام جسم پر حاوی ہو جاتا ہے۔ پھر وہ بے تحاشا چیخنے لگتی ہے۔ اور بیرونی دروازے کی طرف دوڑ کر اسے کھولتی ہے۔ اور پاگلوں کی طرح چیختی ہوئی بیرونی وسیع ہال کی طرف بھاگ جاتی ہے۔)

(پردہ گرتا ہے)

## ہماری حقیقت

تن پر نہیں ہے چیتھڑا، چولہے پڑے ہیں گھر میں ٹھنڈے
رکھتے ہیں پھر بھی اونچے ہم دوسروں کے جھنڈے
مرغی کی خاصیت ہے ہم ہندوستانیوں میں
خود کھا رہے ہیں کوڑا اور دے رہے ہیں انڈے

ڈاکٹر ازہر قدوائی

ایشیا مارچ ۱۹۴۲ء

(بقیہ مضمون صفحہ ۳۰)

بلاشبہ وہ حقیقتیں ہیں۔ اور اُن کا اظہار ہمارے عجوبہ پسند جذبہ کو متحرک کرسکتا ہے۔ مگر سوال یہ ہے کہ ہمارے رومانی جذبات اور عجوبہ پسند احساسات کو حرکت دینے کے لئے کیوں نہ اُن واقعات کی صحیح اور کامل تصویر کشی کی جائے۔ جو اس دنیا میں عام طور پر پیش آتے ہیں۔ اور جن سے زندگی کو ہر گھڑی دوچار ہونا پڑتا ہے۔

بہرحال اس حقیقت سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ، واقعات، واردات اور خیالات کا ٹھیک ٹھیک اظہار بیان فن کاری کا کمال ہے۔ لہٰذا یہ ماننا پڑیگا کہ کسی خیالی واقعہ کی تصویر کشی اس لئے فنکاری نہیں ہے کہ وہ اس خیالی واقعہ کی تصویر ہے۔ بلکہ اس کی فنیّت محض یہی ہے کہ فنکار نے واقعہ کو صحیح اور نفسیاتی جزئیات کے ساتھ بیان کردیا ہے۔ گویا فنکاری عبارت ہے۔ بہتر نادر اور فطری تصویر کشی ہے۔

اور جب یہ صحیح ہے تو بہتر فنکار اس کو قرار دیا جائیگا جو زندگی کی حقیقتوں پر بحث کرے جو عام تجربہ میں آتی ہیں۔ اُن کی تصویر کشی اس لئے زیادہ مشکل ہے کہ عوام اُن کی جزئیات سے بہ نسبت اس واقعہ سے زیادہ واقف ہیں جو عام طور پر کم پیش آتا ہے۔ ایسی مثال میں فنکار کیلئے یہ لازمی ہوتا ہے کہ وہ واقعہ کی جزئیات سے تعلق رکھنے والی تمام پیچیدگیوں کو بالکل اسی طرح بیان کرے جیسی کہ وہ ہیں ورنہ وہ اپنے فن میں ناکام رہے گا۔ لیکن اس کے برعکس ایک اُس واقعہ کی منظر کشی ضرور آسان ہے جسکی جزئیات عوام کی نظروں سے پوشیدہ ہیں۔

یہی بنا ہے کہ عام طور پر نئے ادیب اُن رومانی حادثات کی تشریح سے پرہیز کرتے ہیں۔ جو گو واقعہ تو ہو سکتے ہیں لیکن جن کا وقوع بسیط انسانی آبادی میں اس شکل میں نہیں ہے۔ جس شکل میں کہ وہ اعلیٰ اور متوسط طبقوں میں محدود پایا جاتا ہے۔ اس لئے وہ اپنے شعر و ادب کی بنیاد روزمرّہ کی زندگی کی واضح حقیقتوں ہی پر رکھتے ہیں۔

## ادب اور اُس کی افادیت

زندگی جیسی کہ وہ ہے۔ اور زندگی جیسی کہ وہ ہونی چاہیئے۔ کے دو متضاد نظریوں پر ادب برائے ادب اور ادب برائے زندگی کے دو متخالف نظریوں کو ماننے والوں کے تعفیہ کی بنیاد ہے۔ پہلے کہا جا چکا ہے کہ ادب کی یہ تقسیم جہاں تک ادب کے حقیقی مفہوم کا تعلق ہے۔ صحیح نہیں لیکن اگر ہم کسی اعتبار سے بھی اس تقسیم کو صحیح مان لیں۔ اور بہرحال اس حیثیت سے تو اُسے ضرور صحیح ماننا پڑیگا۔ کہ ادیبوں۔ شاعروں اور فنکاروں کے گروہ میں اس وقت دو ممتاز گروپ ہیں جن میں سے ایک ماضی کی طرف نظر جمائے کھڑا ہے۔ اور دوسرا مستقبل اور اسکی رنگینیوں اور آفت کوشیوں کو اپنا مقصد بناتا ہے۔ اس نقطۂ نظر سے اگر ادب کی تقسیم بھی ٹھیک مان لی جائے تو ہم یہ محسوس کرنے پر مجبور رہیں گے کہ یہ دونوں گروہ۔ زندگی جیسی کہ وہ ہے اور زندگی جیسی کہ وہ ہونی چاہیئے کے نظریوں پر جھگڑتے ہیں۔

"زندگی جیسی کہ وہ ہونی چاہیئے" والے نظریہ کو ماننے والا طبقہ — جیسی کہ وہ ہے۔ کو اوّل تسلیم کرتا ہے۔ لیکن پہلا گروہ "جیسی کہ وہ ہونی چاہیئے" کو بالکل تسلیم نہیں کرتا۔

ادب برائے ادب پر اعتقاد رکھنے والوں کا خیال ہے کہ۔ ادب۔ کو زندگی کی حقیقتوں سے کوئی تعلق نہیں اس لئے ادب میں افادیت کی تلاش بالکل بے معنی ہے۔ سوسائٹی اسی طرح چلی آرہی ہے جیسی کہ وہ ہے اور ہمیشہ اسی طرح جاری رہیگی۔ اسلئے ادب میں بھی افادیت اور انقلاب کی ضرورت نہیں۔ ادب ہمارے سماج سے اونچی دنیا کی کچھ اونچی حقیقتوں سے تعلق رکھتا ہے اور بس۔ اسی خیال کے ماتحت ادب برائے ادب۔ کے سب سے بڑے رہنما۔ آسکر وائلڈ نے کہا تھا کہ "میں نے اپنے آپ سے یہ معاہدہ کرلیا ہے کہ ادب کو میری شخصیت میں خود۔ اپنے ہی سے اور اپنے ہی لئے قائم رہنا چاہیئے"۔ اسی چیز کو دوسرے الفاظ میں۔ چارلس کیمبل نے کہا: "وہ ادب کو سماج کی عام سطح سے بلند رکھنا چاہتا ہے۔ اس بلند سطح کو ادب برائے ادب والے۔ ابدی حقیقتوں سے تعبیر کرتے ہیں۔ کیمب کہتا ہے کہ "میں اب ابدیت کے لئے شعر کہتا ہوں"۔

یہ لوگ اس خیال میں یہاں تک بڑھے ہیں کہ ان کے نزدیک جو ادب ابدیّت حاصل کرسکتا ہے محض ایک اتفاق ہے۔

یعنی ادب نام ہے اس تخیُّلی حادثہ کا جسے۔ الہام۔ کہا جاتا ہے۔

ظاہر ہے جب ادب ابدی حقیقتوں پر بحث کرتا ہے تو نہ نئے ادب اور پرانے ادب کی تقسیم صحیح ہے اور نہ افادی ادب کوئی حیثیت رکھتا ہے۔ یہ لوگ افادیّت سے اس قدر چڑھے ہیں کہ ان کے ایک نقّاد کے خیال میں ادب میں زبان اور مواد بے معنی الفاظ ہیں۔ جو کچھ ہے اسٹائل ہے۔ لیکن

شیکسپئر ان سب سے آگے بڑھ گیا ہے۔ اُس نے شاعر کی تعریف کرتے ہوئے کہا کہ شاعر g anitta Aniary y (بے حقیقت چیز کو) A looal habilation faraam (اُس کی اصلی جائے قیام اور حقیقی نام) تک عطا کر دیتا ہے۔

مطلب یہ ہے کہ پُرانے زمانہ کی طرح خیالی دنیا میں سرگرداں رہا جائے جسے وہ کبھی زندہ حقیقتیں کہتے ہیں۔ کبھی ادب کا اصلی مقصد بتاتے ہیں۔ انکا نقطۂ نظر ہے۔ زندگی جیسی کہ وہ ہے۔ لیکن ادب برائے زندگی۔ کا گروہ۔ زندگی جیسی کہ وہ ہونی چاہیئے۔ والے خیالات پر مضبوطی سے اعتقاد رکھتا ہے۔ ٹالسٹائے نے کہا ہے :۔

"ادب کا فرض ہے کہ وہ عوام کے زیادہ سے زیادہ حصّہ کو اپنا مخاطب بنائے۔"

اور میکسم گارکی کے خیال میں جو ادب عوام سے قریب نہیں اُسے ختم ہو جانا چاہیئے۔

" ادب برائے ادب کے علمبرداروں کا یہ بھی کہنا ہے کہ۔ افادی ادب تشہیری ادب کا نام ہے۔



بظاہر اُن کا یہ دعویٰ صحیح معلوم ہوتا ہے لیکن حقیقتاً ایسا نہیں ہے۔ اور ادب بہرحال پڑھنے دیکھنے یا سُننے والے پر اثر کرتا ہے۔ سماج کی موجودہ حالت میں اس کے دو اثر ہو سکتے ہیں۔ یا وہ ان واقعات کو بیان کر کے اثر ڈالیں جو ہماری زندگی سے براہ راست تعلق نہیں رکھتے۔ تاثیر کی یہ نوعیت۔ سماج کی موجودہ حالت میں تبدیلی کا باعث نہیں۔ اس لئے یہ تاثیر زندگی جیسی کہ وہ ہے کا نتیجہ پیدا کرتی ہے۔ لیکن اگر اس کے برعکس سماج کے ان امراض سے بحث کی جائے جو واقعتاً اُس میں پائی جاتی ہیں۔ اس نقطۂ نظر سے لازمی نہیں کہ اس طرح ادب پروپیگنڈہ کے فرائض انجام دے۔ بہرحال اُن کا بیان تاثیری اہمیت رکھتا ہے۔ اس صورت میں لازمی زندگی جیسی کہ وہ ہونا چاہیئے۔ کا نتیجہ پیدا ہوگا۔ یاد رہے کہ یہاں بھی آرٹ محض تاثیری مقصد کیلئے استعمال ہوا ہے۔ لیکن نتیجہ میں وہ ایک انقلابی فرض بھی ادا کر رہا ہے۔ صرف اس لئے کہ اس نے تبدیلی و تغیّر کی رُوح دوڑائی ہے۔ اسے تشہیری ادب کہدینا صحیح نہیں۔ دیکھنا یہ ہے کہ ہمارے احساسات کو حرکت میں لانے کیلئے اور فن کے دوسرے اہم اصولوں کے پیشِ نظر اس کا کیا درجہ ہے۔

ادب برائے زندگی کو تسلیم کرنیوالے ادب سے یہ مطالبہ نہیں کرتے کہ وہ کسی متعیّنہ اصول کے پروپیگنڈہ کے ایک آرگن کی حیثیت اختیار کرلے۔ البتّہ وہ یہ توقّع کرتے ہیں کہ ادب جو ہر عہد میں سماجی احساسات کی نمائندگی کا فرض انجام دیتا رہا ہے۔ آج بھی اپنی ذمہ داریوں سے عہدہ برآ ہوگا۔ آج کا سماج مختلف طبقوں سے ملکر بنا ہے۔ اس لئے ادب کا فرض ہے کہ ان سب کی مجموعی نمائندگی کا فرض ادا کرے۔ اُن کا مطالبہ صرف اسقدر ہے۔ ظاہر ہے کہ کوئی بھی شخص اس مطالبہ کی سنجیدگی سے انکار نہیں کرسکتا۔ یہ چیز قطعی مختلف ہے، کہ اگر ادب ان ذمّہ داریوں سے عہدہ برآ ہونے کی کوشش کرے گا تو اسمیں انقلابی خیالات تیزی سے آجائیں گے۔ ان خیالات کی نمود سماج کے مختلف طبقوں کے متضاد احساسات کے اظہار کی صورت میں لازمی ہے۔ لیکن یہ سماج کی اپنی بناوٹ کی خامی ہے۔ اس کی وجہ سے ادب اپنی ذمّہ داریوں کو فراموش نہیں کرسکتا۔

## نئے ادب کے تقاضے

زندگی آج نہایت گہری پیچیدہ اور دقیق ہوگئی ہے۔ نئے نئے مسئلے ہیں۔ نئی نئی باتیں، نئے مسافر ہیں نئے راستے دل و دماغ تبدیل ہوگئے ہیں۔ سوچنے سمجھنے اور غور کرنے کے پیمانے بدل رہے ہیں۔ پرانی قدریں پیچھے ہٹ چکی ہیں۔ نئے اصُول و قوانین اُن کی جگہ آگئے ہیں۔ انسانی خیالات کیلئے نئی نئی الجھنیں اور تصوّرات کیلئے انوکھی کشمکش پیدا ہو رہی ہے۔ سائنٹفک ایجادات اور نفسیاتی انکشافات نے فکر و نظر کو پیچیدہ تر بنا دیا ہے۔ ان سب حالات کا تقاضہ تھا کہ ادب بھی زیادہ سے زیادہ سائنٹفک دقیق اور بعض حالات میں مُبہم ہو جائے۔ اور ایسا ہی ہوا بھی۔ آج کا ادب پُرانے ادب کے مقابلہ میں کہیں مُبہم اور دقیق ہوگیا ہے۔ اسلوبِ اظہار اور طرزِ نگارش اس قدر سائنٹفک ہو چکے ہیں کہ پُرانے ادبیات کے طالب علم کیلئے جدید ادب بہت کچھ چیستان بنکر رہ گیا ہے۔

ادب اور آرٹ میں اس عجیب تبدیلی نے انھیں عوام کی دسترس سے دور کر دیا ہے۔ جس کا نتیجہ یہ ہے کہ ادب کی تقسیم عام فہم اور دقیق ادب میں کی جانے لگی ہے۔ اسی طرح کی تقسیم پہلے بھی تھی لیکن اتنا فرق ضرور ہے کہ پرانا ادب سوسائٹی کی بیڈھنگی بناوٹ کی وجہ سے ایک حلقہ میں محدود ہوکر رہ گیا تھا۔ (بقیہ مضمون صفحہ ۵۹ پر)

# نیا راگ

ریکارڈ نمبر ۱۶۵۰۱

# پجارن

حضرتِ ساغر نظامی کی مقبول ترین شاہکار نظم جو انھوں نے خود اپنی درد بھری
مست اور جاذب آواز میں ریکارڈ کی ہے!

---

"ہز ماسٹرس وائس"

# پجارن

ہمیں مسرت ہے کہ اس ماہ شائقین کرام کی خدمت میں ہمیں ایک بالکل انوکھی چیز پیش کرنیکا فخر حاصل ہے۔ ریکارڈ کیا ہے موسیقی و شعریت کا ایک اچھوتا مرقع ہے جسمیں ایک شاعر کے دلپذیر جذبات کو اس کی اپنی ہی جاذب آواز نے ادا کیا ہے اور شاعر بھی کون ؟ جناب ساغر نظامی۔ جو کہ اپنے تخیل کی بلندی الفاظ کی شیرینی اور آواز کی مترنم جاذبیت کے باعث ہندوستان کے شعراء میں ایک ممتاز ترین حیثیت رکھتے ہیں۔

جناب ساغر نے اس ریکارڈ پر اپنی دلکش ترین نظم - پجارن - کو پیش کیا ہے۔ جوں جوں وہ اپنی جذبات میں ڈوبی مترنم آواز سے اس محبوب نظم کو ادا کرتے جاتے ہیں۔ سامعین کے دل پر ایک حسین تصویر نقش ہو جاتی ہے۔ یہاں تک کہ ایک وجد کی سی کیفیت طاری ہو جاتی ہے۔ اور دل یہی چاہتا ہے کہ اس دلفریب چیز کو سنتے ہی جائیں۔ واقعی یہ نادر ریکارڈ بار بار سننے کے قابل ہے۔

## پجارن - حصہ پہلا

اے مندر کا راز پجارن — اے فطرت کا ساز پجارن
پریم نگر کی رہنے والی — ہر کی بتیاں کہنے والی
گردن میں تلسی کی مالا — دل میں اک خاموش شوالہ
ہونٹوں پر پیمانے رقصاں — آنکھوں میں میخانے رقصاں

اے دیوی کا روپ پجارن
تیرا روپ انوپ پجارن

بھینی بھینی بو ساری میں — ساری مدہ میں تو ساری میں
آنکھوں میں جمنا کی موجیں — بالوں میں گنگا کی لہریں
نور ترے رخسار حسیں پر — رنگیں ٹیکا پاک جبیں پر
جیسے فلک پر صبح کا تارا — روشن روشن پیارا پیارا
شرمیلی معصوم نگاہیں — گوری گوری نازک باہیں

اے دیوی کا روپ پجارن
تیرا روپ انوپ پجارن

پھولوں کی اک ہاتھ میں تھالی — موہن مدہ ماتی متوالی
نیچی نظریں ترچھی چتون — مست پجارن ہر کی جوگن
چال ہے مستانہ متوالی — اور کمر پھولوں کی ڈالی
دل تیرا نیکی کی منزل — لاکھوں بتخانوں کا حاصل
ہستی تجھ میں جھوم رہی ہے — مستی آنکھیں چوم رہی ہے

اے دیوی کا روپ پجارن
تیرا روپ انوپ پجارن

## حصہ دوسرا

آنکھ میں تیری ہے اک آنسو — جیسے ہو ندی میں جگنو
مالا میں کر اس کو شامل — یہ موتی ہے تیرے قابل
دھیان سے اپنے پران بسا کر — پاؤں سے تیرے آنکھ ملا کر
پریم کا اپنے نیر بہا دوں — سب کچھ تجھ پر بھینٹ چڑھا دوں
پاپی دل میرا سکھ پائے — میری پوجا کیوں رہ جائے
اے دیوی کا روپ پجارن — تیرا روپ انوپ پجارن
تجھکو دل کے گیت سناؤں — پھر چرنوں پر سیس نواؤں
ترلوک اور آکاش جھکا دوں — دھرتی کی شکتی لچکا دوں
تارے، چاند اور بھورے بادل — باغ، ندی، دریا اور جنگل!
پربت روکھ اور مسجد مندر — ساقی پیمانہ اور ساغر
دنیا ہو تیرے قدموں پر — قدموں کے نیچے میرا سر

اے دیوی کا روپ پجارن
تیرا روپ انوپ پجارن

ایک پجارن ایک پجاری — پریت کی ریتیں کر دیں جاری
دیس میں پریت اور پیار کو بھر دیں — پریم سے کل سنسار کو بھر دیں
لالچ اور لوبھ کے بت کو توڑیں — پاپ اور کرودھ کا نام نہ چھوڑیں
پریم کا رس دوڑے رگ رگ میں — ہو اک پریم کی پوجا جگ میں
دونوں اس دھن میں مر جائیں — تیرتھ اک عجیب بنائیں

اے دیوی کا روپ پجارن
تیرا روپ انوپ پجارن (ہز ماسٹرس وائس)

# مطلوب

ع جہاں بیگم ادا (بدایونی)

تیری حضور چاہیے، تیری جناب چاہیے
حوصلۂ نگہہ بھی ہو؟ کچھ تو جواب چاہیے

یہ وہ صدا نہیں جو ہو حرف و بیاں سے آشنا
نغمۂ عشق کے لئے دل کا رباب چاہیے

میری نگاہِ شوق نے اُن کو تلاش کر لیا
وعدۂ صبر آزما! اب تو حجاب چاہیے

رازِ طلب چھپا ہوا، راہ کی سختیوں میں ہے
رہروِ شوق کے لئے دشتِ سراب چاہیے

عشق کی بیخودی کو کیا بادۂ ناب سے غرض
کیف نگاہِ مست سے حالِ خراب چاہیے

سوزِ الم کے آبلے کس سے شمار ہو سکیں!
حالِ تباہ کی دید کو چشمِ پُر آب چاہیے

وعدہ کیا تھا آپ نے وعدہ وفا نہ کر سکے
مجھ سے حجاب کس لئے خود سے حجاب چاہیے

دیدۂ و دل کی ہو خطا دونوں گناہگار ہیں
کس پہ نگاہِ لطف ہو کس پہ عتاب چاہیے

زیست وہی ہے جو رہے درد سے لذت آشنا
جامِ حیات میں مجھے تلخ شراب چاہیے

میری نگاہِ شوق ہے اور نظارۂ جمال
جلوۂ ماہتاب اب زیرِ سحاب چاہیے

ٹوٹے جو ایک آہ میں چور ہوا اک نگاہ میں
ساغرِ زندگی ادا رشکِ حباب چاہیے

# دُور ہے تیری منزل!

۱ "ابھی دور ہے تیری منزل مسافر"

سُناتا ہوا زندگی کا فسانہ
لگا ہوں میں منزل لبوں پر ترانہ
ترے ساتھ ہو جائے گا خود زمانہ
اُٹھائے چلا چل قدم والہانہ
ابھی دُور ہے تیری منزل مسافر!

پیامِ محبت سُناتا چلا جا
کدورت کے شعلے بُجھاتا چلا جا
مسرّت کے موتی لُٹاتا چلا جا
اُٹھائے چلا چل قدم والہانہ
ابھی دُور ہے تیری منزل مسافر!

یہ تاریک شب اور یہ زورِ باراں
یہ تیزی ہوا کی یہ اُمڈا سا طوفاں
کڑک بجلیوں کی ہے کیا حشر ساماں
اُٹھائے چلا چل قدم والہانہ
ابھی دُور ہے تیری منزل مسافر!

برستے ہیں ہر لحظہ گولے فضا سے
بکھرتے ہیں شعلے سے موجِ ہوا سے
تمسخر کیا جا رہا ہے قضا سے
اُٹھائے چلا چل قدم والہانہ
ابھی دُور ہے تیری منزل مسافر!

ترے جوش تک ہے یہ تزئینِ محفل
عمل ہے فقط زندگانی کا حاصل
سکوں سے بہت دور ہے تیری منزل
اُٹھائے چلا چل قدم والہانہ
ابھی دُور ہے تیری منزل مسافر!

ترا راستہ سخت مشکل ہے لیکن
مصائب کی دیوار حائل ہے لیکن
بہت نرم و نازک ترا دل ہے لیکن
اُٹھائے چلا چل قدم والہانہ
ابھی دُور ہے تیری منزل مسافر!

ہے بے نورِ شمعِ شبستاں ابھی تک
ہے تاریک صبحِ غریباں ابھی تک
بھکاری ہے انساں کا انساں ابھی تک
اُٹھائے چلا چل قدم والہانہ
ابھی دُور ہے تیری منزل مسافر!

مدد لے مدد سوزِ قلب و نظر سے
گذرنا ہے تجھ کو یم خیر و شر سے
سبق لے گی دنیا تری رہگذر سے
اُٹھائے چلا چل قدم والہانہ
ابھی دُور ہے تیری منزل مسافر!

شفق کے نظارے ترے واسطے ہیں
گھٹا کے اشارے ترے واسطے ہیں
یہ چاند اور تارے ترے واسطے ہیں
اٹھائے چلا چل قدم والہانہ
ابھی دور ہے تیری منزل مسافر!

ترا پائے سرگرم رکنے نہ پائے
خزانہ ارادوں کا لٹنے نہ پائے
دیا عزم راسخ کا بجھنے نہ پائے
اٹھائے چلا چل قدم والہانہ
ابھی دُور ہے تیری منزل مسافر!

شارق میرٹھی

# تیرا تصور

مظہر حسین شمیم

پھر چاندنی راتوں میں سمندر کے کنارے — آتا ہے تصوّر ترا کرنوں کے سہارے
دامانِ تخیّل میں لئے چاند ستارے

یہ نور کے دریا میں نہائی ہوئی لہریں — یہ چاند کے غاروں سے بہائی ہوئی لہریں
مہتاب کی وادی میں بنائی ہوئی لہریں

یہ خواب کی دنیا سے جگائے ہوئے تارے — دامن میں فلک کے یہ لگائے ہوئے تارے
نیلم کی زمیں پہ یہ اگائے ہوئے تارے

پھر چاندنی راتوں میں سمندر کے کنارے
آتا ہے تصوّر ترا کرنوں کے سہارے

۱۵ مارچ ۱۹۴۲ء

# منوّر ظلمتیں



دُھندلی شاموں میں لپکتے ہوئے آنچل کی قسم
زندگی تجھ پہ ہے اترائی ہوئی
رفعتِ کوہ پہ پھیلے ہوئے بادل کی قسم
خلوتِ دل پہ ہے تو چھائی ہوئی
میں تجھے چھوڑ کے، پردیس چلا آیا ہوں
بات گو قابلِ اظہار نہیں
تیری امید کے محلوں کو گرا آیا ہوں
اس حقیقت سے بھی انکار نہیں
لیکن اے جان! یہ عالم کے قوانینِ کُہن
عشق پر رحم نہیں کھا سکتے
یہ گھٹائیں، یہ صنوبر، یہ کھنڈر، یہ گلشن
قسمتوں سے نہیں ٹکرا سکتے
پیٹ بھرنے کے لئے حُسن سے رشتہ توڑا
بیچ کر پھول خریدے کانٹے
زر کے دھارے میں محبت کا سفینہ چھوڑا
ذرّوں کے شوق میں تارے بانٹے

ہاں مجھے یاد ہیں ساون کی وہ بھیگی راتیں
بھوری بدلی میں وہ ڈوبا ہوا ماہ
گنگناتی ہوئی کھیتوں میں حسیں برساتیں
اور وہ نیموں میں لپکتی ہوئی راہ
ہاں! مجھے یاد ہیں جنگل کے وہ مبہوت درخت
پر سمیٹے ہوئے پنچھی خاموش!
وہ درختوں میں نئی گھاس کے ترشے ہوئے تخت
یعنی فطرت کا وہ پیارا آغوش!
ہاں! مجھے یاد ہے وہ صبح کا بڑھتا ہوا نور
مسجدوں سے وہ اذانوں کی صدا
اور گجردم کی ہواؤں سے فضائیں مسحور
قصرِ مشرق کا وہ پٹ کھلتا ہوا
ہاں! مجھے یاد ہیں وہ زلف میں چھپتے ہوئے بال
پتلے ہونٹوں کا وہ حُسنِ لرزاں
وہ جھپکتی ہوئی آنکھیں وہ بہکتی ہوئی چال
وہ حیاؤں میں تقاضے سے نہاں

چار بھیگی ہوئی آنکھوں کا وہ پیمانِ وفا
ہاتھ پر ہاتھ۔ خموشی۔ مستی!
اُن دنوں روح میں ناپید تھا فکرِ فردا
اور آزاد تھی میری ہستی!
آہ لیکن یہ زمانہ تھا بس اک خوابِ حسیں
نیند کی ایک دلآویز اُڑان
بے خود و مست جوانی کا خیالِ شیریں،
بربطِ دل کی لرزتی ہوئی تان
مادہ روح پہ اک کوہِ گراں بن کے گرا
پنکھڑی عشق کی مرجھا سی گئی
نظر آنے لگا عالم میں غبار اُڑتا ہوا
روح مدہوش تھی گھبرا سی گئی
اور اب دھوپ سے تپتے ہوئے بازاروں میں
عشق دم توڑ رہا ہے کب کا
اہلِ ثروت کی اٹھائی ہوئی دیواروں میں
تیرا آزاد ندیم آ دبکا!

یہ بزرگوں کا بنایا ہوا بے کیف نظام
ایک لعنت ہے جوانوں کے لئے
اُف یہ مجرے یہ خوشامد۔ یہ تعصب۔ یہ سلام!
سب ہیں بار دو چٹانوں کے لئے
پھر بھی جب روح پہ کھویا ہوا رنگ آ جائے
دل کا سب میل اچانک دھل جائے
سطحِ احساس سے چھٹ جاتے ہیں گہرے سائے
عرش کا جیسے دریچہ کھل جائے
میرے پہلو میں تو چپ چاپ چلی آتی ہے،
زلف بر دوش۔ سمٹتی۔ ہنستی!
میرے دفتر پہ لپکتی ہوئی چھا جاتی ہے،
دامنِ کوہ کی ننھی بستی!
اس لئے اے مری جاں! عشق سے بیزار نہ ہو
ان اندھیروں میں اُجالا ہو گا،
دیکھ! پیمانِ وفا کشتۂ افکار نہ ہو
بول ہم دونوں کا بالا ہو گا،

احمد ندیم قاسمی

ماہ مارچ ۱۹۴۲ء

# طلوع

آکہ خورشید کے چہرے سے الٹ دی ہے نقاب
ہیں نمائش کے لئے حسن کی جلوے بیتاب

آکہ اک نور کا سیلاب ہے آنے والا
آکہ طوفانِ تجلّی میں ہے دنیا غرقاب

آکہ پھولوں کے کٹوروں میں بھری ہے شبنم
آکہ آئی ہے نسیمِ سحری لے کے شراب

آکہ اٹھنے کو ہیں پھر حسنِ ازل کے پردے
نہ رہا جلوۂ فطرت کوئی پابندِ نقاب

آکہ پھر دامنِ گردوں ہے شفق سے رنگیں
آکہ اٹھّی ہے بڑی زور سے موجِ مئے ناب

آنکھ ملتی ہوئی آئی ہے چمن میں نرگس
ہے نگاہوں میں ابھی تک اثرِ مستیٔ خواب

آکہ لبریز ہے نغموں سے فضائے گلشن
وقفِ آہنگ ہے پھر مطربِ فطرت کا رباب



آکہ ہے قابلِ نظّارہ سحر کا منظر
لالہ ساماں ہیں فضائیں رُخِ گلشن شاداب

آکہ اک کعبۂ رنگیں کی بنا پڑتی ہے
سبزہ۔ سجّادہ لچکتی ہوئی شاخیں محراب

آکہ اے جانِ تمنّا ترے جلووں کے بغیر
ہائے میرا دلِ بیتاب ہے اب بھی بیتاب

چشمِ میگوں پہ تری مستیٔ میخانہ نثار
لبِ رنگیں پہ تصدّق تری پھولوں کا شباب

روح بیچین جگر خستہ ہے آنکھیں پُرنم
دل گرفتار خلش سینہ رہینِ تب وتاب

آکہ یہ دلکشیٔ ارض وسما کچھ بھی نہیں
زندگی تیری حضوری کے سوا کچھ بھی نہیں

ظفر تاباں

# رُکے رُکے سے آنسو!

نگاہِ یار نہیں تیری سادگی کی سہی — کہ رنگ لائیں گی باتیں تری کبھی نہ کبھی
نشاطِ عشق نے گھٹ بڑھ کے کیا کیا آخر — کرے گی کیا ترے غم کی زیادتی و کمی
وہیں ہے مرکزِ ہنگامۂ وجودِ جہاں — جز ایک حیرتِ ساکت کوئی خدا نہ خودی
جو واقعاتِ جہاں کا سبب کھلا بھی تو کیا — سبب تو خود ہے سراسر طلسمِ بے سببی
وصال میں بھی نظر سے مجھے نہ چھیڑ اے دوست — رگِ نشاطِ محبّت مری بہت ہے دکھی
ترے جمال سے کیا شانِ عشق پیدا ہے — چمک ہے زُلف کی یا برقِ آہِ نیم شبی ۶۱.
ارے یہ کیسی ادائیں ہیں حسن کافر کی — یہ بے نیاز نگاہیں! یہ مدّعا طلبی
تمام بزم کہیں جس طرح اُتر آئے — کچھ اِس طرح سے سرِ بزم اُس کی آنکھ جھکی
مسرّتیں نہ سہی ہوش تو پلٹ آئے — غموں کی رات گئی بیخودی کی بات گئی
تمام شبنم و گُل ہے وہ سر سے تا بہ قدم — رُکے رُکے سے کچھ آنسو رُکی رُکی سی ہنسی

نکھار اُس کے بدن کا فراقؔ کیا کہیے!
ز فرق تا بہ قدم خندہ ہائے زیرِ لبی

فراقؔ گورکھپوری ایم۔اے

۱۰ مارچ سنہ۱۹۴۲ء

# نئے ارادے

نہ وہ رقص ساغر نہ وہ دورِ بادہ
زمانے کا ہے اور ہی کچھ ارادہ

فریبِ نظر سے ہے نفرت ہے ممکن
محبت کا پھر کر رہے ہیں اعادہ

محبت نے آکر دلا کر نگیں بنایا
یہ پرکار دل میرا اب تک ہے سادہ

بڑی حسرت سے کھا کر دل نے
جو عشق سے کر لیا استفادہ

مسافر ہوں مجھ کو سفر سے غرض ہے
نہ کچھ پوچھ منزل نہ کچھ پوچھ جادہ

مرا دل بھی رخصت ہوا مجھ سے کہہ کر
سدا سب خانہ آباد و دولت زیادہ

تری بزم میں اس طرح آئے شوکت
لب بہ دعا بستہ و دل کشادہ

شوکت تھانوی

# چار تصویریں

## صومعہ نشیں

بیشتر صومعہ نشینوں کو — پا رہا ہوں حریصِ سطوتِ جاہ
بیشتر داڑھیوں کے سائے میں — دیکھتا ہوں ہوس کا روئے سیاہ
بیشتر خرقہ ہائے پیری سے — مجھ کو آتی ہے بوئے ذوقِ گناہ
کہیں پاتے نہیں جو تازہ شکار — کہیں ملتی نہیں جو حرص کو راہ
بھیڑیئے لے کے ہاتھ میں تسبیح
خانقاہوں میں ڈھونڈتے ہیں پناہ

## ایک منزل

خواجگی کی ہوا کے یخ جھونکے — لوٹ لیتے ہیں جب وطن کا سہاگ
پست حالی کا برفِ زا طوفاں — موڑتا ہے جب اختیار کی باگ
آہیں بھرتی ہے روحِ بیداری — سر اٹھاتا ہے حرص و آز کا ناگ
کہیں ہوتا ہے رقصِ زہرہ وشاں — کہیں اُٹھتا ہے جوگ اور بہاگ
بیٹھ کر عیش کے الاؤ کے گرد
تاپتا ہے بشر گناہ کی آگ

٦٣

## تہذیب

خود کلیساؤں کے درودیوار — خونِ نوعِ بشر سے ہیں پُر داغ
خود سکوں پروری سے چلتا ہے — انتہائی شقاوتوں کا سُراغ
آدمیت کا جن کو دعویٰ ہے — نہیں اُن کو درندگی سے فراغ
رہنماؤں کا جن کو سودا ہے — مرکزِ شیطنت ہے اُن کا دماغ
گویا تہذیب کے دریچے میں
بربریت کا جل رہا ہے چراغ

## مدرسہ

رات اک مدرسے کے گوشے میں — بحث جاری تھی اک عریض و طویل
اک نیا مسئلہ تھا پیشِ نظر — اک نئے زاویئے کی تھی تشکیل
اُڑ رہے تھے شرارِ علم و ہنر — جل رہا تھا چراغِ رمز و دلیل
میری سرمستیوں نے کیا دیکھا — دل تھے بے ذوق، فکر سب کی علیل
نظر آتے تھے زیرِ پردۂ علم
جہل کے خدّ و خال باتفصیل

سراج الدین ظفر بی۔ اے

# ہوش و مستی

نہ غرورِ دردمندی نہ ہوائے خود پرستی
میں ترے خیال میں ہوں، نہ یہ ہوش ہے نہ مستی

مرے دل میں تیرا غم ہے تو غمِ حیات کیوں ہو
یہ حرم کی سرزمیں پر، ہے بنائے بُت پرستی

ترا مبتلا سمجھ کر مجھے پوجتی ہے دنیا،
یہ گناہ کا تقدس یہ بلندیوں کی پستی

ترے عشق کا تصرّف، ترے درد کی کرامت
کہ ہوائے نیستی سے نہ بجھا چراغِ ہستی

غمِ عشق کھینچ لایا مجھے کیف بیخودی تک،
نہ یہاں ضیا نہ ظلمت، نہ بلندیاں، نہ پستی

بہت انقلاب آئے، مگر اب بھی دل وہی ہے
جسے تو بسا چکا تھا نہ اُجڑ سکی وہ بستی

وہ نظر اُٹھا رہے ہیں تو میں جان و ہوش دیدوں
کہیں پھر بدل نہ جائے یہ فضائے کیف و مستی

شاہد صدیقی

# جنگل

کتنا مسرّت بخش تھا شاداب جنگل کا سماں
وہ صبح کی ٹھنڈی ہوائیں سنسناتی پتّیاں
وہ پیچ و خم کھاتا ہُوا دریا کا پانی جا بجا
سبزے میں چکر کاٹتی ترشی ہوئی پگڈنڈیاں
کتنا مسرّت بخش تھا ـــــ شاداب جنگل کا سماں

بہتے ہوئے تالاب میں موجوں کا پیہم جھُومنا
انگڑائیاں لے لے کے وہ ساحل کا دامن چوُمنا
دریا کے پُل سے آسماں اپنی کمر ٹیکے ہوئے
اُڑکر فضائے چرخ میں مرغابیوں کا گھُومنا
کتنا مسرّت بخش تھا ـــــ شاداب جنگل کا سماں

وہ فاصلے پر جا بجا اونچے درختوں کا ہجوم!
خاموش ساکت وادیوں میں ہر طرف چڑیوں کی دھوم
پانی میں غوطے مارتی وہ بادلوں کی آندھیاں
وہ پردۂ ظلمت میں مُنہ ڈھانپے ہوئے ماہ و نجوم
کتنا مسرّت بخش تھا ـــــ شاداب جنگل کا سماں

پانی میں بھینسیں جا بجا سر اپنا چمکاتی ہوئی!
کوّوں کو سر پر لیکے دریا کی ہوا کھاتی ہوئی!
پھیلے ہوئے تھے گھاس پر کپڑے کہیں دھوئے ہوئے
رکھے سروں پر گاگریں کچھ لڑکیاں آتی ہوئی!

دامانِ صحنِ دشت میں مہکی ہوئی بوُئے شمیم!
اشجار نورِ صبح سے مدہوش مانندِ کلیم
پتّوں پہ تھرّاتے ہوئے شبنم کے موتی جا بجا،
وہ گنگناتی کھیتیوں کو چوُمتی بادِ نسیم،
کتنا مسرّت بخش تھا ـــــ شاداب جنگل کا سماں

موجوں کے ہونٹوں پر وہ دھیمی گنگناہٹ بار بار
سوتے سے اُٹھ کر جس طرح کانوں میں گوُنج اُٹھے پکار
وہ گھنٹیاں سی بیل گاڑی کی کہیں بجتی ہوئی
پگڈنڈیوں سے دمبدم اُٹھتا ہُوا ہلکا غبار

٦٥

کتنا مسرّت بخش تھا ـــــ شاداب جنگل کا سماں

کاندھوں پہ ہَل رکھّے ہوئے آتا ہے کھیتوں میں کسان
بھیڑوں کے ریوڑ کو ہنکاتے لا رہے تھے گلہ بان
میدان پر سایہ کئے اونچے ببولوں کے درخت
کچھ دُور ٹیلوں سے لگے وہ پھوُس کے ٹوٹے مکان
کتنا مسرّت بخش تھا ـــــ شاداب جنگل کا سماں

کتنا مسرّت بخش تھا ـــــ شاداب جنگل کا سماں

# دوسرا رُخ

اب تک نگاہوں میں سمائی ہیں وہ گاگر والیاں
وہ جامنوں کے پیڑ اور دُور تک ہریالیاں
وہ نیلے نیلے آنچلوں پر اُلجھی اُلجھی سی چھاؤں
وہ جھومتا سبزہ وہ پیڑوں کی لچکتی ڈالیاں
اکثر وہ جنگل کے مناظر —— یاد آتے ہیں مجھے

کچھ فاصلے پر ہل چلائے جا رہا تھا اک کسان
صورت کا بوڑھا دُھن کا پکّا اور ہمّت کا جوان
رہ رہ کے تک لیتا تھا اپنی فاقہ کش بیٹی کی سمت
گاگر لئے سر پر چلی جاتی تھی دُکھیا بے زبان
اکثر وہ جنگل کے مناظر —— یاد آتے ہیں مجھے



دہراتی جاتی تھی کوئی بے مائگی کی داستاں
کرتی تھی کوئی نازسے بیگانہ وار اٹھکھیلیاں
سنجیدگی نظروں سے چہروں سے متانت آشکار
مخمور بوجھل انکھڑیاں، جھجکی ہوئی پیشانیاں
اکثر وہ جنگل کے مناظر —— یاد آتے ہیں مجھے

ناگاہ رخصت ہوگئیں سب رہزنانِ عقل و ہوش!
آئی نظر مجھ کو پھر اک دوشیزۂ گیسو بدوش!
اُس سمت وہ معصوم و کمسن نو تراشیدہ صنم،
اور اِس طرف میں بھولا بھٹکا شاعرِ ایماں فروش
اکثر وہ جنگل کے مناظر —— یاد آتے ہیں مجھے

جس وقت آموں کے درختوں سے میں کچھ آگے بڑھا
نکلا گڈریا جھونپڑے سے اپنے غُل کرتا ہوا
باشور ہستی جاگ اُٹھا بھیڑیں چرانے کے لئے
اٹھکھیلیاں کرتا بہت مسرور ہنستا کھیلتا،
اکثر وہ جنگل کے مناظر —— یاد آتے ہیں مجھے

دامن میں بچّے بھر رہے تھے نیم کی نمکولیاں
بے انتہا روشن جبیں بے حد ضعیف و ناتواں
کچھ لوگ اکٹّھی کر رہے تھے ٹوکری میں جامنیں
نزدیک و دُور آئیں نظر پنگھٹ پہ جانے والیاں
اکثر وہ جنگل کے مناظر —— یاد آتے ہیں مجھے

تالاب کے نزدیک سے جس دم ہوا میرا گذر
چھپّر کی اک ٹوٹی ہوئی سی جھونپڑی آئی نظر
آنچل ہلاتی آ رہی تھیں گاؤں کی شہزادیاں
دہرا رہی تھیں اگلی پچھلی داستانیں بیٹھ کر
اکثر وہ جنگل کے مناظر —— یاد آتے ہیں مجھے

بھولا نہیں ہوں میں وہ جھیلوں کے کنارے آج تک
ہیں قلب میں پیوست موجوں کے اشارے آج تک
جی چاہتا ہے وہ سماں میں دیکھ لوں پھر ایک بار
محشرؔ نگاہوں میں ہیں میری وہ نظارے آج تک
اکثر وہ جنگل کے مناظر —— یاد آتے ہیں مجھے

محشر بدایونی

# اتنی فرصت کہاں؟!

یہ ہنستی ہوئی رات، یہ مست دریا — یہ دریا، یہ انجم، یہ ساغر، یہ مینا
وہ اُمڈے شراروں کے طوفان دیکھو — وہ برسے جہنم کے سامان دیکھو
سنو تو مگر اے مرے دل کی ملکہ! — نہیں جاوداں یہ سنہری تماشا
سُلگتی ہوئی نسل انسان دیکھو — نہ روکو، نہ روکو، مری جان دیکھو

روا بھی ہیں مدہوشیاں یہ تو سوچو
قیام اب ہے یکسر زیاں یہ تو سوچو
مجھے اتنی فرصت کہاں یہ تو سوچو
مجھے اتنی فرصت کہاں یہ تو سوچو

گلوں سے مہکتا سفینہ بھی برحق — مے و ساغر و جام و مینا بھی برحق
لٹے زندگی پُر خطر ہے مسلسل — کہ یہ عالم خیر و شر ہے مسلسل
پلانا بھی برحق ہے پینا بھی برحق — محبت کی اک رات جینا بھی برحق
بظاہر حدوں میں مگر ہے مسلسل — مسافر مسلسل سفر ہے مسلسل ۶۷

مگر میں نہیں شادماں یہ تو سوچو
نہ منزل نہ کوئی نشاں یہ تو سوچو
مجھے اتنی فرصت کہاں یہ تو سوچو
مجھے اتنی فرصت کہاں یہ تو سوچو

یہ منظر سُلگتے ہوئے بام و در کا — کلیجہ دہلتا ہے برق و شرر کا
تخیل میں ہیں لاکھ مبہم ارادے — مچلتے ہیں دل میں یہ تخیل زادے
دھڑکتا ہو دل وسعت بحر و بر کا — مجھے ہو تصور نسیم سحر کا!
ہے اک جسم کمزور لاکھوں لبادے — مسافر ہوں تنہا ہزاروں ہیں جادے

جوانی ہو جنت نشاں یہ تو سوچو
سجاؤں نیا کارواں یہ تو سوچو
مجھے اتنی فرصت کہاں یہ تو سوچو
مجھے اتنی فرصت کہاں یہ تو سوچو

ماہ مارچ سنہ ۱۹۴۲ء

اُٹھائے نقاب اپنے رُخ سے جوانی نمایاں ہوں خال و خطِ زندگانی
مُبصّر ہوں میں فطرتِ زندگی کا میں نبّاض ہوں حکمتِ زندگی کا

فسانہ محبّت کا دل کی کہانی ادا ہوں یہ قصّے جنوں کی زبانی
مغنّی ہوں میں عشرتِ زندگی کا حُدی خواں ہوں میں عظمتِ زندگی کا

یہ دُکھڑے ہوں کھل کر بیاں یہ تو سوچو
خود اپنا بنوں نوحہ خواں یہ تو سوچو
مجھے اتنی فرصت کہاں یہ تو سوچو
مجھے اتنی فرصت کہاں یہ تو سوچو

جو مردہ گویّوں کی گائی ہوئی ہے جو اک عمر کی گنگنائی ہوئی ہے
کبھی خود ہوں صیّاد اور خود ہوں گلشن کبھی خود ہوں بجلی کبھی خود ہوں خرمن

جو زہر و شکر میں بسائی ہوئی ہے جو گذرے ہوؤں کی سنائی ہوئی ہے
چُھڑاؤں علائق سے کس طرح دامن کریں خود ہی رہبر ہوں اور خود ہی رہزن

سنوں پھر وہی داستاں یہ تو سوچو
کبھی آپ ہوں کارواں یہ تو سوچو
مجھے اتنی فرصت کہاں یہ تو سوچو
مجھے اتنی فرصت کہاں یہ تو سوچو

۶۸ چمکنا ہے مجھ کو اُبھرنا ہے مجھ کو سنورنا ہے مجھ کو نکھرنا ہے مجھ کو
ہنسے میری بے رنگیوں پر زمانہ مجھے ناگوارا ہوا اپنا ترانہ

حقیقی محبّت پہ مرنا ہے مجھ کو محبّت کو جاوید کرنا ہے مجھ کو
مری مستیاں ہوں بشکلِ فسانہ پلا کر مجھے وقت خود ہو روانہ

محبّت میں ہوں رائیگاں یہ تو سوچو
ابد تک رہوں سرگراں یہ تو سوچو
مجھے اتنی فرصت کہاں یہ تو سوچو
مجھے اتنی فرصت کہاں یہ تو سوچو

اسی آشیاں کو بچانا ہے مجھ کو بچا کر گلستاں بنانا ہے مجھ کو
بنا کر یہ گلشن سجانا ہے مجھ کو سجا کر جہاں کو دکھانا ہے مجھ کو

بناؤں نیا آشیاں یہ تو سوچو
مجھے اتنی فرصت کہاں یہ تو سوچو

ساغر نظامی

(بہ اجازت آل انڈیا ریڈیو لکھنؤ)

۱۵ مارچ ۱۹۴۲ء

# روحِ ایثار کا ترانہ

میں قرن وسال کے ایواں میں سوتوں کو جگاتی آئی ہوں
میں جبر و غلامی کے نقشِ باطل کو مٹاتی آئی ہوں
پستی کو دائم رفعت کے پیغام سُناتی آئی ہوں
ہستی کو اپنے پرتو سے جاوید بناتی آئی ہوں

تسلیم و رضا کا جادہ ہوں "قربانی" مجھ کو کہتے ہیں
بے گنتی عزمِ براہیمی میرے سایہ میں رہتے ہیں

میں قرن وسال کے ایواں میں سوتوں کو جگاتی آئی ہوں
ہستی کو... اپنے پرتو سے جاوید بناتی آئی ہوں

دائیدۂ خواب ہوں یا عکسِ احساسِ دلِ ابراہیمی
طوفان کا قاہر نغمہ ہوں، کہسار کی جابر خاموشی
میں نیستی کا سناٹا ہوں اور ہستی کی دائم مستی
سینے میں جو ابراہیم کے تھی ہوں میں وہ دہکتی چنگاری

اکسیر ہے میری چٹکی میں، تاریخ ہے میرے پہلو میں
گرتوں کو اُٹھانے کی قوت ہو آج ہے میرے بازو میں

سقراط و حسینؓ و مسلم کی میں یاد دلاتی آئی ہوں
ہستی کو اپنے پرتو سے جاوید بناتی آئی ہوں

میں عزمِ الٰہی کا سایہ، آدم کا پُرانا جذبہ ہوں
قوموں کے عروج و پستی کا اک نازک تر پیمانہ ہوں
تاریخ مری نیرنگی ہے، ہر رنگ سے لیکن پیدا ہوں
ہاں میں ہی ابد کے ماتھے پر عظمت کا چمکتا ٹیکا ہوں

جلووں سے مرے اس دنیا کی تقدیر منور ہوتی ہے
جو ذرّہ تھا وہ ہیرا ہے جو قطرہ تھا وہ موتی ہے

تاریخ پہ چھا جانے کے لئے تاریخ بناتی آئی ہوں
ہستی کو اپنے پرتو سے جاوید بناتی آئی ہوں

ماہ مارچ ۱۹۴۳ء

میں قوت ہوں، میں دولت ہوں، میں عزت ہوں، میں عظمت ہوں
تاریک دریچہ میں غم کے میں عیشِ ابد کی بشارت ہوں
میں فطرتِ انساں کا جوہر آئینۂ بزمِ فطرت ہوں
میں پشت و پناہ قوم و وطن، میں روحِ حیاتِ ملت ہوں.

آزادی میرے قدموں میں آبادی میرے قدموں میں
خوش حالی میرے قدموں میں ہے شادی میرے قدموں میں

مجبوروں اور غلاموں کو یہ راز بتاتی آئی ہوں
ہستی کو اپنے پرتو سے جاوید بناتی آئی ہوں

ہاں ملتِ ابراہیم نہیں مدت سے مرے دیوانوں میں
وہ روح نہیں دیوانوں میں وہ جان نہیں فرزانوں میں
وہ کیف نہیں وہ ذوق نہیں، وہ جوش نہیں میخانوں میں
اور میں کہ چھلکتی ہوں اب بھی آدم کے نئے پیمانوں میں

سرشار ہوا ہے اک عالم ساغر وہ پلایا ہے میں نے
ہنس ہنس کے دہکتے سورج سے ذرّوں کو بھڑایا ہے میں نے

اور اپنے سفینے کو اب بھی طوفاں سے لڑاتی آئی ہوں
ہستی کو اپنے پرتو سے جاوید بناتی آئی ہوں

بے تاب فضائے عالم پر پھر ظلم کے بادل چھائے ہیں ۷۰
اکبار حیاتِ انساں پر پھر نازک لمحے آئے ہیں
مظلوم پھر انسانیت ہے، پھر امن و سکوں ٹھکرائے ہیں
آدم کی ٹوٹی کشتی سے پھر سو طوفاں ٹکرائے ہیں

آ میرے جلو میں آگے بڑھ گر تجھ کو جہاں میں جینا ہے
پی میرے ہاتھ سے ساغر پی گر جامِ تمنا پینا ہے

لاکھوں کو پلاتی آئی ہوں، لاکھوں کو جلاتی آئی ہوں
ہستی کو اپنے پرتو سے جاوید بناتی آئی ہوں

طوفانِ بلا اکڑتا ہے ساحل سے مرے ٹکرانے دو
سیلاب فنا بل کھاتا ہے وادی میں مری بل کھانے دو
جلتا ہے اگر گلشن میرا جل جانے دو پھنک جانے دو
آتی ہے تباہی میری طرف میں سینہ سپر ہوں آنے دو

ہنس ہنس کر میرے دیوانے ان طوفانوں کو روکیں گے
میدانِ عمل میں بڑھ بڑھ کر عفریتِ فنا کو ٹوکیں گے

یہ وار ہے کیا، میں ایسے لاکھوں وار بچاتی آئی ہوں
ہستی کو اپنے پرتو سے جاوید بناتی آئی ہوں

ساغر نظامی

(بہ اجازت آل انڈیا ریڈیو دہلی)

۱۰ مارچ ۱۹۴۲ء

# کسوٹی

## (نئی کتابیں اور رسالے)



**زندہ چین**

جدید چینی کہانیاں، مترجمہ "تمنائی"

ناشر۔ نیا سنسار۔ کتاب گھر، بانکی پور پٹنہ

زندہ چین جیسی مفید راہبر کتابیں اگر اردو زبان میں برابر منتقل ہوتی رہیں تو وہ دن دور نہیں، جب اردو کا تخلیقی ادب دوسری زبانوں کے ہم پایہ ہو جائے گا۔ ہمیں اپنی دنیا کی خصوصیتوں کا اندازہ نہیں، اپنے جوہر کی پرکھ نہیں۔ جس طرح سونے کو کسوٹی پہ آسانی سے کسا جا سکتا ہے۔ اگر ہمارے پاس یونیورسل نئے ادب کی کسوٹیاں جمع ہو گئیں۔ تو ہم اپنے سونے کی پرکھ کر سکیں گے۔ زندہ چین، جدید چینی کہانیوں کا مجموعہ ہے؛ محض دس کہانیاں ہیں۔ اکثر ان میں سے بہت ہی مختصر، مگر ان میں سے ایک کہانی ایسی نہیں جس کو فنکارانہ نقطۂ نگاہ سے معمولی کہا جا سکے؛

چین کے افسانہ نگاروں، لوہسون۔ شہ منگ۔ ٹنگ لنگ۔ چنگ تین یہ پاچن، ماؤتون کے بارے میں مترجم نے ضروری معلومات، سوانح حیات اور سماجی و سیاسی پس منظر مختصر نوٹوں کے ذریعہ بتا دیا ہے۔ آخر میں "چین کی جدید ادبی تحریک" کے عنوان سے نیم ویلز کا ایک تاریخی اور تنقیدی مضمون ہے۔ جس میں اختصار کیساتھ ان تمام ادبی تحریکات اور چینی انشاپردازوں کی تخلیق وارتقاء کی تاریخ درج ہے۔ جو چین کے ادبی تحریک کے ہیرو تھے۔ یا اس سے تعلق رکھتے تھے ساتھ ہی اُن عناصر کا بھی ذکر کر دیا ہے۔ جو اس تحریک میں رجعت پسندی کا راگ گاتے رہے۔ نیم ویلز لکھتا ہے۔

"چین کی جدید ادبی تحریک دو الگ الگ دور میں نمایاں طور سے بٹی ہوئی ہے اور سیاسی انقلابی تحریک کے اتار چڑھاؤ کے ساتھ اٹھی۔ یہ تحریک ۱۹۱۷ء سے ۱۹۲۷ء تک کے ادبی نوجیون سے شروع ہوتی ہے۔ یہ پورا دور بیرونی ملکوں سے واپس آئے ہوئے طلباء کے ہاتھوں مغربی ادب کے ترجموں کے جوش کے ماتحت تخم ریزی اور اثر پذیری کا دور تھا جس کا مختصر ابھار ۱۹۱۹ء کی چوتھی مئی کی تحریک میں ہوا؛

یہ دس برس کا دور، جسے چینی "ادبی انقلاب سے انقلابی ادب کی طرف" کہتے ہیں، تمام کا تمام نئے چینی بورژوا کے آزادی، مساوات، اور اخوت کے مایوس اور پراگندہ خوابوں کے اظہار کے لئے وقف تھا۔ اور پرانے سماجی رواج کے خلاف اُن کی انقلابی لڑائی کو ظاہر کرتا ہے۔ ۱۹۲۷ء میں کثومنٹینگ کے دائیں بازو کی پالیسی کے ناگہانی تغیر کے ساتھ جہاں سے ادھورے بورژوا انقلاب کی موت اور کمیونسٹوں کی قیادت میں مزدور اور کسان انقلاب کی آزاد ترقی شروع ہوتی ہے۔ اس کا یکایک خاتمہ ہو گیا کثومنٹگ کی اس فوجی اور جنگی پالیسی کے ساتھ ہی ساتھ ادبی تحریک کی مرکزی اور اہم جماعت تیزی سے مخالف سمت کو بائیں جانب مڑ گئی اور متوسط طبقہ کی کمزوری اور رجعت پسندی پر سخت مایوسی اور جنتا کے انقلاب پر جو اندر ہی اندر دبے دبے ابل رہا تھا۔ یقین ظاہر کرنے لگی ۱۹۲۸ء سے آج تک میدان بائیں انقلابی ادب کے ساتھ رہا ہے"

ایشیا مارچ ۱۹۳۲ء

نیم ویلز کا یہ اہم مقالہ، نہ صرف اُردو میں "چین کی جدید تحریک" کے متعلق ایک اہم ترین دستاویز ہے۔ بلکہ انگریزی زبان میں بھی یہ اپنی نوعیت کی سب سے پہلی چیز ہے؛ "زندہ چین" میں اگر یہ مقالہ نہ ہوتا، تو کتاب بے رُوح جسم بن کر رہ جاتی۔
آگے چل کر ویلز چین میں مختصر افسانہ کی کہانی اس طرح بیان کرتا ہے:

"جدید مختصر افسانہ چین کے لئے ایک نئی صنف ہے۔ جو موجودہ یورپ کے نمونہ کی طرح روس سے آیا۔ دوسرا اہم اثر فرانسیسی ادب کا ہے، انگریزی مصنف صرف دلچسپی کیلئے پڑھے جاتے ہیں، لیکن چینی نفسیات، طریقہ اور عام مادّی پس منظر کیلئے اجنبی سے معلوم ہوتے ہیں، ان عظیم الشان رُکاوٹوں کے باوجود جو اس تہذیبی رجحان کے راستے میں سیاسی ضرورتوں کی وجہ سے ڈالی گئی ہیں۔ جاپان اور چین دونوں پر اس کا اثر وسیع اور گہرا ہے، روس کی طرف اس نئے رجحان کی کئی وجہیں ہیں۔ لیکن بنیادی اور اصلی سبب ایک ہی طرح کی انقلابی تحریکیں ہیں۔ جدید ادبی تحریک کے شروع ہی سے روسیوں نے چینیوں کے دلوں پر قبضہ کرلیا۔ ۴۷
چینی ادب پر روسی اثر زیادہ تر جاپانی ترجموں کے ذریعہ ہوا؛ بلکہ وہ راستہ جس سے چین میں جدید آرٹ کی تحریکیں اٹھیں اصل میں جاپان کا مغربی طرز و انداز اختیار کرلینا ہے۔"

چین میں کمیونسٹ تحریک نے کس درجہ کا انقلابی ادب پیدا کیا ہے۔ اس کی مثال شہ منگ ایک اشتراکی باعظمت خاتون کے "ایک کھوئی ہوئی ڈائری کے کچھ ورق" سے کیا جاسکتا ہے؛ یہ چند اوراق جس میں اس نے اپنی ڈائری پیش کی ہے۔
"زندہ چین" کی جان ہیں۔ یہ اوراق بتاتے ہیں کہ اصول اور مقصد، اخلاق سے بھی بلند مرتبہ رکھتے ہیں، یہ اوراق ہم میں سب کچھ پاکر سب کچھ کھو دینے کی دقیق ترین صلاحیتیں پیدا کرتے ہیں؛ شہ منگ اپنے احساسِ حمل کو اس طرح ایک جگہ بیان کرتی ہے۔

"چنگ اس کا ساتھی اُس کی پُرمعنی حالت کا اندازہ کرکے آرام کرنے کیلئے کہتا ہے۔ وہ جواب دیتی ہے:۔

"بے معنی الفاظ! میں اچھی طرح جانتی ہوں کہ میں کتنی تکلیف میں ہوں، عورت کے بچہ دان (رحم) کو "تاریخی ضرورتوں" کا کتنا کم خیال ہے؛ یہ خود اپنی تاریخ اور اپنی ضرورت ہے۔
یہ آسان بیان کی صورت میں لائی ہوئی منطق ہے۔ فطرت کی کتنی فیاضی ہے کہ اس وقت مجھے "امیروں کی بیماری" کا تحفہ دیا گیا ہے"!

"میرے اندر جو جان بن رہی ہے اس سے بھی زیادہ ضروری ہے کہ ہماری تمام تدبیریں اور منصوبے اس وقت بالکل یقینی اور درست ہوں" میرے ہی اندر یہ سب کچھ ہو رہا ہے، اور میری خواہش کے خلاف،

عورت کی رُوح میں تخلیق کی فطری خواہش اک ابدی کارفرمائی ہے، وہ اشتراکی ہو یا نازی، مجاہدہ یا محلہ نشین بیگم۔ جوبن ہو یا پدمنی مگر اس کارفرمائی سے گریز نہیں کرسکتی۔ شہ منگ اس کیفیت کو ذاتی تجربہ کے بعد لکھتی ہے:۔

"میں بہت بے چین ہو رہی ہوں گی، کیونکہ مجھے یاد ہے کہ میں اپنے پیٹ کو نوچتی، دباتی اور پیٹتی بھی تھی، میں کتنا چاہ رہی تھی کہ وہ ننھی سی جان مرجائے۔ لیکن ساتھ ساتھ میرا دل اپنی بچی ہوئی قوت سے میری اس خواہش پر اعتراض کرتا ہے۔ ہر چوٹ جو میں اپنے پیٹ پر دیتی تھی اس کے جواب میں میرا دل دُکھ کے تکلیف دیتا، مجھ پر دو کیفیتیں تھیں ایک خود غرض تمنا، اپنے بچّے کو بچانے کی، دوسری بے غرض، دوسروں کے لئے اپنے کو بچانے کی، اور تھوڑی دیر کے لئے میں نے محسوس کیا کہ اس کا علاج دونوں ہی کی موت سے ہوسکتا ہے۔

دغاباز خیال! پھر بھی اس ننھی سی جان سے مجھے محبت ہے۔ باوجود اس کی تکلیفوں کے میں اس عجیب واقعہ کے ہونے کی تمنا کررہی ہوں؛ جب ایک ننھی سی ہستی میرے بدن میں سے نکل کر اس دنیا میں بہادری سے آئیگی مجھے اس کی ضرورت ہے۔ جیسے ایک سچے شاعر کو ایک نہ مٹنے والی نظم پیدا کرنیکی ضرورت ہوتی ہے"۔ نہیں اس سے بھی زیادہ کیونکہ میرا ننھا فطرت کو بدلنے کیلئے مادرِ فطرت کا آلہ ہوگا،

اس کا مجھے یقین ہے کہ ٹھیک اسی طرح جیسے اس وقت بھی مجھے یقین ہے کہ وہ رفتہ رفتہ ایک مرد بنتا جارہا ہے'

یہ ننھا انسان جو پہلے مجبور اور میری دیکھ بھال کا محتاج ہوگا۔ جس کی ننھی آنکھیں دھیرے دھیرے حیران کر دینے والے انداز سے کھلیں گی، یہ ننھا آدمی تھوڑے دنوں بعد کھڑا ہوگا۔ اور اپنے بے انتہا حسن اور بے انتہا طاقت سے آدمیوں اور فطرت کے بارے میں ایسی اچھی اور سچی باتوں کا دعویٰ کریگا۔ کہ تمام حاکموں کو زمین اور آسمان کے کل راج کرنیوالوں کو اس کی خواہش کے آگے سر جھکا دینے کے سوا کوئی چارہ نہ ہوگا'

کس طرح ایک عورت ماں بننے سے پہلے سوچتی ہے۔ کس طرح غیر شعوری جنسی تقاضے اس کے فکر کو ایک لابدی شکل دیتے ہیں، اور عورت ہو یا مرد، اصول انسان کے تفکر کو کس طرح اپنے سانچے میں لامحدود کر کے محدود کر لیتا ہے: شتہ منگ کی زبان سے سنئیے:۔

میری پہلی ماہواری رکنے کے وقت سے، اس وقت سے جب میرے رحم میں پہلی دھڑکن ہوئی میرا دل اس عجیب چیز کے ہونے سے کچھ اس طرح دھڑک رہا ہے کہ میں بیان نہیں کر سکتی، ساری دنیا میں یہ خبر پھیلا دینے کے لئے میری زبان پھڑک رہی ہے۔ باوجود اس کی پاکیزگی اور بڑائی کے یہ میں ہوں گی جس پر یہ نوجوان آدمی اپنی پہلی مسکراہٹ نچھاور کرے گا۔ یہ میں ہوں گی جسے وہ ماں کہہ کے پکاریگا۔

کہاں ہے کوئی اتنی مضبوط دل کی عورت جو ایسے خواب نہ دیکھتی ہو، نہیں کوئی بھی ایسی نہیں، اور کم از کم میں تو نہیں ہوں، ایک بھی نہیں، اور پھر بھی شاید بہت سی ہزاروں لاکھوں ہم لوگ ہیں، کیا ممتا کی اصلی روح بہت سی عورتوں کے اتحاد سے مضبوط ہو کے اپنے خود غرض چھوٹے ذاتی حقوق کو چھوڑ نہیں سکتی، کیا یہ نہیں ہو سکتا کہ ہم اپنی بے بہا تخلیقی قوت کے ذریعہ مادر فطرت کے کسی زبردست تخلیقی فعل کو نشوونما ہونے دیں اور اپنے زمانے میں اس کے رحم میں ایک نئے قسم کے انسان کی پرورش کریں؟

مجھے یقین ہے کہ ہم ایسا کر سکتے ہیں، لیکن اس خیالی فلسفہ کو ایک زہریلی سوئی میں بدل کے اپنے پیٹ میں چبھو لینا دوسری بات ہے۔ یہ جذبات بلا رُکے ہوئے اُڑ رہے ہیں"

اسی سلسلے میں آگے چل کر لکھتی ہے کہ:۔

"صرف اس وقت جب زندگی کی دھڑکن اس انتہا، اس تیزی اور اس خطرہ کو پہونچ جائے۔ جب تقدیر میرے ساتھ تو صرف ایک من موجی اندھا کیڑا ہے جو عجیب و غریب کیمیاوی خاصیت لئے میرے اندر داخل ہو گیا ہے۔ لیکن پھر بھی تقدیر کی ایک شکل ہے، مخالف خواہشوں میں انتخاب کرنے کا سامنا کرا دے، جب فیصلہ کرنے میں آدمی کو ذاتی احساسات کو نظر انداز کرنا پڑے صرف اس وقت انقلابی بیداری کی بات آدمی کر سکتا ہے"

ہر کیف جو کچھ کہنا ہے وہ یہ ہے کہ لاکھوں مفلس انسانوں کا آج کل کے غیر منظم سماج میں بچے پیدا کرنا صرف دکھ اٹھانے والوں کی تعداد بڑھانا ہے۔ ہر بچہ جو بیمار بھوکی ماں کے پیٹ سے نکلتا ہے ذلت اور مصیبت ساتھ لاتا ہے۔ غریبی میں جنم لئے ہوئے بچہ کے آگے بھوک، ذلت جہالت، گالی، تلخی کے سوا کچھ نہیں، اس روحانی بلندی کا تو کوئی سوال ہی نہیں، جو انسان کو جنگل کے جانوروں سے الگ کرتا ہے۔ ہم لوگوں کے لئے نئی زندگی کا مسئلہ اس زندگی کا مسئلہ ہے جسے ہم خود جانتے ہیں اور اسے ہم بلا سوچے سمجھے پیدا ہونیوالوں پر نہیں لاد دینگے۔

۷۵

ایک اپنی میزبان اور اس کے انقلابی شوہر کی مفلسی کا ذکر کرتے ہوئے لکھتی ہے:۔

اس کے پاس پیسے بھی اتنے کم ہوتے کہ اچھی طرح کھانے پینے کا سامان نہیں ہو سکتا، اس طرح سات بار اسے اپنے بچے سے ہاتھ دھونا پڑا سات بار! کیا عورت کے لئے یہ دہشتناک صدمہ سات بار اٹھانا ممکن ہے؟ عورتیں اور انقلاب! دنیا کی تاریخ میں بہادری کے کیسے درد بھرے بن گائے گیت چپ چاپ پڑے ہیں"

اس کا ساتھی چینگ گرفتار ہو جاتا ہے۔ آخر اس کی ڈائری دو گولیاں کھا لینے پر ختم ہوتی ہے۔

ایشیا مارچ ۱۹۴۲ء

میرا سارا بدن چبھن، جلن، کھجلاہٹ سے پھٹا جا رہا ہے؛
میرا سارا بدن اس طرح پھڑک رہا ہے جیسے اندر بجلی بھر دی گئی ہے۔ میرے چاروں طرف ہر چیز مار ڈالنے والی ہے۔ زہر سے بھری ہوئی معلوم ہو رہی ہے۔ کوئی دم میں ایک گرم پتھر میرے اندر سے پھٹ پڑنے کو تیار ہے۔ اور دوسرا میرے سر میں سے پھٹ پڑنے والا ہے"

(عورتیں اور انقلاب!؟)

سطحی سی بات ہے اگر مبارکباد دیجئے گر، نیا سنسار نے یہ مختصر سی کتاب شائع کر کے چین کی روحِ انقلاب، ہندوستان کے مُردہ پیکر میں منتقل کی ہے۔ تمنائی کو کیا داد دی جائے اور کیوں داد دی جائے"۔ اُن کا فرض تھا، یقیناً یہ ایک نشانِ نور ہے۔ جو روشنی اور سرفرازی کی نئی راہیں بتانے میں ہماری امداد کریگا؛

نیم ویلز نے ہندوستان کی دیسی زبانوں کے ادیب اور شعراء کے لئے گہرے سوچنے کی ایک گھڑی بھی دی ہے "چین کی جدید ادبی تحریک" کوئی دربار داری اور محفلِ رقص و سرود نہیں ہے، ہمارے وہ شاعر جو درباروں سے نکالے
۴۷ جانے کے بعد اب اپنی رجعت پسندیوں سے عوام کے کھلے جلسوں کو دربار بنانا چاہتے ہیں۔ جنھیں صرف گنگناہٹ سے مطلب ہے۔ آہوں سے نہیں، جو صرف تبسم کے پجاری ہیں۔ آنسوؤں کے نہیں، وہ ویلز کی یہ سطریں پڑھیں۔

"تاریخ میں پہلے کبھی شاید ہی کسی اور ملک کے ادبی عالموں نے چین کے آجکل کے انقلابی لکھنے والوں سے زیادہ سر فروشانہ جد و جہد کی ہوگی۔ بائیں تحریک کی سخت جانی حیرت خیز ہے ۱۹۳۰ء میں ماؤ توان کی تیار کی ہوئی فہرست کے مطابق بائیں مصنفوں کی لیگ کے مندرجہ ذیل ممبروں کا یہ حشر ہوا؛

۱۔ ۷ر فروری ۱۹۳۱ء کو ایک ساتھ قتل کئے گئے:۔ جاؤ شہہ، ہو یہ پنگ، مس فنگ، لی وئی ثنگ اور ین فو۔

۲۔ دی ہوئی تاریخوں میں گرفتار ہوئے۔ معلوم نہیں کیا حشر ہوا۔ لیکن خیال کیا جاتا ہے کہ ابھی تک جیل میں زندہ ہیں۔ لی چولی (۱۹۳۱ء) کوانگ چوان (۱۹۳۲ء) یان تزی نائن (۱۹۳۳ء)، لاؤشہ یی (۱۹۳۴ء) ہوا تی (۱۹۳۵ء)، پنگ شان (۱۹۳۵ء)، ہوکیئو ٹمین (۱۹۳۴ء)، اور پنگ کینگ، انتہائی ترقی پسند (۱۹۳۱ء)

(۳) قید ہوئے اور تقریباً ایک ہی سال میں چھوڑ دئے گئے آئی وو (فروری ۱۹۳۳-۳۴ء) مس تسامنگ (جون ۱۹۳۲ء رہائی کی تاریخ نامعلوم) اور مس تینگ لنگ (مئی ۱۹۳۳ء سے ۱۹۳۶ء تک)۔

یان ہسوان (یان ہنین) ۱۹۳۴ء میں گرفتار کیا گیا اور ۱۹۳۵ء میں تنتسین کے قیدخانہ میں لگاتار نو دنوں تک کھانا نہ دیکر بھوکوں مار ڈالا گیا۔

تنگ چینیو تسی ۱۹۳۳ء میں تینگ لنگ کے ساتھ گرفتاری سے بچنے میں مارا گیا۔

بعد میں دوسرے ذرائع سے پتہ چلا کہ یان تزوئن چپ چاپ قتل کر ڈالا گیا۔ تائی چنگ ننگ کی ۱۹۳۳ء میں پیکنگ میں قتل کردئے جانے کی خبر آئی ہنگ لنگ فئی تنسئین میں ۱۹۳۴ء میں قتل کیا گیا۔ اور (پاؤ) پنگ تزد تنسئین میں گرفتار کیا گیا اور کمیونسٹ کہہ کے فوراً قتل کردیا گیا۔ مارچ ۱۹۳۵ء میں چار ممتاز بائیں مصنف گرفتار ہوئے۔ تئن ہان، ہوا ہان، لنگ پائی شوئی اور ہسوتی ہنگ ان میں سے صرف تئن ہان رہا کیا گیا۔ آج کل وہ مس تینگ لنگ[1] کی طرح نینکنگ میں سخت نگرانی میں زندگی بسر کر رہا ہے"

یہ ایک مختصر اور سرسری رپورٹ ہے۔

ایشیا مارچ ۱۹۴۲ء

---



تقریباً ۳۰ سال قبل اُردو ادب نے ایک ایسا گروپ پیدا کیا جس کا

---

[1] مس تینگ لنگ نینکنگ کی نگرانی سے بھاگ نکلی اور آج کل شمالی چین کے سوویٹ علاقہ میں ہے۔ تمنائی

اسلوب اور تخیل مغرب کے رومانی اندازِ نگارش اور جمالیاتی طرزِ تفکر سے متاثر ہوا۔ نیاز ہوں، ل۔ احمد، سجاد حیدر یلدرم ہوں یا سلطان حیدر جوش، سب مغربی افسانہ نگاروں سے متاثر ہوئے۔ خاص کر آسکر وائلڈ سے، اردو ادب پر مغرب کی یہ سحرکار شخصیت اس وقت اثر انداز ہوئی جب مغربی ادب میں اس کے اثرات کا سورج ڈوب چکا تھا، نیاز نے آسکر وائلڈ کے اسلوب اور طرزِ تفکر کو اپنانے کی کوششیں کیں، وہ کافی حد تک کامیاب بھی ہوئے، مگر ادب جو اصل میں غیر شعوری طور پر بھی، سماج سے کوئی علیحدہ چیز نہیں ہے۔ ماحول کی مخلوق ہوتا ہے کبھی ایک ماحول پیدا بھی کرتا ہے۔ مگر ہندوستان میں اعلیٰ طبقہ کا سماجی شعور، غدر کے بعد مبہم اور مفلوج ہو گیا تھا، پھر مشرق اور مغرب کا کلچری امتیاز، جمالیاتی احساس ایک سہی، مگر معیار مختلف تھے، جوڑ کچھ صحیح نہ لگ سکا؛ پھر بھی ہر کوشش کے کچھ نہ کچھ اثرات ہوتے ہی ہیں، نوجوان اردو داں طبقہ اس کوشش سے بڑی حد تک متاثر ہوا؛ ناتمام سہی مگر ایک جمالیاتی زاویۂ نگاہ وضع ہوا، اور زندگی اس زاویے سے دیکھی جانے لگی؛

اس پرتو کے اثرات دیرپا نہیں رہے، کیونکر رہ سکتے تھے، اقتصادی وسیاسی نظریوں اور عام سائنٹفک ارتقا نے زندگی کا بند بند کھول دیا۔ زندگی کو قریب سے دیکھنے کی آرزوئیں دلوں میں مچلنے لگیں، نیاز اور ان کے معاصرین کے اسالیب میں پختگی تھی۔ وہ پختگی اور وسیع ہوتی، رومانی افسانہ نگاری کی ترقی اور تکمیل میں ابھی بڑی گنجائشیں تھیں، مگر ادب کے نئے تقاضوں اور ترقی کی پرواز نے اس کارواں کو یونہی چھوڑا۔ اور ایک ایسی چھلانگ لگائی جس نے ہمیں، تبدیلی کی نئی منزل پر پہونچا دیا۔ آسکر وائلڈ کے بعد ٹالسٹائی نے لی، پھر چیخوف نے پھر گورکی نے، اور اب اک طائرانہ نظر ڈالی جائے تو تمام اردو ادب، روسی طرزِ تفکر اور اسلوبِ تحریر سے بڑی حد تک متاثر ہو رہا ہے؛

منفعل اور مفلوج قوم پرستی کی تحریک کے فروغ کیساتھ ساتھ (جسمیں روایاتی نیکیوں کی اقدار اجاگر ہو رہی تھیں) ٹالسٹائی کی کہانی کے اخلاقی عناصر روشن ہوئے؛ اہلِ نظر یہ بھی جانتے ہیں، کہ اپنے اعمال وکردار میں خود گاندھی جی، ٹالسٹائی سے کافی متاثر ہیں؛ تحریکِ عدم تعاون تو خیر، واضح طور پر ٹالسٹائی کی تحریک (                    ) کا پرتو ہے۔

بہرحال روحِ ارتقا کا یہ کچھ عجیب کارنامہ نہیں، مگر کارنامہ ضرور ہے، کہ کسی چیز کو ہم نے مکمل نہیں کیا، اور نئی چیزوں کو اختیار کرنے پر مجبور ہوتے گئے۔ یہاں تک کہ اب کہانی میں دور دراز کار باتیں عیب خیال کی جاتی ہیں۔ زندگی کی دقیق اور واضح حقیقتوں پر ہماری نگاہ پڑنے لگی ہے۔ موتی ہاتھ نہیں لگے، مگر غوّاصی کا جذبہ تیزی سے کارفرما ہے؛

سید محمود مورخ بی اے نے جن کی حقیقی حیثیت ایک جرنلسٹ کی ہے، اپنے نئے بارہ افسانوں کو مجموعہ کی شکل میں شائع کیا ہے؛ اس سے پہلے بھی وہ ایک مجموعہ شائع کر چکے ہیں؛ جرنلزم اور افسانہ نگاری دو مختلف راہیں ہیں، جرنلزم اور پھر دیسی جرنلزم جس میں "ریاستی سیاست" پر رائے زنی بھی زندگی کے لئے ضروری ہے۔ جداگانہ فریضہ ہے، رہا افسانہ یہ ادب کی ایک مستقل صنف ہے، جسمیں کمال حاصل کرنے کیلئے عمر بھی بیت جائے تو کم ہے؛

سید محمود مورخ کو پُرسکون اوقات میں یہ سوچنے کے لئے بھی وقت نکالنا چاہئے کہ انھیں افسانہ نگار بننا ہے یا جرنلسٹ، یہ بڑی خوفناک بات ہے کہ کہانیوں کی دنیا میں بھی ریاستوں کے بھوت گھس آئے ہیں، شاہی قیدی، میری محبت کا خوفناک انجام، یہ اور کئی افسانے والیانِ ریاست کی عیّاشیوں، رنگ رلیوں اور استبداد کی ہولناک تصویریں ہیں؛

۷۷ اس میں شک نہیں، ان کہانیوں کی ایک دنیا ہے؛ جسمیں پہونچکر ہمیں ریاستوں کی مظلوم اور بھولی پرجا کے دکھ معلوم ہوتے ہیں۔ ان اعمال کے رُخ سے حجابات اٹھتے ہیں۔ جو دیسی راجا مہاراجہ یورپ میں جاکر اختیار کرتے ہیں۔ غریب اور ان پڑھ پرجا کی گاڑھی کمائی ویسٹ اینڈ کے شریک مالکانِ ہوٹل اور یورپی کنواری کی عشوہ طرازیوں کی نذر کر دی جاتی ہے، اور یہ کہ حکومتِ ہند ان تمام شرارتوں اور آدم آزاریوں کو برداشت ہی نہیں کرتی کبھی کبھی برابر کی مجرم بھی معلوم ہوتی ہے؛ لیکن کہانی کے آرٹ سے اور اس اسلوب کو کوئی تعلق نہیں۔

مورخ برسوں سے لکھتے ہیں، ان کی نثر میں بڑی جان ہے۔ حالات کی نامساعدت کہئے، یا معذوریاں، وہ اپنی اہلیتوں سے وہ کام نہیں لے سکے جو انھیں لینا چاہئے تھا؛ یہی وجہ ہے کہ اُن کی کہانیوں میں فنکاری کی وہ شان نہیں، جسے مورخ آسانی سے پیدا کر سکتے ہیں؛

مورخ کے اکثر افسانے اپنی ترتیب کے لحاظ سے نادر ہوتے ہیں۔ "کیمیا" اچھا افسانہ ہے۔ مگر فنکاری اُس میں بھی مفقود ہے، پس منظر غیر حقیقی تصورات پر مبنی، یہ رجحان ترقی یافتہ زمانے میں افسوسناک ہے، موجودہ زمانہ اور رہبانیت! جب زندگی گریز و فرار کے باوجود مسلسل کشش کر رہی ہے۔

زندگی سے آنکھ بند کرلینے کی تعلیم؛ !! ترقی اور انسانیت کی بڑائی کی توہین نہیں تو کیا ہے؟

لیکن بہرحال، مورّخ کے افسانے ایسے ضرور ہیں کہ وہ سوسائٹی کے ایک مخصوص حلقہ میں بڑے شوق سے پڑھے جاتے ہیں۔ میرے نزدیک یہ کامیابی بھی ایک افسانہ نگار کیلئے کم نہیں؛

---

## نثرہ

مُصنّفہ مولانا محمد عزیز اللہ شاہ عزیز عرف منشی (ر) ولایت علی خاں ولایت، مطبوعہ ادبی پریس لکھنؤ، قیمت ۸ر

نثرہ کی زبان کا اسلوب وہی ہے جو امام حریری کے بعد عام طور پر عربی اور فارسی ادب پر حاوی رہا۔ عربی ادب میں امام حریری کا ایک خاص مقام ہے۔ حریری نے اپنے عہد کے فنِ بلاغت اور صنائع بدائع کے انتہائی کمال کا ایک نادر نمونہ مقاماتِ حریری، کے نام سے پیش کیا، اور ثابت کردیا کہ عربی ادب موجودہ ترقی یافتہ ادبیات میں بھی ایک انفرادی شان رکھتاہے۔ ان مقامات نے یہ بھی ثابت کیا کہ عربی ادب مترادف المعنیٰ، مترادف الصوت، مترادف اللفظ، کثیر المعانی اور وسیع و دقیق مفاہیم ادا کرنیوالے الفاظ کا بے پناہ ذخیرہ رکھتاہے۔ یہ مقامات ہی کا اثر تھا کہ ان کی اشاعت کے ایک صدی بعد عربی ۷۸
ادبا کی کثیر تعداد مقامات کا جواب دینے کی دُھن میں قافیہ بندی اور لغت پیرائی میں مبتلا ہوگئی۔ عربی کے شستہ و شگفتہ ادب میں بھدّے بے ڈول اور غریب الفاظ کے استعمال کی کثرت ہوگئی۔ یہ حماقت سامانیاں جاری رہیں مگر مقاماتِ حریری کا جواب نہ ہوسکا۔ اور وہ بلاغت کے آخری، مکمل اور کامیاب شاہکار کی حیثیت سے آج تک باقی ہے۔

پچھلی چند صدیوں میں ایران کے عربی نواز حکمرانوں نے فارسی ادب کی قسمت عربی ادب کے ساتھ وابستہ کررکھی تھی، اس عربی رجحان کا فارسی ادب پر بھی اثر پڑا، فارسی انشا پردازوں نے بھی قافیہ پیمائی اور صنعت پروری کو ادبیات کی جان سمجھ لیا۔ بعض کو کچھ کامیابی بھی ہوئی۔ مقاماتِ بدیعی جیسی اچھی کتابیں فارسی میں لکھی گئیں۔ لیکن بہرحال مجموعی طور پر ادب کی آزاد ترقی کے لئے یہ رجحان تباہ کن تھا، اور بالآخر تباہ کن ثابت ہوا؛

عربی ادب میں حریری اسٹائل کا اثر تیرہویں صدی ہجری کے نصف آخر میں ختم ہوگیا تھا۔ مگر فارسی ادب میں اس اسکول کے مقلدین جنگ عظیم (۱۹۱۴ء) سے قبل تک موجود تھے۔

نثرہ بھی حریری اسکول کا ایک دلچسپ، مختصر، اور لطیف نمونہ ہے، جس میں مولانا عزیز نے الفاظ کی در و بست اور بلاغتی نثر کی فنون کاریوں میں خود کو محدود رکھا ہے۔ عبارت کا نمونہ یہ ہے:۔

"دہر بتیشی بہ لفظِ چیدہ و بمعنی پیچیدہ، بلفظ فریدہ و بمعنی جریدہ، بلفظ و بمعنی فکر و ذکر۔ بلفظ گوہر آبدار و بمعنی جوہر تابدار"

اسی طرح صہ۲۵ سطر ۱۳ سے لیکر صہ۲۶ سطر ۸ گویا ۴۶ سطروں میں یہ بتایا گیا ہے کہ "حدائق نعت" (جس کتاب کی تقریظ کے سلسلے میں مذکورہ عبارت لکھی گئی ہے) کے الفاظ و معانی کا کن کن چیزوں کیساتھ استعارہ کیا جاسکتا ہے۔

اس ایک نمونہ سے مولانا عزیز کے طرزِ نگارش کا اندازہ ہوسکتا ہے۔

فارسی میں یہ اسلوبِ انشا اب متروک ہے، لیکن اس کے مطالعہ سے ادب کی ایک خاص صنف یعنی لغات پر دسترس ضرور ہوجاتی ہے۔ قدیم عربی آمیز فارسی لغت پر عبور حاصل کرنے کیلئے نثرہ یقیناً ایک مفید کتاب ہے۔

مصنف اس دُنیا میں نہیں، کتاب کے آخر میں ان کے حالات سید شرف علی بی اے (علیگ) صفی پوری ڈپٹی کلکٹر نے تحریر کئے ہیں؛

---

## نگارشِ عاری

:- صوفی محمد عزیز اللہ شاہ عزیز
مطبوعہ ادبی پریس قیمت عہ/

نثرہ کے مصنف کی دوسری تصنیف، یہ مختلف رقعات ہیں۔ عزیزوں، دوستوں اور ملنے والوں کے نام، کتاب کے نام سے معلوم ہوتا ہے کہ عبارت صنائع و بدائع کی پابندیوں سے آزاد ہوگی۔ نثرہ کے مقابلے میں کچھ آزاد ہے بھی پھر بھی بلاغت آمیز طرز نگارش کی جھلک کہیں کہیں نمودار ہو ہی گئی ہے۔ رقعات کے آداب و القاب کے سلسلے میں لفظِ شفیق (بمعنی ہمدرد مہربان) کے بجائے ہر جگہ مشفق استعمال کیا گیا ہے۔ حالانکہ مشفق کے معنی ڈرانے والے کے ہیں؛ مجموعی طور پر یہ نثرہ کے مقابلہ میں واضح اور صاف اسلوبِ انشا رکھتی ہے؛

ساغر

# ادارۂ ادبیاتِ اُردو حیدرآباد دکن

چند سال سے اُردو زبان و ادب کے متعلق ملک میں خاص بیداری پیدا ہوئی ہے۔ اس بیداری کا دوسرا نام مدافعت اور حفاظت ہے، وقت کے وہ تقاضے جو نئی تبدیلیوں کی گود میں پل کر جوان ہو رہے ہیں، نئی لسانی ترقی اور تعمیر کی نیو ڈال چکے ہیں، ان کا اندازہ کرنے کے بعد نہ جاگنا موت کی نیند سو جانا ہے، کوئی شک نہیں کہ انفرادی کوششیں بھی کم قیمت نہیں لیکن ہر کام میں مرکزیت، مقاصد کی جامع و کامل ترقی کے لئے لازمی ہے۔ مل جل کر جو قدم اٹھائے جاتے ہیں وہ کبھی پسپا اور مغلوب نہیں ہوتے، اردو زبان و ادب کے سلسلے میں کام کرنیوالوں نے اس اصول کو کچھ سمجھا ہے۔ اور انفرادی کوششوں کے بجائے جمہوری و اجتماعی کوششیں شکل اختیار کرتی جا رہی ہیں۔

ایسے ہی جمہوری اداروں میں سے ایک "ادارۂ ادبیاتِ اردو" حیدرآباد دکن بھی ہے۔ جس نے محض ادبی کتابوں کی اشاعت ہی کو اپنا مقصد نہیں بنایا بلکہ اُردو کتابوں کے پڑھنے کا ذوق پیدا کرنے کے ذرائع کو وسیع کرنے پر اپنے نظام میں زور دیا ہے؛ اس نے دوسرے شعبوں کے ساتھ ایک شعبۂ اردو امتحانات بھی قائم کیا ہے، جو مقررہ قواعد و ضوابط کے تحت امتحانات لیتا ہے اور کامیاب امیدواروں کو ادارے کی طرف سے صداقت نامے، سندیں اور امتیاز کے ساتھ کامیاب ہونیوالوں کو انعامات عطا کرتا ہے۔ دکن میں مختلف مدرسے قائم کرنے کی تجاویز بھی اس کے زیر غور ہیں۔ اس ادارہ میں مقررہ نصاب کے ماتحت عام فہم تقریروں کا بھی انتظام کیا جاتا ہے جس سے عوام و خواص امیدوار مساوی طور پر استفادہ حاصل کر سکتے ہیں؛

"ادبیاتِ اردو" مجلسِ امتحاناتِ اُردو کے صدر مولوی سید علی اکبر ایم اے (کنٹب)، نائب ناظم تعلیمات ممالکِ محروسہ ہیں؛ نائب صدر مولوی سجاد مرزا صاحب ایم اے (کنٹب)، پرنسپل ٹریننگ کالج حیدرآباد دکن اور معتمد مولوی عبدالقادر سروری ایم اے۔ ایل ایل بی اُردو لکچرار جامعہ عثمانیہ ہیں۔ اراکین میں حیدرآباد کی مختلف علمی و ادبی شخصیتوں کے علاوہ ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور ایم اے پی ایچ ڈی پروفیسر اُردو جامعہ عثمانیہ بھی ہیں؛ ڈاکٹر زور نے اُردو زبان کی جتنی بنیادی خدمت کی ہے شاید اُسے دہرانے کی ضرورت نہیں۔

ادارۂ ادبیاتِ اُردو نے اپنے طریقِ کار سے محدود و لا محدود، مقاصد کو اپنے دائرہ میں شریک کیا ہے، مختلف موضوعات پر وہ علمی و ادبی تصنیفات شائع کر کے جملہ اُردو دنیا کی خدمت کریگا، اور جہاں تک دکن کے گوشہ گوشہ میں اُردو کو وسیع و مستحکم کرنے کا سوال ہے، وہ چاہتا ہے کہ ماہر سند یافتہ ادیب پیدا ہوں اور اُردو اسکولوں کا ایک گلشن تمام دکن میں کھلا دیا جائے جس سے اُردو ادب کی خوشبو پھوٹے اور بعید سے بعید علاقہ کو متاثر کرے۔ اردو دانی، اردو عالم، اردو فاضل، کی ڈگریوں کا جو نصاب ترتیب دیا گیا ہے، وہ بہت آسان ہے، اور تمام اردو ادب کے انتخاب پر حاوی نہیں۔ میری تجویز ہے کہ اُردو عالم اور اُردو فاضل کے نصاب میں، موجودہ نئے ادب کی کتابیں اور نثر و نظم کے مجموعوں کو بھی شامل کیا جائے، خاص کر وہ تنقیدی کتابیں، جن میں نئے زاویہ ہائے نگاہ پیش کئے گئے ہیں؛ موجودہ زمانے کی تمام اُردو شاعری کو اقبال کی کتابوں میں محدود سمجھ لینا، ذرا زیادتی ہے، اسی طرح صرف مرحوم نثر نگاروں کی کتابوں ہی تک نثر کو محدود کر دینا، کوئی انصاف نہیں؛

لیکن یہ ایسے مسائل ہیں کہ اگر ادارہ تبدیلی و ارتقا کو فطرت کا اٹل قانون تسلیم کرلے تو نصاب کی تبدیلی کے متعلق خود نصاب مقرر کرنیوالوں کے ذہن ہماری نمائندگی کر سکتے ہیں۔ علاوہ اس کے سب سے بڑا شاندار اور یادگار کام ادارہ کا تازہ کارنامہ ایک اُردو انسائیکلوپیڈیا ترتیب دینے کا اہم [illegible] ہے؛ اس ذیل میں ادارہ کے خاص مقاصد یہ ہیں۔

۷۹ (۱) جملہ علوم و فنون کی اہم اور ضروری معلومات یک جا فراہم کرنا (۲) مستند مواد کو ماہرین کے نقطۂ نظر سے ایسی زبان اور ایسے اسلوب میں مرتب کرنا جس سے عوام و خواص ہر دو کما حقہ استفادہ کر سکیں (۳) حیاتِ انسانی کے مختلف شعبوں، ضرورتوں، اور رجحانوں کی تقسیم اور اس کی نسبت معلومات کو منظم طریقہ پر پیش کرنا؛ اس کے سلسلہ میں ادارہ نے ۶ کمیٹیاں بنائی ہیں (۱) مجلسِ انتظامی، مجلسِ ادارت، مجلسِ نظرِ ثانی زبان و بیان، مجلسِ ترجمہ مجلسِ اشاعت، مجلسِ فروخت و تشہیر، مجلسِ انتظامی کے صدر ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور ایم اے (پی ایچ ڈی لندن) صدر شعبۂ اردو جامعہ عثمانیہ ہیں۔ معتمدین۔ ابو المکارم فیض محمد صاحب صدیقی بی اے ایم ایڈ (عثمانیہ)، سید بادشاہ حسین، ارکین میں۔ تقریباً جامعہ عثمانیہ دکن کے تمام اساتذہ، خاص کر عبدالقادر سروری ایم اے لکچرار اُردو، مجلسِ ادارت کے ارکین کا ماحول محض دکن تک محدود نہیں، حیدرآباد کے علما و ادبا کے ساتھ ساتھ، ڈاکٹر تاثیر ڈاکٹر ذاکر حسین خان صاحب، رام بابو سکسینہ، سید سلیمان ندوی، عبدالماجد دریاآبادی، ڈاکٹر شیخ محمد اقبال لاہور، مسعود حسن صاحب رضوی، مسعود عالم ندوی، نجیب اشرف ندوی، وغیرہ بھی اس مجلس میں شامل ہیں؛

اُردو انسائیکلوپیڈیا کی ترتیب اردو زبان میں ایک نئے عہد کا آغاز ثابت ہو سکتی ہے، اس لحاظ سے ادارۂ ادبیاتِ اردو کا یہ با جرأت اقدام کافی تاریخی حیثیت رکھتا ہے۔ نہایت ذمہ دارانہ قدم ہے؛

ایشیا [illegible] ١٩٣٢ء

[illegible] ڈاکٹر زور سے کامل ذمہ داری کی توقع ہے، اپریل [illegible] میں، اس سلسلے میں ادارہ کے مقررہ نظام کا خاکہ انسائیکلوپیڈیا کے ابتدائی نمونہ پر روشنی ڈالی جائیگی جو ادارہ نے [illegible] میں شائع کی ہے، وہ باقی باقی، ساغر

(بقیہ مضمون صفحہ ۵۲)

وہ صرف اونچے درجہ کے افراد کو فائدہ پہونچا سکتا تھا۔ گویا اسوقت ادب کی رسائی عام ذہن تک نہ تھی لیکن آج عوام اُس تک پہونچنے میں دقت محسوس کرتے ہیں۔ یہ محض اس لئے کہ ادبی ارتقا، عوام کی ذہنی ترقی سے کچھ قبل ہو گیا ہے۔ بظاہر ہے کہ اس مشکل کے باوجود ادب کی سائنٹفک موشگافیوں کی ہمت شکنی نہیں کیجا سکتی بلاشبہ عوام کا ادب پر بہت بڑا حق ہے۔ لیکن ساتھ ہی ہیں اور فلسفیانہ خیالات کے بھی اس پر کچھ حقوق ہیں۔ اسلئے ادب یا آرٹ کو انقلابی جوش میں آکر کامل طور پر عوام کی خواہشوں کے تابع نہیں کیا جا سکتا۔ مگر اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں لینا چاہیئے کہ ادب میں بھی مختلف طبقات قائم کر کے کچھ اور نئی مقدس ادبی قدریں پیدا کرلی جائیں۔ ضرورت ہے کہ ادب کو رُوح و پیکر، زبان و خیال کے لحاظ سے قتنا سب اور لچکیلا بنایا جائے۔ خلاّق اور معجز نما فنکار کے لئے عوام کے ذہنوں سے قریب ہونا ناممکن نہیں، یہی تو وہ مرحلہ ہے جہاں عوام کی لسانی اور نفسیاتی ضرورتوں کا انکشاف ہوتا ہے اور فنکار و عوام کے نئے تعلق کی بنیاد پڑتی ہے!

عوام ذہناً روشن، زود فہم اور اپنی دنیا کی باتیں سننا پسند کرتے ہیں مگر انھیں دقیق و لطیف مسائل سے عدم دلچسپی اور بُعد کا اتہام نہیں دیا جاسکتا۔ اگر سماج کے دماغی اور مدمّغ طبقے ان کا حق تسلیم کر لیتے تو وہ ہر بلندی اور گہرائی سے قریب تھے۔ آج بھی اُن کا حق تسلیم کر لیا جائے تو وہ دقیق اور لطیف مسائلِ حیات کو اسی طرح سمجھ سکتے ہیں جس طرح اعلیٰ دماغی طبقے۔

ادب کو ان کی مانگوں اور ہنگامی تقاضوں کو بھی پورا کرنا چاہیئے اور اُن کے علاوہ بھی کچھ دینا چاہیئے۔ اس طرح وہ ان طبقات کے مطالبوں کو بھی پورا کر سکتا ہے۔ جو گہرے نکات اور اُن نکات کو عجوبہ اور جدید اسالیب سے سُننے کا ذوق رکھتے ہیں!



## رومانیت اور ادب

بعض طبقوں خصوصاً اُن ادیبوں کا جو ذہناً تقشف زدہ ہیں۔ خیال ہے کہ رومانیت ادب کی اہم ذمہ داریوں کی راہ میں سدِراہ ثابت ہوتی ہے۔ یہ اعتراض اُٹھانے والے چاہتے ہیں کہ ادب کو خشک۔ روکھی، تلخ، افادی اور منطقی بحثوں اور دعلوں میں محدود کر دیں۔ یہی نہیں اُن کی خواہش ہے کہ صنفی رومان کی تشریح نفسیاتی حقائق کی روشنی میں کی جائے۔ یعنی رومان کو فلسفۂ محض بنا دیا جائے۔

فنونِ لطیفہ سوسائٹی پر اپنا گہرا اثر ڈالتے ہیں۔ اس لئے غیر منطقی رجحانات اور مابعد الطبعیاتی خیالات کی ہمت افزائی نہیں کرنی چاہیئے۔ جہاں تک اس خیال کا تعلق ہے۔ اور اس خیال کو ماننے والوں کا اُن کا یہ اعتراض ایک بنیادی اہمیت رکھتا ہے۔ لیکن محض رومان ہی کو انسانی ذہن کے غیر مادّی رجحان سے تعبیر کرنا ایک خطرناک غلطی ہے۔ بلاشبہ آپ رومان کو رجعت کا آلۂ کار نہ بننے دیجے۔ تاہم اسکی اپنی لطافت کو اگر وہ سماج کی ترقی کی راہ میں حائل نہیں ہوتی۔ بہرحال برقرار رکھنا چاہیئے۔ اس ضمن میں خود رومان کی اپنی منطقی اہمیت کا سوال بھی پیدا ہوتا ہے۔ یقیناً یہ ممکن ہے کہ اگر ہم سائنٹفک نقطۂ نظر سے تشریح کریں تو وہ ہمارے ذہن کی کسی نہ کسی کمزوری کا نتیجہ ثابت ہوگا اور اس کا بنیادی سبب ہمارے سماج کی طبقاتی تقسیم میں مل سکتا ہے۔ لیکن یہ تسلیم کرنے کے بعد کہ سماج۔ ماحول یا خارجی ذرائع رومان پیدا کرنے کے ذمہ دار ہیں۔ یہ چیز اپنے مقام پر باقی رہتی ہے۔ انسانی ذہن کی صلاحیتیں ان خارجی اثرات سے متاثر ہو کر رومانی کیفیات پیدا کر دیتی ہیں۔ انسانی ذہن کی یہی وہ صلاحیتیں ہیں جو رومانی لٹریچر کا مطالبہ کرتی ہیں۔ پھر یہ ایک طے شدہ حقیقت ہے کہ صنفی میلانات رومانیت کی بنیاد ہیں اور معلوم ہے کہ صنفی مطالبہ انسانی سیرت کا ایک فطری مطالبہ ہے۔ لہٰذا رومانیات کو ادب کے غیر منطقی رجحان سے تعبیر کرنا صحیح نہیں۔

واقعہ یہ ہے کہ ادب ہماری سوسائٹی کی مختلف ذہنی تبدیلیوں کا پرتو ہے۔ وہ فقط کسی خاص طبقہ۔ جماعت یا گروہ کا نمائندہ نہیں۔ نہ سماج کے کسی خاص تقشف آمیز یا رومانیت نواز رجحان کی نمائندگی ہی تک اسکی ذمہ داریاں محدود ہیں اس لئے ہر وہ رُخ اور ہر وہ تبدیلی جو سوسائٹی میں نمودار ہوتی ہے۔ ادب میں اسکی جگہ ہونی چاہیئے۔ دقیق مضامین، افسانہ، ڈراما، شاعری، نظم، گیت تمام اسالیب اور طرائق ادب کی تکمیل میں اپنا اپنا فرض ادا کرتے ہیں۔ اسلئے ان میں کسی کو غیر ضروری غیر منطقی یا مضر نہیں بتایا جاسکتا۔

اب یہ نئے ادیب کا فرض ہے کہ وہ اس کو زیادہ سے زیادہ کامیاب طرز میں پیش کرے وہ خیالات کی اُن اندرونی لہروں کا تجزیہ کرے جو ہماری تہذیب کو حرکت میں لا رہی ہیں اور جو ادیب جس قدر بہتر طور پر اس کام کو انجام دیگا۔ اسی قدر ۴

۴ وہ اپنے فن کو مکمل اور ابدی بنا سکے گا۔

ایشیا مارچ ۱۹۴۲ء

# روغن تاج گیسو دراز

ایجاد

بہ نسخہ خاص علامہ لقمان الملک

حضرت والد ماجد حکیم نابینا صاحب سابق طبیب خاص اعلیحضرت حضور نظام خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ (از فقیر دعاگو حکیم خسرو شاہ نظامی)

## روغن تاج گیسو دراز

آج کل حشرات الارض کی طرح روغن اور بہیر آئیل نکل آئے ہیں جو بڑے خوشنما رنگت کے نظر آتے ہیں، اگر جن میں سے (۹۰) فیصدی مٹی کے صاف شدہ تیل اور دوسرے مضر صحت اجزاء کی وجہ سے، بتجربہ سے بجائے فائدے کے مضرت رساں ثابت ہو رہے ہیں۔ یہاں تک کہ بیشمار لوگوں کے بال اس قسم کے تیلوں کے استعمال کی وجہ سے قبل از وقت سفید ہو جاتے ہیں۔ روغن تاج کے متعلق صرف اتنا کہنا ہے کہ یہ حضرت والد ماجد مجدد طب لقمان الملک حکیم نابینا صاحب قبلہ مدظلہ العالی کے مجربات خاص میں سے ہے اور چونکہ حضرت والد ماجد اعلیحضرت غفران مکاں مرحوم کے طبیب خاص تھے اس لئے محلات مبارک میں بکثرت یہ روغن تاج استعمال ہوتا تھا۔ جو واقعی اپنے فوائد کے اعتبار سے روغنیات کا سرتاج ہے۔ اس کے اجزاء دماغ کیلئے اس حد تک تقویت بخش و مفید ہیں کہ اس کے کچھ دنوں استعمال سے دماغی چکر آنکھ کے سامنے اندھیرا آنا یہ سب نافع ہو جاتے ہیں۔ اس لئے دماغی کام کرنیوالوں کیلئے نعمت غیر مترقبہ ہیں۔ بالوں کی جڑوں کو غذا بہم پہونچا کر اسقدر مضبوط کر دیتا ہے کہ اگر بال کمزوری کی وجہ سے گر رہے ہوں تو صرف چند روزہ استعمال سے اُن کا گرنا بند ہو جاتا ہے۔ بالوں کو نہ صرف بیحد دراز کرتا ہے بلکہ گھنے اور کالے بھی کر دیتا ہے۔ سیاہ کرنیکے یہ معنی نہیں ہیں کہ تیل خضاب کا کام دے بلکہ اگر نزلہ وغیرہ کی وجہ سے قبل از وقت بال پکنے لگے ہوں تو پہلا عمل تیل کا یہ ہوتا ہے کہ دوسرے بال سفیدی سے محفوظ ہو جاتے ہیں۔ اور بتدریج تمام سفید شدہ بال خود بخود گر جاتے ہیں اور انکی بجائے سیاہ نکلتے ہیں۔ دماغی کام کرنیوالوں نفیس طبیعتوں اور بیگمات کیلئے نہایت اعلیٰ تحفہ ہے چونکہ ساٹھ ستر سے زیادہ ادویات اور بعض کیمیا جڑی بوٹی سے یہ شاہی تیل سخت محنت سے بنایا جاتا ہے اسلئے اسکی قیمت مروجہ خوشنما مضر تیلوں سے بظاہر زیادہ مگر از حد واجبی ہے۔ قیمت فی بوتل نیم پاؤ (سیر) ایک روپیہ آٹھ آنے

پتہ:۔ دواخانہ متعلقہ فقیر دعاگو حکیم خسرو شاہ نظامی خلف لقمان الملک حکیم نابینا صاحب شاہ گنج حیدر آباد دکن

## رُوح الذہب

ایک صد درجہ جلیل القدر و کمال معتدل دوا جو تدریجی تیری کام کرتی ہے ہر موسم میں قابل استعمال، ہر امزجہ کے چاہے حار ہو یا بارد، بوجہ کمال اعتدال ساز گار مطلب کیمیا دی کے سالہا سال کے بیش بہا تجربات کا لب لباب، لقمان الملک شیخ الرئیس ثانی حضرت جد امجد علامہ حکیم نابینا صاحب قبلہ کے نصف صدی کے تجربات کا نچوڑ، وہ دوا جس کے متعلق علامہ مشرق لسان القوم حضرت اقبال اعلی اللہ مقامہ فرما گئے ہیں ۔ ہے دو روحوں کا نشیمن قالب خاکی میرا :. اک سراپا شور مستی اک سراپا تاب و تب

یک جو اللہ نے بخشی مجھے روز ازل :. دوسری ہے آپکی بخشی ہوئی روح الذہب

روح الذہب کے متعلق نہایت دلچسپ علمی رسالہ مع پانچ زر رسالہ سونے کے بطور دوا استعمال کی مجمل تاریخ کے آپکو انصاری دواخانہ زیر نگرانی والد ماجد قبلہ حکیم عبد الغنی صاحب انصاری خسرو شاہ نظامی عارف شاہ گنج سے بلا قیمت مفت مل سکتا ہے مگر اس استدعا کیساتھ کہ آپ ذوق علمی کی توہین اسکو کوئی سینمائی اشتہار سمجھ کر دو چار ورق ادھر اُدھر سے پلٹ کر رکھ دینے سے نہ فرمائینگا۔ اسلئے کہ یہ کارنامہ علمی آپکے ذوق بلند پایۂ ادبی کے عین مطابق ہے۔ آپکے خادم و بہی خواہ :۔ عبد الغنی عبد الودود مع برادران

